میں آگئے جب تک وہ کوئی قول یا فعل منافی تصدیق نہ کرے) اور نیک کام کرے (یعنی شریعت مطہرہ محمدیہ کے مطابق کیونکہ ان کو خاتم النبیین مان چکا تو جو کام ان کی شریعت کے خلاف ہے منسوخ یا مردود ہے) اس پر کچھ خوف وغم نہیں، خلاصہ یہ کہ نعمت کچھ انھیں اشخاص مسلمین کے لئے خاص نہیں بلکہ کوئی بھی ہو کسی بھی مذہب وملت کا ہو جو اسلامی عقیدے مانے اور شریعت محمدی پر چلے اس پر کچھ خوف وغم نہیں، تو آیہ کریمہ اس آیت کی نظیر ہے کہ فان اٰمنوا بمثل ما اٰمنتم بہ فقد اھتدوا، اے مسلمانو! اگر یہود ونصاری بھی ان تمام باتوں پر ایمان لے آئیں جن پر تمھارا ایمان ہے تو وہ بھی راہ پا جائیں، یہی مطلب اس آیت کا ہے، منکر سوچے کہ اب اس کا باطل شبہ کدھر گیا، مسلمان دیکھیں کہ جو آیت اس کا رد ہے اسی کو اپنی سند بنایا یہ اگر تعصب نہیں تو ابلیس لعین کا کیسا سخت دھوکا ہے، والعیاذ باللہ رب العالمین۔ (آیت ۲) ایک سخت چالاکی بلکہ کلام اللہ میں تحریف کے قبیل سے ہے اس آیت کو دکھانا اور اس سے متصل اوپر کی آیت کا چھپانا جو مطلب صاف فرما رہی ہے وہ آیہ کریمہ یہ ہے، قل یا اھل الکتب لستم علی شیئ حتی تقیموا التورٰىة والانجیل وما انزل الیکم من ربکم ولیزیدن کثیرا منھم ما انزل الیک من ربک طغیانا وکفرا فلا تأس علی القوم الکفرین، اے محبوب ان یہود ونصاری سے فرما دو کہ اے کتاب والو تم نرے باطل پر ہو، جب تک توریت وانجیل اور جو کچھ تمھارے رب سے تمھاری طرف اترا تھا اسے قائم نہ کرو اور اے محبوب بیشک ان میں بہتوں کو اس قرآن سے سرکشی اور کفر بڑھے گا، تو تم ان کافروں کا غم نہ کھاؤ، قرآن عظیم فرماتا ہے کہ یہود ونصاری جب تک توریت وانجیل کو قائم نہ کریں نرے باطل پر ہیں، اور قرآن سے سرکشی کرکے کافر، جو شخص محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو نہ مانے اس کا قرآن عظیم سے سرکشی کرنا تو ظاہر وواضح اور اس نے توریت وانجیل بھی قائم نہ کی کہ ان میں بھی حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی بشارتیں تھیں، اللہ تعالی فرماتا ہے، الذین یتبعون الرسول النبی الامی الذی یجدونہ مکتوبا عندھم فی التورٰىة والانجیل، میں اپنی رحمت ان کے لئے لکھوں گا جو پیروی کریں گے رسول نبی امی کی جسے اپنے پاس لکھا ہوا پائیں گے توریت وانجیل میں، اور فرماتا ہے، محمد رسول اللہ والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم (الی قولہ تعالی) ذلک مثلھم فی التورٰىة ومثلھم فی الانجیل، یہ ان کا وصف ہے توریت میں اور ان کی ثنا ہے انجیل میں، اور عیسی علیہ الصلوۃ والسلام کا قول ذکر فرماتا ہے، ومبشرا برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد، میں بشارت دیتا آیا ہوں ان رسول کی جن کا نام پاک احمد ہے، تو جس نے احمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو نہ مانا اس نے توریت وانجیل قائم نہ کی بلکہ پھینک دی اور قرآن عظیم سے سرکش ہوا اور اللہ فرماتا ہے، کہ وہ کافر ہے پھر ایمان میں کیونکر شامل ہو سکتا ہے، انصاف والے کے لئے خود وہی آیت کہ منکر نے پڑھی اور برابر کی آیت کہ اس نے چھوڑ دی، کفایت کرتی ہیں صدہا میں سے تبرکا دو چار اور سن لیجئے۔

(آیت ۳) آیہ کریمہ الذین یتبعون الرسول النبی الامی، میں حضور کے اوصاف کریمہ ذکر کرکے فرماتا ہے، فالذین اٰمنوا بہ وعزروہ ونصروہ واتبعوا النور الذی انزل معہ اولئک ھم المفلحون ۝ تو جو اس نبی امی پر ایمان لائے اور اس کی تعظیم ومدد کی اور اس نور کے پیرو ہوئے جو اس کے ساتھ اتارا گیا وہی لوگ فلاح پانے والے ہیں، ثابت ہوا کہ جب تک محمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم پر ایمان نہ لائے ان کی تعظیم نہ کرے ہرگز فلاح نہ پائے گا، اگرچہ اپنے زعم باطل میں کیسے ہی نیک عمل رکھتا ہو۔

(آیت ۴) اس کے متصل فرماتا ہے، قل یایھا الناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا الذی لہ ملک السموٰت و الارض لا الہ الا ھو یحیی ویمیت فامنوا باللہ ورسولہ النبی الامی الذی یؤمن باللہ وکلمٰتہ واتبعوہ لعلکم تھتدون ○ اے محبوب تم فرمادو کہ اے لوگو! میں تمام آدمیوں کی طرف اللہ کا رسول ہوں کہ وہ زمین وآسمان میں اسی کی بادشاہی ہے، اس کے سوا کوئی سچا معبود نہیں وہی جلائے اور مارے تو ایمان لاؤ اللہ اور اس کے رسول نبی امی پر کہ اللہ اور اس کے کلاموں پر ایمان لاتا ہے اور اس کی پیروی کرو کہ تمہیں ہدایت ہو، معلوم ہوا کہ ہدایت تو نبی امی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے ماننے پر موقوف ہے جو ان کو نہ مانے اسے ہدایت نہیں اور جب ہدایت نہیں ایمان کہاں تو من امن باللہ والیوم الاخر، میں کیونکر آسکتا ہے۔

(آیت ۵) ان الذین یکفرون باللہ ورسلہ ویریدون ان یفرقوا بین اللہ ورسلہ ویقولون نؤمن ببعض ونکفر ببعض ویریدون ان یتخذوا بین ذٰلک سبیلا اولٰئک ھم الکٰفرون حقا واعتدنا للکٰفرین عذابا مھینا ○ والذین اٰمنوا باللہ ورسلہ ولم یفرقوا بین احد منھم اولٰئک سوف یؤتیھم اجورھم وکان اللہ غفورا رحیما ○ بیشک جو انکار کرتے ہیں اور اللہ اور اس کے رسولوں کا اور چاہتے ہیں کہ اللہ اور اس کے رسولوں میں جدائی ڈال دیں اور کہتے ہیں کہ ہم کسی پر ایمان لائیں گے اور کسی کے منکر ہوں گے اور چاہتے ہیں کہ سب پر ایمان اور سب سے کفر کے بیچ میں کوئی راستہ نکالیں وہی پورے پکے کافر ہیں اور ہم نے کافروں کے لئے ذلت کا عذاب طیار کر رکھا ہے اور وہ جو اللہ اور اس کے سب رسولوں پر ایمان لائے اور ان میں کسی کے انکار اور باقی پر ایمان سے ان میں جدائی نہ ڈالی عنقریب اللہ ان کو ان کے ثواب دے گا اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے، اس آیہ کریمہ نے صاف فرمادیا کہ اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان میں جدائی ڈالنے والا پکا کافر ہے، اور یہ کہ جو ان سب کو مانے اور ایک ہی کا منکر ہو وہ اللہ اور سب رسولوں کا منکر اور ویسا ہی پکا کھلا کافر ہے یہ نہیں کہ جو سب کو مانیں وہ مسلمان اور جو سب سے منکر ہوں وہ کافر اور بعض کو مانتے اور بعض کے منکر ہیں کچھ اور ہوں، نہیں نہیں یہ بھی کل کے منکر کی طرح پورے کافر ہیں، بیچ میں کوئی اور راہ نکل ہی نہیں سکتی۔

(آیت ۶) ان الدین عند اللہ الاسلام وما اختلف الذین اوتوا الکتٰب الا من بعد ما جاءھم العلم بغیا بینھم ومن یکفر باٰیٰت اللہ فان اللہ سریع الحساب ○ فان حاجوک فقل اسلمت وجھی للہ ومن اتبعن وقل للذین اوتوا الکتٰب والامیین ءاسلمتم فان اسلموا فقد اھتدوا وان تولوا فانما علیک البلٰغ واللہ بصیر بالعباد ○ بیشک اللہ کے نزدیک دین یہی اسلام ہے، یہود ونصارٰی نے دانستہ براہ سرکشی اس کا خلاف کیا اور جو اللہ کی آیتوں سے کافر ہوا بے غم نہ ہو اللہ جلد حساب لینے والا ہے اگر وہ تم سے جھگڑیں تو فرمادو کہ میں اور میرے پیرو تو سب اللہ کے لئے اسلام لائے اور یہود ونصارٰی ومشرکین سب سے کہو کیا تم مسلمان ہوتے ہو اگر اسلام لائیں تو راہ پا جائیں اور منہ پھیریں تو تم پر صرف پہنچا دینا ہے، اور اللہ بندوں کو دیکھ رہا ہے۔

(آیت ۷) ومن یبتغ غیر الاسلام دینا فلن یقبل منہ وھو فی الاٰخرۃ من الخاسرین ○ جو اسلام کے سوا کوئی اور دین چاہے وہ ہرگز قبول نہ فرمایا جائے گا اور اسے آخرت میں خسارہ رہے گا۔

(آیت ۸) الذین اٰتینٰھم الکتٰب یعرفونہ کما یعرفون ابناءھم وان فریقا منھم لیکتمون الحق وھم یعلمون ○ اور ساتویں پارہ میں اس کے بعد یوں فرمایا، الذین خسروا انفسھم فھم لا یؤمنون ○ اور پہلے پارے میں صاف تر ارشاد ہوا، وکانوا من قبل یستفتحون علی الذین کفروا فلما جاءھم ما عرفوا کفروا بہ فلعنۃ اللہ علی الکٰفرین۔ یہود و نصاری محمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو ایسا پہچانتے تھے جیسا اپنے بیٹوں کو پہچانتے ہیں اور ان میں ایک گروہ دانستہ حق کو چھپاتا ہے وہ جنھوں نے اپنی جان خسارہ میں ڈالی وہ ان پہچانے ہوئے نبی پر ایمان نہیں لاتے اس سے پہلے اس نبی کے وسیلہ سے کافروں پر فتح مانگتے تھے، جب وہ جانا پہچانا تشریف لایا اس سے منکر ہو بیٹھے تو اللہ کی لعنت کافروں پر۔

(آیت ۹) وقدمنا الی ما عملوا من عمل فجعلنٰہ ھباء منثورا ○ اور فرماتا ہے، اذھبتم طیبٰتکم فی حیاتکم الدنیا۔ اور فرماتا ہے، ما لہ فی الاٰخرۃ من خلاق ○ اور فرماتا ہے، لا یقدرون علی شیئ مما کسبوا واللہ لا یھدی القوم الکٰفرین ○ اور فرماتا ہے۔ ان اللہ حرمھما علی الکافرین اور فرماتا ہے۔ قل من حرم زینۃ اللہ التی اخرج لعبادہ والطیبٰت من الرزق قل ھی للذین اٰمنوا فی الحیٰوۃ الدنیا خالصۃ یوم القیٰمۃ، اور فرماتا ہے، مثل الذین کفروا بربھم اعمالھم کرماد اشتدت بہ الریح فی یوم عاصف لا یقدرون مما کسبوا علی شیئ ذٰلک ھو الضلٰل البعید ○ ان ساتوں آیتوں کا حاصل ارشاد یہ ہے کہ کافر اگر کوئی بظاہر نیک کام مثل تصدق وغیرہ کرے بھی تو اس کا بدلہ اسے دنیا ہی میں دے دیا جاتا ہے۔ آخرت میں اس کا کچھ حصہ نہیں وہاں انھیں کچھ ہاتھ نہ آئے گا، جنت کا کھانا پینا، کافروں کے لئے حرام ہے۔ پاکیزہ رزق اور زینت کے سامان آخرت میں خاص مسلمانوں کے لئے ہیں کافروں کے اعمال کو اللہ تعالی برباد کرکے ایسا کر دیتا ہے کہ جیسے روزن میں سے دھوپ آئے تو اس کے اندر ریزے سے اڑتے نظر آتے ہیں اور ہاتھ میں لو تو کچھ نہیں کافروں کے اعمال کی یہ مثال ہے کہ سخت شدید آندھی کے دن میں کہیں کچھ راکھ پڑی ہو جسے آندھی کے جھونکے اڑا لے گئے کہ اب وہ ذرے بھی نہیں دکھائی دیتے کچھ ہاتھ آنا تو بڑی بات ہے، نسأل اللہ العفو والعافیۃ ربنا لا تزغ قلوبنا بعد اذ ھدیتنا وھب لنا من لدنک رحمۃ انک انت الوھاب وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ وسید رسلہ والہ وصحبہ اجمعین آمین۔ واللہ تعالی اعلم۔

## مسئلہ

۷ ربیع الآخر شریف ۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ،

(۱) اکثر دیہات میں جو قربانیاں ہوتی ہیں تو ان قربانیوں کے سر بہشتی کو دیتے ہیں اور کسی گاؤں میں یہ رسم ہے کہ حجام کو دیتے ہیں، ان لوگوں سے کہا گیا کہ علمائے دین نے کہیں حکم اس بات کا نہیں دیا اور نہ علماء کی زبان سنا گیا کہ قربانی کا سر بہشتی کو یا حجام کو دیا

جاوے تو وہ لوگ قربانی کنندہ کہنے لگے کہ اگر یہ حق بھشتی کا نہ ہوتا تو ہمارے باپ دادا کیوں دیتے کیا ان کے زمانے میں عالم نہ تھے ہم باپ دادا کی رسم نہ چھوڑیں گے چاہے ہماری قربانی مقبول ہو یا نہ ہو اس کو خدا ہی جانتا ہے،

(۲) یہ کہ بھشتی کہتا ہے کہ یہ حق ہمارا نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے زمانے سے چلا آتا ہے اور علماء خود اب تک دیتے چلے آرہے ہیں، اگر نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نہ دیتے تو علماء کیوں قربانی کے سرپائے دیتے بلکہ کہتا ہے کہ جو ہمارے حق کو بیٹے وہ عالم نہیں ہے، معاذ اللہ اب علمائے دین فرماویں کہ یہ حق بھشتی وغیرہ کا ہے یا نہیں یا علمائے دین اور نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر بہتان باندھا گیا ہے۔

(۳) یہ کہ جو لوگ قربانی کرتے ہیں یا کر چکے ہیں، اور وہ لوگ کہتے ہیں کہ چاہے ہماری قربانی مقبول ہو یا نہ ہو ہم اپنے باپ دادا کا رسم نہیں چھوڑیں گے چاہے عالم کچھ بھی کہیں تو کہنا یہ ان کا کیسا ہے اور ان لوگوں کی قربانیاں کیسی ہیں،

(۴) یہ کہ قربانی کا گوشت لامذہب یعنی بھنگی وغیرہ کو دینا جائز ہے یا نہیں،

(۵) قربانی کی الائش قربانی کے گوشت میں شامل کی جاوے یا کیا۔

(۶) قربانی کا دل گردہ کلیجہ اہل قربانی پکواکر اس پر اس پر فاتحہ دے کر کھاتے ہیں یہ درست ہے یا نہیں یا ان دل گردہ کلیجہ کو بھی گوشت قربانی میں شامل کیا جاوے یا کیا، بینوا توجروا۔

**الجواب** (۱) قربانی کرنے والے کو اختیار ہے سر یا جو چیز بھشتی حجام یا جس کسی مسلمان کو چاہے دے کسی کے لئے کسی چیز کی ممانعت نہیں ہاں بالتخصیص کسی کا کسی چیز میں کوئی حق شرع شریف میں وارد نہیں ہوا،

(۲) اس بھشتی نے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر افترا کیا اس پر توبہ فرض ہے ورنہ سخت جہنم کا سزاوار ہے، علمائے کرام جائز کام سے منع نہیں فرماتے جب کہ بھشتی کو بھی سر دینا جائز تھا، علماء نے سکوت فرمایا اس سے یہ ثابت نہیں کہ شرع شریف میں ان کا کوئی حق مخصوص ہے

(۳) یہ اقوال ان کے مذموم وسخت ہیں ان کی قربانیاں قابل قبول نہیں انھوں نے قبول الٰہی کو ہلکا جانا اور عالموں کے ارشاد سے بے پرواہی کی از سر نو کلمہ طیبہ پڑھیں اور اپنی عورتوں سے نکاح جدید کریں۔

(۴) بھنگی وغیرہ کسی کافر کو قربانی یا اور کوئی صدقہ دینا جائز نہیں ہرگز نہ دے،

(۵) اوجھڑی آنتیں جن کا کھانا مکروہ ہے، تقسیم نہ کی جائیں بلکہ دفن کردی جائیں اور اگر بھنگی اٹھالے منع کی حاجت نہیں،

(۶) قربانی کرنے والے کو اختیار ہے چاہے یہ چیزیں سب اپنے لئے نکال لے یا ان کو بھی تقسیم میں داخل کرلے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** از قصبہ کودرکوٹ ضلع اٹاوہ مسئولہ محی الدین احمد صاحب ۲۴ شوال ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مقام پر مسجد کے قریب اہل ہنود نے ایک نئی مورت قائم کی مسلمانوں نے ان کے خلاف مورت اٹھوانے کا دعوی دائر کیا اس پر ایک مسلمان نے اہل ہنود سے ساز کرکے جھوٹی شہادت دی کہ یہ مورت قدیم ہے اس بنا پر مسلمانوں نے شخص مذکور الصدر سے تعلقات منقطع کرلئے معلوم کرنا اس امر کا ہے کہ ازروئے احکام شریعت اس شخص سے خطاکس

حد تک پہنچی ہے اور اس جھوٹی شہادت سے اس کی زوجہ تو نکاح سے باہر نہیں ہوئی اب اگر اس شخص کو اسلام و برادری میں شامل کیا جائے تو اس کے واسطے کیا طریقہ عمل اسلامی لایا جاوے اور جب تک حسب احکام شرعی اس کو شامل نہ کیا جائے اور اگر کوئی دوسرا مسلمان اس سے تعلقات پیدا کرے تو اس کے واسطے کیا حکم شرعی ہے۔

**الجواب** جب کہ اس نے ترویج پرستش بت میں سعی کی اس پر لزوم کفر ہوا اس کی عورت نکاح سے نکل گئی اس پر فرض ہے کہ علانیہ عام مسلمانوں کے سامنے توبہ کرے اور نئے سرے سے کلمہ پڑھے مسلمان ہو اس کے بعد اپنی عورت سے نکاح جدید کی ضرورت ہے، توبہ و تجدید اسلام سے پہلے جو لوگ اس حال سے واقف ہو کر اس سے میل جول رکھیں مستحق سزا و عذاب ہیں، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک صاحب شریف ہیں اور ان کے برتاؤ برخلاف حکم خدا اور رسول کے برتاؤ میں آتا ہے کہ داڑھی منڈواتے ہیں اور لوگ اگر ان سے کچھ کہتے ہیں کہ آپ کو داڑھی منڈوانا غیر مناسب ہے تو لوگوں کو جواب فرماتے ہیں کہ میری طبیعت کا اختیار ہے اور میری طبیعت کا حکم ہے ایسا شخص حلال کو حرام جانے اور حرام کو حلال جانے ان صاحب کے لئے شرع کا کیا حکم ہے اس کا جواب باصواب مع حدیث و فقہ کے مرقوم فرماویں اللہ آپ کو اجر عظیم عطا فرماوے گا۔

**الجواب** داڑھی منڈانا حرام ہے اور اس پر یہ جواب کہ میری طبیعت کا اختیار ہے گناہ پر اصرار اور سخت سزا کا سزاوار ہے، مگر اسے حرام کو حلال جاننا نہیں سمجھا جاتا اس کہنے میں کہ میری طبیعت کا اختیار ہے اور میری طبیعت کو اختیار ہے، بہت فرق ہے دوم بھی تحلیل حرام میں صریح نہیں نہ کہ اول، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از فتح گنج غربی، مرسلہ حبیب شاہ دہتے شاہ، ۲۳ / ذی الحجہ ۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قصبہ فتح گنج غربی میں آج واقع بروز سہ شنبہ کو ایک پنچایت اسلامی قائم کی گئی اور اس میں یہ بات پیش کی گئی کہ جو شخص نماز نہ پڑھے اس سے علیک سلیک اور میل اسلامی طریقہ پر ترک کر دیا جائے، اور حقہ پانی اسلامی طریقہ پر بند کر دیا جائے، جب یہ مجمع ہوا اور مسلمان سب جمع ہو گئے تو پیش امام کہ جو نماز جمعہ و عیدین و پنجوقتہ کا ہے اس کو بلایا گیا تو اس کا اس نے جواب دیا کہ مجھ کو اس سے کچھ تعلق نہیں آج تو میں ماوس کہ جو ہندوؤں کا تیوہار ہے وہاں پر مندر میں جاتا ہوں اور سنکھ دھو کر رکھ لیا ہے اسلامی پنچایت سے کیا مطلب تو جو شخص ایسا الفاظ کہے اور اس گروہ اسلام میں کہ جہاں پر سوائے نماز کی پابندی کے اور کوئی انتظام کی ضرورت نہ تھی اس کے پیچھے نماز پڑھنا شرعاً جائز ہے یا نا جائز اور شرع شریف کا ایسے شخص پر کیا حکم ہے جمعہ عنقریب ہے جمعہ سے پیشتر یا جمعہ تک جواب مل جانا چاہئے۔

**الجواب** اس شخص کے پیچھے نماز باطل محض ہے اس پر کفر لازم اس کی عورت نکاح سے نکل گئی جب تک نئے سرے سے مسلمان نہ ہو اس سے سلام کلام بھی حرام ہے اس کے پیچھے نماز پڑھنا کیا معنی، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر لکھنؤ محلہ گڈھیا کمال جمال، مسئولہ عابد حسین عباسی، ۱۴ / محرم ۳۹ھ

(۱) کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہنود کی خوشی کرنے کی خاطر اور اتفاق پیدا کرنے کی خاطر سے گائے کی قربانی

یا روزمرہ کے لئے گائے کا ذبیحہ بند کرنا کیسا ہے، ہندوستان کی حالت ملاحظہ فرماتے ہوئے حکم شرع سے مطلع فرمائیے،

(۲) قوم ہنود کی ہمدردی گذشتہ و آئندہ کے صلہ میں اور باہمی اتحاد رکھنے کی غرض سے گائے کی قربانی ترک کردینا شرعًا جائز ہے یا نہ۔

(۳) فی الواقع اگر مولوی عبدالباری صاحب وغیرہ اس کے متعلق فتوی دے چکے ہیں، اس پر عمل کرنا چاہئے یا نہیں،

(۴) اور ایسی محرکین کی کمیٹی میں شرکت کرنا چاہئے یا نہ اور اس کے محرک اور مرتکب عنداللہ ماجور و گنہگار ہونگے یا نہ،

(۵) گائے، بھیڑ، بکری یا اونٹ وغیرہ میں منجانب شریعت مختار ہونا اس کے کیا معنی ہیں، بینوا توجروا

**الجواب** ہندوستان میں گائے کی قربانی جاری رکھنا واجب ہے اور خوشنودی ہنود کے لئے اس کا بند کرنا حرام مولوی عبدالباری کے باپ مولانا عبدالوہاب صاحب مرحوم اور استاد مولوی عبدالحیٔ صاحب لکھنوی کے فتوے اس بارے میں ہوچکے ہیں اور ہمارے رسالہ "انفس الفکر" میں کافی و وافی ہے اور ہنود سے اتحاد حرام منجر بکفر ہے جس کے نتائج طشت از بام ہیں، اس اتحاد کے ماننے والے خود اپنے اقرار سے قرآن وحدیث کی تمام عمر بت پرستی پر نثار کردیتے ہیں، خسر الدنیا والدین ذالک ھو الخسران المبین والعیاذ باللہ رب العالمین، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** از شہر، مسئولہ محمد خلیل الدین احمد صاحب، ۱۶ محرم ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے کہا کہ ایک ہندی مہاجر مدنی کی اہلیہ افغانی النسل مدنی بی بی صاحبہ ہندوستان تشریف لائی ہیں، وہ تعزیوں وغیرہ کے حالات سن کر فرماتی ہیں کہ ہندیوں نے یہ اسلامی بت بنائے ہیں، اس کو سن کر خالد نے نہایت غضبناک ہو کر کہا، تعزیوں کو بت کہنے والا خود کافر ہے اگرچہ عالم ہو،

**الجواب** تعزیے ناجائز ضرور ہیں مگر ان کو بت کہنا زیادت وغلو ہے، مسلمان ان کی پرستش نہیں کرتے اور جس نے وہ کلمہ کہا کہ "بت کہنے والا خود کافر ہے اگرچہ عالم ہو" اس نے اس سے بھی ہزار درجے بدتر بات کہی سخت سزا کا مستحق ہے بلکہ توہین علماء کے سبب اس پر تجدید اسلام و نکاح لازم ہے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر مسئولہ محمد خلیل الدین احمد صاحب، ۱۶ محرم ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے اسلام اس مسئلہ میں کہ عمرو نے کہا تفضیلیہ کے پیچھے ہم نماز نہیں پڑھیں گے بکر یہ سن کر طیش میں آگیا اور کہا کہ ہم تو تفضیلیہ ہیں ہم کو دوسروں سے (غیر تفضیلیہ) سے کیا مطلب اگر وہ دو خدا کہیں تو ہم نہیں مانتے اگر وہ گوہ کھائیں تو ہم نہیں کھاسکتے اس طرح عالم اہل سنت وجماعت پر کنایۃً تبرا کیا اور یہ بھی کہا کہ ہم خارجی کو نماز نہیں پڑھانے دیں گے (مسجد کا امام ایک سید اہلسنت وجماعت ہے) اس طرح اہل سنت وجماعت کو خارجی کہا۔

**الجواب** تفضیلیہ گمراہ ہیں اور علماء کی توہین راہ جہنم ہے اور اہل سنت کو خارجی کہنا رافضیوں کا شعار ہے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** از شہر کہنہ محلہ کوٹ مسئولہ عنایت اللہ خاں، یکم صفر ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جو شخص کہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو علم غیب نہ تھا اور معراج جسمانی نہ ہوئی اور جملہ شہداء و اولیاء اللہ و بزرگان دین کی نیاز و نذر کرنا حرام اور ان سے بذریعہ دعا امداد طلب کرنا شرک ہے پس وہ شخص و نیز اس کے پیرو قابل امامت ہیں یا نہیں اور وہ کس فرقہ سے ہیں اور مسئلہ مندرجہ بالا میں کون سی بات جائز و ناجائز ہے اور حضرت کو علم غیب تھا یا نہ اور معراج جسمانی ہوئی یا نہ۔

**الجواب** اللہ عزوجل نے روز اول سے روز آخر تک جو کچھ ہوا اور جو کچھ ہے اور جو کچھ ہونے والا ہے ایک ایک ذرہ کا تفصیلی علم اپنے حبیب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو عطا فرمایا، ہزار تاریکیوں میں جو ذرہ یا ریگ کا دانہ پڑا ہے حضور کا علم اس کو محیط ہے اور فقط علم ہی نہیں بلکہ تمام دنیا بھر اور جو کچھ اس میں قیامت ہونے والا ہے سب کو ایسا دیکھ رہے ہیں جیسا اپنی اس ہتھیلی کو، آسمانوں اور زمینوں میں کوئی ذرہ ان کی نگاہ سے مخفی نہیں بلکہ یہ جو کچھ مذکور ہے ان کے علم کے سمندروں میں سے ایک چھوٹی سی لہر ہے اپنی تمام امت کو اس سے زیادہ پہچانتے ہیں جیسا آدمی اپنے پاس بیٹھنے والوں کو اور فقط پہچانتے ہی نہیں بلکہ ان کے ایک ایک عمل ایک ایک حرکت کو دیکھ رہے ہیں، دلوں میں جو خطرہ گزرتا ہے اس سے آگاہ ہیں اور پھر ان کے علم کے وہ تمام سمندر اور جمیع علوم اولین و آخرین مل کر علم الٰہی سے وہ نسبت نہیں رکھتے جو ایک ذرہ سے قطرہ کو کروڑ سمندروں سے، وما قدروا اللہ حق قدرہ ظالموں نے اللہ ہی کی قدر نہ پہچانی کہ جو کچھ ہو گزرا اور قیامت تک ہونے والا ہے اس کا علم اس کی عطا سے اس کے محبوب کے لئے مانا اور کہہ دیا کہ یہ تو خدا سے برابری ہو گئی مشرک ہو گیا: بے ادبو! کیا خدا کا علم اتنا ہی ذرا سا ہے کہ دو حدوں میں محدود ہے، یہ تو نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے صدقہ میں اپنے غلاموں کو عطا فرماتے ہیں، یہ سب آیات کریمہ و احادیث صحیحہ و اقوال ائمہ و علماء و اولیا سے ثابت جن کی تفصیل ہماری کتابوں الدولۃ المکیہ و انباء المصطفیٰ و خالص الاعتقاد، وغیرہ میں ہے، معراج شریف یقیناً قطعاً اسی جسم مبارک کے ساتھ ہوا نہ کہ فقط روحانی جو ان کے عطا سے ان کے غلاموں کو بھی ہوتا ہے، اللہ عزوجل فرماتا ہے، سبحٰن الذی اسرٰی بعبدہ پاکی ہے اسے جو رات میں لے گیا اپنے بندہ کو یہ نہ فرمایا کہ لے گیا اپنے بندہ کی روح کو، نیاز نذر کرنا جائز ہے اور اولیا سے طلب دعا مستحب ہے اور یہاں ان مسائل میں کلام کرنے والے نہیں مگر وہابی اور وہابی مرتد ہیں اور مرتد کے پیچھے نماز باطل محض جیسے گنگا پرشاد کے پیچھے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** از ایم۔ اے او کالج علی گڑھ مٹ مارلین کورٹ، مسئولہ مقصود علی صاحب ۲۰ صفر ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ۱۱ اکتوبر کو مولانا شوکت علی و محمد علی صاحب علی گڑھ تشریف لائے اور انھوں نے ہم طالب علموں کو یہ سمجھایا کہ گورنمنٹ مسلمانوں کی دشمن ہے اور چاہتی ہے کہ جزیرۃ العرب و مقامات مقدسہ پر اگر اپنی حکومت نہیں تو کم سے کم اثر رکھیں تو اس حالت میں ہم لوگوں کو کیا کرنا چاہئے انھوں نے یہ بتایا کہ خلافت کمیٹی نے یہ طریقہ بتایا ہے کہ اس نوقت گورنمنٹ سے ہم مسلمان قطع تعلق کرلیں اور کالج کے طالب علموں کو یہ بتایا کہ چونکہ کالج میں گورنمنٹ روپیہ دیتی ہے اور اس سے کالج کا تعلق ہے تو ہم طالب علم کالج چھوڑ دیں تو کیا یہ اس وقت ہم لوگوں کا مذہبی فرض ہے کہ جس کی عدول حکمی سے کفر عائد ہوتا ہے یا نہیں، بینوا توجروا!

**الجواب** کالج اور اس کی تعلیم میں جس قدر بات خلاف شریعت ہے اس سے بچنا ہمیشہ فرض تھا اور ہے جہاں تک مخالفت شرع نہ ہو اس سے بچنا کبھی بھی فرض نہیں، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** از خیر پور ٹالی والے ریاست بہاولپور مسئولہ مولوی عبد الرحیم خانقاہی، ۲ر صفر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید بیانی ہے کہ مجھے فیصلہ شرع محمدی کا منظور وقبول نہیں ہے بلکہ رواج وقانون منظور ہے یہ سخن بلا دریغ عوام الناس میں کہدیا ہے عند الشریعت اس کے ساتھ یعنی زید کے ساتھ شریعت مبارک کا کیا ارشاد ہے صاف خوشخط استفتا پر جواب فرماویں اجرت جواب آنے پر دی جائے گی،

**الجواب** یہاں فتوے پر کوئی اجرت نہیں لی جاتی نہ پہلے نہ بعد نہ اپنے لئے اسے روا رکھا جاتا ہے، بیان مذکورہ سوال اگر واقعی ہے تو زید پر تجدید اسلام واجب ہے توبہ کرے اور از سر نو کلمہ اسلام پڑھے اس کے بعد اپنی عورت سے نکاح جدید کرے، واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** ۸ر ذی القعدہ ۱۳۳۷ھ،

ما قولکم دام طولکم فی رجل یسمی اشرف علی کتب الیہ بعض محبیہ انہ رأی فی المنام انہ یقرأ الکلمۃ الطیبۃ لکن یذکر فیھا اسمکم (ای اشرف علی) مکان محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) ثم تذکر انہ اخطأ فاعاد فلم یخرج من لسانہ الا اشرف علی رسول اللہ مکان محمد رسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) ھو دار ان ھذا غیر صحیح لکن لا ینطلق اللسان الا بھذا من غیر اختیار قال فلما تکرر ھذا رأیتکم تجاھی فحررت علی الارض وصحت صیاحا شدیدا وخلت ان لم یبق فی باطنی قوۃ ثم استیقظت بید ان الغیبۃ عن الحس واثر عدم الطاقۃ کما ھو لکن لم یکن فی المنام ولا فی الیقظۃ الا تصورکم تأملت فی الیقظۃ ما وقع من الغلط فی الکلمۃ الطیبۃ فاردت ان ادفع ھذا الخیال عن القلب فجلست ثم اضطجعت علی الجنب الاخر لتدارک الغلط الواقع فی الکلمۃ الشریفۃ اردت الصلاۃ علی النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فلا اقول الا اللھم صل علی سیدنا ونبینا ومولانا اشرف علی مع انی الان یقظان غیر وسنان ولکن خارج عن الاختیار لیس لی علی اللسان اقتدار حتی بقیت ھکذا طول النھار وبکیت من الغد بالاکثار وسوی ھذہ وجوہ کثیرۃ اوجبت لی محبتکم اھ ماکتب الرجل فکتب الیہ اشرف علی ان فی ھذہ الواقعۃ تسلیۃ لکم ان الذی ترجعون الیہ ھو متبع السنۃ اھ وقد طبع ھذا کلہ واشاعہ اشرف علی نفسہ فی جریدۃ اشھریۃ تسمی الامداد متبجحا بہ علی رؤس الاشھاد بل داعیا مریدیہ الی مثلہ من المغالاۃ فی تعظیمہ وایثار فضلہ فان ھذا ھو مقصد الجریدۃ ان یحسبوھا فی ارشادھم رشیدۃ فما حکم الشریعۃ الغراء فیھما واشرف علی ھذا ھو الذی کتب فی رسالۃ لہ لا تزید علی ثلث ورقات فی ابطال نسبۃ علم الغیب الی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انہ ان یقال بہ کل العلوم بحیث لا یشذ منھا شیئ فبطلانہ ظاھر عقلا ونقلا وان ارید البعض فای

خصوصیۃ فیہ لہ فان مثل ھذا حاصل لزید وعمرو بل لکل صبی ومجنون بل لکل بھیمۃ وحیوان وقد حکم علیہ لقولہ ھذا اکابر علماء الحرمین المکرمین انہ کفر وارتد ومن شك فی کفرہ فقد کفر کما ھو مفصل فی حسام الحرمین افیدونا اجزل اللہ تعالٰی ثوابکم آمین۔

**الجواب** اللھم لك الحمد صل علٰی نبیك نبی الحمد وآلہ وصحبہ الحمد رب انی اعوذ بك من ھمزات الشیطن واعوذ بك رب ان یحضرون، ائمۃ الدین لم یقبلوا زلل اللسان فی الکفر والا لاجتراء کل خبیث القلب ان یجاھر بسب اللہ وسب رسولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ویقول زلت لسانی قال الامام القاضی عیاض فی الشفاء الشریف "لایعذر احد فی الکفر بدعوی زلل اللسان" اھ وفیہ ایضا "عن محمد بن ابی زید لایعذر احد بدعوی زلل اللسان فی مثل ھذا" اھ وفیہ ایضا "افتی ابو الحسن القابسی فیمن شتم النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فی سکرہ یقتل لانہ یظن بہ انہ یعتقد ھذا ویفعلہ فی صحوہ" اھ ثم الزلل ان کان انما یکون بحرف او حرفین لا ان یھذ اللسان طول النھار ھذا غیر مقبول ومعقول قال فی جامع الفصولین الفصل الثامن والثلثین "ابتلی بمصیبات متنوعۃ فقال اخذت مالی وولدی واخذت کذا وکذا فماذا تفعل ایضا وماذا بقی لم تفعلہ وما اشبھہ من الالفاظ کفر کذا حکی عن عبد الکریم فقیل لہ ارأیت لو ان المریض قالہ وجری علی لسانہ بلا قصد لشدۃ مرضہ قال الحرف الواحد یجری ونحوہ قد یجری علی اللسان بلاقصد اشار الی انہ یحکم بکفرہ ولایصدق" اھ فاذا لم یصدق فی نصف سطر کیف یصدق فی ایرادہ مناما ویقظۃ طول النھار بل ھو قطعا مسرف کذاب الم تر ان اللہ تعالٰی جعل الجسد تحت ارادۃ القلب قال نبینا الحق المبین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم "الا ان فی الجسد مضغۃ اذا صلحت صلح الجسد کلہ واذا فسدت فسد الجسد کلہ الا وھی القلب" فما فسد قولہ لسانہ الا وقد فسد قبلہ قلبہ وجنانہ وھذا یدعی ان لسانہ فی فیہ حیوان مستقل بارادتہ غیر تابع للقلب کفرس جموح شدیدۃ الجموح تحت راکب ضعیف قوی الضعف یرید الیمین والفرس لا تنعطف الا للشمال حتی کلما ارادھا للیمین لم تاخذ الا ذات الشمال حتی تنازع القلب واللسان طول النھار فلم یدرك الغلبۃ الا للسان ھذا غیر معقول ولا مسموع فلا شك انہ محکوم علیہ بالکفر حکما غیر مدفوع وھل سمعتم باحد یدعی الاسلام ویقول طول النھار فلان رسول اللہ مکان محمد رسول اللہ او یقول لابیہ یا کلب ابن الکلب یاخنزیر ابن الخنزیر ویکررہ من الصباح الی المساء ثم یقول انما کنت اقول یاابت یاسیدی فیناز عنی اللسان ویذھب من الاب والسید الی الکلب والخنزیر حاش للہ ما کان ھذا ولا یکون ولن یقبل احد الا مجنون ھذا احکم ذلك القائل اما ما کتب الیہ اشرف علی فی الجواب

فاستحسان منه لذلك الكفر واستحسان الكفر كفر بلا ارتياب وما هو الا انه رأى فيه من تعظيم نفسه ووصفه بانه رسول الله ذي القوة في الصلاة عليه استقلالا لا بدل النبي صلی اللہ تعالی علیہ وسلم ومدحه بالنبوة فابتهج واجاز كل ذلك وجعله تسلية لذلك الهالك ارأيت لو سبه وامه واباه احد طول النهار ثم قال انما كنت اريد مدحك فلم يطع اللسان في الخطاب ولقيت تسبك واباك وامك من الصباح حتى توارت بالحجاب هل كان اشرف علی او احد من اراذل الناس ولو خصافا او زبالا او ارذل منهم يقبل هذه المعاذير ويقول له ان في هذه التسلية لكم ان الذي تحبونه وتسبونه انه لمن ضئضئ الخنازير كلا بل يحرق غيظا ويموت غيظا او يفعل به ما قدر عليه حتى القتل ان وجد سبيلا اليه فتسليته ههنا ليس الا لاستخفافه بمحمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم وبمرتبة النبوة والرسالة وختم النبوة الاعظم واستحسان نسبتها الى نفسه الامارة بالسوء كبر الذين استكبروا في انفسهم وعتوا عتوا كبيرا فلا ريب ان اشرف علی ومريده المذكور كلاهما كافر بالرب الغيور غرتهما الاماني وغرهما بالله الغرور بل اشرف علی اشد كفرا واعظم وزرا فان المريد زعم ان ما يقوله غلط صريح وباطل قبيح وهذا لو تقبح القول ولا وبخ قائله بل استحسنه وجعله تسلية له لكن لا عزو فان من سب رسول الله محمدا صلی اللہ تعالی علیہ وسلم بتلك السبة الفاحشة المأثورة في السؤال عنه المحكوم عليه لاجلها بالكفر والارتداد من اسيادنا علماء الحرمين الكرمين فبای كفر يتحجب منه وان كان عنده مثل علم محمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم بالغيب حاصل لكل صبي ومجنون وبهيمة ولا شك انه اعلم عنده من هؤلاء الاحياء الذميمة فكان يزعمه اعلم واكرم من محمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فحق له ان يدعي النبوة والرسالة لنفسه لا لمحمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم كذلك يطبع الله على كل قلب متكبر جبار ولكن والله ان رب محمد لبالمرصاد ولمن يشاقه عذاب النار والله اعلم بما يوعون ○ وسيعلم الذين ظلموا اي منقلب ينقلبون، والله تعالی اعلم۔

**مسئلہ** از لین مین بکرا اسٹیشن ڈاکخانہ گجادھر گنج مسئولہ حاجی عبداللہ خان صاحب، ۲ صفر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ رسول مقبول صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کا ذکر ہو تو صرف یہ کہنا کہ رسول نے ایسا کیا رسول نے ایسا کہا کیا مناسب ہے۔

**الجواب** نام اقدس تعظیم کے ساتھ لینا فرض ہے، خالی رسول رسول کہنا اگر بقصد ترک تعظیم ہے تو کفر ہے ورنہ بلاضرورت ہو تو برکات سے محرومی۔ واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر محلہ ملوکپور، مسئولہ محمود الرحمن صاحب، ۲ صفر ۱۳۳۹ھ

فتوی حضور والا کا در بارہ شرکت جلوس مسٹر شوکت علی وغیرہم فدویان نے مطالعہ کیا اور دوسرے لوگوں کو ہدایت کی مگر

بعض آدمی جواب کے الفاظ پر یوں شبہ پیش کرتے ہیں ایسے جلوس میں شریک مولانا شوکت علی و محمد علی صاحبان دو مسلمان ہیں اور مقاصد حال بھی مسلمانوں ہی کے ہیں پس تعظیم ہندو کے جلوس کی کیونکر ہوئی نیز لفظ فھو منھم بتلاتا ہے کہ شریک ہونے والے کافر ہوجائیں گے کیا یہ الفاظ حقیقت پر محمول ہیں، مہربانی فرماکر ان دونوں شبہوں کا اور جواب عنایت فرمادیجئے تاکہ حیلہ گروں کو حیلہ کا موقع نہ رہے،

**الجواب** اس میں جو لوگ مسلمان کہلاتے ہیں گاندھی کے تابع ہوکر آرہے ہیں، اشتہار کی سرخی میں صرف اسی کی آمد ہے اور اسی کی خدمات اور قربانیوں کا ذکر کرکے اس کے استقبال کو شاندار بنانے کا شد و مد ہے باقی مسلم یا نامسلم اس کے ساتھی یا تابع رکھے گئے ہیں اور پیغام بھی اسی کا سنانا لکھا ہے پھر یہ جلوس دوسرے کا کیونکر ہوسکتا ہے حدیث کے ارشاد پر نکتہ چینی مسلمان کا کام نہیں فعل کفر میں جو دل سے شریک ہو وہ ظاہراً و باطناً کافر ہے اور جو اکراہ و اضطرار و مجبوری محض سے بظاہر شریک ہوا سے معافی ہے مگر اکراہ صحیح شرعی درکار ہے کسی کی خاطر وغیرہ سے مجبور ہونا شرعی مجبوری نہیں اور بلا اکراہ شرعی شرکت کفر پر بھی شریعت مطہرہ لزوم کفر و تجدید اسلام و تجدید نکاح کا حکم دے گی، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر محلہ ملوکپور چھوٹا دروازہ مسئولہ سید رونق علی صاحب، ۳ صفر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ خلافت اسلامیہ عرب کی کمیٹی کا جلسہ بریلی میں ہوگا مولانا محمد علی و شوکت علی اور مہاتما گاندھی وغیرہ آئیں گے بازار سجایا گیا ہے ان سب کا جلوس دھوم دھام سے نکلے گا اور جلسہ میں مسلمان ہندو نیچری، وہابی، شیعہ سب شریک ہوں گے ایسی حالت میں مسلمان اہل سنت والجماعت اس جلسہ میں شرکت کریں یا جلوس دیکھیں یا نہیں اور اس جلسہ میں شرکت جائز ہے یا گناہ کیا گناہ خدا کے واسطے حکم شریف اس جلسہ میں چندہ دینے اور بیان سننے وغیرہ کا صاف صاف قرآن و حدیث سے بیان فرمایا جائے۔

**الجواب** تعظیم مشرک کے جلوس میں شرکت حرام ہے اور حرام فعل کا تماشہ دیکھنا بھی حرام ہے، طحطاوی علی الدر المختار میں ہے التفرج علی المحرام حرام ایسے جلسوں میں شرکت گناہ کبیرہ ہے، قال اللہ تعالٰی فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظٰلمین۔ نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، من سود مع قوم فھو منھم، حرام کاموں میں چندہ دینا بھی حرام ہے، قال اللہ تعالٰی ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان، اور نامسلم کو واعظ مسلمین بناکر اس کا بیان سننا اشد سے اشد کبیرہ و بدخواہی اسلام ہے قال اللہ تعالٰی یریدون ان یتحاکموا الی الطاغوت وقد امروا ان یکفروا بہ ویرید الشیطٰن ان یضلھم ضلٰلاً بعیدا۔ سائل نے مہاتما لکھا یہ حرام ہے، مہاتما بمعنی روح اعظم ہے کہ خالص لقب افضل الملائکہ ہے، علیہ وعلیہم الصلوٰۃ والسلام یونہی جو لوگ ایسا مذہب نکالنا چاہیں کہ مسلم و کافر کا فرق اٹھادے سنگم و پریاگ کو مقدس علامت ٹھہرادے جو لوگ کہیں کہ آج تم نے اپنے ہندو بھائیوں کو راضی کرلیا تو اپنے خدا کو راضی کرلیا جو لوگ کہیں کہ خدا کی رسی مضبوط تھامنے سے اگرچہ دین ہاتھ سے جاتا رہے مگر دنیا تو ضرور ملے گی ایسوں کو مولانا کہنا حرام ہے، حدیث میں فرمایا، لا تقولوا للمنافق یاسید فانہ ان یکن سیدکم فقد اسخطتم ربکم، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ اختر حسین طالب علم مدرسہ منظر الاسلام محلہ سوداگران بریلی، ۲۲ صفر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص سامنے سے گزرا دوسرے سے کہا صلوۃ ہوگئی اور جماعت طیار ہے انھ

کہا نماز پڑھنے والے پر لعنت بھیجتا ہوں جب یہ ذکر ایک تیسرے شخص کے سامنے ہوا اور لوگوں نے کہا یہ کلمہ کفر ہے تو اس نے کہا کہ ایسی باتوں سے کفر نہیں عائد ہوا کرتا حالانکہ یہ شخص عاقل بالغ ہے اس شخص کا کیا حکم ہے، بینوا توجروا۔

**الجواب** اس کہنے سے وہ شخص کافر ہوگیا اس کی عورت نکاح سے نکل گئی اور یہ تیسرا بھی نئے سرے سے کلمۂ اسلام پڑھے اور اپنی عورت سے اس کے بعد نکاح کرے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر محلہ سوداگران، مسئولہ سید عزیز احمد صاحب، ۷ ربیع الاول ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین وحامی شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک مکان درحقیقت دو سو روپیہ کو بیع کیا مگر بیعنامہ ڈھائی سو روپیہ کا لکھا اور رجسٹری کے وقت حاکم کے سامنے دو سو روپیہ وصول پائے باقی پچاس روپئے اس سے قبل وصول پانے کا جھوٹا اقبال کیا اور اس بارے میں عمرو کی شہادت پیش کی عمرو نے باوجود اس کے کہ اس کو اس امر کا اچھی طرح علم تھا کہ مکان حقیقت میں دو سو روپیہ کو بیع کیا گیا ہے اور کوئی رقم پچاس روپے کی اس سے قبل زید کو وصول نہیں ہوئی ہے اس امر کی شہادت دی کہ مکان واقعی ڈھائی سو روپئے کو بیع کیا گیا ہے اور پچاس روپے زید کو اس سے قبل وصول ہو چکے ہیں، جب لوگوں نے عمرو سے کہا کہ تم نے جھوٹی شہادت دی، عمرو نے اس کا جواب دیا کہ کچہری میں کون سچ کہا کرتا ہے جتنے جاتے ہیں سب جھوٹ ہی کہا کرتے ہیں اگر میں نے جھوٹ کہا تو کیا برا کیا۔ اب سوال یہ ہے کہ عمرو اکثر اوقات نماز میں امامت بھی کرتا ہے تو ایسی حالت میں عمرو کی امامت نماز میں جائز ہے یا ناجائز۔

**الجواب** صورت مستفسرہ میں اس کی امامت ناجائز ہے ایک تو اس نے جھوٹی گواہی دی اور حدیث میں فرمایا سن لو سن لو جھوٹی گواہی بتوں کے پوجنے کے برابر رکھی گئی سن لو سن لو جھوٹی گواہی بتوں کے پوجنے کے برابر رکھی گئی سن لو سن لو جھوٹی گواہی بتوں کے پوجنے کے برابر رکھی گئی دوسری حدیث میں فرمایا، لا تزول قدما شاهد الزور حتی یوجب اللہ له جهنم، جھوٹی گواہی دینے والا وہاں سے قدم ہٹانے نہیں پاتا کہ اللہ تعالٰی اس کے لئے جہنم واجب فرماتا ہے۔ یہاں تک تو گناہ کبیرہ ہی تھا جو آدمی کی ہلاکت و بربادی کو بس ہے آگے اس کا کہنا کہ میں نے جھوٹ بولا تو کیا برا کیا صریح کلمہ کفر ہے اس پر لازم ہے کہ تجدید اسلام کرے اور اگر عورت رکھتا ہو تو از سر نو اسلام لانے کے بعد اس سے تجدید نکاح ضرور ہے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از موضع شمس آباد ضلع کیمل پور پنجاب، مسئولہ مولوی غلام ربانی صاحب، ۱۰ جمادی الآخر ۳۹ھ

ایک عالم سنی حنفی المذہب نے اپنے وعظ میں کہا کہ اللہ جل جلالہ نے ۱۰۴۔ ایک سو چار کتاب نازل فرمائی، اس کی تفصیل یہ ہے کہ سب میں پروردگار نے فرمایا ہے، و اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول الخ اے مسلمانو! آپ لوگوں کو سمجھانے کے لئے ایک مثال دیتا ہوں اس کے بعد آپ لوگ خیال کریں کہ قوت ایمانی میں کہاں تک ضعف ہوگیا ہے دیکھو کسی حاکم کا چپراسی سمن لے کر آتا ہے تو اس کا کس قدر خوف ہوتا ہے حالانکہ حاکم ایک بندہ مثل ما و شما سمن پیسہ آدھے پیسہ کا کاغذ جس میں معمولی مضمون ہوتا ہے چپراسی پانچ چھ روپے کا ملازم ہوتا ہے، مگر یہ حالت ہوتی ہے کہ اس کے خوف کے مارے لوگ روپوش ہو جاتے ہیں لاچاری سے لینا ہی پڑتا ہے بعدہ وکیل کی تلاش

اور روپے کا صرف کرنا وکذا وکذا اور اللہ تعالٰی احکم الحاکمین کہ دم بھر میں تہ وبالا کرسکتا ہے اس کا حکمنامہ یعنی قرآن پاک ومقدس کہ جس کے ایک ایک حرف پر دس بیس تیس نیکی کا وعدہ ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لائے کہ جن کی خاطر زمین وآسمان پیدا ہوا اب بتاؤ کہ اس احکم الحاکمین اور اس قرآن مجید اور اس کے رسول پاک کا فرمان ہم مسلمان لوگ کہاں تک بجالاتے ہیں ہمیشہ وعظ سنتے ہیں عمل نہیں کرتے الخ اس پر دوسرے ایک عالم نے کہا کہ حضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو چپراسی کہنا دین کا یا اس سے مثال دینا یا اس سے تشبیہ تینوں صورت میں کفر ہے اور کہنے والا سابی ہے اس کی توبہ قبول نہ ہوگی، اب عرض ہے کہ پاگیا اور مثال وتشبیہ کا فرق پورے طور سے بیان فرمائیے یہ سوال اگرچہ کوتاہ ہے مگر بڑا اہم اور ضروری ہے جس کے سبب سے ایک بڑا فتنہ وفساد برپا ہورہا ہے، بینوا توجروا

**الجواب** حاش للہ اس میں نہ تشبیہ ہے نہ تمثیل نہ اصلا معاذ اللہ توہین کی بو۔ یہ تو لوگوں کو زجر وتوبیخ ہے کہ ایک ذلیل حاکم کا ذلیل فرمان ذلیل تر چپراسی لائے اس پر تو تمہاری یہ حالت ہوتی ہے اور ملک الملوک واحد قہار جل وعلا کا عزیز وعظیم وجلیل وکریم فرمان اعز المرسلین اکرم المحبوبین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لے کر تشریف لائے اس کی پرواہ نہیں کرتے اس سے اپنی قوت ایمانی کے حال کا اندازہ کرسکتے ہو، اس کی نظیر حضور بشیر ونذیر صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ صحیح بخاری میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے ہے، والذی نفسی بیدہ لو یعلم احدھم انہ یجد عرقا سمینا او مرماتین حسنتین لشھد العشاء قسم اس کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے اگر ان میں کسی کو یہ معلوم ہوتا کہ کوئی فربہ ہڈی جس پر گوشت کا خفیف حصہ لپٹا رہ گیا ہو یا بکری کے اچھے دو کھر ملیں گے (جن کے شگاف میں گوشت کا لگاؤ ہوتا ہے) تو ضرور نماز عشا میں حاضر آتا۔ اور طبرانی نے معجم اوسط میں بسند صحیح انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کی کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا، لو ان رجلا دعا الناس الی عرق او مرماتین لاجابوہ وھم یدعون الی ھذہ الصلاۃ فی جماعۃ فلا یاتونھا، اگر کوئی شخص لوگوں کو بلا گوشت لپٹی ہوئی ہڈی یا دو کھروں کی دعوت دے تو ضرور جائیں گے اور اس نماز کی جماعت کو بلائے جاتے ہیں تو نہیں آتے، کیا معاذ اللہ یہ ثواب ورضائے الٰہی کو دو کوڑی کی ہڈی یا دو کھروں سے تشبیہ ہے، حاشا بلکہ ان کے حال کی تقبیح اور ان پر زجر وتوبیخ وتنبیہ ہے کہ ایسی حقیر چیز کے لئے تو دوڑتے ہیں اور ایسی عظیم شئ کی پرواہ نہیں کرتے، امام بدر الدین محمود عینی عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں اسی حدیث کے نیچے فرماتے ہیں، المعنی لو علم انہ لو حضر الصلاۃ لوجد نفعا دنیویا وان کان خسیسا حقیرا لحضرھا لقصور ھمتہ علی الدنیا ولا یحضرھا لما لھا من مثوبات العقبی ونعیمھا، اور اگر یوں ہوتا کہ خدا نا ترسو اللہ ورسول سے اتنا تو ڈرو جتنا دنیوی حاکم اور اس کے سمن اور چپراسی سے ڈرتے ہو جب بھی اسے تمثیل وتشبیہ وتوہین سے علاقہ نہ ہوتا اب اس کی نظیر یہ حدیث ہوئی کہ ابن عدی نے ابوامامہ باہلی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا، استحیی من اللہ استحیاءک من رجلین من صالحی عشیرتک، اللہ تعالٰی سے ایسی شرم کر جیسی اپنے کنبے کے دو نیک مردوں سے کرتا ہے، یہاں معاذ اللہ، اللہ تعالٰی کو کنبے کے دو مردوں سے تشبیہ نہیں نہ یہ کہ اللہ سے اتنی ہی حیا چاہئے جتنی دو مردوں سے بلکہ اس مقدار حیا کی طرف ارشاد ہے کہ اللہ سے کرے تو معاصی سے روکنے کو کافی ہو، یونہی یہاں معاذ اللہ دنیوی حاکم اور سمن اور

چپراسی سے تشبیہ ہے نہ یہ کہ اللہ و رسول و قرآن سے اتنا ہی ڈرو جتنا ان سے بلکہ اس مقدار خوف کی طرف ہدایت ہے، کہ اللہ و رسول و قرآن سے ہو تو اتقاو اجتناب معاصی کے لئے بس ہو، ہمارے ائمہ مذہب رضی اللہ تعالی عنہم کے نزدیک ساب مرتد ہے اور اس کے سب احکام مثل مرتد، مرتد اگر توبہ کرے تقبل ولا یقتل قبول کریں گے اور قتل نہ کریں گے، کما حققناہ بتوفیق اللہ تعالی فی فتاوٰنا۔ تشبیہ میں اگر وجہ شبہ امور متعددہ سے منتزع ہو تمثیل ہے جیسے کریمہ کمثل الحمار یحمل اسفارا ورنہ نہیں اور کبھی تشبیہ مرکب کو تمثیل کہتے ہیں جس کے معنی میں مفرد کی مفرد سے تشبیہ ملحوظ نہیں بلکہ ہیأت مجموعی سے کریمہ وھی تجری بھم فی موج کالجبال میں تشبیہ ہے اور کریمہ مثلھم کمثل الذی استوقد نارا۔ الآیہ میں تمثیل ہے، واللہ تعالی اعلم۔

## مسئلہ ۱۲ جمادی الآخرہ ۱۳۳۹ھ

وقایۃ اہل السنہ میں موذن کو مثل چپراسی دربار حاکم کے کہا ہے اور ترمذی میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے بھی مباشرت اذان فرمائی ہے عرض کہ حضور نبھی علمی تقریر سے ثابت فرمائیں کہ تمثیلا اس لفظ سے کوئی خرابی نہیں ہوتی۔

**الجواب** وقایۃ اہل السنہ میں حاضری پکارنے کا ذکر ہے جو مسجد میں مؤذن کا کام ہے اور شاہی دربار میں چوبدار اور کچہریوں میں چپراسی کا۔ اس سے مؤذن چپراسی یا چوبدار کے مثل نہیں ہوسکتا جس عالی شان کا دربار ہو ویسا ہی اس کا خادم، نہ دربار عزت سے کسی دربار کو نسبت ہوسکتی ہے نہ مؤذن سے چوبدار و چپراسی کو، وقایہ میں مؤذن کو چپراسی نہ کہا اور کہا بھی جائے تو اسے یہاں سے علاقہ نہیں اس خیال کو فوراً اُڑا سے نکال دیجئے تعظیم شان اقدس کے تصور میں ڈوب جائیے، مبارکہ تحسبونہ ھینا وھو عند اللہ عظیم، چپراسی تو اسی حاضری پکارنے پر نوکر ہوتا ہے یوہیں مؤذن اس پر مقرر ہوتا ہے اتفاقاً اگر کسی گواہ یا فریق کو ایک بار حاکم خود آواز دے لے چپراسی نہ ہوجائے گا اور اسے چپراسی کہنا ضرور اس کی توہین ہوگا، فتثبتوا ولا یغرنکم باللہ الغرور۔ واللہ تعالی اعلم۔

## مسئلہ از ڈاکخانہ جیت پور تحصیل نکودر ضلع جالندھر مسئولہ مولوی چراغ علی شاہ صاحب قادری ۱۲ جمادی الآخر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص بلا اعتقاد فاعلیۃ بالذات حضرات صوفیہ کرام و مشائخ عظام سے استمداد طلب کرتا ہے مثلاً یا شیخ عبدالقادر شیئاً للہ اور یا علی مددیا اغثنی یا رسول اللہ اور سماع بالمزامیر سنتا ہے اور پیر کو تعظیماً سجدہ کرتا ہے ایسے شخص نے اپنی عورت کو تین طلاق دیدیں ایک مولوی وہابی نجدی نے اس کا نکاح بغیر حلالہ درست کرکے نکاح کردیا کہتا ہے کہ وہ شخص کافر اور مرتد ہوگیا ہے، تین طلاق اس پر نہیں پڑتیں اب ایا اس کا نکاح بغیر حلالہ درست ہے یا نہیں اس کا کیا حکم ہے، اس کی امامت وغیرہ جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** انبیاء و اولیاء علیہم الصلاۃ والثناء سے استمداد جائز ہے اور مزامیر سننا گناہ اور سجدہ تعظیمی حرام مگر کفر نہیں جب تک نیت عبادت نہ ہو عالمگیری میں ہے، من سجد للسلطان علی وجہ التحیۃ لایکفر ولکن یاثم لارتکابہ الکبیرۃ و ان سجد بنیۃ العبادۃ فقد کفر کذا فی جواھر الاخلاطی تین طلاقیں بیشک ہوگئیں اور بغیر حلالہ نکاح ہرگز نہیں کرسکتا

اگر کرے گا زنا ہوگا، وہابی کا فتوی جنون ہے اگر وہ شخص کافر نہیں تو تین طلاقوں میں کیا شک اور بے حلالہ نکاح کیونکر حلال، اور اگر کافر ہے تو مسلمان عورت کا اس سے نکاح کیونکر جائز نہ بے حلالہ ہو سکے نہ بعد حلالہ، مگر ہے یہ کہ وہ کافر نہیں وہابیہ خود کفار ہیں، جیسا کہ حسام الحرمین فتاوائے علمائے کرام حرمین شریفین سے ظاہر، واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر محلہ ذخیرہ، مسئولہ سید مشتاق علی صاحب، ۱۹ رجمادی الآخر ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک پرہیز گار متقی اہل سنت سے اور وہابی سے مذہباً کچھ بحث ہوئی وہابی نے کچھ اعتراض کیا اہل سنت نے جواب دیا کہ تمہارا امرے جنازہ کے ساتھ کلمہ پڑھتے جانا بہتر نہیں ہے اس سے تو ڈھولکی اگر ہو تو بہتر ہے اس میں اہل سنت مرتکب گناہ تو نہیں۔

**الجواب** بہت برا کیا بہت بیجا کہا تو بہ لازم ہے وہابی کا کلمہ پڑھنا اگرچہ بیکار ہے جب تک اسلام نہ لائے مگر ڈھولکی اس سے بہتر نہیں ہو سکتی، پھر بھی یہ تاویل ہے کہ ڈھولکی بجانے والا فاسق ہے اور وہابی مرتد، اور مرتد مورد لعنت جنازہ کے ساتھ فاسق کے ہونے سے مرتد کا ہر نالا کھ درجے بدتر ہے واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** از پور بندر کھاری مسجد مسئولہ محمد اسمعیل خاں ابن محمد اکبر خاں معرفت مولوی غلام محی الدین صاحب راندیری، ۲۰ر شعبان ۳۹ھ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے کہ حضرت سیدنا محمد المصطفی صلی اللہ علیہ وسلم کو احتلام ہوا ہے اور عمرو کہتا ہے کہ یہ کلمہ کہنا بہت ہی بڑی بے ادبی ہے اور نہیں ہوا ہے تو اس بات کو چھوڑ دے لیکن زید ہر وعظ میں اور ہر جلسہ میں بیٹھ کر اس بات کو دہراتا ہے اور اس میں فتنہ وفساد بڑھتا چلا جاتا ہے اس درمیان ایک دین دار سخی بہت ہی بھولا اور بہت علم دوست لیکن بالکل ہی بے علم وبے عقل بلا خلل ایک نامی واعظ بکر کو اور جگہ سے جاکر بلا لاتا ہے وہ آکر زید سے مل جاتا ہے اور رات کو وعظ میں سارے عوام کے آگے حضرت کے احتلام ہوا ہے، ہاں ہوا ہے احتلام ہی ہوا ہے حضرت کو احتلام ہوا ہے اور زید کی تائید کرتا ہے، اور صحیح مسلم شریف اور شرح نووی کو دکھلاتا ہے اور زید کو حق کو اور عمرو کو ناحق جتلاتا ہے لہذا اس مسئلہ کا جواب للہ حق عزوجل وعلاوحق الرسول صلی اللہ تعالی علیہ والہ وسلم حق حق لکھ جاویں اور فریقین کے فساد کو مٹاویں اور عند اللہ اجر عظیم پاویں

**الجواب** فی الواقع حضور پر نور سید عالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم اور تمام انبیائے کرام علیہم الصلاۃ والسلام احتلام سے پاک ومنزہ ہیں، قال اللہ تعالی ان عبادی لیس لك علیھم سلطن وکفی بربك وکیلا o طبرانی معجم کبیر میں بطریق عکرمہ اور دینوری مجالس میں بطریق مجاہد حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالی عنہ سے راوی کہ فرمایا ما احتلم نبی قط وانما الاحتلام من الشیطان، کبھی کسی نبی کو احتلام نہ ہوا، احتلام تو نہیں مگر شیطان کی طرف سے، کعب احبار رحمۃ اللہ تعالی سے جو مروی ہوا کہ یاجوج وماجوج نطفۂ احتلام سیدنا آدم علیہ السلام سے بنے ہیں اول کعب ہی سے اس کا ثبوت صحت کو نہ پہنچا اس کا ناقل

ثعلبی حاطب لیل ہے، کما فی عمدۃ القاری نووی نے حسب عادت ان کا اتباع کیا پھر کعب صاحب اسرائیلیات ہیں ان کی روایت کہ مقررات دین کے خلاف ہو مقبول نہیں، ہاں امام نووی وحافظ عسقلانی نے شروح صحیح مسلم وصحیح بخاری میں اس کی یہ تاویل نقل کی کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر فیضان زیادت فضل بسبب ابتلائے اوعیہ منع نہیں اور اسے مقرر رکھا، اقول مگر لفظ شنیع ومکروہ ہے اور حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہما کے حصر کے خلاف کہ احتلام نہیں مگر شیطان کی طرف سے، ولہذا عامۂ علمائے کرام نے اسے مقبول نہ رکھا، فتح الباری بدء الخلق میں ہے، ھو قول منکر جدا لا اصل لہ الا من بعض اھل الکتاب، وہ سخت واجب الانکار بات ہے اس کی اصل نہیں مگر بعض اہل کتاب سے، امام علامہ بدرالدین محمود عینی عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں فرماتے ہیں، حکاہ الثعلبی عن کعب الاحبار والنووی ایضا فی شرح مسلم وغیرہ ولکن العلماء ضعفوہ وقال ابن کثیر وھو جدیر بذلک اذ لادلیل معید بل ھو مخالف لما ذکر وامر ان جمیع الناس الیوم من ذریۃ نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام بنص القرآن قلت جاء فی الحدیث ایضا امتناع الاحتلام علی الانبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام، یعنی اسے ثعلبی نے کعب احبار سے حکایت کیا نیز نووی نے شرح مسلم وغیرہ میں، مگر علماء نے اسے ضعیف بتایا اور امام ابن کثیر نے کہا وہ تضعیف ہی کے لائق ہے کہ بے دلیل محض ہے بلکہ اس ارشاد علماء کے مخالف ہے کہ آج بنص قطعی قرآن مجید تمام آدمی ذریت نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ہیں، قال اللہ تعالٰی وجعلنا ذریتہ ھم الباقین ○ ہم نے نوح ہی کی اولاد باقی رکھی، امام عینی نے فرمایا میں کہتا ہوں نیز حدیث وارد ہے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر احتلام محال ہے۔ فتح الباری کتاب الفتن میں ہے، الاول المعتمد والا فاین کانوا حین الطوفان، یاجوج وماجوج کا ذریت نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی سے ہونا معتمد ہے ورنہ طوفان کے وقت وہ کہاں رہے اقول وقد اجبنا عن ھذا بجوابین فی کتابنا الفیوض الملکیۃ احدھما ما یدریک لعل اللہ حمی تلک النطفۃ والتطاولۃ حتی خلقھم منھا بعد الطوفان، ارشاد الساری شرح صحیح بخاری دونوں محل میں ہے، وھذہ النطفۃ فی بدء الخلق قال ابن کثیر وھذا القول غریب جدا ثم لادلیل علیہ لا من عقل ولا من نقل ولا یجوز الاعتماد ھھنا علی ما یحکیہ بعض اھل الکتاب لما عندھم من الاحادیث المفتعلۃ، امام عماد نے فرمایا یہ قول سخت غریب ہے، پھر اس پر نہ عقل سے دلیل نہ نقل سے اور یہاں بعض اہل کتاب کی حکایت پر اعتماد حلال نہیں کہ ان کے پاس بہتیری باتیں گڑھی ہوئی ہیں، اما ما عزاہ الامام النووی فی فتاواہ لجماھیر العلماء انھم من ماء آدم لا من حواء، فاقول لایثبت الاحتلام، فاولا قد تحصل النطفۃ بنحو التبطین فی المحیض وثانیا ما کل نطفۃ تقبلھا الرحم وثالثا ما کل النطفۃ تقبلھا الرحم بل اذا قبلت ربما قبلت جزء منھا ورمت بالباقی وقد ثلث الجواب عن حدیث الطوفان وقد یکون جوابا ایضا عن الذی ذکرہ ابن کثیر فان الکلام فی الموجودین اذ ذاک لان البقاء فرع الوجود علی ان الکلام فی ولد آدم قطعا وھم لیسوا من ولدہ علی الاطلاق وان کانوا من ولدہ لانھم من مائہ وذلک لان الولد ما عن صاحبۃ، قال تعالٰی انی یکون لہ ولد ولم تکن لہ صاحبۃ، بالجملہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر احتلام منع ہے،

اور خود حضور اقدس انور اطیب اطہر صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی طرف اس کی نسبت اور اس پر جزم اور اس کی تکرار اور اس پر اصرار کہ ہاں ہوا ہاں ہوا یقینا حضور پر نور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر صریح افتراء ہے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر افترا جہنم کا سیدھا راستہ، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی متواتر حدیث میں ہے، من کذب علی متعمدا فلیتبوأ مقعدہ من النار، جو مجھ پر دانستہ جھوٹ باندھے وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنالے، اہل سنت کسی کبیرہ کے ارتکاب کو کفر نہیں کہتے جب تک استحلال وغیرہ مکفرات کے ساتھ نہ ہو، مگر رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر افترا کو امام ابو محمد جوینی والد امام الحرمین نے کفر بتایا، خصائص کبرٰی میں ہے، قال النووی وغیرہ الکذب علیہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم من الکبائر ولا یکفر فاعلہ علی الصحیح وقول الجمہور وقال الجوینی ھو کفر، اور درمختار وغیرہ میں ہے، ما یکون کفرا اتفاقا یبطل العمل والنکاح واولادہ اولاد زنا ومافیہ خلاف یؤمر بالاستغفار والتوبۃ (ای تجدید الاسلام اھ شامی) وتجدید النکاح، زید وبکر پر فرض ہے کہ توبہ کریں مناسب ہے کہ تجدید اسلام کریں پھر اپنی عورتوں سے نکاح تازہ کریں خصوصا اس کلمہ خبیث میں کہ معاذ اللہ پہلوئے توہین وتنقیص شان رکھتا ہے، والعیاذ باللہ تعالٰی، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** از کانپور فیل خانہ قدیم مکان مولوی سید محمد اشرف صاحب وکیل مسئولہ مولانا سید محمد آصف صاحب ۴ رمضان ۱۳۳۹ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم،

یا حبیب محبوب اللہ روحی فداک، قبلہ کونین وکعبہ دارین محی الملۃ والدین دامت فیوضہم، بعد تسلیمات فدویانہ وتمنائے حصول سعادت آستانہ بوسی التماس اینکہ بفضلہ تعالٰی فدوی بخیریت ہے ملازمان سامی کی صحت وری مدام بارگاہ احدیت سے مطلوب، حضور نے جو کارڈ تحریر فرمایا تھا وہ بصد ادب ملازمان حضور کی خدمت میں حاضر کیا جاتا ہے، اس صحیفہ میں تحریر ہے (کیا یہ مسلمان ہیں یا وہ ان میں کون مسلمان ہے) والسلام مع الکرام،

**الجواب** بسم اللہ الرحمن الرحیم، نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم،

والاحضرت مولانا المکرم ذو المجد والکرم مولانا مولوی سید محمد آصف صاحب دامت فضائلہم، السلام علیکم ورحمۃ وبرکاتہ، کارڈ میں بعض افعال گنا دھویہ کہ فقہا کفر ہیں، جیسے قشقہ لگانا، کافر کی جے پکارنا، کافر کی تعظیم گنا کر ان کے فاعلوں کو کہا ہے کہ، یہ مسلمان یا وہ ان میں کون مسلمان ہے۔ بلاشبہ جس طرح کفر فقہی میں مبتلا ہوئے اور استحلال کریں تو کفر کلامی میں بعینہٖ یہی حالت فقہا وکلاما ان افعال واقوال کے مرتکبین کی ہے، والسلام،

**مسئلہ** از شہر، ۵ رمضان ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید وبکر حدیث کی تکرار کررہے تھے، تکرار کرتے ہوئے اس حدیث تک پہنچے جس میں یہ حکم دیا جو شخص لڑکے لڑکی بالغ کی شادی نہیں کرتا ہے اور لڑکا لڑکی سے کوئی فعل قبیح واقع ہو تو دونوں کے والدین ماخوذ گرفتار عذاب الیم ہوں گے لڑکی لڑکے نہیں اتفاقا اس حدیث کے بین السطور میں (زجر) کا لفظ لکھا ہوا تھا جس کے معنی جھڑکنے کے ہیں، زید نے بکر سے کہا کہ

والدین ماخوذ نہیں ہوسکتے، خود لڑکی لڑکا ہوں گے دیکھو بین السطور میں زجر کا لفظ لکھا ہوا ہے جس سے مفہوم ہوتا ہے کہ لڑکی لڑکا ماخوذ ہوگا والدین نہیں بکر نے کہا کہ بین السطور حاشیہ ہے اس حدیث میں اور حدیث کا حاشیہ سب صحیح نہیں ہوتا ہے زید نے بکر سے بطور سوال کے پوچھا کہ کیا قرآن کی سب باتیں صحیح ہیں، زید کہنا چاہتا تھا کہ کیا تفسیر کی سب باتیں صحیح ہیں، مگر سہواً یہ الفاظ اثنائے تقریر میں نکل پڑے حالانکہ یہ نہ مقصود ہے زید کا نہ زید اس بات کا معتقد ہے، کہ معاذ اللہ قرآن مجید فرقان حمید کی سب باتیں صحیح نہیں ایک قابل مفتی صاحب نے زید پر فتوی دیا کہ زید کافر ہوگیا اور اس کو کافر سمجھ کر توبہ کرائی اور کلمہ شریف پڑھوایا دونوں کے لئے شرع مطہر سے کیا حکم نافذ کیا جائے گا، بینوا توجروا۔

**الجواب** اول تو ذکر حدیث میں غلطیاں ہیں یہ حدیث دو طور پر آئی ایک کلام الٰہی اور دوسری کلام نبوی ہے، کلام الٰہی میں تو والدین کا ذکر نہیں بلکہ صرف باپ کا اور ولدین کا ذکر نہیں بلکہ صرف دختر کا اور بلوغ کا ذکر نہیں بلکہ بارہ برس کی عمر کا اور لڑکی پر گناہ نہ ہونے کا ذکر نہیں بلکہ باپ پر ہونے کا اور کلام نبوی میں بھی نہ ماں کا ذکر ہے نہ اولاد پر گناہ ہونے کا، حدیث اول کے لفظ یہ ہیں جسے بیہقی نے شعب الایمان میں امیر المومنین عمر و انس بن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہما سے روایت کیا کہ نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا، مکتوب فی التوراۃ من بلغت لہ ابنۃ اثنتی عشرۃ سنۃ فلم یزوجھا فاصابت اثما فاثم ذالک علیہ، جس کی لڑکی بارہ برس کی عمر کو پہونچ جائے اور وہ اس کا نکاح نہ کرے اور لڑکی سے کچھ گناہ صادر ہو تو اس کا گناہ باپ پر ہے، حدیث کی سند صحیح ہے اور حدیث دوم کے لفظ یہ ہیں جسے انھیں بیہقی نے شعب الایمان میں ابوسعید و ابن عباس رضی اللہ عنہم سے روایت کیا کہ نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا من ولد لہ ولد فلیحسن اسمہ وادبہ فاذا بلغ فلیزوجہ فان بلغ ولم یزوجہ فاصاب اثما فانما اثمہ علی ابیہ، جس کے کوئی بچہ پیدا ہو وہ اس کا نام اچھا رکھے اور اسے اچھا ادب دے، پھر جب وہ بالغ ہو اس کا نکاح کردے اور اگر وہ بالغ ہوا اور یہ اس کا نکاح نہ کرے اور اس سے کوئی گناہ صادر ہو تو بات یوہیں ہے کہ اس کا گناہ اس کے باپ پر ہے، اور باپ پر گناہ ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ اولاد پر نہ ہو جب کہ وہ مکلف ہو خود حدیثوں میں موجود ہے، فاصابت اثما اور فاصاب اثما اس کی نظیر دوسری حدیث صحیح ہے، من سن فی الاسلام سنۃ سیئۃ فعلیہ وزرھا ووزر من عمل بھا الی یوم القیمۃ لاینقص من اوزارھم شیئا، جو اسلام میں کوئی بری راہ نکالے اس پر اس کا وبال ہے، اور قیامت تک جو اس راہ پر چلیں گے سب کا وبال ہے بغیر اس کے کہ ان کے وبالوں میں سے کچھ کم کرے، زید کی زبان سے جو لفظ نکلا بلاشبہہ کلمۂ کفر ہے اور اس پر تجدید اسلام لازم اور مفتی کا حکم صحیح ہے، المفتی انما یفتی بالظاھر واللہ یتولی السرائر، واقع میں اگر اس کی زبان بہکی تو عند اللہ کفر نہ ہوا، مگر مفتی بلا دلیل اس دعوی کو قبول نہ کرے گا، شفا شریف میں ہے، لایقبل دعوی زلل اللسان، واللہ تعالٰی اعلم۔

## مسئلہ از ریاست فریدکوٹ، مسئولہ علیم الدین فراش کوٹھی بلیسر گنج ۷ رمضان ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ (۱) حنفی نماز مدلل صفحہ اور کو اشی اور فتاوی بدیع الدین میں لکھا ہے کہ اگر کوئی شخص کسی عالم باعمل سے بدزبانی اور فحش کلامی کرے تو کافر ہو جاتا ہے اور اس کی عورت نزدیک امام محمد کے مطلقہ بطلاق بائن ہو جاتی ہے تو ایسے شخص کو پھر اپنی عورت سے کس طرح نکاح کرنا چاہئے،

(۲) حدیث میں ہے کہ بڑھاؤ داڑھی کو اور کترواؤ مونچھوں کو، روایت کیا اس کو بخاری نے حضور نے صیغہ امر سے دونوں حکم فرمائے اور امر حقیقۃً وجوب کے لئے ہوتا ہے، پس معلوم ہوا کہ یہ دونوں حکم واجب ہیں اور واجب کا ترک کرنا حرام پس داڑھی کٹانا اور مونچھیں بڑھانا دونوں حرام فعل ہیں اس سے زیادہ دوسری حدیث میں ہے کہ ارشاد فرمایا رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جو شخص لبیں نہ لے وہ ہم سے نہیں، روایت کیا اس کو احمد و ترمذی و نسائی نے جب اس کا گناہ ہونا ثابت ہو گیا تو جو لوگ اس پر اصرار کرتے ہیں، اور اس کو پسند کرتے ہیں اور داڑھی بڑھانے کو عیب مانتے ہیں بلکہ داڑھی والوں پر ہنستے ہیں، اور اس کی ہجو کرتے ہیں ان سب مجموعہ امور سے ایمان کا سالم رہنا دشوار ہے، ان لوگوں کو واجب ہے کہ اپنی اس حرکت سے توبہ کریں اور ایمان و نکاح کی تجدید کریں اور اپنی صورت موافق حکم اللہ و رسول بنائیں ایک کتاب میں یہ مضمون دیکھا گیا کہ یہ واقعی درست ہے کہ ایسے شخص کو دوبارہ تجدید نکاح کا حکم دیا جائے، بینوا توجروا،

**الجواب** (۱) عالم کی توہین اگر بوجہ علم دین ہے، بلاشبہ کفر ہے، کما فی مجمع الانہر ورنہ اگر بے سبب ظاہر کے ہے تو اس پر خوف کفر ہے، کما فی الخلاصۃ و منح الروض ورنہ اشد کبیرہ ہونے میں شک نہیں، حدیث میں ہے، نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں، ثلاثۃ لا یستخف بحقھم الا منافق بین النفاق ذو الشیبۃ فی الاسلام و ذو العلم والامام المقسط، رواہ ابو الشیخ فی کتاب التوبیخ عن جابر بن عبد اللہ و الطبرانی فی الکبیر عن ابی امامۃ رضی اللہ عنہم، جس سے صدور کفر ہو وہ توبہ کرے از سر نو اسلام لائے اس کے بعد اگر عورت راضی ہو اس سے نکاح جدید بمہر جدید کرے،

(۲) بلاشبہ داڑھی ایک قبضہ تک رکھنا ہے اور منڈانا حرام اور لبیں اتنی ترشوانا کہ لب بالا سے آگے نہ بڑھیں یہ بھی خصال فطرت و سنن مؤکدہ سے ہے اور داڑھی پر ہنسنا ضرور کفر ہے کہ توہین سنت متوارثہ جمیع انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام ہے، وتفصیل المسئلۃ فی کتابنا لمعۃ الضحی فی اعفاء اللحی، بلاشبہ استہزا کرنے والے پر تجدید اسلام لازم ہے اور اس کے بعد اگر عورت کو رکھنا چاہے تو تجدید نکاح ضرور واللہ تعالیٰ اعلم،

**مسئلہ** از فیروز پور محلہ بیران والا مسئولہ عنایت اللہ شاہ دبیر انجمن تعلیم الدین والقرآن ۷ رمضان ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائی نبیوں میں شمار ہیں یا نہیں بصورت اول کسی قسم کی توہین ان کی یا کلمہ بے ادبانہ ان کے حق میں کہنا ناجائز اور بصورت ثانیہ جب ان کی خطا معاف کی جا چکی ہے تو ان کی نسبت کلمات بے ادبانہ اور ناشائستہ زبان پر لانا درست ہے یا نہیں، بینوا توجروا،

**الجواب** ان کی نسبت کلمات ناشائستہ لانا بہر حال حرام ہے، ایک قول ان کی نبوت کا ہے، کما فی شرح الھمزیۃ للامام ابن حجر المکی رحمۃ اللہ تعالیٰ، اور ظاہر قرآن عظیم سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے، قال تعالیٰ قولوا اٰمنا باللہ وما انزل الینا وما انزل الیٰ ابراھیم و اسمٰعیل و اسحٰق و یعقوب والاسباط وما اوتی موسیٰ و عیسیٰ وما اوتی النبیون من ربھم لا نفرق بین احد منھم ونحن لہ مسلمون ۝ اسباط یہی ابنائے یعقوب علیہ الصلاۃ والسلام ہیں، اس تقدیر پر تو ان کی توہین

کفر ہوگی ورنہ اس قدر میں شک نہیں کہ وہ اولیائے کرام سے ہیں اور جو کچھ ان سے واقع ہوا اپنے باپ نبی اللہ کے ساتھ محبت شدیدہ کی غیرت سے تھا پھر وہ بھی رب العزت نے معاف کردیا اور یوسف علیہ الصلٰوۃ والسلام نے خود عفو فرمادیا، قال لاتثریب علیکم الیوم یغفر اللہ لکم وھو ارحم الرٰحمین، اور یعقوب علیہ الصلٰوۃ والسلام نے فرمایا سوف استغفر لکم ربی انہ ھو الغفور الرحیم، بہرحال ان کی توہین سخت حرام اور باعث غضب ذوالجلال والاکرام ہے، رب عزوجل نے کوئی کلمہ ان کی مذمت کا نہ فرمایا دوسرے کو کیا حق ہے مناسب ہے کہ توہین کرنے والا تجدید اسلام وتجدید نکاح کرے کہ جب ان کی نبوت میں اختلاف ہے اس کے کفر میں اختلاف ہوگا اور کفر اختلافی کا یہی حکم ہے، کمافی الدرالمختار وردالمحتار وغیرھما، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بغداد شریف ۶ آرمرڈ کاٹینک کورنٹ ۱۹۳۰ مسئولہ علی رضاخاں فٹرمستری ۸ رمضان ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ تقویۃ الایمان کا پڑھنا بعض لوگ برا بتاتے ہیں اور بعض اچھا کہتے ہیں، برا بتانے والے حضور کا حوالہ دیتے ہیں ہم شکوک ہیں جواب سے مطلع فرمائیے، بینوا توجروا

**الجواب** یہ ناپاک کتاب سخت ضلالت وبے دینی اور کلمات کفر پر مشتمل ہے اس کا پڑھنا زنا اور شراب خواری سے بدتر حرام ہے، کہ ان سے ایمان نہیں جاتا اور یہ ایمان زائل کرنے والی ہے، والعیاذ باللہ تعالٰی، وہ جو اس کا پڑھنا اچھا بتاتے ہیں، گمراہ بددین بلکہ کفار مرتدین ہیں، اس کی تفصیل دیکھنی ہو تو فقیر کی کتاب، سل السیوف الھندیہ اور الکوکبۃ الشھابیہ اور الاستمداد علٰی اجیال الارتداد اور کشف ضلال دیوبند یہ وغیرہا انصاف وایمان کی نگاہ سے دیکھی جائیں مسلمان کا ایمان خود گواہی دیگا کہ وہ مردود کتاب تقویۃ الایمان نہیں تفویت الایمان ہے یعنی ایمان فوت کرنے والی، والعیاذ باللہ تعالٰی، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از جی آئی پی ریلوے اسٹیشن بھوساول مسئولہ عبدالباسط، ۱۳ رمضان ۱۳۳۹ھ

مسلمانوں نے اتفاق کیا کہ جو مسلمان نماز نہ پڑھے گا وہ برادری سے خارج سمجھا جائے گا اس پر چند افراد جو نماز روزہ حج زکوٰۃ کے پابند نہ ہوں عالم کے سمجھانے پر بھی نہ مانیں اور کہیں کہ پہلے شرابیوں اور زانیوں کو برادری سے خارج کرنا یہ ضرور اور فرض ہے سوا اس کے نصیحت کرنے والے عالم کو کہیں کہ تم جھوٹے ہو اور تم پر خدا کی لعنت ہے حالانکہ وہ عالم ان کا امام ہے تو ایسے بے نمازیوں کو ابھارنے اور جرأت دینے والے اور باوجود تاکید عالم کو جھوٹا اور لعنتی بنانے والے مسلمان (بے نمازیوں) کو شرع شریف کے موافق کیا تنبیہ ہونی چاہئے، ایسا کہنے والے ایمان سے خارج ہوچکے اور انھیں تجدید ایمان اور تجدید نکاح کرنا ضرور ہے یا نہیں، اگر ایسے اشخاص اپنی بات رکھنے کے لئے نادانی سے یا مغروری سے استغفار نہ پڑھیں نہ تجدید نکاح شرم سے کریں اور مرجائیں تو مسلمانوں کی میت میں جائیں اور قبرستان میں دفن کریں یا نہیں، بینوا توجروا

**الجواب** وہ لوگ سخت اشد کبیرہ کے مرتکب ہوئے مورد غضب جبار ہیں مستحق نار ہیں مستحق لعنت پروردگار ہیں مگر اتنی بات پر صاف حکم کفر ان پر نہیں ہوسکتا اگر مرجائیں تو ان کے ساتھ اسلامی برتاؤ فرض ہوگا ہاں اگر کوئی خاص مکالمہ ایسا تھا جس پر یہ جواب دینا موجب کفر ہو تو اس کا ذکر سائل نے نہ کیا، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از درنگر وایا مہسانہ گجرات، گاڑیکے دروازہ بنجارہ چاند رسول کے پاس والا مکان، مسئولہ عبدالرحیم احمد آبادی ۲۲ رمضان المبارک ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ سید الاولین والآخرین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر الزام لگانا اور ان کو اپنے جیسا جاننا کفر ہے یا نہیں؟ تفصیل اس کی یہ ہے کہ جس وقت زید وعمرو میں جھگڑا ہوا عمرو نے زید کے پاس ایک رقعہ بھیجا، جس کی نقل یہ ہے، "قولہ مجھ کو اس کا مطلق رنج نہیں، اوّل یہ بات تو سراسر غلط ہے کیونکہ سب وشتم اور برا کہنے سے مانند مقناطیس کے جس طرح لوہے میں اثر پیدا کرتا ہے اسی طرح دل پر اثر ہوجاتا ہے، خواص ہوں یا عوام، نبی ہو یا ولی سب کے دل پر غم تو ضرور سرایت کرتا ہے، دیکھئے ہمارے پیشوا فخر عالم محمد مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو کفار قریش کی ایذا دہی وطعن زنی کی وجہ سے دل پر غم وحزن کا صدمہ از حد پہنچا تھا ہر وقت غم کی تسلی کے لئے اللہ جل شانہ وقتاً فوقتاً جبرئیل علیہ السلام کی معرفت نازل فرمایا جیسے قرآن مجید میں فرماتا ہے، واصبر وما صبرك الا باللہ ولا تحزن علیھم ولا تك فی ضیق مما یمکرون"۔ اب فرمائیے یہ الفاظ کفریہ ہیں یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** سوال کی جو تفصیل سائل نے تحریر کی اس کے دیکھنے سے یہ الزامات ثابت نہیں ہوتے کہ اس نے معاذ اللہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر الزام رکھنا چاہا یا عیاذاً باللہ حضور کو اپنا جیسا جانا، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از مدراس بتوسط جناب سید شاہ مخدوم محی الدین صاحب قادری نائب متولی مسجد والاجاہی ترملکھیری مسئولہ جناب شاہ محمد حسین صاحب قادری نائب قاضی اہلسنت مدراس ۲۲ رمضان ۱۳۳۹ھ،

حضرت مولانا المحترم دام فیضکم، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، مزاج گرامی، ایک استفتاء بغرض جواب مرسل خدمت گرامی ہے امید کہ جلد جواب باصواب مرحمت فرمائیں گے کیونکہ مدراس میں ایک شخص جو اپنے آپ کو قومی لیڈر کہلواتا ہے، اور اپنے اخبار میں ہمیشہ بزرگان دین کی توہین کرتا ہے، جس کے سبب قوم میں تفرقہ پڑ رہا ہے اس کی تنبیہ اور خلق اللہ کی ہدایت کے لئے آپکو تکلیف دی جاتی ہے، امید کہ جواب سے سرفراز فرماکر عنداللہ ماجور ہوں گے۔

**استفتاء**۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین متین کہ ایک مدراسی پرچہ نویس فاتحہ دلانے والوں پر شر انگیزی کرتا ہے جس کے خیالات یہ ہیں: "فاتحہ بدعت اور زیارت تربتہائے مطہرہ قبر پرستیاں اور اس کی تحریر سے حضرت غوث اعظم محی الدین عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالٰی عنہ کے فاتحہ دلانے والوں اور متبرک طعام کھانے والوں کو نام کی پوجا قبر کی پرستش کرنے والوں خلافت کا خون پینے والے اور حضرت غوث اعظم کی پاک ہڈیوں کو چبانے والے سنایا جارہا ہے، ۱۱ ربیع الآخر کے اخبار میں لکھا ہے،" آج اسی کے مریدوں اور معتقدوں کا یہ حال ہے کہ نام کی پوجا اور قبر کی پرستش کر رہے ہیں مگر خلافت کا خون پی رہے ہیں، حضرت غوث الاعظم کی پاک ہڈیوں کو چبا رہے ہیں الخ ۲ ربیع الاول کے پرچہ میں لکھا کہ "ان بدمعاشوں کو اس پر رونا نہیں آتا کہ حضرت شاہ بغداد کی روح کو کافروں نے ذلیل کیا ہے" اور ۱۴ ربیع الاول ۱۳۳۹ھ کے پرچے میں لکھا ہے، جس کا عنوان ہے "جادو وہ جو سر چڑھ کے بولے کہ اجل کا فرشتہ بندر جنگر شاہ لوہان کو کاٹا"۔ ۱۵ ماہ محرم ۱۳۳۷ھ کے پرچے میں لکھا ہے "اذان میں محمد رسول اللہ (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) سن کر انگوٹھے چوم لینا یا موئے

مبارک کی زیارت کرلینا یا آثار خانہ کے روبرو سے گزرتے ہوئے گردن جھکا دینا یا جمعہ یا جمعرات کو فاتحہ کرلینا یہ باتیں رسول اللہ کی اطاعت نہیں۔ ایسے شخص کے لئے شرع شریف کیا حکم کرتی ہے، ایسے شخص کو مولانا فخر قوم فخر مسلمانان لیڈر قوم کا لقب دینا دائرہ اسلام میں کوئی خدمت عطا کرنا اس کی تائید واعانت کرنا اس سے راہ ورسم رکھنا اس کا وعظ کرانا اس کا اخبار خریدنا کیا حکم رکھتا ہے،

بینوا توجروا۔

**الجواب** فاتحہ کو بدعت کہنا، زیارات مزارات طاہرہ کو قبر پرستی بتانا، نیاز حضور پر نور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کو نام کی پوجا کہنا، تعظیم آثار شریفہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو حضور کی اطاعت نہ ماننا یہ سب شعار وہابیت ہیں اور وہابیہ گمراہ بددین بلکہ کفار ومرتدین ہیں، کما حققناہ فی غیر ما کتاب، روح اقدس حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کی نسبت وہ ناپاک کلمہ تذلیل لکھنا کذب قبیح وتوہین صریح ہے ان کے غلامان غلام کی روح کو تمام جہان کے کفار ومشرکین ووہابیہ ومرتدین مل کر ذلیل نہیں کرسکتے، وللہ العزۃ ولرسولہ وللمؤمنین ولکن المنافقین لا یعلمون ٥ حضرت ملک الموت علیہ الصلاۃ والسلام کی نسبت بندر بنکر کاٹنے کا لفظ ملک مقرب رسول اللہ کی توہین ہے کہ کفر مبین ہے، ایسے شخص کو مولانا وفخر مسلمانان اور ہادی ورہبر قوم ماننا اگر اس کے اقوال پر اطلاع کے بعد ہے خود کفر وموجب غضب رب ہے، قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لا تقولوا للمنافق یا سید فانہ ان یکن سید کم فقد اسخطتم ربکم، منافق کو "اے سردار" نہ کہو کہ اگر وہ تمہارا سردار ہو تو تم نے اپنے رب کا غضب اپنے سر لیا، فتاوٰی ظہیریہ واشباہ والنظائر ودرمختار وغیرہا میں ہے، تبجیل الکافر کفر، انھیں میں ہے، لو قال لمجوسی یا استاذ کفر، اس کا وعظ کرانا حرام ہے، تبیین الحقائق امام زیلعی وغیرہ میں ہے، لان فی تقدیمہ تعظیمہ وقد وجب علیھم اھانتہ شرعًا، اسلام کی کوئی خدمت اسے سپرد کرنا جس میں وہ مسلمانوں کا رازدار یا بعض مسلمانوں کا سردار بنے سخت حرام ہے، قال اللہ تعالٰی یا ایھا الذین اٰمنوا لا تتخذوا بطانۃ من دونکم، اے ایمان والو غیروں کو اپنا رازدار نہ بناؤ، ابو موسٰی اشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ نے جب ایک کافر کو اپنا محرر بنانا چاہا، امیر المومنین عمر فاروق رضی اللہ تعالٰی عنہ نے انھیں فرمان بھیجا، لا اکرمھم اذا اھانھم اللہ ولا اعزھم اذ اذلھم اللہ ولا ادنیھم اذ ابعدھم اللہ وفی اخری لیس لنا ان نأتمنھم وقد خونھم اللہ ولا ان نرفعھم وقد وضعھم اللہ، میں کافر کو گرامی نہ کروں گا جب کہ انھیں اللہ نے خوار کیا نہ انھیں عزت دونگا جب کہ انھیں اللہ نے ذلیل کیا نہ ان کو قرب دوں گا جب کہ انھیں اللہ نے دور کیا، ہمیں روا نہیں کہ کافروں کو امین بنائیں، حالانکہ اللہ تعالٰی انھیں خائن بتاتا ہے، یا ہم انھیں رفعت دیں حالانکہ اللہ سبحانہ تعالٰی نے انھیں پستی دی، درمختار میں ہے، یمنع من استکتاب ومباشرۃ یکون بھا معظما عند المسلمین، اس کی تائید واعانت حرام ہے، قال اللہ تعالٰی ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان، گناہ اور حد سے بڑھنے پر مدد نہ دو، حدیث میں ہے، نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، من مشی مع ظالم لیعینہ وھو یعلم انہ ظالم فقد خلع من عنقہ ربقۃ الاسلام، جو دانستہ کسی ظالم کے ساتھ اسے مدد دینے چلے بیشک اس نے اسلام کی رسی اپنی گردن سے نکال دی، اس سے راہ ورسم میل جول رکھنا حرام ہے، قال اللہ تعالٰی واما ینسینک

الشیطٰن فلا تقعد بعد الذکرٰی مع القوم الظٰلمین ۝ اگر تجھے شیطان بھلا دے تو یاد آئے پر ظالموں کے پاس نہ بیٹھ، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، ایاکم وایاھم لایضلونکم ولا یفتنونکم، ان سے دور رہو اور انھیں اپنے سے دور کرو کہیں وہ تم کو گمراہ نہ کر دیں کہیں وہ تمھیں فتنہ میں نہ ڈال دیں، اس کا اخبار بطور پسند خریدنا ہرگز جائز نہیں، جب کہ وہ ایسی ناپاک ومخالف دین باتوں پر مشتمل ہوتا ہے، قال اللہ تعالٰی ومن الناس من یشتری لھو الحدیث لیضل عن سبیل اللہ بغیر علم ویتخذھا ھزوا اولٰئک لھم عذاب مھین ۝ کچھ لوگ لغو باتیں خریدتے ہیں کہ ان کے سبب براہ جہالت خدا کی راہ سے بہکا دیں اور اسے ہنسی بنالیں ان کے لئے ہے ذلت دینے والا عذاب، والعیاذ باللہ تعالٰی، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بڑاودہ علاقہ ریاست ٹونک محلہ سلطان پورہ، مسئولہ ابراہیم، ۲۸ رمضان ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص اپنے ہاتھوں سے تعزیہ بناتا ہے اور پرستش جیسے افعال اس سے سرزد ہوتے ہیں یعنی منت وغیرہ ماننا اس شخص میں اور بت پرست میں کیا فرق ہے، اس کی زوجہ اس کے نکاح میں رہی یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** تعزیہ بنانا ناجائز ہے مگر ہرگز کوئی مسلمان اس کی پرستش نہیں کرتا نہ اسے معبود جانتا ہے یہ مسلمانوں پر شدید بدگمانی ہے اور بدگمانی حرام، اور وہ منتیں کہ مانی جاتی ہیں عرفی یا اختراعی ہیں شرعی نہیں بلکہ خود نذر شرعی کے عبادت ہونے میں کلام ہے، نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے صحیح حدیثوں میں نذر ماننے سے منع فرمایا اور عبادت سے منع نہیں کیا جاتا، صحیحین میں ابوہریرہ وعبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہم سے ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا، لاتنذروا فان النذر لایغنی من القدر شیئا وانما یستخرج بہ من البخیل، نذر نہ مانو تقدیر کے آگے نذر کچھ کام نہیں دیتی اس سے تو فقط اتنا ہوتا ہے کہ بخیل سے مال نکال لیا جاتا ہے، اولیا کے لئے نذر عرفی صدہا سال سے مومنین وصالحین میں معمول ہے جس کا بیان ہماری کتاب "السنیۃ الانیقہ فی فتاوی افریقہ" میں ہے، غرض اس کی زوجہ کا اس کے نکاح میں نہ رہنا محض بلاوجہ وخیال باطل ہے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از غازی پور یوپی، مسئولہ قاضی محمود احمد صاحب، ۲ شوال ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ایسے شخص کی امامت کے بارے میں جو خلافت اسلامیہ کی تباہی اور مقامات مقدسہ پر قبضہ ہونے اعدائے دین اسلام کی مسرت میں شرکت کرتا ہو اور اگر مصیبت زدہ مسلمان کوئی ایسی تدبیر کرتے ہوں جس سے خلافت اسلامیہ کا وقار قائم ہو جائے اور جزیرۃ العرب پر اسلامی حکومت قائم ہو جائے تو مسلمانوں کے خلاف قاتلان اسلام کی نہ صرف امداد کرتا ہو بلکہ ان کی تحسین وتبریک اور ایسی مجالس میں شرکت کرتا ہو جو خلافت کی تباہی وبربادی کے واسطے کی جاتی ہوں، اس سے تمام اہل اسلام کے قلوب متنفر ہوں کیا اس کے پیچھے نماز جائز ہے، بینوا توجروا۔

**الجواب** اگر یہ باتیں واقعی ہیں کہ وہ معاذ اللہ شکست اسلام پر مسرت کرتا ہے اور قاتلان مسلمین کی تحسین تو اس کی قابلیت امامت درکنار اس کے اسلام ہی میں کلام ہے، باقی وہ ناجائز طریقے جو مدعیان حمایت نے نکال رکھے ہیں اور جس میں مشرکین سے محبت وداد بلکہ اتحاد بلکہ غلامی وانقیاد برت رہے ہیں، وہ سب مخالف قرآن عظیم ہیں، مسلمانوں کو ان سے جدائی فرض ہے،

قال اللہ تعالٰی لا تجد قوما یؤمنون باللہ والیوم الاٰخر یوادون من حاد اللہ ورسولہ ولو کانوا اٰباءھم او ابناءھم او اخوانھم او عشیرتھم، تم نہ پاؤ گے انھیں جو ایمان رکھتے ہیں اللہ و قیامت پر کہ اللہ و رسول کے مخالفوں سے دوستی کریں اگرچہ وہ ان کے باپ، یا بیٹے یا بھائی یا عزیز ہوں، اور فرماتا ہے، ولو کانوا یؤمنون باللہ والنبی وما انزل الیہ ما اتخذوھم اولیاء، اور اگر انھیں اللہ اور نبی اور قرآن پر ایمان ہوتا تو کافروں کو اپنا دوست یا مددگار نہ بناتے، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** : از سہسرام محلہ پرتلہ ضلع آرہ مسئولہ قدرت اللہ صاحب، ۵ شوال ۱۳۳۹ھ

(۱) کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص نے اثنائے تقریر میں کہا کہ غلاف کعبہ جلا دیا گیا، دوسرے نے کہا کیا ہوا دوسرا غلاف آجائے گا، اس پر کہا گیا کہاں سے آئے گا قسطنطنیہ سے تو نہیں آسکتا تو اس نے جواب دیا کیا کعبہ کو جاڑا لگتا ہے، ایسا کہنے والے کے لئے عند الشرع کیا حکم ہے،

(۲) خلیفۃ المسلمین کے احکام کو ماننا یا ان کی مدد کرنا ان کے وقار کو قائم رکھنا اندر حدود والوں پر فرض ہے یا ہندوستانیوں پر بھی ہے، بینوا توجروا،

**الجواب** (۱) اس کے کلام سے استہزا مترشح ہوتا ہے، اس پر توبہ فرض ہے اور اگر معاذ اللہ فی الواقع کعبہ معظمہ سے استہزا مقصود ہو تو کفر ہے۔

(۲) احکام سلطانی اس کے قلمرو تک ہیں اور اعانت و حمایت ابتداءً اس ملک والوں پر ہے اور وہ عاجز ہوں یا نہ کریں تو قریب والوں پر یوں ہی منتہائے دنیا تک مگر ہر فرض بقدر استطاعت ہے اور ہر مطالبہ بقدر قدرت، بحالت موجودہ ہندوستانیوں کو جہاد قائم کرنے کی اجازت شرع میں نہیں، کما ھو مبین فی المحجۃ المؤتمنۃ، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** از سرکار اجمیر مقدس لنگر گلی، مسئولہ حکیم غلام علی صاحب، ۷ شوال ۱۳۳۹ھ

اگر کوئی مولوی اپنے مدرسہ کے دروازہ پر اور خلافت کے بورڈ پر اور خلافت کی ٹوپی پر اور خلافت کی رسید پر فقط اجمیر لکھے کیا اجمیر کے ساتھ لفظ شریف نہ لکھنا اور اصلی نام غلام معین الدین پر غلام نہ لکھنا خلاف عقیدۂ اہلسنت ہے یا نہیں، بینوا توجروا،

**الجواب** اجمیر شریف کے نام پاک کے ساتھ لفظ شریف نہ لکھنا اور ان تمام مواقع میں اس کا التزام کرنا اگر اس بنا پر ہے کہ حضور سیدنا خواجہ غریب نواز رضی اللہ تعالٰی عنہ کی جلوہ افروزی حیات ظاہری و مزار پر انوار کو جن کے سبب مسلمان اجمیر شریف کہتے ہیں وجہ شرافت نہیں جانتا تو گمراہ بلکہ عدو اللہ ہے، صحیح بخاری شریف میں ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، اللہ عزوجل فرماتا ہے، من عادی لی ولیا فقد اٰذنتہ بالحرب، اور اگر یہ ناپاک التزام بربنائے کسل و کوتہ قلمی ہے تو سخت بے برکتا اور فضل عظیم و خیر جسیم سے محروم ہے، کما افادہ الامام المحقق محی الدین ابوزکریا قدس سرہ فی التّرضی، اور اگر اس کا مبنٰی وہابیت ہے تو وہابیت کفر ہے، اس کے بعد ایسی باتوں کی کیا شکایت، ع ما علٰی مثلہ یعد الخطاء۔ اپنے نام سے لفظ غلام کا حذف اگر اس بنا پر ہے کہ

حضور خواجۂ خواجگان رضی اللہ تعالٰی عنہ و عنہم کا غلام بننے سے انکار و استکبار رکھتا ہے، تو بدستور گمراہ اور بحکم حدیث مذکور عدو اللہ ہے اور اس کا ٹھکانا جہنم، قال تعالٰی الیس فی جھنم مثوی للمتکبرین ۞ اور اگر بربنائے وہابیت ہے کہ غلام اولیائے کرام بننے والوں کو مشرک اور غلام محی الدین و غلام معین الدین کو شرک جانتا ہے، تو وہابیہ خود زندیق بے دین، کفار و مرتدین ہیں، و للکافرین عذاب مھین۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از رانی کھیت محکہ ملٹری وائس، مسئولہ ثناء اللہ سب اوورسیر، ۷ رشوال ۱۳۳۹ھ

علمائے دین اس مسئلہ میں کیا فرماتے ہیں کہ میں نے ایک شخص سے کہا تمہارا رکوع، سجود باشرع نہیں ہے، اس پر اس نے فوراً یہ کہا کہ یہ آج سے الفظ ہے، جو آج سے نماز پڑھے وہ مادر......ہے اور اس سے کہا کہ تم نے داڑھی منڈائی تو کہا کہ سنت ہے، ایسے شخص پر کیا حکم ہے، بینوا توجروا۔

**الجواب**: اس کا دوسرا لفظ کہ داڑھی منڈانے کے جواب میں کہا، سنت ہے، اگر داڑھی منڈانے کو سنت کہا تو ضرور کلمۂ کفر ہے اور اگر یہ مطلب تھا کہ داڑھی رکھنا صرف سنت ہے، فرض واجب نہیں کہ اس کے ترک سے میں نے گناہ کیا تو اگرچہ اس کا یہ جواب شیطانی ہے، مگر کفر سے بچ جائے گا، لیکن وہ گالی جو اس نے نماز پڑھنے والے کو دی ضرور کلمۂ کفر ہے، اس پر فرض ہے کہ نئے سرے سے مسلمان ہو پھر عورت کو رکھنا چاہے تو اس سے دوبارہ نکاح کرے، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از قصبہ رچھا رو ڈ ضلع بریلی، مسئولہ حکیم محمد احسن صاحب، ۹ رشوال ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ سید پر کسی فعل ناجائز کے سبب کفر کا فتوی دینا جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب**: فعل ناجائز کہ صرف گناہ ہو محض اس کی وجہ سے کفر کا فتوی دینا سید و غیر سید کسی پر بھی جائز نہیں، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از جمشید پور ڈاکخانہ خاص ضلع سنگھ بھوم آفس کارکیے، مسئولہ حمید اللہ، ۹ رشوال ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسئلوں میں کہ (۱) مسلمان یا ہندو کسی مسلمان کا نام لے کر کہیں کہ فلاں شخص کی جے، جیسے شوکت علی محمد علی کی جے یہ درست ہے یا نہیں۔

(۲) شوکت علی وغیرہ کے جلسوں میں جانا درست ہے یا نہیں اور لفظ مہاتما کہنا جائز ہے یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب**: جے جو کافر بولتے ہیں، جیسے گاندھی وغیرہ کی یا عام ہنود کی یہ بحکم فقہائے کرام کفر ہے، درمختار وغیرہ میں ہے تبجیل الکافر کفر، یونہیں جو نام کا مسلمان حد کفر تک پہنچ گیا ہو اس کی جے کا بھی یہی حکم ہے اور مسلمان کی جے بولنا بھی منع ہے کہ کفار سے مشابہت ہے،

(۲) مشرک کو مہاتما کہنا حرام بلکہ بحکم فقہائے کرام کفر ہے اور ان کے جلسوں میں جانا ناجائز، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از محلہ سوداگران، مسئولہ حضرت ننھے میاں صاحب قبلہ مدظلہم، ذی القعدہ ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ امام نے بعد رکوع، یایھا الذین اٰمنوا کونوا انصار اللہ پڑھا پھر من بنی اسرائیل کی جگہ منکم کہہ گیا، زید نے بعد سلام کہا کہ قرآن عظیم صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے فرماتا ہے، اللہ کے مددگار رہو جاؤ، پھر بنی اسرائیل کی

حالت دکھائی جاتی ہے کہ ایک گروہ ان میں سے ہمارا فرماں بردار تھا اور ایک فرقہ نے کفر کیا منکم کی ضمیر اگر یا ایھا الذین اٰمنوا کی طرف تم نے راجع کی تو معاذ اللہ صحابہ کے دو گروہ ہوگئے، اس پر امام نے جواب دیا کہ قرآن عظیم عامۂ مسلمین سے بھی خطاب فرماتا ہے کفار سے بھی خطاب فرماتا ہے اگر ایسا نہیں یعنی مخاطبہ اس کا صرف صحابۂ کرام ہی سے ہو تو اوامر ونواہی سب اٹھ جائیں گے اور کوئی کافر کافر نہ رہے گا اور یہ کہدے گا کہ ہم کو کوئی حکم نہیں پہنچا اس پر زید نے کہا کیا ہم کمینے اس قابل نہیں کہ قرآن عظیم ہم سے مخاطبہ فرمائے، صحابہ سے اس نے خطاب فرمایا ان کے صدقہ میں ہم کو ملا، عالمگیر دنیا کا بادشاہ ایک چمار سے بات کرنے میں اپنی تذلیل سمجھے گا، ہماری نسبت قرآن عظیم سے وہ نہیں جو چمار کو عالمگیر سے ہے، کافروں سے مخاطبہ نہیں بلکہ ان کو جھڑکیاں دیتا ہے، وامتازوا الیوم ایھا المجرمون، یہ جھڑکی ہے یا مخاطبہ شاہنشاہ مجرم، بدمعاش، بدکار کو حکم سزا سنایا کرتا ہے، اس کو کلام نہیں کہتے، صحابۂ کرام کے پاک ذکر میں طغیان کلام میں یہ بھی زید کے منہ سے نکل گیا، کہ اگر وہ ایسی جاں نثاری اور ایسی کوششیں نہ فرماتے تو مؤرخین تاریخ میں لکھ دیتے کہ ایک صاحب پیدا ہوئے اور انھوں نے یہ دعوی کیا، ان پر کتاب اتاری گئی اس کے سوا اور کچھ پتہ نہ چلتا یہ انھیں کی جانبازیوں کا نتیجہ ہے جو ہم مسلمان ہیں، ان کا احسان اسلام پر قرآن پر اور سب پر، اگر معاذ اللہ احسان سے قائل کی نیت اس وقت غصہ یا حماقت کے سبب منت نہادن ہو تو اس کی نسبت کیا حکم ہوگا حالانکہ زید کے اندر کے دل کا اعتقاد یہ ہے، کہ قرآن عظیم پر کسی کا احسان نہیں حتی کہ حبیب اکرم الاکرمین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر اس نے نزول اجلال فرمایا، ان کا بھی کوئی احسان اس پر نہیں بلکہ اسی کے احسانات بے نہایت ہیں، وہ اپنے عقیدے میں روح ایمان کے طریقہ پر رکھتا ہے کہ اس کی ایک آیت کریمہ خود حضور پرنور سید المرسلین نبی الانبیاء اور جمیع مخلوقات الٰہی سے افضل تر ہے کہ وہ باری عزجلالہ کی صفت کریمہ ہے اور یہ مخلوق وہ قدیم ہے اور یہ حادث اور وہ نماز ہوئی یا نہیں، بینوا توجروا۔

**الجواب** نماز تو یقیناً ہوگئی، ضمیر منکم صحابۂ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم کو پھرنی کچھ ضرور نہیں التفات بھی ہوسکتا ہے اور پھرے بھی تو حرج نہیں بعض کہ اس وقت الذین اٰمنوا اور بظاہر صحابہ میں داخل تھے، معاذ اللہ بعد کو مرتد ہوگئے، جن سے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے قتال فرمایا، جس کا ذکر آیۂ کریمہ یا ایھا الذین اٰمنوا من یرتد منکم عن دینہ فسوف یأتی اللہ بقوم یحبھم ویحبونہ اذلۃ علی المؤمنین اعزۃ علی الکفرین یجٰھدون فی سبیل اللہ ولا یخافون لومۃ لائم ذٰلک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ واسع علیم، اے ایمان والو تم میں جو کوئی اپنے دین سے پھر جائے گا تو عنقریب اللہ ایسے لوگ لائے گا کہ وہ اسے پیارے اور اللہ انھیں پیارا مسلمانوں پر نرم دل کافروں پر سخت اللہ کی راہ میں جہاد کریں گے، اور کسی کی ملامت سے نہ ڈریں گے یہ اللہ کا فضل ہے، جسے چاہے عطا فرمائے، اور اللہ وسعت والا جاننے والا ہے، یہاں بھی یا ایھا الذین اٰمنوا سے خطاب فرمایا اور انھیں میں سے بعض معاذ اللہ مرتد ہوئے، اور وہ اللہ کے پیارے صدیق اکبر اور ان کے پیرو ہوئے، زید کا یہ کہنا کہ خطاب الٰہی صحابۂ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم سے ہے اور ہم بالتبع داخل ہیں بہت صحیح ہے اور واقعی قرآن کریم کفار سے زجر کے سوا خطاب کم فرماتا ہے، غالباً اپنے حبیب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو حکم دیتا ہے کہ ان سے یوں فرمادو، قل یا ایھا الکفرون۔ قل یا اھل الکتاب۔ قل یا ایھا الذین ھادوا۔ قل للذین کفروا وغیر ذٰلک پھر بھی بعض جگہ سوائے زجر بھی قرآن عظیم نے بنفس نفیس ان سے خطاب فرمایا ہے، قال تعالٰی یا ایھا الذین اٰمنوا اتقوا

اللہ و اٰمنوا برسولہ یؤتکم کفلین من رحمتہ ویجعل لکم نورا تمشون بہ ویغفرلکم واللہ غفور رحیم، اے وہ لوگو جو موسٰی و عیسٰی پر ایمان کا نام لیتے ہو، یعنی یہود و نصارٰی اللہ سے ڈرو اور اس کے رسول محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم پر ایمان لاؤ تمھیں اپنی رحمت کا دوہرا حصہ دے گا اور تمھارے لئے نور کر دے گا جس سے صراط پر چلو اور تمھارے گناہ بخش دے گا اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے، معالم شریف میں ہے، یاایھا الذین اٰمنوا اتقوا اللہ، الخطاب لاھل الکتابین من الیھود والنصارٰی یقول یا ایھا الذین اٰمنوا بموسٰی وعیسٰی اتقوا اللہ فی محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، زید نے جو کچھ مدح صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم میں کہا سب حق ہے اور سچی محبت صحابہ سے ناشی ہے اور وہ لفظ احسان کہ اس کی زبان سے نکلا اس کی توجیہ نہایت صاف و آسان ہے، قرآن مصحف کریم کو بھی کہتے ہیں، اس قرآن مجید کا ہدیہ کیا ہے، فلاں نے قرآن عظیم فلاں کو ہبہ کیا، یا فلاں مسجد پر وقف کیا، یا قرآن کریم کی جلد بندھوا دو یا چولی چڑھادو، یا غلاف سی دو، ان تمام محاورات میں قرآن سے مصحف ہی مراد ہے، اور بلاشبہ یہ محاورۂ عام شائع متعارف ہے اور مصحف یعنی یہ اوراق اور ان پر یہ نقوش بناتی روشنائی ضرور حادث وجنس مخلوق ہے، اور اجلۂ صحابہ کا اس سے افضل ہونا ممکن نہ ہو یہ کسی دلیل قطعی سے ثابت نہیں بلکہ جب جنگ صفین میں امیر المومنین مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کے حضور قرآن عظیم بلند کیا گیا، فرمایا ھذا مصحف صامت وانا مصحف ناطق، یہ خاموش قرآن ہے اور میں قرآن ناطق ہوں، اگر قرآن سے زید کی یہی مراد تھی تو اس پر کچھ الزام نہیں اور اس کا وہ بیان کہ میں قرآن کو ایسا جانتا ہوں، استدراک و دفع وہم ہوگا، یعنی قرآن حقیقی کی نسبت تو میرا یہ اعتقاد ہے، جو حرف بحرف ہے، مگر حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو اکرم الاکرمین کہنے کی اجازت نہیں یہ تاپاک عرف میں رب العزت کے لئے ہے، حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اکرم الاولین والآخرین ہیں، غرض زید کی نسبت حکم فتوٰی تو یہ تھا کہ اس کا کلام معنی صحیح رکھتا ہے، اور وہ کسی سخت الزام کا مورد نہیں، لیکن وہ اپنی نیت کو خوب جانتا ہے اور اس کا رب اس سے اعلم، اگر یہ کلمہ اس نے قرآن حقیقی قدیم ہی کی نسبت کہا ہو تو اس صورت میں ضرور حکم سخت ہوا، اس تقدیر پر تجدید اسلام لازم ہوگی پھر اس کے بعد تجدید نکاح وبیعت وحج کے احکام، قرآن عظیم غنی عن العٰلمین ہے، وہ اس سے پاک و منزہ ہے کہ تمام عالم میں کسی کا اس پر کچھ احسان ہو، اگر سارا جہاں کفر کرتا اس کی عظمت میں ذرہ بھر فرق نہ آتا اور اگر سارا جہاں ایمان لے آئے اس کی عظمت میں ذرہ بھر اضافہ نہ ہو کہ اس کی عظمت نامحدود ہے اور نامحدود پر اضافہ محال، بالجملہ یہ معاملہ زید اور اس کے رب میں ہے شرعاً اس پر کوئی الزام نہیں کہ صاف تاویل موجود ہے، ہاں حفظ زبان کی احتیاط لازم، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از میرٹھ کوٹھی سید محمد حسین صاحب بیرسٹر مسئولہ محمد مجتبٰی خاں ۱۵ / ذی الحجہ ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ تبلیغ خلافت کی غرض سے جامع مسجد میں ایک جلسہ ہوا جس میں ہنود بھی شریک ہوئے دوران تقاریر میں مسلمانوں نے اللہ اکبر کے نعرے لگائے اور ہنود نے بندے ماترم، مہاتما گاندھی کی جے، تلک مہاراج کی جے کے نعرے لگائے کیا ہنود کو مساجد میں اس قسم کے نعرے لگانا جائز ہے اور اگر بعض مسلمانوں نے خود اپنی زبان سے اسی مقام پر دوران تقاریر میں اہل ہنود کے ساتھ یا خود پیش قدمی کرتے ہوئے، اس قسم کی جے کی آوازیں بلند کی ہوں تو ان کا کیا حکم ہے، بینوا بالدلیل توجروا عند الرب الجلیل۔

**الجواب** مشرکین کی جے پکارنا ان کی تعظیم ہے، اور کافر کی تعظیم کفر ہے، فتاوٰی ظہیریہ و اشباہ و درمختار میں ہے: تبجیل الکافر کفر، ایسے کلمہ گویوں پر لازم ہے کہ نئے سرے سے اسلام لائیں، پھر اپنی عورتیں رکھنا چاہیں تو ان سے از سرِ نو نکاح کریں، بلکہ ایسے جلسوں میں جو مضامین باطلہ و مخالفِ شرع ہوتے ہیں ان پر بہ نیتِ تحسین اللہ اکبر کہنا بھی حرام قطعی ہے، کہ ذکرِ الٰہی کی توہین ہے، مشرکوں کو مسجد میں اس طرح لے جانا اور ان کا اپنے کلمات کفر بالاعلان کہنا اور مسلمان کہلانے والوں کا اس پر راضی ہونا باجماعِ امت حرام ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، انما بنیت المساجد لما بنیت لہ وفی اخری للذکر والصلوٰۃ و قراءۃ القراٰن، مسجدیں تو صرف اس لئے بنیں جس لئے بنیں وہ تو اللہ تعالٰی کی یاد اور نماز اور تلاوتِ قرآن کے لئے بنیں، یہاں تک کہ صحیح حدیثوں میں فرمایا جو مسجد میں اپنی گمی چیز کو پوچھے اس سے کہو لا ردّ اللّٰہ علیک ضالتک، اللہ تیری گمی چیز کو تجھے نہ ملائے مسجدیں اس لئے نہ بنیں، نہ کہ کافروں کو لیجانے اور مشرکوں کی جے پکروانے کے لئے، مگر کیا کیجئے کہ ان لوگوں کے دل مسخ ہوگئے، انھوں نے مشرک کے غلام ہو کر اللہ و رسول کے سب احکام منسوخ کر دیئے، احمق بے عقل جاہلوں کی کیا گنتی ہماری کمیٹی میں سب سے بڑے عالم کہلانے والے مولوی عبدالباری فرنگی محلی ہیں، جنھوں نے جلسۂ مدراس میں اپنے منہ سے اپنے آپ کو نہ صرف عالم بلکہ بہت بڑا امجد کہا وہ اقرار لکھ رہے ہیں کہ وہ بالکل لیڈر و گاندھی کے ہیں، اس کو اپنا رہنما بنالیا ہے، جو وہ کہتا ہے وہی مانتے ہیں، انا للہ و انا الیہ راجعون، اس کا نام دین ہے اس کا نام اسلام ہے حالانکہ رب عزوجل فرماتا ہے اگر تم نے کافروں کا کہنا مانا تو ضرور تم بھی مشرک ہو، ولکن الظٰلمین باٰیٰت اللّٰہ یجحدون ○ وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون ○ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از مانڈلے برمار وڈ نمبر ۲۹ زرباری بازار مرسلہ حاجی حسین احمد صاحب سالائو رتی سوداگر آہن،

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص نے اپنے وعظ میں کہا کہ فرعون نے ایک نماز میں خداوند کریم سے پانی کی دعا مانگی اور کہا کہ میں تجھ کو وحدہ لاشریک لہ جانتا ہوں، میری دعا قبول فرمالیں اس کی دعا قبول ہوئی آج کل کے مسلمانوں کا ایمان اگر فرعون جتنا بھی ہوتا سب جنت میں چلے جاتے، دوسری بات یہ کہی کہ ترکِ موالات پانچ بنائے اسلام سے بڑھ کر ہے، پس ایسے واعظ کے لئے کیا حکم ہے ایسے ویرانہ کلمات سے کافر ہوا یا نہیں اگر نہیں تو فاسق ہوا کہ نہیں، اس کی امامت کا کیا حکم ہے، بینوا توجروا۔

**الجواب** اس کی دونوں باتیں کفر ہیں، فرعون بالاجماع و بنصِ قطعی قرآن کافر تھا، قال اللہ تعالٰی کذبت قبلھم قوم نوح و اصحاب الرس وثمود ○ وعاد و فرعون و اخوان لوط ○ و اصحاب الایکۃ و قوم تبع کل کذب الرسل فحق وعید ○ ان کافروں سے پہلے رسولوں کو جھٹلایا نوح کی قوم اور رس والوں اور ثمود نے اور فرعون اور قوم لوط نے اور ایکہ والوں اور تبع کی قوم نے ان سب نے رسولوں کو جھٹلایا تو تکذیبِ رسل پر ہم نے جو وعید فرمائی تھی ان سب پر ثابت ہوگئی، مسلمانوں کے ایمان کو اس کافر اکفر کے ایمان سے کم کہنا صریح کفر ہے، یہ کفر کو ایمان پر تفضیل دینا ہے، کافر میں ایمان کہاں اور وہ بھی مسلمانوں کے ایمان سے افضل، جس کا نام ان لوگوں نے ترکِ موالات رکھا ہے، اول تو وہ ہرگز ترکِ موالات نہیں، مشرکوں سے صراحۃً موالات کر رہے ہیں، بلکہ ان کے غلام بن رہے ہیں، ان میں جذب ہوچکے ان میں فنا ہو رہے ہیں، مشرک کے پس رو ہوئے اسے اپنا

رہنما بنالیا جو وہ کہتا ہے وہی مانتے ہیں، ان کے سب سے بڑے عالم مولوی عبدالباری فرنگی محلی نے صاف صاف ان باتوں کا اقرار کیا اور صراحۃً لکھ دیا کہ میں نے قرآن وحدیث کی تمام عمر بت پرستی پر نثار کردی، قرآن عظیم نے بکثرت آیتوں میں تمام کفار سے موالات قطعاً حرام فرمائی، مجوس ہوں خواہ یہود ونصارٰی ہوں، خواہ ہنود اور سب سے بدتر مرتدان عنود، اور یہ مدعیان ترک موالات مشرکین مرتدین سے یہ کچھ موالات برت رہے ہیں، پھر ترک موالات کا دعوٰی اس کی نظیر یہی ہوسکتی ہے کہ کوئی مشرک مہادیو کو پوجا جائے اور کہے دیکھو شرک بہت بری چیز ہے سوا خدا کے کسی کو نہ پوجا غیر خدا کو سجدہ نہ کرنا نصارٰی سے ترک معاملت جائز دنیویہ جس کا نام انھوں نے ترک موالات رکھا ہے، اور اسے فرض بلکہ مدار ایمان بتاتے ہیں، ہرگز شریعت نے اسے واجب نہ کیا یہ ان کا شریعت پر افترا اور ان کا بلکہ ان کے رہنما گاندھی کا اختراع ہے، ان سب امور کی تفصیل ہماری کتاب المحجۃ المؤتمنہ میں ہے، اور بفرض غلط اگر یہ واجب بھی ہوتی تو اسے اسلام کی پانچوں بناؤں سے بڑھ کر کہنا صریح کفر تھا، اللہ عزوجل کو ایک اور نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو اس کا رسول برحق ماننے کے برابر بھی کوئی فرض نہیں ہوسکتا، سب فرض اس کے نیچے ہیں، اور اس کے سبب مقبول یہ نہ ہو تو سب مردود، قال اللہ تعالٰی وقدمنا الی ما عملوا من عمل فجعلنٰہ ھباء منثورا اھ وقال تعالٰی ومن یبتغ غیر الاسلام دینا فلن یقبل منہ وھو فی الاٰخرۃ من الخسرین ۵ بالجملہ واعظ مذکور کے کفر میں کوئی شک نہیں اور اس کے پیچھے نماز ایسی ہے جیسی گاندھی کے پیچھے، اس کی عورت اس کے نکاح سے نکل گئی، اسے واعظ بنانا یا اس کا وعظ سننا ورکنار مسلمانوں کو اس سے میل جول اس کے پاس اٹھنا، بیٹھنا اس سے سلام، کلام، اس کی موت وحیات میں کوئی معاملہ اہل اسلام، سب یکسر حرام جب تک وہ اپنے کلماتِ ملعونہ سے توبہ کرکے اسلام نہ لائے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئولہ** مسئولہ حکیم عبدالرحمٰن محلہ جمالپورہ مقام سونی پت ضلع رہتک۔ ۱۱ شوال المعظم ۳۴ھ

منبع الفضل وبرکات الزمان مولانا احمد رضا خان ادامہ اللہ تعالٰی بالفیض والاحسان، السلام علیکم ورحمۃ اللہ تعالٰی، امابعد واضح رائے عالی ہو کہ بسط البنان کے رد میں آنجناب کے دو رسالہ "ادخال السنان" اور "وقع اللسان" دیکھے جن کے مطالعے سے تمام شکوک رفع ہوگئے اور آپ کی اقصٰی مراتب کی تحقیق سے دل خوش ہوا، اما ایک یہ شبہ باقی رہ گیا ہے، امید کہ اس معما کو عام فہم عبارت میں کارڈ ملصقہ پر حل فرماکر تشفی فرمائیں گے، شبہ یہ ہے کہ چونکہ "ادخال السنان" کے تمام دلائل سے تو حضور سرور کائنات علیہ افضل التحیات کا عالم الغیب ہونا بما کان وبما یکون، کا پیش از وفات ہی باحسن طریقہ ثابت ہوگیا، لیکن مشکوۃ شریف کے باب الشفاعت میں صحیحین کی حدیث میں یلھمنی محامد احمدہ بھا لاتحضرنی الاٰن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ محامد وثنا مستثنٰی ہیں، یعنی یہ محامد حضرت کو قیامت کے اس وقت خاص سے پیشتر نہیں عطا کئے گئے کیونکہ ترمذی شریف میں اسی باب میں لم یفتحہ علی احد قبلی فرمایا ہے، اور شیخ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی شرح اشعۃ اللمعات میں اس طرح کی ہے۔ "ہم دراں وقت نورے خاص از مقام قرب ومعرفت در دل من افتد کہ علم ان محامد اثر ان باشد" اور اس حدیث سے تیسری حدیث کو اس جملہ لم یفتحہ علی احد من قبلی کی شرح میں لکھتے ہیں۔ "نکشادہ الہام نکرد برہیچ یکے پیش از من بلکہ بر من نیز پیش ازیں وقت چنانچہ از حدیث سابق لائح میشود" اور شیخ اکبر محی الدین ابن عربی فتوحات مکیہ میں گویا اسی حدیث کو بیان فرماتے ہیں، فیاتی و یسجد ویحمد اللہ بمحامد یلھمہ اللہ تعالٰی ایاہ فی ذٰلک الوقت لم یکن یعلمھا قبل ذٰلک الوقت پس ان عبارات سے

صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ محامد اسی وقت تعلیم ہوں گے اور یہ محامد بھی منجملہ ما یکون سے ہے تو گویا ابھی تک اس کا علم حضور کو نہیں اور گویا بعض اشیاء کا علم نہ ہوا جیسا کہ اس حدیث سے ظاہر ہوا اور تو تمام اشیاء کا علم نہ ہوا اور اس میں احتمال ذہول بھی نہیں رہتا کیونکہ خود اس سے انکار فرماتے ہیں، کہ ہم کو اس کا علم عطا نہیں ہوا، امید کہ مفصل جواب عطا فرمائیں گے اطمینان کے لئے دریافت ہے، اور مرقاۃ میں اس کی کیا شرح کی گئی ہے؟

**الجواب** مولانا المکرم اکرمکم! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، کارڈ کے مطالعہ سے محظوظ ہوا مولٰی تعالٰی آپ کو برکات دے، ایسی حق پسندی وحق جوئی نہایت قابل مسرت ہے، ماکان ومایکون جس کے ذرہ ذرہ کا احاطہ کلیہ قرآن عظیم واحادیث صحیحہ وارشادات ائمہ سے آفتاب روشن کی طرح ثابت ہے، اس کے معنی ما کان من اول یوم ویکون الٰی اٰخر الایام ہیں، یعنی روز اول آفرینش سے روز قیامت تک جو کچھ ہوا اور ہونے والا ہے ایک ایک ذرے کا علم تفصیلی حضور کو عطا ہوا شرق وغرب میں سمٰوٰت وارض میں عرش وفرش میں کوئی ذرہ حضور کے علم سے باہر نہیں، ذات وصفات حضرت عزت احاطہ وتناہی سے بری ہیں، ممکن نہیں کہ جمیع مخلوقات کا علم مل کر اس کی ذات علیہ یا کسی صفت کریمہ کو محیط ہو سکے کبھی کوئی اسے پورا نہ جان سکے گا، مومنین واولیاء وانبیاء اور خود حضور سید الانبیاء علیہ وعلیہم افضل الصلوات واکمل التسلیمات ابد الآباد تک اس کی معرفت میں ترقی فرمائیں گے، ہر روز اس کے وہ محامد معلوم ہوں گے جو کل تک نہ معلوم تھے، اور یہ سلسلہ ابد تک رہے گا، کبھی ختم نہ ہوگا روزانہ بیشمار علوم متعلق ذات وصفات ان پر منکشف ہوں گے اور ہمیشہ ذات وصفات میں نامتناہی غیر معلوم رہے گا کہ وہ محیط کل ہے کسی کے احاطہ میں نہیں آسکتا، وہ حدیث متعلق بہ محامد علوم ذات وصفات میں ہے اور بے شک حق ہے اور دعوی اہل حق کو کچھ مضر نہیں،

واللہ الحمد وھو تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** مسئولہ قاضی قاسم میاں ازمقام گونڈل علاقہ کاٹھیاوار بروز چہارشنبہ ۴ ذی القعدہ ۱۳۳۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومشائخ عظام اس معاملہ میں کہ زید کہتا ہے کہ سوائے خدا کے کچھ نہیں، یعنی یہ بھی خدا وہ بھی خدا زید بھی خدا بکر بھی خدا علٰی ہذا القیاس یعنی خالق ومخلوق نہیں، فعل فاعل مفعول خدا میں صورت بے صورت ہے، بے صورت صورت ہے، نہ یہ ہے نہ وہ ہے نہ زید ہے نہ عمرو ہے نہ بکر ہے، خدا ہی خدا ہے، جنکی تائید میں یہ چند اشعار جو اپنے بنائے ہوئے ہیں وہ پیش کرتا ہے، اور چند اشعار دیوان جام جم مصنفہ طالب حسین صاحب فرخ آبادی کے جو فرخ آباد کے مطبع مودسن کمپنی بزریہ میں چھپا ہے، پیش کرکے اپنا مسلک بتلاتا ہے، جو بطور نمونہ ذیل میں درج کئے جاتے ہیں، یہ اشعار بھی زید خود کے ہیں، جن کا تخلص اطہر ہے،

بندے کو تو خدا کہوں اور اس کو کیا کہوں　　　بندے کو بندہ اور نہ خدا کو خدا کہوں
اطہر ہی خدا ہے غرض دو میں ایک سے　　　زیور کو زر کہوں نہیں تو اور کیا کہوں
اگر سب بھول بیٹھا تو خدا بھی بھول جا اطہر　　　کہ ہے یہ سب بڑا دھوکا خدا خود ہے خدا خود ہے
میں ہی مرسل میں ہی مرسل میں ہی اخبار اور قرآن　　　محمد اور میں ہی اللہ آ ہا ہا ہا ... آ ہا ہا ہا
نہ منعی ہے نہ مخبر ہے نہ حد ہے نہ شریعت ہے　　　خدا ہے تو اگر سچا انا الحق کہہ انا الحق کہہ
خدا ہو کر نہ بندہ بن زباں کو کھول دے پیارے　　　ہے یہ آزادی کا رستہ انا الحق کہہ انا الحق کہہ

نہ کو روزہ نہ کر سجدہ نہ جا کعبہ میں تو حج کو ۔۔۔ نہ ہے روزہ نہ ہے سجدہ انا الحق کہہ انا الحق کہہ
خدا تھا کب محمد تھے شریعت تو ہے مفروضہ ۔۔۔ نہیں ہے ماسوا حق کا انا الحق کہہ انا الحق کہہ
معبود تو خدا کو کہے حور پر مرے ۔۔۔ شہوت پرست گر نہ کہوں اس کو کیا کہوں
اللہ کے سوا نہیں پھر بولتا ہے کون ۔۔۔ اطہر تجھے خدا نہ کہوں اور کیا... کہوں
اطہر تو برائے نام ہوں میں حیرت نہیں ہے اللہ ہوں میں ۔۔۔ عارف ہے اگر تو شک مت لا وہ اور نہیں میں اور نہیں
آپ ہی عرش اور آپ ہی کرسی آپ ہی دوزخ اور جنت ۔۔۔ آپ مکیں ہے آپ مکاں ہے کیا کیا شور مچایا ہے[1]
کافر کو تو برا کہوں مومن کو کیا کہوں ۔۔۔ اچھا کہوں نہ اس کو نہ اس کو برا کہوں

مصنفہ طالب حسین فرخ آبادی،

بنا ایک وحدت کی تصویر میں ہوں ۔۔۔ مرید آپ ہی آپ ہی پیر میں ہوں
نہ دیکھا ہو جس نے اسے مجھ کو دیکھے ۔۔۔ نہاں و عیاں اس کی تصویر میں ہوں
عذاب کس کا ثواب کیسا گناہ کہتے ہیں کس کو یارو ۔۔۔ وہی ہے فاعل جو خیر و شر کا خطا عطا ہے عطا خطا ہے
عجب معمہ ہے یہ عزیزو خلا ملا ہے ملا خلا ہے ۔۔۔ برا بھلا اب کہوں میں کس کو بھلا برا ہے برا بھلا ہے

مذکورہ بالا عقیدہ کو حضور پر نور شافع یوم النشور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے سینہ کا علم بتاتا ہے، جو آج تک سینہ بسینہ مشائخ طریقت میں چلا آتا ہے، اور اسی کا نام وصول الی اللہ ہے، (۲) اور یہی زید ظاہر میں نماز کے لئے اٹھتا ہے تو اپنے مریدوں کے سامنے یہی کہتا ہے کہ ذرا خدا کو دھوکا دے لوں اسی طرح قولی اور فعلی کاروائی کرکے شریعت مطہرہ سے وہ وہ نفرتیں دلاتا ہے کہ مسلمان کے کلیجے پاش پاش ہو جاتے ہیں، (۳) اور یہی زید وعظ میں بھی پکار پکار کر کہتا ہے کہ شریعت تو تمہارے ماں باپ نے بھی سکھائی شریعت تو تمہارے استادوں نے بھی سکھائی شریعت تو تمہارے مولویوں نے بھی سکھائی مگر خدا کے ملنے کا تو رستہ کچھ اور ہے اور یہ تو منتر کچھ اور ہے اور اسی قسم کے دھوکے دے کر مسلمانوں کو اپنی مریدی کی طرف راغب کرتا ہے اور مرید کرکے مذکور عقیدہ اور یہی اللہ کا تعلیم کرتا ہے، یعنی خالق مخلوق نہیں۔ اب التماس یہ ہے کہ اس زید کا عقیدہ کیسا ہے، مسلمان اس کے ساتھ کیا برتاؤ کریں، شرع شریف میں اس کے لئے تعزیر بھی ہے یا نہیں، مسلمانوں کو اس کی مریدی سے خارج ہو کر بعد توبہ جدید نکاح کی ضرورت ہے یا نہیں اگر جدید نکاح کی ضرورت ہے تو پہلا مہر کافی ہے یا نہیں اگر اس جدید نکاح میں عورت قبول نہ کرے تو کیا صورت ہے، کتاب تذکرہ غوثیہ مسلمانوں کے پڑھنے اور عمل کرنے کے قابل ہے یا نہیں، براہ مہربانی اوپر کے سوالاتوں کا جوابات مفصل طور سے ارقام فرما کر عنداللہ ماجور ہوں و عندالناس مشکور ہوجئے گا، فقط

**الجواب** صورۃ مذکورہ میں زید یقیناً کافر مرتد ہے اس کے کلام سرتاپا کفر سے بھرے ہوئے ہیں مثلاً (۱) زید و عمرو بکر، سب کو خدا کہنا (۲) خدا کو مخلوق اور مفعول کہنا (۳) بندہ کو خدا کہوں (۴) خدا کو خدا نہ کہوں۔ دوسرا شعر[2] لکھنے میں سائل سے کچھ رہ گیا ہے،

[1] ظاہراً یوں ہے، ع اطہر ہے یا خدا ہے، الخ ۱۲،

(۵) تیسرے شعر میں خدا کے بھول جانے کی فرمائش اور یہ بھی بڑا دھوکا ہے، (۶) چوتھے شعر میں اپنے آپ کو اللہ کہنا (۷) رسول کہنا (۸) قرآن کہنا (۹) پانچویں شعر میں شریعت کا انکار (۱۰) انا الحق کہنے پر اصرار (۱۱) چھٹے شعر میں بھی یہی (۱۲) بندہ بننے کی ممانعت (۱۳) ساتویں میں وہی (۱۴) بروجہ انکار نماز روزے حج کی ممانعت (۱۵) آٹھویں شعر میں خدا کی نفی (۱۶) شریعت کو فرضی وساختہ بتانا کہ سیاق وسباق سے یہی مراد متعین ہے، (۱۷) وہی انا الحق (۱۸) دسویں شعر میں خدا بننا (۱۹) گیارھویں میں بھی یہی (۲۰) تیرھویں میں مومن کو اچھا نہ کہنا کافر کو برا نہ کہنا، یہ بیس کفر تو زید کے کلمات مذکورہ میں کھلے کھلے ہیں، (۲۱) سولھویں شعر میں عذاب وثواب کا انکار (۲۲) سترھویں شعر میں بھلے کو برا برے کو بھلا کہنا (۲۳) ان صریح عقائد کفر ملعون کو حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی طرف نسبت کرنا (۲۴) کفر کو وصول الی اللہ بتانا (۲۵) نماز کے لئے اس کا کہنا کہ خدا کو دھوکا دے لوں، اس کے کلمات سابقہ کے لحاظ سے لائق تاویل نہ رہا معنی استہزا ہی متعین ہوگیا اور وہ کفر ہے، (۲۶) شریعت کو راہ خدا نہ ماننا، (۲۷) شریعت سے نفرت دلانا، بالجملہ زید ان کافروں میں ہے، جن کو فرمایا گیا ہے، من شك فی عذابه وکفرہ فقد کفر، جو اس کے کافر ہونے میں شک کرے خود کافر ہے، سلطنت اسلام ہوتی تو اس کی تعزیر یہی تھی کہ بادشاہ اسلام اسے قتل کرتا، اس کا اختیار غیر سلطان کو یہاں نہیں، مسلمانوں کو اس سے میل جول حرام اس سے سلام کلام حرام، اس کے پاس بیٹھنا حرام، اس کا وعظ سننا حرام، وہ بیمار پڑے تو اسے پوچھنے جانا حرام، مرجائے تو اسے غسل دینا حرام، کفن دینا حرام، جنازہ اٹھانا حرام جنازہ کے ساتھ چلنا حرام، اس پر نماز حرام، اسے مسلمانوں کے گورستان میں دفن کرنا حرام، اسے مسلمانوں کی طرح دفن کرنا حرام، اس کے لئے دعائے بخشش حرام، اسے کچھ ثواب پہونچانا حرام، اس کی قبر پر جانا حرام، جو ان باتوں میں سے کوئی بات اسے مسلمان جان کر کرے گا یا اس کی موت کے بعد اس کے لئے دعائے بخشش کرے گا یا اسے ثواب پہنچائے گا اگرچہ اسے کافر جان کر وہ خود کافر ہوجائے گا، جو لوگ مرید اس کے ہوچکے ہیں ان پر فرض ہے کہ اس سے جدا ہوں دور بھاگیں کہ وہ بیعت اس کے ہاتھ پر نہیں ابلیس کے ہاتھ پر ہوئی، پھر ان مریدوں میں جو اس کے ان کفروں سے آگاہ تھے اور اس کے بعد مرید ہوئے یا بعد مریدی کے آگاہ ہوئے اور اس کی بیعت سے الگ نہ ہوئے وہ سب بھی اسلام سے خارج ہیں، ان پر بھی فرض کہ نئے سرے سے مسلمان ہوں توبہ کریں توبہ واسلام کے بعد ان کی عورتیں اگر ان سے دوبارہ نکاح پر راضی نہ ہوں تو ان پر جبر نہیں، عورتیں جس سے چاہیں اگر عدت گزر چکی ہے تو ابھی ورنہ بعد عدت اپنا نکاح کرلیں اور اگر انھیں سے دوبارہ نکاح کریں تو مہر جدید لازم آئے گا اور پہلا مہر بھی اگر باقی ہے دینا ہوگا، کتاب تذکرہ غوثیہ جس میں غوث علی شاہ پانی پتی کا تذکرہ ہے ضلالتوں گمراہیوں بلکہ صریح کفر کی باتوں پر مشتمل ہے، مثلاً غوث علی شاہ، جگن ناتھ کی جوگی پر اشنان کرتے ملے کسی نے پہچانا تو بولے کہ اس شخص کے دو باپ تھے، ایک مسلمان اس کی طرف سے حج کر آیا ہے، دوسرا باپ ایک پنڈت تھا، اس کی طرف سے جگن ناتھ تیرتھ کرنے آیا ہے، ایسی ناپاک بے دینی کی کتاب کا دیکھنا حرام جس مسلمان کے پاس ہو جلا کر خاک کردے، واللہ الهادی الی صراط مستقیم، واللہ سبحنه وتعالٰی اعلم،

**مسئلہ** مسئولہ عبدالرحمٰن طالب علم مدرسہ چھیپوں احمد آباد گجرات، ۱۷ ربیع الآخر ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع اس مسئلہ میں کہ چند اشخاص کی موجودگی میں ایک مرید نے اپنے پیر کی شان میں یہ قصیدہ پڑھا اور پیر نے اس قصیدہ کو سن کر پڑھنے والے کو کہا کہ تو میرا حبیب ہے اور اس کے بعد یہ قصیدے ممبر پر پڑھے جاتے ہیں اور اس کے جواز کا حکم پیر نے دیا ہے

آیا شرعاً یہ قصیدہ جائز ہیں یا نہیں، قصیدہ مذکور یہ ہے،

مرحبا یا مرحبا یا شاہ لواری مرحبا ۔۔۔ نور الہدیٰ خیر الوریٰ یا شاہ لواری مرحبا
یا امام العالمین وانتخاب اولیں ۔۔۔ ختم ولایت مقتدا یا شاہ لواری مرحبا
پیشوائے اولیا تو برگزیدہ ذوالجلال ۔۔۔ شافع ہر دوسرا یا شاہ لواری مرحبا
کن عطا فضل وکرم امروز فرداے کریم ۔۔۔ صامع بجز تو نیست کس یا شاہ لواری مرحبا
یا البشیر و یا نذیرو اے شہ اولو العزم ۔۔۔ ملجائے تو الاصفیا یا شاہ لواری مرحبا
منعم ومسجود وقیوم وجہاں بہر کرم ۔۔۔ طالب ومطلوب ومصدر یا شاہ لواری مرحبا
ذات تو احد وے میم موجودات او ۔۔۔ خلق عالم را سبب یا شاہ لواری مرحبا
قاب قوسین تو ئی گفت مازاغ البصر ۔۔۔ جائے تو رشک مدینہ یا شاہ لواری مرحبا
سید کونین سالار رسل گنج نہاں ۔۔۔ یا محمدن الزماں یا شاہ لواری مرحبا
ہست مدعا مظہر ذات تو مسند نشیں ۔۔۔ لایموت ذلم یزل یا شاہ لواری مرحبا
مشکل کشا احمد زماں العاہ اللہ بہر ما ۔۔۔ آوارہ یہ ور حافظا یا شاہ لواری مرحبا

**الجواب** یہ خالص کفر ہے اور اس کا قائل اس کا اجازت دہندہ، اس کا پسند کنندہ سب مرتد ہیں، کسی امتی کو آن[1] سرور عالم کہنا، علیہ الصلوٰۃ[2] کہنا، مسجود[3] مخلوق کہنا، خیر الوریٰ[4] کہنا، انتخاب[5] اولیں کہنا، شافع[6] ہر دوسرا کہنا، سید کونین[7] کہنا تو حرام وبدعات تھا ہی یوہیں خلق عالم[8] را سبب اور قاب[9] قوسین اور مازاغ[10] البصر اور جائے تو رشک مدینہ کہنا، ان میں بہت کلمات موہم کفر یا منجر بکفر ہیں، مگر ذات[11] تو احد اور سالار[12] رسل اور مسند[13] نشین لم یزل کہنا قطعاً یقیناً کفر ہے، یوہیں فقہائے کرام نے قیوم[14] جہاں غیر خدا کو کہنے پر تکفیر فرمائی، مجمع الانہر میں ہے، اذا اطلق علی المخلوق من الاسماء المختصۃ بالخالق جل وعلا نحو القدوس والقیوم والرحمٰن وغیرھا یکفر اھ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** از کلکتہ محلہ دہی ہٹہ ۱۸ مولوی ولی اللہ خاں صاحب ۵ شعبان المعظم ۱۳۳۴ھ بروز چہار شنبہ

حضرات علمائے کرام کچھ عرصہ سے ایک ضخیم کتاب گلزار وحدت مصنفہ پیرجی نجم الدین متوطن جھنجوں ضلع جے پور طبع ہوئی ہے، جس میں جابجا ملحدانہ مقولات مندرج ہیں مشتے نمونہ از خروارے عرض ہے،

وہی وہی کوئی اور نہ دوجا ۔۔۔ اس بن کوئی اور نہ سوجا
ہر رنگ سے بے رنگی آیا ۔۔۔ ہر ہر بھیس سے آپ دکھایا
آپ ہی دیکھے آپ دکھاوے ۔۔۔ پھر وہ آپ کو آپ سراوے
کہیں محمد ہو کر آیا ۔۔۔ ہادی مہدی نام دھرایا
کہیں عارف ہو اگیانی ۔۔۔ اپنی اپنے قدر پہچانی

کہیں عاشق ہو پھرے دیوانہ　　کہیں معشوق محبوب یگانہ
کہیں عابد ہو کرے عبادت　　کہیں زاہد ہو کرے ریاضت
کہیں مؤذن بانگ سنا دے　　آپ ہی آپ کو سیس نوا وے
کہیں برہمن سنکھ بجایا　　آپ ہی اپنا مرجس گایا
کہیں رند ہوا شرابی　　راگ رنگ جنگ رَبابی
کون ہے آدم کون ہے ابلیس　　کون سلیمان اور بلقیس
یہ سب الجھر وہ ہے سعنا　　پہن لیا ہے ایسا بانا
یہ سب روپ اسی نے دھارے　　ایک ایک سے بھی نیارے
صـ۳ ایک نے اتنے نام دھرائے　　ایک ایک سے بھی نیارے
اول ہو کر آخر ہوا　　ظاہر ہو کر باطن بھیا
کہیں واجب معبود کہلایا　　کہیں ممکن بندہ بن آیا
جیسے جل کی برف بنائی　　جل بن اس میں اور نہ کائی
جوں حباب دریا سے اٹھے　　آخر اس کا اس میں میٹے
بیرنگی یہ رنگ لے آیا　　ہر ہر تہہ میں آپ لوجایا
مکھ پہ چادر میم کی رکھ کر آپ غفور　　احمد اپنا نام دھر جگ میں کیا ظہور
نجادیکھ اس یار کی رمزوں کی دستور　　ہر رنگ میں بیرنگ رہا دور کا دور

صفہ ۴۷ پھر جس شخص نے خلق اور خالق کو دو سمجھے اور ایک نہ جانا وہ مشرک ہے کہ مبتلا ہوا بیچ شرک خفی کے، اور جس شخص نے کہا ذات کو ساتھ فردیت کے یعنی خلق اور خالق کو ایک سمجھا وہ موحد ہے، صفہ ۵۹ اے عزیز جیسا مرتبہ انسان کامل کا ہے وہ مشترک ہے مرتبوں ذاتی اور خلقی میں، یعنی اگر اس تعین بشریت کے خیال سے اس کو دیکھے تو آدمی ہے اور اگر اس کی کمالیت فقر کی طرف دیکھے تو اللہ تعالٰی ہے، بموجب اس قول کے، قول صوفیہ اذا اتم الفقر فھو اللّٰہ صفہ ۱۱۹ صفہ ۱۲ نقل ہے کہ جب حضرت شیخ محی الدین ابن عربی نے درس توحید شروع کیا اور مسئلہ وحدۃ الوجود کو ظاہر فرمانے لگے، چنانچہ یہ رباعی ان کی تصنیف ہے،

لا آدم فی الکون ولا ابلیس　　لاملک سلیمان ولا بلقیس
فالکل عبارۃ وانت المعنٰی　　یا من ھو للقلوب مقناطیس

یعنی نہ تو آدم ہے نہ شیطان ہے جہان میں نہ ملک سلیمان علیہ السلام کا نہ بلقیس کا، پھر یہ سب عبارت ہیں اور تو اس عبارت کے معنی ہے، اے وہ کوئی جو واسطے دلوں کے لوہ چمکا ہے، ف یعنی جس طرح پتھر لوہ چگی کا لوہ کو اٹھالیتا ہے، اسی طرح دلوں مخلوق کو اپنے تابع کر رکھتے ہیں،

غرضکہ شیخ مذکور نعرۂ ہمہ اوست کا مارنے لگے، علماؤں نے اس میں صلاح اور مشورہ کیے، کرے اور بتلائے کہ یہ فقیر تو شریعت میں رخنہ ڈالنے لگا، اول تو اس کو قائل کرو اگر نہ مانے گا تو اس کو ماریں گے، غرضکہ سب کی صلاح سے ایک شخص نے ان علماؤں سے آکر شیخ کے پاس عرض کیا کہ حضرت آپ کی دعوت ہے، آپ نے قبول کری، اس شخص نے کئی قسم کے کھانے پکائے اور ایک خوان میں جدا جدا برتنوں میں دھر لایا اور ایک رکابی میں پلیتی بھی بھر کر اس خوان میں لایا، آپ نے دے تمام کھانے جو نفیس سے تھے کھالئے اور پاخانہ نہ کھایا، جب اس شخص نے کہا کہ حضرت اس کو بھی کھالو یہ بھی کوئی غیر نہیں ہے، وہ ہی ہے، شیخ نے فرمایا بہت اچھا ان کے مکان کے صحن میں ایک حوض پانی کا تھا آپ نے پانی میں غوطہ مار کر خوک کی صورت ہو کر نکلے اور اس پاخانہ کو کھالیا، اور پھر حوض میں غوطہ مارا اور آدمی کی شکل ہو کر نکل آئے۔ اور فرمایا اے عزیز وہ طعام بھی میں نے کھایا اور یہ پاخانہ بھی میں نے کھایا مگر طعام واسطے صورت انسانی کے تھی اور پاخانہ واسطے شکل خوک کے بنا کر آیا وہ میں ہی تھا کہ آدمی تھا اور خوک ہوگیا، حضرات اسی طرح تمام کتاب جو ۴۲۵ صفحوں پر لکھی گئی ہے، مضامین الحادیہ سے مملو ہے، بار ہا پیر جی مذکور کے متبعین سے جو ایک جماعت جہلا کی ہے، کہا گیا کہ یہ کتاب سراسر عقائد کو خراب کرنے والی اور ناقابل عمل ہے مگر جواب یہی ملتا ہے کہ علمائے عظام حنفی المذہب سے اس کے متعلق استفسار کیا جائے جو ارشاد ہوگا اس کے مطابق عمل کیا جاوے گا اس لئے یہ چند حوالجات معروضہ بالا مقامات مختلفہ سے نقل کر کے استدعا ہے کہ عند الشرع اس شخص کا مع اس کے مریدین اور متبعین کے جو حکم ہو بوضاحت تحریر فرما کر مزین بمہر فرمائیں، تاکہ جماعت جہلا جو ان کے دام تزویر میں ہے رہائی پاکر راہ یاب ہوں۔ واللہ تعالٰی ہو الموفق،

**الجواب** یہ کلمات الحاد ہیں اور حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رضی اللہ تعالٰی عنہ کی نسبت جو وہ ملعون حکایت نقل کی ہے محض کذب وافترا و ساختۂ ابلیس لعین ہے، توحید ایمان ہے، اور وحدۃ وجود حق اور زعم اتحاد الحاد، صوفیہ کرام تو صاحب تحقیق ہیں، اور ان کے ایسے مقلدین ملحد وزندیق ہیں، اس کتاب کا جس کے پاس ہو اس پر جلا دینا فرض ہے، اور اسے دیکھنا حرام، اور اس پر اعتقاد رکھنا کفر، یہیں سے اس شخص اور اس کے مریدین اور متبعین کا حال ظاہر۔ واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** از گڑھی اختیار خاں تحصیل خان پور، ریاست بہاولپور، مرسلہ محمد یار صاحب واعظ، ۹/ شعبان المعظم ۱۳۳۴ھ۔

قبلۂ معتقدین دام ظلہ، از خاکسار محمد یار مشتاق دید از بعد نیاز حسب اینکہ شب معراج آپ کا قصیدہ معراجیہ پڑھا گیا جس پر وہابیوں نے دولھا اور دلھن کے متعلق شور اٹھایا کہ اللہ جل جلالہ و حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے حق میں ان الفاظ کا استعمال کرنا موجب کفر ہے، شب برأت یہاں گڑھی اختیار خاں میں ان الفاظوں کے متعلق وہابیوں کی طرف سے میرے ساتھ ایک طویل بحث ہونے والی ہے، اے محمد دمن بے سروساماں مددے، قبلۂ دیں مددے کعبۂ ایماں مددے، ضرور مہربانی فرما کر دلائل قاطع سے اس تشبیہ کا ثبوت مدلل کر کے اسی ہفتہ میں بھیج کر مسلمانان اہلسنت و جماعت کو عزت بخشیں، حضور پر فرض بھی جارہی ہے، یہ فی سبیل اللہ لصدقہ روضہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اس کام کو سب کاموں پر مقدم فرما کر وہ تحریر فرمادیں، کہ موجب اطمینان اہل اسلام ہو،

**الجواب** اللہ عزوجل نے وہابیہ کی قسمت میں کفر لکھا ہے، انھیں ہر جگہ کفر ہی کفر سوجھتا ہے، قصیدہ مذکور میں دو جگہ دولھن کا لفظ ہے اور چار جگہ دولھا کا، وہ اشعار یہ ہیں، ؎

نئی دولھن کی پھبن میں کعبہ نکھر کے سنورا سنور کے نکھرا ۔۔۔۔ حجر کے صدقے کمر کے اک تل میں رنگ لاکھوں بناؤ کے تھے

نظر میں دولھا کے پیارے جلوے حیا سے محراب سر جھکائے ۔۔۔۔ سیاہ پردے کے منہ پہ آنچل تجلی ذات بحت کے تھے

دولھن کی خوشبو سے مست کپڑے نسیم گستاخ آنچلوں سے ۔۔۔۔ غلاف مشکیں جو اڑ رہا تھا غزال نافے بسا رہے تھے

خدا ہی دے صبر جان پر غم دکھاؤں کیونکر تجھے وہ عالم ۔۔۔۔ جب ان کو جھرمٹ میں لے کے قدسی جناں کا دولھا بنا کے آئے تھے

بجا جو تلووں کا ان کے دھوون بنا وہ جنت کا رنگ و روغن ۔۔۔۔ جنھوں نے دولھا کی پائی اترن وہ پھول گلزار نور کے تھے

جھلک سی اک قدسیوں پہ آئی ہوا بھی دامن کی پھر نہ پائی ۔۔۔۔ سواری دولھا کی دور پہنچی برات میں ہوش ہی گئے تھے

ان میں کون سی جگہ معاذ اللہ اللہ عزوجل کو دولھا یا دولھن کہا گیا ہے، ولکن الوھابیۃ قوم یفترون، وہابیہ کی بنائے مذہب کذب و افترا پر ہے، اور کیونکر نہ ہو کہ ان کے پیشوا اسمعیل دہلوی نے اپنے معبود کے لئے جھوٹا ہونا روا رکھا ہے، ہاں مشیخت بنی رکھنے کے لئے جھوٹ سے بچتا ہے، اب اگر یہ بھی جھوٹ نہ کہیں تو عابد و معبود برابر ہو جائیں گے، اس لئے ان کے دین میں نماز سے بھی بڑھ کر فرض ہوا کہ جھوٹ بکا کریں کہ کسی طرح اپنے ساختہ معبود سے تو کم رہیں، ضعف الطالب والمطلوب لبئس المولٰی ولبئس العشیر، شعر اول میں تو دولھن کسی کو نہ کہا نہ کہا اپنے معنی حقیقی پر ہے، زینت کعبہ کو نئی دولھن کی زیبائش سے تشبیہ دی ہے، جس طرح ان حدیثوں میں جنت کی جنبش سرور کو دولھن کی نازش سے، خطیب نے تاریخ بغداد میں عقبہ بن عامر جہنی اور طبرانی نے معجم اوسط میں عقبہ اور انس دونوں اور ازدی نے عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہم سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا جب جنت کو دونوں شہزادوں امام حسن و امام حسین علی جدہما الکریم و علیہما الصلوٰۃ والتسلیم کا اس میں تشریف رکھنا معلوم ہوا، ماست الجنۃ میسا کما تمیس العروس، جنت خوشی سے جھومنے لگی، جیسے نئی دولھن فرحت سے جھومے، شعر سوم میں کعبہ معظمہ کو دولھن کہا اور مکان آراستہ کو دولھن کہنا محاورہ صحیحہ شائعہ ہے، امام احمد مسند میں انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، عسقلان احدی العروسین یبعث منھا یوم القیمۃ سبعون الفا لاحساب علیھم، عسقلان دو دولھنوں میں کی ایک ہے، روز قیامت اس میں سے ستر ہزار ایسے اٹھیں گے جن پر حساب نہیں، مسند الفردوس میں عبداللہ ابن زبیر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، طوبٰی لمن اسکنہ اللہ تعالٰی احدی العروسین عسقلان او غزۃ، شادمانی ہے اسے جسے اللہ تعالٰی دو دولھنوں میں سے ایک میں بسائے عسقلان یا غزہ، باقی چار اشعار میں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو دولھا کہا ہے اور وہ بیشک تمام سلطنت الٰہی کے دولھا ہیں، امام احمد قسطلانی مواہب لدنیہ شریف میں نقل فرماتے ہیں، ھو صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم رأی صورۃ ذاتہ المبارکۃ فی الملکوت فاذا ھو عروس المملکۃ، نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے شب معراج عالم ملکوت میں اپنی ذات مبارک کی تصویر ملاحظہ فرمائی تو دیکھا کہ حضور تمام سلطنت الٰہی کے دولھا ہیں، صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، دلائل الخیرات شریف میں ہے، اللھم صلی علی محمد وعلٰی اٰلہ بحر انوارک ومعدن اسرارک ولسان حجتک وعروس مملکتک، الٰہی درود بھیج محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اور ان کی آل پر جو تیرے انوار کے دریا اور تیرے اسرار کے معدن اور تیری حجت کی زبان اور تیری سلطنت کے دولھا ہیں، علامہ محمد فاسی اس کی شرح مطالع المسرات میں فرماتے

لامبدل لکلمتہ ج وھو السمیع العلیم ٥ پوری ہے بات تیرے رب کی سچ اور انصاف میں کوئی بدلنے والا نہیں، اس کی باتوں کا اور وہی ہے سنتا جانتا) امام ممدوح اس آیت کے تحت میں لکھتے ہیں، اعلم ان ھذہ الاٰیۃ تدل علی ان کلمۃ اللہ تعالٰی موصوفۃ بصفات کثیرۃ (الٰی ان قال) الصفۃ الثانیۃ من صفات کلمۃ اللہ کونھا صدقا والدلیل علیہ ان الکذب نقص والنقص علی اللہ تعالٰی محال، یہ آیت ارشاد فرماتی ہے کہ اللہ تعالٰی کی بات بہت صفتوں سے موصوف ہے، ازانجملہ اس کا سچا ہونا اور اس پر دلیل یہ ہے کہ کذب عیب ہے اور عیب اللہ تعالٰی پر محال، نص ۱۴: یہیں فرماتے ہیں، صحۃ الدلائل السمعیۃ موقوفۃ علی ان الکذب علی اللہ تعالٰی محال. دلائل قرآن وحدیث کا صحیح ہونا اس پر موقوف ہے کہ کذب الٰہی محال مانا جائے، نص ۱۵: زیر قولہ تعالٰی، ما کان اللہ ان یتخذ من ولد سبحنہ، بعض تمسکات معتزلہ کے رد میں فرماتے ہیں، اجاب اصحابنا عنہ بان الکذب علی اللہ تعالٰی محال، اہل سنت نے جواب دیا کہ کذب الٰہی محال ہے، نص ۱۶: علامہ سعد تفتازانی شرح مقاصد میں انھیں امام ہمام سے ناقل، صدق کلامہ تعالٰی لما کان عندنا ازلیا امتنع کذبہ لان ما ثبت قدمہ امتنع عدمہ، کلام خدا کا صدق جب کہ ہم اہل سنت کے نزدیک ازلی ہے تو اس کا کذب محال ہوا کہ جس چیز کا قدم ثابت ہے اس کا عدم محال ہے۔" تنبیہ: انھیں امام علام کا ارشاد کہ "کذب الٰہی کا جواز ماننا قریب بکفر ہے" ان شاء اللہ تعالٰی تنزیہ چہارم میں آئے گا۔ نص ۱۷: تفسیر بیضاوی شریف میں ہے، ومن اصدق من اللہ حدیثا انکار ان یکون احد اکثر صدقا منہ فانہ لایتطرق الکذب الی خبرہ بوجہ لانہ نقص وھو علی اللہ تعالٰی محال، اللہ تعالٰی اس آیت میں انکار فرماتا ہے اس سے کہ کوئی شخص اللہ سے زیادہ سچا ہو کہ اس کی خبر تک تو کذب کو کسی طرح راہ ہی نہیں کہ کذب عیب ہے اور عیب اللہ تعالٰی پر محال، نص ۱۸: تفسیر مدارک شریف میں ہے، ومن اصدق من اللہ حدیثا تمییز وھو استفہام بمعنی النفی ای لا احد اصدق منہ فی اخبارہ ووعدہ ووعیدہ لاستحالۃ الکذب علیہ تعالٰی لقبحہ[1] لکونہ اخبارا عن الشیئ بخلاف ما ھو علیہ، آیت میں استفہام انکاری ہے، یعنی خبر ووعدہ ووعید کسی بات میں کوئی شخص اللہ سے زیادہ سچا نہیں کہ اس کا کذب تو محال بالذات ہے کہ خود اپنے معنی ہی کے رو سے قبیح ہے کہ خلاف واقع خبر دینے کا نام ہے، نص ۱۹: تفسیر علامۃ الوجود سیدی ابی السعود عمادی میں ہے، ومن اصدق من اللہ حدیثا انکار لان یکون احد اصدق منہ تعالٰی فی وعدہ وسائر اخبارہ وبیان لاستحالتہ کیف لا والکذب محال علیہ سبحنہ دون غیرہ، آیت میں انکار ہے اس کا کہ کوئی شخص اللہ تعالٰی سے زیادہ سچا ہو وعدہ میں یا اور کسی خبر میں اور بیان ہے اس زیادت کے محال ہونے کا اور کیوں نہ محال ہو کہ اللہ تعالٰی کا کذب تو ممکن ہی نہیں بخلاف اوروں کے نص ۲۰: تفسیر روح البیان میں ہے، ومن اصدق من اللہ حدیثا انکار لان یکون احد اکثر صدقا منہ فان الکذب نقص وھو علی اللہ محال دون غیرہ اھ ملخصا، آیت اس امر کا انکار فرماتی ہے کہ کوئی شخص صدق میں اللہ سے زائد ہو کہ کذب عیب ہے اور وہ خدا

---

[1] اقول استدل قدس سرہ بالقبح اما فی نظر الظاھر فلانہ رحمہ اللہ تعالٰی من ائمتنا الماتریدیۃ ولذا اعتدلت عنہ الاشاعرۃ کصاحب المواقف وصاحب المفاتیح کما سمعت نصھما واما عند التحقیق فلان عقلیۃ القبح بھذا المعنی من المجمع علیہ بین العقلاء وھؤلاء الاشاعرۃ رحمھم اللہ تعالٰی انفسھم ناصون بذلک فلا علیک من ذھول من ذھل کما اومأنا الیہ فی صدر البحث واللہ تعالٰی اعلم ۱۲ منہ رضی اللہ تعالٰی عنہ۔

پر محال ہے نہ اس کے غیر پر۔ نص ۲۱۔ شرح السنوسیہ میں ہے، الکذب علی اللّٰہ تعالٰی محال لانہ دناءۃ، اللہ تعالٰی پر کذب محال ہے کہ وہ کمینہ پن ہے، نص ۲۲۔ فاضل سیف الدین ابہری کی شرح مواقف میں ہے، ممتنع علیہ الکذب اتفاقا لانہ نقص والنقص علی اللّٰہ تعالٰی محال اجماعًا، کذب الٰہی بالاتفاق محال ہے کہ وہ عیب ہے اور ہر عیب اللہ تعالٰی پر بالاجماع محال، نص ۲۳۔ شرح عقائد جلالی میں ہے، الکذب نقص والنقص علیہ محال فلایکون من الممکنات ولاتشملہ القدرۃ کسائر وجوہ النقص علیہ تعالٰی کالجھل والعجز، جھوٹ عیب ہے اور عیب اللہ تعالٰی پر محال تو کذب الٰہی ممکنات سے نہیں نہ اللہ تعالٰی کی قدرت اسے شامل جیسے تمام اسباب عیب مثل جہل وعجز الٰہی، کہ سب محال ہیں اور صراحۃً قدرت سے خارج، نص ۲۴۔ اسی میں ہے، لایصح علیہ تعالٰی الحرکۃ والانتقال ولا الجھل ولاالکذب لانھا نقص والنقص علی اللّٰہ تعالٰی محال اللہ تعالٰی پر حرکت وانتقال وجہل وکذب کچھ ممکن نہیں کہ یہ سب عیب ہیں، اور عیب اللہ تعالٰی پر محال، نص ۲۵۔ کنز الفوائد میں ہے، قدس تعالٰی شانہ عن الکذب شرعا وعقلا اذ ھو قبیح یدرک العقل قبحہ من غیر توقف علی شرع فیکون محالا فی حقہ تعالٰی عقلا وشرعا کما حققہ ابن الھمام وغیرہ اللہ عزوجل بحکم شرع وبحکم عقل ہر طرح کذب سے پاک مانا گیا، اس لئے کہ کذب قبیح عقلی ہے کہ عقل خود بھی اس کے قبح کو مانتی ہے، بغیر اس کے کہ اس کا پہچاننا شرع پر موقوف ہو تو جھوٹ بولنا اللہ تعالٰی کے حق میں عقلاً وشرعاً ہر طرح محال ہے، جیسے کہ امام ابن الہمام وغیرہ نے اس کی تحقیق افادہ فرمائی، نص ۲۶۔ مولانا علی قاری شرح فقہ اکبر امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہ میں فرماتے ہیں، الکذب علیہ تعالٰی محال، اللہ تعالٰی پر کذب محال ہے، نص ۲۷۔ مسلّم الثبوت میں ہے، المعتزلۃ قالوا لولا کون الحکم عقلیا لما امتنع الکذب منہ تعالٰی عقلا، والجواب انہ نقص فیجب تنزیھہ تعالٰی عنہ کیف وقد مر انہ عقلی باتفاق العقلاء لان ماینافی الوجوب الذاتی من جملۃ النقص فی حق الباری تعالٰی ومن الاستحالات العقلیۃ علیہ سبحنہ اھ ملخصًا مع الشرح، حاصل یہ کہ معتزلہ نے اہلسنت سے کہا اگر حکم عقلی نہ ہو تو اللہ تعالٰی کا کذب محال نہ رہے حالانکہ اسے ہم تم بالاتفاق محال عقلی مانتے ہیں، اہل سنت نے جواب دیا کہ کذب اس لئے محال عقلی ہوا کہ وہ عیب ہے تو واجب ہوا کہ اللہ تعالٰی کو اس سے منزہ مانیں اس کے عقلی ہونے پر تمام عقلا کا اجماع ہے، وجہ یہ ہے کہ کذب الوہیت کی ضد ہے اور جو کچھ الوہیت کی ضد ہے وہ سب سے اللہ تعالٰی کے حق میں عیب ہے اور اس کی شان میں محال عقلی، نص ۲۸۔ مولانا نظام الدین سہالی اس کی شرح میں لکھتے ہیں، الکذب نقص لان ماینافی الوجوب الذاتی من الاستحالات العقلیۃ بذلک اثبت الحکماء الذین ھم غیر متشرعین بتلک الاستحالۃ المذکورۃ فان الوجوب والکذب لایجتمعان کما بین فی الکلام اھ ملخصًا، جھوٹ بولنا عیب ہے کہ جو کچھ خدا ہونے کے منافی ہے، وہ سب محال عقلی ہے اسی دلیل سے وہ حکما تک اسے محال جانتے ہیں جو کسی شریعت پر ایمان نہیں رکھتے کہ خدائی و دروغ گوئی جمع نہ ہوں گی جیسا کہ علم کلام میں ثابت ہوچکا ہے، نص ۲۹۔ مولانا بحر العلوم عبدالعلی ملک العلما فواتح الرحموت فرماتے ہیں، اللّٰہ تعالٰی صادق قطعًا لاستحالۃ الکذب جنابہ اللہ تعالٰی یقینا سچا ہے کہ وہاں کذب کا امکان ہی نہیں، نص ۳۰۔ افسوس کہ امام وہابیہ کے نسبًا چچا اور علما باپ اور طریقۃً دادا یعنی شاہ عبدالعزیز صاحب دہلوی نے بھی اس پسر نامور کی رعایت نہ فرمائی کہ تفسیر عزیزی میں زیر قولہ تعالٰی فلن یخلف اللّٰہ عھدہ یوں تصریح کی ٹھہرائی، خبر او تعالٰی کلام ازلی اوست وکذب در کلام نقصان ست عظیم کہ ہرگز بصفات او راہ نیابد در حق او تعالٰی کہ مبرا از جمیع عیوب و

نقائص ست خلاف خبر مطلقاً نقصان محض ست اھ ملخصاً،

مدعیان جدید سے پوچھا جائے جناب باری میں کہاں تک نقصان ممکن مانتے ہیں، ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم، اللہ تعالٰی سچا ایمان سچا ادب نصیب فرمائے، آمین،

یہاں نصوص ائمہ وتصریحات علما میں نہایت کثرت اور جس قدر فقیر نے ذکر کئے عاقل منصف کے لئے ان میں کفایت بلکہ ایسے مسائل میں ہنگام تنبہ یا ادنٰی تنبیہ پر سلامت عقل ونور ایمان دو شاہد عدل کی گواہی معتبر واذ وعیت ما القی علیک الیراع وتبین الاجماع وبان ان لیس لاحد نزاع فلا علیک من اضطراب مضطرب والحمدللہ المنزہ عن الکذب،

**تنزیہ دوم دلائل قاہرہ وحجج باہرہ میں** فقیر غفر اللہ تعالٰی لہ بتوفیق مولٰی سبحانہ وتعالٰی ان مختصر سطور میں بلحاظ ایجاز کذب باری عزاسمہ کے محال صریح اور توہم امکان کے باطل قبیح ہونے پر صرف تیس دلیلیں ذکر کرتا ہے، جن خمسہ اولٰی کلمات طیبات ائمہ کرام وعلمائے عظام علیہم رحمۃ الملک المنعام میں ارشاد والہام ہوئیں، اور باقی پچیس ہادی اجل عزوجل کے فیض ازل سے عبد اذل کے قلب پر القا کی گئیں، والحمدللہ رب العلمین،

**دلیل اول**، کہ نصوص سابقہ میں مکرر گزری جس پر طوالع[1] وشرح مقاصد[2] ومسایرہ[3] ومسامرہ[4] ومفاتیح الغیب[5] ومدارک[6] وبیضاوی[7] وارشاد العقل[8] وروح البیان[9] وشرح سنوسیہ[10] وشرح ابہری[11]، وشرح عقائد جلالی[12] وکنز الفوائد[13] ومسلم الثبوت[14] وشرح نظامی[15] وفواتح الرحموت[16] وغیرہا کتب کلام وتفسیر واصول میں تعویل فرمائی کہ کذب عیب ہے اور ہر عیب باری عزوجل کے حق میں محال، اور فی الواقع یہ کلیہ اصول اسلام وقواعد علم کلام سے ایک اصل عظیم وقاعدہ جلیلہ ہے جس پر تمام عقائد تنزیہ بلکہ مسائل صفات ثبوتیہ بھی متفرع، کما لایخفی علی من طالع کلمات القوم، شرح عقائد نسفی میں ہے، الحی القادر العلیم السمیع البصیر الشائی المرید لان اضدادھا نقائص یجب تنزیہ اللہ تعالٰی عنھا، شرح سنوسیہ میں ہے، اما برھان وجوب السمع والبصر والکلام للہ تعالٰی فالکتاب والسنۃ والاجماع وایضا لو لم یتصف بھا لزم ان یتصف باضدادھا وھی نقائص والنقص علیہ تعالٰی محال، شرح مواقف میں ہے، لاطریق لنا الی معرفۃ[1] الصفات سوی الاستدلال بالافعال والتنزہ عن النقائص، ۔

اقول وباللہ التوفیق، بداہت عقل شاہد ہے کہ الٰہ عزمجدہ جمیع عیوب ونقائص سے منزہ اور اس کا ادراک[2] شرع پر موقوف نہیں ولہذا بہت عقلائے غیر اہل ملت بھی تنزیہ باری جل مجدہ میں ہمارے موافق ہوئے، وان بیتوا بجھلھم ما یستلزم النقص غیر دارین انہ کذلک بل زاعمین[3] انہ ھو الکمال ولاعبرۃ بسخافات الحمقاء الذین لاعقل لھم ولادین اعاذنا اللہ تعالٰی من شرھم اجمعین۔ یہاں تک کہ فلاسفہ نے بھی بزعم خود اس اصل اصیل پر مسائل متفرع کئے، منھا ما فی المواقف وشرحھا قال جمہور الفلاسفۃ لایعلم الجزئیات المتغیرۃ والا فاذا علم مثلا ان زیدا فی الدار الاٰن ثم خرج عنھا فاما ان یزول ذالک ویعلم انہ لیس

---

۱؎ ای عقلا اذ فیہ الکلام بدلیل الحصر فافادان التنزہ عن النقائص واجب لذات الواجب عقلا فالاتصاف بشیئ منھا محال عقلا ۱۲ منہ ۲؎ وقد صرح بہ فی الکنز وشرح المواقف اما الکنز فقد سمعت نصہ واما السید فلما عرفت انفا ۱۲ منہ

۳؎ کما قالوا فی صدور العالم بالایجاب کما سیأتی ۱۲ منہ،

فی الدار او یبقی ذالک العلم بعینہ بحالہ والاول یوجب التغیر فی ذاتہ من صفۃ الی اخری والثانی یوجب الجہل وکلاھما النقص یجب تنزیھہ تعالٰی عنہ اھ ومنہا ما فیہ ایضا اما الفلاسفۃ فانکروا القدرۃ بالمعنی المذکور لاعتقادھم انہ نقصان واثبتوا لہ الایجاب لزعمھم انہ الکمال التام، پھر شرع مطہر کی طرف رجوع کیجئے تو مسئلہ اعلٰی ضروریات دین سے ہے، جس طرح قرآن وحدیث نے باری جل مجدہ کی توحید ثابت فرمائی یونہی ہر عیب ومنقصت سے اس کی تنزیہ وتقدیس اور خود کلمہ طیبہ سبحٰن اللہ واسمائے حسنٰی سبوح وقدوس کے معنی ہی یہ ہیں ولہذا تسبیحات حضور پرنور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں وارد سبحان الذی لاینبغی التسبیح الا لہ جس کے باعث توقیر و ہر وقف اور تسبیحہ کو اس سے فصل کیا گیا، پھر مرتبہ اجمال میں اس پر اجماع اہل اسلام منعقد کوئی لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کہنے والا اپنے رب عزوجل پر عیوب ونقائص روا نہ رکھے گا، فالاجماع فی الدرجۃ الثالثۃ من الادلۃ لا انہ العمدۃ فی اثبات المسئلۃ کما وقع عن بعض الاجلۃ فاعرف۔

**دلیل دوم۔** العظمۃ للہ اگر کذب الٰہی ممکن ہو تو اسلام پر وہ طعن لازم آئیں کہ اٹھائے نہ اٹھیں کافروں ملحدوں کو اعتراض ومقال و عناد وجدال کی وہ مجالیں ملیں کہ مٹائے نہ مٹیں، دلائل قرآن عظیم ووحی حکیم یکدست ہاتھ سے جائیں، حشر ونشر وحساب وکتاب وجنت ونار وثواب وعذاب کسی پر یقین کی کوئی راہ نہ پائیں کہ آخر ان امور پر ایمان صرف اخبار الٰہی سے ہے، جب معاذ اللہ کذب الٰہی ممکن ہو تو عقل کو ہر خبر الٰہی میں احتمال رہے گا شاید یونہی فرمادی ہو، شاید ٹھیک نہ پڑے، سبحنہ وتعالٰی عما یصفون، ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم، یہ دلیل شرح مقاصد میں افادہ فرمائی جس کی عبارت نص چہارم میں گزری اور امام رازی نے بھی تفسیر کبیر میں زیر قولہ تعالٰی وتمت کلمت ربک صدقا وعدلا اس کی طرف اشعار کیا کذب الٰہی کے محال ہونے پر دلیل عقلی قائم کرکے فرماتے ہیں، ولا یجوز اثبات ان الکذب علی اللہ محال بالدلائل السمعیۃ لان صحۃ الدلائل السمعیۃ موقوفۃ علی ان الکذب علی اللہ تعالٰی محال فلو اثبتنا امتناع الکذب علی اللہ تعالٰی بالدلائل السمعیۃ لزم الدور وھو باطل، **اقول** وباللہ التوفیق، تنویر دلیل یہ ہے کہ عقل جس امر کو ممکن جانے گی اور ممکن وہی جسے وجود وعدم دونوں سے یکساں نسبت ہو تو چاہے وہ امر کیسا ہی مستبعد ہو مگر عقل از پیش خویش اس کے ازلاً ابداً عدم وقوع پر جزم نہیں کرسکتی کہ ہر ممکن مقدور اور ہر مقدور صالح تعلق ارادہ اور ارادہ الٰہیہ امر غیب ہے، جس تک عقل کی اصلا رسائی نہیں پھر وہ بطور خود کیوں کر کہہ سکتی ہے کہ اگرچہ کذب الٰہی زیر قدرت ہے مگر مجھے اس کے ارادہ پر خبرت ہے کہ ازل سے ابد تک ہولانہ ہولے ارادہ پر حکم وہیں کرسکتے ہیں، جہاں خود صاحب ارادہ جل مجدہ خبر دے کہ فلاں امر ہم کبھی صادر نہ فرمائیں گے، کقولہ تعالٰی، لایکلف اللہ نفسا الا وسعھا۔ وقولہ تعالٰی، یرید اللہ بکم الیسر ولا یرید بکم العسر، امام فخر الدین رازی تفسیر سورہ بقرہ میں زیر آیہ کریمہ ام تقولون علی اللہ ما لا تعلمون ۵ فرماتے ہیں، الاٰیۃ تدل علی فوائد رالی ان قال، ثانیھا ان کل ما جاز وجودہ وعدمہ عقلا لم یجز المصیر الی الاثبات او الی النفی الا بدلیل سمعی، اور تفسیر سورہ انعام میں زیر قولہ تعالٰی قل اللہ شھید بینی وبینکم میں فرماتے ہیں، المطالب علی اقسام ثلثۃ، منھا ما یمتنع اثباتہ بالدلائل السمعیۃ فان کل ما توقف صحۃ السمع علی صحۃ امتنع اثباتہ بالسمع والالزم الدور ومنھا ما یمتنع اثباتہ بالعقل وھو کل شیئ یصح وجودہ ولا یصح عدمہ عقلا فلا امتناع فی احد الطرفین اصلا فالقطع علی احد الطرفین بعینہ لایمکن الا بالدلیل السمعی الخ۔

امام الحرمین قدس سرہ کتاب الارشاد میں ارشاد کرتے ہیں، اعلموا وفقکم اللہ تعالٰی ان اصول العقائد تنقسم الی مایدرک عقلا ولا یسوغ تقدیر ادراکہ سمعا والی مایدرک سمعا ولا یتقدر ادراکہ عقلا والی مایجوز ادراکہ سمعا وعقلا فاما لا یدرک الا عقلا فکل قاعدۃ فی الدین یتقدم علی العلم بکلام اللہ تعالٰی ووجوب اتصافہ بکونہ صدقا اذ السمعیات تستند الی کلام اللہ تعالٰی وماسبق ثبوتہ فی الترتیبۃ علی ثبوت الکلام وجوبا فیستحیل ان یکون مدرکہ السمع واما مالا یدرک الا سمعا فھو القضاء بوقوع مایجوز فی العقل فلا یتقدر الحکم بثبوت الجائز ثبوتہ فیما غاب عنا الا بسمع الخ، شرح عقائد نسفی میں ہے، القضایا منھا ماھی ممکنات فلا طریق الی الجزم باحد جانبیہا فکان من فضل اللہ ورحمتہ ارسال الرسل لبیان ذٰلک اھ ملخصًا، میں کہتا ہوں اب آدمیوں ہی میں دیکھ لیجئے کہ جو کام زید کی قدرت میں ہے دوسرا ہرگز اس پر جزم نہیں کرسکتا کہ وہ کبھی اسے نہ کرے گا پھر یہاں بعد اخبار زید بھی جزم وتیقن کی راہ نہیں، مثلاً زید کہے بلکہ قسم بھی کھائے کہ میں اس سال ہرگز سفر نہ کروں گا تاہم دوسرا اگرچہ صدق زید کا کیسا ہی معتقد ہو قسم نہیں کھاسکتا کہ زید اس سال یقینا سفر نہ کرے گا اور کھائے تو سخت جری وبیباک اور نگاہ عقلا میں ہلکا ٹھہرے گا تو وجہ کیا وہی کہ غیب کا حال معلوم نہیں اور زید کی بات سچی ہی ہونی لیکن ممکن کہ فرق پڑ جائے، جب یہ مقدمہ ذہن نشین ہولیا اور اب تم نے کذب الٰہی کو زیر قدرت مانا تو عقلاً تو ہر خبر میں احتمال کذب ہوا ہی رہا، یہ کہ خبر الٰہی یقین دلائے کہ اللہ عزوجل اگرچہ جھوٹ بولنے پر قادر ہے مگر کبھی بولا نہ بولے ہیہات اس یقین کی طرف بھی کوئی راہ نہیں کہ آخر یہ خبر کلام الٰہی سے خود ایک کلام ہوگی تو عقلاً ممکن کہ یہی بروجہ کذب صادر ہوئی ہو پھر کون ذریعہ وثوق رہا جس کے سبب عقل یقین کرسکے کہ یہ ممکن جو قدرت الٰہی میں تھا واقع نہ ہوا۔

خلاصہ یہ کہ جب کذب عقلاً ممکن تو استحالہ عقلی تو تم خود نہیں مانتے رہا استحالہ شرعی وہ دلیل شرع سے مستفاد ہوتا ہے اور دلائل شرع سب کلام الٰہی کی طرف منتہی، کما مر من ارشاد امام الحرمین، تو جس کلام الٰہی سے کذب الٰہی کا استحالہ ثابت کیجئے پہلے خود اسی کلام الٰہی کا وجوب صدق شرعاً ثابت کرلیجئے! لاجرم دور یا تسلسل سے چارہ نہیں اب عقلی وشرعی دونوں استحالے اٹھ گئے اور اللہ تعالٰی کی بات معاذ اللہ زید وعمرو کی سی بات ہو کر رہ گئی، تعالی اللہ عما یقولون علوا کبیرا، پھر حشر ونشر وجنت ونار وغیرہا تمام سمعیات پر ایمان لانے کا کیا ذریعہ ہے، ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ھذا ما عندی فی تقریر دلیل ھؤلاء الاعلام وفی المقام ابحاث طوال لعرف بالغوص فی لجج الکلام۔

**دلیل سوم** مواقف وشرح مواقف میں ہے اما امتناع الکذب علیہ تعالٰی عندنا فلثلثۃ اوجہ (الٰی ان قال) الثالث انہ یلزم علی تقدیر ان یقع الکذب فی کلامہ سبحانہ ان نکون نحن اکمل منہ فی بعض الاوقات اعنی وقت صدقنا فی کلامنا یعنی کذب الٰہی محال ہونا ہم اہل سنت کے نزدیک تین دلیل سے ہے ایک یہ کہ اس کے کلام میں کذب آئے تو بعض وقت ہم اس سے اکمل ہو جائیں، جب کہ ہم اپنے کلام میں سچے ہوں۔

**اقول** تقریر دلیل یہ ہے کہ ہر محکی عنہ میں امکان عقلی کہ انسان اسے بروجہ صحیح حکایت کرے اور شک نہیں کہ جس حکایت میں جو سچا ہو وہ اس میں جھوٹے پر خاص اس وجہ کی رو سے فضل رکھتا ہے اگرچہ اور کروڑوں وجہ سے مفضول ہو اب اگر کذب الٰہی ممکن ہو تو معاذ اللہ جس وقت وہ جھوٹ بولے اور انسان اسی بات کو مطابق واقع ادا کرے تو لازم کہ آدمی اس وجہ سے اس سے افضل ہوجائے اور باری عزوجل پر کسی جہت سے

کسی مخلوق کو کسی طرح کا فضل جزئی بھی اگرچہ نہایت ضعیف و مضمحل ہو ملنا محال! تو ثابت ہوا کہ امکان کذب باطل خیال، فافہم والعزۃ للّٰہ ذی الجلال ثم اقول اس دلیل کی ایک مختصر تقریر یوں ممکن کہ اگر کذب خالق ممکن ہو تو کتنی بڑی شناعت ہے کہ خلق سچی اور خالق جھوٹا ہو، العیاذ باللّٰہ رب العٰلمین، لیکن صدق خلق محال نہیں تو کذب خالق ممکن نہیں،

**دلیل چہارم**، جس کی طرف امام فخر الدین رازی نے نص ۱۶ میں اشارہ فرمایا کہ جب اہل سنت کے نزدیک اللہ عزوجل کا صدق ازلی تو کذب محال کہ ہر ازلی ممتنع الزوال، اقول وباللّٰہ التوفیق تصویر دلیل یہ ہے کہ اللہ عزوجل پر اسم صادق کا اطلاق قطع نظر اس سے کہ قرآن[1] و حدیث و اجماع سے ثابت مخالفان یعنی طائفہ جدیدہ کو بھی مقبول کہ وہ بھی اللہ عزوجل کو صادق بالفعل تو مانتے ہیں اگرچہ صادق بالضرورۃ ہونے سے صاف انکار کرتے ہیں کہ جب کذب ممکن جانا اور امکان نہیں مگر جانب مخالف سے سلب ضرورت تو لاجرم باری تعالٰی کے صادق ہونے کو ضروری نہ مانا، مگر جاہل کہ صادق بالفعل ماننا ہی اُن کے مذہب نامہذب کا استیصال کر گیا کہ جب وہ صادق ہے اور صدق مشتق قیام مبدأ کو مستلزم تو واجب کہ صدق اس کی ذات پاک سے قائم اور ذات الٰہی سے قیام حوادث محال تو ثابت کہ صدق الٰہی ازلی ہے، بعینہٖ اسی طریقہ سے ہمارے ائمہ کرام نے تکوین وغیرہ کا صفات ازلیہ ہونا ثابت فرمایا شرح عقائد نسفی میں ہے، (التکوین صفۃ) للّٰہ تعالٰی لاطباق العقل والنقل علی انہ تعالٰی خالق للعالم مکون لہ وامتناع اطلاق الاسم المشتق علی الشیئ من غیر ان یکون ماخذ الاشتقاق وصفا لہ قائما بہ (ازلیۃ) لوجوہ الاول انہ یمتنع قیام الحوادث بذاتہ تعالٰی لما مر اھ ملخصا۔ اسی میں ہے، اللّٰہ تعالٰی متکلم بکلام ھو صفۃ لہ ضرورۃ امتناع اثبات المشتق لشیئ من غیر قیام ماخذ الاشتقاق بہ، منح الروض میں مسامرہ سے ہے، الایمان من صفات اللّٰہ تعالٰی لان من اسمائہ الحسنٰی المؤمن کما نطق بہ الکتاب العزیز وایمانہ ھو تصدیقہ فی الازل لکلامہ القدیم ولا یقال ان تصدیقہ محدث ولا مخلوق تعالٰی ان یقوم بہ حادث اھ ملخصًا، اور جب صدق الٰہی ازلی ہوا تو امکان کذب کا محل نہ رہا کہ اس کا وقوع بے انعدام صدق ممکن نہیں تحقیقا لمعنی التضاد اور انعدام صدق محال ہے کہ علم کلام میں مبین ہوچکا کہ قدیم اصلاً قابل عدم نہیں، فتبصر،

**دلیل پنجم**، اگر باری عزوجل کذب سے متصف ہوسکے تو اس کا کذب اگر ہوگا تو قدیم ہی ہوگا کہ اس کی کوئی صفت حادثہ نہیں اور جو قدیم ہے معدوم نہیں ہوسکتا تو لازم کہ صدق الٰہی محال ہوجائے حالانکہ یہ بالبداہۃ باطل، تو کذب سے اتصاف ناممکن، یہ دلیل تفسیر کبیر و مواقف و شرح مقاصد میں افادہ فرمائی امام کی عبارت یہ ہے، زیر قولہ تعالٰی ومن اصدق من اللّٰہ حدیثا، امتناع کذب الٰہی پر اہل سنت کی دلیل بیان کرتے ہیں، اما اصحابنا فدلیلھم انہ لو کان کاذبا لکان کذبہ قدیما ولو کان کذبہ قدیما لامتنع زوال کذبہ لامتناع العدم علی القدیم ولو امتنع زوال کذبہ قدیما لامتنع کونہ صادقا لان وجود احد الضدین یمنع وجود الاٰخر فلو کان کاذبا لامتنع

---

[1] اما القراٰن فقولہ تعالٰی ذٰلک جزینٰھم ببغیھم وانا لصٰدقون ہ وقولہ تعالٰی ومن اصدق من اللّٰہ قیلا ہ فان المعنی ان اللّٰہ تعالٰی اصدق قائل وحمل الاصدق حمل الصادق مع زیادۃ واما الحدیث فقد عد الصادق من الاسماء الحسنٰی فی حدیث ابن ماجۃ وحدیث الحاکم فی المستدرک وابی الشیخ وابن مردویہ فی تفسیریھما وابی نعیم فی کتاب الاسماء الحسنٰی کلھم عن ابی ھریرۃ رضی اللّٰہ تعالٰی عنہ عن النبی صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم واما الاجماع فظاھر لاینکر ۱۲ منہ،

ان یصدق لکنہ غیر ممتنع لانا نعلم بالضرورۃ ان کل من علم شیئا فانہ لایمتنع علیہ ان یحکم علیہ بحکم مطابق للمحکوم علیہ والعلم بھذہ الصحۃ ضروری فاذا کان امکان الصدق قائما کان امتناع الکذب حاصلا لامحالۃ۔ **اقول** وباللہ التوفیق' تحریر دلیل یہ ہے کہ تم نے باری عزوجل کا تکلم بکلام کذب تو ممکن مانا اس کا کاذب ومتصف بالکذب ہونا بھی ممکن مانتے ہو یا نہیں؟ اگر کہئے نہ تو قول بالمتناقضین اور بداہت عقل سے خروج ہے کہ کاذب ومتصف بالکذب نہیں مگر وہی جو تکلم بکلام کذب کرے اسے ممکن کہہ کر اسے محال ماننا نرا جنون ہے اور اگر کہئے ہاں! تو اب ہم پوچھتے ہیں یہ اتصاف صرف لم یزل میں ممکن یا ازل میں بھی، شق اول باطل کہ امکان قیام حوادث کو مستلزم اور شق ثانی پر جب ازلیت کذب ممکن ہوئی تو اس کا ممتنع الزوال ہونا ممکن ہوا کہ ہر ازلی واجب الابدیہ اور کذب کا امتناع زوال استحالہ صدق کو مستلزم کہ کذب وصدق کا اجتماع محال جب اس کا زوال محال ہوگا اس کا ثبوت ممتنع ہوگا ـــــ اور امکان وجود ملزوم امکان وجود لازم کو مستلزم، تحقیقا لمعنی اللزوم حیث کان ذاتیا لاتعارض کما ھٰھنا تو لازم آیا کہ صدق الٰہی کا محال ہونا ممکن ہو اور استحالہ اسی شے کا ممکن ہوگا جو فی الواقع محال ہو بھی کہ ممکن کا محال ہوجانا ہرگز ممکن نہیں ورنہ انقلاب لازم آئے اور وہ قطعًا باطل تو ثابت ہوا کہ اگر باری تعالٰی کا امکان کذب مانا تو اس کا صدق محال ہوگا لیکن وہ بالبداہۃ محال نہیں تو امکان کذب یقینا باطل اور استحالہ کذب قطعًا حاصل، والحمد للہ اصدق قائل الدلائل الفائضۃ علی قلب الفقیر بعون القدیر عزجدہ وجل مجدہ، ـــ

**دلیل ششم** اقول وبحول اللہ اصول، کلام الٰہی ازل میں بایجاب کلی حق تھا یا معاذ اللہ اس کا بعض باطل یا نہ حق نہ باطل شق ثانی تو کفر صریح[1] اور ثالث میں مطابقت ولامطابقت دونوں کا ارتفاع اور وہ قطعًا محال، اولًا[2] بالبداہۃ، فان ارتفاع محمولی الانفصال الحقیقی عن الموضوع کارتفاع النقیضین، ثانیا باجماع عقلا، حتی الجاحظ المعتزلی وانما نزاعہ[3] فی مجرد التسمیۃ، ثالثًا خود قرآن عظیم نفی واسطہ پر ناطق، قال مولانا ذوالجلال فماذا بعد الحق الا الضلال، تو لاجرم شق اول متعین اور شاید مخالف بھی اس سے انکار نہ رکھتا ہو، اب ہم پوچھتے ہیں کذب ممکن علی فرض الوقوع صرف کسی کلام لفظی کو عارض ہوگا یا نفسی کو بھی، اول محض بے معنی کہ صدق وکذب حقیقۃ وصف معنی ہے نہ صفت عبارت ولہذا شرح مقاصد میں فرمایا طریق المراد ھذا الوجہ فی کلامہ المنتظم من الحروف المسموعۃ انہ عبارۃ عن کلامہ الازلی ومرجع الصدق والکذب الی المعنی، برتقدیر ثانی یہ کلام نفسی وہی کلام قدیم یا علی تقدیر التجری اس کا بعض ہوگا جو ازل میں ایجابًا کلیا صادق تھا

---

[1] ای انشاء لاحکایۃ اذلا کلام فیھا کما لایخفی ففی القراٰن العظیم حل عن الکفار من اراجیفھم الباطلۃ ۱۲ منہ۔ [2] ای فلا یرضی بہ المخالف ایضًا فلا ینافی عقلیۃ البرھان وانما اکتفی بہ قصر المسافۃ والافلہ طریق قد عرفت وھو وجوب الکذب وامتناع الصدق الباطل ببداھۃ العقل ۱۲ منہ [3] فیہ المقنع وحدیث الاجماع والنص تبرعی ۱۲ منہ [4] الخبر عند الجمھور اما لصادق او کاذب لانہ اما مطابق للواقع الذی ھو المخبر عنہ وھو الصادق اولا مطابق وھو الکاذب وھذہ المنفصلۃ حقیقیۃ دائرۃ بین النفی والاثبات ولانزاع من نازع لیس الا فی اطلاق لفظ الصدق والکذب لغۃ ھل ھی بھذین المعنیین لا فی صدق ھذہ المنفصلۃ اھ مسلم الثبوت مع شرح فواتح الرحموت لمولانا بحر العلوم قدس سرہ ۱۲ منہ ـ

صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ محامد اسی وقت تعلیم ہوں گے اور یہ محامد بھی منجملہ ما یکون سے ہے تو گویا ابھی تک اس کا علم حضور کو نہیں اور گویا بعض اشیاء کا علم نہ ہوا جیسا کہ اس حدیث سے ظاہر ہوا اور تو تمام اشیاء کا علم نہ ہوا اور اس میں احتمال ذہول بھی نہیں رہتا کیونکہ خود اس سے انکار فرماتے ہیں، کہ ہم کو اس کا علم عطا نہیں ہوا، امید کہ مفصل جواب عطا فرمائیں گے اطمینان کے لئے دریافت ہے، اور مرقاۃ میں اس کی کیا شرح کی گئی ہے۔

**الجواب** مولانا المکرم اکرمکم! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، کارڈ کے مطالعہ سے محظوظ ہوا مولٰی تعالٰی آپ کو برکات دے، ایسی حق پسندی وحق جوئی نہایت قابل مسرت ہے، ماکان ومایکون جس کے ذرہ ذرہ کا احاطہ کلیہ قرآن عظیم واحادیث صحیحہ وارشادات ائمہ سے آفتاب روشن کی طرح ثابت ہے، اس کے معنی ما کان من اول یوم ویکون الٰی اٰخر الایام ہیں، یعنی روز اول آفرینش سے روز قیامت تک جو کچھ ہوا اور ہونے والا ہے ایک ایک ذرے کا علم تفصیلی حضور کو عطا ہوا شرق وغرب میں سمٰوٰت وارض میں عرش وفرش میں کوئی ذرہ حضور کے علم سے باہر نہیں، ذات وصفات حضرت عزت احاطہ وتناہی سے بری ہیں، ممکن نہیں کہ جمیع مخلوقات کا علم مل کر اس کی ذات علیہ یا کسی صفت کریمہ کو محیط ہوسکے کبھی کوئی اسے پورا نہ جان سکے گا، مومنین واولیا وانبیا اور خود حضور سید الانبیاء علیہ وعلیہم افضل الصلوات واکمل التسلیمات ابدالآباد تک اس کی معرفت میں ترقی فرمائیں گے، ہر روز اس کے وہ محامد معلوم ہوں گے، جو کل تک نہ معلوم تھے، اور یہ سلسلہ ابد تک رہے گا، کبھی ختم نہ ہوگا روزانہ بیشمار علوم متعلق ذات وصفات ان پر منکشف ہوں گے اور ہمیشہ ذات وصفات میں نامتناہی غیر معلوم رہے گا کہ وہ محیط کل ہے کسی کے احاطہ میں نہیں آسکتا، وہ حدیث متعلق بہ محامد علوم ذات وصفات میں ہے اور بے شک حق ہے اور دعوی اہل حق کو کچھ مضر نہیں، وللہ الحمد وھو تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ قاضی قاسم میاں ازمقام گونڈل علاقہ کاٹھیاوار بروز چہار شنبہ ۱۴ ذی القعدہ ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومشائخ عظام اس معاملہ میں کہ زید کہتا ہے کہ سوائے خدا کے کچھ نہیں، یعنی یہ بھی خدا وہ بھی خدا زید بھی خدا بکر بھی خدا علی ہذا القیاس یعنی خالق ومخلوق نہیں، فعل فاعل مفعول خدا ہیں صورت بے صورت ہے، بے صورت صورت ہے، نہ یہ ہے نہ وہ ہے نہ زید ہے نہ عمرو ہے نہ بکر ہے، خدا ہی خدا ہے، جنکی تائید میں یہ چند اشعار جو اپنے بنائے ہوئے ہیں وہ پیش کرتا ہے، اور چند اشعار دیوان جام جم مصنفہ طالب حسین صاحب فرخ آبادی کے جو فرخ آباد کے مطبع مورس کمپنی بزریہ میں چھپی ہے، پیش کرکے اپنا مسلک بتلاتا ہے، جو بطور نمونہ ذیل میں درج کئے جاتے ہیں، یہ اشعار بھی زید خود کے ہیں، جن کا تخلص اطہر ہے،

بندے کو تو خدا کہوں اور اس کو کیا کہوں | بندے کو بندہ اور نہ خدا کو خدا کہوں
اطہر ہی خدا ہے غرض دو میں ایک سے | زیور کو زر کہوں نہیں تو اور کیا کہوں
اگر سب بھول بیٹھا تو خدا بھی بھول جا اطہر | کہ ہے یہ سب بڑا دھوکا خدا خود ہے خدا خود ہے
میں ہی مرسل میں ہی مرسل میں ہی اخبار اور قرآں | محمد اور میں ہی اللہ آہا ہا ہا ..... آہا ہا ہا
نہ مفتی ہے نہ مخبر ہے نہ حد ہے نہ شریعت ہے | خدا ہے تو اگر سچا انا الحق کہہ انا الحق کہہ
خدا ہو کر نہ بندہ بن زباں کو کھول دے پیارے | ہے یہ آزادی کا رستہ انا الحق کہہ انا الحق کہہ

| | |
|---|---|
| نہ کو روزہ نہ کر سجدہ نہ جا کعبہ میں تو حج کو | نہ ہے روزہ نہ ہے سجدہ انا الحق کہہ انا الحق کہہ |
| خدا تھا کب محمد تھے شریعت تو ہے مفروضہ | نہیں ہے ماسوا حق کا انا الحق کہہ انا الحق کہہ |
| معبود تو خدا کو کہے حور پہ مرے | شہوت پرست گر نہ کہوں اس کو کیا کہوں |
| اللہ کے سوا نہیں پھر بولتا ہے کون | اطہر تجھے خدا نہ کہوں اور کیا... کہوں |
| اطہر تو برائے نام ہوں میں حیرت نہیں ہے اللہ ہوں میں | عارف ہے اگر تو شک مت لا وہ اور نہیں میں اور نہیں |
| آپ ہی عرش اور آپ ہی کرسی آپ ہی دوزخ اور جنت | آپ مکیں ہے آپ مکاں ہے کیا کیا شور مچایا ہے |
| کافر کو تو برا کہوں مومن کو کیا کہوں | اچھا کہوں نہ اس کو نہ اس کو برا کہوں |

مصنفہ طالب حسین فرخ آبادی،

| | |
|---|---|
| بنا ایک وحدت کی تصویر میں ہوں | مرید آپ ہی آپ ہی پیر میں ہوں |
| نہ دیکھا ہو جس نے اسے مجھ کو دیکھے | نہاں و عیاں اس کی تصویر میں ہوں |
| عذاب کس کا ثواب کیسا گناہ کہتے ہیں کس کو یارو | وہی ہے فاعل جو خیر و شر کا خطا عطا ہے عطا خطا ہے |
| عجب معمہ ہو یہ عزیزو خلا ملا ہے ملا خلا ہے | برا بھلا اب کہوں میں کس کو بھلا برا ہے برا بھلا ہے |

مذکورہ بالا عقیدہ کو حضور پرنور شافع یوم النشور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے سینہ کا علم بتاتا ہے، جو آج تک سینہ بہ سینہ مشائخ طریقت میں چلا آتا ہے، اور اسی کا نام وصول الی اللہ ہے، (۲) اور یہی زید ظاہر میں نماز کے لئے اٹھتا ہے تو اپنے مریدوں کے سامنے یہی کہتا ہے کہ ذرا خدا کو دھوکا دے لوں (اسی طرح قولی اور فعلی کاروائی کرکے شریعت مطہرہ سے وہ وہ نفرتیں دلاتا ہے کہ مسلمان کے کلیجے پاش پاش ہوجاتے ہیں، (۳) اور یہی زید وعظ میں بھی پکار پکار کر کہتا ہے کہ شریعت تو تمہارے ماں باپ نے بھی سکھائی شریعت تو تمہارے استادوں نے بھی سکھائی شریعت تو تمہارے مولویوں نے بھی سکھائی مگر خدا کے ملنے کا تو رستہ کچھ اور ہے اور یہ تو منتر کچھ اور ہے اور اسی قسم کے دھوکے دے کر مسلمانوں کو اپنی مریدی کی طرف راغب کرتا ہے اور مرید کرکے مذکور عقیدہ اور یہی اللہ کا تعلیم کرتا ہے، یعنی خالق مخلوق نہیں۔ اب التماس یہ ہے کہ اس زید کا عقیدہ کیسا ہے، مسلمان اس کے ساتھ کیا برتاؤ کریں، شرع شریف میں اس کے لئے تعزیر بھی ہے یا نہیں، مسلمانوں کو اس کی مریدی سے خارج ہوکر بعد توبہ جدید نکاح کی ضرورت ہے یا نہیں اگر جدید نکاح کی ضرورت ہے تو پہلا مہر کافی ہے یا نہیں اگر اس جدید نکاح میں عورت قبول نہ کرے تو کیا صورت ہے، کتاب تذکرہ غوثیہ مسلمانوں کے پڑھنے اور عمل کرنے کے قابل ہے یا نہیں، براہ مہربانی اوپر کے سوالاتوں کا جوابات مفصل طور سے ارقام فرما کر عنداللہ ماجور ہوں و عندالناس مشکور ہوجئے گا، فقط

**الجواب** صورۃ مذکورہ میں زید یقیناً کافر مرتد ہے اس کے کلام سرتاپا کفر سے بھرے ہوئے ہیں مثلاً (۱) زید و عمر و بکر، سب کو خدا کہنا (۲) خدا کو مخلوق اور مفعول کہنا (۳) بندہ کو خدا کہوں (۴) خدا کو خدا نہ کہوں۔ دوسرا شعر[1] لکھنے میں سائل سے کچھ رہ گیا ہے،

---

[1] ظاہراً یوں ہے، ع اطہر ہے یا خدا ہے، الخ ۱۲ ،

(۵) تیسرے شعر میں خدا کے بھول جانے کی فرمائش اور یہ کبھی بڑا دھوکا ہے، (۶) چوتھے شعر میں اپنے آپ کو اللہ کہنا (۷) رسول کہنا (۸) قرآن کہنا (۹) پانچویں شعر میں شریعت کا انکار (۱۰) انا الحق کہنے پر اصرار (۱۱) چھٹے شعر میں بھی یہی (۱۲) بندہ بننے کی ممانعت (۱۳) سالویں میں وہی (۱۴) بروجہ انکار نماز روزے حج کی ممانعت (۱۵) آٹھویں شعر میں خدا کی نفی (۱۶) شریعت کو فرضی وساختہ بتانا کہ سیاق وسباق سے یہی مراد متعین ہے، (۱۷) وہی انا الحق (۱۸) دسویں شعر میں خدا بننا (۱۹) گیارھویں میں بھی یہی (۲۰) تیرھویں میں مومن کو اچھا نہ کہنا کافر کو برا نہ کہنا، یہ بیس کفر تو زید کے کلمات مذکورہ میں کھلے کھلے ہیں، (۲۱) سولھویں شعر میں عذاب وثواب کا انکار (۲۲) سترھویں شعر میں بھلے کو برا برے کو بھلا کہنا (۲۳) ان صریح عقائد کفر ملعون کو حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی طرف نسبت کرنا (۲۴) کفر کو وصول الی اللہ بتانا (۲۵) نماز کے لئے اس کا کہنا کہ خدا کو دھوکا دے لوں، اس کے کلمات سابقہ کے لحاظ سے لائق تاویل نہ رہا، معنی استہزا میں متعین ہوگیا اور وہ کفر ہے، (۲۶) شریعت سے نفرت دلانا (۲۷) شریعت کو راہ خدا نہ ماننا، بالجملہ زید ان کافروں میں ہے، جن کو فرمایا گیا ہے، من شك فی عذابه وکفره فقد کفر جو اس کے کافر ہونے میں شک کرے خود کافر ہے، سلطنت اسلام ہوتی تو اس کی تحریر یہی کہ بادشاہ اسلام اسے قتل کرتا، اس کا اختیار غیر سلطان کو یہاں نہیں، مسلمانوں کو اس سے میل جول حرام اس سے سلام کلام حرام، اس کے پاس بیٹھنا حرام، اس کا وعظ سننا حرام، وہ بیمار پڑے تو اسے پوچھنے جانا حرام، مرجائے تو اسے غسل دینا حرام، کفن دینا حرام، جنازہ اٹھانا حرام جنازہ کے ساتھ چلنا حرام، اس پر نماز حرام، اسے مسلمانوں کے گورستان میں دفن کرنا حرام، اسے مسلمانوں کی طرح دفن کرنا حرام، اس کے لئے دعائے بخشش حرام، اسے کچھ ثواب پہونچانا حرام، اس کی قبر پر جانا حرام، جو ان باتوں میں سے کوئی بات اسے مسلمان جان کر کرے گا یا اس کی موت کے بعد اس کے لئے دعائے بخشش کرے گا یا اسے ثواب پہنچائے گا اگرچہ اسے کافر جان کر وہ خود کافر ہوجائے گا، جو لوگ مرید اس کے ہوچکے ہیں ان پر فرض ہے کہ اس سے جدا ہوں دور بھاگیں کہ وہ بیعت اس کے ہاتھ پر نہیں ابلیس کے ہاتھ پر ہوئی، پھر ان مریدوں میں جو اس کے ان کفروں سے آگاہ تھے اور اس کے بعد مرید ہوئے یا بعد مریدی کے آگاہ ہوئے اور اس کی بیعت سے الگ نہ ہوئے وہ سب بھی اسلام سے خارج ہیں، ان پر بھی فرض کہ نئے سرے سے مسلمان ہوں تو بہ کریں توبہ واسلام کے بعد ان کی عورتیں اگر ان سے دوبارہ نکاح پر راضی نہ ہوں تو ان پر جبر نہیں، عورتیں جس سے چاہیں اگر عدت گزرچکی ہے تو ابھی ورنہ بعد عدت اپنا نکاح کرلیں اور اگر انھیں سے دوبارہ نکاح کریں تو مہر جدید لازم آئے گا اور پہلا مہر بھی اگر باقی ہے دینا ہوگا، کتاب تذکرۂ غوثیہ جس میں غوث علی شاہ پانی پتی کا تذکرہ ہے ضلالتوں گمراہیوں بلکہ صریح کفر کی باتوں پر مشتمل ہے، مثلاً غوث علی شاہ، جگن ناتھ کی جوگی پراشان کرتے ملے کسی نے پہچانا تو بولے کہ اس شخص کے دو باپ تھے، ایک مسلمان اس کی طرف سے حج کر آیا ہے، دوسرا باپ ایک پنڈت تھا، اس کی طرف سے جگن ناتھ تیرتھ کرنے آیا ہے، ایسی ناپاک بے دینی کی کتاب کا دیکھنا حرام جس مسلمان کے پاس ہو جلا کر خاک کردے، واللہ الھادی الی صراط مستقیم، واللہ سبحنہ وتعالٰی اعلم،

**مسئلہ** مسئولہ عبدالرحمٰن طالب علم مدرسہ چھیپوں احمد آباد گجرات، ۱۷ ربیع الآخر ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع اس مسئلہ میں کہ چند اشخاص کی موجودگی میں ایک مرید نے اپنے پیر کی شان میں یہ قصیدہ پڑھا اور پیر نے اس قصیدہ کو سن کر پڑھنے والے کو کہا کہ تو میرا حبیب ہے اور اس کے بعد یہ قصیدے ممبر پر پڑھے جاتے ہیں اور اس کے جواز کا حکم پیر نے دیا ہے،

آیا شرعاً یہ قصیدہ جائز ہیں یا نہیں، قصیدہ مذکور یہ ہے،

| | |
|---|---|
| مرحبا یا مرحبا یا شاہ لواری مرحبا | نور الہدیٰ خیر الوریٰ یا شاہ لواری مرحبا |
| یا امام العالمین وانتخاب اولیں | ختم ولایت مقتدا یا شاہ لواری مرحبا |
| پیشوائے اولیاء برگزیدہ ذوالجلال | شافع ہر دوسرا یا شاہ لواری مرحبا |
| کن عطا فضل و کرم امروز فردائے کریم | جامع بحر توحید کس یا شاہ لواری مرحبا |
| یا بشیر و یا نذیر اے شہ اولو العزم | ملجائے نو الاصفیا یا شاہ لواری مرحبا |
| منعم و مسجود و قیوم جہاں بہر کرم | طالب و مطلوب و مصدر یا شاہ لواری مرحبا |
| ذات تو احد و بے میم موجودات او | خلق عالم را سبب یا شاہ لواری مرحبا |
| قاب قوسین تو ئی گفت مازاغ البصر | جائے تو رشک مدینہ یا شاہ لواری مرحبا |
| سید کونین سالار رسل گنج نہاں | یا محمد الزماں یا شاہ لواری مرحبا |
| ہست مدعا مظہر ذات تو مسند نشیں | لایموت ذلم یزل یا شاہ لواری مرحبا |
| مشکل کشا احمد زماں الغاہ اللہ بہر ما | آوارہ پرور حافظا یا شاہ لواری مرحبا |

**الجواب** یہ خالص کفر ہے اور اس کا قائل اس کا اجازت دہندہ، اس کا پسند کنندہ سب مرتد ہیں، کسی امتی کو آن[1] سرور عالم کہنا، علیہ الصلوٰۃ[2] کہنا، مسجود[3] مخلوق کہنا، خیر الوریٰ[4] کہنا، انتخاب[5] اولیں کہنا، شافع[6] ہر دوسرا کہنا، سید کونین[7] کہنا تو حرام و بدعات تھا ہی یوہیں خلق عالم[8] را سبب اور قاب[9] قوسین اور مازاغ[10] البصر اور جائے تو رشک مدینہ کہنا، ان میں بہت کلمات موہم کفر یا منجر بکفر ہیں، مگر ذات[11] تو احد اور سالار[12] رسل اور مسند[13] نشین لم یزل کہنا قطعاً یقیناً کفر ہے، یوہیں فقہائے کرام نے قیوم[14] جہاں غیر خدا کو کہنے پر تکفیر فرمائی، مجمع الانہر میں ہے، اذا اطلق علی المخلوق من الاسماء المختصۃ بالخالق جل وعلا نحو القدوس والقیوم والرحمٰن وغیرھا یکفر اھ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از کلکتہ محلہ دہی ہٹہ ۱۸ مولوی ولی اللہ خانصاحب ۵/ شعبان المعظم ۱۳۳۴ھ بروز چہار شنبہ

حضرات علمائے کرام کچھ عرصہ سے ایک ضخیم کتاب گلزار وحدت مصنفہ پیر جی نجم الدین متوطن جھنجون ضلع جے پور طبع ہوئی ہے، جس میں جا بجا لحد از مولات مندرج ہیں مشتے نمونہ از خروارے عرض ہے،

| | |
|---|---|
| وہی ذہی کوئی اور نہ دوجا | اس بن کوئی اور نہ سوجا |
| ہر رنگ سے بے رنگی آیا | ہر ہر بھیس سے آپ دکھایا |
| آپ ہی دیکھے آپ دکھاوے | پھر وہ آپ کو آپ سراوے |
| کہیں محمد ہو کر آیا | ہادی مہدی نام دھرایا |
| کہیں عارف ہو آگیا نی | اپنی اپنے قدر پہچانی |

کہیں عاشق ہو پھرے دیوانہ　　کہیں معشوق محبوب یگانہ
کہیں عابد ہو کرے عبادت　　کہیں زاہد ہو کرے ریاضت
کہیں مؤذن بانگ سنا دے　　آپ ہی آپ کو سیس نوا دے
کہیں برہمن سنکھ بجایا　　آپ ہی اپنا مرجس گایا
کہیں رند ہوا شرابی　　راگ رنگ جنگ ربابی
کون ہے آدم کون ہے ابلیس　　کون سلیماں اور بلقیس
یہ سب انجھر وہ ہے سعنا　　پہن لیا ہے ایسا بانا
یہ سب روپ اسی نے دھارے　　ایک ایک سے بھی نیارے
ایک نے اتنے نام دھرائے　　ایک ایک سے بھی نیارے　ص۳
اول ہو کر آخر ہوا　　ظاہر ہو کر باطن چھپا
کہیں واجب معبود کہلایا　　کہیں ممکن بندہ بن آیا
جیسے جل کی برف بنائی　　جل بن اس میں اور نہ کائی
جوں حباب دریا سے اٹھے　　آخر اس کا اس میں بیٹھے
بیرنگی بہ رنگ لے آیا　　ہر ہر نتہہ میں آپ لہو جایا
مکھ پر چادر میم کی رکھ کر آپ غفور　　احمد اپنا نام دھر جگ میں کیا ظہور
بجا دیکھو اس یار کی رمزوں کی دستور　　ہر رنگ میں بیرنگ رہا دور کا دور

صف ۴۸ پھر جس شخص نے خلق اور خالق کو دو سمجھے اور ایک نہ جانا وہ مشرک ہے کہ مبتلا ہوا بیچ شرک خفی کے، اور جس شخص نے کہا ذات کو ساتھ فردیت کے یعنی خلق اور خالق کو ایک سمجھا وہ موحد ہے، صف ۵۹ اے عزیز چھٹا مرتبہ انسان کامل کا ہے وہ مشترک ہے مرتبوں ذاتی اور خلقی میں یعنی اگر اس تعین بشریت کے خیال سے اس کو دیکھے تو آدمی ہے اور اگر اس کی کمالیت فقر کی طرف دیکھے تو اللہ تعالٰی ہے، بموجب اس قول کے، قول صوفیہ اذا اتم الفقر فھو اللّٰہ صف ۱۱۹ صف ۱۲ نقل ہے کہ جب حضرت شیخ محی الدین ابن عربی نے درس توحید شروع کیا اور مسئلہ وحدۃ الوجود کو ظاہر فرمانے لگے، چنانچہ یہ رباعی ان کی تصنیف ہے،

لا آدم فی الکون ولا ابلیس　　لا ملک سلیمان ولا بلقیس
فالکل عبارۃ وانت المعنٰی　　یامن ھو للقلوب مقناطیس

یعنی نہ تو آدم ہے نہ شیطان ہے جہان میں نہ ملک سلیمان علیہ السلام کا نہ بلقیس کا، پھر یہ سب عبارت ہیں اور تو اس عبارت کے معنی ہے، اے وہ کوئی جو واسطے دلوں کے لوہ چگا ہے، ف یعنی جس طرح پتھر لوہ چگی کا لوہ کو اٹھا لیتا ہے، اسی طرح دلوں مخلوق کو اپنے تابع کر رکھتے ہیں،

غرضکہ شیخ مذکور نعرۂ ہمہ اوست کا مارنے لگے، علماؤں نے اس میں صلاح اور مشورہ کئے، کرے اور بتلائے کہ یہ فقیر تو شریعت میں رخنہ ڈالنے لگا، اول تو اس کو قائل کرو اگر نہ مانے گا تو اس کو ماریں گے، غرضکہ سب کی صلاح سے ایک شخص نے ان علماؤں سے آکر شیخ کے پاس عرض کیا کہ حضرت آپ کی دعوت ہے، آپ نے قبول کری، اس شخص نے کئی قسم کے کھانے پکائے اور ایک خوان میں جدا جدا برتنوں میں دھر لایا اور ایک رکابی میں پلیتی بھی بھر کر اس خوان میں لایا، آپ نے وے تمام کھانے جو نفیس سے نفیس تھے کھالئے اور پاخانہ نہ کھایا، جب اس شخص نے کہا کہ حضرت اس کو بھی کھالو یہ بھی کوئی غیر نہیں ہے، وہ ہی ہے، شیخ نے فرمایا بہت اچھا، ان کے مکان کے صحن میں ایک حوض پانی کا تھا آپ نے پانی میں غوطہ مار کر خوک کی صورت ہو کر نکلے اور اس پاخانہ کو کھالیا، اور پھر حوض میں غوطہ مارا اور آدمی کی شکل ہو کر نکل آئے، اور فرمایا اے عزیز وہ طعام بھی میں نے کھایا اور یہ پاخانہ بھی میں نے کھایا مگر طعام واسطے صورت انسانی کے تھی اور پاخانہ واسطے شکل خوک کے بنا کر آیا وہ میں ہی تھا کہ آدمی تھا اور خوک ہوگیا، حضرات اسی طرح تمام کتاب جو ۲۴۵ صفحوں پر لکھی گئی ہے، مضامین الحادیہ سے مملو ہے، بار ہا پیرجی مذکور کے متبعین سے جو ایک جماعت جہلا کی ہے، کہا گیا کہ یہ کتاب سراسر عقائد کو خراب کرنے والی اور ناقابل عمل ہے مگر جواب یہی ملتا ہے کہ علمائے عظام حنفی المذہب سے اس کے متعلق استفسار کیا جائے جو ارشاد ہوگا اس کے مطابق عمل کیا جاوے گا اس لئے یہ چند حوالجات موردہ بالا مقامات مختلفہ سے نقل کرکے استدعا ہے کہ عندالشرع اس شخص کا مع اس کے مریدین اور متبعین کے جو حکم ہو بوضاحت تحریر فرماکر مزین بمہر فرمائیں، تاکہ جماعت جہلا جو ان کے دام تزویر میں ہے رہائی پاکر راہ یاب ہوں، واللہ تعالٰی ہو الموفق،

**الجواب** یہ کلمات الحاد ہیں اور حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رضی اللہ تعالٰی عنہ کی نسبت جو وہ ملعون حکایت نقل کی ہے محض کذب وافترا و ساختۂ ابلیس لعین ہے، توحید ایمان ہے، اور وحدۃ وجود حق اور زعم اتحاد الحاد، صوفیہ کرام تو صاحب تحقیق ہیں، اور ان کے ایسے مقلدین ملحد و زندیق ہیں، اس کتاب کا جس کے پاس ہو اس پر جلادینا فرض ہے، اور اسے دیکھنا حرام اور اس پر اعتقاد رکھنا کفر ہے، اسی سے اس شخص اور اس کے مریدین اور متبعین کا حال ظاہر، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** از گڑھی اختیار خاں تحصیل خانپور، ریاست بہاولپور، مرسلہ محمد یار صاحب واعظ، ۹ رشعبان المعظم ۱۳۳۴ھ

قبلۂ معتقدین دام ظلہ، از خاکسار محمد یار مشتاق دیدار بعد نیاز حسب اینکہ شب معراج آپ کا قصیدہ معراجیہ پڑھا گیا، جس پر وہابیوں نے دولھا اور دلھن کے متعلق شور اٹھایا کہ اللہ جل جلالہ و حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حق میں ان الفاظ کا استعمال کرنا موجب کفر ہے، شب برأت یہاں گڑھی اختیار خاں میں ان الفاظوں کے متعلق وہابیوں کی طرف سے میرے ساتھ ایک طویل بحث ہونے والی ہے، اے مجددِ من بے سروساماں مدد دے، قبلۂ دیں مدد دے کعبۂ ایماں مدد دے، ضرور مہربانی فرماکر دلائل قاطع سے اس تشبیہ کا ثبوت مدلل کرکے اسی ہفتہ میں بھیج کر مسلمانان اہلسنت و جماعت کو عزت بخشیں، حضور پر فرض بھی جارہی ہے، یہ فی سبیل اللہ بصدقہ روضہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اس کام کو سب کاموں پر مقدم فرماکر وہ تحریر فرمادیں، کہ موجب اطمینان اہل اسلام ہو،

**الجواب** اللہ عزوجل نے وہابیہ کی قسمت میں کفر لکھا ہے، انھیں ہر جگہ کفر ہی کفر سوجھتا ہے، قصیدہ مذکورہ میں دو جگہ دولھن کا لفظ ہے اور چار جگہ دولھا کا، وہ اشعار یہ ہیں، ؎

نئی دولھن کی پھبن میں کعبہ نکھر کے سنورا سنور کے نکھرا — حجر کے صدقے کمر کے اک تل میں رنگ لاکھوں بناؤ کے تھے
نظر میں دولھا کے پیارے جلوے حیا سے محراب سر جھکائے — سیاہ پردے کے منہ پہ آنچل تجلی ذات بحت کے تھے
دولھن کی خوشبو سے مست کپڑے نسیم گستاخ آنچلوں سے — غلاف مشکیں جو اڑ رہا تھا غزال نافے بسا رہے تھے
خدا ہی دے صبر جان پر غم دکھاؤں کیونکر تجھے وہ عالم — جب ان کو جھرمٹ میں لے کے قدسی جناں کا دولھا بنا رہے تھے
بچا جو تلوؤں کا ان کے دھوون بنا وہ جنت کا رنگ و روغن — جنھوں نے دولھا کی پائی اترن وہ پھول گلزار نور کے تھے
جھلک سی اک قدسیوں پہ آئی ہوا بھی دامن کی پھر نہ پائی — سواری دولھا کی دور پہنچی برات میں ہوش ہی گئے تھے

ان میں کون سی جگہ معاذ اللہ اللہ عزوجل کو دولھا یا دولھن کہا گیا ہے، ولکن الوھابیۃ قوم یفترون، وہابیہ کی بنائے مذہب کذب وافترا پر ہے، اور کیونکر نہ ہو کہ ان کے پیشوا اسمٰعیل دہلوی نے اپنے معبود کے لئے جھوٹا ہونا روا رکھا ہے، ہاں مشیخت بنی رکھنے کے لئے جھوٹ سے بچتا ہے، اب اگر یہ بھی جھوٹ سے بچیں تو عابد ومعبود برابر ہو جائیں گے، اس لئے ان کے دین میں نماز سے بھی بڑھ کر فرض ہوا کہ جھوٹ بکا کریں کہ کسی طرح اپنے ساختہ معبود سے تو کم رہیں، ضعف الطالب والمطلوب لبئس المولٰی ولبئس العشیر، شعر اول میں تو دولھن کسی کو نہ کہا نہ کہا اپنے معنی حقیقی پر ہے، زینت کعبہ کو نئی دولھن کی زیبائش سے تشبیہ دی ہے، جس طرح ان حدیثوں میں جنت کی جنبش سرور کو دولھن کی نازش سے، خطیب نے تاریخ بغداد میں عقبہ بن عامر جہنی اور طبرانی نے معجم اوسط میں عقبہ اور انس دونوں اور رازی نے عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہم سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا جب جنت کو دونوں شہزادوں امام حسن وامام حسین علٰی جدہما الکریم وعلیہما الصلوٰۃ والتسلیم کا اس میں تشریف رکھنا معلوم ہوا، ماست الجنۃ میسا کما تمیس العروس، جنت خوشی سے جھومنے لگی، جیسے نئی دولھن فرحت سے جھومے، شعر سوم میں کعبہ معظمہ کو دولھن کہا اور ہر مکان آراستہ کو دولھن کہنا محاورہ صحیحہ شائعہ ہے، امام احمد مسند میں انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، عسقلان احدی العروسین یبعث منہا یوم القیٰمۃ سبعون الفا لاحساب علیہم، عسقلان دو دولھنوں میں کی ایک ہے، روز قیامت اس میں سے ستر ہزار ایسے اٹھیں گے جن پر حساب نہیں، مسند الفردوس میں عبداللہ ابن زبیر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، طوبٰی لمن اسکنہ اللہ تعالٰی احدی العروسین عسقلان او غزۃ، شادمانی ہے اسے جسے اللہ تعالٰی دو دولھنوں میں سے ایک میں بسائے عسقلان یا غزہ، باقی چار اشعار میں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو دولھا کہا ہے اور وہ بیشک تمام سلطنت الٰہی کے دولھا ہیں، امام احمد قسطلانی مواہب لدنیہ شریف میں نقل فرماتے ہیں، ھو صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم رأی صورۃ ذاتہ المبارکۃ فی الملکوت فاذا ھو عروس المملکۃ، نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے شب معراج عالم ملکوت میں اپنی ذات مبارک کی تصویر ملاحظ فرمائی تو دیکھا کہ حضور تمام سلطنت الٰہی کے دولھا ہیں، صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، دلائل الخیرات شریف میں ہے، اللھم صلی علٰی محمد وعلٰی اٰلہ بحر انوارک ومعدن اسرارک ولسان حجتک وعروس مملکتک، الٰہی درود بھیج محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اور ان کی آل پر جو تیرے انوار کے دریا اور تیرے اسرار کے معدن اور تیری حجت کی زبان اور تیری سلطنت کے دولھا ہیں، علامہ محمد فاسی اس کی شرح مطالع المسرات میں فرماتے

ہیں، مملکت ھو موضع الملک شبیھۃ مجمع العرس ومافیہ من الاحتفال والتناھی فی الصنیع والتأنق فی محسناتہ وترتیب امورہ وکونہ جدیدا طریفا واھلہ فی فرح وسرور ونعمۃ وحبور فرحین بعرسھم راضین بہ محبین مکرمین لہ مؤتمرین لامرہ متنعمین لہ بانواع المشتھیات بدیلین اثبات اللازم الذی ھو العرس والمعھود تشبیھہ مجمع العرس بالمملکۃ وعکس التشبیہ ھنا لاقتضاء المقام ذالک لیفید ان سر المملکۃ ونکتتھا ومعناھا الذی لاجلہ کانت ھو المصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کما ان سر مجتمع العرس ونکتتہ ومعناہ الذی لاجلہ کان ھو العروس والمصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ھو الانسان الکبیر الذی ھو الخلیفۃ علی الاطلاق فی الملک والملکوت قد خلعت علیہ اسرار الاسماء والصفات ومکنہ من التصرف فی البسائط والمرکبات والعروس یحاکی بشانہ شان الملک والسلطان فی نفوذ الامر وخدامۃ الجمیع لہ وتفرغھم لشانہ ووجد انہ ما یحب ویشتھی مع الراحۃ واصحابہ فی مؤنتہ وتحت الطاعۃ فتم التشبیہ وتمکنت الاستعارۃ، اس عبارت سراپا بشارت کا خلاصہ یہ ہے کہ امام محمد بن سلیمان جزولی قدس سرہ الشریف نے اس درود مبارک میں سلطنت کو برات کے مجمع سے تشبیہ دی کہ اس میں کیسا اجتماع ہوتا ہے اور اس کی آرائشیں انتہا کو پہنچائی جاتی ہیں، سب کام قرینے سے ہوتے ہیں، ہر چیز نئی اور خوش آئند لوگ اپنے دولھا پر شاد و فرحاں اسے چاہنے والے اس کی تعظیم و اطاعت میں مصروف اس کے ساتھ قسم قسم کی من مانتی نعمتیں پاتے ہوئے، اور عادت یوں ہے کہ برات کے مجمع کو سلطنت اور دولھا کو بادشاہ سے تشبیہ دیتے ہیں، یہاں اس کا عکس کیا کہ سمجھا جائے کہ جس طرح برات کے مجمع کا مغز و سبب دولھا ہوتا ہے، یوہیں تمام مملکت الٰہی کے وجود کا سبب اور اس کے اصلی راز و مغز و معنی صرف مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہیں، ؎

دولھا کے دم کے ساتھ یہ ساری برات ہے،

اس لئے کہ حضور تمام ملک و ملکوت پر اللہ عزوجل کے نائب مطلق ہیں، جن کو رب عزوجل نے اپنے اسماء وصفات کے اسرار کا خلعت پہنایا اور ہر مفرد و مرکب میں تصرف کا اختیار دیا ہے، دولھا بادشاہ کی شان دکھاتا ہے، اس کا حکم برات میں نافذ ہوتا ہے، سب اس کی خدمت کرتے اور اپنے کام چھوڑ کر اس کے کام میں لگے ہوتے جس بات کو اس کا جی چاہے، موجود کی جاتی ہے، چین میں ہوتا ہے سب براتی اس کی خدمت میں اور اس کے طفیل میں کھانا پاتے ہیں، یوہیں مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم عالم میں بادشاہ حقیقی عزوجل کی شان دکھاتے ہیں، تمام جہان میں ان کا حکم نافذ ہے، سب ان کے خدمتگار و زیر فرمان ہیں، جو وہ چاہتے ہیں، اللہ عزوجل موجود کر دیتا ہے کہ ارٰی ربک یسارع فی ھواک، صحیح بخاری کی حدیث ہے کہ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے عرض کرتی ہیں میں حضور کے رب کو دیکھتی ہوں کہ حضور کی خواہش میں شتابی فرماتا ہے، تمام جہان حضور کے صدقہ میں حضور کا دیا کھاتا ہے، کہ انما انا قاسم واللہ المعطی، صحیح بخاری کی حدیث ہے کہ حضور پرنور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، ہر نعمت کا دینے والا اللہ ہے اور بانٹنے والا میں، یوں تشبیہ کامل ہوئی اور حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم تمام سلطنت الٰہی کے دولھا ٹھہرے، والحمد للہ رب العالمین، ان تقریرات سے واضح ہوا کہ ان معانی پر دولھن، دولھا، زوج، زوجہ کی طرح باہم مفہوم متضائف نہیں، عسقلان وغزہ کو حدیث نے دولھنیں فرمایا، دولھا کون ہے؟ بیہقی شعب الایمان میں

امیر المومنین مولٰی علی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے بسند حسن روایت کرتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، لکل شیئ عروس و عروس القراٰن الرحمٰن، ہر شے کی جنس میں ایک دولھن ہوتی ہے، اور قرآن عظیم میں سورۃ الرحمٰن دولھن ہے، یہاں کسے دولھا ٹھہرائیے گا تو قصیدہ سے وہ مہمل ملعون خیال پیدا کرنا کسی ایسے ہی کا کام ہوگا مگر حدیثیں تو اس سے بڑھ کر اوہام باطلہ والوں پر قہر ڈھائیں گی، حاکم صحیح مستدرک اور امام الائمہ ابن خزیمہ اپنی صحیح اور بیہقی سنن میں حضرت ابوموسٰی اشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں، ان اللہ تعالٰی یبعث الایام یوم القیمۃ علی ھیأتھا ویبعث الجمعۃ زھراء منیرۃ اھلھا یحفون بھا کالعروس تھدی الی کریمھا، بیشک اللہ عزوجل قیامت کے دن سب دنوں کو ان کی شکل پر اٹھائے گا، اور جمعہ کو چمکتا روشنی دیتا جمعہ پڑھنے والے اس کے گرد جھرمٹ کئے ہوئے جیسے نئی دولھن کو اس کے گرامی شوہر کے یہاں رخصت کرکے لے جاتے ہیں، امام اجل ابوطالب مکی قوت القلوب اور امام حجۃ الاسلام محمد غزالی احیاء میں فرماتے ہیں[2]، قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان الکعبۃ تحشر کالعروس المزفوفۃ (قال الشارح الی بعلھا) وکل من حجھا یتعلق باستارھا یسعون حولھا حتی تدخل الجنۃ فیدخلون معھا، یعنی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا، بیشک کعبہ روز قیامت یوں اٹھایا جائے گا، جیسے شب زفاف دولھن کو دولھا کی طرف لے جاتے ہیں، تمام اہلسنت جنھوں نے حج مقبول کیا، اس کے پردوں سے لپٹے ہوئے اس کے گرد دوڑتے ہونگے، یہاں تک کہ کعبہ اور اس کے ساتھ یہ سب داخل جنت ہوں گے، نہایہ امام ابن الاثیر میں ہے، منہ الحدیث یزف علی بینی وبین ابراھیم علیہ الصلٰوۃ والسلام الی الجنۃ ان کسرت الزای فمعناہ یسرع من زف فی مشیتہ وازف اذا اسرع وان فتحت فھو من زففت العروس ازفھا اذا اھدیتھا الی زوجھا، یعنی اسی باب سے ہے یہ حدیث کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا کہ علی مرتضٰی میرے اور ابراہیم خلیل اللہ علیہ الصلٰوۃ والسلام کے بیچ میں جنت کی طرف خوش خوش تیز چلیں گے، یا میرے اور ان کے بیچ میں جنت کی طرف انھیں یوں لے جائیں گے، جیسے نئی دولھن کو دولھا کے یہاں لے جاتے ہیں، امام اجل ابن المبارک وابن ابی الدنیا وابوالشیخ اور ابن النجار کی کتاب الدرر الثمینۃ فی تاریخ المدینۃ میں کعب احبار سے راوی کہ انھوں نے ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا کے سامنے بیان کیا اور کتاب التذکرہ میں امام ابوعبداللہ محمد قرطبی کے لفظ یہ ہیں کہ، روی ابن المبارک عن عائشۃ رضی اللہ تعالٰی عنھا انھا قالت ذکروا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وکعب الاحبار حاضر فقال کعب الاحبار، یعنی امام ابن المبارک نے ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا ذکر پاک تھا اور اس وقت کعب احبار حاضر تھے تو کعب احبار نے کہا ہر صبح ستر ہزار فرشتے اتر کر مزار اقدس حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا طواف کرتے اور اس کے گرد حاضر رہ کر صلٰوۃ وسلام عرض کرتے رہتے ہیں، جب شام ہوتی ہے وہ چلے جاتے ہیں اور ستر ہزار اور اتر کر یوہیں طواف کرتے اور صلٰوۃ وسلام عرض کرتے رہتے ہیں، یوہیں ستر ہزار رات میں حاضر رہتے ہیں، اور ستر ہزار دن میں حتی اذا انشقت عنہ الارض خرج فی سبعین الفا من الملائکۃ یزفونہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم جب حضور انور صلی

---

[1] فی المواھب اللدنیۃ مما من مجرد لطلع الانوار سبعون الف ملک یحفون الحدیث فقال العلامۃ الزرقانی ای یطوفون الخ ۱۲ منہ

[2] ھذا ما فی الطیبی ومجمع بحار الانوار والمدارج الشریفۃ ولفظ التذکرۃ والمواھب یوقرونہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم من التوقیر بمعنی التعظیم والکل صحیح واللہ تعالٰی اعلم ۱۲ منہ

اللہ تعالٰی علیہ وسلم مزار مبارک سے روز قیامت اٹھیں گے، ستر ہزار ملائکہ کے ساتھ باہر تشریف لائیں گے جو حضور کو بارگاہ عزت میں یوں لے چلیں گے جیسے نئی دولھن کو کمال اعزاز و اکرام و فرحت و سرور و راحت و آرام و تزک و احتشام کے ساتھ دولھا کی طرف لے جاتے ہیں، مجمع بحار الانوار میں بعلامت ط علامہ طیبی شارح مشکوٰۃ سے بعد ذکر حدیث علی مثل عبارت مذکورہ نہایہ ہے، ومنہ فی الحدیث فی سبعین الفا[1] من الملٰئکۃ یزفونہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، شیخ محقق محدث دہلوی قدس سرہ مدارج میں اسی حدیث کے ترجمہ میں فرماتے ہیں،

"چوں مبعوث می گردد از قبر شریف بیروں می آید میان ایں فرشتگان زفاف می کنند اورا و زفاف در اصل بمعنی بردن عروس بخانۂ زوج ومراد ایں جالازم معنی ست کہ بردن محبوب ست بیش محب یعنی بردن آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بدرگاہ عزت۔" اب وہابیہ خدا جانے کس کس کو کافر کہیں گے، مگران کو اس پر تنبیہ بیکار، انکے مل مذہب کی بنا ہی اس پر ہے کہ اللہ ورسول تک کو مشرک بتاتے ہیں، پھر اور کسی کی کیا گنتی، ان کے امام نے تقویۃ الایمان میں صاف لکھ دیا کہ "جو کہے اللہ ورسول نے دولتمند کردیا وہ مشرک ہے" حالانکہ بعینہٖ یہی کلمہ خود اللہ عزوجل وسید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم نے قرآن عظیم وحدیث صحیح میں فرمایا ہے، قال اللہ تعالٰی، وما نقموا الا ان اغنٰھم اللہ ورسولہ من فضلہ، اور انھیں کیا برا لگا یہی نہ کہ اللہ ورسول نے انھیں دولتمند کردیا اپنے فضل سے، صحیح بخاری وصحیح مسلم میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا، ماینقم ابن جمیل الا انہ کان فقیرا فاغناہ اللہ ورسولہ، ابن جمیل کو کیا برا لگا آخر یہی کہ وہ محتاج تھا اللہ ورسول نے اس کو دولتمند کردیا، مسلمان دیکھیں کہ وہ بات جو اللہ جل جلالہ نے فرمائی اللہ کے رسول کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمائی، وہابیہ کا امام منہ بھر کر کہہ رہا ہے، کہ جو ایسا کہے مشرک ہے پھر بھلا جس مذہب میں اللہ ورسول تک معاذ اللہ مشرک ٹھہریں اس سے مسلمانوں کو کافر کہنے کی کیا شکایت، ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون، واللہ تعالٰی اعلم،

**مسئلہ** ازبمبئی چھاچھ محلہ نمبر ۳ مرسلہ محمد ایوب ابن حاجی صدیق میمن صاحب، ۳ شعبان المعظم ۳۵ھ

یہاں کے باشندے حضرت مولانا ممدوح کے بہت ہی معتقد ہیں اور ان کے فرمانے کے بہت ہی عزت اور قدر کی نظر سے دیکھتے ہیں اور ان کے زورِ قلم کا ہر شخص لوہا مانے ہوئے ہے، مولانا کی تحریر ہی پر گویا سارا دارومدار ہے، مولانا صاحب میں خدا کی عنایت سے علاوہ عالم ہونے کے یہ بھی بڑا کمال ہے کہ آپ فن شعر اور نکات شاعری سے بھی بخوبی واقف ہیں اور ماہر ہیں یہ بات دوسرے عالم میں نہیں پائی جاتی آپ ہی سے فیصلہ اس کا اچھی طرح ہوسکتا ہے، ثم التسلیم بالتکریم،

نیر طلب ہیچمدان حیدر علی خان عفی عنہ حیدر فرخ آبادی،

جواب فوراً مع فتوٰی دستخطی ومہری حضرت مولانا و مرشدنا آنا چاہئے،

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ خالد سنی المذہب نے مندرجہ ذیل شعر میں کلمۂ شہادت کا ابتدائی ٹکڑا نظم کیا ہے جس سے پورا کلمۂ شہادت مراد ہے، لیکن زید جو مذہباً شیعہ ہے اس سے پورا کلمۂ شہادت مراد نہیں لیتا ہے، بلکہ صرف اشھد ان لا الٰہ کے معنی سے خالد کو ملحد قرار دیتا ہے، ؎

اشہد ان لا الٰہ نقش ہے اس لوح پر    نیر توحید کب عاشق کی پیشانی نہ تھی،

[1] سقط لفظ الفا من نسخۃ الطبع فلیتنبہ ۱۲ منہ

آیت قرآن عظیم اور ایک سو دس حدیثوں اور تیس نصوص کو جلوہ دیا۔ اور ثابت کیا کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو خاتم النبیین ماننا انکے زمانہ میں خواہ انکے بعد کسی نبی جدید کی بعثت کو یقیناً قطعاً محال و باطل جاننا فرض اجل وجزء ایقان ہے۔ ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین نص قطعی قرآن ہے اس کا منکر نہ منکر بلکہ شک کرنیوالا نہ شاک کہ ادنٰی ضعیف احتمال خفیف سے توہم خلاف رکھنے والا قطعاً اجماعاً کافر ملعون مخلد فی النیران ہے نہ ایسا کہ وہی کافر ہو بلکہ جو اسکے اس عقیدۂ ملعونہ پر مطلع ہو کر اسے کافر نہ جانے وہ بھی کافر ہونے میں شک و تردّد کو راہ دے وہ بھی کافر بیّن الکفر جلی الکفران ہے۔ قول دوم وسوم میں شائد وہ یا اس کے اذناب آج کل کے بعض شیاطین سے سیکھ کر تاویل کی آڑ لیں کہ یہاں نبی و رسول سے معنی لغوی مراد ہیں یعنی خبردار یا خبردہندہ اور فرستادہ مگر یہ محض ہوس ہے اولاً صریح لفظ میں تاویل نہیں سنی جاتی فتاوٰی خلاصہ و فصول عمادیہ و جامع الفصولین و فتاوٰی ہندیہ وغیرہا میں ہے واللفظ للعمادی قال قال انا رسول اللہ او قال بالفارسیۃ من پیغمبرم یرید بہ من پیغام می برم یکفر یعنی اگر کوئی اپنے آپ کو اللہ کا رسول کہے یا کہے میں پیغمبر ہوں اور مراد یہ لے کہ میں کسی کا پیغام پہنچانے والا ایلچی ہوں کافر ہوجائیگا امام قاضی عیاض کتاب الشفا فی تعریف حقوق المصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں فرماتے ہیں قال احمد بن ابی سلیمٰن صاحب سحنون رحمہما اللہ تعالٰی فی رجل قیل لہ لا وحق رسول اللہ فقال فعل اللہ برسول اللہ کذا وکذا وذکر کلاماً قبیحاً فقیل لہ ماتقول یاعدو اللہ فی حق رسول اللہ فقال لہ اشد من کلامہ الاول ثم قال انما اردت برسول اللہ العقرب فقال ابن ابی سلیمٰن للذی سألہ اشھد علیہ وانا شریکک یرید فی قتلہ وثواب ذالک قال حبیب بن الربیع لان ادعاءہ التاویل فی لفظ صراح لایقبل یعنی امام احمد بن ابی سلیمان تلمیذ و رفیق امام سحنون رحمہما اللہ تعالٰی سے ایک مردک کی نسبت کسی نے پوچھا کہ اس سے کہا گیا تھا رسول کے حق کی قسم اس نے کہا اللہ رسول اللہ کے ساتھ ایسا ایسا کرے اور ایک بدکلام ذکر کیا کہا گیا اے دشمن خدا تو رسول اللہ کے بارے میں کیا بکتا ہے تو اس سے بھی سخت تر لفظ بکا پھر بولا میں نے تو رسول اللہ سے بچھو مراد لیا تھا۔ امام ابن ابی سلیمٰن نے مستفتی سے فرمایا تم اس پر گواہ ہو جاؤ اور اسے سزائے موت دلانے اور اس پر جو ثواب ملیگا اس میں میں تمہارا شریک ہوں یعنی تم حاکم شرع کے حضور اس پر شہادت دو اور میں بھی سعی کرونگا کہ ہم تم دونوں بحکم حاکم اسے سزائے موت دلانے کا ثواب عظیم پائیں۔ امام حبیب بن ربیع نے فرمایا یہ اس لئے کہ کھلے لفظ میں تاویل کا دعوٰی مسموع نہیں ہوتا مولانا علی قاری شرح شفا میں فرماتے ہیں ثم قال انما اردت برسول اللہ العقرب فانہ ارسل من عند الحق وسلط علی الخلق تاویلا للرسالۃ العرفیۃ بالارادۃ اللغویۃ وھو مردود عند القواعد الشرعیۃ یعنی وہ جو اس مردک نے کہا کہ میں نے بچھو مراد لیا اسطرح اس نے رسالت عرفی کو معنی لغوی کی طرف ڈھالا کہ بچھو کو بھی خدا ہی نے بھیجا اور خلق پر مسلط کیا ہے اور ایسی تاویل قواعد شرع کے نزدیک مردود ہے علامہ شہاب خفاجی نسیم الریاض میں فرماتے ہیں۔ ھذا حقیقۃ معنی الارسال وھذا مما لاشک فی معناہ وانکارہ مکابرۃ لکنہ لایقبل من قائلہ ادعاؤہ انہ مرادہ لبعدہ غایۃ البعد وصرف اللفظ عن ظاھرہ لایقبل کما لو قال انت طالق قال اردت محلولۃ غیر مربوطۃ لایلتفت لمثلہ ویعد ھذیانا اھ ملتقطا۔ یعنی یہ لغوی معنی جن کی طرف اس نے ڈھالا امر ور بلاشک حقیقی معنی ہیں اس کا انکار ہٹ دھرمی ہے بایں ہمہ قائل کا ادعا مقبول نہیں کہ اس نے یہ معنی لغوی مراد لئے تھے اس لئے کہ یہ تاویل نہایت دور از کار ہے اور لفظ کا اس کے معنی ظاہر سے پھیرنا مسموع نہیں ہوتا جیسے کوئی اپنی عورت کو کہے تو طالق ہے اور کہے میں نے تو یہ مراد لیا تھا کہ تو کھلی ہوئی ہے

بند ھی نہیں ہے (کہ لغت میں طالق کشادہ کو کہتے ہیں) تو ایسی تاویل کی طرف التفات نہ ہوگا اور اسے ہذیان سمجھا جائیگا۔ ثانیاً وہ بالیقین ان الفاظ کو اپنے لئے مدح و فضل جانتا ہے نہ ایک ایسی عام بات کہ ؎

دندان تو جملہ در دہانند      چشمان تو زیر ابروانند

کوئی عاقل بلکہ نیم پاگل بھی ایسی بات کو جو ہر انسان ہر بھنگی چمار بلکہ ہر جانور بلکہ ہر کافر مرتد میں موجود ہو محل مدح میں ذکر نہ کریگا اس میں اپنے لئے فضل و شرف جانیگا بھلا کہیں براہین غلامیہ میں یہ بھی لکھا کہ سچا خدا وہی ہے جس نے مرزا کی ناک میں دو نتھنے رکھے مرزا کے کان میں دو گھونگے بنائے یا خدا نے براہین احمدیہ میں لکھا ہے کہ اس عاجز کی ناک ہونٹوں سے اوپر اور بھوؤں کے نیچے ہے کیا ایسی بات لکھنے والا پورا مجنوں پکا پاگل نہ کہلایا جائیگا اور شک نہیں کہ وہ معنی لغوی یعنی کسی چیز کی خبر رکھنا یا دینا یا بھیجا ہوا ہونا ان مثالوں سے بھی زیادہ عام ہیں بہت جانوروں کے ناک کان بھویں اصلاً نہیں ہوتیں مگر خدا کے بھیجے ہوئے وہ بھی ہیں اللہ نے انھیں عدم سے وجود نر کی پیٹھ سے مادہ کے پیٹ سے دنیا کے میدان میں بھیجا جس طرح اس مردک خبیث نے بچھو کو رسول بمعنی لغوی بنایا۔ مولوی معنوی قدس سرہ القوی مثنوی شریف میں فرماتے ہیں ؎

کل یوم ھو فی شان بخوان      مرد بیکار و بے فعلے مدان

کمتریں کارش کہ آں رب احد      روزے سہ لشکر روانہ میکند

لشکرے زاصلاب سوئے امہات      تا بروید در رحمہا شان نبات

لشکرے زارحام سوئے خاکدان      تا زنر و مادہ پر گردد جہان

لشکرے از خاکداں سوئے اجل      تا ببیند ہر کسے حسن عمل

حق عزوجل فرماتا ہے فارسلنا علیھم الطوفان والجراد والقمل والضفادع والدم۔ ہم نے فرعونیوں پر بھیجے طوفان اور ٹڈیاں اور جوئیں اور مینڈکیں اور خون۔ کیا مرزا ایسی ہی رسالت پر فخر رکھتا ہے جیسے ٹڈی اور مینڈک اور جوں اور کتے اور سور سب کو شامل مانے گا۔ ہر جانور بلکہ ہر حجر و شجر بہت علوم سے خبردار ہے اور ایک دوسرے کو خبر دینا بھی صحاح احادیث سے ثابت حضرت مولوی قدس سرہ المعنوی ان کی طرف سے فرماتے ہیں: ؎

ما سمیعیم و بصیریم و خوشیم      با شما نامحرماں ما خامشیم

اللہ عزوجل فرماتا ہے وان من شیئ الا یسبح بحمدہ ولکن لا تفقھون تسبیحھم کوئی چیز ایسی نہیں جو اللہ کی حمد کے ساتھ اسکی تسبیح نہ کرتی ہو مگر ان کی تسبیح تمھاری سمجھ میں نہیں آتی۔ حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں مامن شیئ الا یعلم انی رسول اللہ الا کفرۃ الجن والانس کوئی چیز ایسی نہیں جو مجھے اللہ کا رسول نہ جانتی ہو سوا کافر جن اور آدمیوں کے رواہ الطبرانی فی الکبیر عن یعلی بن مرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ وصححہ خاتم الحفاظ۔ حق سبحانہ تعالٰی فرماتا ہے فمکث غیر بعید فقال احطت بما لم تحط بہ وجئتک من سبا بنبا یقین ٥ کچھ دیر ٹھہر کر ہُدہُد بارگاہ سلیمانی میں حاضر ہوا اور عرض کی مجھے ایک بات وہ معلوم ہوئی ہے جس پر حضور

کو اطلاع نہیں اور میں خدمت عالی میں ملک سبا سے ایک یقینی خبر لیکر حاضر ہوا ہوں۔ حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ما من صباح ولا رواح الا وبقاع الارض ینادی بعضہا بعضا یاجارۃ ھل مربك الیوم عبد صالح صلی علیك اوذکر اللہ فان قالت نعم رأت ان لھا بذلك فضلا کوئی صبح اور شام ایسی نہیں ہوتی کہ زمین کے ٹکڑے ایک دوسرے کو پکار کر نہ کہتے ہوں کہ اے ہمسائے آج تیری طرف کوئی نیک بندہ ہو کر نکلا جس نے تجھ پر نماز پڑھی یا ذکر الٰہی کیا اگر وہ ٹکڑا جواب دیتا ہے کہ ہاں تو وہ پوچھنے والا ٹکڑا اعتقاد کرتا ہے کہ اسے مجھ پر فضیلت ہے رواہ الطبرانی فی الاوسط وابو نعیم فی الحلیۃ عن انس رضی اللہ تعالٰی عنہ تو خبر لکھنا خبر دینا سب کچھ ثابت ہے کیا مرزا ہر اینٹ پتھر ہر بت پرست کافر ہر ریچھ بندر ہر کتے سور کو بھی اپنی طرح نبی و رسول کہے گا ہرگز نہیں تو صاف روشن ہوا کہ معنی لغوی ہرگز مراد نہیں بلکہ یقیناً وہی شرعی و عرفی رسالت و نبوت مقصود اور کفر وارتداد یقینی قطعی موجود۔ و بعبارۃ اخری معنی کے چار ہی قسم ہیں لغوی شرعی عرفی عام یا خاص یہاں عرف عام تو بعینہٖ وہی معنی شرعی ہے جس پر کفر قطعاً حاصل اور ارادۂ لغوی کا ادعا یقیناً باطل اب یہی رہا کہ فریب دہی عوام کو یوں کہہ دے کہ میں نے اپنی خاص اصطلاح میں نبی و رسول کے معنی اور رکھے ہیں جن میں مجھے سگ و خوک سے امتیاز بھی ہے اور حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے وصف نبوت میں اشتراک بھی نہیں مگر حاش للہ ایسا باطل ادعا اصلا شرعاً عقلاً عرفاً کسی طرح باد شتر سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا ایسی جگہ لغت و شرع و عرف عام سب سے الگ اپنی نئی اصلاح کا مدعی ہونا قابل قبول ہو تو کبھی کسی کافر کی کسی سخت سی سخت بات پر گرفت نہ ہو سکے کوئی مجرم کسی معظم کی کیسی ہی شدید توہین کرکے مجرم نہ ٹھہر سکے کہ ہر ایک کو اختیار ہے اپنی کسی اصطلاح خاص کا دعوٰی کر دے جس میں کفر و توہین کچھ نہ ہو کیا زید کہہ سکتا ہے خدا دو ہیں جب اس پر اعتراض ہو کہہ دے میری اصطلاح میں ایک کو دو کہتے ہیں کیا عمرو جنگل میں سور کو بھاگتا دیکھ کر کہہ سکتا ہے وہ قادیانی بھاگا جاتا ہے جب کوئی مرزائی گرفت چاہے کہہ دے میری مراد وہ نہیں جو آپ سمجھے میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے یا جنگلی کو قادیانی کہتے ہیں اگر کہیے کوئی مناسبت بھی تو جواب دے کہ اصطلاح میں مناسبت شرط نہیں لامشاحۃ فی الاصطلاح آخر سب جگہ منقول ہی ہونا کیا ضرور لفظ مرتجل بھی ہوتا ہے جس میں معنی اول سے مناسبت اصلاً منظور نہیں مع ہذا قادی بمعنی جلدی کنندہ ہے یا جنگل سے آنے والا قاموس میں ہے قدت قادیۃ جاء قوم قد اقحموا من البادیۃ والفرس قد یانا اسرع قادیان اسکی جمع اور قادیانی اسکی طرف منسوب یعنی جلدی کرنے والوں یا جنگل سے آنے والوں کا ایک اس مناسبت سے میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے جنگلی کا نام قادیا دیانی ہوا کیا زید کی وہ تقریر کسی مسلمان یا عمرو کی یہ توجیہ کسی مرزائی کو مقبول ہو سکتی ہے حاشا و کلا کوئی عاقل ایسی بناوٹوں کو نہ مانے گا بلکہ اسی پر کیا موقوف یوں اصطلاح خاص کا ادعا مسموع ہو جائے تو دین و دنیا کے تمام کارخانے درہم برہم ہوں عورتیں شوہروں کے پاس سے نکل کر جس سے چاہیں نکاح کر لیں کہ ہم نے تو ایجاب و قبول، نہ کیا تھا اجازت لیتے وقت ہاں کہا تھا ہماری اصطلاح ہاں بمعنی (ہوں) یعنی کلمۂ زجر و انکار ہے۔ لوگ بیعنامے لکھ کر رجسٹری کرا کر جائدادیں چھین لیں کہ ہم نے تو بیع نہ کی تھی بیچنا لکھا تھا ہماری اصطلاح میں عاریت یا اجارے کو بیچنا کہتے ہیں الٰی غیر ذلك من فسادات لا تحصی تو ایسی جھوٹی تاویل والا خود اپنے معاملات میں اُسے نہ مانے گا کیا مسلمان کو زن و مال اللہ و رسول[1] سے زیادہ پیارے ہیں کہ جورو اور جائداد کے باب میں تاویل نہ سُنے اور اللہ و رسول کے معاملے میں ایسی ناپاک بناوٹیں قبول کر لیں لا الٰہ الا اللہ مسلمان ہرگز ایسے مردود بہانوں پر التفات بھی نہ کریں گے

---

[1] جل جلالہٗ و صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ۱۲ منہ

انھیں اللہ و رسول اپنی جان اور تمام جہان سے زیادہ عزیز ہیں وللہ الحمد جل جلالہ وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم خود ان کا رب جل وعلا قرآن عظیم میں ایسے بیہودہ عذروں کا دربار جلا چکا ہے فرماتا ہے قل لاتعتذروا قد کفرتم بعد ایمانکم ان سے کہہ دو بہانے نہ بناؤ بیشک تم کافر ہوچکے ایمان کے بعد والعیاذ باللہ تعالٰی رب العالمین ہ۔

ثالثاً کفر چہارم میں امتی و نبی کا مقابلہ صاف اسی معنی شرعی وعرفی کی تعیین کر رہا ہے۔ رابعاً کفر اول میں تو کسی چھوٹے ادعائے تاویل کی بھی گنجائش نہیں آیت میں قطعاً معنی شرعی ہی مراد ہیں نہ لغوی نہ اس شخص کی کوئی اصطلاح خاص اور اسی کو اس نے اپنے نفس کیلئے مانا تو قطعاً یقیناً بمعنی شرعی ہی اپنے نبی اللہ و رسول اللہ ہونے کا مدعی اور ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین کا منکر اور باجماع قطعی جمیع امت مرحومہ مرتد و کافر ہوا سچ فرمایا۔ سچے خدا کے سچے رسول سچے خاتم النبیین محمد مصطفٰے صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے کہ عنقریب میرے بعد آئیں گے ثلثون دجالون کذابون کلھم یزعم انہ نبی تیس دجال کذاب کہ ہر ایک اپنے کو نبی کہے گا وانا خاتم النبیین لانبی بعدی حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں اٰمنت اٰمنت صلی اللہ تعالٰی علیک وسلم اسی لئے فقیر نے عرض کیا تھا کہ مرزا ضرور مثیل مسیح ہے صدق بلکہ مسیح دجال کا کہ ایسے مدعیوں کو یہ لقب خود بارگاہ رسالت سے عطا ہوا والعیاذ باللہ رب العالمین۔

کفر پنجم۔ دافع البلاء ص۱ پر حضرت مسیح علیہ الصلٰوۃ والسلام سے اپنی برتری کا اظہار کیا ہے۔

کفر ششم۔ اسی رسالہ کے ص۱۷ پر لکھا ہے سے ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو۔ اس سے بہتر غلام احمد ہے۔

کفر ہفتم۔ اشتہار معیار الاخیار میں لکھا ہے میں بعض نبیوں سے بھی افضل ہوں یہ ادعا بھی باجماع قطعی کفر وارتداد یقینی ہیں فقیر نے اپنے فتوے مسمّٰی بہ دال رافضۃ میں شفا شریف امام قاضی عیاض وروضہ امام نووی وارشاد الساری امام قسطلانی وشرح عقائد نسفی وشرح مقاصد امام تفتازانی واعلام امام ابن حجر مکی ومنح الروض علامہ قاری وطریقہ محمدیہ علامہ برکوی وحدیقہ ندیہ مولٰی نابلسی وغیرہا کتب کثیرہ کے نصوص سے ثابت کیا ہے کہ باجماع مسلمین کوئی ولی کوئی غوث کوئی صدیق بھی کسی نبی سے افضل نہیں ہوسکتا جو ایسا کہے قطعاً اجماعاً کافر ملحد ہے از انجملہ شرح صحیح بخاری شریف میں ہے النبی افضل من الولی وھوامر مقطوع بہ والقائل بخلافہ کافر لانہ معلوم من الشرع بالضرورۃ یعنی ہر نبی ہر ولی سے افضل ہے اور یہ امر یقینی ہے اور اسکے خلاف کہنے والا کافر ہے کہ یہ ضروریات دین سے ہے) کفر ہفتم میں اسے ایک لطیف تاویل کی گنجائش تھی کہ یہ لفظ (نبیوں) بتقدیم نون نہیں بلکہ (بنیوں) بہ تقدیم باہے یعنی بھنگی درکنار کہ خود ان کے تو لال گرو کا بھائی ہوں ان سے تو افضل ہوا ہی چاہوں میں تو بعض بنیوں سے بھی افضل ہوں کر انھوں نے صرف آٹے دال میں ڈنڈی ماری اور یہاں وہ ہتھ پھیری کی کہ بیسیوں کا دین ہی اڑ گیا۔ مگر افسوس کہ دیگر تصریحات نے اس تاویل کی جگہ نہ رکھی۔

کفر ہشتم۔ ازالہ ص۳ پر حضرت مسیح علیہ الصلٰوۃ والسلام کے معجزات کو جن کا ذکر خداوند تعالٰی بطور احسان فرماتا ہے مسمریزم لکھ کر کہتا ہے اگر میں اس قسم کے معجزات کو مکروہ نہ جانتا تو ابن مریم سے کم نہ رہتا یہ کفر متعدد کفروں کا خمیرہ ہے معجزات کو مسمریزم کہنا ایک کفر کہ اس تقدیر پر وہ معجزہ نہ ہوئے بلکہ معاذ اللہ ایک کسبی کرشمے ٹھہرے۔ اگلے کافروں نے بھی ایسا ہی کہا تھا

حق عزوجل فرماتا ہے اذ قال اللّٰہ یٰعیسی ابن مریم اذکر نعمتی علیک وعلی والدتک اذ ایدتک بروح القدس تکلم الناس فی المھد وکھلا واذ علمتک الکتب والحکمۃ والتورٰۃ والانجیل واذ تخلق من الطین کھیئۃ الطیر باذنی فتنفخ فیھا فتکون طیرا باذنی وتبرئ الاکمہ والابرص باذنی واذ تخرج الموتی باذنی واذ کففت بنی اسرآءیل عنک اذ جئتھم بالبینٰت فقال الذین کفروا منھم ان ھذا الا سحر مبین ۵ جب فرمایا اللہ سبحانہ نے اے مریم کے بیٹے یاد کر میری نعمتیں اپنے اوپر اور اپنی ماں پر جب میں نے پاک روح سے تجھے قوت بخشی لوگوں سے باتیں کرتا پالنے میں اور پکی عمر کا ہوکر اور جب میں نے تجھے سکھایا لکھنا اور علم کی تحقیق باتیں اور توریت وانجیل اور جب تو بناتا مٹی سے پرند کی سی شکل میری پروانگی سے پھر تو اُس میں پھونکتا تو وہ پرند ہوجاتی میرے حکم سے اور تو چنگا کرتا مادرزاد اندھے اور سفید داغ والے کو میری اجازت سے اور جب تو قبروں سے جِیتا نکالتا مُردوں کو میرے اذن سے اور جب میں نے یہود کو تجھ سے روکا جب تو انکے پاس یہ روشن معجزے لیکر آیا تو اُن میں کے کافر بولے یہ تو نہیں مگر کھلا جادو مسمریزم بنایا یا جادو کہا بات ایک ہی ہوئی یعنی الٰہی معجزے نہیں کسبی ڈھکوسلے ہیں ایسے ہی منکروں کے خیال ضلال کو حضرت مسیح کلمۃ اللہ صلی اللہ تعالٰی علی سیدہ وعلیہ وسلم نے بار بار بتاکید رد فرمادیا تھا اپنے معجزات مذکورہ ارشاد کرنے سے پہلے فرمایا انی قد جئتکم باٰیۃ من ربکم انی اخلق لکم من الطین کھیئۃ الطیر الاٰیۃ میں تمہارے پاس رب کی طرف سے معجزے لایا کہ میں مٹی سے پرند بناتا اور پھونک مار کر اُسے جلاتا اور اندھے اور بدن بگڑے کو شفا دیتا اور خدا کے حکم سے مردے جلاتا اور جو کچھ گھر سے کھاکر آؤ اور جو کچھ گھر میں اٹھا رکھو وہ سب تمہیں بتاتا ہوں اور اسکے بعد فرمایا ان فی ذٰلک لاٰیۃ لکم ان کنتم مؤمنین ۵ بے شک ان میں تمہارے لئے بڑی نشانی ہے اگر تم ایمان لاؤ پھر مکرر فرمایا جئتکم باٰیۃ من ربکم فاتقوا اللّٰہ واطیعون ۵ میں تمہارے رب کے پاس سے معجزہ لایا ہوں تو خدا سے ڈرو اور میرا حکم مانو۔ مگر جو عیسٰی کے رب کی نہ مانے وہ عیسٰی کی کیوں ماننے لگا یہاں تو اُسے صاف گنجائش ہے کہ اپنی بڑائی بھی کرتے ہیں۔ ع "کس نگوید کہ دوغ من ترش ست" ۔

پھر ان معجزات کو مکروہ جاننا دوسرا کفر یہ کہ کراہت اگر اس بنا پر ہے کہ وہ فی نفسہٖ مذموم کام تھے جب تو کفر ظاہر ہے قال اللّٰہ تعالٰی تلک الرسل فضلنا بعضھم علٰی بعض یہ رسول ہیں کہ ہم نے ان میں ایک کو دوسرے پر فضیلت دی اور اسی فضیلت کے بیان میں ارشاد ہوا واٰتینا عیسی ابن مریم البینٰت وایدنٰہ بروح القدس اور ہم نے عیسٰی بن مریم کو معجزے دیئے اور جبریل سے اسکی تائید فرمائی اور اگر اس بنا پر ہے کہ وہ کام اگرچہ فضیلت کے تھے مگر میرے منصب اعلٰی کے لائق نہیں تو یہ وہی نبی پر اپنی تفضیل ہے ہر طرح کفر وارتداد قطعی سے مفر نہیں پھر ان کلمات شیطانیہ میں مسیح کلمۃ اللہ صلی اللہ تعالٰی علی سیدہ وعلیہ وسلم کی تحقیر تیسرا کفر ہے اور ایسی ہی تحقیر اس کلام ملعون کفر ششم میں تھی اور سب سے بڑھ کر اس کفر ہفتم میں ہے کہ ازالہ ص۱۶۱ پر حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نسبت لکھا بوجہ مسمریزم کے عمل کرنے کے تنویر باطن اور توحید اور دینی استقامت میں کم درجے پر بلکہ قریب ناکام ہے انا للّٰہ وانا الیہ راجعون الا لعنۃ اللّٰہ علی اعداء انبیاء اللّٰہ وصلی اللّٰہ تعالٰی علٰی انبیائہ وبارک وسلم ہر نبی کی تحقیر مطلقاً کفر قطعی ہے جس کی تفصیل سے شفا شریف وشروح شفا وسیف مسلول امام تقی الملۃ والدین سبکی وروضۂ امام نووی ووجیز امام کردری واعلام امام ابن حجر مکی وغیرہا تصانیف ائمہ کرام کے دفتر گونج رہے ہیں نہ کہ نبی بھی کون نبی مرسل نہ کہ مرسل بھی کیسا مرسل اولوالعزم نہ کہ تحقیر

بھی کتنی کہ مسمریزم کے سبب نور باطن نہ نور باطن بلکہ دینی استقامت نہ دینی استقامت بلکہ نفس توحید میں بھی کم درجہ بلکہ ناکام رہے اس ملعون قول لعن اللہ قائلہ وقابلہ نے اولوالعزمی در رسالت ونبوت درکنار اس عبداللہ وکلمۃ اللہ وروح اللہ علیہ وصلوٰۃ اللہ وسلام وتحیات اللہ کے نفس ایمان میں کلام کردیا اس کا جواب ہمارے ہاتھ میں کیا ہے سوا اس کے کہ ان الذین یؤذون اللہ ورسولہ لعنھم اللہ فی الدنیا والاٰخرۃ واعدلھم عذابا مھینا ۔ بیشک جو لوگ ایذا دیتے ہیں اللہ اور اسکے رسول کو ان پر اللہ نے لعنت کی دنیا وآخرت میں اور انکے لئے تیار کر رکھا ہے ذلت کا عذاب۔

**کفر دھم** ۔ ازالہ ص ۶۲۹ پر لکھتا ہے ایک زمانے میں چارسو نبیوں کی پیش گوئی غلط ہوئی اور وہ جھوٹے یہ صراحۃً انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی تکذیب ہے عام اقوام کفار لعنہم اللہ کا کفر حضرت عزت عزجلالہ نے یوں ہی تو بیان فرمایا کذبت قوم نوح المرسلین ہ کذبت عاد المرسلین ہ کذبت ثمود المرسلین ہ کذبت قوم لوط المرسلین ہ کذبت اصحب لئیکۃ المرسلین ہ ائمہ کرام فرماتے ہیں جو نبی پر اس کی لائی ہوئی بات میں کذب جائز ہی مانے اگرچہ وقوع نہ جانے باجماع کفر ہے نہ کہ معاذ اللہ چارسو انبیاء کا اپنے اخبار بالغیب میں کہ وہ مزور اللہ ہی کی طرف سے ہوتا ہے واقع میں جھوٹا ہوجانا شفا شریف میں ہے من دان بالوحدانیۃ وصحۃ النبوۃ ونبوۃ نبینا صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ولکن جوز علی الانبیاء الکذب فیما اتوا بہ ادعی فی ذٰلک المصلحۃ بزعمہ اولم یدعھا فھو کافر باجماع یعنی جو اللہ تعالٰی کی وحدانیت نبوت کی حقانیت ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا اعتقاد رکھتا ہو باینہمہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر ان کی باتوں میں کذب جائز مانے خواہ بزعم خود اس میں کسی مصلحت کا ادعا کرے یا نہ کرے ہر طرح بالاتفاق کافر ہے ظالم نے چارسو کہہ کر گمان کیا کہ اس نے باقی انبیاء کو تکذیب سے بچالیا حالانکہ یہی آیتیں جو ابھی تلاوت کی گئی ہیں شہادت دے رہی ہیں کہ اس نے آدم نبی اللہ سے محمد رسول اللہ تک تمام انبیائے کرام علیہم افضل الصلاۃ والسلام کو کاذب کہہ دیا کہ ایک رسول کی تکذیب تمام مرسلین کی تکذیب ہے۔ دیکھو قوم نوح وہود و صالح ولوط وشعیب علیہم الصلوٰۃ والسلام نے اپنے ایک ہی ایک نبی کی تکذیب کی تھی مگر قرآن نے فرمایا قوم نوح نے سب رسولوں کی تکذیب کی عاد نے کل پیغمبروں کو جھٹلایا ثمود نے جمیع انبیاء کو کاذب کہا قوم لوط نے تمام رسل کو جھوٹلایا ایکہ والوں نے سارے نبیوں کو دروغ گو کہا یوں ہی واللہ اس قائل نے نہ صرف چارسو بلکہ جملہ انبیاء ومرسلین کو کذاب مانا فلعن اللہ من کذب احدا من انبیائہ وصلی اللہ تعالٰی علٰی انبیائہ ورسلہ والمؤمنین بھم اجمعین وجعلنا منھم وحشرنا فیھم وادخلنا معھم دار النعیم بجاھھم عندہ وبرحمتہ بھم ورحمتالھم بنا انہ ارحم الراحمین والحمد للہ رب العٰلمین

طبرانی معجم کبیر میں وبر حنفی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں انی اشھد عدد تراب الدنیا ان مسیلمۃ کذاب بیشک میں ذرہ ہائے خاک تمام دنیا کی برابر گواہیاں دیتا ہوں کہ مسیلمۃ (جس نے زمانۂ اقدس میں ادعائے

---

[1] یہ اس کی پیش بندی ہے کہ یہ کذاب اپنی بڑ میں ہمیشہ پیشگوئیاں ہانکتا رہتا ہے اور بعنایت الٰہی وہ آئے دن جھوٹی پڑا کرتی ہیں تو یہاں یہ بتانا چاہتا ہے کہ پیشگوئی غلط پڑنی کچھ شانِ نبوت کے خلاف نہیں معاذ اللہ اگلے انبیاء میں بھی ایسا ہوتا ہے۔ اینہم برعلم

نبوت کیا تھا) کذاب ہے۔ وانا اشھد معك یارسول اللّٰہ اور محمد رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ وسلم کی بارگاہ عالم پناہ کا یہ ادنٰی کتا بعدد وانہائے ریگ وستارہائے آسمان گواہی دیتا ہے اور میرے ساتھ تمام ملائکہ سمٰوات وارض وحاملان عرش گواہ ہیں او خود عرش عظیم کامالک گواہ ہے وکفٰی باللّٰہ شھیدا کہ ان اقوال مذکورہ کا قائل بیباک کافر مرتد کذاب ناپاک ہے اگر یہ[1] اقوال مرزا کی تحریروں میں اسی طرح ہیں تو واللہ واللہ وہ یقیناً کافر اور جو اس کے اُن اقوال یا ان کے امثال پر مطلع ہو کر اسے کافر نہ کہے وہ بھی کافر ندوہ مخذولہ اور اس کے اراکین کہ صرف طوطے کی طرح کلمہ گوئی پر مدار اسلام رکھتے اور تمام بددینوں گمراہوں کو حق پر جانتے خدا کو سب سے یکساں راضی مانتے سب مسلمانوں پر مذہب سے لادعوے دینا لازم کرتے ہیں جیسا کہ ندوہ کی روداد اول ودوم ورسالہ اتفاق وغیرہا میں مصرح ہے ان اقوال پر بھی اپنا وہی قاعدہ ملعونہ مجرد کلمہ گوئی نیچریت کا اعلٰی نمونہ جاری رکھیں اس کی تکفیر میں چون وچرا کریں تو وہ بھی کافر وہ اراکین بھی کفار مرزا کے پیرو اگرچہ خود ان اقوال انجس الابوال کے معتقد نہ بھی ہوں مگر جب کہ صریح کفر و کھلے ارتداد دیکھتے سنتے پھر مرزا کو امام وپیشوا ومقبول خدا کہتے ہیں قطعاً یقیناً سب مرتد ہیں سب مستحق نار شفا شریف میں ہے نکفر من لم یکفر من دان بغیر ملۃ المسلمین من الملل او وقف فیھم او شك یعنی ہم ہر اس شخص کو کافر کہتے ہیں جو کافر کو کافر نہ کہے یا اس کی تکفیر میں توقف کرے یا شک رکھے شفا شریف نیز فتاوٰی بزازیہ ودرر وغرر وفتاوٰی خیریہ ودرمختار ومجمع الانہر وغیرہا میں ہے من شك فی کفرہ وعذابہ فقد کفر جو اس کے کفر وعذاب میں شک کرے یقیناً خود کافر ہے اور جو شخص باوصف کلمہ گوئی وادعائے اسلام کفر کرے وہ کافروں کی سب سے بدتر قسم مرتد کے حکم میں ہے ہدایہ ودرمختار وعالمگیری وغرر وملتقی الابحر ومجمع الانہر وغیرہا میں ہے صاحب الھوٰی ان کان یکفر فھو بمنزلۃ المرتد فتاوٰی ظہیریہ وطریقہ محمدیہ وحدیقہ ندیہ وبرجندی شرح نقایہ وفتاوٰی ہندیہ میں ہے ھؤلاء القوم خارجون عن ملۃ الاسلام واحکامھم احکام المرتدین یہ لوگ دین اسلام سے خارج ہیں اور ان کے احکام بعینہ مرتدین کے احکام ہیں اور شوہر کے کفر کرتے ہی عورت نکاح سے فوراً نکل جاتی ہے۔ اب اگر بے اسلام لائے اپنے اس قول ومذہب سے بغیر توبہ کئے بالعد اسلام وتوبہ عورت سے بغیر نکاح جدید کئے اس سے قربت کرے زنائے محض ہو جو اولاد ہو یقیناً ولد الزنا ہو یہ احکام سب ظاہر اور تمام کتب میں دائر وسائر ہیں فی الدر المختار عن غنیۃ ذوی الاحکام مایکون کفرا اتفاقا یبطل العمل و النکاح واولادہ اولاد زنا اور عورت کا کل مہر اس کے ذمہ عائد ہونے میں بھی شک نہیں جب کہ خلوت صحیحہ ہو چکی ہو کہ ارتداد کسی دین کو ساقط نہیں کرتا فی التنویر وارث کسب اسلامہ وارثہ المسلم بعد قضاء دین اسلامہ وکسب ردتہ فیئ بعد قضاء دین ردتہ اور معجل تو فی الحال آپ ہی واجب الادا ہے رہا مؤجل وہ ہنوز اپنی اجل پر رہے گا۔ مگر یہ کہ مرتد بحال ارتداد ہی مرجائے یا دار الحرب کو چلا جائے اور حاکم شرع حکم فرمادے کہ وہ دار الحرب سے ملحق ہوگیا اس وقت مؤجل بھی فی الحال واجب الادا ہوجائے گا اگرچہ اجل موعود میں دس بیس برس باقی ہوں فی الدر ان حکم القاضی بلحاقہ حل دینہ فی رد المحتار لانہ باللحاق صار من اھل الحرب وھم اموات فی حق احکام الاسلام فصار کالموت الا انہ لایستقر لحاقہ الا بالقضاء لاحتمال العود واذا تقرر موتہ تثبت الاحکام

[1] یہ اقوال دوسرے کے منقول تھے اس فتوے کے بعد مرزا کی بعض نئی تحریریں خود نظر سے گزریں جن میں قطعی کفر بھرے ہیں بلاشبہہ وہ یقیناً کافر مرتد ہے۔ ۱۲

المتعلقۃ بھکما ذکر نہر اولاد صغار مزور اس کے قبضے سے نکال لی جائیگی حذر اعلی دینہم الاتری انہم صرحوا بنزع الولد من الام الشفیقۃ المسلمۃ ان کانت فاسقۃ والولد یعقل یخشی علیہ التخلق بسیرھا الذمیمۃ فما ظنک بالاب المرتد والعیاذ باللہ تعالٰی قال فی ردالمحتار الفاجرۃ بمنزلۃ الکتابیۃ فان الولد یبقی عندھا الی ان یعقل الادیان کما سیأتی خوفا علیہ من تعلمہ منہا ما تفعلہ فکذا الفاجرۃ الخ وانت تعلم ان الولد لا یحضنہ الاب الا بعد ما بلغ سبعا اوتسعا وذلک عمر العقل قطعا فیحرم الدفع الیہ ویجب النزع منہ وانما احوجنا الی ھذا لان الملک لیس بید الاسلام والا[1] فالسلطان این یبقی المرتد حتی یبحث عن حضانتہ الاتری الی قولہم لاحضانۃ لمرتدۃ لانہا تضرب وتحبس کلیو م فانی تتفرغ للحضانۃ فاذا کان ھذا فی المحبوس فما ظنک بالمقتول ولکن انا للہ وانا الیہ راجعون ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

مگر ان کے نفس یا مال میں بدعوے ولایت اس کے تصرفات موقوف رہینگے اگر پھر اسلام لے آیا اور اس مذہب ملعون سے توبہ کی تو وہ تصرف سب صحیح ہوجائیں گے اور اگر مرتد ہی مرگیا یا دارالحرب کو چلا گیا تو باطل ہوجائیں گے فی الدرالمختار یبطل منہ اتفاقا ما یعتمد الملۃ وھی خمس النکاح والذبیحۃ والصید والشھادۃ والارث ویتوقف منہ اتفاقا ما یعتمد المساواۃ وھو المفاوضۃ او ولایۃ متعدیۃ وھو التصرف علی ولدہ الصغیر ان اسلم نفذ وان ھلک اولحق بدارالحرب وحکم بلحاقہ بطل اھ مختصرا نسأل اللہ الثبات علی الایمان وحسبنا اللہ ونعم الوکیل وعلیہ التکلان ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ تعالٰی علی سیدنا ومولٰنا والہ وصحبہ اجمعین۔ اٰمین واللہ تعالٰی اعلم۔

محمد وصی احمد
ناصر دین

عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی
عفی عنہ بمحمدن المصطفٰی النبی الامی
صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم

محمدی سنی حنفی قادری
عبدالمصطفٰی احمد رضا خاں

# جب العوار عن مخدوم بہار

۱۳۳۹

**مسئلہ** از داناپور مرسلہ محمد حنیف خاں ۸ شعبان ۱۳۳۹ھ

بخدمت فیضدرجت جناب اعلٰحضرت مولانا مولوی احمد رضا خاں صاحب مدظلہ العالی۔ گذارش یہ ہے کہ اسمٰعیل نے چمار کے لفظ سے مثال دی۔ یہاں کے غیر مقلد کہتے ہیں کہ مخدوم صاحب نے بھنگی سے مثال دی ہے اسکا کیا جواب ہے۔ حضور کا کوئی رسالہ یا فتوی ہے اس بارے میں یا نہیں۔

---

[1] فان السلطان الاسلام مامور بقتلہ لا یجوز لہ ابقاؤہ بعد ثلثۃ ایام ۱۲ منہ

**الجواب:** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم ط

**اولاً۔** کوئی کتاب یا رسالہ کسی بزرگ کے نام منسوب ہونا اس سے ثبوت قطعی کو مستلزم نہیں۔ بہت رسالے خصوصاً حضرات اکابر چشت کے نام منسوب ہیں۔ جس کا اصلاً ثبوت نہیں۔

**ثانیاً۔** کسی کتاب کا ثابت ہونا اس کے ہر فقرے کا ثابت ہونا نہیں۔ بہت اکابر کی کتابوں میں الحاقات ہیں جنکا مفصل بیان کتاب الیواقیت والجواہر امام عارف باللہ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ میں ہے۔ خصوصاً حضرت شیخ اکبر رضی اللہ تعالٰی عنہ کے کلام میں تو الحاقات کی گنتی نہیں کھلے ہوئے صریح کفر بھر دیئے ہیں جس پر درمختار میں علامہ مفتی ابوالسعود سے نقل کیا تیقنا ان بعض الیھود افتریھا علی الشیخ قدس اللہ سرہ، ہم کو یقین ہے کہ شیخ رضی اللہ تعالٰی عنہ پر یہ عبارتیں بعض یہودیوں نے گڑھ دی ہیں حضرت مخدوم صاحب ہی کی کتاب عقائد ترجمہ عمدۃ الکلام میں ہے۔ قریش اعلٰی جد مصطفٰی بود واو دو پسر داشت یکے را نام ہاشم بود ودوم را نام تیم پیغامبر از نسل ہاشم است وابوبکر از نسل تیم است۔ کوئی جاہل سا جاہل ایسی بات کہہ سکتا ہے۔ کہ ہاشم کے باپ کا نام قریش تھا۔ اور ان کے دو بیٹے تھے۔ ایک ہاشم دوسرا تیم۔ ہم ہرگز ایسی نسبت بھی مخدوم صاحب کی طرف نہیں مان سکتے ضرور کسی جاہل کا الحاق ہے۔ نہ کہ معاذ اللہ۔ توہین شان رسالت یہ وہابیہ ہی میں سے کسی کا الحاق ہے۔

**ثالثاً۔** امام حجۃ الاسلام غزالی قدس سرہ العالی احیاء العلوم میں فرماتے ہیں۔ لاتجوز نسبۃ مسلم الی کبیرۃ من غیر تحقیق نعم یجوز ان یقال قتل ابن ملجم علیا وقتل ابولولوءۃ عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما فان ذلک ثبت متواتراً فلا یجوز ان یری المسلم بفسق اوکفر من غیر تحقیق یعنی کسی مسلمان کی طرف کسی کبیرہ کی نسبت بلا تحقیق حرام ہے۔ ہاں یہ کہنا جائز ہے کہ ابن ملجم نے مولٰی علی اور ابولولوء نے امیر المومنین عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما کو شہید کیا کہ یہ تواتر سے ثابت ہے تو کسی مسلمان کی طرف بلاتحقیق کفر یا فسق کی نسبت اصلاً جائز نہیں۔ اس کے بعد وہ احادیث ذکر فرمائیں جن سے ثابت ہے کہ کسیکو کافر کہنے والا خود کافر ہوجاتا ہے، اگر وہ کافر نہ تھا۔ یونہیں فسق کیطرف نسبت کرنیوالا فاسق ہوجاتا ہے اگر وہ فاسق نہ تھا۔ کتاب کا چھپ جانا اسے متواتر نہیں کردیتا کہ چھاپے کی اصل وہ نسخہ ہے جو کسی الماری میں ملا اس سے نقل کرکے کاپی ہوئی سیدھی صاف باتوں میں کسی کتاب سے کہ ظنی طور پر کسی بزرگ کی طرف منسوب ہو۔ اسناد اور بات ہے۔ اور ایسے امر میں جسے مسند کلمۂ کفر بنایا اور اس سے توہین شان رسالت کے جواز پر سند لانا ہے۔ اس پر اعتماد اور بات، علماء کے نزدیک ادنٰی درجہ ثبوت یہ تھا کہ ناقل کیلئے مصنف تک سند مسلسل متصل بذریعۂ ثقات ہو۔ خطیب بغدادی بطریق عبدالرحمٰن سلمی امیر المومنین **عمر فاروق اعظم** رضی اللہ عنہ سے راوی کہ فرمایا اذا وجد احدکم کتابا فیہ علم لم یسمعہ عن عالم فلیدع باناء وماء فلینقعہ فیہ حتی یختلط سوادہ فی بیاضہ جب تم میں کوئی ایک کتاب پائے جس میں علم کی بات ہے اور اسے کسی عالم سے نہ سنا تو برتن میں پانی منگا کر وہ کتاب اس میں ڈبو دے کہ سیاہی سپیدی سب ایک ہوجائے۔ فتاوی حدیثیہ میں امام زین الدین عراقی سے ہے نقل الانسان مالیس لہ بہ روایۃ غیر سائغ بالاجماع عند اھل الدرایۃ یعنی علمائے کرام کا اجماع ہے کہ آدمی جس بات کی سند متصل نہ رکھتا ہو اس کا نقل اسے حلال نہیں۔ ہاں اگر اس کے پاس نسخۂ صحیحہ معتمدہ ہو کہ خود اس نے یا کسی ثقہ معتمد نے خود اصل نسخہ مصنف سے مقابلہ کیا یا اس نسخۂ صحیحہ معتمدہ سے جس کا مقابلہ اصل نسخۂ مصنف یا اور

ثقہ نے کیا وسائط زیادہ ہوں تو سب کا اسی طرح کے معتمدات ہونا معلوم ہو تو یہ بھی ایک طریقہ روایت ہے۔ اور ایسے نسخہ کی عبارت کو مصنف کا قول بتانا جائز۔ فتاوٰی حدیثیہ میں ہے قالوا ما وجد فی نسخۃ من تصنیف فان وثق بصحۃ النسخۃ ثقۃ بان قابلھا المصنف اوثقۃ غیرہ بالاصل اوبفرع مقابل بالاصل وھکذا اجاز الجزم بنسبتھا الی صاحب ذٰلک الکتاب وان لم یوثق لم یجز یعنی علماء نے فرمایا جو عبارت کسی تصنیف کے کسی نسخہ میں ملے اگر صحت نسخہ پر اعتماد ہے یوں کہ اس نسخہ کو خود مصنف یا اور کسی ثقہ نے خاص اصل مصنف سے مقابلہ کیا ہے یا اس نسخہ سے جسے اصل پر مقابلہ کیا تھا۔ یونہی اس ناقل تک جب تو یہ کہنا جائز ہے کہ مصنف نے فلاں کتاب میں یہ لکھا ورنہ جائز نہیں۔ مقدمہ امام ابوعمرو بن الصلاح میں عروہ بن زبیر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے ہے کہ انھوں نے اپنے صاحبزادے ہشام سے فرمایا۔ تم نے لکھ لیا۔ کہا ہاں۔ فرمایا۔ مقابلہ کرلیا۔ کہا۔ نا۔ فرمایا لم تکتب تم نے لکھا ہی نہیں۔ اسی میں امام شافعی و یحیٰی بن ابی کثیر سے ہے کہ دونوں صاحبوں نے فرمایا من کتب ولم یعارض کمن دخل الخلاء ولم یستنج جس نے لکھا اور مقابلہ نہ کیا وہ ایسا ہے کہ پاخانہ گیا اور استنجا نہ کیا۔ اسی میں ہے اذا اراد ان ینقل من کتاب منسوب الی مصنف فلا یقل قال فلان کذا الا اذا وثق بصحۃ النسخۃ بان قابلھا ھو او ثقۃ غیرہ باصول متعددۃ جب کسی کتاب سے کہ کسی مصنف کی طرف منسوب ہے۔ کچھ نقل کرنا چاہے تو یوں نہ کہے کہ مصنف نے ایسا کہا جبتک کہ صحت نسخہ پر اعتماد نہ ہو یوں کہ اس نے خواہ اور ثقہ نے اسے متعدد صحیح نسخوں سے مقابلہ کیا ہو۔ اسی میں ہے یطالع احدھم کتابا منسوبا الی مصنف معین وینقل منہ عنہ من غیر ان یثق بصحۃ النسخۃ قائلا قال فلان کذا وکذا والصواب ما قد مناہ اھ ولفظ الفتاوٰی الحدیثیۃ عنہ والصواب ان ذٰلک لایجوز کسی مصنف کی طرف منسوب کتاب میں ایک عبارت دیکھ کر آدمی نقل کر دیتا ہے کہ مصنف نے ایسا کہا حالانکہ صحت نسخہ پر وثوق (بروجہ مذکور کہ اصل نسخہ مصنف سے بلاواسطہ یا بوساطت ثقات اس نے یا اور ثقہ نے مقابلہ کیا ہو) حاصل نہیں حق یہ ہے کہ یہ ناجائز ہے امام نووی نے تقریب میں فرمایا فان قابلھا باصل محقق معتمد اجزأہ اگر ایک اصل تحقیقی معتمد سے اس نے مقابلہ کیا ہے تو یہ بھی کافی ہے یعنی اصول معتمدہ متعددہ سے مقابلہ زیادت احتیاط ہے۔ یہ اتصال سند اصل وہ شے ہے جس پر اعتماد کرکے مصنف کی طرف نسبت جائز ہوسکے۔ اور متاخرین نے کتاب کا علماء میں ایسا مشہور و متداول ہونا جس سے اطمینان کہ اس میں تغییر و تحریف نہ ہوئی۔ اسے بھی مثل اتصال سند جانا اور وہ ایسا ہی ہے۔ مقدمہ امام ابوعمرو نوع اول میں ہے آل الامر ان الاعتماد علی مانص علیہ فی تصانیفھم المعتمدۃ المشھورۃ التی یومن فیھا لشھرتھا من التغییر والتحریف یعنی آخر قرارداد اس پر ہوا کہ اعتماد اس پر ہے۔ جو ایسی مشہور و معتمد کتابوں میں ہو جن کی شہرت کے سبب ان میں تغیر و تحریف سے امان ہو۔ فتح القدیر و بحرالرائق و نہرالفائق و منح الغفار میں فرمایا علی ھذا لو وجد بعض نسخ النوادر فی زماننا لایحل عزو ما فیھا الی محمد ولا الی ابی یوسف لانھا لم تشتھر فی دیارنا ولم تتداول یعنی اگر کتب ستہ کے سوا اور کتب تلامذہ امام کے بعض نسخے پائیں تو حلال نہیں کہ ان کے اقوال کو امام محمد یا امام ابویوسف کی طرف نسبت کریں کہ وہ کتابیں ہمارے دیار میں مشہور و متداول نہ ہوئیں۔ تداول کے یہ معنے کہ کتاب جب سے اب تک علماء کے درس و تدریس یا نقل و تمسک یا ان کی مطمح نظر رہی ہو۔ جس سے روشن ہو کہ اس کے مقامات و مقالات علماء کے زیر نظر آچکے اور وہ بحالت موجودہ اسے مصنف کا کلام مانا کئے۔ زبان علماء میں صرف وجود کتاب کافی نہیں کہ وجود و تداول میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ تو ظاہر کہ یہاں دونوں باتیں مفقود۔ تداول درکنار کوئی سند متصل بھی نہیں۔ نہ کہ تواتر۔ جو ایسی نسبت کیلئے لازم ہے

رہا وجود نسخ۔ اتفاقاً متعدد بلکہ کثیر و وافر قلمی نسخے موجود ہونا بھی ثبوت تواتر کو بس نہیں۔ جبتک ثابت نہ ہو کہ یہ سب نسخے جدا جدا اصل مصنف سے نقل کئے گئے یا ان نسخوں سے جو اصل سے نقل ہوئے۔ ورنہ ممکن کہ بعض نسخ محرفہ ان کی اصل ہوں، ان میں الحاق ہوا اور یہاں سے نقل در نقل ہو کر کثیر ہوگئے۔ جیسے آجکل کی محرف بائبل کے ہزار در ہزار نسخے فتوحات مکیہ کے تمام مصری نسخے ملنسخۂ محرفہ سے منقول ہوئے اور اسی کی نقلیں مصر میں چھپیں اور اب وہ گھر گھر موجود ہیں۔ حالانکہ تواتر درکنار ایک سلسلۂ صحیحہ آحاد سے بھی ثبوت نہیں واللہ یقول الحق وھو یھدی السبیل۔ علامہ شامی کا ظن پر اکتفا صاف باتوں کیلئے وجہ ہے مگر ایسے امور میں اس پر قناعت قطعاً حرام ہے۔ ورنہ معاذ اللہ اکابر ائمہ و اعاظم علماء کی طرف نسبت کفر ماننی پڑے ہماری نظر میں ہیں وہ کلمات جو اکابر اولیاء سے گزر کر اکابر علماء معتمدین مثل امام ابن حجر مکی و ملا علی قاری وغیرہما کی کتب مطبوعہ میں پائے جاتے ہیں۔ اور ہم یقین کرتے ہیں کہ وہ الحاقی ہیں۔ ایک ملکی نظیر علی قاری کی شرح فقہ اکبر صـ۲۴ پر ہے ماسمی بہ الرب نفسہ وسمی بہ مخلوقاتہ مثل الحی والقیوم والعلیم والقدیر اس میں مخلوقات پر قیوم کے اطلاق کا جواز ہے۔ حالانکہ ائمہ فرماتے ہیں کہ غیر خدا کو قیوم کہنا کفر ہے۔ مجمع الانہر میں ہے اذا اطلق علی المخلوق من الاسماء المختصۃ بالخالق نحو القدوس والقیوم والرحمٰن وغیرھا یکفر اسی طرح اور کتابوں میں ہے حتی کہ خود اسی شرح فقہ اکبر صـ۲۴۲ میں ہے من قال لمخلوق یا قدوس او القیوم او الرحمٰن یکفر جو کسی مخلوق کو قدوس یا قیوم یا رحمٰن کہے کافر ہو جائے۔ پھر کیونکر مان سکتے ہیں کہ وہ صـ۲۴ کی عبارت علی قاری کی ہے۔ ضرور الحاق ہے اگرچہ کتاب اجمالاً مشہور و معروف ہے۔ بخلاف کلمات اسمٰعیل کہ موافق و مخالف کے نزدیک اس سے متواتر ہیں۔ مخالفین رد کرتے ہیں موافقین تاویلیں کرتے ہیں۔ اب یہیں دیکھئے اس چار دانے کلام پر سے دفع ایراد کو یہ عبارت پیش کی۔ خود اسمٰعیل کی زندگی میں اس پر مواخذے ہوئے جامع مسجد دہلی میں شاہ عبدالعزیز صاحب کے اعزہ و اخص تلامذہ مثل مفتی رشید الدین خاں صاحب و شاہ موسٰی صاحب نے مناظرے کئے الزام دیئے۔ نہ اس نے کہا کہ یہ کلمات میرے نہیں۔ نہ اس کے ہوا خواہوں نے۔ جب سے آجتک تو اس سے ثبوت یقینی ہے اور وہابیہ کہ بحالت موجودہ اسے مثل قرآن وعین ایمان مان رہے ہیں ان پر رد میں تو کسی ثبوت کی بھی حاجت نہیں کما لا یخفی۔

رابعاً ایسی جگہ خلق سے مراد وہ ہوتے ہیں جو عظمت دینی سے اصلاً حصہ نہیں رکھتے۔ شیخ سعدی قدس سرہ فرماتے ہیں ؎

نگہدار دآں شوخ در کیسہ در  که داند ہمہ خلق را کیسہ بر

ابلیس ہوگا وہ جو کہے کہ اس سے عالم مراد ہے کہ انبیاء و اولیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کو بھی معاذ اللہ گرہ کاٹ جانے۔ حقیقت امر یہ ہے کہ مخلوق دو قسم ہے۔ اوّل۔ وہ کہ عظمت دینی رکھتے ہیں جن کے سرور سرور مطلق حضور سید المرسلین ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلیہم وبارک وسلم پھر باقی حضرات انبیاء و ملائکہ و اولیاء و اہلبیت و صحابہ پھر دیگر علماء و صلحاء و اتقیاء پھر سلاطین اسلام پھر عام مومنین۔ نیز صحائف دینیہ مثل مصحف شریف۔ وکتب فقہ و حدیث۔ صفات جمیلہ مثل ایمان و علم، اعمال صالحہ مثل نماز و حج اخلاق فاضلہ مثل زہد و تواضع۔ اماکن مقدسہ مثل کعبۂ مکرمہ و روضۂ منورہ غرض جملہ اشخاص و اشیاء جنکو مولٰی عزوجل سے علاقۂ قرب ہے اس علاقہ کے سبب انکی تعظیم اللہ عزوجل ہی کی تعظیم ہے اور انکی عزت اسی کی عزت ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں ان من اجلال اللّٰہ اکرام ذی الشیبۃ المسلم وحامل القراٰن غیر الغالی فیہ والجافی عنہ واکرام ذا السلطان المقسط۔ بیشک اللہ کی تعظیم سے ہے بوڑھے مسلمان کی عزت کرنی اور حافظ قرآن کی کہ

نہ اس میں حد سے بڑھے نہ اس سے دوری کرے اور حاکم عادل کی۔ رواہ ابوداؤد بسند حسن عن ابی موسی الاشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ مولٰی عزوجل فرماتا ہے فان العزۃ للہ جمیعا عزت ساری اللہ ہی کے لئے ہے اور خود فرماتا ہے وللہ العزۃ ولرسولہ وللمؤمنین ولکن المنفقین لایعلمون؟ عزت اللہ اور اسکے رسول اور مسلمانوں ہی کے لئے ہے۔ مگر منافقوں کو خبر نہیں۔ رسول اور مسلمانوں کی عزت اگر عزت الٰہی سے جدا ہوتی تو عزت کے حصے ہو جاتے۔ ایک حصہ اللہ کے لئے۔ ایک رسول کا۔ ایک مومنین کا۔ حالانکہ رب عزوجل فرما چکا کہ عزت ساری اللہ ہی کے لئے ہے تو قطعًا ان کی عزت اللہ ہی کی عزت سے ہے اور انکی تعظیم اللہ ہی کی تعظیم۔ اللہ اور اس کے رسولوں میں تفرقہ کرنے والوں کو قرآن عظیم کافر فرماتا ہے ایک قوم کا حال ارشاد فرمایا یریدون ان یفرقوا بین اللہ ورسلہ۔ اللہ اور اسکے رسولوں میں جدائی ڈالنی چاہتے ہیں۔ پھر فرمایا اولٰئک ھم الکٰفرون حقا یہی پکّے کافر ہیں۔ رسولوں کی عزت رسولوں کی عظمت اللہ عزوجل کی عزت وعظمت سے جدا ماننی، اللہ اور اس کے رسولوں میں جدائی ڈالنی ہے ؎

خاصان خدا خدا نباشند ؎ لیکن ز خدا جدا نباشند

ولہذا ان کی تعظیم مدار ایمان ہوئی۔ اور ان کی ادنٰی توہین کفر۔ ارسال رسول کا ایک مقصد اعلٰی تعظیم وتوقیر رسول ہے قال اللہ تعالٰی انا ارسلنٰک شاھدا ومبشرا ونذیرا لتؤمنوا باللہ ورسولہ وتعزروہ وتوقروہ۔ اے نبی ہم نے تمھیں بھیجا حاضر وناظر اور خوش خبری دینے والا اور ڈر سنانے والا تاکہ اے لوگو تم اللہ ورسول پر ایمان لاؤ۔ اور رسول کی تعظیم وتوقیر کرو۔ دوم وہ کہ عظمت دینی سے اصلا بہرہ نہیں رکھتے کہ اللہ عزوجل سے انھیں کوئی علاقہ قرب نہیں ہے تو بعد ہی ہے ان کے بدتر و ذلیل تر کفار ومشرکین ومرتدین مثل وہابیہ دیوبندیہ وغیر مقلدین ہیں۔ پھر باقی ضالین۔ نیز صفات رذیلہ مثل کفر وضلال۔ اعمال خبیثہ مثل زنا وشرب خمر۔ اخلاق رذیلہ مثل تکبر وعجب۔ اماکن نجسہ مثل معابد کفار غرض دنیا وما فیہا جس کو اللہ عزوجل سے علاقہ قرب نہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں الدنیا ملعونۃ ملعون ما فیہا الا ما کان منہا للہ عزوجل۔ دنیا ملعون ہے اور دنیا میں جو کچھ ہے ملعون ہے۔ مگر وہ جو اس میں سے اللہ عزوجل کے لئے ہو۔ رواہ ابونعیم فی الحلیۃ والضیاء فی المختارۃ عن جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالٰی عنہما بسند حسن اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم الدنیا ملعونۃ ملعون ما فیہا الا ذکر اللہ وما والاہ وعالما او متعلما دنیا پر لعنت ہے اور دنیا میں جو کچھ ہے سب پر لعنت ہے مگر اللہ کا ذکر اور جسے اس سے علاقہ قرب ہے اور عالم یا طالب علم دین۔ رواہ ابن ماجہ عن ابی ھریرۃ والطبرانی فی الاوسط عن ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہما اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم الدنیا ملعونۃ وملعون ما فیہا الا ما ابتغی بہ وجہ اللہ تعالٰی۔ دنیا لعینہ ہے اور جو کچھ دنیا میں ہے سب لعین ہے مگر جس سے رضائے الٰہی مطلوب ہو۔ رواہ الطبرانی فی الکبیر عن ابی الدرداء رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ رب عزوجل فرماتا ہے ان الذین یحادون اللہ ورسولہ اولٰئک فی الاذلّین ○ بیشک اللہ ورسول کے مخالف وہی سب ذلیلوں سے ذلیل تروں میں ہیں اور فرماتا ہے تبارک وتعالٰی ان الذین کفروا من اھل الکتب والمشرکین فی نار جھنم خٰلدین فیھا اولٰئک ھم شر البریۃ ○ ان الذین اٰمنوا وعملوا الصّٰلحٰت اولٰئک ھم خیر البریۃ ○ بیشک تمام کافر کتابی ومشرک جہنم کی آگ میں ہیں۔ ہمیشہ اس میں رہیں گے وہ تمام مخلوق الٰہی سے بدتر ہیں۔ (اونٹ کی مینگنی سے بدتر کتّے سؤر کے غلیظ سے بدتر) بیشک جو ایمان لائے اور اچھے کام کئے وہ تمام مخلوق الٰہی سے بہتر ہیں

(کعبہ وعرش سے بہتر، ملائکہ سے بہتر) جب یہ دونوں قسمیں معلوم ہوگئیں تو واضح ہوا کہ قسم اول کی تعظیم تعظیم الٰہی سے جدا نہیں بلکہ بعینہٖ اسی کی تعظیم تو محل تحقیر میں غیر اللہ یا خلق سے یقیناً وہی مراد ہوتا ہے جسے مولٰی عزوجل سے علاقہ قرب نہیں علاقہ قرب والے تو جانب خالق میں ہیں نہ جانب غیر میں۔ دیکھو علماء فرماتے ہیں غیر خدا کے لئے تواضع حرام ہے ملتقط پھر درمختار میں قبیل فصل فی البیع نیز فتاوی عالمگیریہ باب ۲۸ میں ہے التواضع لغیر اللہ حرام حالانکہ ماں باپ کیلئے تواضع کا قرآن عظیم میں حکم ہے واخفض لھما جناح الذل من الرحمۃ ماں باپ کے لئے نرم دلی سے ذلت کا بازو بچھا۔ اپنے استاذ بلکہ شاگردوں کے لئے بھی تواضع کا حدیث میں حکم ہے۔ تواضعوا لمن تتعلمون منہ وتواضعوا لمن تعلمونہ ولاتکونوا جبابرۃ العلماء جس سے علم سیکھتے ہو اس کے لئے تواضع کرو اور جسے سکھاتے ہو اس کے لئے تواضع کرو اور گردن کش عالم نہ ہو۔ رواہ الخطیب عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ بلکہ خود حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو رب عزوجل نے صحابہ کی تواضع فرمانے کا حکم ہے واخفض جناحك للمؤمنین مومنوں کے لئے اپنا پہلو جھکائیے اور فرمایا واخفض جناحك لمن اتبعك من المؤمنین اپنے پیرو ایمان والوں کے لئے اپنا بازو نرم فرمائیے بات وہی ہے کہ ایسی جگہ غیر اللہ سے وہی مراد جسے اللہ سے علاقہ نہ ہو۔ ولہذا ردالمحتار میں اس عبارت درمختار کی شرح کی ای اذلال النفس لینال الدنیا یعنی تواضع لغیر اللہ کا یہ مطلب ہے کہ دنیا ملنے کے لئے اپنے آپ کو کسی کے سامنے ذلیل کرنا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لعن اللہ من ذبح لغیر اللہ۔ اللہ کی لعنت اس پر جو غیر خدا کیلئے ذبح کرے۔ رواہ احمد ومسلم والنسائی عن امیر المؤمنین علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ۔ حالانکہ خود حدیث کا ارشاد ہے من ذبح لضیفہ ذبیحۃ کانت فداءہ من النار جو اپنے مہمان کیلئے جانور ذبح کرے وہ دوزخ سے اسکا فدیہ ہوجائے۔ رواہ الحاکم فی تاریخہ عن جابر رضی اللہ تعالٰی عنہ تو وجہ وہی ہے کہ اکرام مہمان مکارم اخلاق سے تھا اور مکارم اخلاق سے رضاء الٰہی مطلوب مہمان کے لئے ذبح کرنا غیر اللہ کیلئے ذبح نہ ہوا بلکہ اللہ عزوجل ہی کیلئے۔ صوفی کہ غیر خدا کی تحقیر کرے اور اسے اونٹ کی مینگنی سے حقیر تر جانے قطعاً اسی کی تحقیر کرتا ہے جسکی تعظیم تعظیم الٰہی نہیں جسے مولٰی عزوجل سے علاقہ نہیں ورنہ جانب خالق کی تحقیر کرے تو خود رب عزوجل کی تحقیر کریگا۔ یہ صوفی کا کام ہوگا یا ابلیس لعین کا۔ ملعون ملعون ملعون ہے وہ کہ اس سے یہ سمجھے کہ مصحف شریف وانبیاء کرام کو مینگنی سے حقیر تر بتایا ہے۔ کیا ایسا بتانے والا قرآن عظیم کی تکذیب نہیں کرتا کیا خود اللہ عزوجل کو گالی نہیں دیتا کیا تمام دین وشریعت واسلام پائمال نہیں کرتا۔ قرآن وحدیث وشریعت ودین واسلام وایمان جنکی تعظیم کے حکم سے مملو ہیں جنکی ادنٰی توہین کو کفر بتارہے ہیں۔ کیا ان کی ایسی تحقیر کرنے والا جہنم[1] اس مردود کو مسلمان جاننے والا مسلمان رہ سکتا ہے۔ کلا واللہ۔ بل لعنھم اللہ بکفرھم فقلیلا ما یؤمنون۔ حضرت مخدوم صاحب تو معاذ اللہ اس معنی ملعون کے وہم سے بھی پاک ہیں۔ ہاں یہی کافر وملعون ومرتد وشیطان وابلیس ہیں جو ان کے کلام کو (اگر ان کا کلام ہے) ایسے گندے کفر پر ڈھالتے ہیں وما کفر سلیمٰن ولکن الشیطین کفروا سلیمٰن نے تو کفر نہ کیا ہاں یہ شیطان ہی کافر ہوئے قاتلھم اللہ انّٰی یؤفکون بخلاف ذلیل ضلیل دہلوی اسمٰعیل علیہ اللوم والتذلیل کہ اس نے چوڑھے چمار اور چمار سے بھی ذلیل اور ناکارے لوگ اور ذرہ ناچیز سے کمتر یہ ناپاک الفاظ صراحۃً تمام انبیاء کرام واولیائے عظام علیہم الصلٰوۃ والسلام کو کہے۔ اس نے شرک کی چار قسمیں گڑھیں اور ان میں صراحۃً انبیاء واولیاء بھوت پری سب کو یکساں رکھا۔ تقویۃ الایمان مطبع صدیقی دہلی ۱۲۷۰ھ ص ۹ مشکل کے وقت پکارنا شرک ہے اس بات میں اولیاء انبیاء شیطان بھوت میں کچھ فرق نہیں جس سے یہ معاملہ کریگا مشرک ہوجائیگا خواہ انبیاء

[1] کذا فی الاصل لعلہ "بجہنم نہیں"

اولیاء سے کرے خواہ بھوت سے ص۱۲ جو کوئی کسی پیر پیغمبر بھوت کو ہاتھ باندھ کر کھڑا ہو یا دور سے قصد کرکے جاوے یا وہاں روشنی کرے انکی قبر پر شامیانہ کھڑا کرے وہاں کے گرد و پیش کے جنگل کا ادب کرے اس پر شرک ثابت ہے ص۲۵ جو کوئی کسی نبی ولی بھوت پری کو ایسا جانے وہ مشرک ہے ص۱۵ کسی مخلوق کے نام کا کر دیجئے۔ ولی نبی بھوت پری کا سب حرام ہے اور ناپاک اور کرنیوالے پر شرک ثابت وغیر ذلک مقامات تو اس کا کلام قطعاً ماسوی اللہ کو عام اور خود حضرات انبیاء و اولیاء کے بالخصوص نام انھیں بیانات ص۹، ۱۱، ۲۷ کے ثبوت میں اس نے پانچ فصلیں باندھیں جن میں سے فصل اول ص۲۲ میں کہا۔ ہمارا خالق جب اللہ ہے تو ہم کو بھی چاہئے اپنے ہر کاموں پر اسی کو پکاریں اور کسی سے ہم کو کیا کام جیسے جو کوئی ایک بادشاہ کا غلام ہو چکا وہ اپنے ہر کام کا علاقہ اسی سے رکھتا ہے۔ دوسرے بادشاہ سے بھی نہیں رکھتا اور کسی چوڑھے چمار کا کیا ذکر۔ ص۱۶ میں کہا جس نے اللہ کا حق مخلوق کو دیا تو بڑے سے بڑے کا حق ذلیل سے ذلیل کو دیا۔ جیسے بادشاہ کا تاج چمار کے سر پر اور یہ یقین جان لینا چاہیے کہ ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی ذلیل ہے۔ فصل سوم ص۲۵ پر کہا۔ ایسے عاجز لوگوں کو پکارنا کہ کچھ فائدہ اور نقصان نہیں پہنچا سکتے محض بے انصافی ہے۔ کہ ایسے بڑے شخص کا مرتبہ ایسے ناکارے لوگوں کو ثابت کیجئے فصل پنجم ص۱۶۷ پر کہا سب انبیاء و اولیاء اسکے روبرو ایک ذرّہ ناچیز سے کمتر ہیں۔ ان مریح ملعون کلاموں کی سند میں وہ عبارت پیش کرنی کیسی شدید کھلی بے ایمانی ہے۔ مخدوم صاحب نے اگر کہا تو دنیا اور دنیا کی چیزوں کو کہا جن کو اللہ سے علاقہ نہیں بیشک وہ مینگنی سے حقیر تر ہیں اور اس گمراہ نے صاف صاف یہ چوہڑے چمار سے ذلیل ناکارے لوگ ذرہ ناچیز سے کمتر حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والثناء اور خود سید الانبیاء صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو کہا وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون ٥ خاسا و بابیہ ان میں سے کچھ نہیں مانتے خواہی نخواہی مدعی ہیں کہ حضرت مخدوم نے ایسا فرمایا اور یہ کہ تمام انبیاء و اولیاء حضور سید الانبیاء علیہ وعلیہم الصلاۃ والثناء سب کو کہا۔ والعیاذ باللہ تعالٰی اب ان سے پوچھئے کہ یہ کہنا تمھارے نزدیک حق ہے یا باطل اگر باطل ہے تو باطل سے سند لانے والا مکار عیار اور اس سے توہین شان رسالت کا ہلکا پن چاہنے والا کافر بیدین فی النار ہے یا نہیں اور اگر کہیں کہ ہاں وہ حق ہے۔ اور حضرات انبیاء و سید الانبیاء صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلیہم وسلم معاذ اللہ اس ناپاک مثال کے لائق ہیں تو پردہ کھل گیا۔ ہر بچہ بے علم ہر ناخواندہ بشرطیکہ مسلمان ہو اور محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی عظمت پر ایمان سے اسکا دل کچھ بھی حصّہ رکھتا ہو وہ تین باتوں پر فوراً یقین کرلیگا (۱) یہ جو انبیاء کرام و اولیاء عظام و خود حضور اقدس سید الانام علیہ وعلیہم الصلاۃ والسلام کو اس ناپاک گندی مثال کے لائق بتا رہے ہیں قطعاً کافر ہیں۔ اور اللہ و رسول کے کھلے دشمن۔ کیا اسلام نے محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی یہی عظمت کی سکھائی ہے۔ الا لعنۃ اللہ علی الظّلمین

(۲) اوسے صاف روشن ہو جائیگا کہ ہرگز حضرت مخدوم صاحب نے ایسی ملعون بات نہ فرمائی نہ وہ یا کوئی مسلمان ایسا کہہ سکتا ہے۔

جن کے غلامان غلام کے غلامان غلاموں کی عمر بھر کفش برداری سے حضرت مخدوم صاحب حضرت مخدوم صاحب ہوئے اگر انھیں کو ایسا بتاتے تو خود کہاں رہتے۔ اور اپنے آپ اس سے کتنے لاکھ درجے بدتر گندی گھنونی ذلیل ناپاک مثال کے قابل ہوتے نہ کہ سند لانے کے لائق مگر حاشا للہ بات وہی ہے کہ وماکفر سلیمٰن ولکن الشیٰطین کفروا۔ حضرت مخدوم صاحب نے تو کفر نہ کیا یہ شیاطین ہی کفر کر رہے ہیں۔

(۳) کھل جائیگا کہ اسمٰعیل دہلوی کے نجس اقوال ایسے ہی خبیث و ناپاک ہیں کہ ان کے بنانے کیلئے انبیاء و اولیاء و خود محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلیہم وسلم کو ایسی گندی مثال ایسی سڑی دشنامیں دینے کی حاجت ہوتی ہے۔ پھر وہ گالیاں اللہ و رسول پر تو چسپاں ہو نہیں سکتیں۔

وہ پاک و منزہ ہیں۔ انھیں اسمٰعیل پرستوں کے کفر خبیث پر اور رجسٹری ہوتی ہے کہ ان کے دل میں اتنی قدر ہے۔ اللہ واحد قہار کے محبوب اکرم خلیفۂ اعظم محمد رسول اللہ کی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ولغیظ الحاسدہ باشد اللّٰھم اٰمین ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی عفی عنہ بمحمدن المصطفٰی النبی الامی صلی اللہ علیہ وسلم

# کتابُ المَفقود

زوجۂ مفقود[1] کیلئے چار برس کی مہلت کہ حضرت امام مالک رضی اللہ تعالٰی عنہ کا مذہب ہے جمہور ائمہ کرام اس کے خلاف پر ہیں، ادھر قرآن عظیم صاف صاف ارشاد فرما رہا ہے والمحصنٰت من النساء تم پر حرام ہیں وہ عورتیں جو دوسرے کے نکاح میں ہیں اس عورت کا نکاح مفقود میں ہونا تو یقیناً معلوم اور چار برس کے بعد اسکی موت مشکوک و موہوم کیا آدمی اتنی مدت میں خواہ مخواہ مر ہی جاتا ہے یا اس کی مرگ پر ظن غلبہ کرتا ہے، یہاں تک کہ خود علماء مالکیہ رحمہم اللہ تعالٰی اقرار فرماتے ہیں کہ اس چار سال کی تقدیر پر سوا تقلید امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کے ہمارے پاس کوئی دلیل نہیں نہ ہرگز نظر فقہی اس کی مساعد کما نقل العلامۃ الزرقانی فی شرح المؤطا عن الکافی انما مسئلۃ قلد فیھا عمر ولیست مسئلۃ النظر اور تمام ائمہ کا اجماع کہ شک سے یقین زائل نہیں ہوتا لہذا خود ائمہ مالکیہ در بارۂ مال اس تقدیر چار سال کے قائل نہ ہوئے۔ حالانکہ یہ نہایت مستبعد ہے کہ آدمی مہلت چار سال کے بعد حق زوجہ میں مردہ ٹھہر کر اسکا مال ورثہ پر تقسیم نہ ہو، فاضل ابراہیم شرح الوار اردبیلی میں لکھتے ہیں نقض حکمہ لمخالفۃ القیاس الجلی اذ لا یجوز ان یکون حیاً فی مالہ ومیتاً فی حق زوجہ تو نص قطعی و قضیۂ یقینی کے خلاف ایک موہوم بات پر کہ حق مال میں بالاتفاق مقبول نہیں، کیونکر زنِ زید نکاح عمرو میں آسکتی ہے۔ ادھر احادیث حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں اس مذہب کا کہیں پتہ نہیں بلکہ حدیث آئی ہے تو ہمارے ہی موافق آئی ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں امرأۃ المفقود امرأتہ حتی یأتیھا البیان مفقود کی عورت اسی کی عورت یہاں تک کہ اسکی موت کا حال ظاہر ہو۔ رواہ الدارقطنی فی سننہ عن المغیرۃ بن شعبۃ رضی اللہ عنہ۔ امیر المومنین مولی المسلمین حضرت سیدنا علی مرتضٰی وکنیف العلم سید الفقہاء سند الائمہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہما بھی ہماری ہی طرف ہیں، رواہ عنہما عبدالرزاق فی مصنفہ اور قوت برقوت یہ کہ امیر المومنین امام العادلین سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کہ پہلے قائل چار سال کے تھے بلکہ وہی پہلے قائل چار سال کے ہوئے بعدہ قول حضرت مولٰی کرم اللہ تعالٰی وجہہ الکریم کی طرف رجوع فرمایا کما ذکرہ فقیہ الکوفۃ ابن ابی لیلٰی رحمۃ اللہ تعالٰی نقلہ المحقق فی الفتح۔ تو وہ دلیل کہ مالکیہ کو اس قول پر حامل تھی یعنی تقلید فاروقی وہ بھی نہ رہی۔ اسی طرح حضرت امام شافعی رضی اللہ تعالٰی عنہ کہ ارشد تلامذۂ امام مالک ہیں پہلے قولِ امام مالک ہی کے قائل تھے پھر ہمارے ہی قول کی طرف رجوع لائے۔ اور وہی ان کے مذہب میں راجح قرار پایا کما فی میزان الشریعۃ الکبرٰی ورحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمۃ وھذا لفظھا اختلفوا فی زوجۃ المفقود فقال ابوحنیفۃ والشافعی فی الجدید وھو الراجح واحمد فی احدی روایتیہ لاتحل للازواج حتی تمضی مدۃ لایعیش فی مثلھا غالبا بلکہ جمہور ائمہ شافعیہ

[1] یہ مضمون مسئلہ از اجین تک۔ مولوی ضیاء المصطفٰے صاحب نے کسی رسالہ سے نقل کر کے دیا۔ اور مولانا عبدالرؤف صاحب مرحوم نے شامل کیا ۱۲

رحمہم اللہ تعالٰی تو یہاں تک اس سے اختلاف رکھتے ہیں کہ اگر قاضی مہلت چار سالہ کے بعد تفریق کردے تو اسکی قضا توڑدی جائے کہ اس نے دلیل صریح کے خلاف حکم کیا، امام نورالدین یوسف بن ابراہیم اردبیلی شافعی کتاب الانوار لعمل الابرار میں فرماتے ہیں لوحکم حاکم بانھا تتربص اربع سنین فتعتد عدۃ الوفاۃ ثم تنکح وتربصت وحکم ثانیا بالفرقۃ واعتدت ونکحت نقض حکمہ الا اذا بان انہ کان میتا وقت الحکم اسی میں ہے لوقضی قاض بصحۃ نکاح زوجۃ المفقود بعد اربع سنین ومدۃ العدۃ نقض حکمہ اھ ملخصاً۔ شرح انوار میں ہے لمخالفۃ القیاس الجلی فی جعل المفقود میتا فی النکاح دون المال وماجزم بہ المصنف ھوالذی علیہ الاکثرون کما یعلم من کلام الرافعی ھنا الخ۔ تو جو اس قول کے قائل تھے ان پر بھی اس کا ضعف ظاہر ہوا جب تو اس سے رجوع کرتے آئے اور قول ضعیف پر حکم وفتوٰی دینا جہل ومخالفت اجماع ہے فی الدرالمختار حاصل ماذکرہ الشیخ قاسم فی تصحیحہ انہ لافرق بین المفتی والقاضی الا ان المفتی مخبر عن الحکم والقاضی ملزم بہ و ان الحکم والفتیا بالقول المرجوح جہل وخرق الاجماع۔ پھر معاملہ بھی کونسا معاملہ فروج جس میں شریعت مطہرہ کو سخت احتیاط ملحوظ، یہاں تک کہ باآنکہ اصل اشیاء میں اباحت وحلت ہے فروج میں اصل حرمت ٹھہری، تو ایسے امر میں ایسے قول کی طرف اپنا ایسا قوی و مدلل مذہب چھوڑ کر جانا کیسی کھلی بے احتیاطی ہے۔ رہا دعوٰی ضرورت، اس کا حال یوں کھلتا ہے کہ ہندوستان کی نوجوان عورتیں جو بیوہ ہوجاتی ہیں۔ باآنکہ انھیں شرعاً نکاح ثانیہ کی اجازت ہے اپنی ایک جھوٹی رسم کی پیروی سے عمر بھر بیٹھی رہتی ہیں اسوقت نہ انھیں ضرورت سوجھتی ہے نہ یہی خیال آتا ہے کہ جوانی کیوں کر کٹے گی۔ نہ یہ کہ نان ونفقہ کہاں سے ملیگا مگر خاوند مفقود ہو کر یہ سب دعوٰی ہجوم کرتے ہیں، اگر ضرورت کا دعوٰی سچا ہے تو وہاں صبر کیوں کر ہوتا ہے اور جب وہاں کیا جاتا ہے، حالانکہ قطعاً بے شوہر، اور ازواج کے لئے حلال ہیں، تو یہاں کیوں نہیں جاتا کہ یقیناً شوہر دار تھیں اور موتِ شوہر ثابت نہیں ہوئی مگر ہے یہ کہ جہّال کے نزدیک رسم کا اتباع حکم کے اتباع سے زیادہ ہے۔ یہاں حیلے تلاش کئے جاتے ہیں۔ کہ کسی مذہب میں کوئی راستہ نکلے اگرچہ اپنے مذہب میں نرا حرام ہو۔ وہاں رسم نہیں چھوڑی جاتی اگرچہ چاروں مذہب میں کھلی حلت ہے اللہ عزوجل مسلمانوں کو ہدایت فرمائے۔ بات یہ ہے کہ نفس کی باگ جب نرم کیجئے دبالیتا ہے۔ اس وقت ضرورت، حاجت، معذوری، مجبوری، سوجھتی ہے اور باگ جب کڑی کیجئے دب جاتا ہے۔ اس وقت ظاہر ہوتا ہے کہ وہ جوش نرا دعوٰی ہی دعوٰی تھا صحیح حدیث میں حضور پُرنور سیدالمرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں من استغنی باللہ اغناہ اللہ ومن استعف اعفہ اللہ جو اللہ عزوجل کے بھروسہ پر خلق سے بے پرواہی کرے گا اللہ تعالٰی اسے غنی کردیگا اور جو سچے دل سے پارسا بننا چاہے گا اللہ تعالٰی اسے پارسا بنا دیگا۔ رواہ الامام احمد والنسائی والضیاء عن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ جنہیں نکاح پر قدرت نہ ہو ان کا علاج صحیح حدیث میں روزے رکھنا ارشاد ہوا ہے من لم یستطع فعلیہ بالصوم فانہ لہ وجاء، رواہ احمد والستۃ عن ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وسوق الحدیث وان کان فی الرجال فالنساء شقائق الرجال بعضکم من بعض۔ بلکہ احتیاج نفقہ کے عذر کو غور کیجئے تو وہ بھی اسی عذر جوانی کے ساتھ ہے جس کا علاج حدیث میں ارشاد ہوگیا۔ سن رسیدہ عورتیں جن کے شوہر مرتے یا مفقود ہو جاتے ہیں انھیں تلاش نفقہ کے لئے فکر نکاح نہیں ہوتی وہ کیونکر بسر کرتی ہیں اور یہ حالت بیوگی تو ہند کی نوجوانیں بھی اسی حال میں شریک ہیں۔ وہاں خدا جانے شان رزاقی خاوند میں کیوں نہیں منحصر ہوجاتی۔ لطف یہ ہے کہ یہاں تقلید امام مالک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کا دامن پکڑا جاتا ہے جاہل لوگ ان کا مذہب یہ سمجھتے ہیں کہ مرد کو گئے چار برس گزرے اور عورت کو یہیں

عدت بیٹھ کر نکاح حلال ہوگیا۔ حاشا یہ ان کا مذہب نہیں بلکہ وہ یہ فرماتے ہیں کہ عورت قاضی شرع کے حضور دعوی پیش کرے قاضی بعد ثبوت مفقودی کہ اس کی خبر ملنے سے بالکل ناامیدی ہوگئی ہو اب چار برس کی مدت اپنے حکم سے مقرر کرے اس مدت میں بھی پتہ نہ چلے تو پھر قاضی تفریق کردے اسکے بعد عورت چار مہینے دس دن عدت بیٹھے اور شوہروں کے لئے حلال ہوجائے حضور قاضی میں رجوع لانے سے پہلے اگر بیس برس گزر گئے ہیں تو ان کا اصلا اعتبار نہیں۔ علامہ زرقانی مالکی شرح مؤطائے امام مالک رضی اللہ تعالی عنہ میں فرماتے ہیں قول مالک لو اقامت عشرین سنۃ ثم رفعت لیستانف لھا الاجل اسی میں ہے قول مالک ایضا تستانف الاربع من بعد الیأس وانما من یوم رفع اب کہئے اگر قول امام مالک ہی پر عمل کیجئے تو اول تو یہاں قاضی مالکی کہاں؟ اور قاضی حنفی اپنے خلافِ مذہب کیوں حکم دینے لگا۔ اور دے بھی تو اس کے نفاذ میں دقتیں ہیں اور نافذ بھی ہوجائے تو ابھی ساڑھے چار برس پڑے ہیں یہ کیوں کر کٹیں گے ایسی بے صبری وادعائے بے رزقی کا علاج تو یوں بھی نہ بنا۔ غرض خلاصۂ مقصد یہ ہے کہ اللہ سے ڈرے، اللہ سے ڈرے، اللہ سے ڈرے۔ اور امر فرج کو سہل نہ جانے۔ نہ فقدانِ شوہر کو مرگ شوہر کے پلے میں رکھے اور اتباع حکم کو اتباع رسم سے اہم تر سمجھے اور تصور کرے کہ ہند کی نوجوانیں بیوہ ہوکر کیونکر بسر کرتی ہیں بلکہ یہ بھی در کنار اس دار الفتن ہند پر محن میں بہت شریف زادیاں ایسی نکلیں گی جنکے خدا ناترس شوہروں نے انھیں جیتے جی معلقہ کر رکھا ہے نہ تعلق رکھیں نہ قطع کریں وہ بیچاریاں نہ شوہر والیاں نہ بے شوہروں میں پھر وہ کیا کرتی اور اپنی عفت باپ دادا کی عزت شرع کی اطاعت کیوں کر نگاہ رکھتی ہیں۔ قطع خواہش کے لئے روزوں کی کثرت کرے۔ خیالات دل کو یاد موت وقبر سے لگائے کہ موت کی یاد ہر خواہش ولذت کو بھلادیتی ہے۔ اگر ماں باپ بھائی کے ذریعہ سے گزر کی صورت نہیں، سینے پرونے وغیرہ کاموں سے وقت کاٹے کہ اللہ عزوجل کے یہاں صابروں میں لکھی جائے۔ اور یہ حکم قرآن بے حساب ثواب پائے۔ اقارب، محارم اگر خبر گیری کر سکتے ہیں تو اللہ تعالی کا ثواب عظیم لیں اپنی بیٹی بہن بے شوہر ہوگی، نکاح غیر کی بلا میں نہ پڑنے دیں۔ عوام ہند ذرا ذرا سے فضول وبیجا دنیوی جھگڑوں پر دختروں خواہروں کو بٹھا رکھتے اور ان کا کل خرچ اپنے پاس سے کرتے ہیں۔ یہ دینی حکم ہے اور اپنی ناموس کے خاص حرام وحلال کا معاملہ اس میں بھی ذرا غیرت وحمیت کو کام فرمائیں اور سمجھ بوجھ کر انجان نہ بنجائیں۔ وباللہ التوفیق وھو الھادی الی سواء الطریق۔ مؤیدین۔ محدث سورتی صاحب علیہ الرحمہ۔[1] مولٰنا عبدالمقتدر صاحب بدایونی۔[2] مولٰنا الشاہ احمد حسن صاحب کانپوری۔[3] مولٰنا کرامت اللہ دہلوی۔[4] مولٰنا الشاہ ہدایت رسول صاحب قادری۔[5]

**مسئلہ:** از اجین مرسلہ محمد یعقوب علی خاں ۱۴ ربیع الآخر ۱۳۱۱ھ

چہ فرمایند علمائے اہل حق ومفتیان برحق دریں مسئلہ کہ برادر عبداللہ دائمی محبوس گردید عورت خود را طلاق نمی دہد وا وبدون شوہر نمی تواند ماند صورت ایں مسئلہ چگونہ است وشوہر محمودہ نیز از مدت دوازدہ سالہ مفقود الخبر وزوجۂ او جوان طاقت ضبط ندارد لہٰذا موافق مذہب امام مالک رحمۃ اللہ تعالی علیہ کہ نزد او شان تفریق در چہار سال صحیح عمل نمودہ در حبالۂ نکاح غیر تفریق دادہ شد بعد از چند روز نکاح شوئے سابق او را مقام ہذا بودہ عورت مستحق او از ہر دو کیست ومہرش بر کہ واجب می شود دریں ہر مسئلہ چہ حکم شرع بیان فرمایند بعبارت کتب مشرح رحمۃ اللہ علیہم اجمعین

**الجواب:** در صورت اولی برادر عبداللہ فرمان آن چنان ست کہ زن را طلاق دہد قال اللہ تعالٰی فامساك بمعروف او تسریح باحسان مرد چوں از داشتن بخوبی عاجز آمد گزاشتن بہ نیکی واجب گشت ودر ادای ایں واجب اگر طلاق بالفعل ندہد تفویض طلاق نیز کافی ست زیرا کہ مقصود آنست کہ زن از معرت فتذروھا کالمعلقۃ محفوظ ماند وایں بسپردن طلاق بدست زن نیز حاصل ست یعنی زن را

بنویسد کہ طلاق تو بدست تو نہادم ہرگاہ کہ خواہی خود را طلاق دہی و از قید نکاح من بدر آئی۔ بفعش آنست کہ زن مصلحت خود دیدہ کار خواہد کرد خواہ بوفاداری شوہر صبر پیش گرفتن خواہ بناچاری خواہش چارۂ دگر جستن اما تا از شوئے افتراق نشود بنکاح با دیگری حرام بود قال اللہ تعالٰی و المحصنٰت من النساء۔ و در صورت ثانیہ زن بلا تجزوج پیشین دادہ شود فی ردالمحتار عن شرح المجمع لابن ملک تحت قول الدر غاب عن امرأتہ فتزوجت بآخر وولدت اولادا ثم جاء الزوج الاول مانصہ المرأۃ ترد الی الاول اجماعا و مہرے کہ در نکاح اول بستہ بودند خود بر ذمۂ شوہر اول است و بریں دوم نیز مہر مثل لازم بشرطیکہ باایں زن بہم آمدہ و جماعش کردہ باشد اما اگر کابینے کہ در نکاح ثانی قرار دادہ اند کم از مہر مثل ست تا آنگاہ ہموں قدر دہند و برو نیفزایند ورنہ مہر مثل تمام و کمال لازم آید و زیادہ براں ہیچ صورت واجب نشود گو مہر قرار دادۂ ایشاں زائد از و باشد خلاصہ آنکہ ہرچہ از مہر مثل و مہر مسمی کم ست ہموں لازم اما وجوب المہر فیما استقل من فرجہا وامام اذکرنا من التقدیر فلظہور فساد النکاح وھذا ھو حکم المہر فی النکاح الفاسد فی الدرالمختار یجب مہر المثل فی نکاح فاسد بالوطئ فی القبل لابغیرہ کالخلوۃ لحرمۃ وطئہا ولم یزد علی المسمی لرضاہا بالحط ولو کان دون المسمی لزم مہر المثل لفساد التسمیۃ بفساد العقد۔ واللہ سبحانہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

مسئلہ: از بنگال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ہندہ کا شوہر عرصہ چار سال سے مفقود الخبر ہے اس کی حیات و موت کی کچھ خبر نہیں ملی اور وہ گھر میں اپنی بی بی کو خورد و نوش بھی نہیں دے گیا ہے اور ایسی کوئی چیز نہیں چھوڑ گیا ہے جس سے اسکی بیوی کی گذر اوقات ہو اور اس بی بی کو کہیں سے قرض دام بھی نہیں ملتا ہے اور وہ بی بی کوئی حرفہ یا پیشہ نہیں جانتی ہے جس سے گزر اوقات ہو یا کہ اسوقت مفقود کی بیوی ایسی جوان ہے کہ انواع انواع کی تکلیف میں مبتلا ہے اور نیز خوف زنا بھی ہے تو ایسی صورت میں اس کو نکاح ثانی کرنا جائز ہے یا نہیں اور اگر جائز ہے تو بلا عدت گذارے اور بلا حکم قاضی یا حاکم مسلم کسی مولوی یا کم علم سے کہہ دینے سے نکاح دوسرا کرسکتی ہے یا نہیں یا عدت بھی گذارے گی اور عدت کب سے گزارے گی یا اس روز سے عدت محسوب ہوگی کہ جس روز سے شوہر مفقود ہوا ہے یا جس روز سے قاضی نے حکم تفریق نکاح کا کیا ہے اور جو شخص فتوی اس بات کا لکھے کہ بلا عدت گزارے یا اور بلا تفریق قاضی نکاح ثانی ہندہ خود کرے اور یہ کہے کہ جب بعد انقضائے ۴ سال موافق مذہب امام مالک رحمۃ اللہ کے مفقود اموات میں شمار ہوا اب اگر قاضی تفریق کریگا اور مردہ کے واسطے عدت ہے نہ فسخ نکاح اور جس حالت میں یہ چار سال گزر چکے اب سے عدت کی ضرورت نہیں اس بنا پر ہندہ کا نکاح بلا تفریق کرائے قاضی اور بلا عدت پوری کرنے وفات کے کسی دوسرے سے کرادے تو وہ فتوی دینے والا مرتکب حرام ہوا یا نہیں اور یہ نکاح ثانی جائز ہوا یا نہیں اور ایسے فتوی لکھنا اس کو درست ہیں یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب**: نکاح ثانی حرام ہوا اور ایسا فتوی دینا حرام ہے ایسے مفتی کو بند کرنا واجب ہے چار برس گزرنے پر لطور خود نکاح کرلینا کسی امام کا مذہب نہیں امام مالک نے کہ چار برس رکھے ہیں کہ عورت قاضی شرع کے حضور نالش ہو وہ بعد ثبوت اپنے یہاں سے آج سے چار برس کی مہلت دے اس سے پہلے اگر بیس برس گزر گئے ہیں اصلاً معتبر نہیں اور ہمارے مذہب میں عورت پر انتظار فرض ہے یہاں تک کہ شوہر کی عمر سے ستر برس گزر جائیں اگر پچاس برس کی عمر میں مفقود ہوا ہے تو بیس برس انتظار کرے اور ساٹھ برس کی عمر میں دس برس اس کے بعد اس کی موت کا حکم

دیا جائے اور عورت چار مہینے دس دن عدت کرے پھر دوسرے سے نکاح کرسکتی ہے یہی مذہب امام شافعی کا ہے اسی طرف انھوں نے رجوع فرمائی اور یہی قول امام احمد کا ہے اور دوسرا قول مثل امام مالک ہے رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ اس سوال کی ہولناک باتیں کہ نہ وہ چھوڑ گیا نہ اس کے پاس کچھ ہے نہ کچھ حرفہ کرسکتی ہے نہ کہیں سے قرض مل سکتا ہے اسکا حاصل یہ ہے کہ تمام ذرائع رزق بند ہیں مگر یہ قرآن کے خلاف، رزق اللہ پر ہے نہ کہ شوہر پر علی اللہ رزقہا نہ کہ علی الزوج ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا ویرزقہ من حیث لایحتسب او رجو اللہ سے ڈریگا اللہ اس کے لئے راہ نکال دیگا اور اسے وہاں سے روزی پہنچائے گا جہاں اس کا گمان بھی نہ ہوگا۔ صدہا نہیں ہزارہا وہ ہیں کہ ان کے شوہر زندہ بیٹھے ہیں اور انھیں مطلق چھوڑ رکھا ہے نہ روٹی کپڑا دیتے ہیں نہ حقوق زوجیت ادا کرتے ہیں اب انھیں بھی اجازت دیدو کہ شوہر زندہ بیٹھا ہے اور طلاق ہوئی نہیں جس سے چاہیں نکاح کرلیں یعنی خوف زنا سے بچنے کے لئے واقعی زنا کرو۔ خوف زنا سے بچنے کا علاج حدیث صحیح میں کثرت روزہ فرمایا ہے ومن لم یستطع فعلیہ بالصوم فانہ لہ وجاء اور فرمایا ومن استعف یعفہ اللہ جو پارسائی چاہیے گا اللہ اسے پارسا بنا دیگا واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** مرسلہ مولوی نظر محمد صاحب پیش امام جامع مسجد منگانہ ضلع رہتک۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک آدمی گم شدہ ہے اور اس کے مرنے کی کوئی معتبر سند نہیں اور نہ کسی نے دیکھا صرف یہ ہوا کہ ہسپتال میں سکہ تھا یعنی زیر علاج تھا وہ اپنے کپڑے چھوڑ کر گم ہوگیا انگریزوں نے یہ مشہور کردیا کہ وہ مرگیا اور مرا کسی نے نہیں دیکھا اب اس کی بیوی سے دوسرا شخص نکاح کرسکتا ہے یا کہ نہیں عرصہ ۸ ماہ سے گم ہے اور کتنے عرصہ کے بعد نکاح درست ہوگا اور اب جو شخص اس عورت کا نکاح پڑھا دیگا اور گواہ ان کے اوپر کیا الزام آوے گا۔ اس کی پوری پوری بمعہ حوالہ کتب تصریح فرمادیں اور جو الزام آویگا ان پر ان سے بری ہونے کا کیا راستہ ہوگا۔

**الجواب:** اگر تحقیق ہوجائے کہ وہ ہسپتال میں یا کہیں اور مرگیا تو عدت کے بعد عورت دوسری جگہ نکاح کرسکتی ہے اور اگر موت ثابت نہ ہو تو جب اس شخص کی پیدائش سے ستّر برس گذر جائیں یا زندہ ہوتا تو جس وقت وہ ستّر برس کا ہوجاتا اس وقت تک اگر اسکی موت وحیات کا پتہ نہ چلے تو اس وقت اسکی موت کا حکم دیا جاوے گا اور عدت کے بعد عورت نکاح کرسکے گی ورنہ حرام حرام حرام اللہ عزوجل قرآن مجید میں فرماتا ہے والمحصنت من النساء۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** از للت پور مسئولہ محمد بخش کریم بخش سوداگران ۷ شوال ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ ایک لڑکی نابالغہ کا نکاح اس کی ماں اور سوتیلے باپ نے کردیا تھا بعدہ لڑکی کا شوہر فوج میں نوکر ہوکر چلا گیا ۸ سال سے زائد عرصہ ہوا اور چھ سال سے اس نے نہ کوئی خط بھیجا نہ خرچہ متواتر خط بھیجے مگر اس کا پتہ نہیں کہ مرگیا یا زندہ ہے اور اب لڑکی بالغ ہوگئی ہے اسکے ماں باپ خرچ برداشت نہیں کرسکتے خود لڑکی اور اس کے والدین دوسرا نکاح کرنا چاہتے ہیں لہذا دوسرا نکاح جائز ہوگا یا نہیں اور اگر پہلا شوہر واپس آجائے تو کیا حکم ہے بینوا توجروا۔

**الجواب:** صورت مستفسرہ میں جس سے نکاح کیا گیا اگر وہ اس لڑکی کا کفو شرعی تھا یعنی مذہب یا نسب یا چال چلن یا پیشہ کسی بات میں ایسا کم نہ تھا کہ اس سے نکاح ہونا اولیائے دختر کے لئے باعث ننگ وعار ہو جیسا کہ یہی ظاہر سوال ہے تو نکاح صحیح ہوگیا اور جبکہ لڑکی نے بفور بلوغ خیار بلوغ

کا استعمال نہ کیا جیسا کہ یہی مفاد سوال ہے تو اب نکاح لازم ہوگیا عورت پر فرض ہے کہ اتنی مدت انتظار کرے کہ شوہر اگر زندہ رہے تو ستر برس کامل کا ہو جائے اُس وقت تک اگر اسکی موت وحیات کا پتہ نہ چلے اسکی موت کا حکم کیا جائے گا پھر عورت چار مہینے دس دن عدت بیٹھے اس کے بعد دوسرے سے نکاح کرسکتی ہے ورنہ نہیں پھر اگر اتنی مدت گذر گئی اور عورت نے بعد عدت نکاح کرلیا اس کے بعد شوہر اول واپس آیا تو اپنی عورت کو شوہر دوم سے لے لیگا اور دوم سے اگر اولاد ہو چکی ہے تو وہ اولاد دوم ہی کو دلائی جائیگی صرف عورت شوہر اول کو ملے گی رد المحتار میں ہے لو عاد حیا بعد الحکم بموته قال ط رأیت المرحوم ابا السعود نقل ان زوجته له والاولاد للثانی اھ مافی ش لکن فی الھندیۃ عن التاتار خانیۃ انه ان عاد زوجها حیا بعد مضی المدۃ فھو احق بها وان تزوجت فلا سبیل له علیها اھ اقول ووجه الاول ان تزوجها کان بظن موته وقد بان حیا ولا عبرۃ بالظن البین خطؤہ وھی محصنة زید فکیف تسلم لعمرو ووجه الثانی ان الشرع حکم بموته بعد مضی المدۃ وحلها للازواج فلا ینقض قضاء الشرع کما لا ینقض قضاء القاضی بل اولٰی لکن قد صرح فی التاتارخانیۃ انه ان عاد حیا ولم تتزوج فھو احق بها فلو کان حکم الشرع بموته حتما مقضیا لکان الشرع فرق بینهما فکیف یکون احق بها فلیحرر ولیراجع واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ:** از کوٹلی لوہاران ضلع سیالکوٹ مسئولہ ابویوسف محمد شریف، ذی الحجہ ۱۳۰۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید دس پندرہ سال کی عمر میں ملازم ہوکر کہیں چلا گیا بیس پچیس سال تک اس کی تلاش کرتے رہے کچھ پتہ نہ چلا پچیس سال گذرنے کے بعد اسکی زوجہ نے نان نفقہ وغیرہ ضروریات سے تنگ آکر ایک حنفی عالم سے فتوٰی لیکر ایک حنفی شخص حافظ قرآن کے ساتھ نکاح کرلیا آج بیس سال اس کو نکاح کئے ہوئے اور زید کو گم ہوئے پینتالیس سال ہوگئے ہیں اب حافظ موصوف کے گھر اس عورت کے بطن سے تین چار لڑکیاں بھی پیدا ہوئیں۔ اب ایک حنفی عالم نے فتوٰی دیا ہے کہ حافظ صاحب موصوف کا یہ نکاح بالکل ناجائز ہے اور ان کے پیچھے نماز پڑھنا ہرگز درست نہیں اور ایک اور عالم حنفی المذہب ان کے پیچھے نماز درست بتاتے ہیں اور مطابق تحقیق شامی ودیگر فقہاء رحمہم اللہ امام مالک کی روایت پر عمل کرلینا بوقت ضرورت جائز سمجھ کر نکاح بھی جائز قرار دیتے ہیں پس آپ اس امر کا فیصلہ فرمائیں (۱) کیا حافظ صاحب کا ان نکاح کسی صورت جائز قرار دیا جاسکتا ہے یا نہیں (۲) کیا حنفی کسی وقت کسی حالت میں بھی کسی دوسرے مذہب کی روایت پر عمل نہیں کرسکتا اگر نہیں کرسکتا تو عبدالحی لکھنوی نے عمدۃ الرعایہ میں جو لکھا ہے کہ اتفاقاً دوسرے مذہب کی روایت پر عمل کرسکتا ہے اسکا کیا مطلب اور اگر کرسکتا ہے تو یہ نکاح کیوں ناجائز ہوگا بینوا توجروا۔

**الجواب:** مذہب ائمہ حنفیہ وجمہور ائمہ کرام میں زن مفقود پر انتظار فرض ہے یہاں تک کہ اتنا زمانہ گذر جائے کہ عادۃً موت مفقود مظنون ہو اور اس کی تقدیر مفتی بہ مؤید بحدیث صحیح یہ ہے کہ روز ولادت مفقود سے ستر سال گزر جائیں۔ امام مالک رضی اللہ تعالٰی عنہ بھی دربارۂ مال مفقود یہی حکم دیتے ہیں مگر دربارۂ زن خلاف کرتے ہیں پھر بھی ہرگز یہ ان کا مذہب نہیں جو آجکل کے جہال بلکہ بعض مدعیان علم نے سمجھ رکھا ہے کہ مفقود ہوئے چار برس گزرے اور عورت بطور خود نکاح کرلے بلکہ ان کا مذہب یہ ہے کہ زن مفقود قاضی شرع کے حضور مرافعہ کرے قاضی بعد تحقیق روز مرافعہ سے چار برس کی مہلت اپنی طرف سے دے عورت یہ دن گزارے اسکے بعد پھر مستغیث ہو اور قاضی بعد تحقیق تفریق کرے

اس کے بعد عورت عدت بیٹھے پھر نکاح کرسکتی ہے خود حضرت امام مالک نے اپنی کتاب مدونہ میں اس کی تصریح فرمائی اور صاف ارشاد فرمایا کہ مرافعہ سے پہلے اگرچہ بیس برس گذر گئے وہ اصلاً شمار میں نہ آئینگے آج سے چار برس لئے جائیں گے۔ حنفی وقت تحقق ضرورت صحیحہ اس پر عمل کرسکتا ہے نہ یہ کہ اپنی ایک اختراعی بات پر کہ ہرگز امام مالک کا بھی مذہب نہیں چلو اور مذہب امام مالک پر عمل کا نام لو اسکی نظیر یہی ہے کہ مذہب حنفی میں زن عنین کے لئے حکم ہے کہ قاضی کے حضور مرافعہ کرے قاضی بعد تحقیق اپنی طرف سے ایک سال کامل کی مہلت دے جب سال گذر جائے اور مطلب حاصل نہ ہو عورت پھر مرافعہ کرے قاضی بعد تحقیق شوہر کو طلاق دینے کی ہدایت فرمائے اگر وہ نہ مانے عورت سے پوچھے تو اپنے نفس کو اختیار کرتی ہے یا شوہر کو اگر وہ فوراً اپنے نفس کو اختیار کرے قاضی ان میں تفریق کردے عورت عدت بیٹھے اور اب جس سے چاہے نکاح کرلے تاجیل قاضی سے پہلے اگر بیس برس گذر گئے ہیں ان کا اصلاً لحاظ نہ ہوگا آج سے ایک سال کامل لیا جائے گا۔ کیا اگر کسی عنین کی عورت بطور خود سال نکاح کے سال بھر کے بعد اسے چھوڑ کر چل دے اور دوسرا نکاح کرے کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ اس نے مذہب حنفی پر عمل کیا۔ کیا اسکا یہ نکاح جائز و واقع ہوا حاشا۔ ونسأل اللّٰہ العفو والعافیۃ ان تمام مسائل کی تحقیق ہمارے فتاوے اور رسالہ اللواء المعقود لبیان حکم امرأۃ المفقود میں ہے واللّٰہ تعالٰی اعلم

# کتاب الشرکۃ

**مسئلہ:** ۱۴ جمادی الآخر ۱۳۱۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہمارے دیار میں دستور ہے کہ پاٹ سن کی ڈھیر علیحدہ علیحدہ پانی میں بھگوتے ہیں امسال کنوار کے مہینہ میں بہت سخت طوفان اور بارش کے سبب سے سب کے ڈھیر اکٹھا کر ڈالا بعدہ اکثر نے نہیں لیا بعض نے اس مال کو قبض کیا اور انتظام دے کر طیار کیا اب قبض کرنے والے بعض ان اکثر کو کہتے ہیں تمھارا جتنا ہوئے لو ان لوگ کہتے ہیں جب ہمارا مال کا کوئی شناخت نہیں ہم نہیں لیتے اب قبض کرنے والے لوگ خود خرچ کریں یا فقرا اور مساکین کو تقسیم کردے اور قبض کرنے والے پر حلال ہو تو فقرا اور غنا ہونے میں برابر ہے یا تفاوت ہے۔

**الجواب:** جب وہ لوگ نہیں لیتے تو قابضین صرف اپنا حصہ لے لیں باقی فقراء پر تصدق کردیں ان میں اگر کوئی فقیر ہے تو اسے بھی دے سکتے ہیں۔ واللّٰہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ:** از کوہ نینی تال ۲ جمادی الاول ۱۳۲۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ محمود بیگ و عبدالغفور بیگ دو بھائیوں کی دوکان کوہ نینی تال پر تھی دونوں نے مال واسباب دکان اپنے باپ کے ترکہ سے پایا اور دونوں یکجا کارکن رہے اور یکجا ان کا خورد ونوش تھا کوئی غیریت باہم کسی بات میں نہ تھی محمود بیگ مع اپنی والدہ ولایتی بیگم کے آمدنی دکان سے چھ سو روپے لیکر حج کو گیا اور سب سامان دکان عبدالغفور بیگ کے سپرد کرگیا بعد ان کی واپسی کے پھر عبدالغفور بیگ اسی آمدنی سے تین سو روپے لے کر حج کو گیا اور اپنی زوجہ امراؤ بیگم اور ایک لڑکا کہ اس کا عبدالشکور اپنی والدہ اور بھائی کے پاس چھوڑ گیا راستہ میں مقام احمد آباد میں اس کی طبیعت بگڑی کل اسباب اسٹیشن پولیس میں داخل کرکے محمود بیگ کو تار دیا وہ فوراً روانہ ہوا وہاں پہنچ کر معلوم ہوا کہ عبدالغفور بیگ نے انتقال کیا وہ روپیہ اور اسباب جو اسٹیشن میں تھا محمود بیگ واپس لایا اس صورت میں اس روپے کی نسبت کیا حکم ہے یہ صرف

محمود بیگ کو ملے گا یا وارثان عبدالغفور بیگ بھی اس سے حصہ پائیں گے اور کیوں کر پائیں گے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** جبکہ وہ تین سو روپیہ اسی دکان مشترک کی آمدنی کا تھا جس کے دونوں بھائی بحصۂ مساوی مالک تھے تو وہ روپیہ بھی نصف نصف ان دونوں کی ملک تھا سائل ظاہر کرے روپیہ عبدالغفور بیگ اپنے بھائی کی اجازت سے لے گیا تھا اب یا اجازت قرض تھی خواہ ہبہ خواہ اباحت بہر حال کل یا بعض جسقدر باقی تھا جسے محمود بیگ اٹھا آباد سے لے آیا اس کے مقدار نصف میں محمود بیگ کا حق ہے اور نصف عبدالغفور بیگ کا کہ بر تقدیر عدم موانع و وارث آخر و تقدیم ما یقدم چوبیس ۲۴ سہام ہو کر اسکے وارثوں پر یوں تقسیم ہوگا امراؤ بیگم ۳ ولایتی بیگم ۷ عبدالشکور ۱۴ بحالت قرض تو ظاہر کہ نصف مضمون تھا تو ما صرف کا مطالبہ محمود بیگ کا ترکہ عبدالغفور پر رہا خواہ اسی روپیہ سے ادا کریں یا اس کے غیر سے لان الدیون تقضی بامثالھا اور بحالت اباحت بھی ظاہر کہ اباحت بعد موت باطل ہو جاتی ہے لانھا لیست تملیکا حتی تجری فیھا الارث بل تحلیل تصرف للمباح لہ فاذا مات او مات المبیح بطلت اما فی الثانی فلانتقال الملک کما علل بہ فی الخیریۃ واما فی الاول فلعدم الملک لینتقل کما اشرنا الیہ اور بحالت ہبہ تین سو میں سے ڈیڑھ سو کا ہبہ قابل قسمت میں ہبہ مشاع ہے کما نص علیہ علماؤنا فی غیر ما کتاب اور ایسا ہبہ مذہب صحیح پر محض بے اثر کہ بعد قبض بھی موہوب ملک نہیں ہوتا جبتک جدا کرکے واہب کی طرف سے تسلیم نہ واقع ہو کما حققہ فی الخیریۃ والعقود الدریۃ ورد المحتار وغیرھا تو وہ ڈیڑھ سو بدستور ملک محمود بیگ پر رہے ان دونوں صورتوں میں بعینہٖ انھیں روپوں کا نصف محمود بیگ کو ملنا چاہئے غرض باقی کی نصف مقدار میں ہر طرح محمود بیگ کا استحقاق ثابت ہاں جسقدر عبدالغفور بیگ صرف کر چکا تھا اسکا نصف بھی محمود بیگ کو ملے یا نہیں یہ محل نظر ہے اگر ثابت ہو کہ وہ روپے اس نے قرضاً یا ہبۃً دیئے تھے تو بیشک ملنا چاہئے لضمان القرض و لبطلان الھبۃ فانقلبت مضمونۃ بالاستھلاک اور اگر اباحۃً دیئے تھے یعنی مجرا لینا منظور نہ تھا نہ ان ڈیڑھ سو کا عبدالغفور بیگ کو مالک کیا تھا بلکہ جیسے بحالت اتحاد کبھی ایک مال دوسرے کے خرچ میں آجاتا ہے اور اس کا معاوضہ مقصود نہیں ہوتا یوں دیئے تھے تو جو صرف ہو گئے ہو گئے ان کا بدل محمود بیگ کو نہیں مل سکتا لان الاباحۃ تصح فی المشاع ولا تضمن اور بیشک عرف ناس پر لحاظ سے یہاں ظاہر یہی صورت ہے اور ظاہر پر عمل واجب جبتک دلیل سے اس کا خلاف نہ ثابت ہو کہ عرف اعظم دلائل شرعیہ سے ہے خیریہ میں ہے ان کان العرف قاضیا بانھم یدفعونہ علی وجہ البدل یلزم الوفاء بہ وان کان العرف بخلاف ذلک بان کانوا لاینظرون فی ذلک الی اعطاء البدل فلا رجوع فیہ بعد الھلاک او الاستھلاک والاصل فیہ ان المعروف عرفا کالمشروط شرعا اھ ملخصاً ظہیریہ میں امام فقیہ ابو اللیث رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے منقول التعویل علی العرف حتی یوجد وجہ یستدل بہ علی غیر ما قلنا ولہذا باآنکہ اگر زید عمرو کو کچھ روپے دے کہ خرچ کرے یا اپنی حاجتوں میں اٹھائیا ان سے راہ خدا میں جہاد کرے تو قرض ٹھہرتا ہے اگر شوہر عورت کو دے کہ کپڑے بنا کر میرے پاس پہن ہبہ ٹھہرے گا یونہی طالب علم کو لکڑیاں وغیرہ دیں کہ اپنی کتابوں میں صرف کیجئے ہبہ قرار پائے گا کہ یہاں عرف قاضی تملیک ہے عقود الدریہ میں ہے دفع الیہ دراھم فقال لہ انفقھا ففعل فھو قرض کما لو قال اصرفھا الی حوائجک عالمگیریہ میں ہے رجل قال لآخر خذ ھذا المال واغز فی سبیل اللہ عزوجل فھو قرض کذا فی الظہیریۃ رد المحتار میں ہے اعطی لزوجتہ دنانیر لتتخذ بھا ثیابا وتلبسھا عندہ فدفعتھا معاملۃ فھی لھا قنیہ ہندیہ میں ہے قال لمتفقہ اصرف ھذہ الخشبۃ الی کتبک فھو ھبۃ والصرف الی الکتب مشورۃ کذا فی القنیہ اسی طرح

اگر کسی کو مثلاً قاب پلاؤ دیا اور کوئی عاریت کا نام کرکے دیا تو قرض ٹھہرے گا لان عاریۃ مالا ینتفع بہ الا باستھلاکہ قرض اور انہیں باہم دوستی واتحاد ہے تو اباحت لمکان العرف درمختار میں ہے لو عاریۃ قصعۃ ثرید فقرض ولو بینھما مباسطۃ فاباحۃ بالجملہ مدار عرف پر ہے اور یہاں عرف قاضی اباحت کہ جو بھائی باہم یکجا رہتے اور اتفاق رکھتے اور خورد ونوش وغیرہا مصارف میں غیریت نہیں برتتے ان کی سب آمدنی یکجا رہتی ہے اور جسے جو حاجت پڑے بے تکلف خرچ کرتا اور دوسرا اس پر راضی ہوتا اور واپسی کا ارادہ نہیں رکھتا نہ وہ آپس میں یہ حساب کرتے ہیں کہ اس دفعہ تیرے خرچ میں زائد آیا اتنا مجرا دے نہ صرف کے وقت ایک دوسرے سے کہتا ہے میں نے اس روپے سے اپنے حصہ کا تجھے مالک کردیا بلکہ یہی خیال کرتے ہیں کہ باہم ہمارا ایک معاملہ ہے جس کا مال جس کے خرچ میں آجائے کچھ پروا نہیں اور یہ عین معنی اباحت وتحلیل ہے تو جبتک اس کا خلاف دلیل سے ثابت نہ ہوگا اباحت ہی قرار دیں گے اور زر صرف شدہ کا نصف محمود بیگ کو نہ ملے گا واللہ تعالٰی اعلم بالصواب۔

**مسئلہ:** از ریاست رامپور بلاسپور دروازہ مرسلہ شہزادہ میاں معرفت حضرت مولوی سید خواجہ احمد صاحب ۲۴ صفر [illegible]ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک آراضی تعدادی [illegible] بیگہ پختہ کے چند اشخاص بذریعہ میراث بطور اشتراک مالک تھے اور اسی طرح چندروز تک مالک رہے۔ منجملہ آراضی مذکورہ کے [illegible] بیگہ پختہ آراضی پر منجانب سرکار قبضہ [illegible] میں ہوگیا یہ مقبوضہ آراضی سرکار وہ ہے کہ جس میں اشخاص مذکورہ بالا کے مورث نے بازار پینٹھ لگایا تھا۔ بعدازاں آراضی مذکورہ مع اس آراضی پینٹھ والے کے [illegible] فصلی میں باہم تقسیم ہوگئی اور عملدرآمد سرکار میں بھی اس تقسیم کا ہوگیا۔ اور حصص ہر ایک کے مشخص اور ممتاز ہوگئے۔ مثلاً زید کے حصے میں یہ آراضی مقبوضہ سرکار پینٹھ والی مع کچھ دیگر آراضی کے جملہ [illegible] بیگہ پختہ آئی اور سب شرکاء رضامند اس تقسیم پر ہوگئے اور زید نے اور ایک بیگہ آراضی دیگر شرکاء سے منجملہ [illegible] بیگہ پختہ کے خرید بھی لی بعد ان معاملات کے زید نے سرکار میں چارہ جوئی کی اور چاہا کہ سرکار اپنا قبضہ آراضی پینٹھ مذکور پر سے اٹھالے سرکار نے قبضہ تو نہیں اٹھایا لیکن معاوضہ میں بجائے قبضہ اٹھانے کے دیگر آراضی دیدینے کا حکم دیدیا۔ اور سرکار کے قبضہ کو اس آراضی پر اٹھارہ سال ہوئے سترہ سال کے منافع کے بابت اندازہ ظاہر کرکے صرف مبلغ [illegible] نقد دیدینے کا بھی حکم صادر فرمادیا۔ اب دیگر شرکاء زید جو اسکے سابق میں شریک تھے وہ چاہتے ہیں کہ اس زر نقد سرکار کے عطیہ میں سے ہمکو بھی ملنا چاہئے۔ جس حاکم کے قبضہ میں وہ روپیہ ہے اُن کی رائے ہے کہ روپیہ مذکورہ سترہ سال پر بانٹا جائے۔ جب سے کہ تقسیم ہوگئی ہے یعنی [illegible] لغایت [illegible] فصلی تو زید کو تنہا جائے اور جتنے زمانہ تک آراضی مشترکہ یعنی از ابتداء لغایت [illegible] بلحاظ حصص شرکاء روپیہ تقسیم کیا جاوے اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ آراضی پینٹھ والی اب سرکار میں خالص حق وملک زید کی قرار پائی ہے اور زید ہی نے کوشش کرکے معاوضہ کا حکم کرایا۔ اور سرکار سے روپیہ بھی تنہا زید ہی کو دیدینے کا حکم ہوا ایسی صورت میں کیا زمانہ اشتراک کا عذر کرکے دیگر شرکاء بھی رقم مذکورہ میں سے لینے کے مستحق ہیں یا کیا۔ امید کہ جواب صاف صاف بلا رورعایت تحریر فرمایا جائے بینوا توجروا۔

**الجواب:** حق کے سوا کسی کی رورعایت خادمانِ شرع کا کام نہیں اگر وہاں کچھ فتوٰی نویس اس کے عادی سمجھے ہوں تو سب کو ان پر قیاس نہ کیا جائے وہ زمین اگر سب شرکاء کی طرف سے معد للاستغلال تھی اور ریاست کو اس کا علم تھا کما فی الدر عن الخیر الرملی یا اس کا ایسا ہونا عام طور پر معروف تھا کما فی ردالمحتار ویویدہ مسألۃ الخان والحمام فی الاشباہ والدر تو بلاشبہہ یہ معاوضہ تا زمانۂ شرکت حسب حصص سب

شرکا کا ہے لان الاعداد قائم مقام الایجاب والاخذ مقام القبول فکانوا کلھم عاقدین فوجب الاجر لھم جمیعا اسی میں ہے یہ صورت کہ متعرف زید تھا اور وہ سب شرکار کا کارکن اور اس نے سب کے لئے اعداد کیا فانہ اذن منھم جمیعا بحکم الاذن ولو فی ضمن العموم الخ اور اگر اعداد سب کی طرف سے نہ تھا زید نے تنہا اپنے لئے کیا اور اس حالت میں ریاست نے اُسے لیا اور اب یہ معاوضہ دیا تو اس کا مالک تنہا زید ہے لانہ ھو العاقد والمنافع لاتتقوم الا بالعقد فلاتکون الا لہ کما فی الھندیۃ والخیریۃ والعقود الدریۃ مگر تا زمانۂ شرکت بقدر حصص شرکار زید کے لئے ملک خبیث ہے لتصرفہ فی ملک غیرہ اس پر لازم ہے کہ اس قدر تصدق کرے یا شرکار کو دے اور یہی اولٰی ہے کما فی الخیریۃ وغیرھا اور ان کے لئے طیب ہوگا لانہ نماء ملکھم اور اگر معد للاستغلال نہ تھی تو کسی شریک کے لئے کوئی معاوضہ یا ست کے ذمے نہ آیا لعدم الاجارۃ صراحۃ ولا دلالۃ جو کچھ دیا وہ محض ہبہ وعطیہ ہے جسے دیا تنہا اسی کا ہے اور تمام وکمال اس کے لئے طیب وحلال ہے لانہ لیس عوضا عن مشترک حتی یحتمل اشتراک الشئ کاعوض فیہ مگر یہ کہ شرکار میں کوئی یتیم ہو تو البتہ اس کے حصے کے قابل بعد اخذ ریاست تا انتہائے شرکت جتنے دنوں وہ نابالغ رہا ہو اس قدر کا حصہ اس یتیم کو دینا واجب ہے لان منافع مالہ کمنافع الوقف مضمونۃ بالاستعمال بلا شرط الاعداد کما فی الدر وغیرہ من الاسفار الغر یہ استثنا صورت ثانیہ میں بھی جاری ہوگا اور قدر حصہ یتیم میں زید تصدق کا اختیار نہ رکھیگا بلکہ یتیم ہی کو دینا واجب واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ:** از بنارس مسجد چوک کہنہ مرسلہ محمد سلیمان ومحمد صاحبان ۲۲ جمادی الاولٰی ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس میں کہ خالد کے پانچ پسر زید بکر عمرو حامد جعفر اور تین دختر ہیں خالد نے مکان مسکونہ بنوایا زید بکر عمرو حسن کی شادی ہوگئی تھی اور بالغ تھے کچھ روپے سے اس کی تعمیر میں خالد کے شریک ہوئے۔ چند سال بعد خالد نے اپنی جائداد منقولہ وغیر منقولہ مکانات واسباب دوکانداری وغیرہ اپنی زوجہ ہندہ کے نام ہبہ کیا اور یہ مکان مسکونہ بھی اس ہبہ نامہ میں درج ہوا ہبہ نامہ کی تحریر کے بعد تین سال تک خالد زندہ رہا مگر جائداد منقولہ و غیر منقولہ پر جس کو وہ ہندہ کے نام ہبہ کر چکا تھا خود قابض رہا خالد کی حیات میں زید بکر عمرو حامد واسطے خورد ونوش کے فی کس پانچ روپے دیتا تھا اور سبھوں کا کھانا یکجائی پکتا جعفر صغیر سن تھا اسی وجہ سے شریک نہ تھا۔ ہر پسر اپنی اپنی آمدنی علیحدہ اپنے پاس رکھتا تھا اور امور خانگی میں خود خرچ کرتا تھا صرف کھانا یکجائی تھا بعد انتقال خالد ہندہ کے زمانہ میں بھی خورد ونوش کا ایسا ہی انتظام رہا۔ اور دکان بلا فہرست اسباب عمرو کے سپرد ہوئی اس شرط پر کہ وہ ایک آنہ فی روپیہ دستوری لیا کرے جب مال فروخت ہو۔ اور وہ حساب کتاب بھی لکھتا رہے۔

تھوڑے دنوں تک عمرو نے حساب کتاب لکھا مگر پھر خود ہی بند کردیا۔ بعد وفات خالد ہندہ کے حیات میں مکان مسکونہ میں تعمیر مزید کی ضرورت ہوئی اور حامد نے کام شروع ہونے میں روپیہ دیا روپے کی کمی عمرو پوری کرتا تھا جنکے تعلق دکان تھی اور اپنی انگریزی بیوپاری بھی کرتا تھا مگر آمدنی دونوں کی یکجا رکھتا تھا اس اثنا میں خاص اپنا روپیہ لگا کر زید نے اپنے لئے بنگلہ اس مکان مسکونہ میں اپنے روپے سے بنوایا جو اب تک قائم ہے ہندہ کے انتقال کے بعد حامد نے ایک بنگلہ اپنے واسطے اس مکان مسکونہ میں اپنے روپے سے بنوایا اور یہ اس روپے کے علاوہ ہے جو کہ حامد نے تعمیر مزید کے شروع کرنے میں دیا تھا دیگر یہ کہ زید کی وفات کے بعد اسکی بیوہ کو دو آنہ فی یوم اب تک دوکان سے جو عمرو کے تعلق ہے ملتا ہے۔ از عمرو کا بیان ہے کہ دکان کے ذمہ قرض بھی ہے مگر خالد وہندہ نے کوئی قرضہ نہیں کیا تھا اب وارثان خالد وہندہ میں نزاع در پیش ہے مکان مسکونہ کس طور پر تقسیم ہوگا۔

(۱) آیا زید۔ وبکر۔ وعمرو۔ کا روپیہ جو جہات خالد وہندہ میں لگا ہے مجرا ہوگا یا نہیں۔ (۲) حامد کا روپیہ اور زید کا بنگلہ جس کا وقوع بعد انتقال خالد مگر ہندہ کی حیات میں ہوا ہے مجرا ہوگا یا نہیں۔ (۳) حامد کا بنگلہ جو بعد وفات خالد وہندہ کے تعمیر ہوا مجرا ہوگا یا نہیں۔ (۴) دختروں کو مکان مسکونہ میں کسقدر حصہ پہونچ سکتا ہے صرف اس قدر مکان میں جو خالد کے انتقال کے وقت تھا یا نئی تعمیر لے کر۔ (۵) عمرو کی دکان کا حساب نہ لکھنے پر کوئی الزام اس پر آسکتا ہے یا نہیں۔ (۶) زید کے بیوہ کو دو آنہ فی یوم جو دکان سے ملتا ہے واپس ہوگا یا نہیں۔ (۷) عمرو کو جو قرضہ دکان مجرا ہوگا یا نہیں۔ فقط بینوا توجروا۔

**الجواب:** جواب سوال اول۔ ان مسائل میں اصل کلی یہ ہے کہ جو شخص اپنے مال سے کسی کو کچھ دے اگر دیتے وقت تصریح ہو کہ یہ دینا فلاں وجہ پر ہے مثلاً ہبہ یا قرض یا ادائی دین ہے جب تو آپ ہی وہی وجہ متعین ہوگی اور اگر یہ کچھ ظاہر نہ کیا جائے تو دینے والے کا قول معتبر ہے کہ وہ اپنی نیت سے خوب آگاہ ہے اگر اپنی نافعیت بتائے گا مثلاً کہے میں نے قرضا دیا یا قرض میں دیا ہبہ مقصود نہ تھا تو اس کا قول قسم کے ساتھ مان لیا جائیگا اور جو اس کے خلاف کا مدعی ہو وہ محتاج اقامت بیّنہ ہوگا مگر جبکہ قرائن و دلائل عرف سے اسکا یہ قول خلاف ظاہر ہو تو نہ مانیں گے اور اسی کو اقامت بیّنہ کی تکلیف دیں گے بکثرت مسائل اسی اصل پر متفرع ہیں مدایات العقود الدریہ میں بزازیہ سے ہے القول قول الدافع لانہ اعلم بجہۃ الدفع فتاوی قاضی خان کتاب النکاح میں ہے دفع الی غیرہ دراھم فانفقھا وقال صاحب الدراھم اقرضتک وقال القابض لابل وھبتنی کان القول قول صاحب الدراھم جامع الفصولین فصل رابع وثلثین میں ہے صدق الدافع بیمینہ لانہ مملک وہیں ہے دفع الی ابنہ مالا فاراد اخذہ صدق انہ دفعہ قرضا لانہ مملک وہیں ہے یصدق المملک لانہ اعرف فقول العالم اولی بان یقبل من قول الجاھل الا فیما یکذب عرفا ہدایہ میں ہے (من بعث الی امرأتہ شیئا فقالت ھو ھدیۃ وقال الزوج ھو من المھر فالقول قولہ) لانہ ھو المملک فکان اعرف بجھۃ التملیک کیف وان الظاہر انہ یسعی فی اسقاط الواجب (الا فی الطعام الذی یؤکل) فان القول قولہا والمراد منہ مایکون مھیأ للاکل لانہ یتعارف ھدیۃ الخ فتح القدیر میں ہے والذی یجب اعتبارہ فی دیارنا ان جمیع ماذکر من الحنطۃ واللوز والدقیق والسکر والشاۃ الحیۃ وباقیہا یکون القول فیہا قول المرأۃ لان المتعارف فی ذلک کلہ ارسالہ ھدیۃ فالظاہر مع المرأۃ لا معہ ولایکون القول لہ الا فی نحو الثیاب والجاریۃ نہر الفائق میں ہے وینبغی ان لایقبل قولہ ایضا فی الثیاب المحمولۃ مع السکر ونحوہ للعرف حاشیہ ابی السعود الازہری علی الکنز میں ہے ینبغی ان یکون القول لہا فی غیر النقود للعرف المستمر رد المحتار میں ہے کذا مایعطیہا من دراھم ودنانیر صبیحۃ لیلۃ العرس ویسمی فی العرف صبحۃ فان کل ذلک تعورف فی زماننا کونہ ھدیۃ پس صورت مستفسرہ میں اگر صراحۃ ثابت ہے کہ زید عمرو وبکر نے یہ روپیہ اپنے باپ کو قرضا دیا تھا تو ضرور واپس ہوگا یا صراحۃ ثابت ہو کہ بطور حسن سلوک وخدمت پدر ہبۃً دیا تھا تو ہرگز واپس نہیں ہوسکتا لتحقق موانع عدیدۃ للرجوع یا ان کے یہاں معمول قدیم رہا ہو کہ جب کبھی ایسے صرف کی باپ کو ضرورت ہوئی ہے بیٹے اس کے شریک ہوئے ہیں اور وہ شرکت ہمیشہ بے قصد واپسی رہی ہے تو قول بقیہ ورثہ کا معتبر ہوگا کہ یہ دینا بھی اسی طرح تھا قرض نہ تھا دینے والے اگر مدعی ہوں کہ اس بار ہم نے قرضا دیا تھا تو اذا انکا کہ ان کا وہ عرف با ہمی اس دعوے کے خلاف ہے بار ثبوت ان کے ذمہ ہے فتاوی خیریہ میں ہے قد قال العلامۃ فی الاسرار ان امرا جلا بان یعلن لہ عمن کذا اولہ

ینطق شیئا فی الاجر وعدمہ ان کان العامل من قبیل من یعمل لہ او للناس مثل ھذا العمل بغیر اجر کان متبرعا اور اگر سب کچھ نہ ہو تو عمرو بکر خود اور زید کے وارثوں کا قول قسم کے ساتھ معتبر ہوگا کہ یہ دینا بطور ہبہ نہ تھا اگر عمرو بکر کہ زندہ ہیں قطعی قسم کھائیں گے اور وارثان زید اپنے علم پر یعنی واللہ ہمیں نہیں معلوم کہ ہمارے مورث زید نے یہ روپیہ اپنے باپ خالد کو ہبۃً دیا تھا کما عرف من الحکم فی الیمین علی فعل الغیر فانہا انما تکون علی العلم لا مع البتات جامع الفصولین میں ہے الوارث یصدق ان الاب اعطاہ بجہۃ الدین لقیامہ مقام مورثہ فیصدق فی جہۃ التملیک اس صورت میں اگر بقیہ ورثۂ خالد مدعی ہبہ ہوں گواہ دیں واللہ سبحانہ وتعالٰی اعلم۔

**جواب سوال دوم:** تحریر سوال سے ظاہر کہ وہ تعمیر مزید سب شرکاء کی رائے سے سب کے لئے ہوئی تو حامد اپنا حصہ نکال کر باقی روپئے کا مطالبہ مطلقاً کرسکتا ہے کہ اگر یہ دینا قرضاً تھا جب تو ظاہر اور اگر بطور ہبہ ہی تھا تاہم دو طرح کا شیوع رکھتا ہے اولاً چند شخصوں کو روپئے ہبہ کرنا ثانیاً اپنے حصے کے ماورا کا ہبہ کرنا کہ اگر بالفرض سب شرکاء نہیں ایک ہی شریک کو باقیوں کے لئے ہبہ کرنا ہوتا جب بھی اپنا حصہ ہبہ سے جدا رہنے کے باعث محتمل قسمت میں مشاع تھا اور اس قسم کا شیوع صدقہ میں بھی جائز نہیں اگرچہ قسم اول یعنی چند شخصوں پر تصدق جائز ہے بخلاف ہبہ کہ اس میں دونوں قسم کا مشاع مفسد ومبطل ہے جبکہ وہ شے صالح تقسیم ہو، درمختار میں ہے تصدق بعشرۃ دراھم او وھبہا لفقیرین صح لان الھبۃ للفقیر صدقۃ والصدقۃ یراد بہا وجہ اللہ تعالٰی وھو واحد فلا شیوع لا لغنیین لان الصدقۃ علی الغنی ھبۃ فلا تصح للشیوع ای لا تملک حتی لو قسمہا وسلمہا صح تنویر میں ہے الصدقۃ کالہبۃ لا تصح غیر مقبوضۃ ولا فی مشاع یقسم ردالمحتار میں ہے فان قلت قدم ان الصدقۃ لفقیرین جائزۃ فیما یحتمل القسمۃ بقولہ وصح تصدق عشرۃ لفقیرین قلت المراد ھنا من المشاع ان یھب بعضہ لواحد فقط[1] فحینئذ ھو مشاع یحتمل القسمۃ بخلاف الفقیرین فانہ لا شیوع کما تقدم[2] اھ واللہ سبحانہ وتعالٰی اعلم۔

**جواب سوال سوم وبقیۂ دوم:** زید وحامد نے زمین مکانِ مشترک میں جو بنگلے اپنے لئے اپنے روپئے سے بنائے وہ خاص انھیں کے ہیں دیگر شرکاء کا ان میں کوئی حق نہیں اگر باقی شرکاء اب قائم رہنا نہیں چاہتے تو مکان وزمین موروث مشترک تقسیم کریں اگر بنگلے کی کل زمین بنگلے ہی کے حصہ میں آکر پڑی جب تو نزاع ہی قطع ہوئی اور اگر وہ کل زمین یا اس کا بعض کسی دوسرے شریک کے حصے میں پڑے تو باہمی رضامندی سے زمین والا اپنی زمین بنگلے والے کے ہاتھ بیع کردے یا بنگلے والا اپنا بنگلہ کل یا بعض زمین والے ہاتھ۔ اور کسی طرح تراضی نہ ہو تو زمین والے کو اختیار ہوگا کہ بنگلہ کل یا بعض جس قدر اس کی زمین میں واقع ہوا اکھڑوادے اور اس کے سبب اگر زمین کو کچھ نقصان قلیل پہنچے تو اس کا تاوان بنگلہ والے سے لےلے اور اگر نقصان سخت کثیر پہنچے کہ زمین کو خراب وبیکار کردے تو اسے اختیار ہے کہ اس قدر عمارت بنگلہ جو اس کی زمین میں ہے اپنی ملک ٹھہرالے اگرچہ صاحب بنگلہ راضی نہ ہو اور اسے اس تعمیر کے وہ قیمت دیدے جو روز واپسی زمین ایسی عمارت کا اس حال میں نرخ ہو جب کہ اس کے گرادینے کا حکم ہولیا ہو اور اس کی معرفت کا طریقہ یہ ہے کہ اگر یہ عمارت گرادی جائے تو جس قدر عملہ ٹوٹ پھوٹ کر بعد گرانے کے نکلے اس کا بھاؤ روز واپسی کیا ہوگا اور گروانے میں کیا مزدوری جائے گی یہ مزدوری اس عملہ کے بھاؤ سے گھٹا کر جو بچے وہ اس دن اس عمارت کی قیمت ہے جس کے گرانے کا حکم ہولیا، درمختار کتاب القسمۃ میں ہے بنی احد الشریکین بغیر

[1] قولہ فقط ناظر الی بعضہ لا الی واحد حتی لو ذھب بعضہ فقط لجماعۃ لم تجز ایضا ولو وھب کلہ لغیر واحد جاز فی الصدقۃ کما لا یخفی ۱۲ منہ

اذن الاٰخر (وکذا لو باذنہ لنفسہ لانہ مستعیر لحصۃ الاٰخر وللمعیر الرجوع متی شاء رملی علی الاشباہ اھ ش) فی عقار مشترک بینہما فطلب شریکہ رفع بنائہ قسم العقار فان وقع البناء فی نصیب البانی فبہا ونعمت والاھدم البناء (او ارضاہ بدفع قیمتہ ط عن الھندیۃ) وحکم الغرس کذٰلک بزازیۃ اھ مزیدا من الشامی ردالمحتار میں ہے اقول وفی فتاوٰی قارئ الھدایۃ وان وقع البناء فی نصیب الشریک قلع و ضمن ما نقصت الارض بذٰلک اھ وقد تقدم فی کتاب الغصب متنا ان من بنی او غرس فی ارض غیرہ امر بالقلع وللمالک ان یضمن لہ قیمۃ بناء او غرس امر بقلعہ ان نقصت الارض بہ والظاہر جریان التفصیل ھنا کذٰلک تأمل اھ **اقول** وکذٰلک تقدم فی کتاب العاریۃ متنا وشرحا حیث قال لو اعار ارضا للبناء والغرس صح ولہ ان یرجع متی شاء ویکلفہ قلعہما الا اذا کان فیہ مضرۃ بالارض فیترکان بالقیمۃ مقلوعین لئلا تتلف ارضہ اھ وھذا اعنی بناء احد الشریکین لایخلو عن احدھما اذ لو بنی بغیر اذن شریکہ کان غاصبا او بہ لنفسہ کان مستعیرا فلا شک فی جریان الحکم المذکور فیہما ھنا ثم ماذکرہ قارئ الھدایۃ محلہ ما اذا کان النقصان قلیلا غیر بالغ حد افساد الارض والتملک محمول علی النقصان الفاحش کما یفیدہ تعلیل الدر بقولہ لئلا تتلف ارضہ وقد نقل المحشی عن السائحانی عن المقدسی فی الغصب تحت قول الدر من بنی او غرس فی ارض غیرہ بغیر اذنہ امر بالقلع والرد وللمالک ان یضمن لہ قیمۃ بناء او شجر امر بقلعہ ای مستحق القلع ان نقصت الارض بہ اھ ما نصہ ای نقصانا فاحشا بحیث یفسدھا اما لو نقصہا قلیلا فیاخذ ارضہ ویقلع الاشجار ویضمن النقصان اھ فبھذا التوفیق تنفتح المرام وتزول الاوھام والحمد لہ ولی الانعام نیز شامی میں ہے ای قیمۃ بناء او شجر امر بقلعہ اقل من قیمتہ مقلوعا مقدار اجرۃ القلع فان کانت قیمۃ المقلوع عشرۃ واجرۃ القلع درھم بقیت تسعۃ خیریہ میں ہے ان وقع بعضہ فی حصتہ وبعضہ فی حصۃ الاٰخر فما وقع فی حصتہ فامرہ الیہ وما وقع فی حصۃ الاٰخر فلہ ان یکلفہ قلعہ یہ سب اس صورت میں ہے جبکہ مکان صالح تقسیم، اور شرکا تقسیم پر راضی ہوں ورنہ اگر بقیہ شرکا اس عمارت کو رکھنا نہ چاہیں تو ڈھادینے سے چارہ نہیں خیریہ میں ہے لایخفی انہ اذا لم یمکن القسمۃ اولم یرضیا بھا تعین الھدم واللہ تعالٰی اعلم۔

**جواب سوال چہارم**: دختریں مکان قدیم سے کہ وقت مرگ خالد موجود تھا ترکہ پدری پائیں گی کہ ہبہ جو خالد نے ہندہ کے نام کیا تھا بوجہ قبضہ نہ دینے کے موت خالد سے باطل ہوگیا اور ترکہ ترکہ خالد ہی ٹھہرا اور اس میں سے جو حصہ ہندہ نے پایا اور نیز تعمیر مزید سے کہ زمانہ ہندہ میں سب شرکا کے لئے ہوئی جس قدر حق ہندہ تھا ان دونوں میں سے ترکہ مادری لیں گی اور اگر زید کے ورثہ میں بہنوں کا کوئی حاجب مثلا بیٹا یا پوتا نہیں تو جو کچھ زید کو ترکہ پدری وہر دو ترکہ مادری سے پہونچا اور اس کا اپنا خاص بنگلہ ان تینوں میں سے میراث برادری کی مستحق ہوگی واللہ تعالٰی اعلم۔

**جواب سوال پنجم**: حساب دکان لکھنا عمرو پر واجب نہ تھا اگر نہ لکھا اس پر کوئی الزام نہ ہوا فی العقود الدریہ من البحر الرائق من تصرفات القیم لایجوز الاخذ علی نفس الکتابۃ ولایجوز الاخذ علی نفس المحاسبۃ لان الحساب واجب علیہ اھ فافادات الکتابۃ لاتجب علیہ حتی جاز لہ اخذ الاجرۃ علیہا فعلم ان الامین فی معاملۃ لایجب علیہ کتابۃ حسابہ وان کان نفس الحساب واجبا علیہ بلکہ یہ قرارداد ہی کہ عمرو بقیہ شرکا میں ہوں کہ عمرو مال بیچے حساب لکھے اور اکنی روپیہ دستوری لے محض ناجائز وحرام ہے کما لایخفی علی الفقیہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**جواب سوال ششم**: خاص ہندہ کے لئے اس کے بیوہ ہونے پر شریکوں کا یہ یومیہ مقرر کرنا ظاہرا بہ نیت ثواب، بطور مواسات بیوہ برادر

ہے اگر ایسا ہی ہے تو ہرگز واپس نہیں ہوسکتا کہ وہ اس حال میں تصدق ہے اور تصدق میں اصلا رجوع نہیں درمختار میں ہے لارجوع فیھا ولو علی غنی
لان المقصود فیھا الثواب لا العوض اور اگر دکان میں جو اس کا استحقاق بذریعۂ ترکہ شوہری ہے اسے حق میں سمجھ کر دیتے ہیں تو اگر اس کا حق
اسی قدر یا اس سے زائد ہے جب بھی رجوع کے کوئی معنی نہیں اور اگر ظاہر ہو کر حق سے زائد پہنچا تو البتہ بقدر زیادت واپس لیا جائیگا فی شرکۃ
العقود الدریۃ سئل فیما اذا کان لکل من زید وعمرو عقار جار فی ملکہ بمفردہ فتوافقا علی ان ما یحصل من ریع العقارین بینھما
نصفین واستمرا علی ذلک تسع سنوات والحال ان عقار زید اکثر ویرید زید مطالبۃ عمرو بالقدر الزائد الذی دفعہ لعمرو بناء علی
انہ واجب علیہ بسبب الشرکۃ المزبورۃ فھل یسوغ لزید ذلک الجواب الشرکۃ المزبورۃ غیر معتبرۃ فحیث کان ریع عقار زید
اکثر تبین ان ما دفعہ لعمرو من ذلک بناء علی ظن انہ واجب علیہ ومن دفع شیئا لیس بواجب علیہ فلہ استردادہ الا اذا دفعہ علی
وجہ الھبۃ واستھلکہ القابض کما فی شرح النظم الوھبانی وغیرہ من المعتبرات واللہ تعالٰی اعلم۔

**جواب سوال ہفتم**: یہ قرضہ کہ عمرو دکان کے ذمے بتاتا ہے اگر یوں ہے کہ اس نے حسب عادت تجار کچھ مال قرضوں مول لیا اور ہنوز زرثمن
ادا نہ کیا یا دکان میں خسارہ واقع ہونے کے سبب ادا نہ ہوسکا تو یہ قرض سب شرکاء کے ذمے حصہ رسد ہوگا اور عمرو کا قول اس بارے میں قسم کے
ساتھ معتبر ہوگا اور اگر یوں ہے کہ عمرو نے سرمایۂ دکان بڑھانے کے لئے کچھ روپیہ قرض لے کر اور مال خریدا تو یہ قرض خاص ذمہ عمرو ہوگا باقی
کو اس سے کچھ تعلق نہیں۔

**تحقیق مسئلہ**: یہ ہے کہ یہ طریقہ جو اکثر ورثا میں معمول ہوتا ہے کہ مورث مرگیا اس کے اموال دیہات دکانات یونہی شرکت پر بلاتقسیم رہتے
ہیں اور منجملہ ورثہ بعض وارث باقیوں کی اجازت ورضامندی سے ان میں تصرف کرتے ہیں شرکت عقد نہیں شرکت ملک ہی ہے کما حققہ فی
العقود الدریۃ وقال فی ردالمحتار ھی شرکۃ ملک کما حررتہ فی تنقیح الحامدیۃ ثم رأیت التصریح بہ بعینہ فی فتاوی الحانوتی اور شرکت
ملک میں ہر شریک دوسرے کے حصے سے اجنبی ہوتا ہے کما صرحوا بہ قاطبۃ وفی الدرالمختار کل من شرکاء الملک اجنبی فی مال صاحبہ لعدم
تضمنھا الوکالۃ مگر یہاں کہ تصرف باجازت ورضائے باقی شرکاء ہے یہ تصرف کرنے والا اپنے حصہ میں اصیل اور باقیوں کی طرف سے وکیل
ہوتا ہے قال فی ردالمحتار یقع کثیرا فی الفلاحین ونحوھم ان احدھم یموت فتقوم اولادہ علی ترکتہ بلاقسمۃ ویعملون فیھا من حرث
وزراعۃ وبیع وشراء واستدانۃ ونحو ذلک وتارۃ یکون کبیرھم ھو الذی یتولی مھماتھم ویعملون عندہ بامرہ وکل ذلک علی وجہ
الاطلاق والتفویض الخ فلاشک فی تحقق معنی التوکیل خصوصا صورت مستفسرہ میں تو صراحۃ بقیۂ شرکاء کی طرف سے عمرو کو تفویض دکان واجازت
اعمال تجارت ہوئی یہی معنے وکالت ہیں اور اس میں یہ شرط قرار پانا کہ جو مال بکے عمرو اکنی روپیہ دستوری لے اگرچہ شرط فاسد ہے کہ شریک کو مال مشترک
میں تصرف کرنے کے لئے اجیر کرنا اصلا جائز نہیں وھذا باجماع من ائمتنا خلافا للامام الشافعی رضی اللہ تعالٰی عنھم ثم ھل ھو
باطل ام فاسد ذکرناہ فیما علقناہ علی ردالمحتار قال فی الدرالمختار لواستأجرہ لحمل طعام مشترک بینھما فلا اجر لہ لانہ لایعمل
شیئا لشریکہ الا ویقع بعضہ لنفسہ فلا یستحق الاجر اھ وقال الامام الاتقانی فی غایۃ البیان قال الکرخی قال محمد وکل شیئ
استأجر احدھما من صاحبہ مما یکون عملا فانہ لایجوز وان عملہ فلا اجر لہ وکل شیئ لیس یکون عملا استأجر احدھما

من صاحبہ فھو جائز وقال شمس الائمۃ البیھقی فی الکفایۃ والاصل ان فی کل موضع لایستحق الاجر الا بایقاع عمل فی العین المشترک لایجوز لانہ لایمکن کما فی نقل الطعام المشترک بنفسہ او دابتہ او غلامہ وکل مایستحق بدون ایقاع عمل فی المشترک یجوز فانہ تجب الاجرۃ بوضع العین فی الدار والسفینۃ والرحی لا بایقاع عمل اھ مگر وکالت شروط فاسدہ سے فاسد نہیں ہوتی بزازیہ میں ہے الوکالۃ لاتبطل بالشروط الفاسدۃ ای شرط کان درمختار میں ہے مایصح ولایبطل بالشرط الفاسد الوکالت الخ تو وہ شرط ہی فاسد و باطل قرار پائی اور وکالت عمرو صحیح وتام رہی۔ عالمگیریہ میں ہے لو قال اشترجاریۃ بالف درہم لک علی شراءک درھم فجینئذ یصیر وکیلا ویکون الوکیل اجر مثلہ ولایزاد علی درھم اور وکیل بالشراء قرضوں خرید سکتا ہے کما نصوا علیہ فی غیر ما مسئلۃ وفی الخانیۃ الوکیل بالشراء اذا اشتری بالنسیئۃ فمات الوکیل حل علیہ الثمن ویبقی الاجل فی حق الموکل بلکہ وکیل تجارت کو موافق معمول تجار قرضوں بیچنے کا بھی اختیار فی الدرالمختار صح بالنسیئۃ ان التوکیل بالبیع للتجارۃ وان کان للحاجۃ لایجوز مگر وکیل کو روپیہ قرض لینے کا اختیار نہیں نہ قرض لینے پر توکیل روا اگر لیگا خود وکیل ہی پر قرض ہوگا فی جامع الفصولین التوکیل بالاقراض جائز لا بالاستقراض الخ وفی ردالمحتار قالوا انما لم یصح التوکیل بالاستقراض لانہ توکیل بالتکدی وھو لایصح الخ ہاں اگر صورت یہ ہوتی کہ بقیہ شرکاء عمرو سے کہتے ہم سب شریکوں کے لئے اتنا روپیہ قرض لے کر سرمایۂ تجارت بڑھاؤ اور عمرو قرض دینے والے سے کہتا کہ ہم سب شرکاء کو قرض دے تو البتہ وہ قرض سب پر ہوتا اور اگر کہتا کہ مجھے ہم سب شرکاء کے لئے قرض دے تو اب بھی خاص عمرو ہی پر ہوتا فی جامع الفصولین الرسالۃ بالاستقراض تجوز ولو اخرج وکیل الاستقراض کلامہ مخرج الرسالۃ یقع القرض للآمر ولو مخرج الوکالۃ بان اضافہ الی نفسہ یقع للوکیل۔ واللہ سبحانہ وتعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

# کتاب الوقف

**مسئلہ** ازمقام کول مانک چوک مسئولہ زوجہ عبدالرشید خاں ۲۲ شعبان ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک کسبی تائبہ کو کچھ جائداد پاک بعوض دین مہر کے ملی ہے یہ اسکے تئیں وقف کیا چاہتی ہے اور متولی خود اپنی حیات میں آپ ہونا چاہتی ہے اور بعد کو دوسرے کو کیا چاہتی ہے آیا یہ وقف کرسکتی ہے یا نہیں مگر اس جائداد میں ایک قید یہ لگی ہے کہ حین حیات اس نے پائی ہے بعد کو جس سے ملی ہے اُسی پر عود کریگی تو اس صورت سے وقف دوامی کرسکتی ہے یا نہیں اور دوامی نہ کرسکے تو حین حیات اپنی وقف کرسکتی ہے یا نہیں اور حین حیات وقف کرکے کسی دوسرے کو متولی کرسکتی ہے یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** جائداد مہر میں دینا ہبۃ بالعوض ہے اور ہبہ بالعوض ابتداءً وانتہاءً ہر طرح بیع ہے اور بعد وفات شرط واپسی شرط فاسد ہے اور بیع شروط فاسدہ سے فاسد وحرام ہوجاتی ہے اُس کا فسخ کرنا بائع ومشتری دونوں پر فرض ہوتا ہے اور اُن میں کسی کے مرنے سے یہ حکم فسخ زائل نہیں ہوتا اگر نہ فسخ کریں تو گنہگار رہتے ہیں اور عقد فاسد سے جو جائداد خریدی جائے مشتری اگرچہ بعد قبضہ اُس کا مالک ہوجاتا ہے مگر وہ ملک خبیث ہوتی ہے اُسکا ازالہ واجب ہوتا ہے۔ علماء کو اختلاف ہے کہ اسی حالت پر اگر مشتری اُسے وقف کردے تو وقف صحیح ولازم ہوجائے گا صرف واقف کے ذمہ عقد فاسد کو فسخ نہ کرنے کا گناہ رہے گا جو بے توبہ نہ جائے گا یا وقف ہی مسلّم نہ ہوگا بلکہ توڑ دیا جائے گا اور وہ شے بائع یا اُس کے ورثہ کو واپس دی جائے گی جب تک واقف نے اُس میں تعمیر وغیرہ کی زیادت سے حق فسخ کو زائل نہ کردیا ہو درمختار و ردالمحتار و منح الغفار وغیرہا میں قول اول اختیار کیا اور اصح اور ظاہر الروایۃ قول ثانی ہے کما حققنا کل ذلک فیما علقنا علی ردالمحتار من اول کتاب الوقف فراجعہ فانہ مھم بہرحال اس وقف میں عورت کے لئے خیر نہیں بلکہ اُس پر لازم ہے کہ وہ عقد یعنی معاوضہ مہر میں جائداد کا لینا فسخ کرے اور از سر نو وارثان شوہر سے مہر کا مطالبہ کرے اگر ادا کردیں فبہا ورنہ اس جائداد سے وصول کرے اور اگر سمجھے کہ یوں نہ ملے گا اور مقدار مہر قیمت جائداد سے زائد یا مساوی ہو تو مذہب مفتی پر بطور خود اس جائداد کو اپنے مہر میں لے لے وھی مسئلۃ الظفر بخلاف جنس الحق وقد حققنا فی ردالمحتار وان الفتوی الآن علی جواز الاخذ یوں مالک ہوکر وقف تام ابدی کرے وقف کسی وقت خاص تک مقید نہیں ہوسکتا لان من شرطہ التابید واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از مارہرہ مطہرہ مرسلہ حضور میاں صاحب قبلہ ۱۹ ربیع الآخر ۲۳ھ

زید اپنی جائداد مقبوضہ مملوکہ کو وقف کیا چاہتا ہے مگر جائداد پر قرضہ ہے تو بغیر ادائے قرضہ وقف ہوسکتی ہے یا نہیں اور اگر وقف میں یہ قید لگادیں کہ وقف بالفعل صحیح ہوجائے اور نفاذ اس کا بعد ادائے قرض کے سمجھا جائے تو صحیح ہوجائے گا یا بعد ادائے قرضہ ہی صحیح ہوگا۔

**الجواب** عرف عوام میں جائداد پر قرضہ ہونے کے دو معنی ہیں ایک یہ کہ جائداد رہن ہو مرتہن کے قبضہ میں دیدی گئی ہو دوسرے

جسے وہ مکفول و مستغرق کہتے ہیں کہ جائداد قبضۂ مالک ہی میں رہے مگر وہ دائن کو لکھ دے کہ یہ تیرے دین میں مکفول ہے تا ادائے دین کہیں بیع ہبہ وغیرہ انتقالات نہ کئے جائیں گے۔ یہ صورت ثانیہ تو شرعاً محض باطل وبے اثر ہے کہ مال کو کسی کے حق میں اُسکے استیفاء کے لئے محبوس کردینا رہن ہے اور رہن بے قبضہ تمام نہیں ہوسکتا قال اللہ تعالٰی فرھٰن مقبوضۃ اگر یہی صورت ہے جب تو وقف بلاشبہ صحیح وتام ونافذ ہے اگرچہ قرضہ ادا نہ کرے نہ آئندہ ادائے قرض کے لئے اُس کے پاس کچھ مال بچے اگرچہ اُس نے وقف میں یہ نیت بھی رکھی ہو کر دائن کا دین مارا جائے اگرچہ وہ اس نیت فاسدہ سے سخت گنہگار ہوگا مگر وقف میں کچھ خلل نہیں کہ جب وہ جائداد رہن نہیں تو قرض اُسکی ذات پر ہے نہ کہ جائداد پر۔ جائداد میں اُس کے تصرفات مالکانہ بلا مانع نافذ ہیں اور اگر صورت اولٰی ہے یعنی جائداد قبضۂ مرتہن میں بسپرد کردی تو اب دو صورتیں ہیں اگر اُسکے پاس اور مال قابل ادائے قرض موجود ہے تو اب بھی وقف قبل ادائے قرض صحیح وتام ونافذ ہے حاکم اُس پر جبر کرے گا کہ اپنے دوسرے مال سے قرض ادا کرے مگر وقف کو ہاتھ نہیں لگا سکتا اور اگر اور مال نہیں تو اس صورت میں البتہ وہ وقف برقرار نہ رہے گا حاکم اُسے باطل کرکے جائداد قرض میں بیع کردے گا یونہی اگر مدیون مذکور مرجائے تو انھیں دونوں صورتوں پر لحاظ ہوگا اور جائداد موجود ہے تو اُس سے ادائے قرض کرینگے اور وقف صحیح رہے گا ورنہ توڑ دیا جائے گا ردالمحتار میں ہے فی الاسعاف وغیرہ لووقف المرھون بعد تسلیمہ صح واجبرہ القاضی علی دفع ماعلیہ ان کان موسرا وان کان معسرا ابطل الوقف وباعہ فیما علیہ اھ وکذا لومات فان عن وفاء عاد الی الجھۃ والا بیع وبطل الوقف کما فی الفتح بخلاف وقف مدیون صحیح فانہ یصح ولو قصد بہ المماطلۃ لانہ صادف ملکہ کما فی انفع الوسائل عن الذخیرۃ قال فی الفتح وھو لازم لاینقضہ ارباب الدیون اھ ملخصا واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از قصبہ ٹانڈہ ضلع فیض آباد محلہ چھجہ پور مرسلہ حافظ یار محمد صاحب ۲۶ ربیع الآخر ۱۳۲۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک زمانہ گزرا کہ زید نے ایک عالیشان پختہ مسجد چوک کے بیچ میں تیار کرائی اور گرد اُسکے چوطرفہ دکانیں بنوائیں اور دکانوں کے محاصل کو ہمیشہ اپنے ذاتی تصرف میں رکھا بعد انتقال زید کے یہ دکانیں بھی مثل اور جائداد کے ارثاً اُسکے اولاد کو ملیں اور ایک مدت تک یہ سلسلہ قبضے کا اُسکے خاندان میں جاری رہا یعنی دکانوں کی آمدنی اور کرایہ سے خاندان زید کی اوقات بسر ہوتی رہی اور مسجد کے متعلق وہ آمدنی نہ تھی بعد ایک مدت دراز کے اُن دکانوں کا وارث یعنی خالد نے بسبب افلاس کے اُن دکانوں کو عمرو وبکر کے ہاتھ فروخت کر ڈالا اب عمرو وبکر چاہتے ہیں کہ ان دکانوں کو واسطے اجرائے مدرسہ اسلامی کے مسلمانوں کے نام وقف کردیں کہ دینی مدرسہ جاری ہو اور مسجد کی ترمیم وقتاً فوقتاً ہوتی رہی دریافت طلب یہ امر ہے کہ وقف جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب** جبکہ صورت واقعہ یہ ہے اور اُن دکانوں کا وقف مسجد ہونا ثابت نہیں بلکہ ملک ومیراث زید ہونا ثابت ہے تو عمرو وبکر کہ وارث شرعی سے بروجہ شرعی مشتری ہوئے اگر وہ مسجد ومدرسہ دینیہ اسلامیہ کے نام انھیں وقف کرینگے (جسمیں تعلیم دین متین مطابق مذہب اہل سنت وجماعت ہو اور اُس کے مدرسین واراکین وہابیہ یا روافض یا غیر مقلد یا نیچری وغیرہم ضالین نہ ہوں) تو اُن کے لئے اجر عظیم وصدقہ جاریہ ہے سالہا سال گزر گئے ہوں قبر میں اُن کی ہڈیاں بھی نہ رہی ہوں اُن کو بعونہ تعالٰی تا بقائے مسجد ومدرسہ وجائداد برابر ثواب پہنچتا رہے گا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں اذا مات الانسان انقطع عملہ الامن ثلث صدقۃ جاریۃ اوعلم ینتفع بہ او ولد صالح یدعولہ

رواہ مسلم فی صحیحہ والبخاری فی الادب المفرد وابوداؤد والترمذی والنسائی عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ وفی الباب احادیث کثیرۃ شہیرۃ واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ** مسئولہ احمد حسن طالب علم بنگالی بروز دوشنبہ ۲۵ ربیع الاول شریف ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص نے برائے منفعت عوام ایک تالاب بنوایا اور اسے وقف کردیا اور اس کے زمانہ حیات میں لوگ عام طور سے تاریخ معینہ پر شکار کرتے اور ہمیشہ غسل وغیرہ کرتے جیسا کہ تمام تالابوں سے نفع حاصل کیا کرتے ہیں بعد اُس کی موت کے بھی عرصہ تک یہی طریقہ جاری رہا پھر ایک مدت کے بعد ایک غیر شخص نے جو اس کے خاندان سے بھی نہیں ہے اپنے زمیندار کے بندوبست میں اپنی جانب منسوب کرلیا اب اس نے اپنے واسطے اس تالاب کو مخصوص کرلیا اب دوسرا شخص کسی قسم کا فائدہ نہیں اٹھا سکتا تو اس بارے میں کیا حکم ہے آیا اس کا قبضہ صحیح ہے یا نہیں اور کیا ہونا چاہئے۔

**الجواب** اگر حالت یہ ہے جو سوال میں مذکور ہوئی تو اُس کا قبضہ باطل ہے شکار کرنا کوئی قربت نہیں نہ تفریح کا نہانا تو اس تالاب کے وقف ہونے میں کلام ہے بخلاف حوض مساجد کہ وضو کے لئے وقف ہے ظاہراً وہ وارثان بانی کی ملک ہے جیسا وہ ہونا چاہیں واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ حاجی سیٹھ محمد اعظم صاحب از راندیر متصل سورت مہتمم مدرسہ بریلی ۱۶ شعبان ۱۳۳۱ھ

جناب مولانا صاحب آپ نے جو جواب روانہ فرمایا بندہ کو بتاریخ ۲۵ مئی روز جمعرات کو ملا بہت خوب ہے مگر دریافت طلب یہ ہے کہ مسجد کی آمد سے جو ملکیت خریدی گئی ہو وہ بھی در وقف گنی جائے کہ نہیں اور جب وہ وقف گنی جائے اُسکے بیع کرنے کو حاکم کی منظوری کی ضرورت ہے کہ نہیں کیونکہ جو خریدنے والا ہو وہ کیا جانتا ہے کہ یہ وقف شدہ ملکیت کی آمد سے خرید کرکے وقف کی ہوئی ہے لہذا جو حاکم کی منظوری ہو تو کسی طور کا خوف نہ رہے نہ خریدنے والے کو نہ بیچنے والے کو اور نہ غبن وتلف کا کوئی اندیشہ باقی رہے اور بعد میں کوئی مہتمم کو کسی طرح کا کوئی الزام نہ دے سکے اور نہ کوئی رائے لے تو بالکل خراب ہوتا ہے وہ تو مسجد کے روپوں سے مدرسہ کھولنا جواز بتاتے ہیں اور دبانے کے خیال سے ان کو بعض اہل دول کے رائے بموجب فتوی دیتے ہیں

**الجواب الملفوظ** متولی نے زر وقف سے جو زمین یا جائداد وقف کیلئے خریدی وہ وقف نہیں ہوجاتی اُسکی بیع جائز ہے کتابوں میں جزئیہ کی تصریح ہے ہاں بیع کیلئے ایسا ذریعہ اطمینان ضرور ہے جسمیں کسی کے تغلب کا احتمال نہ رہے قاضی شرع تو یہاں کوئی نہیں اہل محلہ وعالم دیندار و مسلمانان متدین کی دینداری سے یہ کام ہو درمختار میں ہے اشتری المتولی بمال الوقف دارا للوقف لاتلحق بالمنازل الموقوفۃ ویجوز بیعھا فی الاصح واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** بحضور عظیم البرکت اعلٰحضرت مدظلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ آج غریب اللہ صاحب تشریف لائے ہیں فرماتے ہیں کہ مسماۃ سمی طوائف جس کی عمر اس وقت تخمیناً ۵۰ برس کی ہے ۱۹ برس ہوئے میاں ناصر صاحب کی مرید ہو کر تائب ہوئی کرایہ دکانات سے گذر کرتی ہے خواہش اس کی یہ ہے کہ جائداد تیس چالیس روپیہ ماہانہ کے وقف کرنا چاہتی ہے اور حج کو جانا چاہتی ہے جس جائداد کا تاحیات خود اور بعد کو مدرسہ مالک ہے اسمیں حضور کیا فرماتے ہیں۔ کمترین قادر علی محرر مدرسہ ۴ جمادی الآخر ۱۳۳۸ھ

**الجواب** وہ جائداد اگر اُسکی اسی حرام کمائی کی ہے تو اس کا طریقہ صرف یہی ہوسکتا ہے کہ وہ کسی محتاج پر تصدق کرے اور وہ محتاج بعد قبضہ اپنی طرف سے یوں وقف کرے کہ تاحیات سمی اس سے مستفید ہوسکے بعد مدرسہ اور اسکے لئے دفع اعتراض مخالفین کے واسطے ضرور ہے کہ پہلے وہ ایک

ہبہ نامہ اُس محتاج کے نام تصدیق کرائے جس کا یہ مضمون ہو کہ یہ جائداد وجہ حرام سے ہے اور اب میں نے توبہ کی ہے اور شرع مطہر اس کے تصدق کا حکم فرماتی ہے لہذا میں نے فلاں کو بطور تصدق اس کا مالک مستقل کیا اور پورا قبضہ اسے دیدیا اس کے بعد وہ محتاج وقفنامہ تصدیق کرائے کہ از انجا کہ مسماۃ فلانہ نے امتثال حکم شرع کے لئے یہ جائداد بطور تصدق میری ملک کر دی اور میں نے قبضہ کر لیا اور اب یہ مال شرعاً طیب ہو گیا میں چاہتا ہوں کہ اسے کار خیر میں صرف کرکے ثواب حاصل کروں اور مسماۃ کو بھی فائدہ پہنچاؤں لہذا میں نے اسے تاحیات مسماۃ اُس پر اور اُس کے بعد مسجد مدرسہ پر وقف صحیح شرعی کیا باقی عبارتیں کاغذ میں حسب دستور ہوں۔

**مسئلہ** کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص نے ۲۹ جنوری سنہ ۱۷ء کو اپنی کل جائداد جس پر بار کفالت بھی تھا باظہار بار کفالت وقف عند اللہ کی اور وقف نامہ تحریر کرکے اُسمیں متولی اپنی زوجہ کو لکھایا بعدہ ۳۱ جنوری سنہ ۱۷ء کو ایک تتمہ متعلق وقف نامہ مذکور بخیال اسکے کہ زمینداری جو وقف نامہ میں وقف بھی اُسکی نمبرداری کے لئے خواستگار دوسرا شریک ہو کیونکہ عورت بموجب قانون انگریزی بمقابلہ مرد کے نمبردار نہیں ہوسکتی ہے تتمہ مذکور لکھا اور اسمیں عبارت حسب ذیل درج کی

چونکہ میں نے بذریعہ دستاویز وقف نامہ مورخہ ۲۹ جنوری سنہ ۱۷ء کو اس کل جائداد منقولہ و غیر منقولہ دس بارہ روپیہ کو وقف کرکے تکمیل دستاویز مذکور کے بذریعہ تحریر و رجسٹری کے کرادی ہے اُس دستاویز میں سہو کاتب سے کسی سبب یہ بات لکھنے سے باقی رہگئی ہے کہ تمام جائداد مندرجہ وقف نامہ متذکرہ بالا کی بابت میں شرائط کی پابندی اُسمیں درج ہے اُسکا عمل درآمد اور پابندی شرائط میرے مرنے کے بعد عمل پذیر ہوگی جب تک میں معر بقید حیات زندہ ہوں اُسوقت تک میں معر مالکانہ قابض اور متصرف رہوں گا مع تتمہ دستاویز وقف نامہ مورخہ ۲۹ جنوری سنہ ۱۷ء کی بابت لکھدیا کہ سند ہو۔ بعدہ ۱۸ دسمبر سنہ ۱۹۱۹ء کو ایک تتمہ دوسرا اور لکھا اور اسمیں حسب ذیل عبارت تحریر کی کہ تتمہ دستاویز مورخہ ۳۱ جنوری سنہ ۱۷ء جو بابت دستاویز مورخہ ۲۹ جنوری سنہ ۱۷ء کے لکھایا تھا اُس تتمہ دستاویز کے سطر ج کے آخر میں لفظ مقر کے بعد بوجہ سہو کتابت کے عبارت ذیل تحریر ہونے سے رہگئی ہے وہ عبارت ذیل مذکور تتمہ مذکور یعنی دستاویز تتمہ مذکور مورخہ ۳۱ جنوری سنہ ۱۷ء مذکور کا جزو متصور ہو کر پڑھی جاوے۔

"واقف منتظم بشرائط مندرجہ وقف نامہ بحیثیت متولی ۲۹ جنوری سنہ ۱۷ء" لہذا یہ تتمہ بطور درست اور تتمہ ۳۱ جنوری سنہ ۱۷ء متصور ہو اسکے بعد پسر واقف نے کل جائداد واقف پر سنہ ۱۹ء میں قبضہ متولی سابق کو دیدیا۔ اب سوال یہ ہے کہ وقف نامہ جائز ہے یا نہیں اور وقف اگر جائز ہے تو وہ سنہ ۱۹ء کے تتمہ سے مانا جائے گا یا سنہ ۱۷ء کے وقف نامہ سے اور تتموں سے تو کوئی اثر وقف پر نہیں پڑتا۔ دوسرا سوال یہ ہے کہ درمیانی امور کے بابت واقف بحیثیت متولی مانا جائے گا یا مالک کی حیثیت اُسکی ہوگی۔ تیسرا سوال یہ ہے کہ اگر کوئی شخص وقف کردے اور متولی کو قبضہ نہ دے اور خود ہی واقف اپنا قبضہ رکھے تو اُس حالت میں کیا وقف ناجائز ہے یا جائز۔

**الجواب** وقف صحیح ہوگیا اور پہلا تتمہ جس کا حاصل یہ ہے کہ وقف کا عملدرآمد اُسکے مرنیکے بعد ہوگی زندگی بھر وہ مالکانہ قابض رہے مردود ہے وقف صحیح ہو جانے کے بعد اُسمیں کسی تبدیلی کا اصلا اختیار نہیں اور دوسرا تتمہ جس کا حاصل یہ ہے کہ وقف نامہ میں جسے متولی کیا تھا اُسکی جگہ خود متولی رہنا چاہتا ہے یہ اُسکے اختیار کی بات ہے اُسے معزول کرکے آپ متولی ہوسکتا ہے درمختار میں ہے للواقف عزل الناظر مطلقا بہ یفتی ردالمحتار میں ہے ای سواء کان بجنحۃ اولا وسواء کان شرط لہ العزل اولا واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ازمقام چندوسی ضلع مرادآباد محلہ سنبھل دروازہ مسئولہ عبداللہ لوہار

کہ میفرمایند علمائے دین دریں مسئلہ زید نے ایک منزل دوکان واقع چندوسی پرگنہ بلاری میں ۱۹۰۴ء میں فی سبیل اللہ وقف کی اور یہ وقف نامہ رجسٹری شدہ تحریر کردیا ہے اسکے دوماہ بعد ایک وصیت نامہ زید نے اور تحریر کردیا کہ میرا ارادہ بیت اللہ شریف جانے کا ہے اگر میں زندہ واپس آگیا تو میں مالک ہوں اور بعد انتقال میرے کے میری عورت مسماۃ عدیا اور میرا پوتا علی حسین مالک ہے زید کا انتقال بیت اللہ شریف جاتے وقت راستہ میں ہوگیا اور اسکے بعد پوتا علی حسین بھی مرگیا تو اسکی بیوی عدی باقی رہی اُس نے یہ جائداد کفالت کردی کفالت کے ایک سال بعد عدی عورت کا بھی انتقال ہوگیا تو اُسکے پوتا علی حسین کا والدامر نے یہ جائداد بیع کردی اور اسکا روپیہ اسی نے صرف کرلیا اور چوہدری محلہ ہے انہوں نے بیع نامہ پر دستخط کردئے اور اُسکے بعد خریدار نے اسکو تعمیر کرلیا خریدار کو وقت بیع اور وقت تعمیر کے یہ معلوم ہوا تھا کہ یہ جائداد فی سبیل اللہ وقف ہے اہل محلہ کو جب معلوم ہوا کہ اس میں کا ایک شخص کہ جسکی وقف نامہ پر گواہی نہیں ملا اور اُسی نے کہا کہ تو کوشش کرکے عدالت سے اُسکی نقولیں حاصل کرینگے تو معلوم ہوگا اور مالک خریدار کا یہ بیان ہے کہ میرا روپیہ بیع وتعمیر کا دلوادیا جائے تو میں قبضہ چھوڑ دونگا۔ اور اب امر جس نے فروخت کیا ہے وہ کہتا ہے کہ میں مالک تھا فروخت کردیا۔ اب ہماری شریعت مطہرہ کا اس بارے میں کیا حکم ہے۔

**الجواب** جب وہ دوکان وقف ہوچکی تھی تو اُسکی نسبت زید کو وصیت کرنے کا کوئی اختیار نہ تھا۔ نہ عورت کو مکفول کرنے کا نہ عمرو کو اُسکے بیچنے کا یہ سب باطل محض ہوگئے۔ مشتری پر فرض ہے کہ اُسے فوراً چھوڑ دے اپنا روپیہ عمرو سے لیلے روپے نہ ملنے تک قبضہ رکھنے کا مشتری کو کوئی اختیار نہیں ایک منٹ کے لئے قابض رہنا اُس پر حرام ہے اس نے جدید کرلی ہے تو اُسے اکھیڑلے اور اگر مسلمان اسے عملے کی قیمت ادا کرکے عملہ وقف کیلئے کرلیں تو بہتر واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ازضلع بریلی موضع بلیا

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں کہ ایک شخص موضع بلیا میں امام باڑے کے بارے میں یہ کہتا ہے کہ میرا مکان ہے اور اُسمیں بیل باندھنے لگا اور زمیندار خود کہتے ہیں کہ تم لوگ اپنا تیوہار کرلو لیکن ان لوگوں نے زمیندار کو ۵، روپیہ دیکر اسکو اپنے بس میں کرلیا اور وہ کہتے ہیں کہ ہم دینداری کے شریک نہیں ان کا کیا انتظام کیا جائے۔

**الجواب** امام باڑہ وقف نہیں ہوسکتا وہ جس نے بنایا اُسیکی ملک ہے اُسے اختیار ہے اسمیں جو چاہے کرے وہ نہ رہا تو اُسکے وارثوں کی ملک ہے انھیں اختیار ہے اور تعزیہ داری کو اگر کسی نے دینداری کہا اور اُس نے اسکی شرکت سے انکار کیا تو کچھ بیجا نہ کیا کہ تعزیہ داری ناجائز ہے اسمیں شرکت جائز نہیں۔ یہی اس سوال سے ظاہر ہے اور وہ معنی کہ میں اسلام کے شریک نہیں مسلمان ہرگز مراد نہ لیگا ہاں اگر ثابت ہوجائے کہ کسی کلمہ گو نے اسلام کی شرکت سے انکار کیا تو وہ ضرور کافر ہوجائے گا مگر یہ معنی یہاں سے مفہوم نہیں واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ عزیز الحسن قادری رضوی از قصبہ پھپھوند ضلع اٹاوہ محلہ اونچا ٹیلہ ۱۲ ذیقعدہ ۱۳۳۵ھ

ہندہ سنی حنفی پابند صوم وصلوۃ جو پندرہ بیس برس ہوئے کہ اپنے مادری پیشہ کسب سے توبہ کرچکی۔ اپنی مقبوضہ کل جائداد واملاک جو اُسکی ماں اور نانی کی متروکہ اور اُن کو ان کے آشناؤں کی ہبہ کی ہوئی ہے مدرسہ دینیہ کی تعلیم میں یا اُسکے یتیم ومفلس طلبہ کی خورد ونوش کی صرف میں لانے کی غرض سے وقف کرنا چاہتی ہے پس سوال حضرات مفتیان شرع شریف سے یہ ہے کہ منتظمین مدرسہ کو یہ جائداد اپنے قبضہ میں لاکر اُسکے محاصل کو ہندہ کی خواہش کے موافق

صرف میں لانا شرعاً جائز ہے یا نہیں بینوا توجروا

**الجواب** جو روپیہ بعوض زنا وغنا حاصل کیا مثل غصب حرام مطلق ہے کہ کسی طرح اسکی ملک نہیں ہو سکتا اور وہ جائدادیں جو آشناؤں نے زانیات کو ہبہ کیں وہ ہبہ بھی محض باطل ہے وہ اصل دینے والوں کی ملک پر رہیں ان کی ملک میں نہیں آسکتیں قنیہ و درمختار میں ہے مایدفعہ المتعاشقان فھو رشوۃ ہاں جو جائداد زانیہ نے خریدی ہو اور اُسکے شرا میں عقد و نقد دونوں زر حرام پر جمع نہ ہوئے ہوں مثلاً روپیہ پیشگی دیکر کہا کہ اس روپے کے عوض جائداد دیدے بائع نے اُسکے عوض کر دی یہ تو حرام پر عقد ہوا اور وہی روپیہ زرثمن میں دیا گیا یہ حرام کا نقد ہوا دونوں جمع ہو گئے اس صورت میں بھی وہ جائداد اُن کی ملک نہ ہوگی ہاں اگر زر حرام پر عقد و نقد دونوں جمع نہ ہوئے ہوں مثلاً جائداد خریدی اس وقت ثمن کی تعیین خاص مال حرام سے نہ تھی نہ وہ دکھایا گیا نہ پیشگی دیا گیا مطلق روپے کے بدلے خریدی تو یہ جائداد اس خریدنے والے کی ملک صحیح و حلال ہو جائے گی اب زرثمن اس حرام مال سے ادا کیا گیا تو یہ گناہ ہوا اور بائع کو اس کا لینا حرام تھا مگر جائداد اسکی ملک میں آگئی اسی طرح جو کچھ ان کو اجرت و رشوت کے علاوہ ناچ گانے میں بطور انعام دیا جاتا ہے جسے بیل کہتے ہیں وہ ان پر حرام نہیں کما نص علیہ فی الھندیۃ غرض جن صورتوں میں جائداد اسکی ملک ہے اُسے وقف کر سکتی ہے اور مہتمان مدرسہ اُسے لے سکتے ہیں اور جس صورت میں جائداد اُس کی ملک نہیں وہ اُسے وقف نہیں کر سکتی نہ اُسکے وقف کئے وقف ہو۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ وہ یہ جائداد کسی فقیر محتاج مسلمان کو ہبہ کر کے قابض کرا دے اگرچہ اپنے کسی عزیز قریب مثل ماں بہن وغیرہ کو اور وہ وقف کر دے یا یہ اُس سے خرید کر اگرچہ ایک پیسے کو یا اُس سے اپنے نام ہبہ کرا کے قبضہ میں کر کے خود وقف کر دے اب یہ وقف صحیح ہوگا اور مدرسہ میں اُسکا صرف حلال۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از نگینہ ضلع بجنور متصل مسجد کھجور والی مکان حکیم مبارک حسین صاحب مرسلہ صوفی حاجی محمد ابراہیم صاحب ۲۴ رمضان المبارک ۱۳۳۱ھ

جنازہ کے اوپر جو چادر نئی ڈالی جاتی ہے اگر پرانی ڈالی جائے تو جائز ہے یا نہیں اگر کل برادری کے گردوں کے اوپر ایک ہی چادر بنا کر ڈالتے رہا کریں تو جائز ہے یا نہیں اُسکی قیمت مُردہ کے گھر سے یعنی قلیل قیمت لیکر مقبرہ قبرستان یا مدرسہ میں لگانی جائز ہے یا نہیں اور چادر مذکور اونی یا سوتی بیش قیمت جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب** نئی ہو یا پرانی یکساں ہے ہاں مسکین پر تصدق کی نیت ہو تو نئی اَوْلٰی اور اگر ایک ہی چادر معین رکھیں کہ ہر جنازے پر وہی ڈالی جائے پھر رکھ چھوڑی جائے اسمیں بھی حرج نہیں بلکہ اسکے لئے کپڑا وقف کر سکتے ہیں درمختار میں ہے صح وقف قدر وجنازۃ وثیابھا طحطاوی و ردالمحتار میں ہے جنازۃ بالکسر النعش وثیابھا مایغطی بہ المیت وھو فی النعش اور بیش قیمت بنظر زینت مکروہ ہے کہ میت محل تزین نہیں اور خالص بہ نیت تصدق میں حرج نہیں کحلال الھدی۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ آفتاب الدین از مدرسہ منظر اسلام

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہندو زمیندار اپنی زمین مسجد کے لئے وقف کرے تو یہ وقف ہماری شریعت میں معتبر ہے یا نہیں اور اُس مسجد میں نماز جمعہ اور نماز پنجگانہ پڑھنا جائز ہے یا نہیں

**الجواب** مسجد کے لئے ہندو کا وقف باطل ہے لانہ لیس قربۃ فی دینہ الباطل اگر یونہی مسجد بنا لیں گے اسمیں نماز ہو جائے گی اور جمعہ بھی ہو جائے گا اگر شہر یا فنائے شہر میں ہو اذ لایشترط لھا المسجد مگر مسجد میں پڑھنے کا ثواب نہ ملے گا۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از موضع ڈیلاہی ڈاکخانہ لہریا سرائے ضلع دربھنگہ مرسلہ محمد عبد الجلیل خاں صاحب ۱۲ رجب ۱۳۳۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید اپنی کچھ زمین مملوکہ کو وقف کرنا چاہتا ہے اُس زمین کی آمدنی دو قسم کی ہے کچھ نقدی تحصیل ہے اور زیادہ حصہ آمدنی کا بذریعہ تاڑ و کھجور ہے یعنی جسقدر تاڑ و کھجور اس زمین میں ہیں سال بسال رعایا کے ساتھ بندوبست کئے جاتے ہیں رعایا مدت معینہ تک فائدہ اس سے اٹھاتے ہیں اور اُس مدت تک کیلئے مالک نے جو کچھ زر مقرر کیا ہے اسکو ادا کرتے ہیں اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ زمین مذکورہ موصوفہ بصفت مسطورہ کو زید وقف شرعاً کرسکتا ہے یا نہیں۔

**الجواب** زمین وقف کرسکتا ہے کہ اُسمیں کوئی معصیت نہیں اور تاڑ و کھجور تاڑی اور سیندھی نکالنے کے لئے اجارہ پر دینی حرام و باطل ہے وہ نہ بعد وقف جائز ہو نہ اب جائز ہے واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از علیگڈھ بازار موتی مسجد مرسلہ علی الدین سوداگر پارچہ ۲۹ رجب ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ (۱) اگر کوئی قطعہ کسی خاص شخص یا قوم کی پرورش کے لئے وقف خاص ہو لیکن اسمیں کچھ آمدنی ہو اور اُس پر صدہا برس سے عام اہل اسلام اپنے مردہ دفن کرتے ہوں جنکی ہزارہا قبور و بکثرت خطیرہ و مقبرہ و متعدد مساجد و چاہات موجود ہوں اور ہنوز یہ عمل جاری ہو تو وہ اراضی وقف عام مانی جاوے گی یا نہیں (۲) کیا اراضی موقوفہ مذکورہ کے کسی متولی کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ کسی مسلمان کو مردہ دفن کرنے و مسجد و چاہ و خطیرہ بنانے سے روک دے (۳) اگر منجملہ تین متولیوں کے جو کسی موقوفہ قبرستان کے ہوں دو مرد متولی زید کو مردہ دفن کرنے و مسجد و چاہ تعمیر کرنے کی اجازت دیدیں اور وہ اس پر عمل کرکے مردہ دفن کرا دے اور مسجد و چاہ بھی تعمیر کرادی مگر تیسری عورت متولیہ اس پر رضامند نہ ہو تو کیا دو مرد متولیوں کی اجازت کافی مانی جاوے گی (۴) کیا تیسری متولیہ کو جو اجازت میں شامل نہیں ہے شرعاً یہ حق حاصل ہے کہ وہ مقبرہ و مسجد و چاہ تعمیر شدہ کو توڑوا دے (۵) کیا موقوفہ قبرستان میں کوئی شخص بہ اجازت متولیوں کے منجملہ تین کے مردہ دفن کرنے و مسجد و چاہ تعمیر کرنے کے لئے کوئی خاص حصہ مخصوص کرسکتا ہے اور تیسری متولیہ جو اجازت میں شامل نہیں ہے وہ مخصوص کرنے کی مانع ہوسکتی ہے۔

**الجواب** جبکہ صدہا سال سے عام مسلمان بلا نکیر اس زمین میں مساجد و چاہ و قبور بناتے آئے ہیں تو وہ ضرور وقف عام ہے کس دلیل سے کہا جاتا ہے کہ کسی قوم خاص پر وقف تھا ایسی حالت میں کسی متولی کو اختیار نہیں کہ سنی مسلمان کو اُسمیں دفن کرنے یا مسجد یا کنواں بنانے سے روکے خواہ یہ روکنے والا مرد ہو یا عورت ہو اور اگر دلیل صحیح شرعی سے ثابت ہو کہ حقیقۃً وہ زمین کسی قوم خاص پر وقف ہے اور عام لوگوں نے صدہا سال سے اُسمیں ظالمانہ غاصبانہ تصرفات کر رکھے ہیں جس کی امید ہرگز کسی طرح نہیں تو البتہ ہر متولی اُسمیں خلاف اغراض وقف تصرف کرنے سے ہر شخص کو روک سکتا ہے اگرچہ یہ متولی عورت ہو اگر دس مرد متولی اس کی اجازت دے چکے ہوں کہ خلاف اغراض وقف اجازت باطل ہے اور اجازت دینے والا خائن ہے جسے معزول کرنا لازم واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از اودے پور میواڑ راجپوتانہ مرسلہ سید احمد علی صاحب مہتمم مدرسہ نظامیہ عربیہ اسلامیہ ۷ شعبان المعظم ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین ایسی صورت میں کہ خالد نے ایک مدرسہ عربیہ دینیہ قائم کیا چندہ سے۔ اور شہر کے لوگوں سے خالد کا چندہ بھی زائد ہے اور نقل بیعنامہ جو ہمسلک ہذا ہے اسمیں خالد نے علاوہ اپنے چھ نام دیگر برائے قائمی مدرسہ درج کرائے یعنی خالد مولوی سید شمس الدین صاحب، چودھری رحیم بخش صاحب، حاجی محمد فاضل صاحب، رسالدار حسن خانصاحب، مہاوت موتی خانصاحب، الٰہی بخش صاحب

منجملہ ان کے رسالدار حسن خانصاحب اور حاجی محمد فاضل صاحب مرحوم کے محمد فاضل صاحب کا جزوی روپیہ تھا اور رسالدار حسن خانصاحب اور عبادت موتی خانصاحب کا چندہ کچھ نہیں صرف احتیاطاً نام درج بطور اطمینان کر دیے گئے کہ کوئی مدرسہ کو ذاتی ملکیت نہ بنالیوے۔ الہ بخش جی کا بھی تھوڑا روپیہ تھا وہ اور رحیم بخش جی اور فاضل جی کا تعلیم میں صرف ہوگیا زمین جو برائے مدرسہ خریدی گئی وہ سب باہر کے چندہ آوردہ خالد اور خالد کے ذاتی چندہ سے خریدی گئی۔ جو عمارت مدرسہ اس وقت موجود ہے وہ باہر کے چندہ آوردہ خالد اور احباب خالد سے تعمیر ہوئی ہے تو خالد کا حق دوسروں کے مقابلہ میں اس مدرسہ پر کس قدر ہے فتوی عطا ہو (۲) صورت مسطورۂ بالا میں واقف کل کون ہوا اور اگر وقف مشترک مانا جاوے تو واقف اعظم کون ہوا صاف حکم فرمایا جاوے۔ خالد حدیث شریف الدال علی الخیر کفاعلہ سے بھی فائدہ پاوے گا یا نہیں (۳) ایسے چندہ مسطورہ بالا سے جو ہر سال آمد ہو کر تعمیر اور تعلیم میں صرف ہوتا رہا کیا وقف ہوسکتا ہے جو کل آمد سالانہ ہو وہ صرف ہو جاوے یعنی مدرسہ وقف مانا جاوے گا یا کیا (۴) اگر خالد وقف بھی کرنا چاہے تو وقف مانا جاوے گا یا کوئی صورت عارض ہوگی حالانکہ خالد نے چندہ شہر اور باہر سے خدا واسطے مانگ کر لایا اور لگایا اور اپنا وقت سفر اور حضر بلامعاوضہ صرف کیا خالد جو کہ اول سے بانی اور متولی مدرسہ ہے بلاوجہ شرعیہ گروہ جہال جنھوں نے چندہ دیا یا نہ دیا ہو الگ کرسکتے ہیں ذاتی عداوت سے (۵) سواد اعظم میں گروہ جہال مانے جاوینگے یا پڑھے لکھے پابند اسلام۔

## نقل بیعنامہ

تحریر از طرف پٹھان حسن خاں و حاجی محمد خاں پسران خواجو خاں سکنہ شہر بنام جملہ انجمن والان مسمی رحیم بخش جی چڑوہ رنگریز، مولوی سید شمس الدین جی، عبادت موتی خانجی، الہ بخش جی، رسالدار حسن خاں جی قاضی احمد علی، حاجی محمد فاضل جی شہر والوں کے روپیہ الـــ ۲۱۰۴ اللعہ ادوے پوری دینا جس کے بدلہ میرے باپ کی جگہ نیم سیم سمیت مع چبوترہ و جملہ حقوق بخشش کر دیے اور قابض و متصرف بھی کرا دیا روپیہ اسطرح پر لیے الـ ۱۰۰ تو پٹھان عمر خاں نیاز محمد خاں کو رہن کے آپ نے چکائے و تحریرات رہن آپ نے لے لی اور مبلغ مالـ ۲۰۰ چوڑی گر محمد علی کو بابت دعوی دیوانی کے آپ چکا نام دوبا زیادہ اور مبلغ مالـ ۲۸۹ ہم نے نقد آپ سے وصول کر لیے نوٹ منکہ الـ ۱۶۴۲ اللعہ کل بھر پائے فیس نقشہ و رجسٹری وغیرہ سب آپ کے ذمہ ہے اس جگہ بابت ہمارے بھائی گرا یہ وغیرہ کوئی دعوی جھگڑا کرینگے نہیں اگر کرینگے تو ان کا من میں مناؤں گا لہذا یہ تحریر بیعنامہ سند الکھ دی کہ وقت ضرورت کام دیوے۔

دستخط حسن خاں و حاجی محمد خاں مع گواہان

مکرر یہ کہ یہ زمین زیادہ قیمت کی تھی مگر مسطورہ بالا روپیہ میں آپکو فروخت کرکے بخشش کردی کہ پھر کوئی دعویدار نہ ہوسکے سمت ۱۹۶۳ بکرمی کے بیساکھ بدی ۷۔

**الجواب** ہبہ بالعوض بیع ہے بیع جتنے اشخاص کے نام ہوئی سب مالک ہوئے اگرچہ روپیہ ایک ہی دیتا وہ اوروں کے حصے کا زرثمن ادا کردینے میں متبرع ہے جبکہ اُن سے واپسی قرار نہ پائی ہو جیسا یہاں ہے۔ ہم نے اپنے فتاوی کتاب الوقف میں ثابت کیا ہے کہ زرچندہ چندہ دہندوں کی ملک پر رہتا ہے اور محصل کا اُن کے اذن عرفی سے خلط کرلینا اُسے مالک نہ کردیگا اور جبکہ انہوں نے مدرسہ بنانے کے لئے خالد کو چندہ دیا تو اُسے شراء زمین و تعمیر کا ماذون کیا اور اُن کا روپیہ اُن کے اذن سے اس نے شراء و تعمیر میں صرف کیا تو وہ زمین و عمارت تمام مشتریوں اور چندہ دہندوں کی ہوئی جسکا ایک پیسہ چندہ ہو اور جس کا ہزار روپے سب شریک ہیں اور جبکہ دینی مدرسہ نفع عام مسلمین کے لئے بنانا مقصود تھا اسمیں کسی کی نیت یہ نہیں ہوتی کہ میں کسی جز کا مالک رہوں اور اس سے انتفاع ایک مدت محدود تک ہو پھر میری ملک میں واپس آئے جبکہ اپنی ملک سے خارج کرکے ہمیشہ کیلئے نفع مسلمین کے واسطے کردینا مقصود ہوتا ہے

اور یہی حاصل وقف ہے تو اگرچہ نصاً وہ سب لفظ وقف نہیں کہتے عرفاً دلالۃً وقف کرتے اور وقف ہی سمجھتے ہیں ذخیرہ وخانیہ وعلمگیریہ میں ہے رجل لہ ساحۃ لابناء فیھا امر قوما ان یصلوا فیھا بجماعۃ فان امرھم بالصلاۃ فیھا ابدا نصا بان قال صلوا فیھا ابدا اوامرھم بالصلوۃ مطلقا ونوی الابد صارت الساحۃ مسجدا وان وقت بالشھر او السنۃ لاتصیر مسجدا تو وہ ایک مکان ہے جس کی زمین وعمارت سب اُن سب کی ملک مشترک ہوکر اُن سب کی طرف سے وقف ہوئی اور حق کہ واقف کو وقف پر ہوتا ہے سب کو بروجہ کمال یکساں حاصل ہوا اسمیں کمی وبیشی چندہ پر لحاظ نہ ہوگا کہ یہ حق متجزی نہیں اور حق غیر متجزی ہر شریک کے لئے کاملاً حاصل ہوتا ہے اشباہ والنظائر میں ہے ماثبت لجماعۃ فھو بینھم علی سبیل الاشتراک الا فی مسائل الاولی ولایۃ الانکاح للصغیر والصغیرۃ ثابتۃ للاولیاء علی سبیل الکمال لکل (الی ان قال) والضابط ان الحق اذا کان مما لایتجزی فانہ یثبت لکل علی الکمال فالا ستحداد امر فی المملوک مما لایتجزی خالد بشرط حسن نیت وقبول حضرت عزت الدال علی الخیر کفاعلہ کا فائدہ روز جزا پائے گا خالد اب اُسے جدید وقف کرکے واقف کل نہیں بن سکتا وقف دوبارہ وقف نہیں ہوسکتا نہ خالد مالک کل ہے اور وقف کی شرط ملک ہے۔ خالد کو مدرسہ سے جدا کرنے کی اگر کوئی وجہ شرعی نہ ہو تو جاہل ہوں یا علما بلاوجہ محض نفسانیت سے جو کریں مسموع نہیں ہوسکتا جبکہ خود حاکم قاضی کو کسی صاحب وظیفہ تک کا بے گناہ معزول کرنا نہیں پہنچتا بحرالرائق پھر ردالمحتار میں ہے استفید من عدم صحۃ عزل الناظر بلاجنحۃ عدمھا لصاحب وظیفۃ فی وقف بغیر جنحۃ وعدم اھلیۃ اور اگر وجہ شرعی ہو تو بلاشبہ معزول کیا جائے گا اگرچہ خاص اپنی تنہا ملک سے وقف کیا ہوتا درمختار میں ہے ینزع وجوبا بزازیہ لو الواقف درر فغیرہ بالاولی غیر مامون او عاجزا او ظھر بہ فسق کشرب الخمر ونحوہ فتح سوادِ اعظم اہلسنت ہیں فرعیات میں حکم شرع کے خلاف کثرت وقلت جماعت پر نظر نہیں امور انتظامی جن میں شرع مطہر کی جانب سے کوئی تحدید نہ ہو ان میں کثرت رائے کا لحاظ ہوتا ہے اسمیں ہر ذی رائے مسلمان سنی کی رائے ملحوظ ہوگی اگرچہ عالم نہ ہو کہ معاملہ شرعیات سے نہیں بلکہ بارہا تجربہ کار کم علموں کی رائے کسی انتظامی امر میں ناتجربہ کار ذی علم کی رائے سے صائب تر ہوسکتی ہے انتم اعلم بامور دنیاکم واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ مولوی ظہور حسین صاحب ساکن بریلی محلہ کنگھی ٹولہ ۲۴ رجب المرجب ۱۳۲۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ہندہ نے اپنی حیات میں ایک جزو زمینداری مع ایک قطعہ مکان موسوم امام باڑہ بغرض امورات مذہبی بشرائط ذیل بنام خدائے برتر وقف کرکے وقف نامہ مصدقہ رجسٹری لکھ دیا اور قبضہ اور دخل جزواً وکلاً اٹھا کر خدا کی ملک میں دیدیا اور کوئی تعلق اپنا کسی قسم کا نہ رکھا اور دو متولی مقرر کرکے عمل درآمد باضابطہ کرادیا اغراض وقف کے شرائط مجوزہ ہندہ واقفہ یہ ہیں۔ اول یہ کہ جو منافع خالص رہے اسمیں سے محفل میلاد شریف حضرت خاتم الانبیاء صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وحضرت علی مرتضٰی کرم اللہ وجہہ ونذر ونیاز ذبیحہ سید الشہداء امام حسن وامام حسین علیہما السلام وفاتحہ برسی اموات ومرمت شکست وریخت امام باڑہ باہتمام متولیان ہو۔ دوسرے یہ کہ اگر متولیان مذکور بلاکسی کو متولی یا قائم مقام اپنا کئے فوت ہوجاویں تو اولاد ذکور لائق متولیان ہندہ سے متولی ہوگی کوئی شخص مستحق تولیت کا نہ ہوگا بلکہ یہ سلسلہ خاندانی تاقیام زمانہ نسلاً قائم رہے گا کوئی کمیٹی وانجمن جائداد موقوفہ میں دست انداز نہیں ہوسکتی کیونکہ محاصل اس وقف کا بنابر اجراء کار خیر ونذر ونیاز رکھا گیا ہے تاکہ نام میرا دنیا وآخرت میں ہمیشہ کو قائم رہے اور ثواب ملتا رہے۔ ایسا وقف اور یہ اصراف اوقاف شرعی یعنی بموجب شرع محمدی کے جائز ہے یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** جبکہ وہ جائداد اور یہ مکان اس وقت کرنے کے وقت ہندہ کی ملک تھی اور اب اس نے مصارف غیر مذکورہ کے لئے وقف کردئے وقف جائز وصحیح ولازم ہوگیا اور مصارف مذکورہ شرعاً جائز ہیں ہدایہ ص۶۴۲ میں ہے ووقف المشاع جائز قال فی الدر وبہ یفتی اور وقت وقف اسکا مالک ہونا ضروری ہے شامی ص۵۵۵ج۳ میں ہے شرطہ شرط سائر التبرعات افاد ان الواقف لابد ان یکون مالکاً لہ وقت الوقف ملکاتاما وقف کے لئے کتابت ضروری نہیں زبانی الفاظ کافی ہیں خیریہ میں ہے اما اشتراط کونہ یکتب فی حجۃ ویقید فی سجلات فلیس بلازم شرعا ومخالف للموضوع الشرعی فان اللفظ بانفرادہ کاف فی صحۃ ذلک شرعا والزیادۃ لایحتاج الیہا اھ اور ولایت کو اپنے خاندان میں شرط کردینا بھی صحیح ہے اور وہ اس کا متولی رہے گا جبتک کہ اس کی خیانت یا عجز یا فسق ظاہر نہ ہو ورنہ اس سے ولایت لے لی جائیگی اگرچہ متولی خود واقف ہی ہو درمختار ص۵۹۴ میں ہے وینزع وجوباً لوکان المتولی غیر مامون اوعاجزا اوظہر بہ فسق وان شرط عدم نزعہ اوان لاینزعہ قاض ولاسلطان لمخالفتہ حکم الشرعی فیبطل کالوصی اھ ملتقطا ومختصرا واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ** از سورت عیدروس منزل خانقاہ عیدروسیہ مرسلہ حضرت سید علی بن زین بن حسن عیدروس سجادہ نشین خانقاہ مذکور ۲۳ ذیقعدہ ۱۳۲۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین حسب ذیل مسئلہ میں کہ مسلمانوں کے اوقاف جو ثواب کی نیت سے بترغیب حکم رب العلمین وقف کئے جاتے ہیں وہ اوقاف کل کے کل مذہبی ہیں یا مذہب کے غیر یا بعض مذہبی اور بعض غیر مذہبی بینوا توجروا۔

**الجواب** اوقاف جائزہ مطلقاً اگرچہ بے نیت ثواب کئے جائیں اگرچہ وقف کرنے والے مسلمان بھی نہ ہوں خواہ ہمارے مذہبی تعلیم اعمال عبادات کے لئے ہوں یا غریبوں کی مدد، تعلیم طبی امداد وغیرہا کے لئے علی العموم سب مذہبی ہیں اور ان میں دست اندازی مذہبی دست اندازی۔ نیت وعلم نیت یا اسلام وکفر واقف سے یہ فرق پڑتا ہے کہ واقف اگر مسلمان ہو اور ثواب کی نیت سے کرے (جیسا کہ عام اوقاف میں مسلمانوں کی یہی نیت ہوتی ہے) تو وہ اس کے لئے قربت وعمل صالح وباعث ثواب وقرب رب الارباب بلکہ اطلاق عام میں عبادت الٰہی ہے اور ایسا نہ ہو تو واقف کو ثواب نہ ملے گا مگر وقف فی نفسہٖ ضرور ہمارا دینی مذہبی کام ہی رہے گا ولہٰذا اس میں دو شرطیں مطلقاً لازم ہیں ایک یہ کہ وہ کام جس کے لئے یہ وقف ابتداءً ہوا یا آخر میں اسکے لئے قرار پائے گا واقف کے نزدیک کار ثواب ہو وہ اس ثواب کی نیت کرے یا نہ کرے یہ اس کا فعل ہے کام مذہبی حیثیت سے ثواب کا ہونا چاہئے جیسے غربا کی امداد اگرچہ دوا وغیرہ سے ہو دوسرے یہ کہ وہ کام خود ہمارے مذہب اسلام کی رو سے کار ثواب ہو اگرچہ وقف کرنے والا مسلمان نہ ہو (۱) اسی لئے اگر اغنیا کے چائے پانی کے لئے ہوٹل بنا کر وقف کیا وقف نہ ہوگا کہ یہ کوئی ثواب کا کام نہیں (۲) کافر نے مسجد کے لئے وقف کیا وقف نہ ہوگا کہ یہ اس کے خیال میں کار ثواب نہیں (۳) کافر نے مندر یا شوالے کے لئے وقف کیا وقف نہ ہوگا کہ یہ واقع میں کار ثواب نہیں (۴) کافر نے ایک شوالے پر وقف کیا اس شرط پر کہ جبتک یہ باقی ہے وقف کی آمدنی اسمیں خرچ ہو اور جب شوالہ ٹوٹ کر ویران ہوجائے تو اس کے بعد یہ آمدنی محتاجوں پر صرف ہوا کرے وقف صحیح ہوجائے گا کہ اس کا آخر ایک ایسے کام کے لئے رکھا جو کار ثواب ہے یعنی امداد مساکین اور آج ہی سے اس کی ساری آمدنی امداد مساکین میں صرف ہوگی شوالہ کو ایک پیسہ نہ دیا جائے گا اور اس قسم کے بکثرت مسائل کتب معتمدہ میں مذکور ہیں تو ثابت ہوا کہ وقف جائز کیسا ہی ہو کسی نے کیا ہو کسی طرح کیا ہو مطلقاً ہم مسلمانوں کا دینی مذہبی ہے۔ کام دو ہی قسم ہیں دینی یا دنیوی۔ ہر شخص جانتا ہے کہ دنیوی کام میں ان دونوں شرطوں سے کوئی شرط نہیں نہ یہی ضرور کہ فاعل کے نزدیک وہ کار ثواب ہو نہ یہی لازم کہ مذہب اسلام نے اسے کار ثواب مانا ہو اور وقف میں مطلقاً یہ دونوں

شرطیں لازم ہیں تو ظاہر ہوا کہ وہ ہرگز دنیوی کام نہیں بلکہ خاص دینی ومذہبی ہے اور یہی ہمیں ثابت کرنا تھا۔ اور اس پر ایک صریح دلیل یہ بھی ہے کہ مسلمان اگر کیسا ہی وقف کسی غرض کا کرے اور پھر معاذ اللہ اسلام سے پھر جائے تو فوراً اس کا ہر وقف باطل ہوجاتا ہے وہ اس کے وارثوں پر مالکانہ تقسیم کردیئے جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ اگر مرتد ہوکر پھر اسلام لے آئے وقف عود نہ کرے گا جبتک بعد اسلام پھر از سرنو وقف نہ کرے اور یہ حکم عام ہے جس میں کسی وقف کی تخصیص نہیں تو کوئی وقف اگر ایسا بھی ہوتا جو مذہبی نہ ہو تو مذہب بدل جانے سے وہ کیوں باطل ہوجاتا تو معلوم ہوا کہ وقف کیسا ہی ہو مطلقاً مذہبی ہے اب ان تمام مسائل پر عبارات کتب ملاحظہ کیجئے۔ ردالمحتار مطبع قسطنطنیہ جلد دوم ص۴۲۳ العتق والوقف والاضحیۃ ایضا عبادات ہدایہ مع فتح القدیر مطبع مصر جلد پنجم ص۳۷ الوقف ازالۃ الملک الی اللہ تعالٰی علی وجہ القربۃ فتح القدیر جلد مذکور ص۳۷ محاسن الوقف ظاھرۃ لما فیہ من ادامۃ العمل الصالح کما فی الحدیث المعروف اذا مات ابن اٰدم انقطع عملہ الا من ثلث صدقۃ جاریۃ الحدیث درمختار مع شامی مطبع استنبول جلد سوم ص۵۵۳ سببہ ارادۃ محبوب النفس فی الدنیا ببر الاحباب وفی الاٰخرۃ بالثواب یعنی بالنیۃ من اھلھا لانہ مباح بدلیل صحتہ من الکافر ایضا ص۴۵۶ شرطہ ان یکون قربۃ فی ذاتہ فتاوٰی عالمگیری مطبع احمدی جلد سوم ص۱۱ بیان شرائط وقف منھا ان یکون قربۃ فی ذاتہ وعند المتصرف ردالمحتار جلد سوم ص۵۵۸ فی النھر عن المحیط لو وقف علی الاغنیاء وحدھم لم یجز لانہ لیس بقربۃ اما لو جعل اٰخرہ للفقراء فانہ یکون قربۃ فی الجملۃ فتاوٰی ہندیہ جلد سوم ص۱۱۵ لو جعل ذمی دارہ مسجدا للمسلمین ثم مات یصیر میراثا لورثتہ وھذا قول الکل کذا فی جواھر الاخلاطی ولو جعل ذمی دارہ بیعۃ اوکنیسۃ اوبیت نار فی صحتہ ثم مات یصیر میراثا ھکذا ذکر الخصاف فی وقفہ وھکذا ذکر محمد من الزیادات کذا فی المحیط فتح القدیر جلد پنجم ص۳۵ ردالمحتار جلد سوم ص۵۵۷ لو وقف الذمی علی بیعۃ مثلا فاذا خربت یکون للفقراء کان للفقراء ابتداء ولو لم یجعل اٰخرہ للفقراء کان میراثا عنہ نص علیہ الخصاف فی وقفہ ولم یحک خلافا عالمگیری جلد سوم ص۱۱۴ واسعاف ص۱۱۹ لو قال تجری غلتھا علی بیعۃ کذا فان خربت ھذہ البیعۃ کانت الغلۃ للفقراء والمساکین فانہ تجری غلتھا علی الفقراء والمساکین ولا ینفق علی البیعۃ شیئ کذا فی المحیط درمختار ص۵۵۴ ارتد المسلم بطل وقفہ ردالمحتار صفحہ مذکورہ ویصیر میراثا سواء قتل علی ردتہ اومات اوعاد الی الاسلام الا ان اعاد الوقف بعد عودہ الی الاسلام واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ازبنارس کچی باغ مرسلہ مولوی محمد ابراہیم صاحب خلف منشی لعل محمد تاجر پارچہ بنارس ۴ جمادی الاخرٰی ۱۳۱۲ھ

ماقول العلماء ورثۃ الانبیاء جزاکم اللہ تعالٰی یوم الجزاء اس مسئلہ میں کہ یہاں رواج ہے کہ ماہ ربیع الاول میں لوگوں سے محض بغرض ایصال ثواب روح پر فتوح حضرت نبی کریم نور مجسم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم چندہ لیا جاتا ہے لوگ حسب استطاعت دیتے ہیں اس کا کھانا وغیرہ پکا کر مساکین وفقراء کو کھلایا جاتا ہے۔ اب اس چندہ سے کچھ روپیہ کھانے وغیرہ کے بچت سے فاضل بچ گیا تو افسران ومہتمین کی صلاح ہوتی ہے کہ اس روپے فاضل سے دیگ آجانا چاہئے کیونکہ ہر سال ۱۲ تاریخ ربیع الاول کو ضرورت پڑتی ہے اور بڑی تردد سے ملتی ہے کبھی مستعار کبھی کرائے پر۔ اور اس روپے سے آجائیگی تو ہمیشہ کے واسطے آرام ہوگا۔ معہذا یہ رائے بھی ہے کہ جس کو ضرورت دیگ کی پڑے گی اُسکو کرایے پر دیجائے گی اور وہ کرایہ کی آمدنی مدرسہ میں طالب علم کی حاجتوں میں صرف کی جائے لیکن افسران مختلف ہیں جواز وعدم جواز میں لہٰذا علماء سے مستفسر ہیں کہ اسطرح جائز ہے یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** ایسے چندوں سے جو روپیہ فاضل بچے وہ چندہ دہندان کا ہے انھیں کی طرف رجوع لازم ہے وہ دیگ وغیرہ جس امر کی

اجازت دیں وہی کیا جائے۔ اُن میں جو نہ رہے اُسکے عاقل بالغ وارثوں کی طرف رجوع کی جائے اگر اُن میں کوئی مجنون یا نابالغ ہے تو باقیوں کی اجازت صرف اپنے حصص کے قدر میں معتبر ہوگی صبی و مجنون کا حصہ خواہی نخواہی واپس دینا ہوگا اور اگر وارث بھی نہ معلوم ہوں تو جس کام کے لئے چندہ دہندوں نے دیا تھا اُسی میں صرف کریں وہ بھی نہ بن پڑے تو فقراء پر تصدق کردیں غرض بے اجازت مالکان دیگ لینے کی اجازت نہیں درمختار میں ہے ان لم یکن بیت المال معمورا اومنتظما فعلی المسلمین تکفینہ فان لم یقدروا سألوا الناس لہ ثوبا فان فضل شیئ رد للمتصدق ان علم والا کفن بہ مثلہ والا تصدق بہ مجتبی ردالمحتار میں ہے (قولہ والا کفن بہ مثلہ) ھذا لم یذکرہ فی المجتبی بل زادہ علیہ فی البحر عن التجنیس والواقعات قلت وفی مختارات النوازل لصاحب الھدایۃ فقیر مات فجمع من الناس الدراھم وکفنوہ وفضل شیئ ان عرف صاحبہ یرد علیہ والا یصرف الی کفن فقیر اٰخر او یتصدق بہ اسی طرح اور کتب میں ہے **قلت** واشار فی ردالمحتار بنقل عبارۃ المختارات الی انہ لم یذکر الترتیب بین التکفین والتصدق علٰی خلاف مافی الشرح **اقول** لکن فی الخانیۃ ثم الھندیۃ ان عرف صاحب الفضل ردہ علیہ وان لم یعرف کفن بہ محتاجا اٰخر وان لم یقدر علی صرفہ الی الکفن یتصدق بہ علی الفقراء اھ فھذا نص فی الترتیب ولاشک ان باختیارہ یخرج عن العھدۃ بیقین ثم ھذا وان لم یکن وقفا فلہ شبہ بہ ولاشک ان مراعاۃ غرض المالک املک واحکم فلذا اٰعولنا علیہ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از بریلی محلہ بہاری پور مسئولہ محمد علی جان خانصاحب ۸ رجب المرجب ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین بیچ اس مسئلہ کے کہ مسمی کرامت علی ونیاز علی واقع تکیہ ملوکپور کے خادم تھے جنھوں نے کچھ اراضی مسمی قادر بخش کے پاس بمیعاد تیس سال کے بیع بالوفاء کردی جو بعد انقضاء میعاد مذکورہ بالا کے شیخ مذکور کے قبضہ میں اُس بیعنامہ کے ذریعہ سے آگئی چنانچہ شیخ مذکور کی قبر اور اُن کے بزرگان کی قبریں بھی اُسمیں بنیں بعدہ تخمیناً عرصہ سینتالیس سال کا ہوا کہ از جانب سرکار انگریزی تکیہ ہذا میں مردوں کے دفن کرنے کی ممانعت ہوگئی اب وہ اراضی بیکار پڑی ہے اور اُسکی صفائی کا کچھ انتظام نہ تھا اس واسطے جملہ مسلمانان محلہ نے شیخ یادعلی وارث قادر بخش سے اُس اراضی کا بیعنامہ مسجد کے نام جو اُسی کے محاذ میں واقع ہے صرف سڑک انگریزی درمیان میں واقع ہے لکھا لیا اور بعد لکھانے بیعنامہ کے باجازت سرکار انگریزی اُس اراضی کو پختہ منڈیروں سے محدود کرکے اُسکے اوپر کرایہ دار کو بٹھادیا اور اُس سے جو کرایہ حاصل ہوا اُسکو مسجد کی مرمت وغیرہ میں صرف کیا اور وقت محدود کرنے اراضی کے اُسکو ہموار کردیا تھا اب اُسکے محاصل کا مسجد میں صرف کرنا جائز ہے یا ناجائز بینوا توجروا۔

**الجواب** اگر وہ زمین اُن تکیہ داروں کی ملک نہ تھی بلکہ قبرستان عام مسلمین کی وقفی زمین تھی تو وہ بیعیں سب ناجائز ہوئیں اور بذریعہ بیع یہ صورت جو اُسے متعلق مسجد کرلینے کی ہے یہ بھی ناجائز ہوئی اُسمیں جو قبور تھیں انھیں منہدم وہموار کرکے اُن پر چلنا پھرنا سب ناجائز۔ البتہ جو زمین اُسمیں قبول سے جدا تھی وہ ازانجا کہ اب وہاں دفن ممکن نہ رہا ملک اصل واقف کی طرف عود کرگئی اُسکے ورثہ کو اختیار ہے اُن کی اجازت سے اُسقدر کو متعلق مسجد کرسکتے ہیں اور واقف نہ معلوم ہو یا ورثہ کا پتہ نہیں تو مسلمانوں کا یہ فعل باستثناء مواضع قبور ممنوع نہیں واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ** مسئولہ حافظ قاضی تلن خاں عرف میران اللہ شاہ اشرفی امام ومدرس مسجد مولوی ٹولہ شہر کہنہ سہ شنبہ ۵ شوال ۱۳۳۳ھ

ایک شخص کے پاس دوسو روپے امانت مسجد کا تھا کہ جس کو بلا اجازت متولی اُس نے عدالت سے وصول کرلیا تھا اور بوجہ اُسکے سربرآوردہ ہونے کے

متولی نے طلب اُس سے نہیں کیا اور جب طلب کیا تو جواب دیا کہ جس کام میں میری رائے ہوگی صرف کر دوں گا چنانچہ اب اُس شخص نے متصل اُسی مسجد کے حجرہ کے اراضی افتادہ میں اپنا ذاتی ایک چبوترہ تعمیر کرلیا اور یہ خیال کیا کہ اس چبوترہ کی آڑ دیوار حجرہ سے ہے اور اس چبوترہ کے آگے بھی اراضی افتادہ ہے جس میں پرنالہ مسجد کے قدیم سے جاری ہیں اس اراضی کی بھی آڑ مسجد سے ہوجاوے پس ایک پاکھا فصیل مسجد پر بنانے کا ارادہ کیا چونکہ وہ تعمیر بلا ضرورت دیوار مسجد پر تھی لہٰذا یہ ظاہر کیا کہ مرمت مسجد کرائی جاوے چنانچہ اُسی مرمت میں یہ تجویز خود کیا کہ پیش حجرہ ٹین ڈالا جاوے جس کے واسطے پاکھوں کی ضرورت ہے چنانچہ دونوں طرف حجروں کے فصیل پر پاکھے بنوائے گئے اور اُن کو بغرض حفاظت اراضی افتادہ بند کرنا چاہا تاکہ کوئی وضو فصیل پر نہ کرسکے جسکے مسلمان حارج ہوئے مگر کچھ نہ مانا ایک بہت اونچی جگہ پر کسی قدر اُن پاکھوں کو کھولا اور ٹین پیش ہر دو حجرہ ڈلوا دیا اور دو سو روپیہ اس تعمیر میں صرف کردیے مسلمانوں کی رائے تھی کہ اور کچھ چندہ فراہم کرکے ایک مکان تعمیر ہوجاتا کہ جس کی آمدنی خرچ و صرف مسجد کو کافی ہوتی یہ رقم دو سو پچاس کی تھی جس میں اب صرف پچاس روپیہ انھیں کی تحویل میں باقی رہے ہیں۔ لہٰذا تعمیر مکان اب دشوار ہوگئی۔ ایسی حالت میں یہ روپیہ بیجا صرف ہوا یا بیجا۔ اور مؤاخذہ دار اس کا عنداللہ وہ رہا یا نہیں اور متولی کمیٹی سے رسید اس روپے کی طلب کرتا ہے تو رسید دینا چاہئے یا نہیں جبکہ بلا مشورہ و رائے یہ روپیہ صرف ہوا مرمت مسجد میں اگر صرف بہ انتظام ہوتا تو صرف اس سے زائد نہ صرف ہوتا اب ڈیڑھ سو روپیہ صرف دونوں طرف کے پاکھے اور ٹین اور فضولیات میں صرف ہوگیا جس کی اسوقت مسجد کو کوئی ضرورت نہ تھی اور ۸ سال تک یہ روپیہ اُس نے اپنے قبضہ میں رکھا اور دونوں جانب کے در فصیل کھلوا دینا چاہئے یا نہیں کیونکہ ہوا بالکل مسدود ہے اور آرام نمازیوں اور وضو کا جاتا رہا جو حکم شرع ہو وہ کیا جاوے بینوا توجروا

**الجواب** (۱) شخص مذکور کے یہ تصرفات محض ناجائز و باطل ہیں۔ (۲) روپے کا تاوان اُس پر لازم ہے۔ (۳) متولی مسجد کو حرام ہے کہ اسے رسید دے۔ (۴) دونوں طرف کے در بدستور کھول دیے جائیں کہ ہوا اور وضو کا آرام ہو۔ فی الدر المختار والبحر الرائق والاشباہ والنظائر وغیرہا التصریح بان المتولی مقدم علی القاضی وان کان منصوبہ فکیف بالاجنبی فکیف فی اضاعۃ المال وسد المرافق واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** کریم الدین واقف نے بحیثیت متولی کام نہیں کیا بلکہ مالکانہ جب سے وقف کیا جس کو عرصہ پندرہ سال کا ہوا کرتے رہے سیر اسمیں کی معہ بیگہہ زمین خود کاشت میں رکھی جو اعلٰی درجہ کی ہے اور کبھی اس کا لگان درج نہیں ہوئی۔ اخراجات جو لکھے ہیں چند نشان میں کبھی نہیں کی متولی بدلنے کی کہیں شرط نہیں جس صورت میں خود واقف جو متولی ہوا وہ حسب شرائط کاربند نہ ہوا پھر وقف کب ہوا مگر یہ کہ اس نے اندراج وقف کا کاغذات پٹواری میں نہیں کرایا یہ ایک شرط اس نے اپنے ذمہ لازم رکھی تھی۔

**الجواب** وقف میں کریم الدین کے لفظ صاف و بے تقیید مطلق ہیں کہ وقف دائمی کیا میں نے اور خود اپنے آپ کو متولی کیا وقف صحیح و تام و لازم ہوگیا جس کی تبدیل ناممکن ہے بعد کو اگر اُس نے قبضہ مالکانہ کیا ہو اور جتنی باتیں سائل نے ظاہر کیں سب سچ ہوں بلکہ بالفرض اُس نے صراحۃ دعوٰی دائر کردیا ہو کہ میں مالک ہوں یہ وقف نہیں ہے جب بھی وقف کو آنچ نہیں پہنچ سکتی بلکہ خود اُسکی خیانت ظاہر ہوتی اور واجب ہوتا کہ وقف اُس سے نکال کر دوسرے کے سپرد کیا جائے نہ یہ کہ اس سے وقف باطل ہوجائے یہ نری جہالت و ضلالت ہے درمختار میں ہے ینزع وجوبا بزازیہ لوالواقف درر فغیرہ بالا ولی غیر مامون شرائط کی پابندی اس پر لازم تھی اگر نہ کی گنہگار ہوا نہ کہ وقف ہی جاتا رہا وقف کے بعد واقف صرف ایک متولی کی حیثیت میں رہتا ہے نہ کہ مالک یا ابطال وقف پر قادر۔ کیا متولی اگر خلاف شرائط کرے تو شے وقف سے نکل جائیگی ایسا خیال نرے احمق بے ادراک کا خیال ہے۔ دربارۂ متولی

واقف کو ایسی صورت میں ضرور تبدیل کا اختیار ہوتا ہے اگرچہ وقت وقف یا وقفنامہ میں بدلنے کی کوئی شرط نہ کی ہو۔ بحرالرائق میں ہے التولیۃ من الواقف خارجۃ عن حکم سائر الشرائط لان لہ فیھا التغییر والتبدیل کلما بدالہ من غیر شرط۔ تو بعد کو جو اقرارنامہ اُس نے دربارہ تولیت لکھا اُسی پر عمل درآمد واجب ہے واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بہار شریف ضلع پٹنہ ڈاکخانہ سوہ سرائے محلہ مغل کوآں مکان شیخ بہادر مہتو مرسلہ مولوی امیر حسن صاحب ۱۱ ذی الحجہ ۲۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے اہل سنت وجماعت اس مسئلہ میں کہ ہندہ نے اپنی وفات سے تیرہ برس پہلے اپنی جائداد کو وقف کرکے بشہادت معززین شہر ایک وثیقہ لکھوا کر حاکم وقت کی کچہری میں باضابطہ تعمیل کرادیا بعد تیرہ سال کے مرض موت میں دوسرا وثیقہ مخالف شروط وثیقہ اول کے لکھوایا اور دو چار پہر کے بعد قضا کرگئی چونکہ ہندہ سنیہ حنفیہ تھی لہٰذا فقہ حنفیہ کی معتبر ومشہور کتابوں سے قول مفتی بہ وصحیح کے ساتھ میرے سوالات مفصلہ ذیل کا جواب مرحمت ہو۔ ۱ وثیقہ اول کی ترمیم وشروط بدلنے کا ہندہ کو اختیار تھا یا نہیں۔ ۲ مرض موت کے وقف کا کیا حکم ہے۔ ۳ وثیقہ ثانی صحیح ہے یا باطل۔ بینوا توجروا۔ المستفتی عبدالصمد۔

**الجواب** عامہ[1] شرائط معتبرہ[2] کا اختیار شرع مطہر نے واقف کو صرف انشائے وقف کے وقت دیا ہے مثلاً جسے چاہے اُس کا مصرف بنائے جسے چاہے اُس سے جدا رکھے جسے جتنا چاہے دینا بتائے جس وقت یا حالت یا صفت کے ساتھ چاہے مقید کردے جو ترتیب چاہے مقرر کرے جبتک اس انشا میں ہے مختار ہے وقف تمام ہوتے ہی وہ تمام شروط مثل وقف لازم ہوجاتی ہیں کہ جسطرح وقف سے پھرنے یا اُس کے بدلنے کا اُسے اختیار نہیں رہتا یونہی اُن میں سے کسی شرط سے رجوع یا اُسکی تبدیل یا اُسمیں کمی بیشی نہیں کرسکتا ہاں اگر انشا ہی کے وقت شرط لگادی تھی کہ مجھے ان تمام شروط یا خاص فلاں شرط میں تبدیل کا اختیار ہوگا تو جس شرط کے لئے بالتصریح یہ شرط کرلی تھی اُسی کو بدل سکے گا پھر اُسے بھی ایک ہی بار بدل سکتا ہے جب تبدیل ہولی اب دوبارہ تغییر کا اختیار نہ ہوگا کہ اُسی قدر شرط کا مفاد تھا وہ پورا ہوگیا اب دوبارہ تبدیل شرط سے زائد ہے لہٰذا مقبول نہ ہوگی البتہ اگر کسی شرط پر انشائے وقف میں یہ شرط لگادی کہ میں اسے جب کبھی چاہوں ہر بار بدل سکوں گا تو اس شرط کی نسبت اختیار مستمر رہے گا کہ اب اس کا استمرار ہی مقتضائے شرط ہے غرض واقف خود اُس کا قطعی پابند ہوتا ہے جو اُن شرائط میں وقف کرتے وقت زبان یا قلم سے نکال چکا اُس سے باہر اُن میں کوئی تصرف نہیں کرسکتا امام طرابلسی اسعاف میں فرماتے ہیں لایجوز لہ ان یفعل الاماشرط وقت العقد یعنی واقف کو اُسی قدر کرنے کی اجازت ہے جتنا وقف کرتے وقت شرط کرچکا تھا۔ اُسی میں ہے لوشرط فی وقفہ ان یزید فی وظیفۃ من یری زیادتہ اوینقص من وظیفۃ من یری نقصانہ اویدخل معھم من یری ادخالہ او یخرج من یری اخراجہ جاز ثم اذا فعل ذلک لیس لہ ان یغیرہ لان شرطہ وقع علٰی فعل یراہ فاذا راٰہ وامضاہ فقد انتہٰی ماراٰہ یعنی اگر واقف نے وقف میں شرط کرلی کہ میری رائے میں جسکا وظیفہ بڑھانا مناسب ہوگا بڑھادونگا جسکا کم کرنا مناسب ہوگا کم کردوں گا جسے داخل کرنا آئے گا داخل کردوں گا جسے خارج کردینا منظور ہوگا خارج کردونگا تو یہ شرط جائز ہے پھر جب ایکبار کرچکا اب اسے نہیں بدل سکتا کہ شرط جتنی تھی ختم ہوچکی علامہ سید احمد حموی غمز العیون والبصائر شرح الاشباہ والنظائر میں فرماتے ہیں الوقف اذا لزم لزم ما فی ضمنہ من الشروط وقف جہاں

---

[1] انما قال عامۃ لان التولیۃ خارجۃ عن ھذا الحکم فلہ التغییر فیھا کلما شاء ولو لم یشترط شیئا کما فی البحر وقد تقدم فی فتاونا غیر مرۃ ۱۲ منہ

[2] قید بالمعتبرۃ لان الشرط الباطل باطل مطلقا لاتقبل حین الانشاء ولا بعدہ ۱۲ منہ

لازم ہوا ساتھ ہی اسکے ضمن میں جتنی شرطیں ہیں سب لازم ہوجاتی ہیں فتاوٰی امام قاضی خاں میں ہے وقف ضیعۃ فی صحتہ علی الفقراء واخرجھا من یدہ الی المتولی ثم قال لوصیہ عند الموت اعط من غلتھا لفلان کذا ولفلان کذا فجعلہ لاولئک باطل لانھا صارت للفقراء اولا فلا یملک ابطال حقہم الا اذا شرط فی الوقف ان یصرف غلتہا الی من شاء یعنی ایک جائداد اپنی صحت میں فقیروں پر وقف کرکے متولی کو سپرد کردی پھر مرتے وقت وصی سے کہا اسکی آمدنی سے اتنا فلاں کو دینا اتنا فلاں کو تو اس کا یہ کہنا باطل ہے کہ وقف ابتداءً فقراء کیلئے ہوچکا تو ان کا حق مٹانے کا اختیار نہیں رکھتا مگر یہ کہ وقف ہی میں شرط کرلی ہو کہ اسکی آمدنی سے جسے چاہوں گا دوں گا درمختار میں ہے جاز شرط الاستبدال بہ ثم لایستبدل ثالثۃ لانہ حکم ثبت بالشرط والشرط وجد فی الاولی لاالثانیۃ اھ مختصرا یعنی تبدیل وقف کی شرط جائز ہے پھر جب ایک بار تبدیل کرچکا دوبارہ نہیں کرسکتا کہ یہ اجازت تو اس شرط لگانے سے حاصل ہوئی تھی اور شرط پہلی میں پائی گئی نہ دوسری میں۔ ردالمحتار میں فتح القدیر سے ہے الا ان یذکر عبارۃ تفید لہ ذلک دائما یعنی ہاں اگر ہمیشہ اختیار تبدیل کی شرط کرلی تو ہمیشہ مختار رہے گا۔ اسقدر سے سوال اول وسوم کا جواب واضح ہوگیا کہ شروط لازمہ کی ترمیم کا ہندکو کوئی اختیار نہ تھا اور دوسرا وثیقہ جہاں تک ان کی تبدیل کرتا ہو محض لغو ومہمل کہ وقف اسکی ملک سے خارج ہوچکا اور شرائط لازمہ لازم ہولیں اب اُن کے متعلق نیا وثیقہ ایسا ہے جیسا ایک اجنبی راہ چلتا کچھ لکھ جائے۔ سوال دوم کو اس مسئلہ سے کچھ تعلق نہیں اور اس کا جواب یہ کہ مرض الموت میں وقف مثل وصیت بے اجازت ورثہ صرف ثلث مال میں نافذ ہوتا ہے کما فی التنویر وغیرہ عامۃ کتب المذھب واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بدایوں مرسلہ جناب نبی بخش صاحب مہتمم مدرسہ محمدیہ ۳ محرم الحرام ۱۳۱۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک جائداد مسجد ومدرسہ دینی پر وقف ہے آیا متولی کو اختیار ہے کہ اُس کا کوئی جزبیع کردے یا کسی کی حاجت ذکار کیلئے وہ جائداد یا جز وجائداد اُسے دیدے کہ وہ اپنے تصرف میں لائے اور اُسکے عوض اُس سے دوسری جائداد ویسی ہی یا اُس سے بہتر بدلے یا اُس جائداد کا کوئی ہمیشہ کے لئے کسی کو اجارہ دیدے یا چالیس سال کا پٹہ لکھدے حالانکہ وقف آباد ہے اور اُسے کوئی حاجت نہیں نہ واقف نے وقفنامہ میں اُسکی اجازت دی بلکہ صرف اتنا لکھا ہے کہ ضرورت اتفاقیہ تعمیر درصورت وقوع خرابی مسجد ومدرسہ اختیار اجارہ دینے جز وجائداد کا چندروز عارضی تا ادائے قرضہ ہوگا بینوا توجروا۔ نیز یہ بھی واضح رہے کہ وہ جائداد جسے لوگ اپنی ضرورت کے لئے مانگتے ہیں باغ ہے وہ اُس کے پیڑ کاٹ کر عمارت بنانا چاہتے ہیں فقط

**الجواب** یہ چاروں صورتیں حرام قطعی ہیں متولی خواہ غیر کسی کو اصلا ان کا اختیار نہیں متولی اگر ان میں سے کوئی صورت کرے گا تو خائن ہوگا اور واجب ہوگا کہ فوراً نکال دیا جائے اور وقف اس کے قبضہ سے نکال کر کسی متدین خدا ترس کو حسب شرائط واقف سپرد کیا جائے دوسرے جو اس باغ کو لیکر اُس کے پیڑ کاٹ کر کوئی عمارت بنائیں گے وقف کے غاصب ہوں گے فرض ہوگا کہ فوراً وقف ان کے قبضہ ظالمانہ سے خلاص کیا جائے اور اُن کی عمارت مسمار کردیجائے اور اُن سے پیڑوں کا تاوان بسختی تمام بلا رعایت وصول کرلیا جائے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لیس لعرق ظالم حق پہلی صورت کی حرمت تو ظاہر ہر شخص جانتا ہے کہ الوقف لایملک لایباع ولایورث دوسری صورت یوں کہ واقف نے استبدال کی اجازت نہ دی بلکہ صراحۃً لکھدیا کہ کسی متولی خواہ مہتم خواہ اصحاب انجمن اسلامیہ کو اختیار انتقال دائمی جائداد کا نہ ہوگا اور وقف جبتک کچھ بھی انتفاع کے قابل رہے

حاکم اسلام کو بھی اسکی تبدیل حرام و باطل و مردود محض ہے درمختار میں ہے شرط فی البحر خروجہ عن الانتفاع بالکلیۃ وکون البدل عقارا والمستبدل قاضی الجنۃ المفسر بذی العلم والعمل ردالمحتار میں ہے۔ یجوز للقاضی بشرط ان یخرج عن الانتفاع بالکلیۃ وان لایکون ھناک ریع للوقف یعمر بہ الخ اور بدلے کی چیز کا اس سے بہتر ہونا وجہ جواز نہیں ہوسکتا فتح القدیر میں ہے الواجب ابقاء الوقف علی ما کان علیہ دون زیادۃ ولا موجب لتجویزہ لان الموجب الشرط والضرورۃ ولا ضرورۃ فی ھذا اذ لاتجب الزیادۃ بل ینفیہ کما کان شرح الاشباہ للمحقق البیری یہ کلام فتح سے نقل کرکے فرمایا ما قالہ ھذا المحقق ھو الحق الصواب تیسری صورت کی حرمت یہ کہ ہمیشہ کے لئے اجارہ میں دینا کسی مملوک شے کا بھی جائز نہیں نہ کہ وقف۔ ظاہر ہے کہ ہمیشگی کسی شے کو نہیں تو معنی یہ ہوں گے کہ جبتک باقی ہے اور مدت بقا مجہول ہے اور جہالت مدت سے اجارہ فاسد ہوتا ہے اور عقد فاسد حرام ہے لہذا علماء نے تصریح فرمائی کہ جبتک مدت معین نہ کی جائے اجارہ جائز نہیں کہ تعیین مدت سے مقدار منفعت معلوم ہوتی ہے پر ظاہر ہے کہ ہمیشہ کے لئے کہنا نہ کوئی تعیین مدت ہے نہ اُس سے مقدار منفعت معلوم ہوسکے ہدایہ میں ہے المنافع تارۃ تصیر معلومۃ بالمدۃ کالاستیجار الدار للسکنی والارضین للزراعۃ فیصح العقد علی مدۃ معلومۃ ای مدۃ کانت لان المدۃ اذا کانت معلومۃ کان قدر المنفعۃ فیہا معلوما اذا کانت المنفعۃ لاتتفاوت عنایۃ الظن عدم البقاء الی تلک المدۃ والظن مثل الیقین فی حق الاحکام صارت الاجارۃ مؤبدۃ والتابید یبطلہا۔ چوتھی یوں حرام ہے کہ جب نہ واقف نے اجازت دی ہو نہ وقف کی اپنی کوئی ضرورت ومجبوری ہو تو زمین موقوف کو تین برس سے زیادہ پر اجارہ دینا جائز نہیں ہدایہ میں ہے فی الاوقاف لاتجوز الاجارۃ الطویلۃ کی لایدعی المستاجر ملکہا وھی مازاد علی ثلاث سنین ھو المختار۔ درمختار میں ہے فلو اٰجرھا المتولی اکثر لم تصح الاجارۃ وتفسخ فی کل المدۃ لان العقد اذا فسد فی بعضہ فسد فی کلہ فتاوی قاری الہدایہ۔ پھر یہ حکم تو اجارہ کے تھے اور وہ جس کے لئے اس باغ کو طلب کررہے ہیں اجارہ نہیں اغارہ ہوگا یعنی وقف کا غارت کرنا۔ وقفی پیڑ کاٹ ڈالنے کی اجازت کیونکر ہوں گی تو یہ اجارہ تین برس درکنار ایک گھڑی کے لئے حلال نہیں ہوسکتا۔

**مسئلہ** از ریاست رام پور مرسلہ حاجی محمد علی خانصاحب جج ۲۳ جمادی الاخرہ ۱۳۲۹ھ

زید کی طرف سے وکیل نے جو خدام درگاہ حضور غریب نواز سے ہے کمیٹی درگاہ شریف سے اجازت حاصل کرکے زید کیلئے احاطہ درگاہ معلی میں مسجد شاہجہانی کے جانب جنوب ایک حجرہ مع دو دالان کے اپنے صرف سے تیار کرائے بعد طیاری زید نے اُس تعمیر پر قبضہ کرنے یا اس کے مصارف وکیل کو ادا کرنے سے قطعی انکار کیا اس پر عمرو نے وہ لاگت تعمیر دیکر حجرہ اور ہر دو دالان پر قبضہ کرلیا اور ایک حجرہ اور زمین وکیل خادم درگاہ کی معرفت اپنے ذاتی مصارف سے تیار کرواکر کل لاگت خادم موصوف کو باخذ رسید دیدیا اور بعد طیاری ان دو حجروں اور ہر دو دالان کو اس نیت سے وقف کردیا کہ جب کبھی بہ زمانہ عرس شریف یا غیر اوقات میں عمرو یا اس کی اولاد یا متعلقین یا احباب حاضر آستانہ ہوا کریں تو ان میں قیام کیا کریں باقی زمانہ اور اوقات میں زائران صادر و وارد یا فقراء میں سے جو چاہے مقیم ہوکر شرف سعادت حاصل کیا کریں چنانچہ عمرو نے اپنی تعمیر کا کندہ تاریخی پتھر پر پیشانی حجرہ میں نصب کردیا اور سالہاسال یوم تعمیر سے اب تک عمرو اور اُس کے متعلقین وغیرہ زمانہ عرس شریف وغیرہ میں وہاں قیام کیا کرتے ہیں اگر کوئی فقیر وغیرہ اُن میں رہتا ہے تو ان کے آنے پر وہ فوراً خالی کردیتا ہے اب وہی خادم درگاہ عمرو کے ان حجروں میں مقیم ہونیکے مانع ہیں اس عذر پر کہ یہ مال وقف ہے عمرو کی ملکیت نہیں فقیر جو ان حجروں میں رہتے ہیں اُن سے یہ حجرے خالی نہیں ہوسکتے عمرو یا اس کے متعلقین یہاں ٹھہرنے کے مجاز نہیں ہیں علمائے دین

ومفتیان شرع متین سے دریافت کیا جاتا ہے کہ عمرو کا ایسا وقف کرنا شرعاً جائز ہے یا نہیں اور عمرو یا اُس کے متعلقین بصورت متذکرہ بالا ان حجروں میں مقیم ہوسکتے ہیں یا نہیں اور منع کرنے والے کو خواہ وہ خدام درگاہ شریف میں سے ہو یا اور کوئی فقیر یا دیگر شخص جس نے حجروں میں سکونت اختیار کی ہو اُسکو حق ممانعت حاصل ہے یا نہیں اور شخص مانع ان حجروں میں متصرف اور قابض رہ سکتا ہے یا نہیں اور جب وکیل صاحب خادم ان حجروں اور دالان کی تعمیر کی قیمت لے چکے تو ان کو ان حجروں اور دالان سے کوئی تعلق رہا یا نہیں اور وہ اس کے متعلق معاملات میں دخیل ہوسکتے ہیں یا نہیں۔

**الجواب** زمین احاطۂ درگاہ معلی عامۂ زائرین وواردین صادرین کے لئے وقف یا ارصاد کا لوقف بہرحال محکوم باحکام الوقف ہے کما حققہ المحقق الشامی فی رد المحتار عمرو نے جو حجرہ اپنے زر خاص سے تعمیر کرایا اور جو حجرہ ودالان وکیل سے خریدے اور اُن کو اسی مقصد کیلئے وقف کیا یہ وقف صحیح ہوا خادم بائع اُس عمارت سے بے تعلق ہوگیا نہ اُسکو ان معاملات میں مداخلت کا کوئی حق خاص رہا فی رد المحتار بنی علی ارض ثم وقف البناء وقصدا بدونھا ان الارض مملوکۃ لایصح وان موقوفۃ علی ماعین البناء لہ جاز تبعا اجماعا وان الارض لجھۃ اخری فمختلف فیہ والصحیح الصحۃ کمافی المنظومۃ المحبیۃ عمرو اور اُسکے متعلقین بھی ضرور ایام حاضری بارگاہ عالی میں اُن میں مقیم ہوسکتے ہیں کوئی شخص اُن کو بلا وجہ شرعی اس سے منع نہیں کرسکتا کہ یہ از قبیل مسجد ومقبرہ ورباط وقنطرہ وحوض وسقایہ ہے جن سے غنی وفقیر وواقف وغیر واقف سب حسب شرط وقف متمتع ہوسکتے ہیں ہندیہ میں ہے لافرق فی الانتفاع فی مثل ھذہ الاشیاء بین الغنی والفقیر حتی جاز للکل النزول فی الخان والرباط والشراب من السقایۃ والدفن فی المقبرۃ کذا فی التبیین اُسی میں ہے ولاباس بان یشرب (ای البانی) من البئر والحوض ویسقی دابتہ وبعیرہ ویتوضأ منہ کذا فی الظھیریۃ ہاں ان کو مسکن وموطن دوام بنانے کا نہ عمرو کو اختیار ہے نہ کسی فقیر وغیرہ کو کہ یہ زمین وعمارت دونوں کے مقصد کے خلاف ہے اور خدام درگاہ کو تو اُن میں اقامت چند روزہ کا بھی صحیح نہیں کہ وہ باہر سے حاضر ہونے والوں کے لئے بنے ہیں نہ مجاوروں کے لئے ہندیہ میں ہے قال الخصاف فی وقفہ اذا جعل دارہ سکنی للخارج فلیس للمجاورین ان یسکنوھا کذا فی الظھیریۃ سوالات سائل کا جواب تو ہوگیا مگر یہاں ایک ضروری امر غور طلب باقی رہا جس سے اگرچہ سائل نے تصریحاً سوال نہ کیا مگر بیان صورت میں اُس سے تعرض موجود اور اُس کی حاجت ضرور ہے وہ یہ کہ جسطرح غیر عمرو کو ممانعت عمرو ومتعلقین عمرو کا اختیار نہیں اسطرح آیا عمرو کو بھی دوسرے کے ممانعت کا اختیار ہے یا نہیں جبکہ وہ دوسرا نہ بطور سکونت بلکہ حسب شرط معلوم ایام موسم خواہ ان کے غیر میں پہلے سے مقیم ہو اور اب عمرو یا اس کے متعلقین جائیں تو آیا بدعوی عمارت اس سے خالی کراسکتے ہیں یا نہیں ظاہراً اسکا جواب نفی ہے عمرو نے اگر یہ شرط وقف میں نہ لگائی ہو جب تو ظاہر، مجرد نیت نہ مفید شرط ہے نہ اس کا دعوی مسلم۔ درمختار میں ہے لو قال عنیت ذلک لم یصدق تاتارخانیہ فاذا کان ھذا فی الواقف فکیف بغیرہ اھ اور اگر شرط لگائی ہو اور شرط واقف واجب الاتباع ہے اور اس کے خلاف تصرف ناجائز اور جب تا حیات صرف اپنے نفس پر وقف جائز ہے تو اوقات خاصہ میں اپنی تقدیم کی شرط بدرجۂ اولی مگر یہ سب اُس صورت میں ہوتا کہ زمین بھی ملک عمرو ہوتی۔ یہاں کہ زمین اول سے عام پر وقف ہے اسے کسی وقت اپنے نفس کے لئے اُسے خاص کرلینے کا اختیار نہیں عمارت اس نے وقف کی اُسے اپنے لئے خاص کرسکتا اگر یہ خصوص عمارت ہی تک محدود رہتا مگر ایسا نہیں بلکہ زمین بھی اُن اوقات میں اسکے لئے محصور اور عام اہل حق سے ممنوع ومحجور رہے گی بلکہ زمین ہی قیام میں اصل ہے اور عمارت تابع۔ اور زمین پر اس کو اپنی تقدیم و ترجیح کا کوئی حق نہیں نہ دواماً نہ کسی وقت خاص کیلئے مثلاً موقف عرفات میں کوئی شخص ایک حجرہ بنائے کہ جس سال یہ حج کو جائے دوسرا اوس [illegible] وقوف

نہ کرسکے اس کی ہرگز اجازت نہیں ہوسکتی امام طحاوی شرح معانی الآثار پھر علامہ اتقانی غایۃ البیان شرح ہدایہ میں فرماتے ہیں المسجد الحرام لایجوز لاحد ان یبتنی فیہ بناء ولا ان یحتجر فیہ موضعا وکذلک حکم جمیع المواضع التی لایقع لاحد فیہا ملک وجمیع الناس فیہا سواء الا تری ان عرفات لواراد رجل ان یبنی فی المکان الذی یقف فیہ الناس بناء لم یکن لہ ذلک وکذلک منی لواراد ان یبنی فیہا دارا کان من ذلک ممنوعا وکذلک جاء الاثر عن رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وحدث باسنادہ الی عائشۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا قالت قلت یارسول اللہ الا نتخذ لک بمنی شیأ تستظل فیہ فقال یا عائشۃ انہا مناخ لمن سبق فھذا حکم المواضع التی فیہا الناس سواء ولا ملک لاحد علیہا تو یہ شرط خلاف شرع ہوئی اور واقف کی جو شرط مخالف شرع مطہر ہو نامقبول ونا معتبر ہے ردالمحتار میں ہے شرائط الواقف معتبرۃ اذا لم تخالف الشرع اور یہ خیال بھی نہیں ہوسکتا کہ ایسی زمینیں اس کے لئے ہیں جس کا قبضہ پہلے ہوجائے اور یہاں عمرو کا قبضہ سابق ہے کہ اُسکی عمارت موجود ہے جیسے کوئی شخص مسجد میں آیا ایک جگہ بیٹھا پھر وضو کے لئے گیا اور اپنا کپڑا وہاں چھوڑ گیا دوسرا شخص اس کپڑے کو ہٹا کر وہاں نہ بیٹھے کہ کپڑے والے کا قبضہ سابق ہولیا ہے۔ یہاں اس کا محل نہیں جب عمارت وقف ہوچکی عمارت کا ہونا اس کا قبضہ سابقہ نہیں ٹھہر سکتا کہ نفس عمارت میں بھی یہ اور سب مسلمان برابر ہوگئے معہذا ایسا قبضہ تھوڑی دیر کیلئے مسلّم ہوتا ہے جیسا کپڑا رکھ کر وضو کو جانے میں نہ یہ کہ مسجد میں اپنی کوئی چیز رکھ دیجئے اور وہ جگہ ہمیشہ آپ کے لئے مخصوص ہوجائے کہ جب آئیے دوسروں پر تقدیم پائیے یہ ہرگز نہ جائز نہ مقبول فی الدرالمختار فی مایمنع فی المسجد وتخصیص مکان لنفسہ ولیس لہ ازعاج غیرہ منہ ولومدرسا ردالمحتار میں ہے فی القنیۃ لہ فی المسجد موضع معین یواظب علیہ وقد شغلہ غیرہ قال الاوزاعی لہ ان یزعجہ ولیس لہ ذلک عندنا اھ ای لان المسجد لیس ملکا لاحد بحر عن النہایۃ قلت وینبغی تقییدہ بما اذا لم یقم عنہ علی نیۃ العود بلا مھلۃ کما لوقام للوضوء مثلا ولاسیما اذا وضع فیہ ثوبہ لتحقق سبق یدہ تأمل وفی شرح السیر الکبیر للسرخسی وکذا کل مایکون المسلمون فیہ سواء کالنزول فی الرباطات والجلوس فی المساجد للصلاۃ والنزول بمنی او عرفات للحج حتی لوضرب فسطاطہ فی مکان کان ینزل فیہ غیرہ فھو احق ولیس للاٰخران یحولہ الخ اور یہیں سے ظاہر ہوگیا کہ جس نے سبقت کی اور عمرو کے لئے اپنی حاجت جائزہ کے وقت خالی نہیں کرتا اُس پر یہ اعتراض بھی نہیں ہوسکتا کہ حق غیر میں تصرف کررہا ہے یعنی عام حق تو زمین میں تھا اور یہ حجروں دالانوں میں ٹھہر کر عمارت کو بھی اپنے تصرف میں لایا اور وہ عمارت اصل مالک نے اُس کے لئے جائز کی تھی جو خود اُس کی حاجت کے سوا دوسرے وقت میں آئے اس کا جواب وہی ہے کہ عمارت اُس کی ملک نہ رہی اور وہ شرط کہ اس نے کی تھی خلاف شرع ہوکر نامعتبر ہوئی تو اب جس کا ہاتھ سبقت کرے وہی مقدم ہے ھذا ما ظھر لی والعلم بالحق عند ربی واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از نجیب آباد ضلع بجنور متصل تحصیل مرسلہ جناب محمد ظفر اللہ صاحب ۱۶ ذی الحجہ ۱۳۱۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مال وقف مسجد پرجن کے نام سے موسوم ہے شرعاً کسی کا دعوٰی ہوسکتا ہے یا نہیں اگر اُس کا کوئی شخص یا چند شخص مل کر اپنے آپ کو ولی قرار دیتے ہوں تو وہ مالک ہوسکتے ہیں یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** مال وقف پر دعوٰی ملک تو کسی کو نہیں ہوسکتا ہاں دعوٰی تصرف متولی کو ہے اگر متولی نہ ہو تو اہل محلہ کو اختیار ہے اگر انھوں نے اس شخص یا اشخاص کو متولی کردیا ہے تو آپکو اختیار مل سکتا ہے واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ازمقام خاص مرزاپور محلہ چیت گنج مرسلہ حکیم احمد علی صاحب یکم ربیع الاول ۱۳۳۲ھ

ایک قطعہ زمین سرکاری جوکہ جنازہ مسلمانان کے لئے وقف ہے اُسمیں باجازت تکیہ دار کے ایک مکان ایک دوسرے فقیر نے بنایا اور اسی میں بودوباش اختیار کے بعد چندے اس مکان کو براہ خدا وقف کردیا وہ وقف شدہ مکان بقیمت مبلغ بیس روپیہ کو وارث تکیہ نے خرید کیا مکان وقف شدہ کا روپیہ ایک مسجد جوکہ مکان سے علٰحدہ اُسی زمین میں تعمیر کی گئی ہے وہ روپیہ اُسی مسجد میں خرچ کیا گیا اب وہ مکان تکیہ دار کے قبضہ میں ہے پھر دوبارہ وہی فقیر جس نے مکان تعمیر کیا تھا خریدنا چاہتا ہے شرع شریف سے جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب** اگر وہ تکیہ وقف ہے جیسا کہ سائل بیان کرتا ہے تو نہ اُسمیں اُس فقیر کو اپنا مکان سکونت بنانے کی اجازت تھی نہ اُسمیں وہ مسجد بنانا جائز ہے لان الوقف لایوقف نہ اس مکان کے زمین کا بیچنا صحیح تھا نہ اب اُسکے یا کسی اور کے ہاتھ بیع ہوسکتی ہے لان الوقف لایملک واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ بتاریخ یکم صفر روز پنجشنبہ ۱۳۳۴ھ

(۱) قبرستان میں مدرسہ یا کوئی مکان یا مسجد بنانا جائز یا نہ۔

(۲) ایک بزرگ نے ایک جگہ چند بزرگوں کو بیٹھے ہوئے دیکھا وہاں ایک چبوترہ بطور مسجد بنایا اور ایک مدت تک وہاں نماز پڑھی گئی اب ایک عرصہ سے وہ جگہ خراب پڑی ہے وقف کی یا نہیں کی اس کا کچھ حال معلوم نہیں اب وہ جگہ کسی کو دیدی جائے کہ مکان بنالے یا مسجد بنادی جائے۔

**الجواب** (۱) قبرستان وقف میں کوئی تصرف خلاف وقف جائز نہیں مدرسہ ہو خواہ مسجد یا کچھ اور۔ اور اگر کسی کی ملک ہے تو قبور سے الگ وہ جو چاہے بنا سکتا ہے۔

(۲) اگر تصریحاً یا دلالۃً کسی طرح وقف کرنا ثابت نہیں تو وہ زمین مالک یا اسکے ورثہ کی ملک ہے وہ جو چاہیں کریں واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از ضلع سیتاپور مدرسہ اسلامیہ مرسلہ مولوی ابومحمد محمد یوسف حسن صاحب طالب علم مدرسہ مذکور ۴ صفر المظفر ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ان مسائل کے جواب میں کہ زید نے اپنی اور اپنے شریک دار کے کہ جس کی جانب سے وہ کارکن اور خود بھی حصہ دار تھا اپنے مقبوضہ مواضعات معافی کی نسبت انگریزی ہونے پر محکمہ بندوبست میں درخواست دی کہ ہمارے مواضعات حسب عمل درآمد قدیم اب بھی معاف رہیں اور اسمیں حسب ذیل الفاظ سے اقرار کیا۔

یہ مواضعات صدہا سال سے واسطے مصارف عرس سید شاہ فلاں واقع مقام فلاں ومصارف واردین وصادرین وغربا ومساکین ومجالس محرم سلاطین ماضیہ نے بطور وقف مقرر ومعاف ومرفوع القلم کیا ہے۔ دوسرے مقام پر اپنی درخواست میں یہ الفاظ تحریر کئے ہیں امیدوار ہوں کہ دیہات معافی بدستور بصیغہ وقف معاف ومرفوع القلم رہیں۔ اور اسی مقدمہ میں اجلاس پر حاکم کے روبرو بسوال حاکم بدیں الفاظ جواب تحریر کردیا۔ سوال حاکم :۔ تمہاری معافی بعہد نواب سعادت علی خاں والی لکھنؤ کے کس سبب سے ضبط ہوئی۔ جواب :۔ یہ معافی وقف اسواسطے ضبط نہیں ہوئی اور اسی مقدمہ تحقیقات معافی میں ایک حساب داخل کیا جس میں عبارت مسلم وقف حسب ذیل ہے۔ اسمیں مصارف میرے اور میرے عزیزوں کے مناط قوت اُن کا بھی یہی ہے اور یہ سب لوگ خدمت گزار درگاہ ہیں اور یہ معافی وقف ہے اس کارروائی پر حاکم ضلع نے مصارف کی تحقیقات کرکے سفارش معافی کی کردی اور اُس سفارش پر حاکم اعلٰی صاحب کمشنر نے یہ الفاظ تحریر کئے۔ قابض اور اُن کے مورث ان سب مشہور لوگ ہیں اور مزار بیشتر بہت مشہور تھا یہ مجھکو مذہبی وقف

معلوم ہوتا ہے قبضہ سالہا سال سے ہے مسجد و امام باڑہ و خانقاہ و مسافر خانہ سب بمقام فلاں ہے اس سرکار سے سند معافی عطا ہوئی جس میں لفظ وقف کا نہیں تحریر ہے اور سند مطبوعہ حسب نمونہ مقررہ ہے اور تمام ایسی معافیات میں اسی طور کے اسناد اس نواح میں سرکار نے دیئے ہیں اس کے بعد بندوبست پختہ میں حسب قاعدہ مقررہ سرکار دعوٰی حقیت اعلٰی مواضعات مذکور کا زید ہی نے دائر کیا اور اس درخواست میں بربنائے قبضہ سابقہ ڈگری چاہی مگر اُس مقدمہ کے بیان میں بلعد درخواست مذکور مالک کا لفظ استعمال کیا اور ڈگری میں بھی لفظ مالکانہ تحریر ہوگیا اُسکے بعد بمقدمہ حصہ داری و تعیین حصہ ہر شریک دار میں پھر یہ ظاہر کیا کہ یہ جائداد واسطے مصارف درگاہ ہے کسی حصہ دار کو اختیار انتقال کسی قسم کا نہیں بعد مصارف عرس و فواتح واردین و صادرین کے جو بچتا ہے بحصہ مساوی تقسیم ہوجاتا ہے اور آئندہ ہم لوگوں نے اقرار کنندگان کے ورثہ پر اسی طور پر ہمارے حصہ سے تقسیم ہوتا رہیگا بعدہ واجب العرض میں بھی جو بعد کارروائی حصہ داری کے مرتب ہوئی اُسمیں یہ تحریر کردیا کہ یہ موضع وقف ہے ان حالات پر از روئے شرع شریف اس جائداد پر اطلاق وقف کا ہوگا یا نہیں اور زید کے وارثوں کو اختیار انتقال اس جائداد سے ہے یا نہیں واضح رہے مقدمہ تعیین حصہ داری و دیگر کاغذات سرکاری میں کل حصہ داران شریک دار آمدنی اُسکو وقف تسلیم کیا ہے اور یہ اقرار کیا ہے کہ کسی کو اختیار انتقال حاصل نہیں ہے صرف درمیانی کارروائی ڈگری حقیت اعلٰی میں لفظ مالک کا استعمال ہوا ہے اس سے قبل و بعد کی کل کارروائیوں میں اقرار عدم اختیار انتقال و وقف کا سب کی جانب سے ہے اور یہ خاندان اولاد حضرت پیران پیر دستگیر سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے اپنے کو منسوب کرتا ہے اور ایسے ہی بعض ملفوظات خاندانی و شجرہ جات خاندانی سے مانا گیا ہے اس خاندان کے لوگ بلالحاظ مستطیع و غیر مستطیع حسب قرارداد بندوبست جو باتفاق خود تعیین حصص کرچکے ہیں اس اعتبار سے مستحق گزارہ ہیں یا مورث اعلٰی کی نسل پر از روئے فرائض از سرنو تعیین گزارہ کا حق رکھتے ہیں اگر مستطیع کو استحقاق گزارہ بوجہ اس کی استطاعت نہ ہو تو کسی وقت بحالت نہ رہنے استطاعت کے پھر کسی سبب سے گزارہ پاسکتے ہیں اور استطاعت کا معیار کیا ہے اور کسی اولاد پر بالخصوص سادات کے کسی خاندان پر جو وقف ہو آپس میں جب لوگ مستطیع ہوتے جائیں گے وہ خارج از گزارہ ہوتے جائینگے اور پھر جب غیر مستطیع ہوجائینگے داخل ہوتے جائینگے۔ اور اسکا سلسلہ کس طور جاری رہیگا تعیین گزارہ کی نسبت کیا ہوا کریگا۔ امید کہ جملہ امور کا جواب از روئے مسائل فقہ حنفیہ مرحمت فرمایا جائے اور یہ آراضی عشری ہیں اور عشر ان پر واجب ہے یا نہیں اور فی الحال یہ مواضعات کاشتکاروں کے پاس نقدی جمع سر ہیں۔ جن مصارف کا ذکر اوپر تحریر کیا گیا ہے جیسے فواتح و اعراس و میلاد شریف و محرم و خرچ واردین و صادرین تو جہاں تک مجالس و اعراس و فواتح کو ذکر و تذکرہ قرآن خوانی و تقسیم طعام وغیرہ سے تعلق ہے وہ تو ظاہر ہی ہے صرف تعزیہ داری کی شریعت میں کوئی اصل نہیں ہے ایک رواجی مقامی طریقہ ہے تو اسقدر مصرف ناجائز کے شمول سے نفس وقف پر کیا اثر ہے اور یہ فعل قابل ترک ہے۔ اسی طور سے اعراس میں ایک صورت بعض وقت سماع کی ہے جو حسب طریقہ موسیقی و راگ و مزامیر نزد احناف حرام ہیں اور یہی سواد اعظم ہے البتہ محض قصیدہ خوانی یا نعت خوش الحانی سے سننا اور سنانے والے کو کچھ دینا جیسا کہ حضور انور سرور عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے اپنی ردائے مبارک حضرت حسان کو مرحمت فرمائی تھی اس کی بابت کیا حکم ہے یہ بھی قابل ترک ایسے اوقاف سے ہے یا نہیں۔

**الجواب**

ارصادات سلاطین حکم وقف میں ہیں نہ وہ موروث ہوں نہ کسی کو ان کے بیع و انتقال کا کوئی حق ہو کما حققہ فی ردالمحتار بما لامزید علیہ سند معافی میں لفظ وقف نہ ہونا کچھ مضر نہیں نہ کسی مقدمہ میں اپنے آپ کو مالک تعبیر کرنا یا گورنمنٹی ڈگری میں لفظ مالکانہ لکھا جانا کچھ اثر رکھتا ہے کہ متولی کی طرف نسبت ملک بوجہ ملک تصرف و اختیار شائع ہے فتاوٰی عالمگیریہ میں ہے لوادعی المحدود لنفسہ ثم ادعی انہ وقف

الصحیح فی الجواب انکان دعوی الوقفیۃ بسبب التولیۃ یحتمل التوفیق لان فی العادۃ یضاف الیہ باعتبار ولایۃ التصرف والخصومۃ موقوف علیہ کا فقیر یا غیر ہاشمی ہونا ضرور نہیں اغنیا و سادات بھی اوقاف عامۂ رفاہ عام میں داخل ہوسکتے ہیں جیسے مسجد مقبرہ حوض کوآں سقایہ سرائے پل وغیرہا اور وہ ہر وقف میں بشرط واقف مثل استثنا فی المصروف بھی شامل ہوسکتے ہیں جسطرح خود اپنا نفس اور اپنی اولاد بالجملہ وقف کا قربت مؤبدہ کے ول ہونا ضرور ہے مگر تمام آمدنی قربت ہی کے لئے معین ہونا ضرور نہیں استثناء لبعض علی الدوام واستثناء کل الی زمان منقطع دونوں کی گنجائش ہے اور اس کا اختیار واقف کو ہے جیسی شرط کرے گا اتباع کی جائے گی تحت قول درمختار والتصدق بالمنفعۃ ولو فی الجملۃ ردالمحتار میں ہے فرمایا فیدخل فیہ الوقف علی نفسہ ثم علی الفقراء وکذا الوقف علی الاغنیاء ثم الفقراء لما فی النہر عن المحیط لو وقف علی الاغنیاء وحدہم لم یجز لانہ لیس بقربۃ اما لو جعل اخرہ للفقراء فانہ یکون قربۃ فی الجملۃ اھ اُسی میں ہے اذا جعل اولہ علی معینین صار کانہ استثنی ذلک من الدفع الی الفقراء کما صرحوا بہ (الی ان قال) فعلم انہ صدقۃ ابتداء ولا یخرجہ عن ذلک اشتراط صرفہ لمعین اُسی میں فتاوی امام قاضیخاں سے ہے لو قال ارضی صدقۃ موقوفۃ علی من یحدث لی من الولد یصح لان قولہ صدقۃ موقوفۃ وقف علی الفقراء وذکر الولد الحادث للاستثناء کانہ قال الا ان حدث فی ولد فعلتہا لہ مابقی سلطان واقف کی شرط اگر معلوم ہے کہ بعد مصارف خیر مذکورہ جو بچے اولاد شیخ فلاں تقسیم کرلیں تو اُن کے فقراء و اغنیا سب اُسے بحصہ مساوی لیں گے اور اگر شرط کردی ہے کہ مابقی نسل شیخ پر حسب فرائض تقسیم ہو تو حسب فرائض ہی تقسیم ہوگی اقرب ابعد کو محجوب کرے گا اور لحاظ فقر و غنا نہ ہوگا اور اگر شرط یہ کی کہ باقیماندہ خاندان شیخ کے فقراء پر تقسیم ہو تو اب اُن کے اغنیا کو کچھ نہ ملے گا اور جو غنی فقیر ہوجائے اب وہ بھی مستحق ہوگا مگر سنین ماضیہ کا حصہ نہ طلب کریگا اور جو فقیر غنی ہوجائے اب سے وہ مستحق نہ رہیگا اور سالہا گذشتہ کا لیا ہوا واپس نہ دیگا لان العبرۃ الحال دون الماضی والاستقبال اور اگر شرائط اصل واقف پر اطلاع نہ ہو تو عملدرآمد قدیم پر نظر ہوگی زید کہ جو واجب العرض میں لکھا اگر اُسکے مطابق ہو فبہا ورنہ اسپر اصلا لحاظ نہ ہوگا اور قدیم پر عمل رہیگا لانہ لیس بواقف و لا الیہ تغییرہ فتاوی خیریہ میں ہے اذا علم حالہ فیما سبق من الزمان من ان قوامہ کیف یعلمون فیہ والی من یصرفونہ فیبنی علی ذلک لان الظاہر انہم کانوا یفعلون ذلک علی موافقۃ شرط الواقف وھو المظنون بحال المسلمین فیعمل علی ذلک فی النفع الوسائل ذکر فی الذخیرۃ قال سئل شیخ الاسلام عن وقف مشہور اشتبہت مصارفہ وقدر مایصرف الی مستحقیہ قال ینظر الی المعہود من حالہ فیما سبق من الزمان من ان قوامہ کیف یعملون استطاعت کی معیار ملک نصاب زائد از حاجت اصلیہ ہے۔ تعزیہ و مزامیر دونوں معصیت ہیں اور معصیت میں مال وقف کا صرف دوہرا حرام ہے بلکہ تین حراموں کا مجموعہ ایک وہ معصیت دوسرے مال وقف پر تعدی تیسرے مستحق کی محرومی مگران امور حادثہ سے نفس وقف پر کوئی ضرر نہیں جو متولی ان میں صرف کرے گا اسقدر کا تاوان اس پر لازم ہوگا لانہ امین وکل امین بالتعدی ضمین بلکہ اگر خود سلطان واقف منجملہ مصارف مذکورہ تصریحاً تعزیہ و مزامیر کو بھی ایک مصرف مقرر کرتا کہ وقف پر جب بھی ضرر نہ تھا یہ مصرف باطل ردو ساقط کرکے وہ حصہ بھی مصارف خیر ہی کی طرف مصروف ہوتا فتح القدیر پھر ردالمحتار میں ہے لو وقف الذمی علی بیعۃ مثلا فاذا خربت یکون للفقراء کان للفقراء ابتداء واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ** از قصبہ گوپامؤ ضلع ہردوئی اورہ محلہ قنوجی مسئولہ یاور حسین صاحب یوم سہ شنبہ ۷ صفر المظفر ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ حاجی نواب ناظر حسین خاں صاحب رئیس قصبہ گوپامؤ نے تقریباً دس بارہ سال

سے ایک مسجد کے متعلق جو کہ اُن کے مکان کے قریب محلہ قنوجی میں واقع ہے۔ یہ انتظام کیا کہ زیر مسجد کی دو دکانیں جن کو مسجد کے منتظموں نے رہن بھی کر لیا تھا اور جو رہن سے بچی ہوئی تھیں وہ بالکل مسمار ہو گئی تھیں غرضکہ وہ دو دکانات مسجد مذکور جو کہ ایک دینی مدرسہ عربی کو بحیثیت وقف شامل تھیں اُن کو فک رہن کرالیا اور مسمار شدہ کی تعمیر کرادی ایک مدرسہ اسلامیہ کی آمدنی سے جسکے کہ وہ صدر انجمن ہے سب ادا کر دیا دو کانوں کو تعمیر کرایا پھر رفتہ رفتہ انھیں دو کانوں کی آمدنی سے وہ کل روپے بھی ادا کر دیا جب انجمن کا روپیہ ادا ہو گیا تو اُن دو کانوں کو مع تحویل باقی کے اپنے چھوٹے بھائی کو جو کہ اسی مسجد میں طلبہ کو عربی پڑھاتے ہیں بطور انتظام جائداد وقف کے حوالہ کر دیا حتی کہ اُس آمدنی سے وقتاً فوقتاً مسجد کی درستی ہوتی رہتی ہے اور اسی احاطہ مسجد میں بیرونی طلبہ کے لئے حجرے بھی حسب ضرورت طیار ہوتے رہے سال گزشتہ میں ایک مولوی صاحب کو باہر سے عربی تعلیم کے لئے بلایا گیا تھا اُن کی نصف تنخواہ چندہ سے اور نصف اسی آمدنی مسجد سے سال بھر تک دی جایا کی۔ نیز اب تک چونکہ درس تدریس کے لئے سوائے مسجد کے اور کوئی جگہ نہ تھی اور جو کتابیں طلباء کو حسب دستور دیجاتی ہیں اُن کے رکھنے کیلئے بھی مکان کی ضرورت ہوئی تو ایک مکان جنب مسجد میں اس سال بھی تعمیر کرایا گیا جو انشاء اللہ مختصراً مدرسہ و کتب خانہ دونوں کا کام دیگا علاوہ ان دو کان کے کچھ خانہائے رعایا خالی کرا کے اُسکی زمین مسجد کو وقف کر دی اور دو ایک دو کانیں جدید بھی بنوا دیں ایک دو کان منشی بقاء اللہ صاحب کیل سرائے میران نے بھی وقف کیا ع۱ اب سوال یہ ہے کہ ایسی صورت میں جبکہ علاوہ نیت کے عملدرآمد حسب مذکورہ بالا رہا ہے تو آیا اس آمدنی سے مسجد اور طلباء کے لئے حجرے نیز مدرس کی تنخواہ وغیرہ میں صرف کرنا شرعاً جائز ہو گا یا نہیں۔ ع۲ یہ کہ انھیں نواب صاحب موصوف نے جو اپنی ذاتی دو کان اور تین خانہائے رعایا کو محض بازار مسجد کی ضرورت سے برابر کرا کے نیز گرد و پیش کے اپنی افتادہ زمین کو اسی مد میں مدت سے وقف کر دیا ہے چنانچہ گھاس، بھوسہ، لکڑی کنڈا اور دیگر پلہ داروں سے جو اس زمین کا محصول آتا ہے وہ بھی برابر مسجد میں ایک بنئے کے ذریعہ سے یکشت جمع ہوتا رہتا ہے اور جو مدات مذکور میں صرف ہوتا ہے اس کے متعلق (ایک ہندو رئیس جسکا نام لالہ بشمبر ناتھ ہے اور وہ گوپامؤ سے قریب ایک موضع تہمردان میں رہتے ہیں) کا یہ بیان سنا جاتا ہے کہ چنگی قبضہ میں ہمارے ہے لہذا یہ متفرق آمدنی ہماری ہے اسکو ہم لیں گے حالانکہ وہ اس بازار میں کسی جز اراضی کے بھی مالک نہیں ہیں اور چنگی ان کی ہونا قاعدہ کے بھی بالکل خلاف ہے کیونکہ چنگی حق گورنمنٹ ہے کاغذات سرکاری میں بھی چنگی کا کوئی وجود نہیں دوسرے مالک زمین یعنی واقف کی طرف سے یہ زمین دراصل مسجد کی ہے ایسی حالت میں آیا ہم مسلمانوں کا فرض ہے کہ ہم دامے، درمے، قلمے، سخنے غرض ہر مدافعانہ حیثیت سے ان کی اس ناجائز دست برد سے اگر وہ کریں اسکو بچائیں یا نہیں نیز اس معاملہ میں جو مصارف کہ ہمیں در پیش ہونگے بصیغہ حفظ جائداد وقف عند اللہ ہمیں اُس کا اجر ملیگا یا نہیں اور اگر مسلمان کثرت رائے سے اس کی کل یا جز آمدنی بطور فیصلہ باہمی کے لالہ صاحب کو دینا منظور کریں تو آیا ان کا یہ فعل شرعاً صحیح اور قابل تسلیم ہوگا یا نہیں بینوا توجروا

## الجواب

ع۱ اوقاف میں شرط واقف مثل نص شارع واجب الاتباع ہوتی ہے اور اُسمیں بلا شرط واقف یا اجازت خاصہ شرعیہ کوئی تغیر تبدل جائز نہیں مدرسہ کے مال سے مسجد کا قرض ادا نہیں کیا جا سکتا جو ادا کرے گا تاوان اس پر ہے مسجد کے مال سے نہیں لے سکتا مسجد پر جو جائداد واقف نے وقف کی اگر اس سے بنائے مدرسہ و مصارف مدرسہ کی اجازت دی تھی تو جائز ہے ورنہ ناجائز۔

ع۲ صورت مذکورہ میں ضرور مسلمانوں پر فرض ہے کہ حتی المقدور ہر جائز کوشش حفظ مال وقف و دفع ظلم ظالم میں صرف کریں اور اُس میں جتنا وقت یا مال ان کا خرچ ہوگا یا جو کچھ محنت کریں گے مستحق اجر ہوں گے قال تعالٰی لا یصیبھم نصیب ولا مخمصۃ الٰی قولہ تعالٰی

وارصاد نہیں نہ اوقاف قدیمہ کے لئے واقف کا نام معلوم ہونا ضرور نہ کوئی سند پیش کرنا لازم ورنہ لاکھوں وقف خصوصاً مساجد باطل ہوجائیں خود سائل کا بیان ہے کہ یہ مواضع سلاطین دہلی نے مصارف امور مذہبی اور ایک خاندان کی مدد معاش کے لئے معاف کئے اور یہ کہ تا زمان سلطنت انگلشیہ موافق نیت عطا کنندہ اس پر عملدرآمد رہا اور یہ کہ اسکے بعد سے تاحال ورثاء معافیداران اغراض معافی میں محاصل مواضع میں سے خرچ کرکے بقیہ محاصل کو اپنی مدد معاش میں صرف کرتے رہے یہ شان وقف ہی کی ہوتی ہے اور اگر کسی خاص شخص کو جاگیر دینی ہوتی ہے تو مصارف خیر کی قید نہ لگائی جاتی نہ یہ کہ اُن سے جو بچے وہ مدد معاش میں صرف ہو نہ اس کے موافق قدیم سے اب تک عملدرآمد رہتا ہے تو ضرور یہ مواضع وقف ہی ہیں، اور بندوبست حال میں اسمائے متولیان بخانہ ملکیت رکھنا وقف ثابت کو زائل نہ کریگا اور یہ انتقالات جو ان بعض متولیوں نے کئے اگر اس سے مقصود وہ محاصل ہیں جو بعد مصارف خیر ان کے حصہ میں آئیں جب تو ظاہر ہے کہ اس سے اصل وقف پر کوئی حملہ نہ ہوا اگرچہ محاصل کا وقف یا قبل وصول ہبہ کرنا باطل ہے اور اگر ان سے نفس رقبہ جائداد کا انتقال مقصود تھا تو غایت یہ کہ یہ ان کا ظلم باطل ومردود تھا اس سے وقف پر کیوں حرف آنے لگا گورنمنٹ کا رقوم سوائی وغیرہ لینا بھی منافی وقف نہیں یونہی بندوبست اول سے اجرائے وراثت اگر محاصل میں ہے کیا بیجا ہے اور رقبہ میں ہے تو متولیوں کا ظلم ہے بلکہ بیان سائل کہ اب تک بعد مصارف خیر جو بچتا ہے تقسیم کرتے ہیں رقبہ میں اجرائے وراثت کی خود نفی کررہا ہے اور نہ بھی سہی تو ان کے مورثوں کا سب سے پہلا بیان کہ یہ جائداد وقف ہے ان کے ان تصرفات کے ابطال کو کافی ہے جائداد ملک ہوکر وقف ہوسکتی ہے مگر وقف ٹھہر کر کبھی ملک نہیں ہوسکتی اور ان کے اس بیان اول میں نیت عطا کنندہ کا کچھ خلاف نہیں بلکہ عین موافقت ہے جیسا کہ اوپر ظاہر ہوا بالجملہ شک نہیں کہ مواضع مذکورہ وقف ہیں اور ان میں کسی کو تصرفات مالکانہ یا انتقالات کا کچھ حق نہیں فاتقوا اللہ الذی الیہ تحشرون واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از ضلع بجنور موضع چاندپور مسئولہ محمد قطب الدین　　۹ ربیع الاول شریف ۱۳۳۴ھ

مخدوم مکرم معظم دام ظلکم السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ آبادی قصبہ چاندپور میں موازی ۶ بسوائے یعنی ۱۲۰۰ گز کل اراضی نمبری خسرہ ۲۸۳۴ واقع محلہ کوٹلہ موقوفہ تھی اس پر ایک دوکان بنی ہوئی تھی اسکی آمدنی صرف مسجد میں آتی تھی چنانچہ بندوبست دہم یعنی ۱۸۶۶ء یا ۱۲۷۳ف میں دوکان مذکورہ بخانہ مالک زمین ومالک مکان (موقوفہ) تحریر ہے اس کے کیفیت میں (دوکان تصرف مسجد) تحریر ہے اُسکے منتظم مولوی مجتبٰی حسن صاحب دیوبندی ساکن چاندپور تھے دوکان منہدم ہوگئی اس پر ایک سہ دری بنائی گئی جو قیام مسافران اور درسگاہ کے کام میں آتی رہی اور مہتمم بدستور مولوی صاحب موصوف رہے اب اس سال سے مولوی صاحب مذکور نے اس کے اوپر ایک بالاخانہ تعمیر کرلیا اُسکو زنانہ مکان کرلیا نیچ کا سابقہ حصہ یعنی سہ دری اپنی نشست گاہ خاص بنالی اللہ اللہ خیر صلا۔ مولوی صاحب کہتے ہیں ہم مکان کے مالک ہیں ہمارا تعمیر کردہ ہے تمادی بارہ سال عارضی ہے وغیرہ وغیرہ اور سب چیزیں خدا کی ملکیت میں اور ہم اُسکے بندے ہیں۔ رضامندی سے وہ چھوڑنے پر رضامند نہیں ہوتے مجبوراً عدالتانہ کارروائی کرنا ہوگی چونکہ مولوی صاحب موصوف اور ان کے بھائی مولوی مرتضٰی حسن صاحب سب مولوی ہیں (مولوی عالم فاضل ہیں) سب لوگ ان کا ادب کرتے ہیں بچتے ہیں کوئی دعوی کرنے یا مدعی بننے پر رضامند نہیں ہوتا یہاں ہم صرف دو آدمی حق کی حمایت کرسکتے ہیں البتہ واقعات کے بابت شہادت دے سکتے ہیں۔ اگر ان کو مدعی بنالیا جاوے تو گواہ کون رہے سوائے اسکے نالش ہونے پر لوگوں سے توقع ہوسکتی ہے بالفعل یہ خیال ہے کہ مولوی پر ہاتھ ڈالنا گناہ کبیرہ ہے حتی کہ مولوی عبدالواسع صاحب ومیر سجاد حسین صاحب وکلا بجنور وکیل بننے سے گریز کرتے ہیں اس

قحط الرجال میں آپ پر نظر دوڑتی ہے اور گذارش کیا جاتا ہے کہ ہمکو کیا کارروائی کرنا چاہئے اور اس صورت میں شرع شریف کا کیا حکم ہے اور اگر آپ کا نام نامی بھی زمرہ مدعیان میں شامل کر دیا جاوے تو نامناسب تو نہیں ہے یا اور کسی شخص کا لکھا جاوے جیسی رائے عالی ہو کیا جائے جواب بواپسی ڈاک مرحمت ہووے فقط

**الجواب** بحمد اللہ تعالی میں حکم شرعی جانتا ہوں اور وہی بتا سکتا ہوں قانون سے نہ مجھے واقفیت نہ اُس کا مشورہ دے سکتا ہوں وقف میں تصرف مالکانہ حرام ہے اور متولی جب ایسا کرے تو فرض ہے کہ اُسے نکال دیں اگرچہ خود واقف ہو یہ جائے دیگر درمختار میں ہے وینزع وجوبا ولو الواقف درر فغیرہ بالاولی لو غیر مامون بزازیہ اور وقف کا مدعی ہر مسلمان ہو سکتا ہے اور جو مدعی ہو وہی شاہد ہو سکتا ہے لانہ لایحتاج الی الدعوی وہاں کے مسلمانوں پر فرض ہے کہ وقف کو ظلم سے نجات دلائیں۔ دیوبندی عالم دین نہیں اُن کے اقوال پر مطلع ہو کر اُنھیں عالم دین سمجھنا خود کفر ہے علمائے حرمین شریفین نے انھیں لوگوں کے لئے بالاتفاق تحریر فرمایا ہے کہ من شک فی عذابہ وکفرہ فقد کفر اور بالفرض کوئی عالم بھی ہو تو اُس کا ادب اس کا مقتضی نہیں ہو سکتا ہے کہ وقف اُسکے دست بُرد ظالمانہ میں چھوڑ دیا جائے اگرچہ عالم ہے مگر وقف پر ظالم ہے اور اس کی تخلیص فرض۔ یہ بہت اچھا عذر ہے کہ سب ملک خدا ہے اور ہم اُسکے بندہ کیا ایسا کہنے والا اپنے املاک اور اپنے اہل میں بھی اُن کے لئے یہی گمان کرے گا کہ یہ سب ملک خدا ہیں اور وہ خدا کے بندے یہ خاصہ اباحیہ کا مذہب ہے۔ فقیر کچہری کی لیاقت نہیں رکھتا اس سے معاف فرمایا جائے اور ہزاروں مسلمان مدعی ہو سکتے ہیں واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ مردمان عامہ موضع باجری تحصیل کھڑوار ضلع انبالہ بتوسط الٰہ بخش درزی ساکن باجری ۲۳ / جمادی الاولی ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک عورت بیوہ نے اپنی تمام اشیاء جس میں منجملہ دیگر اشیاء کے ایک سکنی مکان بھی ہے مسجد کے نام پر خدا کیواسطے وقف کر دیا اور سند کے لئے ایک کاغذ پر چند معزز برادران رشتہ کے دستخط کروا کر ایک کاغذ بنا لیا اور یہ کام کرکے وہ عورت ایک دوسرے موضع میں اپنی لڑکی کے گھر پر جا رہی اور اسکے چلے جانیکے بعد میں اس عورت کے قریبی رشتہ والوں نے اس وقف شدہ مکان کی بابت فساد شروع کر دیا کہ ہم یہ مکان مسجد کے نام نہیں دیں گے حالانکہ بیوہ کے کوئی اولاد ذکور میں سے صاحب حق نہیں ہے اور وہ اپنے مال وجائداد کی بلا اشتراک غیرے خاوند کے مرنیکے بعد خود مختار مالک تھی لہذا اب دریافت امر خاص یہ ہے کہ ایا کوئی شخص بیوہ کی مرضی کے خلاف کچھ کارروائی کر سکتا ہے اور اگر کر سکتا ہے تو کس صورت سے ورنہ ایسے بددیانت اشخاص کی کیا شرعی تعزیر ہے فقط

**الجواب** جو شے اللہ عزوجل کیلئے وقف ہوگئی اُسمیں کسی کو دعوی نہیں پہنچتا یہاں سوال سے ظاہر یہ ہے کہ عورت نے اپنی حالت صحت میں یہ وقف کیا تو اب کسی رشتہ دار کا اُسمیں مزاحمت کرنا محض ظلم ونا مسموع ہے اور یہاں کوئی کسی کو تعزیر نہیں دے سکتا بڑی تعزیر یہ ہے کہ جس سے یہ بات واقع ہو مسلمان اُسے چھوڑ دیں واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ** از شہر جیت پور ملک کاٹھیاوار چھوٹی چوک مسئولہ حاجی احمد حامد متولی جمعہ مسجد

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ یہاں کا طریقہ ہے کہ جب کوئی شخص بیمار ہوتا ہے یا فوت ہوتا ہے تو اُسکی جانب سے اُسکے عزیز ایک یا چند قرآن پاک مسجد میں بھیجتے ہیں اس نیت سے کہ لوگ پڑھیں تاکہ ہمکو ثواب ملے اب چونکہ جامع مسجد میں وہ بکثرت جمع ہوگئے اور

بیکار رکھے ہیں جن کا انجام سوائے گلنے اور بوسیدہ ہونے کے کچھ نہیں ہے کیونکہ پڑھنے والے چند اور قرآن بکثرت جمع۔ تو اُن کو ہدیہ کرکے وہ پیسہ مسجد کے صرف میں لاسکتے ہیں یا نہیں۔ مسجد کے متعلق ایک مدرسہ قرآن ہے اور نیز شہر میں بھی قرآن کے مدرسہ ہیں اون میں ان قرآنوں کو متولی بھیج سکتا ہے یا نہیں نیز اگر اس شہر کے مدارس سے بچ رہیں تو دوسرے شہر کے مدارس میں بھیجے جاسکتے ہیں یا نہیں۔

**الجواب** اگر اُس بھیجنے سے مصحف شریف اُس مسجد پر وقف کرنا مقصود نہیں جب تو بھیجنے والوں کو اختیار ہے وہ مصاحف ان کی ملک میں باقی ہیں جو وہ چاہیں کریں اور اگر مسجد پر وقف مقصود ہے تو اسمیں اختلاف ہے کہ ایسی صورت میں اُسے دوسری مسجد کو بھیج سکتے ہیں یا نہیں جب حالت وہ ہو جو سوال مذکور میں ہے اور تقسیم کی ضرورت سمجھی جائے تو قول جواز پر عمل کرکے دوسری مساجد و مدارس پر تقسیم کرسکتے ہیں اُس شہر کی حاجت سے زائد ہو تو دوسرے شہر کو بھی بھیج سکتے ہیں مگر اُنھیں ہدیہ کرکے اُن کی قیمت مسجد میں نہیں صرف کرسکتے درمختار میں ہے وقف مصحفا علی المسجد جاز ویقرؤ فیہ ولایکون محصورا علی ھذا المسجد واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ عبداللہ لوہار مقام چندوسی ضلع مرادآباد محلہ سنبھل دروازہ ۱۹ر جمادی الآخر ۱۳۳۹ھ

چہ میفرمایند علمائے دین دریں مسئلہ ایک باغ اعگہ کے دو بھائی مسمیان خواجہ بخش وعظیم بخش مالک تھے اور دونوں کی کوئی اولاد نہیں تھی عظیم بخش نے ایک بھتیجا لے لیا تھا مسمی حسین اور اُس نے نصف باغ کا داخل خارج کاغذات سرکاری میں کرادیا عرصہ تیس سال کا ہوا اور اب تک اُسی کے نام داخل خارج چلا آتا ہے اب دوسرے بھائی خواجہ بخش نے بھی باغ بیت اللہ شریف کے جاتے وقت فی سبیل اللہ وقف کردیا تھا جبکہ عظیم بخش کا انتقال ہوگیا تھا ایسی صورت میں حصہ بھتیجا حسین کو پہنچ سکتا ہے یا بھائی مالک ہے بینوا توجروا۔

**الجواب** بیان سائل سے معلوم ہوا کہ وہ نصف باغ بلا تقسیم عظیم بخش نے بھتیجے کے نام ہبہ کردیا تھا اور عظیم بخش نے اپنے انتقال کے بعد بھائی کے سوا کوئی وارث نہ چھوڑا تو وہ ہبہ جو بھتیجے کے نام تھا عظیم بخش کی موت سے باطل ہوگیا درمختار موانع رجوع میں ہے المیم موت احد العاقدین بعد التسلیم فلو قبلہ بطل تو کل باغ کا مالک خواجہ بخش ہوا جب اُس نے وقف کردیا وقف ہوگیا اب نہ اُسکا ہے نہ بھتیجے کا خالص ملک الٰہی ہے عزوجل۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از علیگڈھ محلہ دہلی دروازہ تکیہ بخشی کریم اللہ صاحب مسئولہ عبدالکریم وعبدالعزیز وغیرہ ۲۱ر رجب ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں عالمان دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک تکیہ اور کچھ آراضی باڑہ کے نام سے کہ جو قدیم الایام سے واسطے فاتحہ حضرت فیض اللہ شاہ صاحب اور حضرت بانام شاہ صاحب کے وقف چلی آتی ہے اور اُس کے متولی اور متصرف ہمارے اجداد تھے اور اُسکی آمدنی سے فاتحہ اور عرس ہمیشہ ہوتا رہتا ہے اُسمیں پہلے یہ تصرف ہوا کہ اس زمین میں کچھ دوکانیں بنوادی گئیں اور پھر تکیہ کی زمین سے کچھ حصہ چند اشخاص کے ہاتھ بیع کردیا گیا اور باڑہ کی زمین میں ایک گنج آباد کراکے اُس کو رہن کردیا اب استفسار طلب یہ امر ہے کہ آیا یہ بیع اور رہن اس آراضی موقوفہ کا شرعاً جائز ہے یا نہیں اور یہ تصرف کیا حکم رکھتا ہے اس کا جواب بحوالہ کتب بیان فرمایا جائے بینوا توجروا

**الجواب** وقف کے رہن وبیع ناجائز ہیں درمختار میں ہے فاذا تم ولزم لایملک ولایملک ولایعار ولایرھن دوکانیں

اگر تکیہ میں بنائی گئیں تو قطعاً ناجائز ہیں اور باڑے میں متولی نے منفعت وقف کیلئے بنوائیں اور ان میں کوئی مخالفت شرط واقف و تغیر ہیئات وقف نہ تھی تو حرج نہیں ورنہ وہ بھی ناجائز ہیں کما نص علیہ فی فتح القدیر والفتاوی الھندیۃ وغیرھما واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ** مرسلہ چودھری محمد رشید الدین صاحب اشرف صاحب تعلقدار و آنریری مجسٹریٹ از بیبار ضلع بارہ بنکی

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قاضی امیر اشرف صاحب مرحوم نے وفات پائی اُن کے کاغذات سے ایک تحریر برآمد ہوئی جس کی نقل مطابق اصل شامل استفتا ہذا ہے جو اُن کے ہاتھ کی لکھی ہوئی نہیں ہے مگر جا بجا اُسکے حواشی وغیرہ پر عبارت اُن کے قلم کی لکھی ہوئی ہے آیا اس تحریر پر عملدرآمد شرعاً ہوسکتا ہے یا نہیں یہ وقف سمجھا جائیگا یا وصیت اور اُسکی پابندی ہر دو طریق سے کسی طریقہ پر ورثاء کے ذمہ لازم ہے یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** یہ نہ وقف ہے نہ وصیت نہ کوئی شے نہ اس کی پابندی اصلاً کسی طرح وارث خواہ غیر پر کچھ لازم یہ ایک وقفنامہ ناکمل کا خاکہ ہے جو نہ قلم مورث سے ہے نہ دستاویزوں کے عنوان معروف (میں کہ فلاں بن فلاں الخ) سے اسکی ابتدا نہ اُس پر کوئی شہادت ایسا کاغذ ایک ردی پرچے سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا خصوصاً اُسکا ختم اس پر ہے کہ لہذا وقفنامہ ہذا کو تکمیل و رجسٹری کرائے دیتا ہوں تاکہ سند رہے اور وقت پر کام آوے فقط۔ زیادہ سے زیادہ یہ گمان ہوسکتا ہے کہ مورث نے وقف کا قصد کیا اور کسی شخص سے اسکا مسودہ کرایا اور اُسمیں خود ترمیم کی پھر رائے نہ ہوئی اور اُسے موقوف رکھا و لہذا تکمیل نہ کی نہ رجسٹری کرائی۔ یہ اگر ہو بھی تو اسقدر سے کچھ نہیں ہوتا کہ ایک ارادہ تھا جو ہو کر رہ گیا۔ یہ بھی بفرض تسلیم ہے ورنہ ثابت اسقدر بھی نہیں کہ یہ کاغذ مورث نے لکھوایا یا مورث کی رائے سے لکھا گیا حواشی پر قلم مورث سے کچھ لکھا معلوم ہونا کوئی دلیل نہیں خط خط کے مشابہ ہوتا ہے بہر حال وہ ایک مہمل کاغذ ہے جس کا کچھ اثر نہیں اشباہ والنظائر میں ہے لایعتمد علی الخط ولا یعمل بمکتوب الوقف الذی علیہ خطوط القضاۃ الماضین عقود الدریہ میں ہے کتاب الوقف انما ھو کاغذ بہ خط وھو لا یعتمد علیہ ولا یعمل بہ کما صرح بہ کثیر من علمائنا ردالمحتار میں ہے اذا کان مصدرا معنونا فکالنطق اذا اعترف ان الخط خطہ بخلاف ما اذا لم یکن مصدرا معنونا وھذا ذکرہ فی الاخرس وذکر فی الکفایۃ آخر الکتاب عن الشامی ان الصحیح مثل الاخرس فاذا کان مستبینا مرسوما وثبت ذلک باقرارہ او بینۃ فھو کالخطاب اھ والمعنون لما ضو اذا کتب علی وجہ الصکوک یقول فلان الفلانی الخ اھ ملتقطا واللہ سبحانہ وتعالی اعلم۔

**مسئلہ** از بمبئی مرسلہ قاضی شریف عبداللطیف صاحب قاضی بمبئی　　۶ ربیع الاول شریف ۱۳۳۷ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم　　　حامدا ومصلیا　　　ماقولکم ایھا العلماء الکرام

قاضی شریف عبداللطیف صاحب مرحوم مغفور ۱۸۵۱ء میں بمقام شولاپور منجانب حکومت مفتی مقرر کئے گئے ۱۸۵۶ء میں بمقام رتناگری اسی عہدہ پر منتقل ہوگئے اُسی عرصہ میں محکمۂ افتا کے لئے کتابوں کا ذخیرہ جماعت المسلمین کی جانب سے مہیا کردیا گیا من بعد ۱۸۶۴ء میں گورنمنٹ نے عہدۂ مفتی موقوف کرکے صاحب موصوف کی پنشن مقرر کردی جو ان کے حین حیات تک جاری رہی ۱۸۶۶ء میں بمبئی کے جماعت المسلمین کے اہل حل وعقد ورؤسا نے بالاتفاق ان ذات ستودہ صفات کو عہدۂ قضا سپرد کیا۔ کتب خانہ محکمۂ افتا رتناگری بھی وہاں کے اکابر واصاغر مسلمین کی اجازت سے بمبئی منتقل ہوگیا بلکہ یہاں کے بزرگان اسلام نے اسکی مزید تکمیل فرمائی آج تک وہ کتب خانہ عطیہ قوم دارالقضا کے متعلق سمجھا جاتا ہے اس صورت سے کہ جو شخص مسند قضا پر متمکن ہوتا ہے

اُسکے قبض وتصرف اور نگرانی میں بطور امانت رہتا ہے قاضی کو اسمیں کسی قسم کی کمی کرنے یا کسی کتاب کے فروخت کرنے کا اختیار نہیں ہے البتہ حسب ضرورت قومی پیسہ سے یا محکمہ قضا کی آمد سے اضافہ کرسکتے بلکہ کرتے رہتے ہیں قاضی شریف عبداللطیف مرحوم ومغفور کے رحلت فرمانے کے بعد اُن کا تمام ترکہ ورثہ میں تقسیم ہوا مگر کتب خانہ منجملہ عطایائے قوم مخصوص برائے مسند قضا نا قابل التقسیم قرار دیا گیا قاضی صاحب مرحوم کے بعد اُن کے چھوٹے صاحبزادے جناب شریف محمد صالح صاحب حسب استرضائے ارباب حل وعقد جماعت المسلمین بمبئی مسند قضا پر متمکن ہوئے اور کتب خانہ اُن کی نگرانی میں رہا ۱۳۳۶ھ میں انھوں نے بھی رحلت فرمائی اور بجائے ان کے جناب شریف عبداللطیف صاحب (ان کے فرزند اکبر) کے سپرد محکمہ قضا اور اُس کے متعلق کتب خانہ کیا گیا پس دریافت طلب صرف یہ امر ہے کہ یہ کتب خانہ جو دار القضا کے متعلق ہے اور عطیہ قوم وہ بھی مثل دیگر مال متروکہ کے ورثہ میں تقسیم ہوگا یا حسب دستور سابق محفوظ و مامون ان قاضی صاحب کے پاس رہے گا جو فی الحال خدمت قضا انجام دے رہے ہیں۔

**الجواب** جبکہ وہ کتابیں جماعت مسلمین نے محکمۂ افتا یا دار القضا کیلئے جمع کیں قاضی کو ان کا مالک نہ کیا جیسا کہ تعامل مذکور سوال سے واضح ہے تو ورثۂ قاضی کا اُن میں کوئی حق وراثت نہیں اگر جماعت نے وقف کیں تو ظاہر اور نہ کیں تو ملک جماعت ہیں یا نفاذ شرا علی المشتری کی صورت میں ملک مشتری اور وہ زرِ جماعت کا ضامن ہے بہرحال ملک قاضی نہیں غیر قاضی نے جو کتابیں جماعت کے لئے خریدیں اُن میں نفاذ علی المشتری کی صورت یہاں نادر ہے ہم نے اپنے فتاوٰی کتاب الوقف میں مبین کیا ہے کہ زرِ چندہ چندہ دہندوں کی ملک پر رہتا ہے اور اُن کی اجازت سے صرف ہوتا ہے خریداری کتب اگر اہل جماعت نے خود نہ کی تو معہود یہ ہے کہ دوسرا اُن کے امر سے کرتا ہے ثمن اُن کے روپے سے ادا کیا جاتا ہے جو انھوں نے خریداری کے لئے پہلے دیدیا یا بعد خریداری ادا کیا اس صورت میں اُس مشتری کے مالک کتب ہونے کے لئے یہ درکار کہ اوّلاً جماعت نے اُسے کسی کتاب معین مشخص کے شرا کا وکیل نہ کیا ہو یعنی کسی جلد خاص کی نسبت کہ بعینہ یہ جلد خرید دے (یہ کہنا کہ ہدایہ یا فلاں مطبع کی ہدایہ یا فلاں دکان سے مصری چھاپے کی ہدایہ یہ شے معین کے لئے توکیل نہیں جبکہ اُس دکان پر مصری طبع کے متعدد نسخے ہدایہ ہوں) کہ اس صورت میں وہ غیبت جماعت میں اسے اپنے لئے خرید ہی نہیں سکتا حیث لم یکن مخالفا دفعا للغرر درمختار وبین المخالفۃ فی البحر ولان فیہ عزل نفسہ فلا یملکہ الا بمحضر من الموکل ردالمحتار عن الباقانی عن الھدایۃ ثانیاً عقد ایجاب میں جماعت کی طرف مضاف نہ ہو مثلاً اس نے بائع سے کہا یہ کتاب میں نے تجھ سے جماعت کی طرف سے خریدی اُس نے کہا میں نے بیچی یا اُس نے کہا میں نے یہ کتاب جماعت کے ہاتھ بیع کی اُس نے کہا میں نے خریدی کہ اس صورت میں نفس عقد جماعت ہی کے لئے ہوگا اور مشتری پر نافذ نہیں ہوسکتا علی ما حققنا صورہ بتفاصیلھا فی کتاب البیوع من فتاوٰنا فی تحریر حافل کامل سمیناہ عطیۃ النبی فی الاشتراء للاجنبی بما لا یوجد فی غیرہ وباللّٰہ التوفیق ثالثاً عقد کو مال جماعت کی طرف بھی مضاف نہ کرے فقط جماعت کا روپیہ دکھا کر کہا اس روپے کی فلاں فلاں کتاب تجھ سے خریدی رابعاً خریداری میں جماعت کے لئے خریدنے کی نیت نہ کرے ورنہ وہ دیانۃً علی الاطلاق جماعت ہی کے لئے ہے۔ خامساً قیمت میں مال جماعت نہ دے ورنہ وہ جماعت ہی کے لئے ٹھہریں گی اگرچہ اپنے لئے خریداری کی نیت بتائے وتفصیل ذلک فی البحر ولخصناہ فی جد الممتار بقولی وبالجملۃ اذا کان وکیلا بشراء شیئ لا بعینہ فالاضافۃ قاضیۃ فان لم توجد فالنیۃ فان لم توجد فللعاقد عند محمد ان سلم الامر

ایضاعدہا النیۃ وان قال بل نوی لی حکّم النقد کما لو تخالفا فیہما وعند ابی یوسف یحکم النقد فی الوجہین وھو الراجح قدمہ قاضیخان واخّرد لیلہ فی الھدایۃ فتحصل ان الحکم للاضافۃ فان لم توجد فللنیۃ فان لم توجد او تکاذبا فیہما فللنقد واللہ تعالٰی اعلم یہاں اگرچہ نفاذ علی المشتری سے تین مانع اول کثیر الوقوع نہیں مگر خامس ہی غالب ہے اور کتابیں لاکر سپرد جماعت یا داخل کتبخانہ افتا وقضا کرنا رابع پر شاہد۔ یونہی وہ کتابیں کہ قاضی نے قومی پیسے یا آمدنی دار القضا سے خریدیں یہاں بھی ظاہر عبارت سوال یہ ہے کہ قاضی نے اپنے مال سے نہ خریدیں اگرچہ اسکی تنخواہ بھی اُسی پیسے یا آمدنی سے ہوتی ہو مگر عبارت اس سے ساکت ہے کہ قاضی کا شرا بھی بامر جماعت تھا یا بطور خود۔ اگر صورت اولٰی ہے کہ قاضی نے اُس مال عام سے کتابیں بامر جماعت خرید کر داخل کتبخانۂ مذکورہ کیں تو ان کا بھی یہی حکم ہے کہ وہ وقف یا ملک جماعت ہوئیں کہ اب قاضی وہ مشتری ہے جس میں وجہ رابع وخامس مانع تملک ہیں اور اگر صورت ثانیہ ہے تو اب مانع نفاذ صرف وقت عقد ایجاب بیع میں اضافت بجماعت ہونا ہے وبس اگر یہ اضافت نہ ہو تو ایجاب میں مشتری کی طرف اضافت صراحۃً یا دلالۃً سے چارہ نہیں ورنہ بیع ہی نہ ہوگی تجنیس ناصری وتاتارخانیہ وہندیہ میں ہے لو قال من فروختم این بندہ را بہزار درم تو خریدی فقال مجیبا لہ خریدم تم البیع اما لو قال من فروختم این بندہ را بہزار درم فقال المشتری خریدم ولم یزد علی ھذا لایکون بیعا لعدم الاضافۃ اھ **اقول** ای اذا لم یجر بینھما المساومۃ والاکفی بہا دلالۃ کقولہ ھھنا تو خریدی فانہ ایضا لیس باضافۃ فی الایجاب انما فیہ دلالۃ علیہا وذلک اعنی الاکتفاء بدلالۃ الاستیام کما فی تجنیس الامام صاحب الھدایۃ ثم الفتح لو قال لاٰخر بعد ماجری بینھما مقدمات البیع بعت ھذا بالف ولم یقل منک وقال الاٰخر اشتریت صح ولزم اھ اور جب ایجاب میں مشتری غیر مامور کیطرف اضافت ہے اگرچہ اسیقدر کہ اول قول اسی نے کیا تو بیع اسیکے حق میں نافذ ہوگئی لان الشراء متی وجد نفاذا علی المشتری نفذ عام ازیں کہ قبول میں بھی اسی مشتری کی طرف اضافت ہو مثلا بائع کہے میں نے تیرے ہاتھ بیع کیں یہ کہے میں نے اپنے لئے خریدیں یا پہلے یہ کہے پھر وہ خواہ قبول میں کسی طرف اضافت نہ ہو مثلاً بائع کہے میں نے تیرے ہاتھ بیچیں یہ کہے میں نے لیں یا قبول کیں یا یہ کہے میں نے اپنے لئے خریدیں وہ کہے میں نے دیں یا بیچیں خواہ قبول میں جماعت کی طرف اضافت محتملہ قابل تاویل ہو جو عقد کو جماعت کے حق میں متعین نہ کردے کہ اس صورت میں بوجہ اختلاف ایجاب وقبول بیع ہی باطل ہوگی جیسے وہ کہے میں نے تیرے ہاتھ بیع کیں یہ کہے میں نے جماعت کی طرف سے قبول کیں خانیہ میں ہے لو قال الفضولی اشتریت ھذا لفلان بکذا وقال البائع بعت منک الصحیح انہ باطل بلکہ صورت یہ ہو کہ مثلاً وہ کہے میں نے تیرے ہاتھ بیچیں یہ اس نے ایجابا کہا اب یہ قبول میں کہے میں نے جماعت کے واسطے خریدیں کہ واسطہ لحاظ واطرد وتمتع بہت معانی کو محتمل ہے عنایہ وفتح میں ہے ان قال اشتریت منک ھذا العین لاجل فلان فقال بعت او قال المالک بعت منک ھذا العین لاجل فلان فقال اشتریت لایتوقف لانہ وجد نفاذا علی المشتری حیث اضیف الیہ ظاھرا فلا حاجۃ الی الایقاف علی رضا الغیر وقولہ لاجل فلان یحتمل لاجل رضاہ وشفاعتہ وغیر ذلک اس مسئلہ کی تحقیق بازغ وتنقیح بالغ ہمارے اسی رسالہ عطیۃ النبی فی الاشتراء للاجنبی میں ہے اس تقدیر پر قاضی کے دل میں وقت شرا جماعت کے لئے خریدنے کی نیت ہونی یا قیمت مال جماعت سے ادا کرنی کچھ مانع نفاذ علی المشتری نہ ہوگا۔ درمختار میں ہے لو اشتری لغیرہ نفذ علیہ اذا لم یضفہ الی غیرہ فتاوی امام قاضیخان وخزانۃ المفتین ووجیز امام کردری میں ہے یقول المالک بعت ھذا منک بکذا فقال الفضولی قبلت او اشتریت ونوی الشراء لفلان فان الشراء یکون لہ وینفذ علیہ ولایتوقف فتاوی خیریہ میں ہے لایلزم من الشراء بمال الاب کون المشتری للاب اس صورت میں اگر کتب خانہ وقف ہے

توقاضی کا کتاب خرید کر اُسمیں داخل کردینا وقف کرنا ہی سمجھا جائے گا کہ اسکے لئے دلالت کافی ہے تصریحاً زبان سے لفظ وقف کہنا ضرور نہیں جسطرح لوگ مسجد میں لوٹے چٹائیاں رکھ جاتے ہیں اور اگر وقف نہیں اور یہ کتابیں قاضی نے خرید کر جماعت کو دیدیں تو اب ملک جماعت ہوگئیں کہ یہ دینا نہ عاریۃً تھا نہ بالمعاوضہ تو ہبہ قرار پائے گا اور بعد قبضہ مفید ملک ہوگا قال فی ردالمحتار نفذ علی المشتری فان دفع المشتری الیہ واخذ الثمن کان بیعا بالتعاطی بینھما اھ وکتبت علیہ **اقول** یعنی اذا کان الدفع علی جھۃ البیع کما قیدبہ فی الھدایۃ والدر المختار من الوکالۃ اما اذا دفع الیہ مجانا یکون ھبۃ کمن اشتری ثوبا وقطعہ قمیصا لتلمیذہ وسلمہ الیہ ملکہ التلمیذ کما سیأتی فی الھبۃ **اقول** مگر یہ اس وقت ہے کہ قاضی جانے کہ یہ شراء مجھ پر نافذ اور کتاب کا مالک میں ہوا ہوں ورنہ غلط فہمی کے حالت میں اسکا اپنی ملک سے اخراج کا قصد متحقق نہیں ہوسکتا کہ اپنے آپ کو مالک ہی نہ سمجھا تھا ولاعبرۃ بالظن البین خطؤہ اشباہ ومن دفع شیئا ظانا انہ علیہ ثم بان انہ لم یکن علیہ یسترد کما افادہ فی الخیریۃ والعقود الدریۃ قنیہ وہندیہ میں ہے ینبغی ان یحفظ ھذا فقد ابتلی بہ العامۃ والخاصۃ یستعینون بالناس فی الاحتطاب والاحتشاش فیثبت الملک للاعوان فیھا ولایعلم الکل بھا فینفقونھا قبل الاستیھاب بطریقہ او الاذن فیجب علیھم مثلھا او قیمتہا وھم لایشعرون اھ وعدم الاذن فیما ذکروان کان لانافیہ کلام بیناہ فی رسالتنا عطاء النبی لافاضۃ احکام ماء الصبی لکنہ لایجدی ھھنا لان الاذن یطلق التصرف و یسقط الضمان لکن لایسقط ملک المالک وفیہ الکلام ھھنا اسیطرح اگر قاضی نے جماعت کو نہ دیں بلکہ کتب خانہ غیر وقفی میں آپ داخل کردیں اگرچہ اپنی ملک بھی جانتا ہو جب بھی اُسکی ملک سے خارج نہ ہوں گی کہ پرائے مال میں اپنا مال رکھدینا ملک زائل نہیں کرتا۔ بالجملہ صرف یہ دو صورتیں ایسی نکلیں گی جنمیں بعض کتب خریدۂ قاضی ملک قاضی میں رہیں مگر ازانجا کہ ثمن دوسرے کے مال سے دیا ہے اسکا تاوان ذمۂ قاضی رہا جن کتابوں کی نسبت یہ صورت ثابت ہو وارثان قاضی انھیں لیں اور جو قیمت ان کی قاضی نے قومی پیسے یا دارالقضا کی آمد سے ادا کی وہ واپس دیں ھذا ما ظھرلی والعلم بالحق عند ربی واللہ تعالٰی اعلم

# جوّالُ العلو لتبیینِ الخلو ۱۳۳۶ھ

**مسئلہ** از قصبہ لاہرپور ضلع سیتاپور مکان سید شاہ ولایت احمد صاحب مرسلہ وحید الحسن صاحب ۲۰ ذی الحجہ ۱۳۳۶ھ

(۱) اوقاف میں کسی شخص کو کچھ اراضی بطور خلو جسکا ذکر شامی ج ۴ کتاب البیوع بحث خلو الحوانیت میں ہے زر پیشگی لیکر اس شرط پر دینا کہ وہ اجرمثل سال بسال اپنے زرپیشگی میں محسوب کرتا رہے جائز ہے یا ناجائز اور واضح رہے کہ اس حصہ اراضی موقوفہ کا لگان سالانہ جس موقوف علیہ کے واسطے مخصوص ہے اُس نے اپنی ضرورت کے واسطے زر پیشگی لیا ہے اور اُسی نے زر پیشگی لینے والے سے معاملت خلو کی ہے اور اُس موقوف علیہ کو اس حصہ موقوفہ پر حق متولیانہ بھی حاصل ہے۔

(۲) صاحب خلو کو یعنی جس کو ایسی اراضی دیگئی ہو اراضی کا لگان یعنی اجرمثل ادا کرکے جو منافع اُس اجرمثل سے زائد ہو لینا درست ہے یا نہیں۔

(۳) اگر صاحبِ خلو خود اپنی کاشت کرکے یا اپنی کوشش سے اجرِ مثل کی آمدنی سے زائد آمدنی اراضی مذکور کے اپنے مقابضت خلو کے زمانہ میں بڑھا دے تو اُس اضافہ کا صاحبِ خلو مستحق ہے یا نہیں۔

(۴) نمبر ۲ و نمبر ۳ کی صورت بظاہر رہن دخلی کی سی ہے اور رہن دخل کا منافع سود ہے پس خلو اور رہن دخلی میں کیا فرق ہوا اور جواز خلو کی کیا صورت ہے اور نفس خلو کونسا معاملہ ہے اور اُسکی کیا تعریف ہے۔

(۵) ایک وقف قدیمہ مشہورہ خاندانی میں اہل خاندان موقوف علیہم و متولیان نے ضرورت مصارف ضروریہ وقفی پر آمدنی وقف موجود نہ ہونے کی حالت میں اور مہاجنان سے بوجہ وقف قرضہ نہ ملنے کی وجہ سے اکثر اوقات یہ کیا کہ بعض حصص اراضیات وقف کو زرِ پیشگی لیکر زر مذکور دینے والے کے قبضہ میں دیدی اور دستاویز ٹھیکہ نامہ لکھدی کہ اسقدر سالانہ لگان اس اراضی کا ٹھیکہ دار اپنے زرِ پیشگی میں مجرا کرتا رہے اور بعد وصول کل زرِ پیشگی مذکور ایک حصہ میعاد بردہ اراضی صاحب خلو سے واپس ہوکر متولیان و موقوف علیہم کے قبضہ میں آگئی۔ اس کارروائی سے منکرین وقف عدم وقف کا استدلال کرتے ہیں یہ استدلال صحیح ہے یا نہیں اور معاملت ٹھیکہ داری مذکور معاملت خلو سے سمجھی جائیگی یا اُسکے علاوہ ناجائز سمجھی جائیگی اور ان واقعات وارتکاب سے وقف کالعدم ہوجائے گا یا باقی رہے گا اور ایسے فعل کا مرتکب قابل تولیت رہے گا یا نہیں اگر کسی کے مورث نے یہ فعل کیا ہو تو اُسکا وارث تولیت پائے گا یا نہیں۔

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ الذی لاخلو لشیئ من کرمہ والصلوۃ والسلام علی من وقف علی الکون موائد کرمہ وعلی اٰلہ واصحابہ المتولین اجراء حُکمہ وحکمہ۔ **اوّلاً** خلو خود باطل و بے اصل ہے مذہب حنفی بلکہ نوسَو برس تک مذاہب اربعہ میں کہیں اس کا پتا نہیں دسویں صدی میں ایک عالم مالکی المذہب امام ناصر الدین لقانی قدس سرہ نے اسے جائز کیا اسی صدی کے نصف آخر میں صاحب اشباہ رحمہ اللہ تعالٰی نے اُسے برخلاف مذہب اعتبارِ عرف خاص پر مبنی قرار دیا اسی صدی اور اس کے بعد کے محققین مثل شیخ الاسلام علی مقدسی و علامہ حسن شرنبلالی و علامہ محمد آفندی زیرک زادہ و علامہ خیر الملۃ والدین رملی و علامہ سید احمد حموی وغیرہم رحمہم اللہ تعالٰی نے اُسے رد فرمادیا۔ حاشیۃ الرملی علی الاشباہ میں ہے **قولہ** ویصیر الخلو فی الحانوت حقا لہ الخ اقول والفتوی علی خلاف ذلک مقدسی اسی میں ہے قد علمت ان التصحیح خلافہ بقولہ ان المذھب عدم اعتبار العرف الخاص شرح الاشباہ لزیرک زادہ میں ہے العرف لایجوز ما کان محظورا فی الشرع (واما بیع الخلو اذ الم یکن ملاصقا بالحانوت فجائز شرعا فانہ حق لمالکہ واما وضعہ فی الحانوت بالاجارۃ مشروع لکن الحانوت اذا کان ملکا یملک صاحبہا اخراجہ منہ اذا انقضی مدتہ المعروف) ان لم تکن لہ مدۃ معلومۃ تکون الاجارۃ فاسدۃ وکذا اذا کان الحانوت وقفا وقد نص الفقہاء علی انہ لاتجوز الاجارۃ فیہ فوق ثلاث سنین کما فی الوقایۃ فلا اعتبار للعرف سواء کان خاصا اوعاما حین وجد النص فی الشرع علی خلافہ وقد مرمنا تحقیقہ فتذکر اُسی میں اس سے ایک ورق قبل ہے انما یعتبر العرف والعادۃ فیما لم یرد نص الشرع علی خلافہ وسینقل فی السطر الثالث بعدھا ان الودیعۃ والعین المؤجرۃ غیر مضمونتین بحال فلا یعتبر فیہ العرف بعد النص علی خلافہ من الفقہاء اھ وھذا ما اشار الیہ بقولہ وقد مرمنا تحقیقہ) غمز العیون میں ہے (قولہ علی اعتبارہ (ای العرف الخاص) ینبغی ان یفتی بان ما یقع فی بعض اسواق القاہرۃ من خلو الحوانیت لازم ویصیر الخلو حقا لہ قیل علیہ) کیف ینبغی ان یفتی بہ مع کونہ مخالفا لقواعد الشرع الشریف (انتہی وقال شیخنا (یرید العلامۃ الشرنبلالی رحمہما اللہ تعالٰی)

فی رسالتہ مقیدۃ الحسنی بعد نقل کلام المصنف رحمہ اللہ تعالٰی قولہ ینبغی الخ ما لاینبغی فانہ لا مماثلۃ بین ما اعتبر من المسائل المبنیۃ علی العرف الخاص وبین الخلو لان اعتبار العرف الخاص علی ماقیل بہ فی جمیع تلک المسائل ضررھا التزم بہ فاعلھا مختارا لنفسہ او مقصرا فی استیفاء شرائط یمنع عنہ الضرر واما الوقف فمتعلق بہ لایملک اتلافہ ولا تعطیلہ وقد ثبت ان المذہب عدم اعتبار العرف الخاص اسی میں ہے وقد اشتہر نسبۃ مسألۃ الخلو الی مذہب عالم المدینۃ مالک بن انس رضی اللہ تعالٰی عنہ والحال انہ لیس فیھا نص عنہ ولا عن احد من اصحابہ حتی قال السید الحموی (ای المالکی) انہ لم یقع فی کلام الفقہاء التعرض بمسألۃ الخلو فیما اعلم وانما فیھا فتیا للعلامۃ ناصر الدین اللقانی بناھا علی العرف الخ ردالمحتار میں ہے للعلامۃ الشرنبلالی رسالۃ رد فیھا علی الاشباہ بان الخلو لم یقل بہ الا متأخر من المالکیۃ (حتی افتی بصحۃ وقفہ ولزم منہ ان اوقاف المسلمین صارت للکافرین بسبب وقف خلوھا علی کنائسھم وبان عدم اخراج صاحب الحانوت لصاحب الخلو یلزم منہ حجر الحر المکلف عن ملکہ واتلاف مالہ بل لایجوز ھذا فی الوقف) وفی منع الناظر من اخراجہ تفویت نفع الوقف وتعطیل ماشرطہ الواقف اھ ملخصا قلت وما ذکرہ حق خصوصا فی زماننا ھذا۔ **ثانیا** صورت سوال کو خلو سے بھی کچھ علاقہ نہیں، خلو اُس تحقیق وتنقیح پر جو بتوفیق اللہ تعالٰی ہم نے اپنی تعلیقات ردالمحتار میں کی یہ ہے کہ مکان یا دوکان یا زمین کا مستاجر بنا اجارہ ہمیشہ باقی رکھنے کو اُسمیں اپنے مال سے نہ اپنے لئے بلکہ اُسی شے مستاجر سے الحاق اور اُسکی حیثیت بڑھانے اُسکے فوائد کی تکمیل کے واسطے کچھ زیادت کرے خواہ متصل باتصال قرار پائے اسکے جیسے عمارت یا کواں یا روشنی کا سامان یا پانی کے نل وامثال ذلک یا خود نہ کرے موجر کو اسکے روپے دیدے جو اجرت کے علاوہ ہوں اس مال کے مقابل جو اسے ابقائے اجارہ کا حق ملتا ہے اسکا نام خلو ہے رسالہ تحریر العبارۃ للعلامۃ الشامی میں ہے قال العلامۃ الشامی فی رسالتہ تحریر العبارۃ فیمن ھو احق بالاجارۃ (**تنبیہ**) قد یثبت حق القرار لغیر البناء والغرس بان تکون الارض معطلۃ فیستاجرھا من المتکلم علیھا لیصلحھا للزراعۃ ویحرثھا ویکسبھا وھو المسمی بمشد المسکۃ فلا تنزع من یدہ مادام یدفع ما علیھا من القسم المتعارف کالعشر ونحوہ واذا مات عن ابن توجہ لابنہ فیقوم مقامہ فیھا وقد رأیت بخط شیخ مشایخنا خاتمۃ الفقہاء الشیخ ابراھیم السائحانی الغزی المسکۃ عبارۃ عن استحقاق الحراثۃ فی ارض الغیر وذکر فی الحامدیۃ انھا لاتورث وانما توجہ للابن القادر علیھا دون البنت اھ ثم افاض فی بیان الکردار والسکنی والجدک وانھا اعیان قائمۃ فی الارض الی ان قال وھذا (ای) الخلو الذی ذکرہ فی الاشباہ فانہ (بمنزلۃ مشد المسکۃ المار وھو) وصف لاعین قائمۃ فلا یجوز بیعہ ولا یورث وانما ینتقل الی الولد بطریق الاحقیۃ کما مر وما ذکرہ فی الاشباہ من جواز بیع الخلو ردہ علیہ وقد الف فی ردہ العلامۃ الشرنبلالی رسالۃ خاصۃ اھ کلام الشامی ملتقطا **اقول** ومن الدلیل القاطع علی کون الخلو معنی لاعینا انہ لما استدل محمد بن ھلال الحنفی علی جواز الخلو بما فی جامع الفصولین وغیرہ عن الذخیرۃ والکبری والخانیۃ والخلاصۃ وواقعات الضریری (اشتری سکنی وقف فقال المتولی ما اذنت لہ بالسکنی فامرہ بالرفع فلو اشتراہ بشرط القرار فلہ الرجوع علی بائعہ والا فلا یرجع علیہ بثمنہ ولا بنقصانہ اھ) ردوہ عن قوس واحدۃ انہ لم یفھم معنی السکنی لان المراد بھا عین مرکبۃ فی الحانوت وھی غیر الخلو ففی الخلاصۃ اشتری سکنی حانوت فی حانوت رجل مرکبا الخ کما فی ردالمحتار عن العلامۃ الشرنبلالی قال ثم نقل عن عدۃ کتب ما یدل علی ان السکنی عین قائمۃ فی الحانوت **قلت** وقد نقلہ فی العقود الدریۃ وفی رسالتہ المذکورۃ عن التجنیس ثم نفس العبارۃ المستدل بھا منادیۃ بذلک اعلی نداء کما اوضحہ السید الحموی مع غناہ عن الایضاح اذ قال

بعد نقل کلام العمادی اذا ادعی سکنی دار او حانوت وبین حدودہ لا یصح لان السکنی نقلی فلا یحد ذکرہ رشید الدین فی فتاواہ وان کان السکنی
نقلیا لکن لما اتصل بالارض اتصال تابید کان تعریفہ بما بہ تعریف الارض لان السکنی مرکب فی البناء ترکیب قرار فالتحقق بما لا یمکن نقلہ اصلا
اھ ما نصہ نقہ ہو ذلک بعلم ان السکنی ہو ما یکون مرکبا فی الحانوت متصلا بہ فہو اسم عین لا اسم معنی کما فہمہ البعض ولیس فی کلامہم
ما یفید ما توہمہ ہذا البعض الا تری تمام العبارۃ الذی نص فیہ علی حقیقۃ السکنی انہ شیئ مرکب یرفع فہل یستفاد منہ المعنی المعبر
عنہ بالخلو ایظن ان الخلو یرفع ثم یرد علی بائعہ ویقال لو اشتراہ بشرط القرار یرجع علی بائعہ بثمنہ ویرد علیہ والا فلا یرجع علیہ بثمنہ ولا
بنقصانہ الحاصل بالقلع من الدکان سبحنک ہذا بہتان عظیم اھ کلام الحموی فتبین ان الخلو وصف معنوی لا عین تقلع او ترفع وتنقل
**اقول** لکن فی حاشیۃ السیدین العلامتین ط وش علی الدر عن حواشی الاشباہ للعلامۃ السید ابی السعود رحمہم اللہ تعالٰی ان الخلو یصدق فی
بالعین المتصل اتصال قرار وبغیرہ (والمراد بالمتصل اتصال قرار ما وضع لا لیفصل کالبناء وبالمنفصل لا علی وجہ القرار کالخشب الذی یرکب بالحانوت
لوضع عدۃ الحلاق مثلا فان الاتصال وجد لکن لا علی وجہ القرار) و (کذا) یصدق فان بمجرد المنفعۃ المقابلۃ بالدراہم اھ وزاد ط عنہ قبل
ہذا اعلم ان الخلو یصدق بما اتصل بالعین کالبناء وبالارض المحتکرۃ و) یصدق بالدراہم التی تدفع بمقابلۃ التمکن من استیفاء المنفعۃ اذ ما
ذکرہ المصنف یعنی صاحب الاشباہ من ان السلطان الغوری لما بنی حوانیت الجملون اسکنہا التجار بالخلو وجعل لکل حانوت قدرا اخذہ
منہم الخ صریح فی ان الخلو فی حادثۃ السلطان الغوری عبارۃ عن المنفعۃ المقابلۃ للقدر المأخوذ من التجار فیرجع الی ما ذکرہ العلامۃ
الاجہوری من ان الخلو اسم لما یملکہ دافع الدراہم من المنفعۃ التی دفع الدراہم بمقابلتہا وعلی ہذا فلا یکون الخلو خاصا بالمتصل
بالعین اتصال قرار بل یصدق بہ وبغیرہ الخ فہذا یفید ان من الخلو ما ہو عین قائمۃ کالبناء والخشب المرکب **الا** ان نقول ان السید
الازہری لم یقل الخلو یصدق علی العین المتصل وانما قال یصدق بالعین وذلک ان یدفع صاحب الخلو دراہم للواقف مثلا لیبنی فی الوقف
للوقف ویکون لہ بازائہ منفعۃ استبقاء الاجارۃ فالخلو ہو ہذا المعنی لا العین نعم صدقہ بسبب العین وبہذا یفسر ما فسر بہ الا
جہوری الخلو فالمنفعۃ ہی حق الاستبقاء کما افادہ السید ابو السعود بقولہ تدفع بمقابلۃ التمکن من استیفاء المنفعۃ فہذا التمکن ہو المراد
بالمنفعۃ فی تفسیر الاجہوری **لکن** نقل السید الحموی فی الغمز عن فاضل متأخر مالکی انہ قال بعد نقل کلام العلامۃ نور الدین علی
الاجہوری المذکور ظاہرہ سواء کانت تلک المنفعۃ عمارۃ کان یکون فی الوقف اماکن آئلۃ الی الخراب فیکریہا ناظر الوقف لمن یعمرہا
یکون ما صرفہ خلوا لہ ویصیر شریکا للواقف بما زادتہ عمارتہ او کانت المنفعۃ غیر عمارۃ کوقید مصباح مثلا ولوازمہ خصوص العمارۃ خلا
فالمن خص المنفعۃ بہا اذ المعتبر انما ہو عود الدراہم لمنفعۃ فی الوقف عمارۃ کانت او غیرہا اھ **اقول** فہذا نص فی ان نفس العمارۃ خلو
ولا یمکن تاویلہ بما ذکر تانی کلام السید الازہری ان المراد ان یعمرہا للوقف لا لنفسہ کیف وانہ فسر بہ المنفعۃ الواقعۃ فی تفسیر العلامۃ
الاجہوری وہو یقول اسم لما یملکہ دافع الدراہم من المنفعۃ الخ **الا** ان یجعل من ہذہ للتعلیل والمنفعۃ المنفعۃ الآئلۃ الی الوقف وتنقسم
الی عمارۃ وغیرہا فیکون ما یملکہ ہو التمکن من استبقاء الاجارۃ لاجل تلک المنفعۃ التی اوصلہا الی الوقف **لکن** یکدرہ قول الاجہوری فی
مقابلتہا فان دفعہ الدراہم انما ہو بمقابلۃ ذلک التمکن لا بدل تلک المنفعۃ الآئلۃ الی الوقف وانما ہی حاصلۃ للوقف لا لہ بتلک الدراہم

**فلا** مخلص الاان یقال ان ھذا کلام متاخرمن المالکیۃ فیکون الخلوعندھم شاملا للعین والمعنی وعندنا لیس الا المعنی والعین تسمی باسم اٰخر کالسکنی **کیف** وقد قال ھذا المالکی بعدہ اما کونہ اجارۃ لازمۃ فھذا لانزاع فیہ (ای عندھم) ووجھہ ان الواقف لما یرید ان یبنی محلا للوقف یأتی لہ اناس یدفعون لہ دراھم علی ان یکون لکل شخص محل من تلک المواضع التی یرید الواقف بناء ھا فاذا قبل منھم تلک الدراھم فکانہ باعھم تلک الحصۃ بما دفعوہ لہ وکانہ لم یقف جزء من تلک الحصۃ التی لکل وغایتہ انہ وظف علیھم کل شھر کذا فلیس للواقف فیہ بعد ذلک تصرف الا بقبض الحصۃ الموظفۃ فقط ولیس لہ ان یوجھہ لغیرہ وکان رب الخلو صارشریکا للواقف فی تلک الحصۃ اھ فقد جعل الخلو عقارا وجزء من تلک الارض مبیعا من ھؤلاء مستثنی من الوقف ولذا قال وفائدۃ الخلوانہ کالملک تجری علیہ احکامہ من بیع واجارۃ وھبۃ ورھن ووفاء دین وارث ووقف الخ **اقول** ثم فی کلام ذلک الفاضل المالکی خدشۃ اخری فانہ جعل العمارۃ خلوا وقال فی بیانہ یکون ما صرفہ خلوالہ وانما المصروف الدراھم ھذا **وبقی** مااسلفناہ عن افندی زیرک زادہ من بیع الخلو اذا لم یکن ملاصقا بالحانوت وان وضعہ فی الحانوت بالاجارۃ مشروع **اقول** احسن مایعتذر عنہ انہ اطلق علیہ اسم الخلو تجوزا اوان الخلو یطلق علیھما وان ماکان منہ عینا مملوکۃ لصاحب الخلو فلا کلام فی جواز بیعہ بل ووقفہ ان تعورف وکانت الارض موقوفۃ او محتکرۃ والذی حدث وانکرہ المحققون ھو الخلو بمعنی المعنی واللہ تعالٰی اعلم وبہ یحصل التوفیق بین کلامی ابن بلال والمرادین علیہ بان کلامہ فی العین القائمۃ ولاشک ان الاستشھاد علیہ بفرع السکنی صحیح اذن لایرد علیہ شیئ مماذکر وکلامھم فی المعنی المعروف فلاخلف ان ساعدہ کلام ابن بلال فی رسالتہ والعلم بالحق عند علام الغیوب **ثم** من العجب قول العلامۃ المنقح فی العقود الدریۃ الخلوعبارۃ عن القدمیۃ ووضع الید اھ **اقول** سبحٰن اللہ مجرد کونہ واضع یدہ منذ زمان وھو المعبرعنہ فی مبتدعات قانون النصارٰی بحق موروثی کیف یصیر حقا **وکیف** یسوغ ان یقول بہ وبجواز بیعہ احد وقد قدم المنقح نفسہ قبیل ھذا مانصہ واما مافی القنیۃ یثبت حق القرار فی ثلاثین سنۃ فی الارض السلطانیۃ والملک وفی الوقف فی ثلاث سنین ولوباع حق قرارہ فیھا جاز وفی الھبۃ اختلاف ولوترکھا بالاختیار تسقط قدمیتہ حاوی الزاھدی اھ فالمراد بہ الاعیان المتقومۃ لامجرد الامر المعنوی لما علمت من عدم صحۃ بیعہ ویدل علی ذلک قولہ فی البزازیۃ ولاشفعۃ فی الکدار ای البناء ویسمی بخوارزم حق القرار لانہ نقلی اھ ثم ستسمع الاٰن نصہ الصریح علی انکارہ فسبحٰن من لاینسی ھذا وقال فی ردالمحتار قد یقال ان الدراھم التی دفعھا صاحب الخلو للواقف واستعان (ای الواقف) بھا علی بناء الوقف شبیھۃ بکبس الارض بالتراب فیصیر لہ حق القرار فلایخرج من یدہ اذا کان یدفع اجرالمثل (ومثلہ مالوکان یرمم دکان الوقف ویقوم بلوازمھا من مالہ باذن الناظر اما مجرد وضع الید علی الدکان ونحوھا وکونہ یستاجرھا عدۃ سنین بدون شیئ مما ذکر فھو غیر معتبر (الی ان قال) وممن افتی بلزوم الخلو الذی یکون بمقابلۃ دراھم یدفعھا للمتولی او المالک العلامۃ المحقق عبدالرحمٰن افندی العمادی صاحب ھدیۃ ابن العماد وقال فلایملک صاحب الحانوت اخراجہ ولااجارتھا لغیرہ مالم یدفع لہ المبلغ المرقوم فیفتی بجواز ذلک للضرورۃ قیاسا علی بیع الوفاء الذی تعارفہ المتأخرون احتیالا علی الربا الخ قلت وھو مقید (ایضا بما قلنا) بما اذا کان یدفع اجرالمثل والاکانت سکناہ بمقابلۃ مادفعہ من الدراھم عین الربا کما قالوا فیمن دفع للمقرض دارا لیسکنھا او حمارا لیرکبہ الی ان یستوفی قرضہ انہ یلزمہ اجرۃ مثل

الدار او الحمار علی ان ما یأخذہ المتولی من الدراھم ینتفع بہ لنفسہ فلو لم یلزم صاحب الخلو اجرۃ المثل للمستحقین یلزم ضیاع حقھم اللھم الا ان یکون ما قبضہ المتولی صرفہ فی عمارۃ الوقف حیث تعین ذلک طریقا الی عمارتہ ولم یوجد من یستأجرہ باجرۃ المثل مع دفع ذلک المبلغ اللازم للعمارۃ فحینئذ قد یقال بجواز سکناہ بدون اجرۃ المثل للضرورۃ ومثل ذلک یسمی فی زماننا مرصدا کما قدمناہ فی الوقف واللہ سبحنہ وتعالٰی اعلم اھ **اقول** قد قدم الکلام علی الوقف وانہ لابد ان یدفع اجر المثل فعودہ الیہ ثانیا وقولہ وھو مفید ایضا بما قلنا ان اراد بہ مسألۃ الوقف کما حط علیہ آخر کلامہ کان تکرارا ولم یکن محل لا یضا وان اراد بہ مسألۃ الملک لان کلام العمادی کان فیھما فلا حامل علی ایجاب اجر المثل الا ان یکون مال الیتیم بل لو نقص من اجر المثل فی الوقف لم یجز من جھۃ النقص لا لانہ عین الربا لان تلک الدراھم لا تدفع قرضا بل اعانۃ للوقف والصرف فی مایؤل نفعہ الیہ ولا تسترد ابدا الا ان یخرجہ الناظر فیستردھا کما ذکر المحقق العمادی وعن ھذا کانت کبیع الوفاء فالدراھم فیہ لیست قرضا عند مجوزیہ والا کان الانتفاع بہ عین الربا کما ھو المعتمد فیہ اما الدفع لیصرفہ المتولی الی نفسہ فحاش للہ لیس من الخلو فی شیئ بل عین رشوۃ ولیس لاحد من المسلمین ان یقول بجوازہ فضلا عن لزومہ واللہ تعالٰی اعلم پھر اگر خلو وقف میں ہو تو شرط ہے کہ یہ عقد خود واقف یا متولی کرے دوسرے کو اختیار نہیں نیز لازم کہ وہ روپیہ خاص وقف کی منفعت صحیحہ میں صرف ہو نہ کہ واقف یا متولی یا کسی اور کے کام میں نیز ضروری کہ وقف کو اس امداد مالی کی حاجت ہو اگر وقف خود اپنی اس منفعت کو پورا کرسکتا ہے تو خلو باطل ہے تنویر الابصار و درمختار میں ہے الموقوف علیہ الغلۃ او السکنٰی لا یملک الاجارۃ الا بتولیۃ او اذن قاض لان حقہ فی الغلۃ لا فی العین غمز العیون میں ہے شروط صحۃ الخلو ان یکون ما بذل من الدراھم عائدا علی جھۃ الوقف بان ینتفع بھا فیہ فما یفعل الآن من اخذ الناظر الدراھم من ذی الخلو ویصرفھا فی مصالح نفسہ ھو فھذا الخلو غیر صحیح ویرجع الدافع بدراھمہ علی الناظر وان لا یکون للوقف ریع یعمر منہ فان کان یفی لعمارتہ ومصاریفہ فلا یصح فیہ حینئذ خلو فلو وقع کان باطلا وللمستاجر الرجوع علی الناظر بما دفعہ من الدراھم وان یثبت ذلک الصرف علی منافع الوقف بالوجہ الشرعی فلو صدقہ الناظر علی الصرف من غیر ثبوت ولا ظھور عمارۃ ان کانت ھی المنفعۃ فلا عبرۃ بھذا التصدیق لان الناظر لا یقبل قولہ فی مصرف الوقف حیث کان لذلک الوقف شاھد اھ نقلہ عن ذلک الفاضل المالکی مقرا بل معتمدا حیث قال ھذا خلاصۃ ما حررہ بعض فضلاء المالکیۃ فی تالیف مستقل فی ذلک وانہ الھادی الی اقوم المسالک وانما اطنبنا الکلام فی ھذا المقام لکثرۃ دوران الخلو بین الانام والاحتیاج کثیر من القضاۃ الیھا وابتناء کثیر من الاحکام علیھا خصوصا قضاۃ الاوھام الذین لیس لھم شعور ولا الھام اھ ــــــــــ **اقول** ما ذکر من عدم تصدیق الناظر مسلم ان کان مسرفا مفسدا او کذبہ الظاھر کأن یدعی صرفھا الی العمارۃ ولا عمارۃ والا فلعلہ عند المالکیۃ اما عندنا فالناظر امین والقول قول الامین ما لم یکذبہ الظاھر قال فی الدرالمختار ادعی المتولی الدفع قبل قولہ الخ وفی ردالمحتار عن الاسعاف وعن شرح الملتقی عن شروط الظھیریۃ وعن البحر عن وقف الناصحی اذا آجر الواقف او قیمہ او وصیہ او امینہ ثم قال قبضت الغلۃ فضاعت او فرقتھا علی الموقوف علیھم وانکروا فالقول لہ مع یمینہ اھ وفیہ عن الحامدیۃ عن بیری زادہ عن احکام الاوصیاء القول فی الامانۃ قول الامین مع یمینہ الا ان یدعی امرا یکذبہ الظاھر فحینئذ تزول الامانۃ وتظھر الخیانۃ فلا یصدق اھ وفیہ عنھا عن المفتی ابی السعود

انہ ان کان مفسدا مبذرا لایقبل قولہ بصرف مال الوقف بیمینہ اھ بل استظھر السید الحموی نفسہ فی امانات الغمز قبول قولہ ولو بعد عزلہ مستندا بمسائل منھا ان الوصی لوادعی بعد موت الیتیم انہ انفق علیہ کذا یقبل قولہ وعللوہ بانہ اسندہ الی حالۃ منافیۃ للضمان اھ فکانہ سکت ھھنا معتمدا ظھورہ واللہ تعالٰی اعلم) ظاہر ہے کہ اولاً زر مذکور فی السوال نہ ضرورت وقف کے لئے لیا گیا نہ ثانیاً وقف میں صرف ہوا بلکہ ایک شخص کی اپنی ذاتی غرض میں اگرچہ وہ متولی بھی ہے ثالثاً نہ وہ روپیہ حق استبقائے اجارہ کے بدلے ہے رابعاً نہ اجرت مثل اس سے جدا ہے بلکہ اُسی میں محسوب ہوا کریگا تو کسی طرح خلو سے کچھ علاقہ نہیں رکھتا بلکہ یقیناً وہ ایک قرض ہے کہ اس موقوف علیہ نے لیا اور اُس کے بدلے وقف کو رہن کیا اور منافع حرام کو مقرض پر مباح کردیا وقف کا رہن خود ہی باطل ہے تنویر الابصار میں ہے فاذا تم ولزم لایملک ولایملّک ولا یعار ولا یرھن نہ کہ رہن دخلی کہ ملک کا بھی حرام ہے تو یہ عقد حرام در حرام ظلم در ظلم ظلمات بر ظلمات ہے واجب الرد ہے گیرندہ پر جبتک نہ چھوڑے وقف کے لئے اجر مثل تو خود ہی لازم ہوگا فان منافع الوقف مضمونۃ مطلقا اور جو کچھ اس سے زائد حاصل کریگا وہ بھی اُسے حلال نہیں وقف کردے یا تصدق کرے اور اول اولٰی ہے کما فی الخیریۃ والعقود الدریۃ وغیرھما یہاں تک چار سوالوں کا جواب شافی ہوگیا اور پنجم کا بھی کہ اس معاملہ کو خلو سے علاقہ نہیں اگرچہ روپیہ ضروریات وقف ہی کے لئے لیا اور انھیں میں صرف کیا کہ یہ روپیہ بمقابلہ استبقائے اجارہ علاوہ اجر مثل نہیں بلکہ اتنا زر اجر پیشگی لیا ہے وقتاً فوقتاً اجرت میں محسوب ہوگا اس سے عدم وقف خواہ اب انعدام وقف پر استدلال صریح جہل وضلال۔ وقف ثابت کسی کی ناجائز کارروائی سے نہ غیر ثابت ہوسکتا ہے نہ زائل ورنہ ابطال اوقاف ظالموں کے اختیار میں ہوجائے جب چاہیں کوئی ناجائز کام کردیں اور وقف باطل وزائل ہوجائے۔ ہاں تفتیش طلب اس کارروائی کا جواز وعدم جواز ہے اسمیں مسئلہ شرعیہ یہ ہے کہ دیہات کا ٹھیکہ جس طرح ہندوستان میں رائج ہے کہ زمین مزارعوں کے اجارہ میں رہے اور توفیر ٹھیکے میں دی جائے بلاشبہ حرام ومردود وباطل ہے کما حققناہ بمالامزید علیہ فی کتاب الاجارۃ من فتاونا فتاوی خیریہ لنفع البریہ میں ہے قریۃ وقف اجار المتکلم علیھا ثلثھا الرجل سنۃ بمال لیتناول مایتحصل من الثلث المذکور من الغلال صیفیھا وشتویھا ھذہ الاجارۃ باطلۃ غیر منعقدۃ لما صرح بہ علماؤنا قاطبۃ ان الاجارۃ اذا وقعت علی اتلاف الاعیان قصدا لا تنعقد ولا تفید شیئا من احکام الاجارۃ فلیس للمستأجر ان یتناول شیئا من الغلال بل ذلک للوقف یصرف فی وجوھہ المعینۃ اُسی میں ہے الاجارۃ اذا وقعت علی اتلاف الاعیان قصدا کانت باطلۃ فلا یملک المستأجر ماوجد من تلک الاعیان بل ھی علی ماکانت علیہ قبل الاجارۃ فتؤخذ من یدہ اذا نادنھا ویضمنھا بالاستھلاک لان الباطل لایؤثر شیئا فیجب علیہ التصرف فیھا لعدم ملکہ وذلک کاستئجار بقرۃ یشرب لبنھا وبستان یاکل ثمرتہ ومافی ید المزارعین لاکل خراجہ (اسی میں ہے الالتزام والمقاطعۃ علی مایتحصل من قریۃ من خراج بمال معلوم من احد النقدین یدفعہ الملتزم ویکون لہ مایتحصل منھا قلیلا کان اوکثیرا لایجوز اذلا وجہ لھا شرعا لکونھا لا تتصور شرعا ان تکون بیعا اذ بعض المقاطع علیہ معدوم وبعضہ مجھول ولا ان تکون اجارۃ لانھا بیع المنافع والواقع علیہ المقاطعۃ المشروحۃ اعیان کالنافع فھی باطلۃ بالاجماع اُسی میں ہے اذا استأجر القری والمزارع لتناول خراج المقاسمۃ اوخراج الوظیفۃ فالاجارۃ باطلۃ باجماع علمائنا اُسی میں ہے قریۃ ضمنھا من لہ ولایتھا رجل بمال معلوم لیکون لہ خراجھا فالتضمین باطل اذلا یصح اجارۃ لوقوعہ علی اتلاف الاعیان قصدا

ولابیعا لانہ معدوم اسی میں ہے تیماری آجر المتصل من تیمارہ لآخر بمبلغ معلوم لاتصح وعلی کل منھما رد ما تناولہ اسی میں ہے قد اتفقت علماؤنا علی ان الاجارۃ اذا وقعت علی تناول الاعیان لا اتلافھا فھی باطلۃ فاجارۃ القری لتناول الخراج مقاسمۃ کان او وظیفۃ باطل وقد انتبت بذلک مرارا اسی میں ہے المقرر فی کلام مشایخنا باجمعھم ان الاجارۃ علی استھلاک الاعیان باطلۃ وجعل العین منفعۃ غیر متصور فالاجارۃ حیث لم تقع علی الانتفاع بالارض بالزرع ونحوہ بل علی اخذ الخراج والدراھم المضروبۃ فھو باطل باجماع ائمتنا اُسی کی کتاب الوقف میں ہے لاقائل من فقھاء الاسلام بصحۃ الالتزام فی اوقاف الامام لانک مھما اعتبرتہ کان باطلا وکیف ماقومتہ کان مائلا فان قدرتہ بیعا فھو بیع المعدوم او المجھول وان قدرتہ اجارۃ فھی واقعۃ علی استھلاک الاعیان المعدومۃ الآتیۃ فیما یؤل وھی فی الموجودۃ لاتجوز فکیف یستاجر منھا ما سیجوز وان اعتبرتہ ذھبا لما سیصرف ومتھبا لما استقبض فالھبۃ فی مال الوقف لاتجوز ولو بعوض اھ **اقول** خص الکلام بالوقف لان السوال عنہ فاستدل بدلیل یخصہ والا فھبۃ المعدوم بطلانہ معلوم ولو فی الملک قال فی الخیریۃ من الھبۃ وبھذا اعلم عدم صحۃ ھبۃ ما سیحصل من محصول القریۃ بالاولی لان الواھب نفسہ لم یقبضہ بعد فکیف یملکہ اھ) فتاوی علامہ تاجی بعلی تلمیذ صاحب درمختار میں ہے ھذا اذا لم تکن الاجارۃ واردۃ علی استھلاک الاعیان قصدا اما اذا کانت کذلک بان کانت اراضی القریۃ فی ایدی مزارعین وانما استاجرھا المستاجر لیاخذ ما یخصھا من خراج فھی باطلۃ کما صرح بذلک علماؤنا قاطبۃ عقود الدریہ میں ہے وانظر ما فی فتاوی الشیخ خیر الدین من الاجارات فقد افتی مرارا ببطلان ھذہ الاجارۃ المسماۃ بالمقاطعۃ والالتزام ردالمحتار کتاب السیر میں قبیل فصل جزیہ ہے الواقع فی زماننا ان المستاجر یستاجرھا لاجل اخذ خراجھا لا للمزارعۃ ویسمی ذلک التزاما وھو غیر صحیح تو یہ کارروائی قطعا اجماعا حرام وباطل واقع ہوئی جسکے مورث نے یہ فعل کیا اُسکے وارث پر تو کوئی الزام نہیں آتا نہ وہ اس وجہ سے قابلیت تولیت سے عاری ہو جبکہ فی نفسہ برعایت شرائط واقف لائق تولیت ہو قال تعالٰی ولا تزر وازرۃ وزر اخری محل نظر خود وہ متولی ہیں جو اس حرام کے مرتکب ہوئے یہاں ضرور فقیر اُن وقائع کا اظہار کرے جو ۳۴ برس سے آجتک کسی تحریر میں ذکر نہ کئے یہ مسئلہ کہ دیہات کا رائج ٹھیکہ حرام قطعی ہے جو کچھ محاصل ہو سب مالک قریہ کا ہے اگر گاؤں مملوک ہو یا وقف کا اگر موقوف ہو ٹھیکیدار کو اس میں سے ایک حبہ لینا حرام ہے اور جس سال نشست کم ہو تو ٹھیکیدار کو جتنا وصول ہوا اُسی قدر مالک یا متولی کو لینا حلال ہے پوری رقم قرار یافتہ لینا حرام ہے مثلاً ہزار روپے سال کو ٹھیکہ تھا اور بارہ سو تحصیل ہوئے تو یہ دو سو ٹھیکیدار کو حرام ہیں مالک یا واقف کا حق ہیں اور آٹھ سو ملے تو مالک و وقف کو اسی قدر حلال دو سو زیادہ حرام ہیں باوصف کمال وضاحت اس دار الفتن ہندوستان میں ایسا خفی مسئلہ ہے جس سے یہاں کے اکابر علما غافل محض اور خود اسمیں اور اسکی تحلیل میں مبتلا ہیں چودھویں صدی کے علما میں باعتبار حمایت، دین ونصرت سنت نیز بلحاظ تفقہ حضرت مولنا مولوی محمد عبد القادر صاحب بدایونی رحمہ اللہ تعالٰی کا پایہ اکثر معاصرین سے ارفع تھا ایام ندوہ میں اور اُسکے بعد جب فقیر نے سرگرم حامیان دین کے خطاب تجویز کئے ہیں حضرت مولنا مولوی محمد وصی احمد صاحب کو الاسد الاسد الاشد مولوی قاضی عبد الوحید صاحب فردوسی کو ندوہ شکن ندوی فگن مولنا ہدایت رسول صاحب لکھنوی کو شیر بیشہ سنت رحمہم اللہ تعالٰی حاجی محمد لعل خانصاحب قادری برکاتی مدراسی سلمہ اللہ تعالٰی کو حامی سنت ماحی بدعت اُسی زمانے میں حضرت

فاضل بدایونی قدس سرہ کو تاج الفحول سے تعبیر کیا جو آج تک اُن کے اخلاف میں مقول و مقبول ہے اور وہ بے شک باعتبارات مذکورہ اس کے اہل تھے رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ رحمۃ واسعۃ ایسے فاضل جلیل کے پاس ۱۳۲۰ھ میں جب فقیر کا فتوٰی اس ٹھیکے کی حرمت میں گیا جس میں اس وجہ سے کہ فقیر اس وقت اپنے دیہات میں تھا اور سوا خیریہ و ردالمحتار کے کوئی کتاب ساتھ نہ لیگیا تھا فقط فتاوی خیریہ کی بعض عبارات تھیں حضرت موصوف نے بعد تامل بسیار اُس پر صرف اس مضمون سے تصدیق تحریر فرمائی کہ نظر حاضر میں ان عبارات سے عدم جواز ہی معلوم ہوتا ہے جب فقیر شہر کو واپس آیا مفصل فتوٰی عبارات کثیرۂ کتب عدیدہ پر مشتمل لکھ کر بھیجا اب حضرت نے پورے وثوق سے تسلیم کیا اور یہ فرما بھیجا کہ اس کے جواز کے حیلہ سے اطلاع دو یہی حال اور علمائے اطراف کا ہے بعد سماع دلائل و وضوح تحریم یہی فرماتے پایا کہ حیلۂ جواز نکالو یعنی عادتیں مستحکم ہوگئیں خود بھی ابتلا ہوچکا اور اُسمیں آرام بھی ہے لہذا حیلۂ جواز کی تلاش ضرور ہوئی۔ مبارک ہیں وہ بندے کہ حکم پر مطلع ہو کر حق کی طرف رجوع لائیں اور اذانیان زمان کی طرح اپنے اور اپنے آباء و اساتذہ کی عادت کو شرع مطہر کے رد کے لئے حجت نہ بنائیں ردالمحتار کتاب الاجارہ میں ہے اذا تکلم احد بین الناس بذلک یعدون کلامہ منکرا من القول وھذہ بلیۃ قدیمۃ فقد ذکر العلامۃ قنالی زادہ ان المسألۃ کثیرۃ الوقوع فی البلد ان واذا طلب رفع اجارتھا یتظلم المستأجرون ویزعمون انہ ظلم وھم ظالمون وبعض الصدور الاکابر یعاونونھم ویزعمون ان ھذا تحریک فتنۃ علی الناس وان الصواب ابقاء الامور علی ماھی علیہ وان شرالامور محدثاتھا ولایعلمون ان الشر فی اغضاء العین عن الشرع وان احیاء السنۃ عند فساد الامۃ من افضل الجھاد واجزل القرب ردالمحتار و عقود الدریہ میں ہے وھذا اعلم فی ورق تحریر العبارۃ للعلامۃ الشامی عن نحی فعلم بھذا ان ھذہ علۃ قدیمۃ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم ایسا غامض مسئلہ کہ یہاں کے فحول علماء پر مخفی ہو اور عوام کی دوڑ انھیں تک ہے اگر عوام قبل اطلاع حکم اُسمیں مبتلا ہوں تو یہ نہ کہنا چاہئے کہ انھوں نے قصدا ارتکاب حرام یا وقف کی بدخواہی کی جس سے قابل تولیت نہ رہیں واللہ یعلم المفسد من المصلح واللہ غفور رحیم واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مرسلہ محمد ابراہیم کنکشیر بائی اسکول ضلع فریدپور رجب ۱۳۳۴ھ

(۱) اگر کوئی ہندو نے چند جگہ مسلمان کو فقط نماز جمعہ کے واسطے وقف کردے کہ تم لوگ اس میں قربانی مت کرنا اگر قربانی کے واسطے اجازت بھی دیدے تو ہندو کی وقف کردہ زمین میں مسجد بنانا جائز ہے یا نہیں

(۲) اگر ہندو کی وقف کردہ زمین میں ۲ یا ۲۵ برس تک نماز جمعہ پڑھا بعد معلوم کی تو اس مسجد کو دوسری جگہ مسلمان کے لے جاکر بنا سکتا ہے یا نہیں۔

**الجواب** (۱) مسجد کے لئے ہندو کا وقف نامحض نامقبول ہے وہ مسجد نہ ہوگی واللہ تعالٰی اعلم

(۲) وہ مسجد ہی نہیں مسلمان دوسری جگہ اپنی مسجد بنائیں واللہ تعالٰی اعلم

# مصارف وقف

**مسئلہ** از احمد آباد گجرات محلہ کالوپور پنچ پولی دھنکوٹ مرسلہ شیخ محمد زین الحق عرف چھوٹو میاں ۴ محرم ۱۳۲۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین متین و مفتیان شرع متین اس بارہ میں کہ زید کے پاس ایک رقم زر نقد وقف یا للہ کسی کار خیر کے لئے موجود ہے

مثلاً مسجد کی تعمیر وغیرہ مصارف کی یا کسی بزرگ کی روضہ یا مقبرہ یا عرس وغیرہ کے آمدنی اسکی مصارف پورے طور سے ہو کر اضافہ جمع رہتی ہے یا مسجد یا مدرسہ یا یتیم خانہ تعمیر کرنے کو وہ چندہ جمع کیا گیا ہے اور اسکا خرچ پورے طور سے تمام ہو کر باقی رقم اضافہ رہی ہے وغیرہ وغیرہ اس قسم کا پیسہ نقد یا ملک یا مثل مکان وزمین وغیرہ کے ایک کارِ خیر کے لئے فراہم ہوا ہے یا کیا گیا ہے اسکو دوسرے کارِ خیر میں للہ یعنی مسجد کا چندہ کیا ہوا یا اُسکی آمدنی میں سے بچا رہا ہوا مقبرہ یا مدرسہ یا یتیم خانہ کے کام میں یا مقبرہ و مدرسہ و یتیم خانہ کا پیسہ مسجد کے کام میں لے سکتے ہیں یا نہیں وہ از روئے شرع شریف مع حوالہ کتب مذہب اہل سنت والجماعت کے خلاصہ بیان فرماکے اپنی مہر و دستخط فرمادیں بینوا توجروا۔

**الجواب** وقف جس غرض کے لئے ہے اُسکی آمدنی اگرچہ اسکے صرف سے فاضل ہو دوسری غرض میں صرف کرنی حرام ہے وقف مسجد کی آمدنی مدرسہ میں صرف ہونی درکنار دوسری مسجد میں بھی صرف نہیں ہو سکتی نہ ایک مدرسہ کی آمدنی مسجد یا دوسرے مدرسہ میں درمختار میں ہے اتحد الواقف والجھۃ وقل مرسوم بعض الموقوف علیہ جاز للحاکم ان یصرف من فاضل الوقف الاٰخر علیہ لانھما حینئذ کشیئ واحد وان اختلف احدھما بان بنی رجلان مسجدین اورجل مسجدا ومدرسۃ ووقف علیھما اوقافا لا یجوز لہ ذلک چندہ کا جو روپیہ کام ختم ہو کر بچے لازم ہے کہ چندہ دینے والوں کو حصہ رسد واپس دیا جائے۔ یا وہ جس کام کے لئے اب اجازت دیں اسمیں صرف ہو۔ بے ان کی اجازت کے صرف کرنا حرام ہے ہاں جب ان کا پتہ نہ چل سکے تو اب یہ چاہئے کہ جسطرح کے کام کے لئے چندہ لیا تھا اسی طرح کے دوسرے کام میں اٹھائیں مثلاً تعمیر مسجد کا چندہ تھا مسجد تعمیر ہو چکی تو باقی بھی کسی مسجد کی تعمیر میں اٹھائیں۔ غیر کام مثلاً تعمیر مدرسہ میں صرف نہ کریں اور اگر اُس طرح کا دوسرا کام نہ پائیں تو وہ باقی روپیہ فقیروں کو تقسیم کردیں درمختار میں ہے ان فضل شیئ رد للمتصدق ان علم والا کفن بہ مثلہ والا تصدق بہ اسی طرح فتاوی قاضی خاں و عالمگیری وغیرہما میں ہے واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ ظہور حسین ساکن بریلی محلہ کٹگھر نالہ ۲۴ شعبان المعظم ۱۳۲۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ہندہ نے ایک وقف نامہ غیر مستقل آمدنی کا بنام خدائے برتر لکھا اور وقفنامہ مذکور میں نسلاً بعد نسلاً تولیت کا تذکرہ نسبت ورثاء متولیان کے اور کسی کمیٹی یا انجمن کا دست انداز نہ ہونا تحریر ہے آمدنی مذکور بہ تعین تعداد و اسطے نذر و نیاز و کار خیر جاریہ کی مقرر کردی مگر جائداد موقوفہ کی آمدنی اخراجات معینہ واقف سے زائد ہو تو وہ زائد آمدنی کیا ہو گی اور وقف پر کیا اثر ہوگا اور اس پر وراثت جاری ہو سکتی ہے یا نہیں بینوا توجروا

**الجواب** وقف پر وراثت جاری نہیں ہو سکتی زائد آمدنی امانۃً جمع رہیگی جیسے زیادت ممکن ہے اور برسوں میں کمی بھی محتمل ہے وہ کمی اس سرمایۂ جمع شدہ سے وقتاً فوقتاً پوری کی جائے گی متولیان وورثہ بحال تولیت اگر صلح تولیت رہے تو بہتر ورنہ بحال جرم و خیانت و عدم لیاقت ضرور مسلمانوں کو دست اندازی پہنچے گی اور واقفہ کی اس شرط پر کچھ نظر نہ کیجائیگی نص علیہ فی الدرالمختار وغیرہ من معتمدات الاسفار درمختار ج ۳ ص ۵۵۴ پر ہے فیلزم فلا یجوز لہ ابطالہ ولا یورث عنہ وعلیہ الفتوٰی ابن الکمال وابن الشحنہ ردالمحتار میں ہے وعلیہ الفتوٰی کے تحت میں علامہ شامی رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہیں ای علی قولھما بلزومہ قال فی الفتح والحق ترجح قول عامۃ العلماء بلزومہ لان الاحادیث والاٰثار متظافرۃ علٰی ذلک واستمر عمل الصحابۃ والتابعین ومن بعدھم علی ذلک فلذا ترجح علی خلاف قولہ اھ ملخصا

اشباہ والنظائر صفحہ ۱۹۲ میں ہے: وسئل ابوبکر عن رجل وقف دارا علی مسجد علی ان مافضل من عمارتہ فھو للفقراء فاجتمعت الغلۃ والمسجد لایحتاج الی العمارۃ ھل تصرف الی الفقراء قال لاتصرف الی الفقراء وان اجتمعت غلۃ کثیرۃ لانہ یجوز ان یحدث للمسجد حدث والدار بحال لاتغل۔ درمختار صفحہ ۵۹۲ میں فرمایا: وینزع وجوبا ولوکان المتولی غیرمامون اوعاجزا وظھربہ فسق لوان شرط عدم نزعہ وان ینزعہ قاضی ولاسلطان لمخالفتہ حکم الشرع فیبطل کالموصی اھ ملخصا ومختصرا۔

**مسئلہ** از پیلی بھیت مرسلہ مولٰنا مولوی محمد وصی احمد صاحب محدث سورتی ۲۸ جمادی الاخرہ ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علماء اس مسئلہ میں کہ جو شخص مسجد میں عرصہ پانچ سال سے واسطے حفاظت مسجد اور کل انتظام مسجد کے مقرر ہے اور مسجد کے وقف مال سے وظیفہ پاتا ہے اگر یہ شخص ایک سال یا کم وبیش کی رخصت لیکر اپنے مکان کو چلا جائے تو اس مدت میں وظیفہ لینے کا مستحق ہے یا نہیں اگر بعلت بیماری جاوے تو بھی مستحق ہے یا نہیں فقط

**الجواب** اصل کلی شرعی یہ ہے کہ اجیر خاص پر حاضر رہنا اور اپنے نفس کو کار مقرر کے لئے سپرد کرنا لازم ہے جس دن غیر حاضر ہوگا اگرچہ مرض سے اگرچہ اور کسی ضرورت سے اُس دن کے اجر کا مستحق نہیں مگر معمولی قلیل تعطیل جسقدر اس صیغہ میں معروف ومروج ہو عادۃً معاف رکھی گئی ہے اور یہ امر باختلاف حاجت مختلف ہوتا ہے درس تدریس کی حاجت روزانہ نہیں بلکہ طلبہ بلا تعطیل ہمیشہ پڑھے جائیں تو قلب اس محنت کا متحمل نہ ہو لہذا ہفتہ میں ایک دن یعنی جمعہ اور کہیں دو دن منگل جمعہ تعطیل ٹھہری اور رمضان مبارک میں مطالعہ کرنا سبق پڑھنا یاد کرنا دشوار ہے وقد قال سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ ان القلب اذا اکرہ عمی لہذا اس صیغہ میں رمضان مبارک کی چھٹی بھی معمول ہوئی بخلاف خدمتگاری کہ اس کی حاجت روزانہ ہے اگر خدمتگار رمضان مبارک کا عذر کرکے گھر بیٹھ رہے ہرگز ایک حبہ تنخواہ کا مستحق نہیں۔ انتظام وحفاظت مسجد بھی اسی قبیل سے ہے جس کی حاجت روزانہ ہے تو اس میں اتنی رخصت بھی نہیں ہوسکتی جتنی صیغہ تعلیم وتعلم میں ہے ولہذا ہمارے ائمہ نے تصریح فرمائی کہ متولی کو اگر فالج وغیرہ عارض ہو تو جتنے دن اوسکے باعث اہتمام مسجد سے معذور رہیگا اجرت نہ پائیگا بلکہ صیغہ تعلیم میں بھی تصریح فرمائی کہ مدرس معمول کے علاوہ غیر حاضری پر تنخواہ کا مستحق نہیں اگرچہ وہ غیر حاضری حج فرض ادا کرنے کے لئے ہو۔ یونہی تصریح فرمائی کہ طالب العلم جو وظیفہ پاتا ہو اگرچہ بضرورت حج فرض یا صلہ رحم اُسے سفر کی اجازت ہے یا شہر کے آس پاس دیہات میں کہ مدت سفر سے کم ہوں بضرورت طلب معاش دو ہفتہ یا زیادہ انتہا تین مہینے تک غیر حاضری کی رخصت ہے مگر اس رخصت کے یہ معنی کہ ان ضرورتوں کے سبب اتنی غیر حاضری کے باعث اس کا نام نہ کاٹا جائے گا معزول نہ کیا جائیگا نہ کہ ایام سفر یا دو ہفتہ خواہ زیادہ کی غیر حاضری بلاسفر پر وظیفہ بھی پائے وظیفہ ان سب صورتوں میں اصلاً نہ مل سکے گا اور اگر تین مہینے سے زیادہ غیر حاضر رہا اگرچہ حوالی شہر میں اگرچہ بضرورت دنیا جاری معزول بھی کردیا جائیگا جب صیغہ تعلیم میں یہ احکام ہیں تو صیغہ خدمت وحفاظت واہتمام وانتظام مسجد میں کسی غیر حاضری کی تنخواہ کیونکر پاسکتا ہے ہاں غایت درجہ حرج مرض کو سال میں ایک ہفتہ کی اجازت ہوسکتی ہے یا زیادہ چاہے تو اپنا عوضی یعنی نائب دے جائے بغیر اسکے نہ غیر حاضری کی اجازت نہ مہتمان وقف کو روا کہ اُسے ایسی طویل رخصت دیں اگر دی تو تنخواہ حلال نہیں نہ اُسے لینا جائز نہ اُن کو دینے کا اختیار، اگر دیں گے تو یہ خود مال وقف میں خائن ہوں گے اور اُسکے ساتھ یہ بھی معزول کئے جائیں گے اس بیان سے جواب سوال واضح ہوگیا اب مطالب مذکورہ پر عبارات علماء سنئے درمختار میں ہے نظم ابن الشحنۃ الغیبۃ المسقطۃ للمعلوم المقتضیۃ للعزل ومنہ ؎

وما لیس بد منه ان لم یزد علی　　　ثلثة شهور فهو یعفی ویغفر

وقد اطبقوا لا یاخذ السهم مطلقا　　　لما قد مضی والحکم فی الشرع یسفر

قلت وهذا کله فی سکان المدرسة وفی غیر فرض الحج وصلة الرحم اما فیهما فلا یستحق العزل والمعلوم کما فی شرح الوهبانیة للشرنبلالی ردالمحتار میں ہے قوله نظم ابن الشحنة حاصل ما فی شرحه تبعا للبزازیة انه لا یسقط معلومه ولا یعزل اذا کان فی المصر مشتغلا بعلم شرعی او خرج لغیره واقام دون خمسة عشر یوما بلا عذر علی احد قولین (ای والقول الاخر انه یسقط معلومه اذا خرج لرستاق بلاعذر ولو اقل من اسبوعین) او خمسة عشر فاکثر لعذر شرعی کطلب المعاش ولم یزد علی ثلثة اشهر وانه یسقط ولا یعزل لو سافر لحج ونحوه او خرج للرستاق لغیر عذر ولم یزد علی ثلثة اشهر وانه یسقط ویعزل لو خرج واقام اکثر من ثلثة اشهر ولو لعذر وقال الخیر الرملی وکل هذا اذا لم ینصب نائبا عنه والا فلیس لغیره اخذ وظیفته اھ و فی القنیة من باب الامامة امام یترک الامامة لزیارة اقربائه فی الرساتیق اسبوعا او نحوه او لمصیبة او لاستراحة لاباس به ومثله عفو فی العادة والشرع وقد ذکر فی الاشباه عبارة القنیة هذه وحملها علی انه یسامح اسبوعا والاظهر ما فی اٰخر شرح منیة المصلی للحلبی ان الظاهر ان المراد فی کل سنة ذکر الخصاف انه لو اصاب القیم فالج او نحوه فان امکنه الکلام والاخذ والاعطاء فله اخذ الاجر والا فلا قال الطرسوسی و مقتضاه ان المدرس ونحوه اذا اصابه عذر من مرض او حج بحیث لا یمکنه المباشرة لا یستحق المعلوم لانه ادار الحکم فی المعلوم علی نفس المباشرة فان وجدت استحق المعلوم والا فلا وهذا هو الفقه اھ ولا ینافی ما مر من المسامحة باسبوع ونحوه لان القلیل مغتفر کما سومح بالبطالة المعتادة اھ ملخصا واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از سورت عیدروس منزل خانقاہ عیدروسیہ مرسلہ حضرت سید علی بن زین بن حسن عیدروس سجادہ نشین خانقاہ مذکورہ ۲ ذیقعدہ ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین حسب ذیل مسئلہ میں زید محض اس خیال سے کہ متولیان وقف کا مال غفلت وبے پروائی سے خورد برد کرجاتے ہیں گورنمنٹ کے سامنے بغیر مشورہ قرآن وحدیث کے اپنی ذاتی رائے پیش کرتا ہے کہ اوقاف رجسٹرڈ کرائے جائیں اور حساب کی جانچ پڑتال کی جائے حالانکہ گورنمنٹ نے ایڈوکیٹ جنرل کو اوقاف کے لئے محض اس غرض کے واسطے مقرر کیا ہوا ہے کہ اگر متولی نے متعلق کسی شخص کو اس قسم کی کوئی خرابی معلوم ہو تو وہ ایڈوکیٹ جنرل کو اسکی اطلاع دیکر اُسکی منظوری سے متولی پر دعوی کرسکتا ہے باوجود اس قاعدہ کے زید یہ چاہتا ہے کہ اوقاف رجسٹرڈ ہوں اور محکمہ کے کثیر اخراجات مثل رجسٹرڈ کرانے کی فیس اور کلرکوں وغیرہ کی تنخواہ وغیرہ وغیرہ جسقدر اخراجات ہوں وقف سے دیے جائیں حالانکہ واقف کی ان کے لئے وصیت نہیں کیا زید کا یہ بل از روئے شریعت حقہ جائز ہے یا ناجائز بینوا توجروا

**الجواب** زید کا وہ بل محض ناجائز وباطل ہے وہ نئے خرچ کہ زید نے بے حکم شرع وبے شرط واقف اپنے دل سے ایجاد کرکے کسی وقف پر ڈالے ہرگز وقف پر نہ پڑیں گے نہ کوئی وقف اُن کا ذمہ دار ہوگا زید تو زید حاکم وقاضی کو بھی وقف میں ایسے ایجاد کا شرعاً اختیار نہیں عقود الدریہ مصر جلد اول صفحہ ۱۹۲ اذا ثبت الاحداث لا یعمل بتقریره لان القاضی لیس له الاحداث بلا مسوغ شرعی فکیف المتولی وقد صرح فی الخیریة والولوالجیة وغیرهما بان القاضی اذا قرر فراشا للمسجد بغیر شرط الواقف لم یحل للقاضی ذلک ولم یحل للفراش تناول المعلوم ایضا واخذ القاضی واعوانه المال کاخذ اللصوص بحرالرائق مطبع مصر جلد پنجم صفحہ ۲۲۶ فی البزازیة المتولی لو امیا فاستأجر الکاتب لحسابه لا یجوز له

اعطاء الاجرۃ من مال الوقف ایضا ص۲۲۳ فان قلت فی تقریر الفراش مصلحۃ قلت یمکن خدمۃ المسجد بدون تقریرہ بان یستأجر المتولی فراشا لہ والممنوع تقریرہ فی وظیفۃ یکون حقالہ ولذا صرح قاضیخان بان للمتولی ان یستأجر خادما للمسجد باجرۃ المثل واستفید منہ عدم صحۃ تقریر القاضی فی بقیۃ الوظائف بغیر شرط الواقف کشھادۃ ومباشرۃ وطلب بالاولی وحرمۃ المرتبات بالاوقاف باولی ایضا ص۲۲۶ فقد علمت ان مشروعیۃ المحاسبات للنظار انما ھی لیعرف القاضی الخائن من الامین لالاخذ شیئ من النظار للقاضی واتباعہ والواقع بالقاھرۃ فی زماننا الثانی و قد شاھدنا فیھا من الفساد للاوقاف کثیرا بحیث تقدم کلفۃ المحاسبۃ علی العمارۃ والمستحقین وکل ذلک من علامات الساعۃ ہر زمانے کی حالت صدہا سال سے دگرگوں ہورہی ہے دیانت امانت اور روپے کے معاملے میں حلال وحرام کی پرواہ نادر رہ گئی ہے ابھی اسی عبارت بحرالرائق میں سن چکے کہ وہ اپنے زمانہ میں جسے چارسو برس ہونے آئے قاہرہ کے اوقاف کا کیا حال بتلاتے ہیں کہ اہلکاروں کی حساب فہیوں ہی نے وقف کے وقف تباہ کردیے ابھی تو متولی تنہا ہے اور اسے حساب کا خوف لگاہے اور ہر مسلمان کو اُسکی شکایت کا حق پہنچتا ہے اور تغلب کرے تو اُس کے ہاتھ میں اپنی برأت کی کوئی دستاویز نہیں اور جب اوقاف رجسٹرڈ کرائے گئے اور حساب فہی پر اہلکار مقرر ہوئے اور حساب رجسٹروں پر چڑھائے گئے متولیوں کو شکایت ومطالبہ سے تو اطمینان ہوگیا کہ ان کا جمع خرچ پاس ہولیا مگر اُن میں جو خائن ہیں اُن کا خیانت سے باز آنا معلوم۔ بلکہ وہ اپنی اغراض فاسدہ کے لئے حساب فہموں کو بھی راضی کرنا چاہیں گے اور اُنھیں بہت ایسے مل بھی سکیں گے اُس وقت وقف میں ایک کی جگہ دس حصے ہونیکا اندیشہ ہے اور اُس کا صاف وہی نتیجہ ہے جو بحر میں فرمایا کہ شاھدنا فیھا من الفساد للاوقاف کثیرا اور اُن کا وہ اعتراض تو ضرور لازم ہے کہ وہ خلاف شرع فیسیں قاہرہ میں خواہی نخواہی لی گئیں وقف کی عمارت اور اس کے مستحقوں کا پورا ہو یا نہ ہو نسأل اللہ العفو والعافیۃ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم واللہ سبحانہ وتعالی اعلم۔

**مسئلہ** از سہسوان مسئولہ مولوی فضل احمد صاحب بدایونی ۲۰ ربیع الآخر ۱۳۱۰ھ

اگر جائداد موقوفہ سے رجوع شرعاً ناجائز ہو تو ایسے میں توسیع خرچ کی کرسکتا ہے مثلاً پندرہ روپے ماہوار یا دس روپے ماہوار متولی کو ملتا ہے بوجہ تنگی عیال اطفال گذر مشکل ہے نوکری چاکری کی قوت یا ہمت نہیں اور کام آپ ہی کرتا ہے اگر اپنے خرچ میں توسیع کرے جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب** اللہ عزوجل فرماتا ہے من کان فقیرا فلیاکل بالمعروف جو حاجتمند ہے وہ موافق دستور کھائے اور فرماتا ہے واللہ یعلم المفسد من المصلح خدا خوب جانتا ہے کون بگاڑنے والا ہے اور کون سنوارنے والا اور حضور سید عالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہیں رب متخوض فیما شاءت نفسہ من مال اللہ ورسولہ لیس لہ یوم القیمۃ الا النار بہت وہ کہ اللہ ورسول کے مال میں اپنی خواہش نفس کے مطابق دھنستے ہیں اُن کے لئے قیامت میں نہیں مگر آگ رواہ احمد والترمذی وقال حسن صحیح عن خولۃ بنت قیس والبیھقی فی الشعب عن عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالی عنھم اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالی علیہ وسلم لوکان لابن اٰدم وادمن ذھب لابتغی الیہ ثانیا ولوکان لہ وادیان لابتغی الیھما ثالثا ولا یملؤ جوف ابن اٰدم الا التراب و یتوب اللہ علی من تاب اگر ابن آدم کے لئے ایک جنگل بھر سونا ہو تو دوسرا جنگل اور مانگے اور دو جنگل ہوں تو تیسرا اور چاہے اور ابن آدم کا پیٹ نہیں بھرتی مگر خاک اور تائب کی توبہ اللہ قبول کرتا ہے رواہ احمد والشیخان عن ابن عباس والترمذی عن انس والبخاری عن ابن الزبیر وابن ماجۃ عن ابی ھریرۃ واحمد عن ابی واقد والبخاری فی التاریخ والبزار عن بریدۃ رضی اللہ تعالی عنھم وقف سے

رجوع ناممکن پھر جو ماہوار مقرر ہوا اگر اُس کے صدق سعی و حسن خدمت کے لحاظ سے بقدر اجر مثل کے نہیں تو ضرور اجر مثل کی تکمیل کردی جائے گی اور اگر واقعی اجر مثل بھی اُس کے واجبی صرف کو کفایت نہ کرے تو وقف کی فاضلات سے تاحد کفایت ماہوار میں اضافہ بھی ممکن مگر نہ یوں کہ بطور خود کہ خود ہی مدعی اور خود ہی حاکم ہونا ٹھیک نہیں بلکہ وہاں کے افقہ اہل بلد عالم سنی دیندار کی طرف رجوع کرے یا متعدد معززمتدین ذی رائے مسلمانان شہر کے سپرد کرے وہ بعد تحقیقات کامل اجر مثل تک حکم دیں یا بشرط صدق حاجت و عدم کفایت تاقدر کفایت اضافہ کریں اس تقدیر پر اُن کو یہ بھی ملحوظ رہے کہ جب واقف خود ہی متولی ہوا اور خود ہی وقت وقف یہ ماہوار تجویز کیا تو اب کونسی بات حادث ہوئی کہ وہ ماہوار ناکافی ہوگیا۔ ردالمحتار میں ہے الناظر بشرط الواقف لہ ماعین الواقف ولو اکثر من اجر المثل کما فی البحر ولو عین لہ اقل فللقاضی ان یکمل لہ اجر المثل بطلبہ کما بحثہ فی انفع الوسائل ویاتی قریبا مایؤیدہ وھذا مقید بقولہ الاٰتی لیس للمتولی اخذ زیادۃ علی ماقرر لہ الواقف اصلا۔ درمختار میں ہے تجوز الزیادۃ من القاضی علی معلوم الامام اذاکان لایکفیہ۔ ردالمحتار میں ہے الظاھر انہ یلحق بہ کل من فی قطعہ ضرر اذا کان المعین لایکفیہ کالناظر والمؤذن و مدرس المدرسۃ والبواب ونحوھم اذالم یعملوا بدون الزیادۃ یؤیدہ مافی البزازیۃ اذا کان الامام والمؤذن لایستقر لقلۃ المرسوم للحاکم الدین ان یصرف الیہ من فاضل وقف المصالح والعمارۃ باستصواب اھل الصلاح من اھل المحلۃ لواتحد الواقف والجھۃ۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ازرام پور محلہ چاہ شور، محمود الظفر خان عرف چھمن خان ۹ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے اپنی جائداد باین الفاظ وقف کی کہ تاحیات اپنی آمدنی جائداد موقوفہ کی اپنے مصارف میں لاتا رہوں بعد میرے اولاد اپنی ضروریات میں صرف کرتی رہے جب میرے اولاد میں سے کوئی شخص باقی نہ رہے تو علمائے صالحین محل مشروع میں صرف کرتے رہیں اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ عمرو دائن زید مدیون کی اُس آمدنی پر جو تاحیات اُس کو جائداد موقوفہ سے اپنے مصارف میں لارہا ہے اجرائے ڈگری چاہتا ہے تو وہ شرعاً کراسکتا ہے یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** ہاں جائداد پر نہیں کرسکتا آمدنی جو زید کو ملتی ہے اس پر کرسکتا ہے کہ جائداد وقف ہے اور آمدنی زید کی ملک۔ ردالمحتار میں ہے الموقوف علیہ یملک المنافع بلابدل۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از ضلع سیتاپور۔ لاہرپور مدرسہ اسلامیہ مسئولہ ابومحمد یوسف متعلم مدرسہ اسلامیہ ۱۲ صفر المظفر ۱۳۳۲ھ سہ شنبہ

والاجناب مستطاب اعلحضرت مجدد مائۃ حاضرہ لازال شموس افضالکم تسلیم مسنون کریم مشحون منظم مقرون گذارش ہے بصدر ورود الانامہ فیض شمامہ عزت افزائی ہوئی۔ جواب استفتا بیحد تسکین بخش صادر ہوگیا اللہ تعالٰی جناب والا کے بزرگ ذات کو ہمیشہ سلامت رکھے اور اس فیض عام سے مسلمانان عالم کو فیضیاب فرماتا رہے آمین بحرمۃ النبی والہ الامجاد۔ جناب مولنا خلیل الرحمن صاحب مرحوم مغفور کی خبر رحلت دریافت ہوکر بہت رنج ہوا۔ صرف ایک بات اور دریافت طلب ہے جو گذارش کیجاتی ہے زراہ شفقت بزرگانہ اسکے جواب سے بھی مطلع کیا جاؤں۔ بجواب استفتا مزامیر پر صرف ناجائز فرمایا بہت درست و بجا ارشاد ہے عین حکم شریعت ہے صرف اسقدر عرض ہے کہ صرف کسی قوال سے کوئی قصیدہ یا غزل نعتیہ یا توحید وغیرہ یا سلاماً وغیرہ سن کر عین حالت سماع میں یا بوقت رخصت حسب شرائط قوانین سابق اوقات اوقاف سے بطور زادراہ قلیل یا کثیر دینا جائز ہے

یانہیں جیساکہ مشائخ علیہ الرحمۃ کے مجالس عرس میں بزرگوں کا دستور ہے درانحالیکہ وہ مزامیر سے خالی ہوں اور اس پر حضور انور حیات رسالتمآب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے اُس فعل سے سند لینا جو حضرت حسان رضی اللہ عنہ سے ثابت ہے کہ حضور نے حضرت حسان رضی اللہ تعالٰی عنہ کو قصیدہ سن کر ردائے مبارک عنایت فرمائی تھی ٹھیک ہے یانہیں امیدوار ہوں کہ اسی عریضہ پر یہ جواب بھی مرحمت ہوجائے عین ذرہ نوازی ہوگی فقط

**الجواب** قوال اگر نہ امرد ہو نہ عورت اور اشعار صحیحہ حمد و نعت و منقبت بلامزامیر خوش الحانی سے پڑھے یا خاص مجمع صالحین میں اُن کے ساتھ تغنی کرے بالجملہ نہ کسی فتنہ پر فی الحال اشتمال نہ آئندہ اُس کا صحیح احتمال تو صحیح یہ ہے کہ بلاشبہ جائز ہے اور اس پر دینا لینا بھی روا اور واقعہ کعب بن زہیر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے اُن سے قصیدہ نعتیہ استماع فرماکر ردائے مبارک عطا فرمائی اس پر استناد صحیح ہے اور جبکہ سدائد قدیم میں اس صورت جائزہ پر دینا چلا آیا ہے تو اب بھی دیا جائے گا بلکہ وہ صادرین وواردین میں داخل ہے اور قلیل وکثیر بھی معہود قدیم پر دائر رہے گا واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ بدرالدین صاحب ۳۰ محرم الحرام ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس صورت میں کہ جامع مسجد بمبئی کے احاطہ میں ایک دفترخانہ ہے اور جس کے انتظام کے متعلق گیارہ اشخاص کو کمی جماعت المسلمین بمبئی کی جانب سے مشاور مقرر ہیں ان میں سے اکثرین کی رائے سے یہ قرارداد طے ہوا ہے کہ دفترخانہ مذکور میں ٹیلیفون لیا جائے باوجودیکہ نہ مسجد کے ساتھ کوئی تجارتی تعلقات ہیں اور نہ کوئی دوسرے اسباب ٹیلیفون کے بلکہ اس سے فقط تضیع مال وقف ہے پس ایسے ٹیلیفون کا لینا مال وقف سے شرعاً درست ہے یانہیں۔

دوسرا اسی کے ساتھ یہ قرارداد بھی طے ہوا کہ دفترخانہ مذکور میں جہاں مجلس منتظمہ مشاورین منعقد ہوتی ہے وہاں ایک برقی پنکھا اپنے آرام وتعیش کے واسطے لیا جائے آیا ایسا خرچ مال وقف میں سے کرنا جائز ہے یانہیں۔ تیسرا سوال یہ ہے کہ دفترخانہ مذکور میں باوجودیکہ گیاس کی روشنی موجود ہے اُس کو رد کرکے اس کی جگہ برقی روشنی کے خرچ کا مال وقف کو زیر بار کرنا شرعاً کیا حکم رکھتا ہے۔ اطلاعاً یہ بھی گذارش ہے کہ مجلس منتظمہ کے اجلاس علی الدوام زمانہ قدیم سے دن کے وقت طے ہوتے ہیں اور اگر احیاناً رات کو ضرورت پڑی تو گیاس کی روشنی موجود ہے برقی روشنی کی بالکل ضرورت نہیں۔

چوتھا سوال یہ ہے کہ ایسے مشاورین جو مال وقف سے ایسے فضول اور اسراف بیجا کریں ان کے متعلق شریعت غرا کا کیا حکم ہے پس ان مسائل مذکورہ کے جوابات کتب شرعیہ سے مدلل بیان فرمائیں جزاکم اللہ خیرا بینوا توجروا پانچواں سوال یہ ہے کہ مانعین متولیوں سے ایک نے کہا کہ اس باب میں یعنی مال اوقاف سے ان کاموں میں صرف کرنے سے علماء سے رائے لینا شرعاً ضرور ہے پس متولیان مجوزین سے ایک نے کہا کہ یہاں شریعت کی کچھ ضرورت نہیں اور دوسرے نے کہا کہ میں تو عالموں کے منہ میں پیشاب کرتا ہوں اس وقت اس سے کہا گیا کہ یہ کیا کلمہ کہتا ہے خدا سے ڈر تو اس نے کہا کہ خدا تو اوپر ہے اور ہم زمین پر اگر خدا یہاں آئے تو ہم اس کو درست کردینگے پس ایسے کلمات ناشایستہ کہنے والوں کا شرعاً کیا حکم ہے مفصل مدلل مع سندہائے کتب شرعیہ بیان فرمائیں جزاکم اللہ۔

**الجواب** صورت مستفسرہ میں یہ نئی بدعتیں کہ مشاورین وقف میں حادث کیا چاہتے ہیں ٹیلیفون اور برقی پنکھا اور برقی

روشنی مال وقف پر بار ڈالنا محض حرام ہے فتح القدیر میں ہے امرنا بابقاء الوقف علٰی ما کان یہ وہاں فرمایا ہے جہاں منافع وقف کیلئے مصارف مشروطہ پر زیادت کیجائے نہ کہ بے حاجت نہ کہ اپنا تعیش و ترفع یہ حرام در حرام ہے مال وقف حکم مال یتیم میں ہے اور رب عزوجل فرماتا ہے ان الذین یأکلون اموال الیتٰمٰی ظلما انما یأکلون فی بطونھم نارا یہ اسراف ہے اور اللہ مسرفوں کو دوست نہیں رکھتا ان اللہ لایحب المسرفین یہ تبذیر ہے اور اللہ عزوجل فرماتا ہے ان المبذرین کانوا اخوان الشیٰطین وکان الشیطٰن لربہ کفورا بے شک مال بیجا اڑانے والے شیطانوں کے بھائی ہیں اور شیطان اپنے رب کا بڑا ناشکرا ہے یہ اُن کو فرمایا جو اپنا مال بیجا اڑائیں نہ کہ وقف کا۔ ایسے متولی کو معزول کرنا واجب ہے درمختار میں ہے ینزع وجوبا ولو الواقف درر فغیرہ بالاولٰی غیر مامون یعنی اگر خود واقف کیطرف سے مال وقف پر کوئی اندیشہ ہو تو واجب ہے کہ اُسے بھی نکال دیا جائے اور وقف اُس کے ہاتھ سے لے لیا جائے تو غیر واقف بدرجہ اولٰی واللہ تعالٰی اعلم

۲ـ ایسے اقوال ملعونہ بکنے والا کافر مرتد ہے اُسکی عورت اُسکے نکاح سے نکل گئی مسلمانوں پر اس سے میل جول حرام ہے وقف مسلمانان میں اسے دخل دینا حرام ہے اُسکے پاس اٹھنا بیٹھنا حرام ہے وہ بیمار پڑے تو اُسکی عیادت کو جانا حرام مرجائے تو اُسکے جنازہ میں شرکت حرام ہے اُسے غسل دینا حرام ہے کفن دینا حرام ہے اُس پر نماز پڑھنا حرام ہے اُس کا جنازہ اٹھانا حرام ہے جنازہ کے ساتھ جانا حرام ہے اُسے مقابر مسلمین میں دفن کرنا حرام ہے اُس کی قبر پر کھڑا ہونا حرام ہے اُسے کسی قسم کا ایصال ثواب کرنا کفر ہے قال اللہ تعالٰی ولا تصل علٰی احد منھم مات ابدا ولا تقم علٰی قبرہ جو اُسے اب بھی مسلمان جانے یا اُسکے کافر مرتد ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر ہے اُس کے لئے بھی یہی احکام ہیں شفائے امام قاضی عیاض و بزازیہ و بحرالرائق و مجمع الانہر و درمختار وغیرہا کتب کثیرہ میں ہے من شک فی عذابہ وکفرہ فقد کفر نسأل اللہ العفو والعافیۃ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ربنا لا تزغ قلوبنا بعد اذ ھدیتنا وھب لنا من لدنک رحمۃ انک انت الوھاب واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ حکیم محمد حیات خانصاحب آگرہ کوچہ حکیماں حیات منزل ۱۶ ربیع الاول شریف ۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ اکثر اوقاف بشمول مسجد جامع وغیرہ آگرہ میں ایک انجمن کے ماتحت و زیر نگرانی ہیں جس کے پانچ ممبر ہیں منجملہ ان پانچوں کے ایک ممبر صاحب انجمن ہلال احمر آگرہ کے بھی سکریٹری ہو گئے ہیں تھوڑا عرصہ ہوا کہ کچھ ترک قسطنطنیہ سے بغرض اظہار شکریہ مسلمانان آگرہ میں تشریف لائے اور با یماء ان ممبر صاحب کے جو ہلال احمر کے سکریٹری ہیں بلا دریافت دیگر ممبران کمیٹی ایک جلسہ مسجد جامع آگرہ میں منعقد ہوا اُس جلسہ کے متعلق جملہ انتظامات ممبر صاحب موصوف نے ملازمان مسجد سے کرائے اور جو کچھ روشنی میں خرچ ہوا وہ انجمن اوقاف متذکرہ صدر سے دلوایا اور یہ کہا کہ چونکہ مسجد جامع مسلمان آگرہ کی ہے اور یہ جلسہ مسلمانان آگرہ کا تھا اگر مسجد میں روشنی زائد نہ ہوتی تو باعث بدنامی مسلمانان تھا اس کارروائی پر دو ممبر معترض ہوئے اور ایک چوتھے ممبر صاحب نے وہ جو روشنی میں خرچ کیگئی تھی اپنے پاس سے ادا کر دی اور یہ کہا کہ میں رفع نزاع کئے دیتا ہوں پس امورات قابل استفساریہ ہیں۔

(۱) آیا اول ممبر صاحب کا یہ فعل کہ ملازمان وقف سے انجمن ہلال احمر کا کام لیں درست تھا۔

(۲) آیا ایسے ملازم جو ذی استعداد و علم دین سے بہرہ ور کہے جاتے ہیں اور انھوں نے خود و نیز اپنے ماتحت ملازموں سے بلا ایماء

انجمن اوقاف متذکرہ بالا کام کرائے ان ملازموں کا یہ فعل جائز تھا۔

(۳) جو صرفہ آمدنی وقف سے روشنی کا دلوایا گیا وہ جائز تھا۔

(۴) اگر دیگر ممبر نے اُس خرچہ کو ادا کردیا تو آمدنی وقف میں شامل کرلئے جانے میں کوئی امر مانع شریعت تو نہیں ہے۔

**الجواب** شرائط اوقاف پر نظر کیجائے اگر معاملہ مذکورہ اُن کے تحت میں داخل ہوتا ہو تو حرج نہیں ورنہ اُس ممبر کو ایسا کرنا جائز نہ تھا۔ کام کرنے والوں نے اگر کار اوقاف کا حرج کرکے کام کیا تو وہ بھی گنہگار ہوئے ممبر جس نے معاوضہ دیدیا اپنی حسن نیت پر اجر پائے گا اور اُس معاوضہ کو قبول کرلینا جائز ہے واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از سہسرام ضلع گیا مرسلہ حکیم سراج الدین احمد صاحب ۳ جمادی الاخر ۳۶ھ

اکثر سجادہ نشینان و متولیان و منیجران و ممبران و ملازمان وقف آمدنی ہائے جائداد وقف کو اپنی ہی ملک اور اُسکی زیادہ تر آمدنی کو بھی اپنے ہی مصارف میں صرف کرنا درست و حق سمجھتے ہیں درانحالیکہ وقف جائداد منقولہ وغیر منقولہ کی آمدنی کا زیادہ تر حصہ مذہبی ثواب کے کاموں میں صرف ہونا چاہئے جیسا کہ کلکتہ مدراس بمبئی الٰہ آباد کی کونسلوں میں بھی تسلیم کیا ہے پس ان کا ایسا سمجھنا و کرنا برخلاف شرع کرنا ہے یا نہیں اگر ہے تو مذکورین کے لئے کوئی وعید بھی ہے یا نہیں اگر ہے تو عوام مسلمین کو ان کے ساتھ کیا برتاؤ کرنا چاہئے۔

**الجواب** وقف میں اتباع شرط واقف لازم ہے فقد قال علماؤنا ان شرط الواقف کنص الشارع فی وجوب العمل بہ اگر واقف نے یہی شرط کردی ہے کہ اکثر حصہ اُسکا سجادہ نشینوں متولیوں کے صرف میں آئے تو اُن کا ایسا کرنا بجا ہے اور اُن پر کچھ الزام نہیں اور اگر شرائط واقف کے خلاف وہ براہ تعدی مال وقف کو ظلما اپنے مصارف میں لاتے ہیں تو ظالم ہیں غاصب ہیں واجب الاخراج ہیں لازم ہے کہ وقف اُن کے ہاتھ سے نکال لیا جائے درمختار میں ہے ینزع وجوبا بزازیۃ ولو الواقف درر فغیرہ بالاولی لوغیر مامون مال وقف مثل مال یتیم ہے جس کی نسبت ارشاد ہوا کہ جو اسے ظلما کھاتا ہے اپنے پیٹ میں آگ بھرتا ہے اور عنقریب جہنم میں جائیگا ان الذین یاکلون اموال الیتٰمی ظلما انما فی بطونھم نارا وسیصلون سعیرا اگر وہ لوگ اس حرکت سے باز نہ آئیں اُن سے میل جول چھوڑ دیں اُن کے پاس بیٹھنا روا نہ رکھیں قال اللہ تعالٰی واما ینسینک الشیطٰن فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظلمین واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بہرائچ سید واڑہ بدر لنکدہ حاجی احمد اللہ شاہ صاحب مرسلہ نواب علی مورخہ ۹ جمادی الاولٰی ۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اور مفتیان شرع متین مسائل مندرجہ ذیل میں

کسی مقام پر ایک بزرگ کا مزار ہے اور اُسکے متعلق وقف کی معقول آمدنی ہے خادمان وقف کی بدنظمی سے عدالت نے اُس وقف کو خادموں کے ہاتھ سے نکال کر ایک کمیٹی کے سپرد کیا جو وقف کمیٹی کے نام سے موسوم ہے عدالت نے اُس کمیٹی کے ممبران کے لئے جو اُسمیں شریک ہوں سنی المذہب ہونا ضروری رکھا ہے اور عدالت نے اُس وقف کی نگرانی کے لئے قواعد وقف بھی مرتب کئے اور اُس قواعد میں اخراجات کے مدات قائم کئے اور یہ شرط کردی کہ بجز اُن مدات کے جو قواعد میں درج ہیں کسی دوسرے مدات غیر مندرجہ قواعد میں یہ رقم نہ صرف کیجاوے

(۱) ان اخراجات کے مدات میں ایک مد خیرات کی بھی ہے جسکے الفاظ وقف قواعد میں یہ ہیں دو خیراتی (الاؤنس) یعنی وظائف و خیرات

تقسیم کھانا کپڑا بغرض پرورش غربا۔ اگر ایسے خیراتی (الاؤنس) یعنی وظائف سے اُن مساجد میں مؤذنوں کو تنخواہ دینا جنکا کوئی تعلق اُس وقف سے نہیں ہے یا ایسے ہی دوسرے مصارف مثلاً مدارس اردو وانگریزی یا کسی انجمن کے اُس مدرسہ کو جس کا کوئی تعلق وقف سے نہیں ہے اُن کے مدرسین کو تنخواہ دینا شرعاً جائز ہے؟

(۲) اگر ممبران کمیٹی آمدنی وقف سے ایک مد کی رقم کسی دوسرے مد مندرجہ یا غیر مندرجہ مدات میں صرف کریں اُس وقت مسلمانوں کو اُن سے بازپرس کا حق ہے یا نہیں اور وہ لوگ اُس رقم صرف شدہ کے ادا کرنے پر شرع شریف سے مجبور ہیں یا نہیں؟

(۳) ایسے ممبران کا جو ہر کارروائی وقف کمیٹی کو عام مسلمانوں سے پوشیدہ کریں یا پوشیدہ رکھنے کی کوشش کریں یا اپنی خودرائی سے اُس وقف کا روپیہ کسی بیجا طور پر صرف کریں تو ایسے لوگوں کا اُس وقف کا ممبر رہنا شرعاً جائز ہے یا نہیں اور عام مسلمانوں کو اوقاف کی جانچ کا اختیار ہے یا نہیں؟

(۴) اگر وقف کمیٹی کے اکثر ممبران صدر انجمن وقف کے ہمخیال ہوں اور بوجہ اپنی کثرت رائے کے احکام شرعیہ ونیز قواعد وقف کمیٹی کے خلاف عملدرآمد کریں یا کرتے ہوں اور اُسی کمیٹی کا ایک ممبر زید جو اُن کا ہمخیال نہیں ہے محض اپنی ذاتی معلومات ووا قفیت واطمینان کے لئے متعلق وقف کاغذات وقف کو دیکھنا چاہے اور اُسکی اصلاح کرنا چاہے اُس وقت وہ ممبران جو ہمخیال صدر انجمن ہیں زید کو اُسکے ارادہ سے باز رکھیں یا جس کاغذ کو وہ دیکھنا چاہتا ہے اُس کو اُن کاغذات کے دیکھنے کی اجازت نہ دیں یا اُسکو اُسکے فرض منصبی ادا کرنے سے باز رکھیں تو اُن کا یہ فعل شرعاً جائز ہے؟ (بحوالۂ کتب فقہ)

(۵) قواعد وقف مرتبہ عدالت نے کمیٹی وقف کو اختیار دیا ہے کہ کمیٹی حسب ضرورت دوسرے قواعد علاوہ قواعد مرتبہ عدالت مرتب کرے۔ قواعد وقف ساختہ مرتبہ عدالت میں کسی ممبر کمیٹی کو جانچ پڑتال کاغذات عام نگرانی کی ممانعت نہیں ہے ایسی صورت میں کیا ممبران وقف وصدر وقف کو یہ اختیار شرعاً حاصل ہے کہ وہ جدید قواعد وقف ایسے مرتب کرلے کہ جس سے زید مذکور کاغذات وقف دیکھنے سے مجبور ہوجاوے یا یہ کہ وہ ممبران جو ہمخیال صدر انجمن ہیں اپنی کثرت رائے سے یہ قاعدہ پاس کردیں کہ کوئی ممبر وقف کمیٹی بغیر اجازت صدر انجمن وقف کوئی کاغذ نہیں دیکھ سکتا اُن کی یہ کارروائی شرعی اعتبار سے جائز ہے یا نہیں (بحوالہ کتب فقہ)

(۶) سامان روشنی، فرش فروش، خیمہ وقنات ودیگر فرنیچر مثلاً شامیانہ ومیز وکرسی وغیرہ وغیرہ جو وقف کی ملک ہیں اہالیان شہر کو اُن کی مشروع وغیر مشروع جلسوں میں دینا یا کسی رئیس کی رہائش کے سامان اُسی وقف سے دینا شرعاً جائز ہے یا نہیں (بحوالہ کتب فقہ)

(۷) مذہبی تقریبات میں جو شیرینی بغرض تقسیم آتی ہے وہ اُس محفل کے حاضرین کے لئے مخصوص ہے یا مسلم اور غیر مسلم جو اُس تقریب میں شریک نہیں ہیں اُن کے گھروں پر وہ شیرینی بطور تبرک بھیجنا یا اہالیان شہر کی اُس اوقاف کے روپیہ سے دعوت کرنا شرعاً جائز ہے یا نہیں (بحوالۂ کتب فقہ)

(۸) اگر کوئی شے یا کتاب جو وقف کی ملک ہے کسی ملازم وقف یا ممبر وقف کمیٹی سے یا کسی غیر شخص سے تلف ہوجاوے تو اُسوقت اُسکا معاوضہ لینا شرعاً جائز ہے یا نہیں اور معاوضہ کی کیا صورت ہوسکتی ہے۔

(۹) اگر ممبران وقف کمیٹی یا صدر انجمن وقف کمیٹی ملک وقف شدہ سے کوئی چیز کسی انجمن یا کسی مسجد میں جو غیر متعلق اوقاف ہے ہمیشہ کیلئے دیدیں تو اُن کا یہ فعل شرعاً جائز ہے یا نہیں (بحوالہ کتب فقہ)

(۱۰) اگر جدید قواعد وقف مرتب کرنے کی ضرورت پیش آوے تو اُس وقت احکام شرعیہ کا لحاظ کرکے قواعد وقف مرتب ہوسکتے ہیں یا ممبران وقف کمیٹی کی کثرت رائے پر شرع شریف کس کے حق میں فیصلہ کرتی ہے (بحوالہ کتب فقہ)

**الجواب** (۱) وقف میں شرائط واقف کا اتباع واجب ہے اشباہ والنظائر میں ہے شرط الواقف کنص الشارع فی وجوب العمل بہ اگر ان مواقع میں صرف کرنا شرط واقف سے جدا ہے جیسا کہ ظاہر یہی ہے تو یہ صرف محض ناجائز ہے اور اگر واقف نے ہی ان مواقع میں صرف کی اجازت دی ہے جو ان میں مصرف خیر ہو اُسمیں صرف کرنا جائز ہے اور اگر شرائط واقف معلوم نہ ہوں تو متولیوں کے عملدرآمد قدیم پر نظر ہوگی کما فی الخیریۃ وغیرہا

(۲) اس کا وہی جواب ہے جو اوپر گزرا جہاں انھوں نے صرف کیا اگر وہ موافق شرط واقف یا اُس کے معلوم نہ ہونے کی حالت میں موافق عملدرآمد قدیم متولیان ہے تو وہ صرف جائز ہوا اور اُن سے مطالبہ وباز پرس کی کوئی وجہ نہیں ورنہ ناجائز ہوا اور ضرور باز پرس ہے اور اُن پر لازم ہوگا کہ اُس کا تاوان وقف کیلئے ادا کریں

(۳) اگر روپیہ بیجا صرف کریں تو ضرور اُن کا معزول کرنا واجب ہے درمختار میں ہے ینزع وجوبا ولو الواقف بزازیہ فغیرہ بالاولی درر لو غیر مامون اور متولیوں کا وقف کی کارروائی پوشیدہ کرنا کوئی جرم نہیں نہ ہر شخص ان سے حساب کا مطالبہ کرسکتا ہے جبتک خیانت ظاہر نہ ہو کہ وہ منجانب امین ہیں اور امین پر اعتراض نہیں واللہ تعالٰی اعلم یوہیں جنکی تولیت بشروط واقف نہ ہو نہ شرط واقف کے خلاف ہو اور عام مسلمانوں نے انکو متولی کیا ہو یا اُن کی تولیت پر راضی ہوئے ہوں

(۴) اُن کا یہ فعل شرعاً جائز نہیں اور اُن پر صریح الزام ہے جبکہ وہ دربارۂ وقف مخالفت شرع کریں اور دوسرے کو اُسکی جانچ سے بھی باز رکھیں حدیث میں ہے من استرعی الذئب فقد ظلم

(۵) یہ کارروائی محض ناجائز ہے کہ اس سے دفع ظلم کا سدباب مقصود ہے متعلق وقف نئے قوانین احداث کرنے کا کسیکو اختیار نہیں جبکہ وہ شرع مطہر یا شرط واقف کے خلاف ہو نہ کہ ایسی صورت کہ مخالفت احکام شرعیہ کیجائے اور اُسکی ممانعت کا دروازہ بند کرنے کو یہ قوانین وضع ہوں ایسا قانون اگر خود شرط واقف میں ہوتا مردود ہوتا وہ ہرگز نہ مانا جاتا علماء تصریح فرماتے ہیں کہ مثلاً واقف نے کسیکو متولی مقرر کیا اور یہ شرط لگادی کہ اُسے کوئی معزول نہ کرسکے اور جو اُسے معزول کرے اُس پر اللہ اور فرشتوں اور آدمیوں سب کی لعنت ہو اور حالت یہ ہو کہ متولی شرعاً رکھنے کے قابل نہیں تو فوراً نکال دیا جائیگا اور واقف کی ایک نہ سنی جائیگی اور اُسکی وہ لعنت اُسی پر واپس جائیگی کما فی الدرالمختار

(۶) حرام ہے یہاں تک کہ ایک مسجد کا سامان دوسری مسجد کو عاریۃً بھی دینا جائز نہیں کما فی العالمگیریۃ عن القنیۃ نہ کہ زید وعمرو کو نہ کہ نامشروع جلسوں کو۔ یہ سراسر وقف پر ظلم ہے جو ایسا کریں وقف سے اُن کا اخراج واجب ہے کما مر عن الوجیز والدرر والدر

(۷) غیر مسلم کو مال وقف سے بھیجنا تو کسی طرح جائز نہیں کہ وقف کار خیر کیلئے ہوتا ہے اور غیر مسلم کو دینا کچھ ثواب نہیں کما فی البحرالرائق وغیرہ رہا غیر حاضرین مسلمانوں کے گھروں پر بھیجنا اُسمیں وہی شرط واقف یا عملدرآمد قدیم کا لحاظ ہوگا بعض مسلمانوں کی دعوت اگر کسی مصلحت وقف کیلئے ہی تو جائز ہے جبکہ شرط واقف یا عملدرآمد کے موافق ہو یا کسی ضرورت خاصہ کیلئے ہو کما ذکر والدوصی فی مال الیتیم اور اگر بعض مہتمم اپنے بارات میں کسی کو کھلانا چاہیں جو اُن صورتوں سے جدا ہو تو کھانا بھی حرام ہے اور کھلانا بھی حرام اور کھلانے والوں پر اُس کا تاوان واجب۔

(۸) متولی وقف امینِ وقف ہے جبکہ اُس طرح کا متولی ہو جو اوپر مذکور ہوا اگر اُس سے اتفاقیہ طور پر بے اپنے تقصیر و بے احتیاطی کے وقف کی کتاب یا کوئی مال تلف ہوجائے اُس کا معاوضہ نہیں اور اگر قصداً تلف کردے یا اگرچہ اپنی بے احتیاطی سے ضائع کرے تو ضرور معاوضہ ہے یہی حکم ملازمانِ وقف کا ہے جبکہ وہ تصرف جو اُس نے کتاب میں کیا اُسکی ملازمت میں داخل اور اُسے جائز تھا ورنہ اگر وقف کے کسی اور صیغہ کا ملازم ہے کتب خانہ پر اُسکو اختیار نہیں اور اُس نے مثلاً کتاب کسیکو عاریۃً دیدی اور ضائع ہوگئی تو ضرور اُس پر معاوضہ ہے غیر شخص نے اگر وہ تصرف کیا تو منجانب وقف جس کی اُسے اجازت تھی اور بے اُسکی تقصیر کے کتاب ضائع ہوگئی مثلاً کتبخانہ وقف میں جاکر کتابیں دیکھنے کی اجازت ہو اور عام طور پر معمول ہو کہ کتابیں دیکھکر اُسی مکان میں رکھ آتے ہیں یا فلاں ملازم کو سپرد کردیتے ہیں اور یہ اس قاعدہ کو بجالایا اور کتاب گم ہوگئی تو اس پر بھی معاوضہ نہیں ورنہ اگر وہ تصرف کیا جس کی اُسے اجازت نہ تھی یا تھی مگر اُس کی تقصیر و بے احتیاطی سے کتاب گئی تو ضرور تاوان دیگا اور بہرحال معاوضہ اُس کتاب کی قیمت یعنی بازار کے بھاؤ سے جو اُسکے دام ہوں۔ کتاب کو علماء نے قیمتی ٹھہرایا ہے نہ مثلی مگر اُس وقت تک چھاپے نہ تھے اور کہہ سکتے ہیں کہ اگر کتاب اُسی چھاپے کی ہو یعنی اُسی بار کی چھپی ہو اور کاغذ بھی ایک ہو اور جلد نہ بندھی ہو تو عجب نہیں کہ مثلی ہوسکے یعنی کتاب کے معاوضہ میں ویسی ہی کتاب دینی آئے مگر تحقیق یہ ہے کہ چھاپے اور کاغذ کی وحدت بھی مستلزم مثلیت نہیں ایک کاپی ایک پتھر پر جمی ہوئی اُس کے ہزار کاغذ اٹھائے جاتے ہیں کوئی ہلکا ہے کوئی بھرا ہوا کوئی اڑا ہوا ہے کوئی بہا ہوا ہے کوئی صاف ہے تو بات وہی ہے جو علماء نے فرمائی کہ کتاب قیمتی ہے۔

(۹) حرام ہے اور وہ چیز وہاں سے واپس لیجائے گی اور نہ مل سکے تو اُن سے تاوان لیا جائے گا ہم بحوالہ عالمگیری لکھ آئے کہ ایک مسجد کی چیز دوسری مسجد کو عاریۃً دینا بھی ناجائز نہ کہ غیر جگہ دے ڈالنا جو ایسا کرے واجب العزل ہے

(۱۰) وقف کیلئے نئے قوانین کے وضع کرنے کا حال اوپر گزرا کہ خلاف شرط واقف ہرگز جائز نہیں اور جہاں جواز ہو وہاں قطعاً احکام شرعیہ ہی کا لحاظ فرض ہوگا اُن کے خلاف جس کسی کا بھی کہنا ہو مردود ہوگا یہاں نہ کثرت رائے دیکھی جاسکتی ہے نہ اتفاق رائے اللہ عزوجل فرماتا ہے ان الحکم الا للّٰہ نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لاطاعۃ لاحد فی معصیۃ اللہ تعالٰی واقف جس کے لئے تصریح ہے کہ دربارہ وقف اُس کی شرط مثل نص شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام واجب العمل ہے اُس کا تو یہ حال ہے کہ اگر خلاف شرع شرط کرے مردود ہے ہرگز نہ مانی جائیگی پھر زید و عمرو کمیٹی کیا چیز ہے نبی صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں مابال اقوام یشترطون شروطا لیست فی کتاب اللّٰہ من اشترط شرطا لیس فی کتاب اللّٰہ فھو رد وان کانت مائۃ شرط شرط اللّٰہ احق واوثق واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر بمبئی کابیکر اسٹریٹ چھاج محلہ مرسلہ بدرالدین عبداللہ ۹ جمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ (۱) شہر بمبئی کی جامع مسجد کے اکثر متولیوں نے یہ رائے قائم کی کہ ایک کرایہ کی زمین لیکر اس پر ایک مکان وقف کے سرمایہ سے بنایا جائے جس مکان کی لاگت ایک لاکھ چودہ ہزار روپیہ تک ہو اس حالت میں کہ شہر میں سیکڑوں مکانات دوامی بیعنامہ پر مل سکتے ہیں وقف کی اسقدر بڑی رقم ایک کرایہ کی زمین پر صرف کردینا شرعاً جائز ہے یا نہیں (۲) مذکورہ بالا زمین کے مالک نے کرایہ زمین کی یہ صورت قائم کی ہے کہ زمین مذکور کی ایک خاص رقم قرار دی جائے اور اس قیمت پر سالانہ فیصدی للعہ روپیہ کے حساب سے جو سود ہے

اس حساب سے زمین مذکور کا ماہواری کرایہ قرار دیا جائے ایا کرایہ کا یہ طریقہ شرعاً جائز ہے یا نہیں (۳) چونکہ فی الحال بوجہ جنگ مزدوری لکڑی اور دیگر عمارتی اشیا کی قیمت تین گنی بلکہ چار گنی ہوگئی ہے ایسے وقت میں وقف مسجد کے سرمایہ کو کرایہ کی زمین پر عمارت بنانے میں صرف کرنا اور تیار شدہ عمارتیں جو کثرت سے ملتی ہیں انھیں نہ خریدنا شرعاً جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب** سائل نے کچھ بیان نہ کیا کہ یہ عمارت زرِ مسجد سے کیوں بنائی جاتی ہے اور وہ غرض اغراض وقف مسجد میں داخل ہے یا نہیں اگر اُن اغراض سے خارج ہے تو نہ خریدنا جائز نہ کرایہ پر لینا اور اگر داخل ہے تو اُس غرض کا حصول خاص اس زمین سے تعلق رکھتا ہے جسے متولی کرایہ پر لیکر عمارت بنانا چاہتے ہیں یا اور مکانوں سے بھی حاصل ہو سکتا ہے اگر اور مکانوں سے بھی حاصل ہے اور وہ مول مل سکتے ہیں اور جدید عمارت بنانے اور کثیر کرایہ دینے سے خریداری میں نفع ہے تو متولیوں کو ہر گز جائز نہیں کہ یہ صورت کرایہ اختیار کرکے وقف کو نقصان پہنچائیں فان الولایۃ مشروطۃ بالنظر ولا نظر فی الضرر سود ملحوظ کرکے مقدار کرایہ معین کرنا ایک ناپاک بات اور گندہ لحاظ ہے لیکن اگر کرایہ معین ہو جائے تو اُس کرایہ میں حرج نہیں مثلاً ہزار روپیہ کی قیمت ہے تو وہ نجس حساب لگا کر پونے چار روپیہ مہینہ کرایہ قرار دیا تو وہ نجاست اُس لحاظ ہی میں رہی کرایہ میں نہ آئی یہ ایسا ہوا کہ ابتداءً کہتا کہ یہ زمین اتنی مدت کو پونے چار روپیہ کرایہ پر کردی تیسری بات کا جواب مضمون بالا میں آگیا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از سہسوان ضلع بدایوں قاضی محلہ مرسلہ سید پرورش علی صاحب ۱۴ رجب ۱۳۳۷ھ

حضور نے تنخواہ ماہوار متولی وقف کو اجر مثل کا فتوٰی لکھا ہے لہذا عرض ہے کہ مدرسہ اسلامیہ حنفیہ سہسوان کی زمین موقوفہ سہسوان سے تین کوس ہے متولی کو سواری و خوراک مع سپاہی فصل ہنگام تحصیل وقت سے ملیگی نذر، بھیٹ روپیہ، پٹہ وقبولیت بھی حسب رواج ہنگام ماہوار اُس کی تنخواہ کا روپیہ مناسب ہے کاشتکاروں سے وصول کرکے مدرسہ پر صرف کرنا مدرسوں کو ماہوار دینا تعمیر و مرمت وغیرہ میں خرچ کرنا مالگذاری گورنمنٹ ادا کرنا اُسکا کام ہے اتنے کام کی کتنی اجرت ہوگی۔

**الجواب** وقف سے سواری اور ایام کارگذاری کی تنخواہ ملیگی اور ضرورت ہو تو اُن ایام میں سپاہی کی تنخواہ بھی۔ تنخواہ کا تعین کام کی کمی بیشی اور ہر جگہ کے عرف پر ہے پٹہ اور قبولیت کا نذرانہ اور اس قسم کے زائد اور بے اصل رقوم کہ رائج ہو رہی ہیں شرعاً باطل ہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از شہر بریلی محلہ فراشی مسئولہ مولوی عبدالعزیز و قدرت اللہ خانصاحب ۲۱ رجب المرجب ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس صورت میں کہ کسی نے دو یا تین مسجدوں کے واسطے نام بنام الگ الگ روپیہ وصیت نامہ سے وقف کیا کہ فلاں مسجد کو اتنا اور فلاں کو اتنا ماہوار دیا جاوے اب خود اُس نے ایک مسجد کے نام کا روپیہ دوسری مسجد میں لگا دیا اور اس دوسری مسجد کے نام کا روپیہ بھی اُسی دوسری مسجد میں لگا دیا دونوں مسجدوں کے نام ماہوار وقف کیا ہے سوال یہ ہے کہ دوسری مسجد کے ماہوار میں سے پہلی مسجد کا روپیہ ادا کرنا چاہئے یا نہیں اور آئندہ بھی ایک مسجد کا ماہوار دوسری مسجد میں لگانا جائز ہے یا نہیں اور جائز ہے تو اُس کو ادا کرنا فرض ہے یا نہیں یہ بھی واضح ہو کہ ہر ایک مسجد کے واسطے خاص خاص دکانوں کا کرایہ وقف ہے واقف زندہ ہے اور وصیت نامہ اُسی کے قبضہ میں ہے جو رجسٹری شدہ ہے۔

**الجواب** جب وقف کی وصیت کی ہے تو اُس کا نفاذ بعد موت واقف ہوگا زندگی میں اُسے اختیار ہے جو چاہے کرے واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از فیض آباد چوک مسجد شاہ ٹاٹ مرسلہ حافظ عبدالرحمن صاحب پیش امام ۱۶ شعبان ۱۳۳۷ھ

حضرات علمائے کرام سوالات ذیل میں از روئے شرع شریف کیا حکم فرماتے ہیں

(۱) مسجد کے متعلق مسجد کی ضرورت سے پاخانہ بنا ہوا تھا اور وہیں استنجا خانہ بھی تھا مسجد کے متعلق ایک تھوڑا سا صحن مسجد کے دکن جانب تھا جس کا حلقہ پختہ دیوار سے تھا اور اُسی حلقہ کے گوشہ میں مسجد کا استنجا خانہ تھا جس میں نمازیان مسجد اور مسافران طہارت اور رفع حاجت کرتے تھے۔ زید نے ایک مدرسہ بنانا چاہا جس کے واسطے عمرو نے اپنی ملک سے مدرسہ کے لئے مسجد کے خلف سے ملی ہوئی زمین دی تھی زید کو وہ حلقہ جو مسجد کے متعلق تھا اور پاخانہ دونوں وہ بھی زید نے کھود ڈالا اور تخمینا دو گز زمین چوڑان میں اور جتنی دور پاخانہ تھا اور اُسی سیدھ سے اتنی ہی زمین چوڑان میں ۵ خواہ ۶ گز تک لمبان میں سب بغیر عام مسلمانوں کی اجازت کے غصب کرکے اپنا مدرسہ بڑھا کر بنالیا اور تخمینا تین ہزار اینٹ اسی حلقہ کی جو کھود ڈالی تھی وہ بھی مدرسہ میں لگائی۔ عام مسلمانوں نے سکوت کیا بوجہ اس کے کہ چند مسلمان ہمخیال زید کے اُس کے شریک ہے۔ مسلمانوں نے چندہ کرکے یہ سب بنوایا تھا کچھ دخل نہ دیا۔ کیا شرعا زید کے لئے یہ جائز ہے کہ وہ مسجد کا پاخانہ توڑ ڈالے اور معہ پاخانہ کی زمین کے بغیر اجازت عام مسلمانوں کے غصب کرکے مدرسہ بنالے اینٹ پاخانہ اور حلقہ کی مدرسہ میں لگائے شرعا جائز ہے یا نہیں۔

(۲) ایسی حالت میں جبکہ وہ پاخانہ اور استنجا خانہ نمازیان مسجد اور مسافران مسجد کے لئے تھا جس کے کھود جانے سے نمازیوں کو برابر تکلیف رہی اور ہے۔ زید کا پاخانہ کھود ڈالنا اور مسجد کی ضروریات کا خیال نہ کرنا اور ایسی زمین کو مدرسہ میں داخل کرنا یہ سب شرعا جائز ہے یا نہیں اور زید اس سے گنہگار ہوا یا نہیں۔

(۳) زید نے مسجد کی پشت پر کا پختہ پشتہ ایک ثلث جو حفاظت دیوار مسجد کے لئے بنایا جاتا ہے کھود ڈالا اور پاخانہ غسل خانہ اور اُس کی بدرو کا حوض سب مسجد کے پشت دیوار سے بالکل ملا ہوا بلکہ ایک گز مٹی نکال کر بنایا جس سے مسجد میں بو بھی آوے گی دیوار پشت مسجد میں تونا بھی لگے گا مسجد کی بےحرمتی بھی ہے کہ پشت مسجد پر پاخانہ بنا ہے آیا یہ سب فعل زید کے شرعا جائز ہے یا نہیں شرع دیوار مسجد میں اجازت دیتی ہے کہ مسجد کا پشتہ و زمین پاخانہ کی ضرورت کو کھود ڈالا جائے کہ پاخانہ کی جگہ کچھ کم تھی یا پاخانہ بن نہ سکتا۔ مسجد کی پشت پر سے مہتر آویگا حوض کا پانی جو بالکل نجاست غلیظہ ہے پھینکے گا جس سے مسجد دیوار پر ضرور چھینٹ پڑے گی۔

(۴) زید نے یہ سب کچھ کیا خود اور چند مسلمانوں کی مدد سے مگر مسلمانان شہر جس میں ہر قسم کے لوگ ہیں زید کی ان تمام باتوں کے خلاف یہ سب زمین مسجد پاخانہ اور وہ زمین جو اس کے متصل مسجد کے متعلق ہے اور اُس کی اینٹ سب اپنے تحت تصرف میں لانا بھی سخت خلاف اور رنجیدہ ہیں اسکو جائز نہیں سمجھتے۔ لہذا شرعا ہم سب مسلمانوں کو سکوت کرنا چاہئے یا کہ دخل دینا چاہئے اور یہ سب زمین علیحدہ کرلینا چاہئے امید کہ تشفی بخش جواب ہم غریب مسلمانوں کو مرحمت ہووے معہ دلیل کے کیونکہ زید بھی مولوی ہے بغیر دلیل کے وہ ہم لوگوں کی کیوں مانے گا۔

(۵) کیا زمین متعلقہ مسجد یا استنجا خانہ وغیرہ وغیرہ مسلمانوں کی اجازت سے شرعا منہدم ہوسکتا ہے ایسی حالت میں جبکہ وہ مسجد کے کام میں نہ آوے بلکہ دوسرے کام میں آوے وہ اجازت کے مجاز ہیں۔

(۶) مسجد میں پاخانہ یا پیشاب خانہ بنانے میں کچھ پورب پچھم میں فرق ہے یا نہیں اور مسجد سے کتنی فاصلہ پر پاخانہ پیشاب خانہ بنانا چاہئے اس کی کوئی حد شرعا جو ہو حکم فرمایا جاوے اور نجاست کے پانی سے مسجد کی دیوار میں اگر اثر پہنچے تو شرعا کچھ حرج ہے یا نہیں۔

**الجواب** (۱ و ۲) یہ فعل زید کا حرام قطعی ہے ایک وقف جس غرض کے لئے وقف کیا گیا ہے اُسی پر رکھا جائے اُسمیں تو تغیر نہ ہو مگر ہیئت بدل دی جائے مثلاً دکان کو رباط کر دیں یا رباط کو دکان یہ حرام ہے عالمگیری میں ہے لایجوز تغییر ضیعۃ الوقف عن ھیئتہ نہ کہ سرے سے موقوف علیہ بدل دیا جائے متعلق مسجد کو مدرسہ میں شامل کر لیا جائے یہ حرام ہے اور سخت حرام ہے۔

(۳) یہ بھی زید کا ویسا ہی تصرف ہے حرام و ناجائز ہے مسجد کا پشتہ کھودنا حرام اور اُسے ماورائے مسجد دوسرے کام خصوصاً ایسے ناپاک کام میں صرف کرنا صریح ظلم و غصب و بے حرمتی مسجد ہے صحیح حدیث کا ارشاد ہے کہ جو ایک بالشت زمین غصب کریگا زمین کے ساتوں طبقوں تک اُتنا حصہ توڑ کر روز قیامت اس کے گلے میں طوق ڈالا جائے گا۔

(۴) مسلمانوں کو زید کی ایسا بیجا دست برد و ظلم پر سکوت حرام ہے اور چارہ جوئی فرض۔ لازم ہے کہ بذریعہ حکومت مسجد کی وہ پہلی زمین اور پشتہ کی زمین سب اُسکے قبضہ سے نکلوائی جائے اور پہلے جس حالت پر تھی اُسی حالت پر جبراً اُس سے کرائی جائے اور جتنی اینٹیں اُس نے تصرف میں کر لی ہیں وہ متمیز ہوں تو واپس لی جائیں ورنہ اُن کی قیمت لی جائے اور جتنے دنوں یہ استنجاخانہ و پشتہ وغیرہ کی زمین اس کے قبضہ میں رہی یا تا انفصال رہے اُس سب کا کرایہ اُس سے مسجد کیلئے لیا جائے کما قد نصوا علیہ قاطبۃ فی الکتب المعتمدۃ۔

(۵) مسلمانوں کو تغیر وقف کا کوئی اختیار نہیں تصرف آدمی اپنی ملک میں کر سکتا ہے وقف مالک حقیقی جل وعلا کی ملک خاص ہے اُس کے بے اذن دوسرے کو اُسمیں کسی تصرف کا اختیار نہیں۔

(۶) مسجد کو بو سے بچانا واجب ہے ولہذا مسجد میں مٹی کا تیل جلانا حرام مسجد میں دیا سلائی سلگانا حرام حتی کہ حدیث میں ارشاد ہوا وان یمر فیہ بلحم نئ یعنی مسجد میں کچا گوشت لیجانا جائز نہیں حالانکہ کچے گوشت کی بو بہت خفیف ہے تو جہاں سے مسجد میں بو پہونچے وہاں تک ممانعت کیجائیگی۔ مسجد عام جماعت کیلئے بنائی جاتی ہے اور جماعت ہر مسلمان پر واجب ہے یہاں تک کہ ترک جماعت پر صحیح حدیث میں فرمایا ظلم ہے اور کفر ہے اور نفاق یہ کہ آدمی اللہ کے منادی کو پکارتا سنے اور حاضر نہ ہو صحیح مسلم شریف میں عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ کی حدیث ہے لو صلیتم فی بیوتکم کما یصلی ھذا المتخلف لترکتم سنۃ نبیکم ولو ترکتم سنۃ نبیکم لضللتم وفی روایۃ ابی داود لکفرتم یعنی اگر مسجد میں جماعت کو حاضر نہ ہوگے اور گھروں میں نماز پڑھوگے تو گمراہ ہو جاؤگے بایں ہمہ صحیحین کی حدیث میں ارشاد ہوا من اکل من ھذہ الشجرۃ الخبیثۃ فلا یقربن مصلانا جو اس گندے پیڑ میں سے کھالے یعنی کچا پیاز یا کچا لہسن وہ ہماری مسجد کے پاس نہ آئے اور فرمایا فان الملائکۃ تتاذی مما یتاذی منہ بنو آدم یعنی یہ خیال نہ کرو کہ اگر مسجد خالی ہے تو اُسمیں کسی بو کا داخل کرنا اُس وقت جائز ہو کہ کوئی آدمی نہیں جو اس سے ایذا پائے گا ایسا نہیں بلکہ ملائکہ بھی ایذا پاتے ہیں اُس سے جس سے ایذا پاتا ہے انسان۔ مسجد کو نجاست سے بچانا فرض ہے واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ** از بمبئی کامبیکر اسٹریٹ المعروف چھاج محلہ مرسلہ بدرالدین عبداللہ صاحب مشاورجامع مسجد کمیٹی ۱۶ رجب ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و فقہائے شرع متین زادہم اللہ تعالی شرفا و تعظیما ان صور مسئولہ میں جو کہ ذیل حسب نمبر مندرج ہیں

اوّل یہ کہ شہر بمبئی میں ایک مسجد عظیم الشان رفیع البُنیان جامع مسجد ہے اور اُسکی بنا وسط شہر میں ایسی جگہ واقع ہے جس کے چوطرف کوئی مکان نہیں ہے اور اُسمیں ہوا بکثرت آتی ہے کیونکہ سب اطراف اُسکے فارغ ہیں بلکہ بعض اوقات بسبب کثرت ہوا مصلی دریچہائے مسجد کو بند کرتے ہیں اس مسجد کی بنا پہلے ہی سے نہایت عمدہ و شاندار تھی مگر قبل از چند سال حضرات مشاورین نے اپنی رائے سے اسمیں کسی قدر تبدل و تغیر کیا اور تخمیناً اس ترمیم و تبدیل میں تخمیناً تین لاکھ روپیہ سے زیادہ صرف مال وقف سے کیا گیا اس مسجد کی روشنی کے لئے قبل از چند سال بصرف مبلغ دس بارہ ہزار روپیہ ہانڈیاں و جھومر بلوری وغیرہ اسباب روشنی کا خرید کرکے نہایت اعلٰی پیمانہ پر مشاورین قدیم نے انتظام کیا تھا بعد از چند سال مشاورین جدید نے اس انتظام کو ناقابل و غیر مکتفی سمجھکر تخمیناً بیس ہزار روپیہ سے زیادہ صرف مال وقف سے گیس کے روشنی کی تجویز کی اور طبقہ زیریں و بالا پر گیس کے نل وغیرہ سقف و جدار مسجد میں نصب کئے گئے اور چند سال تک یہ گیس یعنی دخان کی روشنی کا مسجد میں انتظام رہا مگر جبکہ مسجد بطریق بیان بالا ترمیم و تغیر کرنے میں آئی اُس وقت یہ سب گیس کے روشنی کے نل وغیرہ جو کہ سقف و جدار میں نصب کئے گئے تھے ضائع و خراب و برباد ہوئے پھر تجدیداً حضرات مشاورین نے بکثرت رائے مشاورین نئے سرے گیس کے روشنی کا انتظام کیا اور طبقہ زیریں میں سقف و جدار نل نصب کئے اس امر کو ایک سال کا عرصہ منقضی نہیں ہوا ہے کہ مشاورین مذکور چاہتے ہیں کہ مسجد میں برقی روشنی اور برقی پنکھوں کا انتظام و اہتمام بصرف مال مسجد کیا جائے پس جملہ احوال سوال مذکور پر غور فرما کر بیان فرمادیں کہ یہ جو وقتاً فوقتاً دربارہ روشنی اخراجات کثیرہ کئے گئے ہیں یہ مال وقف میں تصرف بیجا و نازیبائے شرع ہیں یا نہیں بیان فرمائیں۔

ثانی یہ کہ جب مسجد ایسی جگہ واقع ہے جس کے چاروں طرف کوئی مکان نہیں ہے اور مسجد مذکور کے دیواروں میں دریچہائے کلاں بکثرت بنائے گئے ہیں اور ہر وقت ہوا وہاں موجود و متموج ہے بلکہ بعض وقت حسب بیان سوال اول کھڑکیاں بسبب کثرت ہوا کے بند کیجاتی ہیں پس ایسی صورت میں مال وقف سے برقی پنکھے مسجد میں نصب کرنا شرعاً درست ہیں یا نہیں۔

تیسرے یہ کہ تجربتاً یہ امر ظاہر ہے کہ جب برقی پنکھا چلایا جاتا ہے اُس وقت اُس سے ایک آواز آتی ہے جو ضرور مخل نماز و مبطل خشوع و خضوع ہے بنائً علیہ اسطرح کے پنکھے بلا ضرورت بصرف مال مسجد بنانا شرعاً جائز ہیں یا نہیں

۴۔ یہ امر بتحقیق تمام ثبوت کو پہنچا ہے کہ پنکھا چلانے کے ڈبے میں جو گریس ڈالا جاتا ہے وہ اشیاء ناپاک و نجس سے مخلوط ہے اس صورت خاص میں بھی ان پنکھوں کے مسجد میں لگانے کا بصرف مال وقف شرعاً کیا حکم ہے۔

۵۔ یہ کہ ماہرین فن الیکٹرسٹی سے یہ بات بخوبی معلوم ہوئی ہے کہ بہ نسبت گیس کے روشنی کے الیکٹرسٹی کے روشنی و برقی پنکھوں میں زیادہ تر خوف آتش زدگی ہے چنانچہ الیکٹرسٹی سے اس قسم کے آتشزدگی کے واقعات بہت ہوچکے ہیں جس سے بہت لوگ واقف ہیں پس صورت مذکور میں ایسے خوفناک و وحشت آمیز چیز کا نصب کرنا شرعاً درست ہے یا نہیں۔

۶۔ یہ امر بھی ملحوظ خاطر رہے کہ بقول اطبا روشنی برقی مضر بصارت ہے اور برقی پنکھوں کی ہوا بھی نقصان رساں صحت ہے چنانچہ اس قبیل کا ایک مضمون اخبار طبیب مورخہ یکم جون سنہ رواں مطبوع ہے جو اخبار کہ بسرپرستی جناب حاذق الملک مولوی حکیم اجمل خانصاحب بہادر رئیس اعظم دہلی نکلا کرتا ہے پس ایسی مضرت رساں صحت کا مسجد میں آویزاں کرنا شرعاً درست ہے یا نہیں۔ بیّنوا توجروا

**الجواب** (۱) یہ تصرفات محض ظلم واسراف وتضییع مال اوقاف ہیں۔ علماء نے تو ایک چراغ وقف کے صبح تک روشن رکھنے کو ناجائز بتایا جبتک واقف سے نصاً یا عرفاً اس کی اجازت ثابت نہ ہو نہ کہ بار بار یہ ہزار ہا روپوں کا صرف بیکار۔ متولیوں کو کسی صرف جدید کے احداث کی اجازت نہیں ہوسکتی اگر بلا مسوغ شرعی اُسمیں مال وقف صرف کرینگے وہ صرف اُن کی ذات پر پڑے گا اور جتنا مال مسجد اُس میں خرچ کیا اُسکا تاوان اُن پر لازم ہوگا۔ واقف نے اگر مسجد میں کنگرے نہ بنائے تھے اور متولی مال وقف سے بنائے گا گنہگار ہوگا اور تاوان دیگا نمازیوں کو اگر بے منارہ کے اذان کی آواز پہنچ جاتی ہے تو متولی مال مسجد سے منارہ نہیں بنا سکتا بنائے گا تو اُس پر تاوان آئیگا۔ واقف نے فراش مسجد کا کوئی وظیفہ نہ رکھا تھا متولی تو متولی حاکم کو حلال نہیں کہ اُسمیں فراش کا وظیفہ حادث کرے نہ فراش کو وہ وظیفہ لینا حلال۔ بنائے مسجد جبکہ عمدہ ومحکم تھی تو متولیوں کو اُسکا شہید کرنا اور نقشہ بدلنا اور اُسمیں مسجد کے تین لاکھ روپے اڑا دینا اور اسکے سبب بیس ہزار کے نل برباد کرنا اور پھر گیاس کی روشنی جدید میں بیس ہزار اور اڑانا اور اب اسے بھی تباہ کرکے برقی روشنی کی کوشش کرنا اور اسمیں مال مسجد برباد کرنا یہ تمام افعال حرام تھے اور ہیں متولیوں پر اُن لاکھوں روپوں کا تاوان لازم ہے کہ اپنی گرہ سے ادا کریں اور واجب ہے کہ ایسے مسرف متولی معزول کئے جائیں اور ان کی جگہ مسلمان متدین ہوشیار کارگزار خدا ترس دیانت دار مقرر کئے جائیں۔ علمگیریہ میں ہے لووقف علی دھن السراج للمسجد لایجوز وضعہ جمیع اللیل بل بقدر حاجۃ المصلین ویجوز الی ثلث اللیل ونصفہ اذا احتیج الیہ للصلاۃ فیہ کذا فی السراج الوھاج ولایجوز ان یترک فیہ کل اللیل الافی موضع جرت العادۃ فیہ بذلک کمسجد بیت المقدس ومسجد النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم والمسجد الحرام اوشرط الواقف ترکہ فیہ کل اللیل کما جرت بہ العادۃ فی زماننا کذا فی البحر الرائق فتاوٰی قاضیخاں میں ہے لیس للقیم ان یتخذ من الوقف علی عمارۃ المسجد شرفا من ذلک ولوفعل یکون ضامنا خزانۃ المفتین میں ہے یجوز ان یبنی منارۃ من غلۃ وقف المسجد ان احتاج الیھا لیکون اسمع للجیران وان کانوا یسمعون الاذان بدون المنارۃ فلا عقود الدریہ میں ہے القاضی لیس لہ الاحداث بدون مسوغ شرعی فکیف المتولی وقد صرح فی الذخیرۃ والولوالجیۃ وغیرھما بان القاضی اذا قرر فراشا للمسجد بغیر شرط الواقف لم یحل للقاضی ذلک ولم یحل للفراش تناول المعلوم قال فی البحر فان قلت فی تقریر الفراش مصلحۃ قلت یمکن خدمۃ المسجد بدون تقریرہ بان یستاجر المتولی فراشالہ والممنوع تقریرہ فی وظیفۃ تکون حقالہ۔ ہندیہ پھر طحطاوی پھر شامی میں ہے مسجد مبنی اراد رجل ان ینقضہ ویبنیہ احکم لیس لہ ذلک لانہ لاولایۃ لہ "مضمرات" الا ان یخاف ان یتھدم تاتارخانیہ وتاویلہ ان لم یکن البانی من اھل تلک المحلۃ اما اھلھا فلھم ان یھدموہ ویجددوا بناءہ ولکن من مالھم لامن مال المسجد الابامر القاضی خلاصۃ تنویر الابصار میں ہے لاباس بنقشہ خلا محرابہ بجص وماء ذھب بمالہ لامن مال الوقف وضمن متولیہ لوفعل بحر الرائق پھر ردالمحتار میں ہے اما من مال الوقف فلا شک انہ لایجوز للمتولی فعلہ مطلقا لعدم الفائدۃ فیہ درمختار میں ہے الااذا کان الواقف فعل مثلہ لقولھم انہ یعمر الوقف کما کان فتح القدیر پھر شرح علامہ بیری پھر ابن عابدین میں ہے الواجب ابقاء الوقف علی ماکان علیہ دون زیادۃ ولاموجب لتجویزہ لان الموجب الشرط والضرورۃ ولاضرورۃ فی ھذا اذلاتجب الزیادۃ بل تبقیہ کما کان۔

(۲) اولاً ہم نے اپنے فتاوٰی میں بیان کیا ہے کہ مسجد میں فرشی پنکھا لگانا مطلقاً ناپسندیدہ ہے مدخل الی الشریعۃ میں ہے قد منع علماؤنا رحمہم اللہ تعالٰی المراوح اذان اتخاذھا فی المسجد بدعۃ ثانیاً جب یہ حالت ہے کہ حاجت اصلاً نہیں تو اپنے مال سے بھی جائز نہیں نہ کہ مال وقف

سے قال اللہ تعالٰی ولا تسرفوا ان اللہ لا یحب المسرفین وقال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان اللہ تعالٰی کرہ لکم ثلثا قیل وقال وکثرۃ السؤال واضاعۃ المال ثالثاً یہ وقف میں صرف جدید کا احداث ہے جس کی اجازت متولی کو نہیں ہوسکتی کما بینا رابعاً جب طبّاً اس پنکھے کی ہوا مضر صحت ہو تو اُس کا کسی مسلمان کے گھر میں بھی اپنے یا اس کے مال خاص سے بھی لگانا جائز نہ ہوگا نہ کہ مسجد میں نہ کہ مال وقف سے کما یاتی

(۳) بیشک مسجد میں ایسی چیز کا احداث ممنوع بلکہ ایسی جگہ نماز پڑھنا مکروہ ہے تنویر الابصار و درمختار میں ہے کرہ وقت حضور طعام تاقت نفسہ الیہ وکذا کل ما یشغل بالہ عن افعالہا ویخل بخشوعہا کائنا ما کان نیز شرح تنویر میں ہے ولذا تکرہ فی طاحون ردالمحتار میں ہے لعل وجہہ شغل البال بصوتہا

(۴) اس صورت میں وہ پنکھا مطلقاً خود ہی ناجائز ہے اگرچہ پہلی چار وجہ نہ بھی ہوتیں تنویر الابصار میں ہے کرہ ادخال نجاسۃ فیہ فلا یجوز الاستصباح بدھن نجس فیہ

(۵) یہ بھی کافی وجہ اُس روشنی اور پنکھے کی ممانعت کی ہے رسول اللہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں اذا مر احدکم فی مسجدنا او فی سوقنا ومعہ نبل فلیمسک علٰی نصالہا بکفہ لا یعقر مسلما رواہ البخاری ومسلم وابوداؤد وابن ماجۃ عن ابی موسی الاشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اذا نمتم فاطفئوا السراج فان الفارۃ تاخذ الفتیلۃ فتحرق اھل البیت رواہ احمد والطبرانی والحاکم بسند صحیح عن عبداللہ بن سرجس والحدیث فی الصحیحین من وجوہ

(۶) جب از روئے طب اُن کا مضر ہونا ثابت ہو تو یہ ایک اعلٰی وجہ عدم جواز ہے کہ اسمیں مسلمانوں کو ضرر رسانی ہے اور یہ حرام ہے رسول اللہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لاضرر ولا ضرار رواہ احمد وابن ماجۃ عن ابن عباس وابن ماجۃ عن عبادۃ رضی اللہ تعالٰی عنہم اسمیں مسلمانوں کی بدخواہی ہوئی اور یہ خلاف دین ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں ان الدین النصیحۃ للہ ولکتابہ ولرسولہ ولائمۃ المسلمین وعامتھم رواہ احمد ومسلم وابوداؤد والنسائی عن تمیم الداری رضی اللہ تعالٰی عنہ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از بھاولپور ریاست سپرنٹنڈنٹ یتیم خانہ وسکریٹری اوقاف ۹ محرم الحرام ۱۳۳۴ھ پنجشنبہ

حضور ایک کمیٹی ریاست بھاولپور میں منتظم آمدنی وخرچ اوقاف مساجد کی ہے اس کو دو مسئلہ کی اسوقت ضرورت ہے اس پر شرعی فتوے سے روشنی فرماکر بار احسان فرمائیں۔

اوّل مسجد کی جائداد وقف کی آمدنی کسی دوسری مسجد کے مصارف میں خرچ ہوسکتی ہے یا نہ۔

دوّم اگر کوئی شخص سال تمام کے وعدہ پر دکان وقف کو کرایہ پر لے اور درمیان سال میں بوجہ بیماری وغیرہ چھوڑ دیوے تو کیا ممبران اوقاف باقیماندہ کرایہ چھوڑ سکتے ہیں فقط

**الجواب** ۱؎ ہرگز جائز نہیں یہانتک کہ اگر ایک مسجد میں لوٹے حاجت سے زائد ہوں اور دوسری میں نہیں تو اسکے لوٹے اُسمیں بھیجنے کی اجازت نہیں۔

۲؎ اگر اُس نے عذر صحیح شرعی سے چھوڑا تو باقیماندہ کرایہ چھوڑا جائے گا ورنہ نہیں واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از انجمن اسلامیہ بریلی ۹ رجمادی الاولی ۱۳۲۷ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ یتیم خانہ اسلامیہ بریلی میں وہ یتیم جنکی عمر ۱۶ سال ۲ ماہ کی ہے ان کی یہ دریافت طلب ہے کہ اس عمر والوں کو بموجب شرع شریف کے پرورش کرنے اور روٹی کپڑا دینے کا بار یتیم خانہ کے ذمہ ضروری ہے یا نہیں ان لڑکوں کی حالت یہ ہے کہ سردست یہ اس قابل نہیں ہوئے ہیں کہ یتیم خانہ سے نکلتے ہی وہ خود اپنے قوت بازو سے معاش حاصل کرسکیں اور اندیشہ ہے کہ ان کو اگر اسطرح چھوڑ دیا جائے گا تو یہ آوارہ گردی اور بداطواری میں مبتلا ہوجائیں گے اور امید ہے کہ ۶-۷ ماہ کوشش کرکے ان کو اس قابل کردیا جائیگا کہ وہ کوئی پیشہ یا صنعت سیکھ کر اپنی معاش وجہ حلال سے پیدا کرسکیں گے اور اس عرصہ میں ان کے واسطے کوئی صورت معاش حاصل کرنے کی پیدا کردی جائیگی۔ پس اس صورت میں اگر ان لڑکوں کو اس عرصہ تک جبتک کہ وہ معاش پیدا کرنے کے قابل ہوسکیں یتیم خانہ میں رکھا جائے اور اُن کے ضروری مصارف خورد ونوش کا تکفل یتیم خانہ سے کیا جائے تو عندالشرع یہ مصارف اسلامی چندہ کی امانت سے جو یتیموں ہی کے واسطے وصول کیا گیا ہے جائز ہوں گے یا ناجائز اور اس روپیہ کے اس مدت میں صرف کرنے کا مواخذہ عندالشرع مہتمان یتیم خانہ کے ذمہ ہوگا یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** زرچندہ شرعاً ملک چندہ دہندہ پر باقی رہتا ہے کما حققناہ فی فتاوٰنا اسمیں اجازت چندہ دہندگان پر مدار ہے اگر قدیم سے معمول یتیم خانہ رہا ہو کہ جو یتیم حد یتیم شرعی سے نکل کر بالغ ہوجائیں اور وہ بھی اپنے لئے رزق حلال کسب کرنے کے قابل ہونے تک اُن کو یتیم خانہ میں رکھا جاتا اور زرچندہ سے ان کا خرچ کیا جاتا ہو چندہ دہندگان اس پر آگاہ ہوا کئے اور اس پر راضی رہا کئے تو اب بھی جائز ہے لان المعروف کالمشروط والاجازۃ دلالۃ کالاذن الصریح اور اگر پہلے سے یہ معہود اور معروف نہ رہا اور اب تمام چندہ دہندوں سے اجازت لینی ممکن ہو تو اجازت لیکر کرسکتے ہیں لان المال لھم فیصرف باذنھم ولیس ھذا خلاف سبیل البر حتی یکرہ لھم الرجوع عنہ بل ربما یؤیدہ ویرغب الیتامٰی فی دخولھم الجمعیۃ اور اگر سب سے اجازت نہ لیکر تو آئندہ مہینے کے چندے میں بقدر کفایت چند اشخاص سے اجازت لیلی جائے کہ تمھارا یہ چندہ جس حالت کے انقضا تک اس کام میں صرف ہوگا جو اجازت دیں اُن کا چندہ باقی زرچندہ سے جدا رکھ کر خاص اس کام میں صرف کریں یہاں تک کہ پورا ہو اور اگر کوئی اجازت نہ دے یا جسقدر پر اجازت پائی اُس سے زیادہ اس کام میں اٹھایا جائے تو ضرور حرام ہوگا اور اُس کا مواخذہ مہتموں پر رہیگا اور جن جن کا وہ چندہ تھا اُن سب کا تاوان اُن پر لازم آئے گا لانھم تعدوا علی اموالھم والمتعدی غاصب والغصب مضمون اور اگر وہ یتیم حالت یتم سے یتیم خانہ میں تھے۔ اور بعد ظہور بلوغ یا پندرہ سال کی عمر پوری ہونے کے یتیم خانہ سے اُن پر صرف کیا گیا اور اجازت مذکورہ نصاً یا عرفاً ثابت نہ تھی تو سال بھر سے زائد یہ مواخذہ ذمہ مہتمان لازم اور تاوان ادا کرنا واجب ہوچکا صرف آئندہ سے سوال کیوں واللہ الھادی برادران اسلام کو احکام اسلام سے اطلاع دینی خیرخواہی ہے اور مسلمانوں کی خیرخواہی ہر مسلمان کا حق ہے والدین النصح لکل مسلم واللہ سبحانہ وتعالٰی اعلم

**مسئلہ** از اکبرآباد جامع مسجد مسئولہ جناب مولوی محمد رمضان صاحب ۲۴ صفر المظفر ۱۳۳۱ھ

حضرت مولانا بالفضل والمعرفۃ اولانا مجدد مائۃ حاضرہ دام مجدکم السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

ایک استفتا ارسال خدمت اقدس ہے امید ہے کہ جواب باصواب سے جلد سرفراز فرمایا جاؤں یہاں یہ مسئلہ درپیش ہے اور میری نظر سے ابھی کوئی نظیر ایسی نہیں گزری جس سے تشفی بخش جواب دیا جاسکتا خیال ہوتا ہے کہ زید وکیل بالقبض ہے مگر سارا باب وکالت کا دیکھ ڈالا یہ صورت ایسی انوکھی ہے کہ صاف جواب نہیں ملتا لہذا تصدیعہ دہ خدمت اقدس عالیہ ہوا زیادہ والتسلیم بہزار تعظیم عاجز محمد رمضان عفی عنہ واعظ جامع مسجد آگرہ

**سوال**:- کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد کی تعمیر کے لئے چندہ کیا گیا عمرو نے پانچ سو روپے کا ایک چک دیا جو نوٹ نہیں تھا بلکہ بنک کی کتاب کا ورق تھا جس کے ذریعہ سے بنک سے روپیہ وصول کیا جاسکتا ہے کہ بنک سے روپیہ وصول کرکے اس رقم میں شامل کرلیا جائے وہ چندہ زید کے پاس جمع ہوا جو اُس مسجد کے متولیوں میں سے ایک متولی تھا اُس نے چک کا روپیہ وصول نہیں کیا خواہ غفلت سے خواہ اُس چک میں بنک کی جانب سے کوئی اعتراض ہوا ازاں بعد زید کا انتقال ہوگیا اور ورثائے زید نے بھی روپیہ وصول نہیں کیا ازاں بعد عمرو کا بھی انتقال ہوگیا باقی متولیان مسجد مذکورہ نے ورثائے زید پر اُس جمع شدہ چندہ کی نالش کرکے ڈگری بھی حاصل کرلی ورثائے زید سے اُس چک کا روپیہ وصول کرنا کہ اُن کے مورث کی غفلت یا بنک کے کسی اعتراض کی وجہ سے وصول نہیں ہوا تھا شرعاً جائز ہے یا نہیں اور ایسا روپیہ مسجد کی تعمیر میں لگانا درست ہے یا نادرست یہ ملحوظ رہے کہ وہ چک اب کسی کام کا نہیں رہا۔

بینوا بالکتاب توجروا عند اللہ احسن ثواب فقط

**الجواب** صورت مسئولہ میں متولیان مسجد کی وہ نالش محض باطل تھی اور ڈگری سراسر خلاف شرع ہوئی وہ روپیہ مسجد میں لینا نرا حرام ہے اور اگر لے لیا ہے تو ورثائے زید کو واپس دینا فرض ہے۔ ظاہر ہے کہ روپیہ جو کوئی شخص بنک میں جمع کرتا ہے وہ بنک پر دین ہوتا ہے عمرو نے جو وہ روپیہ تعمیر مسجد کو دیا اگر مسجد موجود تھی اور اُس کی تعمیر کو دیا تو یہ مسجد کے لئے ہبہ ہوا عالمگیریہ میں ہے رجل اعطی درھما فی عمارۃ المسجد او نفقۃ المسجد او مصالح المسجد صح لانہ ان کان لایمکن تصحیحہ وقفا یمکن تصحیحہ تملیکا بالھبۃ للمسجد واثبات الملک للمسجد علی ھذا الوجہ صحیح ویتم بالقبض کذا فی الواقعات الحسامیۃ اسی طرح خزانۃ المفتین وغیرہا میں ہے اس تقریر پر یہ ھبۃ الدین ممن غیر من علیہ الدین مع تسلیطہ علی القبض ہوا متولیان مسجد موہوب لہ کے نائب اور عمرو کی طرف سے وکیل بقبض الدین ہوئے اور اگر ہنوز مسجد موجود نہ تھی بلکہ بنانا چاہتے تھے اُسکے چندہ میں دیا تو ہبہ نہیں ٹھہراسکتے کہ معدوم کے لئے ہبہ ممکن نہیں متولی صرف وکیل بالقبض ہوئے۔ دونوں صورتوں میں جبتک قبضہ نہ ہوا روپیہ ملک عمرو پر تھا صورت ثانیہ میں تو ظاہر ہے کہ سرے سے ہبہ ہی نہ ہوا تو ملک مالک سے خروج کیا معنے وقد حققنا فی فتاونا ان ما یجمع من الناس لمصرف خیر یبقی علی ملک المعطین عالمگیری میں ذخیرہ سے ہے جمع مالا من الناس لینفقہ فی بناء المسجد فانفق من تلک الدراھم فی حاجتہ ثم ردبدلھا فی نفقۃ المسجد لایسعہ ان یفعل ذلک فان فعل فان عرف صاحب ذلک المال ردعلیہ اوسألہ تجدید الاذن فیہ الخ اور صورت اولٰی میں اسلئے کہ ہبہ بے قبضہ تمام ومفید ملک موہوب لہ نہیں ہوتا ابھی واقعات حسامیہ وہندیہ سے ہبۂ مسجد میں گزرا کہ یتم بالقبض اسعاف پھر بحرالرائق پھر عالمگیریہ میں ہے لو ان قوما بنوا مسجدا ففضل من خشبھم شیئ قالوا یصرف الفاضل فی بنائھا ولایصرف الی الدھن والحصیر ھذا اذا سلموا الی المتولی لیبنی بہ المسجد والا یکون الفاضل لھم یصنعون بہ ماشاؤا اشباہ میں ہے لایصح تملیکہ ای الدین من غیر من ھو علیہ الا اذا سلطہ علی قبضہ فیکون وکیلا قابضا للموکل ثم لنفسہ جامع الفصولین میں ہے ھبۃ الدین ممن لیس علیہ لم

تجز الا اذا سلطه علٰی قبضه فیصیر کانه وهبه حین قبضه ولا یصح الا بقبضه یہاں اگر موت عمرو سے پہلے چک بیکار ہوگیا تو ہبہ بوجہ ہلاک موہوب قبل القبض باطل ہوگیا اور اگر موت عمرو کے بعد بیکار ہوا تو بوجہ موت واہب قبل تسلیم کما فی الدر المختار وعامۃ الاسفار بہرحال مسجد کے لئے ملک اصلاً نہ ہوئی تو متولیان مسجد کو اُسکا مطالبہ کس بنا پر پہنچ سکتا تھا نہ کسی طرح اُن کی ڈگری ہوسکتی تھی نہ ہرگز اُنھیں اُسکا لینا حلال نہ مسجد میں خرچ کرنا حلال۔ معہذا غفلت اگر جرم ہے تو نہ صرف زید بلکہ سب متولیوں کا کہ جب عمرو نے وہ چک مسجد کو دیا تھا ہر متولی ہر مسجد کے لئے اُس کا حاصل کرنا تھا فقط زید کے پاس جمع کردینے سے کیا باقی سب تولیت مسجد سے خارج ہوگئے اگر خارج ہوگئے تو انھوں نے دعوٰی کس بنا پر کیا اور اگر خارج نہ ہوئے تو انھوں نے کیوں نہ وصول کیا یا کرایا کیوں مال ضائع ہونے دیا جرم ہے تو سبھی پر ہے بلکہ اگر چک بعد موت زید بیکار ہوا تو تنہا باقیوں پر الزام ہے کہ ورثۂ متولی متولی نہیں اِن متولیوں نے کیوں تلف ہونے دیا علاوہ بریں اگر یہ جرم تھا تو اتنا کہ ایک مال جو مسجد کی ملک ہوجاتا وصول نہ کیا نہ یہ کہ ایک مال جو مسجد کی ملک تھا تلف کردیا تو یہاں تملک سے امتناع ہے نہ کہ مملوک کا ضیاع تو ضمان کیا معنی اور جب ضمان نہیں تو زید ہی کے مال پر مطالبہ نہ آیا تو ورثہ سے مطالبہ کیسا قال اللہ تعالٰی ولا تزر وازرۃ وزر اخرٰی یہ سب اس صورت میں ہے کہ بوجہ غفلت چک بیکار رہا ہو اور اگر بنک والوں نے اُسمیں کوئی نقص نکال کر روپیہ نہ دیا جب تو ظاہر ہے کہ زید بے قصور ہے بالجملہ دعوٰی بہرحال باطل و بے معنی ہے واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ حافظ محمد ایاز صاحب از قصبہ نجیب آباد ضلع بجنور محلہ پٹھان ۲۵ محرم الحرام ۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جو روپیہ بطور چندہ کانپور کے بیوگان و یتیمان وغیرہ وغیرہ کے واسطے جمع کیا ہوا اور اب بعد فیصلہ کانپور وہ روپیہ اکثر مردمان کی رائے سے تعمیر مسجد میں لگا دیا جائے تو اُسکے بابتہ کیا حکم ہے۔

**الجواب** چندہ جس کام کے لئے کیا گیا ہو جب اُسکے بعد بچے تو وہ انھیں کی ملک ہے جنھوں نے چندہ دیا ہے کما حققناہ فی فتاوٰنا اُنکو حصہ رسد واپس دیا جائے یا جس کام میں وہ کہیں صرف کیا جائے اور اگر دینے والوں کا پتہ نہ چل سکے کہ اُن کی کوئی فہرست نہ بنائی تھی نہ یاد ہے کہ کس کس نے دیا اور کتنا کتنا دیا تو وہ مثل مال لقطہ ہے اُسے مسجد میں صرف کرسکتے ہیں واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر مرسلہ جناب حافظ میاں صاحب ۱۵ جمادی الاخرٰی ۲۷ھ یوم دوشنبہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک ملک اور ایک باغ واسطے نیاز حضور جناب امام حسین علیہ السلام اور فاتحہ پیران عظام اور مرمت شکست ریخت زیارت بغرض بقائے نشان و نیز خیرات خالصاً للہ وقف کی آیا یہ وقف مذہب اہل سنت وجماعت میں جائز و صحیح ہے یا نہیں بحوالہ کتب با دلیل مشرح فرمائیے بینوا توجروا۔

**الجواب** خیرات خالصاً للہ کے لئے وقف، جائز و صحیح ہے یونہی نیاز و فاتحہ حضرت امام و اولیائے کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم کے لئے جبکہ اُسے مصرف خیر میں صرف کرنا ہو۔ یہی مرمت زیارت اگر اس سے مراد وہ مکان ہے کہ مسافرین، زائرین، حاضرین عرس کے آرام کو بنایا گیا تو وہ مثل سرائے و مسافرخانہ قربت ہے اور اُس کی مرمت مثل عمارت تو اُس پر بھی وقف جائز و صحیح ہے فی الدر المختار الوقف علٰی ثلثۃ اوجہ اما للفقراء او للاغنیاء ثم الفقراء او یستوی فیه الفریقان کرباط وخان ومقابر وسقایات وقناطر ونحو ذلک کمساجد وطواحین وطشت لاحتیاج الکل لذلک الخ اور اگر مراد عام قبر کی مرمت ہے تو وہ قربت نہیں اور وقف کے لئے قربت ہونا شرط ہے فی الدر المختار شرطه ان یکون قربۃ

فی ذاتہ معلوما منزجا الخ فتاوی قاضی وفتاوی سراجیہ وتنویر الابصار وغیرہا میں ہے اوصی بان یطین فھی باطلۃ مختصرا۔ ردالمحتار میں ہے الوصیۃ اما صلۃ اوقربۃ ولیست ھذہ واحدۃ منھما فبطلت ہاں قبور اولیاء کرام کے حفظ ونگہداشت کو جبکہ اُن کی تعظیم وتکریم کے تحفظ اور توہین وپامالی سے بچانے اور مسلمانوں کے وہاں حاضر ہوکر فیض ثواب وتبرکات پانے کے لئے ہو قربت کہنا اقرب لفقہ ہے اللہ عزوجل فرماتا ہے ذلک ادنی ان یعرفن فلا یوذین درمختار میں ہے تطیین القبور لایکرہ فی المختار وقیل یکرہ وقال البزدوی لواحتیج لکتابتہ کیلا یذھب الاثر ولا یمتھن لاباس بہ عقود الدریہ میں ہے ان کان القصد بذلک التعظیم فی اعین العامۃ حتی لایحتقروا صاحب ھذا القبر الذی وضعت علیہ الثیاب ویجلب الخشوع والادب لقلوب الزائرین الغافلین کما ذکرنا من حضور روحانیتھم المبارکۃ عند قبورھم فھو امر جائز الخ اور شک نہیں کہ ہر مباح بہ نیت محمودہ محمود وقربت ہوجاتا ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں انما الاعمال بالنیات ولکل امرئ مانوی اس صورت میں اس مرمت کیلئے تنہا بھی وقف صحیح ہوسکتا ہے لیکن یہاں جبکہ صرف مرمت قبر پر وقف نہیں بلکہ اسمیں مصارف قبر صراحۃً مذکور ہیں تو ایک مصرف جائز اگرچہ خود قربت اُن میں شامل کرنا وقف کو ناجائز نہیں کرسکتا غایت یہ کہ گویا اتنا روپیہ جسقدر کی حاجت کبھی مرمت قبر کے لئے واقع ہو مصارف خیر سے ایک مصرف جائز کے لئے مستثنٰی ہوا اور اُسمیں کچھ حرج نہیں ردالمحتار میں ہے اذا جعل اولہ علی معنیین صار کانہ استثنی ذلک من الدفع الی الفقراء کما صرحوا بہ فتاوی قاضی خاں وردالمحتار میں ہے لوقال ارضی صدقۃ علی من یحدث لی من الولد ولیس لہ ولد یصح لان قولہ صدقۃ موقوفۃ وقف علی الفقراء وذکر الولد الحادث للاستثناء بالجملہ صورت مذکورہ میں وہ وقف ضرور صحیح وجائز ولازم ہے واللہ تعالٰی اعلم

## مسئلہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ وقف علی الاولاد ووقف علی النفس جائز ہیں یا نہیں اور اُن کے کیا معنی ہیں بینوا توجروا۔

## الجواب

شرع مطہر میں وقف علی الاولاد ووقف علی النفس سب جائز ہے یعنی اپنی جائداد یوں وقف کرے کہ تاحیات کلیۃً خود اس سے متمتع رہوں تمام آمدنی اپنے مصارف ذاتی پر صرف کروں میرے بعد میری اولاد واولاد اولاد اولاد اُس سے بدیں تفصیل یا بحصہ مساوی (جسطرح چاہے کہے) متمتع ہوتی رہے جب نسل میں کوئی نہ رہے تو فلاں مدرسہ یا مسجد یا فقراء یا کار خیر کے لئے ہو جسطرح کہیگا اُسی طرح پابندی ہوگی اور جائداد بیع وہبہ وغیرہ انتقال کے اصلا قابل نہ رہیگی تولیت کا بھی اختیار ہے کہ اپنی حیات تک چاہے اپنے ہی نام رکھے یا اپنی اولاد کے نام اور بعد کو بھی جسطرح کی جائز شرطیں چاہے تولیت میں لگائے سب کی پابندی اُسی طرح ہوگی واللہ تعالٰی اعلم۔

## مسئلہ

از بنارس محلہ پترکنڈہ مکان بوائن مرحومہ مرسلہ محمد مغل صاحب ۲۶ ذی الحجہ ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ہندہ کی ایک موضع میں ۴ حقیت زمینداری ہے جس سے انتفاع تخمینا مبلغ سنہ۳ روپیہ ماہوار کا ہے اور یہ اراضی ہندہ کو اپنے شوہر مرحوم سے دین مہر میں ملی ہے چونکہ ہندہ لاولد ہے اسوجہ سے اپنی جائداد مذکورہ اس طور سے وقف فی سبیل اللہ کرنا چاہتی ہے کہ جبتک وہ زندہ ہے خود متولی رہ کر اسکی آمدنی سے بطریق مناسب خیرات کرتی رہے گی بعد اُسکے مرنے کے چار شخص دیندار متدین جنکو کہ وہ نامزد کرے گی وہ لوگ متولی ہوں گے اور اُس آمدنی سے ایصال ثواب جس طریقہ سے وقف نامہ میں لکھے گی کرتے رہیں گے۔ ہندہ کی تین حقیقی بہنیں ہیں سوائے ان کے کوئی عزیز قریب نہیں ہے اور یہ ہر سہ بہنیں صاحب اولاد ہیں اور اُن کی ماہوار آمدنی

ہندہ کی آمدنی سے زیادہ ہے غرضکہ ہر سہ بہنیں محتاج نہیں ہیں۔ اکثر اشخاص یہ کہتے ہیں کہ یہ وقف از روئے شرع شریف ناقص و ناجائز ہوگا اس وجہ سے کہ حقیقی بہنیں موجود ہیں اور ہندہ پر حق العباد کا مواخذہ رہے گا، وراس کو بر د ثواب اسکا نہ ہوگا بلکہ گنہگار ہوگی کہ وہ حق تلفی کرتی ہے چونکہ ہندہ جائداد مذکورہ بالا کو ثواب و صدقہ جاریہ کے غرض سے وقف کرتی ہے پس اس صورت میں یہ وقف جائز ہوگا یا کہ ناجائز اور ہندہ وقف کرنے سے ثواب پائے گی یا حق العباد کی حق تلفی سے گنہگار ہوگی امید کہ جواب بحوالہ کتب تحریر فرمایا جائے بینوا توجروا۔

**الجواب** اُسے اپنی صحت میں وقف کا اختیار ہے جسطرح وقف کرے گی کل یا بعض وقف ہوجائے گی مگر نیت اگر یہ ہے کہ بہنوں کو ترکہ سے محروم کرے تو یہ اگرچہ حق العبد میں گرفتاری نہیں کہ صحت مورث میں کسی وارث کا کوئی حق اُسکے مال سے متعلق نہیں ہوتا مگر ایسی نیت ضرور مذموم و سخت شنیعہ ہے حدیث میں ہے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں من فر عن میراث وارثہ قطع اللہ میراثہ من الجنۃ جو بلا وجہ شرعی اپنے وارث کی میراث سے بھاگے اللہ تعالٰی جنت سے اُسکا حصہ قطع کردے بہنوں کا مالدار ہونا کوئی وجہ شرعی اُن کے محروم کرنے کی نہیں، راہ یہ ہے کہ یا تو وارثوں سے رضامندی سے لے وہ سچے دل سے اجازت دیدیں کہ تم اپنی جائداد مصارف خیر کے لئے وقف کردو یا وقف اہل کرے کہ وقف کا بھی ثواب پائے اور وارث بھی محروم نہ ہوں یعنی یوں وقف کرے کہ یہ جائداد میں نے اپنی زندگی بھر اپنے نفس پر وقف کی اور اپنے بعد اپنے ورثہ پر اور جب وہ اور اُس کا وارث کوئی نہ رہے تو فلاں فلاں مصارف خیر پر اس میں یہ بھی جائز ہوگا کہ جائداد میں سے جتنا چاہے اپنی حیات اور اپنے وارثوں کے حیات میں بھی مصارف خیر کے لئے معین کردے اُتنا اُن میں صرف ہوگا باقی اپنی زندگی بھر یہ لیگی اور اس کے بعد اس کے وارث۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از مدرسہ نعمانیہ دہلی مرسلہ مولوی محمد ابراہیم صاحب احمد آبادی ۲۳ شوال ۱۳۳۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید اپنے مکان کو وقف علی الاولاد کرنا چاہتا ہے کہ اُسمیں وراثت جاری نہ ہو منشاء زید یہ ہے کہ مکان آبائی اُسیطرح قائم رہے حصہ بخرہ ہو کر خراب نہ ہو کہ ورثہ اپنے اپنے حصے بیع کردینگے اولاد ذرینہ اُسمیں رہا کرے اولاد اناث کو اگر ضرورت ہو یعنی اُن کی سسرال سے کسی ناچاقی کیوجہ سے یہاں آنا ہو تو وہ بھی رہے اور خرید و فروخت ہبہ وغیرہ کا کسیکو اختیار نہ رہے البتہ شکست و ریخت یا تعمیر جدید یا تغیر مکانیت مناسب کا ہمیشہ اختیار رہے زید کی ایک ہمشیرہ بھی ہے وہ اسوجہ سے کہ اُس کے لڑکے شاید ناراض ہوں تحریر نہیں دیتی زبانی خاص لوگوں کے روبرو اپنا معاف کرنا بیان کرتی ہے اس صورت میں زید کا وقف کرنا صحیح ہوگا یا نہیں۔

**الجواب** زید کو ایسے وقف کا اختیار ہے اور یہ وقف صحیح ہے اولاد ذرینہ کے سامنے ہمشیر کا کوئی حق نہیں اور ہوتا تو وقف پر کہ غیر مرض موت میں کیا جائے کسی وارث کو حق اعتراض نہیں نہ حصہ معاف کرنے کی ضرورت نہ کسی تحریر دینے کی۔ وہ یہ مضمون لکھدے کہ میں نے اپنا مکان محلہ بحدود چنیں و چناں اپنی زندگی بھر اپنے نفس پھر اپنی اولاد پھر فقرائے مسلمین اہل سنت و جماعت پر بایں شروط وقف صحیح شرعی لازم کیا (۱) اپنی حیات بھر خود اُسمیں رہونگا (۲) میرے بعد میری اولاد ذرینہ و اولاد ذرینہ و اولاد ذرینہ تا بقائے نسل اُسمیں رہیں (۳) اولاد و اولاد اولاد میں جو اناث ہوں جبتک شادی نہ ہو یا جو بیوہ ہوجائے اور وہاں ٹھکانا نہ رہے یا بوجہ ناچاقی وہاں نہ رہ سکے وہ بھی تا بقائے ضرورت اُس میں سکونت رکھے گی (۴) جب نسل میں اولاد ذکور نہ رہیں اولاد اناث کو حق ہوگا (۵) جب وہ بھی نہ رہیں مکان کرائے پر دیا جایا کرے گا اور کرایہ فقرائے مسلمین اہل سنت و جماعت مطابق عقائد علمائے حرمین شریفین پر صرف ہوا کرے گا (۶) شکست ریخت کا صرف میری زندگی میں میرے ذمہ پھر

اولاد ساکنین پھر کرایہ مکان سے ہوا کرے گا (۷) کسی وقت کسی کو اس کی بیع و ہبہ و انتقال وغیرہ کا اختیار نہ ہوگا۔ اور یہ جو مناسب ہوں شرائط لکھ کر وقف نامہ مکمل کردے واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از آگرہ کٹرہ مسئولہ محمد نواب حسین کارخانہ دار کامدانی ۲ محرم ۱۳۳۹ھ

(۱) زید اپنی جائداد کو وقف علی الاولاد کرنا چاہتا ہے اور ایک ثلث آمدنی جائداد کا کارِ خیر میں دینا منظور ہے بعد منہائی دیگر اخراجات ضروری مرمت وغیرہ میں جو رقم باقی رہے اُسمیں سے ایک ثلث کارِ خیر میں صرف کرنا یا کل آمدنی میں سے (۲) جو رقم ثلث آمدنی کارِ خیر کے واسطے نکالی جاوے اُسمیں سے نیاز بزرگانِ دین کی و محفل میلاد شریف میں خرچ کرنا و کسی مدرسہ وغیرہ میں دینا مقصود ہے یہ جائز ہوگا اس حالت میں جدا گانہ زکوۃ کی تو ضرورت نہ رہے گی۔

**الجواب** (۱) یہ اُس کی زبان پر ہے اگر وقف میں یہ شرط لگائے گا کہ کل آمدنی بلا اخراج خرچ کا ثلث تو یہی واجب ہوگا اور منافع خالص کا ثلث کہے گا تو خرچ نکال کر جو بچا اُسکی تہائی اور اگر مطلق کہیگا تو حسبِ عرف منافع خالص کا ثلث سمجھا جائیگا واللہ تعالٰی اعلم۔

(۲) کارِ خیر میں جو کام متعین کردیگا مثلاً مسجد یا مدرسہ یا مساکین وہ ثلث اُسمیں صرف ہوسکے گا اور اگر نیاز بزرگانِ دین و محفل میلاد شریف بھی اُسی میں شامل کرے گا تو یہ بھی ہوسکے گا یہ ثلث کارِ خیر میں صرف کردینا بقیہ دو ثلث پر سے زکوۃ ساقط نہ کردیگا جبکہ اُسکے پاس حاجاتِ اصلیہ سے فارغ بقدر نصاب بچے اور سال گزرے واللہ تعالٰی اعلم۔

# بَابُ المسجد

**مسئلہ** میمن محمد عبداللہ ابوبکر سوداگر از ورنگل بازار انتصار گنج ریاست حیدر آباد دکن ۱۲ شوال ۱۳۳۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک چبوترہ پر عرصہ ۳۰ سال سے اذان و نماز باجماعت و جمعہ ہوا کرتی ہے اُس پر محراب و منبر بھی ہے زید کہتا ہے کہ محض چبوترہ پر نماز وغیرہ قائم ہونے سے حرمتِ مسجد نہیں ہوتی کیونکہ اس پر نہ چھت ہے نہ منارہ جو لوازمات مسجد ہیں۔ بکر کہتا ہے یہ لوازماتِ مسجد نہیں اذان و نماز پنجگانہ باجماعت و جمعہ کا قیام کافی ہے اب از روئے شرع کیا حکم ہے بینوا توجروا

**الجواب** زید کا قول محض باطل و خلافِ شرع ہے مسجد کے لئے چھت منارہ دیواریں کوئی چیز لازم نہیں ایس میں تو منبر محراب موجود ہے یہ بھی نہ ہوتا تو بھی مسجدیت میں خلل نہیں، مسجد صرف اُس زمین کا نام ہے جو نماز کے لئے وقف ہو یہانتک کہ اگر کوئی شخص اپنی نری خالی زمین مسجد کو دے مسجد ہو جائیگی مسجد کا احترام اس کیلئے فرض ہو جائیگا فتاوٰی عالمگیریہ میں ہے من جعل له ساحة لابناء فیها امر قوما ان یصلوا فیها بجماعة ابدا او امرهم بالصلاة مطلقا ونوی الابد صارت الساحة مسجدا کذا فی الذخیرة وهکذا فی فتاوی قاضیخان جبکہ اُس چبوترہ کا کوئی مالک و مدعی نہیں اور اُسمیں مدتوں سے نماز باجماعت ہوتی ہے جمعہ ہوتا ہے منبر ہے محراب ہے تو کوئی وجہ نہیں کہ اس کو مسجد نہ سمجھا جائے واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ** از شملہ مسجد قطب خانساماں کوہ شملہ خورد مرسلہ عالم خاں ممبر و سکریٹری مسجد مذکور ملازم کوٹھی آرنا ڈیل ۴ شوال ۱۳۳۵ھ

ایک شخص قطب خانساماں نے تین مسجدیں مقام کوہ شملہ تین بازاروں میں بنوائی تھیں بازار کلاں و بازار بالوگنج و بازار چھوٹا شملہ خانساماں مرحوم نے خاص اپنی سعی و کوشش سے انگریز سے زمین بھی لی اور بنیاد بھی مسجد کی خود ہی ڈالی اور اپنے زر خاص سے مسجد کو بنوایا اور طیار ہونے پر بھی خانساماں مغفور نے اپنی حین حیات مسجد کی خدمت و خبر گیری کی اور مسجد کے ہمیشہ خرچ کے لئے کچھ جائداد بھی مسجد کے متعلق کی جو مسجد کے خرچ کو کافی ہے اب بعد گزر جانے خانساماں مرحوم کے بے انتظامی متولیان و منتظمان وقت کے سبب مسجد کے شہید ہوجانے پر اور پیشہ کے چند لوگوں نے چندہ جمع کرکے مسجد مذکور کو تعمیر کرایا اور انتظام دست بدست دیگراں رہا ثواب حق زیادہ مسجد پر پہلے بنانے والے اور اُسکے گروہ کا ہے یا بعد کے بنانے والوں کا اور اُسکے گروہ کا اور نام روشن ہونا مسجد پہ اور مسجد کی تمام چیزوں پہ کس کا ہونا چاہئے یا کسی کا بھی نہیں اور مسجد مذکور قطب خانساماں کے نام سے پکاری جاتی ہے بعد گزر جانے خانساماں مذکور کے انتظام مسجد دست بدست دیگراں رہا جو کہ منتظم یا متولی مانے جاتے رہے ہیں باین صورت ایک شخص بابو پندرہ بیس سال سے متولی یا منتظم قرار دیا ہوا تھا اور انتظام مسجد و آمدنی و خرچ سب اُسی کے سپرد تھا سو اُسکے انتظام و تولیت سے مسجد کو سراسر نقصان ہوا یہاں تک کہ مسجد مقروض بھی ہوئی اگرچہ اب نہیں ہے لیکن مسجد پہ خستگی اب بھی ظاہر ہے اور نمازیوں کو تکلیف سامان نماز سے ہمیشہ پہنچتی رہی لہذا متولی ہذا کو معزول کرکے بجائے اُسکے چند اشخاص معقول ممبر مقرر کرکے جو ایک پیشہ اور اُسی بازار کے تھے انتظام مسجد و آمدنی و خرچ اُن کے متعلق کیا گیا اب آئندہ انتظام دستور سابق کے موافق ہونا چاہئے جو متولی معزول کے وقت میں تھا اور اُسی روش پہ چلنا چاہئے یا نئے طریق سے جو مسجد کی آسودگی و نمازیوں کے آرام کی صورت ہو۔ جو کتابیں کہ اب انتظام مسجد کے حساب و کتاب کے واسطے نئی طیار ہوئیں ہیں اُن پر نام قطب خانساماں کا لکھا گیا ہے گروہ دوم کہتا ہے کہ ان پہ قطب خانساماں کا نام لکھنا شرک و بدعت ہے چونکہ پہلے نہ تھا اب کیوں لکھا گیا۔ گروہ خانساماں کہتا ہے کہ کتابوں پہ نام کا ہونا شرک و بدعت نہیں ہے پہلے کا دستور و قاعدہ جب لیں جو قواعد و طریق سابق سے مسجد کو آسودگی اور نمازیوں کو آرام پہنچا ہو۔ مسجد کی آمدنی کا روپیہ خانساماں کے گروہ کے پاس رہنا چاہئے یا گروہ دوم کے پاس اور زر مذکور زیادہ مالدار کے پاس رہے یا تھوڑے مالدار کے پاس۔

**الجواب** مسجد قیامت تک اصل بانی کے نام سے رہے گی اگرچہ اسکی شکست ریخت یا شہید ہوجانے کے بعد دوبارہ تعمیر اور لوگ کریں ثواب اُن کے لئے بھی ہے مگر اصل بنا بانی وقف کے واسطے خاص ہے فان اصل المسجد الارض والعمارۃ وصف ولایکون من اعاد الوصف کمن احدث الاصل کتابوں پر خانساماں کا نام لکھا جانا مناسب نہیں بلکہ بہتر ہے اور اُسے شرک و بدعت کہنا بدعت ہے اسعاف پھر ردالمحتار میں ہے من قصد الواقف نسبۃ الوقف الیہ وذلک فیما ذکرنا متولی مسجد بھی جبتک خانساماں کی اولاد یا کنبہ والوں میں کوئی شخص اُسکا اہل پایا جائے اور لوگوں میں سے نہ کیا جائیگا درمختار میں ہے مادام احد یصلح التولیۃ من اقارب الواقف لایجعل المتولی من الاجانب لانہ اشفق ومن قصدہ نسبۃ الوقف الیھم مسجد کا روپیہ اُسی متولی کے اختیار میں رہیگا اُسکے لئے دیانتدار کارگزار ہونا شرط ہے مالدار ہونا ضرور نہیں مالداروں کی سپردگی میں جبکہ مسجد کی بے انتظامی اور نمازیوں کو تکلیف رہی تو اُس انتظام کا بدلنا اور ہوشیار دیانتدار پرہیزگار مسلمانوں کی نگرانی میں دینا فرض تھا درمختار میں ہے ینزع وجوبا بزازیۃ لو الواقف درر فغیرہ بالاولی غیر مامون او عاجزا او ظھر بہ فسق کشرب خمر ونحوہ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از رامپور بیلا تالاب مسجد شاہ درگاہی صاحب مرسلہ مولوی عبدالقادر صاحب بنگالی ۵ صفر ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک جگہ ایک مسجد چھپر کی تھی اب ایک شخص نے اُسکو توڑ کر اپنے پاس سے روپیہ دیکے اُسی جگہ میں ٹین کر دیا اب توڑا ہوا چھپر کو فروخت کرنا برائے خرچ مسجد کے یا بیٹھک خانہ بنانا درست ہے یا نہیں اور اگر بیٹھک خانہ بنانا درست ہے تو از روئے شرع شریف کے کس صورت پر جائز ہوگا فقط بینوا توجروا۔

**الجواب** حاکم اسلام اور جہاں وہ نہ ہو تو متولی مسجد واہل محلہ کو جائز ہے کہ وہ چھپر کہ اب حاجت مسجد سے فارغ ہے کسی مسلمان کے ہاتھ مناسب داموں کو بیچ ڈالیں اور خریدنے والا مسلمان اُسے اپنے مکان نشست یا باورچیخانے یا ایسے ہی کسی مکان پر جہاں بے تعظیمی نہ ہو ڈال سکتا ہے پاخانہ وغیرہ مواضع بیحرمتی پر نہ ڈالنا چاہئے کہ علماء نے اُس کوڑے کی بھی تعظیم کا حکم دیا ہے جو مسجد سے جھاڑ کر پھینکا جاتا ہے جواہر الاخلاطی وفتاوٰی ہندیہ میں ہے حشیش المسجد اذا کان لہ قیمۃ فلاھل المسجد ان یبیعوہ وان رفعوا الی الحاکم فھو احب ثم یبیعوہ بامرہ ھو المختار فتاوٰی خانیہ میں ہے قد ذکر ناان الصحیح من الجواب ان بیعھم بغیر امر القاضی لایصح الاان یکون فی موضع لاقاضی ھناک درمختار میں قبیل باب المیاہ ہے حشیش المسجد وکناستہ لایلقی فی موضع یخل بالتعظیم واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** غرہ شعبان المعظم ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بارش کے دن مسجد میں بیٹھ کر وضو کرنا اس طرح پر کہ غسالہ صحن مسجد میں گرے جائز ہے یا نہیں اگر جائز ہے تو مع الکراہت یا بلاکراہت بینوا توجروا

**الجواب** صحن مسجد مسجد ہے کما حققناہ فی فتاونا بمالا مزید علیہ اور مسجد میں وضو حرام۔ واستثناء موضع اعد لذلک لا یصلی فیہ معناہ اذا کان الاعداد من الواقف قبل تمام المسجدیۃ اما بعدہ فلا یمکن منہ الواقف نفسہ فضلا عن غیرہ کما حققناہ فیما علی ردالمحتار علقناہ واذا کان ذلک کذلک لم یکن الثنیا الاصوریا منقطعا کما لایخفی یہاں تک کہ غیر معتکف کو اسکی بھی اجازت نہیں کہ مسجد میں بیٹھکر کسی برتن میں اسطرح وضو کرلے کہ مارستعمل برتن ہی میں گرے ہاں صرف معتکف کو اس صورت کی رخصت دی گئی ہے بشرطیکہ کوئی بوند برتن سے باہر نہ جائے درمختار میں ہے یحرم فیہ (ای فی المسجد) الوضوء الافیما اعد لذلک اشباہ میں ہے تکرہ المضمضۃ والوضوء فیہ الا ان یکون ثمہ موضع اعد لذلک لایصلی فیہ اوفی اناء غمز العیون میں ہے فی البدائع یکرہ التوضی فی المسجد لانہ مستقذر طبعا فیجب تنزیہ المسجد عنہ کما یجب تنزیھہ عن المخاط والبلغم اُسی میں ہے **قولہ** اوفی اناء **اقول** ھذا لیس علی العموم بل فی المعتکف فقط بشرط عدم تلویث المسجد بحرالرائق باب الاعتکاف میں ہے فی البدائع وان غسل المعتکف رأسہ فی المسجد فلا باس بہ اذا لم یلوث بالماء المستعمل فان کان بحیث یتلوث المسجد یمنع منہ لان تنظیف المسجد واجب ولو توضأ فی المسجد فی اناء فھو علی ھذا التفصیل انتھی بخلاف غیر المعتکف فانہ یکرہ لہ التوضی فی المسجد ولا فی اناء الا ان یکون موضعا اتخذ لذلک لایصلی فیہ اھ تو اگر خروج ممکن ہے مثلا بارش خفیف ہے یا چھتری وغیرہ آلات حفاظت پاس ہیں اور باہر نکلنے سے معذور نہیں تو واجب ہے کہ باہر ہی وضو کرے اور اگر عذر قوی قابل قبول ہے تو اگر کوئی برتن وغیرہ میسر ہے جس میں بلا تلویث مسجد وضو کرسکے جب بھی صحن میں وضو حرام ہے بلکہ چاہئے کہ اعتکاف کی نیت کرلے اور برتن میں اسطرح

وضو کرے کہ باہر چھینٹ نہ پڑے یا جو تدبیر ممکن ہو۔ ایک سال اعتکاف میں شب کے وقت بارش بشدت تمام ہو رہی تھی اور کوئی برتن اس اطمینان کا نہ تھا کہ وضو کرتے میں پانی قطرہ قطرہ سب اُسی میں جائے جاڑے کا موسم تھا فقیر نے توشک پر چادر چند تہہ کرکے رکھی اور اُس پر وضو کیا کہ سب پانی چادر ہی میں رہا غرض جو طریقہ تحفظ مسجد کا ممکن ہو بجالائے ورنہ بمجبوری بضرورت در میں بیٹھ کر اسطرح وضو کرے کہ خود سائے میں رہے اور پانی تمام وکمال موقع آب دمجرائے بارش میں گرے کہ ساتھ ہی مینھ اُسے بہا لیجائے لان من قواعد الشرع ان الضرورات تبیح المحظورات وقد قال تعالٰی ماجعل علیکم فی الدین من حرج وقد رخصت الشریعۃ لعذر المطر فی ترک الجماعۃ وحضور المسجد مع وجوبھما علی المعتمد کما حققناہ فی رسالۃ لنا فی حکم الجماعۃ بل فی ترک الجمعۃ مع انھا فریضۃ قطعیۃ اجماعیۃ تنویر الابصار میں ہے لاتجب (یعنی الجماعۃ) علی من حال بینہ وبینھا مطر وطین وبرد شدید ردالمحتار میں ہے اشار بالحیلولۃ الی ان المراد المطر الکثیر کما قیدہ بہ فی صلاۃ الجمعۃ وکذا الطین درمختار میں ہے شرط لافتراضھا (ای الجمعۃ) بلوغ وعقل عدم مطر شدید ووحل وثلج ونحوھا اھ ملتقطا وذلک ان اللہ رؤف بالعباد والحمد للہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۱۰ ذی الحجہ ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسجد میں حدث کرنا جائز ہے یا نہیں اور معتکف کو حدث کرنا مسجد میں جائز ہے یا نہیں اور کوئی طالب العلم باوجود حجرہ ہونے کے مسجد میں کتب بینی کرے اور حدث بھی کرے تو اب اس صورت میں مسجد میں بیٹھنا افضل ہے یا حجرہ میں اور جو صاحب اسکو تسلیم نہ کریں ان کو کیا حکم ہے شریعت کا۔ بینوا توجروا۔

**الجواب** مسجد میں حدث یعنی اخراج ریح غیر معتکف کو مکروہ ہے اُسے چاہئے کہ ایسے وقت مسجد سے باہر ہوجائے پھر چلا آئے طالب علم کو مسجد میں کتب بینی کی اجازت ہے جبکہ نمازیوں کا حرج نہ ہو اور اخراج ریح کی حاجت نادر ہو تو اٹھ کر باہر چلا جائے ورنہ سب سے بہتر یہ علاج ہے کہ بہ نیت اعتکاف مسجد میں بیٹھے اور کتاب دیکھے جبکہ کتاب علم دین کی ہو یا اُن علوم کی جو علم دین کے آلہ ہیں اور یہ اسی نیت سے اُسے پڑھتا ہو جو شخص غیر معتکف کو اخراج ریح مسجد میں خلاف ادب نہیں جانتا غلطی پر ہے اُسے سمجھا دیا جائے۔ یہ طریقہ اعتکاف کہ اوپر بیان ہوا اُسکے لئے ہو جس کی ریح میں وہ بو نہ ہو جس سے ہوائے مسجد پر اثر پڑے بعض لوگوں کی ریح میں خلقی بوئے شدید ہوتی ہے بعض کو بوجہ سوئے ہضم وغیرہا عارضی طور پر یہ بات ہوجاتی ہے ایسوں کو ایسے وقت میں مسجد میں بیٹھنا ہی جائز نہیں کہ بوئے بد سے مسجد کا بچانا واجب ہے وان الملئکۃ تتاذی بما یتاذی بہ بنوادم جس بات سے آدمیوں کو اذیت پہنچتی ہے اُس سے فرشتے بھی اذیت پاتے ہیں قالہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** منشی عبدالصبور صاحب ۲۹ صفر مظفر ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ ایک مسجد زید کے آباواجداد کی تعمیر ہے اور اسی بناپر زید اپنے کو متولی مسجد مذکور قرار دیتا ہے۔ یہ مسجد ویران رہتی تھی متولی ضروریات واقعی کا خبرگیراں نہیں ہوتا تھا اہل محلہ نے مرمت شکست ریخت کے واسطے متولی سے کہا کچھ بندوبست نہیں کیا تو اہل محلہ نے تعمیر شروع کرادی مسجد میں نماز وجماعت ہونے لگی تعمیر ناتمام تھی کہ متولی نے روکا کہ جب ہم کو مقدرت ہوگی خود بنوادیں گے تعمیر ناتمام رہی اس

مسجد میں کنواں بھی نہیں متصل شارع عام کے کوئیں سے کہ ہر کس ناکس پانی بھرتا ہے مسجد میں پانی آتا ہے ہنود کی بے احتیاطی دیکھ کر اب اہل محلہ کا قصد ہے کہ مسجد میں ہی کنواں تعمیر ہوجائے اور ایک حجرہ بھی سکونت جاروب کش ومؤذن کے واسطے تعمیر ہوجائے مگر متولی مانع ہوتا ہے کہ اور کوئی نہ بنوائے جب ہم کو استطاعت ہوگی خود بنوا دینگے ایسی حالت میں تولیت تعمیر کا حق متولی کو شرعاً حاصل ہے یا نہیں اور تعمیر سابق بدون اجازت متولی جائز ہوئی یا نہیں اور ممانعت متولی باطل تھی یا صحیح اب بدون اجازت اہل محلہ تعمیر کراسکتے ہیں یا نہیں اور متولی مذکور پابند صوم وصلوٰۃ بھی نہیں ہے اور تعمیر ضروریات میں مانع ومزاحم ہوتا ہے شرعاً متولی رہ سکتا ہے یا تولیت سے معزول ہوسکتا ہے بینوا توجروا۔

**الجواب** صورت مستفسرہ میں واقعی متولی کو بھی ہرگز حق نہ تھا کہ تعمیر مسجد سے اہل محلہ کو روکتا نہ کہ یہ شخص جو صرف اس بنا پر کہ مسجد اُسکے بزرگوں کی تعمیر ہے اپنے آپکو متولی ٹھہراتا ہے۔ تعمیر سابق کہ مسلمانان اہل محلہ نے بے اجازت شخص مذکور کی ضرور جائز ہوئی کہ وہ باجازت قرآن عظیم ہے اللہ عزوجل کی اجازت کے بعد زید وعمرو کی اجازت وعدم اجازت کیا چیز ہے اللہ عزوجل فرماتا ہے انما یعمر مسٰجد اللّٰہ من اٰمن باللّٰہ والیوم الاٰخر واقام الصلوٰۃ واٰتی الزکوٰۃ ولم یخش الا اللّٰہ خدا کی مسجدیں وہی عمارت کرتے ہیں جو اللہ اور قیامت پر ایمان لاتے اور نماز برپا رکھتے اور زکوٰۃ دیتے اور اللہ کے سوا کسی سے نہیں ڈرتے۔ رسول اللہ صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم فرماتے ہیں من بنی للّٰہ مسجدا بنی اللّٰہ لہ بیتا فی الجنۃ جو اللہ کے لئے مسجد بنائے اللہ عزوجل اُس کے لئے جنت میں مکان تعمیر فرمائے۔ شخص مذکور کی ممانعت محض باطل ونامسموع تھی اب بھی اہل محلہ بے اُسکی اجازت کے تعمیر کرسکتے ہیں درمختار میں ہے اراد اھل المحلۃ نقض المسجد وبناءہ احکم من الاول ان البانی من اھل المحلۃ لھم ذٰلک والالا بزازیہ فتاوٰی امام قاضیخاں پھر ردالمحتار میں ہے لیس لورثتہ منعھم من نقضہ والزیادۃ فیہ ولاھل المحلۃ تحویل باب المسجد محیط امام سرخسی پھر فتاوٰی عالمگیری میں ہے رجل بنی مسجدا ثم مات فاراد اھل المسجد ان ینقضوہ ویزیدوا فیہ فلھم ذٰلک ولیس لورثۃ المیت منعھم شخص مذکور جبکہ ضروریات مسجد کا خبرگیراں نہیں ہوتا اور اہل محلہ کی درخواست پر بھی درستی مسجد کا کچھ بندوبست نہ کیا اور جب اہل محلہ نے تعمیر شروع کی اور مسجد میں نماز وجماعت ہونے لگی تو روکنے کو آموجود ہوا اور وہ روکنا بھی یوں نہیں کہ آپ تعمیر کرنا شروع کرتا بلکہ نرا وعدہ کہ ہم بنوا دینگے اور وعدہ بھی کیسا محض موہوم کہ جب ہمیں مقدرت ہوگی بنوائیں گے تو ان تمام واقعات سے صاف ظاہر ہے کہ شخص مذکور آبادی وعمارت مسجد میں خلل انداز ہے اور وہ ضرور مناع للخیر معتد اثیم میں داخل ہے آپ تعمیر نہ کرتا ہے نہ کرسکتا ہے کہ خود اپنی مقدرت سے انکار رکھتا ہے اور مسلمانوں نے جو تعمیر کی جس سے نماز وجماعت ہونے لگی اُسے روکتا ہے تو صاف ویرانی مسجد کا خواستگار اور ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللّٰہ ان یذکر فیھا اسمہ وسعٰی فی خرابھا کی وعید شدید کا سزاوار ہے۔ شخص مذکور کو اگر متولی فرض بھی کرلیں تو اور مسلمانان محلہ کی تعمیر میں اُسکی کوئی اہانت نہیں نہ ہرگز شرع مطہر میں متولی کو حق دیا گیا ہے کہ بوعدۂ موہومہ مقدرت آپ تعمیر کرنے کے لئے مسجد کو خراب رکھے اہل محلہ کو تعمیر سے روکے۔ فرض کیجئے اُسے مقدرت کبھی نہ ہوئی تو کیا ہمیشہ مسجد ویران رکھیں یا اُسے استطاعت دس برس یا دس مہینے یا دس دن ہی بعد ہوگی تو کونسی شریعت نے فرض کیا ہے کہ اُسکی مقدرت کا انتظار کرو اور اتنی مدت مسجد خراب رکھو۔ جو شخص دعوٰی کرتا ہے کہ بسبب وعدہ اور لوگوں کو اُس کے طیار کرانے کا انتظار کرنا ہوگا اگر اپنی ہوائے نفس کا حکم دیتا ہے تو مسلمانوں پر اُس کا اتباع نہیں اور اگر اسے شرع مطہر کا حکم ٹھہراتا ہے تو صراحۃً شریعت غرا پر افترا کرتا ہے شریعت محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں کہیں نہیں کہ ایسے مہمل وعدوں کا انتظار مسلمانوں کو کرنا ہوگا انتظار انتظار

میں مسجد کو خراب رکھنا ہوگا مسجد متولی یا اُسکے بزرگوں کی ملک نہیں قال اللہ تعالٰی وان المسٰجد للہ فرضی یا واقعی متولی کو کیا حق حاصل ہے کہ مسلمانوں کو اپنے وعدۂ فردا کے انتظار پر مجبور کرے اور تاتریاق از عراق کے لئے مسجد کو خراب رکھے ایسے انتظار کا فتوٰی دینا صریح جہالت و ضلالت ہے خصوصاً جبکہ مسلمان آنکھوں دیکھ چکے کہ وہ ضروریات مسجد کی خبرگیری نہیں کرتا اور باوصف درخواست اُس نے کچھ پرواہ نہ کی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لایلدغ المؤمن من جحر واحد مرتین اور اگر بفرض باطل تسلیم بھی کرلیں کہ اوروں کی تعمیر میں بخیال عوام اسکی کوئی اہانت ہے تو بیت اللہ کی اہانت و خرابی سے اُسکی یہ نفسانی اہانت آسان تر ہے۔ بھلا متولی تو متولی، علمائے کرام تصریح فرماتے ہیں کہ اگر خود اصل بانی مسجد اور اہل محلہ میں دربارۂ امام و مؤذن نزاع ہو اور جسے اہل محلہ چاہیں وہ زیادہ مناسب ہو تو اصل بانی کے اختیار پر اہل محلہ ہی کے اختیار کو ترجیح دیجائے گی اشباہ والنظائر میں ہے ان تنازعوا فی نصب الامام والمؤذن مع اھل المحلۃ ان کان ما اختارہ اھل المحلۃ اولٰی من الذی اختارہ البانی فما اختارہ اھل المحلۃ اولٰی جب اصل واقف پر اہل محلہ کو صرف اس وجہ سے کہ ان کا پسند کردہ زیادہ مناسب ہے شرع مطہر نے ترجیح عطا فرمائی تو یہاں کہ آبادی و ویرانی کا اختلاف ہے اور شخص مذکور خود واقف بھی نہیں اور خود عمارت کرتا بھی نہیں کرے وعدہ ہی پر ٹالتا ہے اور وہ وعدہ بھی ایک غیبی بات پر موقوف کہ خدا جانے ہوئی یا نہ ہوئی کیونکر اہل محلہ کی کارروائی کے آگے جو سراسر نافع مسجد ہے کوئی چیز ٹھہر سکتی ہے۔ اور جب اُس ترجیح اہل محلہ میں خود واقف کی اہانت نہ تھی یا فرضاً ہو تو شرع مطہر نے اصلاً اس پر لحاظ نہ فرمایا اور محض ایک انسب بات کے لئے اہل محلہ ہی کو ترجیح بخشی تو یہاں اس غیر واقف کی اہانت کیا ہوگی یا ہو تو اُس پر شرع کیا لحاظ فرمائے گی ایسے بیہودہ مخیلات کو مدار فتوٰی قرار دینا سخت عامیانہ سفاہت ہے جس کے لئے شرع الٰہی میں اصلاً اصل نہیں۔ معہذا ظاہر ہے کہ اہل محلہ کا مقصود آبادی مسجد ہے نہ اُس شخص کی اہانت ولہذا پہلے خود اُسی سے درخواست کی جب اُس نے کان نہ رکھا مجبوراً نہ خود عمارت شروع کی تو اہل محلہ کی یہ غرض ٹھہرا لینی کہ شخص مذکور کو ذلت پہنچے کس قدر شدید سوئے ظن و جہالت ہے کیا وہ اس قول رسول اللہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان اللہ لاینظر الی صورکم واموالکم ولکن ینظر الی قلوبکم واعمالکم کے مستحق نہیں کیا صحیح حدیث میں ارشاد رسول اللہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم ایاکم والظن فان الظن اکذب الحدیث کا مخالف فاسق نہیں؟ ضرور ہے۔ اور شخص مذکور جبکہ تعمیر ضروریات کا مانع و مزاحم ہے تو بدخواہی مسجد کے سبب اگر متولی بھی ہوتا اُسکا معزول کرنا واجب تھا نہ کہ فقط اولاد بانی سے ہونا کہ ہرگز موجب تولیت نہیں کما لایخفٰی واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از میرٹھ کوٹھی اتانش غیر نگر دروازہ مرسلہ ولایت اللہ خاں ۲ جمادی الاولٰی ۱۳۲۲ھ

کچھ لوگ کہتے ہیں کہ حضرت صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے وقت میں مسجدوں کے اوپر مینار اور برج نہیں تھے اب کیونکر بنائے جاتے ہیں؟

**الجواب** واقعی زمانہ اقدس حضور سرور عالم صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں مساجد کے لئے برج کنگرے اور اسطرح کے منارے جن کو لوگ مینار کہتے ہیں ہرگز نہ تھے بلکہ زمانۂ اقدس میں پکے ستون نہ پکی چھت نہ پکا فرش نہ گچکاری یہ امور اصلاً نہ تھے کما فی صحیح البخاری فی ذکر مسجدہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم بلکہ حدیث میں ہے ابنوا المساجد واتخذوھا جما مسجدیں بناؤ اور انھیں بے کنگرہ رکھو رواہ ابوبکر بن ابی شیبۃ والبیھقی فی السنن عن انس رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم دوسری حدیث ہے ابنوا مساجدکم جما وابنوا مدائنکم مشرفۃ اپنی مسجدیں مُنڈی بناؤ اور اپنے شہر کنگرہ دار رواہ ابن ابی شیبۃ عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما عن النبی صلے اللہ

تعالی علیہ وسلم مگر تغیر زمانہ سے جبکہ قلوب عوام تعظیم باطن پر تنبہ کے لئے تعظیم ظاہر کے محتاج ہوگئے اس قسم کے امور علما و عامہ مسلمین نے مستحسن رکھے اسی قبیل سے ہے قرآن عظیم پر سونا چڑھانا کہ صدر اول میں نہ تھا اور اب بہ نیت تعظیم و احترام قرآن مجید مستحب ہے یونہی مسجد میں گچکاری اور سونے کا کام و ما رأہ المسلمون حسنا فھو عند اللہ حسن درمختار میں ہے جاز تحلیۃ المصحف لما فیہ من تعظیمہ کما فی نقش المسجد تبیین الحقائق میں ہے لایکرہ نقش المسجد بالجص وماء الذھب عالمگیری میں ہے لاباس بنقش المسجد بالجص والساج وماء الذھب والصرف الی الفقراء افضل کذا فی السراجیۃ وعلیہ الفتوی کذا فی المضمرات وھکذا فی المحیط اور ان میں ایک منفعت یہ بھی ہے کہ مسافر یا ناواقف منارے کنگرے دور سے دیکھ کر پہچان لیگا کہ یہاں مسجد ہے تو اسمیں مسجد کے طرف مسلمانوں کو ارشاد و ہدایت اور امر دین میں اُن کی امداد و اعانت ہے اور اللہ عزوجل فرماتا ہے تعاونوا علے البر والتقوی تیسری منفعت جلیلہ یہ ہے کہ یہاں کفار کی کثرت ہے اگر مسجدیں سادی گھروں کی طرح ہوں تو ممکن ہے کہ ہمسایہ کے ہنود بعض مساجد پر گھر اور مملوک ہونے کا دعوی کردیں اور جھوٹی گواہیوں سے جیت لیں بخلاف اس صورت کے کہ یہ ہئیات خود بتلائے گی کہ یہ مسجد ہے تو اسمیں مسجد کی حفاظت اور اعدا سے اُسکی صیانت ہے وباللہ التوفیق واللہ تعالی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

**مسئلہ** از ملک بنگالہ ضلع نواکھالی ڈاک خانہ قاضی ہاٹ متصل بختیار منشی کے بازار مرسلہ مولوی عبدالعلی صاحب ۱۲ جمادی الآخرہ ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر کوئی ہندو مشرک زمیندار نے اپنی زمین میں نماز پنجگانہ وجمعہ کے لئے ایک مسجد بنادیوے یا مسلمان کی بنائی ہوئی مسجد کو درست یا پختہ کردے یا از روئے حیلہ کے دوسو یا چارسو کسی شخص کو مسجد بنوانے کی نیت سے دیوے وہ شخص زر دادہ سے مسجد بنادے شرعا اسمیں نماز پڑھنا درست ہوگا یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** اگر اس نے مسجد بنوانے کی صرف نیت سے مسلمان کو روپیہ دیا یا روپیہ دیتے وقت صراحۃً کہہ بھی دیا کہ اس سے مسجد بنوادو مسلمان نے ایسا ہی کیا تو وہ مسجد ضرور مسجد ہوگئی اور اسمیں نماز پڑھنی درست ہے لانہ انما یکون اذنا للمسلم بشراء الآلات للمسجد بمالہ ویجیر دھذا الایصیر وکیلا وان فرض التوکیل فحیث لم یعین جنس المشتری لایقع الشراء الا للمسلم لان الجھالۃ الفاحشۃ تبطل الوکالۃ فی الدر المختار الاصل انھا ای الوکالۃ ان جھلت جھالۃ فاحشۃ وھی جھالۃ الجنس کدابۃ بطلت اھ ومعلوم ان الشراء متی وجد نفاذا علے المشتری نفذ علیہ فعلی کل کانت الآلات ملک المسلم وقد جعلھا مسجدا فصح یونہی مسجد قدیم کی درستی و مرمت اگر کافر کرے تو اُسکی مسجدیت میں نقصان نہ آئے گا لان المسجد اذا تم مسجدا لایعود غیر مسجد ابدا اسیطرح کچی مسجد کو اگر پکی کرادے فرش اور دیواریں پختہ بنوادے جب بھی اس کی مسجدیت میں حرج نہیں اور اُسمیں نماز درست ہے کہ یہ دیواریں اگرچہ ملک کافر رہیں گی کہ وہ مسجد کے لئے وقف کرنے کا اہل نہیں مگر دیواریں حقیقت مسجد میں داخل نہیں حتی لو لم تکن اور فعت لم یتطرق الی المسجد خلل الاتری ان المسجد الحرام لاجدران فیہ اصلا وان بناء الکعبۃ لو رفع کما وقع فی زمن سیدنا عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ تعالی عنہما لصحۃ الصلاۃ الیھا کما نصوا علیہ یونہی مسالہ کہ فرش پختہ کرنے کو ڈالا چٹائی کی طرح ایک شئے زائد ہے اور جواز نماز یوں کہ اگرچہ وہ مسالہ ملک کافر پر رہے گا مگر اُس پر نماز اُسکے اذن سے ہے فکان کالصلاۃ فی ارض الکافر باذنہ بل اولی ہاں ایسی چیز کا قبول کرنا مسلمانوں کو نہ چاہئے کہ مسجد کو ملک کافر سے آلودہ کرنا ہے وقد قال رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وسلم انا لانستعین بمشرک اور اس میں یہ بھی قباحت ہے کہ جب وہ فرش ملک کافر پر

باقی ہے تو اگر کسی وقت وہ یا اُسکے بعد اس کا وارث اُس پر نماز سے منع کردے تو نماز ناجائز ہوجائے گی جبتک فرش کھود کر زمین صاف نہ کرلیں یہی پہلی صورت کہ مشرک اپنی زمین میں مسجد بنوادے اگر مشرک نے وہ زمین کسی مسلمان کو ہبہ کردی اور مسلمان نے مسجد بنوائی تو جائز ہے اور اُس میں نماز مسجد میں نماز مسجد میں نماز ہے اور اگر بے تملیک مسلم اپنی ہی ملک رکھ کر مسجد بنوائی تو وہ مسجد شرعاً مسجد نہ ہوئی لان الکافر لیس اھل وقف المسجد فی جواھر الاخلاطی جعل ذمی دارہ مسجد اللمسلمین وبناہ کما بنی المسلمون واذن لھم بالصلاۃ فیہ فصلوا فیہ ثم مات یصیر میراثا لورثتہ وھذا اقول الکل اُسمیں نماز ایک کافر کے گھر میں نماز ہے جس پر نماز مسجد کا ہرگز ثواب نہیں مگر جبکہ اُسکے اذن سے ہے نماز درست ہے اگر منع کردیگا تو اب اجازت نہ رہے گی اور زمین غصب میں نماز کی طرح مکروہ ہوگی للتصرف فی ملک الغیر بغیر اذنہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از کانپور مرسلہ مولوی عبید اللہ صاحب

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک عورت مسماۃ ہندہ نے اپنے شوہر سے علٰحدگی اختیار کرکے کسب ناجائز اختیار کرلیا اور مال میں ہزار یا نسو کی تجارت بھی کرتی رہی چنانچہ اس نے اسی مال سے چند دن میں متعدد مکان وغیرہ بھی خرید کئے اور وہ مال اسکے پاس کچھ بطور حلال حاصل ہوا تھا اور کچھ بطور حرام لیکن یہ امر کہ مال حلال کسقدر تھا اور مال حرام کس قدر کچھ معلوم نہیں خلاصہ یہ کہ وہ مال اسکے پاس مخلوط تھا۔ اسکے بعد اس مال کی وارث اس کی ماں بنی۔ ہندہ کی ماں نے محض اپنی رائے سے ایک مسجد کی تعمیر کی اب اس مسجد میں لوگ نماز پڑھنے سے پرہیز کرتے ہیں پس یہ فرمایا جائے کہ ایسی مسجد کو حکم مسجد کا دیں گے یا نہیں اور یہ وقف شرعاً صحیح ہے یا نہیں اور یہ بھی ارشاد ہو کہ مال مخلوط وراثۃ اگر شخص کو نہ ملا ہو بلکہ خود اسکے پاس مخلوط اپنا ذاتی ہو جیسا آج زمانے میں بکثرت لوگوں کے پاس ہے اگر ایسے مال سے مسجد بنوائی جائے تو کیا حکم ہے بینوا توجروا۔

**الجواب** مال مخلوط کہ مورث وجوہ مختلفہ سے جمع کرے اور وارث کو اُسکی کچھ تفصیل کا پتہ نہیں چل سکا کہ کتنا حلال ہے کتنا حرام ہے جو حرام ہے کس کس سے لیا ہے تو امر مجہول کا مطالبہ اُس سے نہیں ہوسکتا ایسی ہی جگہ ہمارے علماء نے فرمایا ہے کہ الحرمۃ لا تتعدی بیان المسئلۃ فی الدر المختار ورد المحتار وغیرھما من الاسفار تو مسجد مذکور ضرور مسجد ہے اور اسکا وقف صحیح اور اُسمیں نماز جائز۔ اور اگر خود اپنا روپیہ مخلوط بلکہ حرام ہو اور اُس سے مسجد یوں بنائے کہ زمین وخشت وغیرہا آلات کی خریداری میں زر حرام پر عقد ونقد جمع نہ ہو تو مذہب امام کرخی پر کہ اب وہی مفتی بہ ہے ان خریدی ہوئی اشیاء میں خباثت اثر نہ کرے گی بل استحسن فی الطریقۃ المحمدیۃ الافتاء بما اوسع من ھذا وھوان الخبث لایسری فی الابدال مطلقا اذا کان ذٰلک فیما لایتعین فی البیع کالدراھم والدنانیر حرام پر عقد کے یہ معنی کہ زر حرام دکھا کر کہے اس کے عوض فلاں شے دیدے اور نقد کے یہ معنی کہ پھر زر حرام ہی اُسکے معاوضہ میں دے اور اگر مطلقاً بغیر روپیہ دکھلائے کوئی چیز خریدے اور پھر زر حرام عوض میں دیا تو یہ دینا اگرچہ اسے حرام تھا لانہ فیہ باداءہ الی من کان لہ وان لم یبق ھو ولا وارثہ اولم یعرف فالتصدق وھذا اعدل عنھما فلا یجوز بلکہ بائع کو بھی لینا حرام تھا جبکہ اُسے معلوم ہو کہ یہ روپیہ عین حرام اور اسکے پاس بلا ملک ہے جیسے غصب ورشوت واجرتِ زنا وغیرہ کا روپیہ مگر جبکہ حرام پر عقد نہ ہوا فرد مطلق پر ہوا خریدی ہوئی شے میں خبث نہ آیا یوہیں اگر زر حرام دکھا کر کہا اسکے عوض فلاں شے دیدے جب اس نے دی اس نے وہ روپیہ ثمن میں نہ دیا بلکہ زر حلال دیا تو اب

اگرچہ عقد حرام پر ہوا مگر نقد اُس کا نہ ہوا ان دونوں صورتوں میں مذہب مفتی بہ پر ابدال یعنی خریدی ہوئی چیزیں حلال رہتی ہیں اور ظاہر ہے کہ یہاں عام خریداریاں اُسی صورت اولٰی پر ہوتی ہیں کہ حرام پر عقد نہیں ہوتا اور اگر بالفرض بعض آلات پر اتفاقاً ایسا ہوا ہو تو اسکا حال معلوم نہیں وقد قال فی الاصل بہ ناخذ مالم نعرف شیأ حراما بعینہ تو ایسی مساجد کی مسجدیت اور ان میں نماز کی صحت میں شک نہیں وقد فصلنا المسألۃ فی فتاوٰنا واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر کہنہ ۲۳ محرم شریف ۱۳۲۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ چھوٹی مسجد کو مسلمانوں نے بڑھایا جو زمین اندر آئی اُسمیں ایک محراب ہوتی ہے کسی حساب سے پانچ در نہیں ہوسکتے نہ تو زمین زیادہ ہے کہ دو در بن کر پانچ ہوجائیں نہ اتنا روپیہ کہ سامنے کی محرابیں توڑ کر اس زمین کو شامل کرکے تین در بنائے جائیں اب اگر ایک در طیار ہوجائے اور سب مل کر چار در ہوجائیں تو کسی طرح کا نماز میں فتور آئیگا یا نہیں شرع شریف نے کیا اجازت دی ہے۔ بینوا توجروا

**الجواب** اتنا ضرور ہے کہ طاق عدد اللہ عزوجل کو محبوب ہے ان اللہ وتر یحب الوتر اور یہاں عام مسلمانوں میں مسجد کے در طاق ہی رکھنے کا رواج ہے وقد نص العلماء ان الخروج عن العادۃ شہرۃ ومکروہ تو جہاں تک ممکن ہو مخالفت عادت مسلمین سے احتراز کریں اور ناممکن ہو تو کوئی حرج اور نماز میں تو کسی طرح دروں کے طاق یا جفت ہونے سے کوئی فضیلت یا فتور اصلاً نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۴ صفر ۱۳۲۳ھ مرسلہ عنایت حسین

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک موضع میں ایک مسجد چھوٹی ہے اور ایک جانب اس کے قبرستان ہے دو جانب تالاب ہے اور ایک جانب راستہ ہے اور مرمت طلب ہے ایک شخص یہ چاہتا ہے کہ میں ایک مسجد بناؤں مگر شرط یہ ہے کہ اس مسجد سے بڑی ہو اور اُس میں حجرہ وغیرہ اور وہیں چاہ بھی ہو اور پیش امام اور مؤذن کے واسطے بھی انتظام جائداد سے کردیا جائے اور یہ جو مسجد ہے اُسکے آس پاس بڑھانے کی گنجائش نہیں ہے اگر دوسری مسجد اس موضع میں تعمیر ہوئی تو یہ مسجد ویران ہوجائیگی اس میں کوئی نمازی نماز کے واسطے نہیں آئیگا اس وجہ سے کہ اس مسجد میں کوئی امام نہیں ہے اور نمازی بھی ایسے نہیں کہ اس میں امامت کرکے جماعت کرلیں ایسی حالت میں مسجد تعمیر کرنا چاہئے یا نہیں اور یہ مسجد شہید کرکے اینٹ وغیرہ اس مسجد کی اُس مسجد میں لگائیں یا کیا کریں۔

**الجواب** مسجد بنانا باعث اجر عظیم ہے جسطرح ممکن ہو کوشش کیجائے وہ مسجد بھی آباد رہے اور یہ بھی آباد ہو ثواب لینا چاہتا ہے تو اُسکے لئے بھی امام مقرر کرے اگر کسی طرح یہ ممکن ہو بلکہ معلوم ہو کہ اس مسجد کا بننا اُسے ویران کردے گا تو ہرگز نہ بنائے کہ مسجد کا ویران کرنا حرام قطعی ہے اور اُسے شہید کرنا حرام قطعی اور آباد مسجد کی اینٹ وغیرہ دوسری مسجد میں لگادینا حرام قطعی قال اللہ تعالٰی ومن اظلم ممن منع مسجد اللہ ان یذکر فیھا اسمہ وسعی فی خرابھا واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بدایون ۲۰ صفر ۱۳۲۳ھ

زید نے قبرستان قدیم اہل اسلام کو پاٹ کر اُن قبروں کی چھت پر مسجد بنانا اور اُسکو ایک مسجد قدیم کے صحن میں داخل کرنے کا قصد کیا ہے

اور دروازہ قدیم مسجد کو بھی پاٹ کر اسکے نیچے دکان یا حجرہ بنانا اور چھت کو مسجد کرنا چاہتا ہے ایا شرعاً زید کو یہ منصب ہے اور یہ سقف فوق مسجد ہوجائے گی اور مصلی کو ثواب مسجد ملیگا یا نہیں۔ بینوا توجروا عند اللہ تعالٰی

**الجواب** دروازہ پاٹ کر اُسکے نیچے دکان بنانا ہرگز جائز نہیں علمگیری میں ہے قیم المسجد لایجوز لہ ان یبنی حوانیت فی حد المسجد اوفی فنائہ اور حجرہ بنانے کی اجازت ہے جبکہ زمین مسجد سے اُسمیں کچھ نہ لیا جائے نہ مسجد پر راہ وغیرہ کسی امر کی تنگی لازم آئے اور یہ تغیر دروازہ کرنے والے خود اہل محلہ ہوں یا اُن کے اذن سے ہو فتاوٰی امام قاضی خاں میں ہے لاھل المحلۃ تحویل باب المسجد اور اس صورت میں حجرہ کی چھت مسجد ہوجائے گی جبکہ برضائے اہل محلہ ہے خلاصہ میں ہے ارض وقف علی مسجد والارض بجنب ذٰلک المسجد وارادوا ان یزیدوا فی المسجد شیئا من الارض جاز الخ فتاوٰی کبرٰی پھر جامع المضمرات شرح قدوری پھر فتاوٰی ہندیہ میں ہے مسجد اراد اھلہ ان یجعلوا الرحبۃ مسجدا اوان یحولوا الباب عن موضعہ فلھم ذٰلک فان اختلفوا نظر ایھم اکثروا فضل فلھم ذٰلک اھ بتلخیص اور اُس کے نیچے حجرہ ہونا کچھ منافی مسجدیت سقف نہ ہوگا قول بحر شق ط کونہ مسجدا ان یکون سفلہ وعلوہ مسجدا یہاں وارد نہ ہوگا کہ اُس سے مراد یہ ہے کہ جمیع جہات میں حقوق مالکانہ عباد سے منقطع ہو مصالح مسجد توالع مسجد ہیں خود بحر میں تتمہ عبارت مذکورہ یہ ہے لینقطع حق العبد عنہ لقولہ تعالٰی وان المسجد للہ بخلاف ما اذا کان السرداب والعلو موقوفا لمصالح المسجد کسرداب بیت المقدس ھذا ھو ظاھر الروایۃ ہدایہ میں ہے من جعل مسجدا تحتہ سرداب او فوقہ بیت وجعل باب المسجد الی الطریق وعزلہ عن ملکہ فلہ ان یبیعہ وان مات یورث عنہ لانہ لم یخلص للہ تعالٰی لبقاء حق العبد متعلقا بہ ولو کان السرداب لمصالح المسجد جاز ہاں اگر زید بطور خود یہ کارروائی بے رضائے اہل محلہ کرے تو وہ چھت مسجد نہ ہوجائے گی اور اُسمیں نماز اگرچہ جائز ہے مگر اُس پر نماز مسجد کا ثواب نہ ہوگا علمگیریہ میں ہے متولی مسجد جعل منزلا موقوفا علی المسجد مسجدا وصلی الناس فیہ سنین ثم ترک الناس الصلٰوۃ فیہ فاعید منزلا مستغلا جاز لانہ لم یصح جعل المتولی ایاہ مسجدا کذا فی الواقعات الحسامیۃ رہا مسلمانوں کا قبرستان قدیم کہ وہ ضرور دفن موتٰے کے لئے موقوف ہوتا ہے اُسمیں دو صورتیں ہیں اگر وہ قبرستان ہنوز قابل کار ہو کہ اُسمیں دفن اموات کو جگہ بھی ہے اور کسی اور وجہ کے باعث اُس سے استغنا بھی نہ ہوگیا نہ داخل حدود شہر ہونے کے سبب اُسمیں دفن کی ممانعت انگریزی طور پر ہوگئی جب تو اُسے پاٹ کر دفن سے روک دینا سرے سے ناجائز و حرام ہے کہ یہ ابطال غرض وقف ہے اور وہ اصلا روا نہیں علمگیریہ میں ہے لایجوز تغییر الوقف فتح القدیر میں ہے الواجب ابقاء الوقف علٰی ما کان علیہ اور اگر وہ قابل کار نہ رہا یا اُس سے استغنا ہوگیا یا وہاں دفن کی ممانعت ہوگئی جس کے سبب اب وہ اس کام میں صرف نہیں ہوسکتا یا مسجد قدیم لب مقبرہ واقع ہے یہ بیرون حدود مقبرہ ستون قائم کر کے اوپر کافی بلندی پر پاٹ کر چھت کو صحن مسجد سابق سے ملا کر مسجد کر دینا چاہتا ہے اس طرح کہ زمین مقبرہ نہ رُکے نہ اُسمیں دفن موتی کرنے اور اُس کی غرض سے لوگوں کے آنے جانے کی راہ رکے نہ اس چھت کے ستون قبور مسلمین پر واقع ہوں بلکہ حدود مقبرہ سے باہر ہوں تو اسمیں حرج نہیں جبکہ وہ زمین جس میں ستون قائم کئے گئے متعلق مسجد ہو اور کارروائی اہل محلہ کی یا اُن کے اذن سے ہو یا وہ زمین اس بانی سقف یا کسی دوسرے مسلمان کی ملک ہو اور مالک اُسے ہر کام کے لئے وقف کر دے یا وہ زمین افتادہ بیت المال کی ہو اور اُسمیں اس کارروائی سے مسلمانوں کے راستے وغیرہ کو ضرر نہ ہو کہ ان حالتوں میں اسنے کوئی بیجا تصرف

نہ کیا نہ وقف کو روکا نہ اُس کی زمین کو کسی دوسرے کام میں صرف کیا صرف بالائی ہوا میں کہ نہ موقوف تھی نہ مملوک ایک تصرف غیر مضر نفع مسلمین کیلئے کیا عالمگیریہ میں ہے ذکر فی المنتقی عن محمد رحمہ اللہ تعالٰی فی الطریق الواسع بنی فیہ اھل المحلۃ مسجدا وذٰلک لایضر بالطریق فمنعھم رجل فلا باس ان یبنوا کذا فی الحاوی خزانۃ المفتین میں ہے قوم بنوا مسجدا واحتاجوا الی مکان لیسع المسجد واخذوا من الطریق وادخلوہ فی المسجد ان کان یضر باصحاب الطریق لایجوز وان کان لایضر بھم رجوت ان لایکون بہ باس کذا فی المضمرات وھو المختار نیز ہندیہ میں حق عام کی شے پاٹ کر اُس پر مسجد اسطرح بنانے کا جس سے اُن حقوق کو ضرر نہ پہنچے جزئیہ یہ ہے فی نوادر ھشام سألت محمد بن الحسن عن نھر قریۃ کثیرۃ الاھل لایحصی عددھم وھو نھر قناۃ او نھر واد لھم خاصۃ وارادقوم ان یعمروا بعض ھذا النھر ویبنوا علیہ مسجدا ولایضر ذٰلک بالنھر ولا یتعرض لھم احد من اھل النھر قال محمد رحمہ اللہ تعالٰی یسعھم ان یبنوا ذٰلک المسجد للعامۃ او المحلۃ کذا فی المحیط اور یہیں سے ظاہر ہوگیا کہ وہ سقف بھی جلد ہو جائے گی اور اُسمیں نمازی کو ثواب مسجد ملیگا اور اُس کے نیچے قبریں ہونا اس بنا پر کہ ہمارے علماء نے قبروں کے سطح بالائی کو حق میت لکھا ہے فی العلمگیریۃ عن القنیۃ قال علاء الترجمانی یأثم بوطئ القبور لان سقف القبر حق المیت اور مسجد کا جمیع جہات میں حقوق العباد سے منقطع ہونا لازم ہے کما تقدم ہرگز مانع مسجدیت نہ ہوگا کہ اس حق سے مراد کسی کی ملک یا وہ حق مالکانہ ہے جس کے سبب وہ اس مسجد میں تصرف سے مانع آسکے کہ جب ایسا ہوگا تو وہ خالص لوجہ اللہ نہ ہوئی اور مسجد کا خالص لوجہ اللہ ہونا ضرور ہے ولہذا فتح القدیر میں عبارت مذکورہ ہدایہ کی شرح میں فرمایا المسجد خالص للہ سبحٰنہ لیس لاحد فیہ حق وھو منتف فیما ذکر اما اذا کان السفل مسجدا فان لصاحب العلو حقا فی السفل حتی یمنع صاحبہ ان ینقب فیہ کوۃ اویتد فیہ وتدا واما اذا کان العلو مسجدا فلان ارض العلو ملک لصاحب السفل بخلاف ما اذا کان السرداب او العلو موقوفا لصالح المسجد فانہ یجوز اذ لاملک فیہ لاحد اھ مختصرا مطلقا حق العبد کا تعلق اگر مانع مسجدیت ہو تو کوئی مسجد مسجد نہ ہو سکے کہ ہر مسجد میں ادائے نماز واعتکاف وغیرہ عام مسلمانوں یا خاص اس کے اہل کا بخصوصیت زائدہ حق ہے جس کے باعث وہ بحال تنگی اوروں کو اپنی مسجد محلہ میں نماز سے منع کر سکتے ہیں عالمگیریہ میں ہے اذا ضاق المسجد کان للمصلی ان یزعج القاعد عن موضعہ لیصلی فیہ وان کان مشتغلا بالذکر او الدرس او قراءۃ القراٰن او الاعتکاف وکذا لاھل المحلۃ ان یمنعوا من لیس منھم عن الصلاۃ فیہ اذا ضاق بھم المسجد کذا فی القنیۃ بلکہ حق میت کہ قبر و سقف قبر میں ہے اگر اُن حقوق عباد سے ہو جنکا تعلق خلوص لوجہ اللہ تعالٰی سے مانع ہو تو سرے سے مقبرہ موقوفہ ہی محال ہو جائے کہ مسجد کیطرح مقبرہ میں بھی محض خلوص وانقطاع جملہ حقوق عباد شرط ہے ولہذا بالاجماع مسجد کی طرح اُس میں بھی افراز شرط ہوا ہدایہ میں ہے وقف المشاع جائز عند ابی یوسف الا فی المسجد والمقبرۃ فانہ لایتم ایضا عند ابی یوسف لان بقاء الشرکۃ یمنع الخلوص للہ تعالٰی اھ مختصرا فتح القدیر میں ہے انما اتفقوا علی منع وقف المشاع مطلقا مسجدا ومقبرۃ لان الشیوع یمنع خلوص الحق للہ تعالٰی بلکہ میت تو کوئی حق مالکانہ نہیں رکھتا لان الموت ینافی الملک نہر عام کی طرح نہر خاص اہل محلہ کا جزئیہ گزرا کہ اس کے اوپر پاٹ کر مسجد بنا دینا جائز ہے جبکہ اُن کی نہر کو ضرر نہ پہنچے نہ وہ مانع آئیں تو اوپر مسجد ہے اور نیچے نہر بہتی ہے جس میں خاص قوم کا حق مالکانہ ہے مگر از انجا کہ ان کے حق میں کوئی تصرف نہ کیا نہ انھیں بالائے نہر اس پٹی ہوئی عمارت میں نماز سے ممانعت پہنچتی ہے کہ اُن کا حق نہر میں ہے نہ کہ ہوا میں وہ مسجد صحیح وجائز ہوگئی بلکہ حق مالکانہ درکنار خاص زمین مسجد جس پر عمارت بنا کر مسجد کی گئی اگر ملک غیر ہو

مگر اُسے حق مزاحمت اصلا نہ رہا ہو تو مذہب مفتی بہ پر وہ خالی عمارت بھی مسجد ہو جائے گی درمختار میں ہے بنی علی ارض ثم وقف البناء قصدا بدونھا ان الارض مملوکۃ لا یصح وقیل صح وعلیہ الفتوی وان موقوفۃ علی ما عین البناء لہ جاز تبعا اجماعا وان الارض لجھۃ اخری فمختلف فیہ والصحیح الصحۃ کما فی المنظومۃ المحبیۃ اھ باختصار ردالمحتار میں ہے قولہ والصحیح الصحۃ ای اذا کانت الارض محتکرۃ وعن ھذا قال فی انفع الوسائل انہ لو بنی فی الارض الموقوفۃ المستأجرۃ مسجدا انہ یجوز اھ ہذا ما عندی واللہ سبحنہ وتعالی اعلم۔

## مسئلہ

غرہ ربیع الآخر شریف ۱۳۱۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ مسمی عنایت اللہ نے حجرہ مسجد کی دیوار پر ایک دیوار بنا کر مکان بنالیا ہے اور اسی دیوار کو سائبان کرلیا ہے اور مسجد کی محراب اور دیوار سے ملا کر ایک پیل پایہ کھڑا کرکے خاص دیوار مسجد میں سوراخ کرکے ایک کڑی ڈال کر چھت بنائی اور پرنالہ مسجد کی دیوار سے ملا ہوا رکھا جس سے مسجد کا ضرر ہے اور ایک کھڑکی بھی اُس دیوار میں جو حجرہ پر بنائی گئی ہے واسطے آمد ورفت چھت حجرہ کے رکھی عنایت اللہ کو اس طریقہ سے مکان بنانا کیسا ہے بینوا توجروا۔

**الجواب** حرام حرام حرام سخت گناہ سخت کبیرہ۔ وہ شخص شرعا اشد سزا کا مستحق۔ اُس پر فرض ہے کہ حجرہ مسجد پر جو دیوار بنائی ہے ابھی ابھی ابھی فوراً فوراً ڈھادے مسمار کردے اور اس میں جو کچھ نقصان حجرہ مسجد یا دیوار حجرہ مسجد کو پہنچے اُسے اپنے داموں سے ویسا ہی بنوادے جیسا پہلے بنا ہوا تھا فان کل ضر ببناء یضمن بالقیمۃ ما خلا بناء الوقف فیومر باعادۃ کما کان فی الاشباہ والنظائر والدرالمختار دیوار مسجد میں جو سوراخ کیا ہے وہ سوراخ اس کے ایمان میں ہوگیا اس پر فرض قطعی ہے کہ اس ناپاک کڑی کو ابھی ابھی فوراً نکال لے اور دیوار مسجد کی ویسی ہی اصلاح کردے جیسی تھی اور اسکے سبب اس کی چھت گر پڑے اور گرانا ہی فرض ہے اور وہ ناپاک پرنالہ کہ دیوار مسجد سے ملا ہوا بلا استحقاق شرعی رکھا ہے اور اسمیں مسجد کا ضرر ہے لازم ہے کہ فوراً اُسے اکھیڑ دے اور بند کردے۔ اور حجرہ کی چھت پر آمد ورفت کا اُسے کوئی استحقاق نہیں۔ یہ ناپاک دیوار تو گرائی ہی جائے گی اگر اُسے ڈھا کر خاص اپنی زمین میں کوئی دیوار اُسکے متصل بنائے تو اُسے اصلا اختیار نہیں کہ حجرہ کی چھت پر آنے جانے کو اُسمیں کھڑکی رکھی۔ یہ سب اُسکی طرف سے ظلم اور سخت ظلم ہیں۔ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لیس لعرق ظالم حق عنایت اللہ اگر ان سب احکام شرعی کو فوراً مانے اور اپنے یہ سب ناپاک تصرفات فوراً ڈھادے مسمار کردے فبہا ورنہ مسلمانوں پر لازم ہے کہ اُسکی چارہ جوئی کریں اگر انہیں کمی یا دیر کرینگے تو وہاں کے سب مسلمان جو اس پر قادر تھے اور چارہ جوئی میں دیر لگائی عذاب شدید کے سزاوار ہوں گے والعیاذ باللہ تعالٰی واللہ تعالٰی اعلم۔

## مسئلہ

از ریاست رامپور مرسلہ شاہ مفتاح الاسلام صاحب پانی پتی ۹ شوال المکرم ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کبوتر بازی بٹیر بازی وغیرہا حرکات نامشروعہ مسجد میں کرنا اور کسی غیر کا کبوتر منار یا دیوار مسجد پر بیٹھ جائے اُسکے پکڑنے کے لئے اپنے کبوتر چھوڑ کر اور دانہ پانی صحن مسجد میں ڈال کر پکڑنا جائز ہے یا نہیں اور ایسی بے حرمتی مسجد سے فاعل ایسے فعل کے لئے اور نیز متولی و دیگر متعلقین مسجد کے واسطے جو اس امر سے مانع نہ ہوں اور سکوت کریں یا شرکت اسمیں کریں یا ان افعال سے رضامند ہوں پس ان کے لئے شارع علیہ الصلوۃ والسلام سے کوئی وعید ہے یا نہیں اور وہ سب گنہگار ہوتے ہیں یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** پرایا کبوتر پکڑنا حرام ہے اور اسکا فاعل فاسق وغاصب وظالم ہے بلکہ خالی کبوتر اڑانے والا کہ اوروں کے کبوتر

نہیں بکڑتا مگر اپنے کبوتر اڑانے کو ایسی بلند چھتوں پر چڑھتا ہے جس سے مسلمانوں کی بے پردگی ہوتی ہے یا اُن کے اڑانے کو کنکریاں پھینکتا ہے جن سے لوگوں کو مالی یا جسمانی ضرر پہنچتا ہے تو اُس کے لئے بھی شرع مطہر میں حکم ہے کہ اُسے نہایت سختی سے منع کیا جائے تعزیر دی جائے اس پر بھی نہ مانے تو احتساب شرعی کا عہدہ دار اُس کے کبوتر ذبح کرکے اُس کے سامنے پھینک دے درمختار میں ہے یکرہ امساک الحمامات ولوفی برجھا ان کان یضر بالناس بنظر اوجلب فان کان یطیرھا فوق السطح مطلعا علی عورات المسلمین ویکسر زجاجات الناس برمیہ تلک الحمامات عزر ومنع اشد المنع فان لم یمتنع ذبحھا المحتسب وصرح فی الوھبانیۃ بوجوب التعزیر وذبح الحمامات ولم یقیدہ بما مر ولعلہ اعتمد عادتھم **اقول** بلکہ اُن کا خالی اڑانا کہ نہ کسی کی بے پردگی ہو نہ کنکریوں سے نقصان خود کب ظلم شدید سے خالی ہے جبکہ رواج زمانہ کے طور پر ہو کہ کبوتروں کو اڑاتے ہیں اور ان کا دم بڑھانے کے لئے (جس میں اصلاً کوئی دینی یا دنیوی نفع نہیں فی صدی کا خیال کہ اگلے زمانہ میں تھا اب خواب وخیال وافسانہ ہوگیا ہے نہ ہرگز یہ ان جہال کا مقصود نہ کبھی اُن سے یہ کام کوئی لیتا ہے) محض بے فائدہ اپنے بیہودہ بے معنی شوق کے واسطے اُنھیں اترنے نہیں دیتے وہ تھک تھک کے نیچے گرتے ہیں یہ مار مار کر پھر اڑا دیتے ہیں صبح کا دانہ دیر تک کی محنت شاقہ پرواز سے ہضم ہوگیا بھوک سے بیتاب ہیں اور یہ غل مچا کر بانس دکھا کر آنے نہیں دیتے خالی معدے شہپر تھکے اور کسی طرح نیچے اترنے دم لینے دانہ پانی سے اوسان ٹھکانے کرنے کا حکم نہیں یہاں تک کہ گھنٹوں اور گھنٹوں سے پہروں اُنھیں اسی عذاب شدید میں رکھتے ہیں یہ خود کیا کم ظلم ہے اور ظلم بھی بے زبان بے گناہ جانور پر کہ آدمیوں کی ضرر رسانی سے کہیں سخت تر ہے کما سیاتی وکان ھذا انشاء اللہ تعالٰی ملحظ اطلاق العلامۃ ابن وھبان واللہ المستعان بے درد کو پرائی مصیبت نہیں معلوم ہوتی اپنے اوپر قیاس کرکے دیکھیں اگر کسی ظالم کے پالے پڑیں کہ وہ میدان میں ایک دائرہ کھینچ کر گھنٹوں اُن سے کاوا کاٹنے کو کہے یہ جب تھکیں پست ہو کر رکیں کوڑے سے خبر لے ان کا دم چڑھ جائے جان تھک جائے بھوک پیاس بیحد ستائے مگر وہ کوڑا لئے طیار ہے کہ رکنے نہیں دیتا اس وقت ان کو خبر ہو کہ ہم بے زبان جانور پر کیسا ظلم کرتے تھے۔ دنیا گزشتنی ہے یہاں احکام شرع جاری نہ ہونے سے خوش نہ ہوں ایک دن انصاف کا آنے والا ہے جس میں شاخدار بکری سے منڈی بکری کا حساب لیا جائے گا حالانکہ جانور غیر مکلف ہے تو تم مکلفین کہ تمھارے ہی لئے ثواب وعذاب وجنت وجہنم طیار ہوئے ہیں کس گھمنڈ میں ہو وہاں اگر نار سقر میں کاوا کاٹنا پڑا کہ وہاں جزاء وفاقاً ہے تو اُس وقت کیلئے طاقت مہیا کر رکھو رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں دخلت امرأۃ النار فی ھرۃ ربطتھا فلم تطعمھا ولم تدعھا تأکل من خشاش الارض فوجبت لھا النار بذلک ایک عورت جہنم میں گئی ایک بلی کے سبب کہ اُسے باندھ رکھا تھا نہ خود کھانا دیا نہ چھوڑا کہ زمین کا گرا پڑا جو جانور ملتا کھاتی اسوجہ سے اُس عورت کے لئے جہنم واجب ہوگئی رواہ البخاری عن ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما وجملۃ فوجبت من روایۃ الامام احمد عن جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالٰی عنہما اور جب کبوتر بازی بیرون مسجد اپنے گھر میں بھی حرام ہے تو مسجد میں کس درجہ اشد سخت تر حرام ہوگی۔ بادشاہ جبار قہار کی ایک نافرمانی اپنے گھر بیٹھکر کیجئے اور ایک نافرمانی خاص اسکے دربار میں کہ یہ نافرمانی کے علاوہ دربار کی توہین اور بادشاہ کو معاذ اللہ بے قدر سمجھنے پر دال ہے۔ اگر واقعی دل میں یہی ہو کہ مسجد کیا محل ادب ہے جس میں گناہ سے رکئے جب تو خالص کفر ہے ورنہ جرم پہلے سے اضعافاً مضاعفہ ہوجانے میں شک نہیں۔ وہ مسجد جس میں دنیا کی مباح باتیں کرنے کو بیٹھنا نیکیوں کو کھاتا ہے جیسے آگ لکڑی کو فتح القدیر میں ہے الکلام المباح فیہ مکروہ یاکل الحسنات **اشباہ** میں ہے انہ یاکل الحسنات کما تاکل النار الحطب امام ابوعبداللہ نسفی نے مدارک شریف

میں حدیث نقل کی کہ الحدیث فی المسجد یاکل الحسنات کما تاکل البھیمۃ الحشیش مسجد میں دنیا کی بات نیکیوں کو اسطرح کھاتی ہے جیسے چوپایہ گھاس کو۔ غمز العیون میں خزانۃ الفقہ سے ہے من تکلم فی المساجد بکلام الدنیا احبط اللہ تعالٰی عنہ عمل اربعین سنۃ جو مسجد میں دنیا کی بات کرے اللہ تعالٰی اُسکے چالیس برس کے عمل اکارت فرمادے اقول ومثلہ لایقال بالرأی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں سیکون فی اٰخر الزمان قوم یکون حدیثھم فی مساجدھم لیس للہ فیھم حاجۃ آخر زمانے میں کچھ لوگ ہوں گے کہ مسجد میں دنیا کی باتیں کریں گے اللہ عزوجل کو اُن لوگوں سے کچھ کام نہیں رواہ ابن حبان فی صحیحہ عن ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ حدیقہ ندیہ شرح طریقہ محمدیہ میں ہے کلام الدنیا اذا کان مباحا صدقا فی المساجد بلاضرورۃ داعیۃ الی ذٰلک کالمعتکف یتکلم فی حاجتہ اللازمۃ مکروہ کراھۃ تحریم ثم ذکر الحدیث وقال فی شرحہ لیس للہ تعالٰی فیھم حاجۃ ای لایرید بھم خیرا وانما ھم اھل الخیبۃ والحرمان والاھانۃ والخسران یعنی دنیا کی بات جبکہ فی نفسہٖ مباح اور سچی ہو مسجد میں بلاضرورت کرنی حرام ہے ضرورت ایسی جیسے معتکف اپنے حوائج ضروریہ کے لئے بات کرے پھر حدیث مذکور ذکر کرکے فرمایا معنی حدیث یہ ہیں کہ اللہ تعالٰی اُن کے ساتھ بھلائی کا ارادہ نہ کریگا اور وہ نامراد و محروم وزیاں کار اور اہانت وذلت کے سزاوار ہیں۔ اُسی میں ہے وروی ان مسجدا من المساجد ارتفع الی السماء شاکیا من اھلہ یتکلمون فیہ بکلام الدنیا فاستقبلتہ الملئکۃ وقالوا بعثنا بھلاکھم یعنی مروی ہوا کہ ایک مسجد اپنے رب کے حضور شکایت کرنے چلی کہ لوگ مجھ میں دنیا کی باتیں کرتے ہیں ملائکہ اُسے آتے ملے اور بولے ہم ان کے ہلاک کرنے کو بھیجے گئے ہیں اُسی میں ہے وروی ان الملئکۃ یشکون الی اللہ تعالٰی من نتن فم المغتابین والقائلین فی المساجد بکلام الدنیا یعنی روایت کیا گیا کہ جو لوگ غیبت کرتے ہیں (جو سخت حرام اور زنا سے بھی اشد ہے) اور جو لوگ مسجد میں دنیا کی باتیں کرتے ہیں اُن کے مونھ سے وہ گندی بدبو نکلتی ہے جس سے فرشتے اللہ عزوجل کے حضور اُن کی شکایت کرتے ہیں۔ سبحٰن اللہ جب مباح وجائز بات بلاضرورت شرعیہ کرنے کو مسجد میں بیٹھنے پر یہ آفتیں ہیں تو حرام وناجائز کام کرنے کا کیا حال ہوگا مسجد میں کسی چیز کا مول لینا بیچنا خرید وفروخت کی گفتگو کرنا ناجائز ہے مگر معتکف کو اپنی ضرورت کی چیز مول لینی وہ بھی جبکہ مبیع مسجد سے باہر ہی رہے مگر ایسی خفیف و نطیف وقلیل شے جس کے سبب نہ مسجد میں جگہ رکے نہ اُس کے ادب کے خلاف ہو اور اسی وقت اسے اپنے افطار یا سحری کے لئے درکار ہو استثنیتہ تفقھا لانہ ماذون لہ فی احضار ھذا قطعا ولایؤمر بالخروج للاکل والشرب اور تجارت کے لئے بیع وشرا کی معتکف کو بھی اجازت نہیں اشباہ میں ہے یمنع من البیع والشراء لغیر معتکف ویجوزلہ بقدر حاجتہ ان لم یحضر السلعۃ ردالمحتار میں ہے بشرط ان لایکون للتجارۃ بل یحتاجہ لنفسہ او عیالہ بدون احضار السلعۃ حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں جنبوا مساجدکم صبیانکم ومجانینکم وشراءکم وبیعکم وخصوماتکم ورفع اصواتکم اپنی مسجدوں کو بچاؤ اپنے ناسمجھ بچوں اور مجنونوں کے جانے اور خرید وفروخت اور جھگڑوں اور آواز بلند کرنے سے رواہ ابن ماجۃ عن مکحول عن واثلۃ وعبدالرزاق فی مصنفہ عن مکحول عن معاذ بن جبل رضی اللہ تعالٰی عنہما رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں اذا رأیتم من یبیع او یبتاع فی المسجد فقولوا لا اربح اللہ تجارتک واذا رأیتم من ینشد ضالۃ فی المسجد فقولوا لا ردّاللہ علیک جب تم کسی کو مسجد میں کچھ بیچتے یا مول لیتے دیکھو تو اُس سے کہو اللہ تیری تجارت میں نفع نہ دے اور جب کسی کو دیکھو کہ اپنی کوئی گم شدہ چیز مسجد میں لوگوں سے پوچھتا ہے تو اُس سے کہو اللہ تجھے تیری چیز نہ ملائے رواہ الترمذی وقال حسن صحیح والنسائی وابن خزیمۃ والحاکم بسند صحیح عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ دوسری صحیح روایت میں ہے ارشاد فرمایا اُس سے کہو لاردھا اللہ علیک فان المساجد لم تبن لھذا اللہ تجھے

گم شدہ چیز تجھے نہ ملائے مسجدیں اسلئے نہیں بنی ہیں کہ ان میں آکر گمشدہ چیزوں کی تفتیش کرو۔ رواہ مسلم عنہ رضی اللہ تعالی عنہ سبحن اللہ جب دوسرے کا مال بخوشی برضا ورغبت دام دیکر مول لینے کی بات چیت کرنے پر یہ احکام ہیں تو پرایا مال بلا رضا بلا اجازت غصباً پکڑ لینے کے لئے مسجد میں اپنے کبوتر چھوڑنا دانہ پانی ڈالنا قابو چلے تو پکڑ لینا کس درجہ سخت اشد عظیم وبالوں کا موجب ہوگا اور بٹیر بازی کہ اُن کے لڑانے سے عبارت ہے اس سے بھی سخت تر ہے کہ وہ محض بلا فائدہ بلاوجہ اپنے ناپاک شوق کے لئے جانوروں کو ایذا دینی ہے حدیث صحیح میں ہے نھی رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم عن التحریش بین البھائم رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم نے منع فرمایا جانوروں کو باہم لڑانے سے رواہ ابوداود والترمذی وقال حسن صحیح عن ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما علما فرماتے ہیں مسلمان پر ظلم کرنے سے ذمی کافر پر جو پناہ سلطنت اسلام میں رہتا ہو ظلم کرنا سخت تر ہے اور ذمی کافر پر ظلم کرنے سے بھی جانور پر ظلم کرنا سخت تر ہے درمختار میں ہے جاز رکوب الثور وتحمیلہ والکراب علے الحمیر بلا جھد وضرب اذظلم الدابۃ اشد من الذمی وظلم الذمی اشد من المسلم اس مسئلہ کی کمال تحقیق وتفصیل فقیر کے فتاوی مجلد چہارم کتاب الحظر والاباحۃ میں ملاحظہ ہو۔ جو لوگ ان افعال شنیعہ میں شریک ہوں وہ تو ظاہر شریک ہیں اور جو شریک نہ ہوں راضی ہوں وہ بھی شریک ہیں اور گناہ وعذاب میں حصہ دار بلکہ اگر راضی بایں معنی ہوں کہ ان افعال کو خوب وپسندیدہ جانتے ہوں تو اُن کا حکم سخت تر ہے کہ گناہ گناہ ہے اور اُسے اچھا جاننا کفر۔ اور جو لوگ باوصف قدرت منع نہ کریں انسداد نہ کریں متولی مسجد ہو خواہ اہل محلہ خواہ غیر وہ سب بھی گنہگار دماخوذ وگرفتار ہیں اس کی مثال رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وسلم نے یہ بیان فرمائی کہ ایک جہاز میں کچھ لوگ سوار ہیں تہ والے چھتری پر پانی بھرتے آتے چھتری والے تکلیف پاتے تہ والوں نے کہا ہم نیچے جہاز میں سوراخ کرلیں کہ یہیں سے پانی بھر لیا کریں کہ اوپر جانے میں چھتری والوں کو ایذا نہ ہو اب اگر چھتری والے اُنھیں نہ روکیں اور سکوت کریں تو تہ والے ہی نہ ڈوبیں گے بلکہ یہ اور وہ سب ڈوبیں گے اور روک دیں تو یہ اور وہ سب نجات پائیں گے یہی حال گناہ کرنے والوں اور باوصف قدرت اُنھیں نہ روکنے والوں کا ہے رواہ البخاری والترمذی عن النعمان بن بشیر رضی اللہ تعالی عنہما اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالی علیہ وسلم پہلا نقص بنی اسرائیل میں یہ آیا کہ اُن میں ایک گناہ کرتا دوسرا اُسے منع تو کرتا مگر اُس کے نہ ماننے پر اُسکے پاس اٹھنا بیٹھنا اُسکے ساتھ کھانا پینا نہ چھوڑتا اس کے سبب اللہ تعالی نے اُن سب کے دل یکساں کردئے اور اُن سب پر لعنت اتاری اور فرمایا کانوا لایتناھون عن منکر فعلوہ لبئس ماکانوا یفعلون یعنی اُن پر لعنت اس لئے ہوئی کہ آپس میں ایک دوسرے کو برے کاموں سے روکتے نہ تھے بیشک یہ اُن کا بہت ہی برا کام تھا رواہ ابوداود والترمذی وحسنہ عن ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ اللہ تعالی مسلمانوں کو توفیق توبہ نصیب فرمائے آمین واللہ تعالے اعلم۔

## مسئلہ از کٹھور ضلع سورت

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسلمانان ہندوستان بہ تلاش معاش جنوبی افریقہ کے علاقہ ٹرنسوال میں جاکر آباد ہوئے انھوں نے اس ملک میں مسجدیں بنائیں اب وہاں کی گورنمنٹ نے ان پر طرح طرح کے ظلمی قانون نافذ کر رکھے ہے جن کی وجہ سے ان کا رہنا وہاں مشکل ہوگیا ہے پس اگر یہ لوگ وہاں سے نقل مکان کریں تو دوسرے مذہب کے لوگ یقیناً مسجدوں کے مالک بن کر اُن کو اپنے تصرف میں لائیں گے لہذا اُس جگہ سے اثاث مسجد کو منتقل یا فروخت کرکے دوسری جگہ جہاں مسلمانوں کی آبادی ہے اس سے مسجدیں بنائی جائیں تو درست ہے یا نہیں۔

بینوا توجروا۔

**الجواب** اگر گڑنسوال میں کبھی سلطنت اسلامی نہ ہوئی تھی جیساکہ یہی ظاہر ہے یا ہوئی تھی اور پھر ایسی غیر قوم کا تسلط ہوگیا جس نے شعائر اسلام مثل جمعہ وجماعت واذان وغیرہا کی یکسر بندش کردی اگرچہ بعد کو اُسی قوم یا اُس کے بعد کسی اور قوم نامسلمان نے اجازت بھی دیدی ہو جب تو نہ مسلمان کو اُسمیں وطن بنانے کی اجازت ہے نہ وہ مسجدیں مسجدیں ہوئیں کمن بنی مسجد افی بریتہ کما فی الفتاوی العلمگیریۃ بل اضعف واَبطل اس حالت میں بلاتکلف اُن مکانات کو جنھیں مسجد سمجھے ہوئے ہیں مع زمین وعملہ سب بیچ ڈالیں اور بیچ نہ سکیں تو عملہ توڑ کر جہاں چاہیں لیجائیں یہ عملہ یا قیمت بانیوں کی ملک ہیں اور اگر اُس علاقہ میں پہلے سلطنت اسلام ہوچکی تھی اور بعد کی قوموں نے کبھی جملہ شعائر اسلام کی بندش نہ کی بلکہ بعض ہمیشہ جاری رہے اور اب جاری ہیں تو اس صورت میں اگر مسلمانوں کو اُن میں توطن وبنائے مسجد کی اجازت تھی مگر جب حالت وہ ہے جو سوال میں مذکور ہوئی تو عملہ بیچ کر یا بعینہ دوسری جگہ لیجانے اور وہاں اُس سے مسجد بنانے کی ضرورت ہے علی ما فصلہ والفقیہ العلامۃ الشامی رحمہ اللہ تعالٰی فی ردالمحتار وذکرنا امتہ علی افتائہ من قبل بخلاف ذلک فلیراجع الیہ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں ا ب ج د ہ ایک مسجد ہے ا مسجد ب صحن مسجد ج نالی مسجد برائے وضو د نالی مسجد ہ متعلق صحن مسجد صورت یہ ہے کہ مقام ہ پر نماز پڑھنا اسی قدر ثواب رکھتا ہے جس قدر مکان پر نماز پڑھنے سے ثواب ہے مقام ہ جمیع اہل محلہ کی رائے سے بڑھایا گیا ہے۔

**الجواب** جبکہ وہ زمین متعلق مسجد تھی اور جمیع اہل محلہ کی رائے سے جزو مسجد کرلی گئی تو اب وہ مسجد ہوگئی اور اُسمیں نماز کا وہی ثواب ہے جو مسجد میں۔ فی الھندیۃ عن المضمرات عن الکنز مسجد اراد اھلہ ان یجعل الرحبۃ مسجدا الھم ذلک اھ وفیھا عن الخلاصۃ ارض وقف علی مسجد والارض بجنب ذلک المسجد وارادوا ان یزید وافی المسجد شیئا من الارض جاز لکن یرفعون الامر الی القاضی لیاذن لھم مستغل الوقف کالدار والحانوت علی ھذا اھ ومثلہ فی ش عن البحر عن الخانیۃ وفیہ عن الفتح ولوضاق المسجد وبجنبہ ارض وقف علیہ حانوت جاز ان یوخذ ویدخل فیہ اھ ومعلوم ان الجماعۃ کالقاضی حیث لاقاضی وفی الدرالمختار لم یختص ثواب الصلاۃ فی مسجدہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بما کان فی زمنہ۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از ضلع کبرے ڈاکخانہ مونڈا سوداران مقام مجیب نگر مسئولہ سردار مجیب رحمان خان تعلقہ دار ۱۹ ر شوال ۱۳۲۷ھ

عالیجناب حاجی مولوی احمد رضا خانصاحب زاد فیوضکم۔ پس از تسلیم مسنون نیاز مشحون

گذارش مدعا یہ ہے کہ راقم نے جو مسجد جدید تعمیر کرائی اُسمیں ایک مختصر سا باغیچہ ہے جس میں اکثر اشجار ثمردار ہیں اور چیں وغیرہ بھی ہوتی ہیں۔ آپ کی خدمت میں التماس ہے کہ براہ کرم حکم شرع شریف سے معزز فرمائیے کہ ان اشیاء کا استعمال جائز ہے یا نہیں اگر استعمال جائز ہے تو کس طریقہ سے۔ جواب سے معزز کیا جاؤں۔

**الجواب** خاص مسجد میں باغیچہ ہونے کے تو کوئی معنی ہی نہیں۔ اگر یوں ہے کہ جس زمین کا ایک قطعہ مسجد کیا ہے اُس کے دوسرے قطعہ میں باغیچہ ہے تو اس صورت میں اگر باغیچہ مسجد پر وقف نہ کیا گیا تو وہ ملک اصل مالک پر باقی ہے اُسے اختیار ہے کہ اُسکے پھل جو چاہے کرے اور اگر وہ بھی مسجد پر وقف کردیا ہے تو اب اپنے صرف میں لانا اُسے جائز نہیں بلکہ پھل بیچ کر مسجد کے صرف میں لائے اور اگر واقف

نے یہی کیا ہے کہ جس زمین میں باغیچہ ہے خود اُسی کو مسجد کردیا ہے یعنی باغیچہ کو وقف علی المسجد نہ کیا بلکہ خود اُس کی زمین کو مسجد کردیا تو اُس کے پھل توڑ کر اپنے صرف میں لائے اور درخت کاٹ کر زمین ہموار کرکے مسجد بنائے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ منشی حاجی محمد ظہور صاحب ۲۳ ربیع الآخر ۱۳۲۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اہل سنت وجماعت تابع شرع دین محمدی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بیچ اس مسئلہ کے کہ ایک مسجد لب سڑک شارع عام جس کے تین طرف راستہ اور دو دروازے شرقی وجنوبی متصل بازار ہے اس کے بانی جو تھے وہ جوار رحمت میں ہیں اب مرمت وسفیدی ونگرانی اہل محلہ کرتے ہیں چند عرصہ ہوا جو ایک مسماۃ نے از قوم پنجابیان اس قدر مسجد میں اور اضافہ کیا ہے یعنی ایک درجہ مع مسافر خانہ زیر وبالا وچاہ اندرون مسجد ودو غسل خانہ سقف وسقایہ ودو کار در دروازہ مسجد وبلندی مینار ہائے مع کلس طلائی واز سرِ نو فرش واسترکاری والماریاں و حجرہ ودکانات زیریں برائے صرف مسجد تعمیر کرائیں ملحقہ مسجد مکان ایک شخص کا ہے جس نے بعد اس نو تعمیر کے چند عرصہ کے بعد اپنے مکانات کو بلند کیا اور دیوار پا کھائے مسجد پر اپنے بالاخانہ کی دیواریں اور دروازے لگائے جس میں مینار مسجد کے آگئے اور بذریعہ ایک دروازہ کے جو چھت مسجد پر ہے آمد ورفت آدمیوں اور کتوں کی اکثر چھت مسجد پر رہتی ہے اور مسافر خانہ کی چھت پر اپنی کھپریل رکھ لی اور حجرہ مسجد کی چھت کو اپنے بالاخانہ کی صحن میں ڈال لیا اس شخص کو ہر چند منع کیا مگر نہ مانا زبانی اور تحریر کے ذریعہ سے اُس نے ظاہر کیا کہ یہ مسجد وقف نہیں ہے یہ مسجد دار کا حکم رکھتی ہے مثل حمام اور چاہ کے میرے مورثان کی ہے اور اب میری ہے یہ مال موقوفہ نہیں ہے میری جائداد ہے حالانکہ اس مسجد میں نمازیں باجماعت پنجگانہ اور تراویح رمضان شریف وختم قرآن مجید ونماز جمعہ وعیدین بہ ہجوم نمازیان محلہ ودیگر مسلمانان مدام پڑھتے ہیں اور پابندی امامت ومؤذنی وقیام طلبا ومسافران کی رہتی ہے تو ایسی صورتوں میں یہ مسجد حکم وقف کا رکھتی ہے یا مکان کا جو وراثۃً پہنچ سکتا ہے مع حوالہ کتاب وصفحہ کے جواب عطا فرمایا جائے۔

**الجواب** وہ مسجد یقیناً مسجد ہے شخص مذکور کا اُسے حکم دار میں بتانا اور اپنے مورثوں کی ملک ٹھہرانا صریح ظلم وغصب ہے اور واحد قہار کی ملک دبا بیٹھنا ہے جب وہ عام طور پر مسجد مشہور ہے مدتوں سے پنجگانہ جماعتیں جمعے عیدین تراویح وغیرہا مثل عام مساجد ہوتی ہیں کوئی حق ملک اسمیں غیر خدا کے لئے ثابت نہیں تو اُسے مسلمان تو مسلمان جو غیر مذہب والا بھی دیکھے گا مسجد ہی جانے گا شخص مذکور کے باپ دادا کی دار ہونیکا اصلاً گمان بھی نہ کرسکے گا صورت مسجد کی صفت مسجد کی برتاؤ مسجد کا شہرت مسجد کی ایسے روشن ثبوتوں کے بعد بھی کسی غاصب کا دعوٰی مالکیت سن لیا جائے تو ظالم لوگ تمام جہان کی مسجدیں دبا بیٹھیں جس کے گھر کے پاس جو مسجد ہو وہ کہدے کہ اُس کے باپ کی دار یا دادا کا حمام ہے آجکل دو چار آنے تک گواہیاں سستی ہوگئی ہیں آٹھ آنے میں دو گواہ دیدے چلئے فراغت شد اللہ واحد قہار کی مسجد ان کے باپ دادا کا ترکہ ہوگئی تمام ہندوستان میں وہ گنتی کی ہی مسجدیں ہیں جن کے باضابطہ وقفنامے لکھے گئے ہیں اور وہ دستاویزیں محفوظ ہوں اور اُن کے شاہد موجود ہوں تو یہ وہ ظالمانہ طریقہ ہے جس سے دنیا بھر کی تمام مسجدیں ظالموں غاصبوں کا گھر بن جائیں اس سے بڑھ کر اور کیا ظلم ہوگا اور ظلم بھی کیسی حماقت کا جسے مسلمین تو مسلمین کوئی سمجھ دار غیر مذہب بھی قبول نہیں کرسکتا۔ بھلا مسجد تو مسجد ہے جس کی صورت جس کی محراب جس کے منارے وغیرہا خود دور سے گواہی دیتے ہیں کہ یہ اللہ واحد قہار کا گھر ہے تمام کتابوں میں تصریح ہے کہ عام وقفوں کے ثبوت کو صرف شہرت کافی ہے پھر اس سے زیادہ اور شہرت کیا ہوگی کہ تمام مسلمان اسے مسجد جانتے ہیں مسجد کہتے ہیں اذانیں ہوتی ہیں پنجگانہ جماعتیں ہوتی ہیں جمعہ عیدین

تراویح ختم کی امامتیں ہوتی ہیں مسلمان اپنے مصارف سے اُس کی مرمت اُس میں اضافہ اُسکی عمارت کرتے ہیں ایسی حالت میں اُسکے مسجد ہونے میں وہی شبہ کرسکتا ہے جو نرا مجنوں ہو یا اُن کا تازہ بگڑا ہوا جس نے کبھی مسجد کا نام نہ سنا یا پکا بددین بے حیا جو ساری دنیا کی آنکھوں پر اندھیری ڈالکر خدا کا مال غصب کرنا چاہے والعیاذ باللہ تعالٰی درمختار صفحہ ۴۲۴ میں ہے تقبل فیہ الشھادۃ بالشھرۃ حفظا للاوقاف القدیمۃ عن الاستھلاک فتاوی قاضیخاں جلد چہارم صفحہ ۲۳۳ میں ہے اذا شھد الشھود بما تجوز بہ الشھادۃ بالسماع وقالوا لم نعاین ذلک ولکنہ اشتھر عندنا جازت شھادتھم فتاوی عالمگیری جلد سوم صفحہ ۱۳۷ میں ہے وفی فتاوی رشید الدین تقبل الشھادۃ فی الوقف بالتسامع وان صرحا بہ لان الشاھد ربما یکون سنہ عشرین سنۃ وتاریخ الوقف مائۃ سنۃ فتیقن القاضی ان الشاھد یشھد بالتسامع لا بالعیان فاذن لافرق بین السکوت والافصاح اشار ظھیر الدین المرغینانی الی ھذا المعنی کذا فی الفصول العمادیۃ فتاوی خیریہ جلد دوم صفحہ ۲۷ میں ہے فی الکنز لایشھد بما لم یعاینہ الا فی النسب والموت والنکاح والدخول وولایۃ القاضی واصل الوقف ومثلہ فی المختار وتنویر الابصار والکل من ھؤلاء الملق فعم المتقادم وغیرہ الخ ہدایہ جلد دوم صفحہ ۱۰۴ و ۱۰۵ میں ہے اما الوقف فالصحیح انہ تقبل الشھادۃ بالتسامع فی اصلہ دون شرائطہ لان اصلہ ھو الذی یشتھر بالجملہ شخص مذکور کا قول محض مدفوع وسخت باطل ونا مسموع ہے اُس پر فرض ہے کہ مسجد کے مناروں دیواروں اور اُسکی اور اُسکے حجرہ وغیرہ کی چھتوں کو اپنے ظالمانہ تصرفوں سے فوراً پاک کردے جو کچھ عمارت مسجد کے پکھے وغیرہ کسی پر بنائی ہے فوراً ڈھادے جتنی راہیں اس کے پاکتوں سے آنے جانے کی مسجد یا حجرہ مسجد کی سقف پر ہیں فوراً بند کردے وہ نہ مانے تو مسلمانوں پر فرض ہے کہ باضابطہ چارہ جوئی کرکے اُسکا دست تعدی مسجد سے کوتاہ کریں اور بالجبر اُن ناپاک تصرفات کو مسجد سے دور کرادیں واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ حکیم سراج الحق صاحب بریلی مسجد بدر الاسلام ۲۰ جمادی الآخر ۱۳۲۸ھ دوشنبہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے عرصہ ۴۵ سال سے خارج از مسجد یعنی حوالی مسجد کی اراضی میں مکان بنالیا ہے اُسمیں رہتا ہے اُس نے چند عرصہ سے یعنی پانچ چھ ماہ سے اُس مکان میں کچھ مرغیاں کے بچے واسطے اپنے کھانے کے خرید کرکے پرورش کری جب اُسکو فہمائش کی گئی تو اُس نے فوراً مرغیوں کو علحدہ کردیا اور بحضوری قلب اللہ تعالٰی سے توبہ بھی دل سے کی علاوہ اس کے اور جو جو الزام کہ جھوٹے ذمہ زید کے لگائے گئے تھے اُن سے زید توبہ کرتا ہے اور کہا کہ یہ محض مجھ پر جھوٹا اتہام ہے آیا اس توبہ حضوری قلب سے نزدیک خداوند عالم کے پاک ہوگیا یا نہیں

**الجواب** اللہ توبہ قبول کرتا ہے اگر اُس نے سچے دل سے توبہ کی ہے تو اللہ تعالٰی کے نزدیک اُس گناہ سے پاک ہوجائیگا مگر حوالی مسجد یعنی فنائے مسجد میں جدید مکان بطور خود بنالینا اور اُسکو اپنا مسکن کرلینا اور وہیں پاخانہ پیشاب کرنا یہ بھی حرام ہے اُسکی توبہ سچی جب ہے کہ اپنے ان تصرفات کو بھی زائل کرے اور مسجد کو گھر نہ بنائے حوالی مسجد کا حکم بھی مثل مسجد ہوتا فتاوی عالمگیری میں ہے المسجد اذا جعل حانوتا او مسکنا تسقط حرمتہ وھذا لایجوز والفناء تبع للمسجد فیکون حکمہ حکم المسجد کذا فی محیط السرخسی یعنی مسجد کو اگر دکان یا مکان بنالیا جائے تو اسکی حرمت ساقط ہوگی بے ادبی بے حرمتی ہوگی اور یہ حرام ہے اور فنائے مسجد تابع مسجد ہے تو اسکا حکم بھی مثل حکم مسجد ہے ایسا ہی محیط امام شمس الائمہ سرخسی میں ہے اور یہ خیال کہ بہت مساجد میں مکان پیش امام ومؤذن کی سکونت کو بنے ہوتے ہیں نفع نہ دیگا علمائے تصریح فرمائی ہے کہ مسجد بن جانے سے پہلے اگر بانی مسجد ایسا کوئی

مکان بنادے تو جائز ہے اور اسکے بعد خود بانی مسجد آئے اور بنانا چاہے تو اجازت نہ دینگے اگرچہ وہ یہ ظاہر کرے کہ اول ہی سے میری نیت اسکے بنانے کی تھی در مختار میں ہے لو بنی فوقہ بیتا للامام لایضر لانہ من المصالح اما لو تمت المسجدیۃ ثم اراد البناء منع لو قال عنیت ذٰلک لم یصدق تاتارخانیۃ فاذا کان ھذا فی الواقف فکیف بغیرہ فیجب ھدمہ ولو علی جدار المسجد۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** :- از احمد آباد گھیسا محلہ خماشہ مرسلہ عبدالرحمٰن صاحب مع جماعت ۱۰ شعبان ۲۹ سنہ ھ

حضرت مولانا و مخدومنا فاضل اجل عالم بے بدل مولوی احمد رضا خاں صاحب بعد آداب و تسلیمات کے آپ کی خدمت فیضدرجت میں دست بستہ ملتمس ہوں کہ یہاں احمد آباد میں اسلام میں رخنہ اندازی ہورہی ہے آپکو اللہ عزوجل نے وارث انبیاء کیا ہے واسطے اسلام میں اتفاق رکھنے کے بجائے اسکے اسلام میں نفسانیت کی وجہ سے نااتفاقی از حد پھیل رہی ہے کئی فتووں پر آپ کی مہر دیکھی جس سے معلوم ہوا کہ آپ ہر دو جانب کی گفت و شنید نہیں سنتے ایک ہی طرف کی بات سنکر حکم لگانا نا انصافی ہے خیر یہاں ایک جھگڑا پڑا ہے مسجد ایک مدت سے بن گئی ہے اور ایک مسجد اب بن رہی ہے ہر دو جانب کے فتوے نکلے ہیں مذکور دو فتوے آپکی خدمت اقدس میں روانہ ہیں بغور ملاحظہ فرماکر جو حکم صحیح ہو روانہ کریں آپکی حق تحریر آنے سے انشاء اللہ العزیز شرمٹ جائے ایسی امید ہے والسلام

## نقل فتوائے بریلی

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شہر احمد آباد میں محلہ تاجپور پانچ پیلی میں سُنت جماعۃ چھیپوں کی جماعت میں عرصہ چند روز کا ہوا اختلافات دنیویہ کی وجہ سے دو ٹکڑے ہو گئے ہیں ایک طرف آٹھ سو گھر ہیں اور ایک طرف پچاس گھر ہیں دونوں فرقوں نے مکان مسجد بنانے کے لئے خرید کئے چھوٹی جماعت نے مسجد کی بنیاد ڈالنی شروع کی ان کو بڑی جماعت کی جانب سے سمجھایا گیا کہ تمھاری مسجد کی مغرب کی جانب بڑی جماعت کا مکان ہے ان دونوں مکانوں کو مسجد بناؤ اور بنانے میں ہم مال کی مدد میں شریک رہینگے انھوں نے یہ وعدہ کیا کہ ہم فی الحال مسجد بناتے ہیں اور جب مغرب کی جانب مسجد بڑی جماعت والوں کی بنے گی تو ہم بیچ کی دیوار توڑ ڈالیں گے اب بڑی جماعت کی بھی مسجد قریب تیار ہونے کے ہے اب چھوٹی جماعت کو کہا جاتا ہے کہ بیچ کی دیوار توڑ کر دونوں مسجدوں کو ایک کردو اب چھوٹی جماعت کے بعض حضرات فرماتے ہیں کہ بیچ کی دیوار توڑ کر دونوں مسجدوں کو ایک کرنا ناجائز ہے۔ اب علمائے اہلسنت عم فیوضہم کی خدمات عالیہ میں عرض ہے کہ بیچ کی دیوار توڑ کر دونوں مسجدوں کو ایک کرنے سے نمازیوں کو گنجائش نماز کی اچھی طرح سے ہوجائے گی اب اس صورت میں بیچ کی دیوار کو توڑ کر مسجد کو ایک کرنا جائز ہے یا نہیں اور مسجد کی دیوار چھوٹی جماعت والے توڑنے کا انکار کریں تو انکی مسجد میں نماز جائز ہوگی یا نہیں

**الجواب** :- ہاں اہل محلہ کو اختیار ہوتا ہے کہ نماز کے لئے دو مسجدوں کو ایک کر دیں اسکو ناجائز کہنا محض غلط و باطل ہے در مختار میں ہے لھم ای لاھل المحلۃ نصب متولی وجعل المسجدین واحدا وعکسہ لصلاۃ لا لدرس اوذکر فی المسجد اھ مگر چھوٹی جماعت والے اگر خوف نزاع وجدال وغیرہ کسی مصلحت صحیحہ شرعیہ کے باعث دیوار توڑ کر مسجدیں ایک کرنے سے انکار کریں تو ان پر جبر بھی نہیں پہنچتا کہ جب ایک مسجد کو دو کرلینا جائز ہے کما تقدم عن الدر ان لھم جعل مسجد واحد مسجدین تو دو کو دو رکھنا کیونکر ممنوع ہوسکتا ہے ہاں اگر اصلاً کوئی وجہ شرعی نہ ہو صرف ضد کے سبب تفریق

جماعت کریں تو اُن کی بات نہ سنی جائے گی کہ اس صورت میں وہ متعنت یعنی بیجا ہٹ کرنے والے ہیں اور متعنت کا قول مسموع نہیں ہوتا فی الھدایۃ وغیرھا من القسمۃ الاول متنفع بہ فاعتبر طلبہ والثانی متعنت فلم یعتبر درمختار میں قبیل استصناع ہے الاصل ان من خرج کلامہ تعنتا فالقول لصاحبہ بالاتفاق تو حسب جواب دیدا کثر اہل جماعت اُس دیوار فاصل کو علیحدہ کر دیا جائے گا ردالمحتار میں ہے فی التتارخانیۃ سئل ابو القاسم عن اھل مسجد اراد بعضھم ان یجعلوا المسجد رحبۃ والرحبۃ مسجدا او یتخذ والہ بابا او یحولوا بابہ عن موضعہ وابی بعض ذلک قال اذا اجتمع اکثرھم وافضلھم لیس للاقل منعھم یوں ہی اگر اُس دیوار و تعدد کے باعث اہل محلہ پر یہ مسجدیں تنگی کرتی ہیں کہ ایک تو دیوار نے جگہ گھیری دوسرے دو اماموں کے باعث کمی ہوئی کہ خود امام ایک صف کامل کی جگہ لیتا ہے اس وجہ سے اہل محلہ دونوں مسجدوں میں پورے نہیں آتے اور دیوار توڑ کر ایک جماعت کر دینے سے وسعت ہو جائے گی تو اس صورت میں وہ دیوار خواہی نخواہی جدا کر دی جائے گی کہ تنگی مسجد کی ضرورت سے اُس کے قریب کی زمین یا مکان یا دکان مملوک بلا رضامندی مالک بقیمت لینے کا اختیار حاکم کو ہے تو مسجد کو مسجد میں ملا لینا بدرجۂ اولٰی۔ درمختار میں ہے توخذ ارض و دار و حانوت بجنب مسجد ضاق علی الناس بالقیمۃ کرھا درر و عمادیۃ اور بہر حال چھوٹی جماعت والوں کے انکار کرنے سے اُن کی مسجد میں نماز ناجائز ہونے کی کوئی وجہ نہیں خواہ ان کا انکار سنا جائے یا نہیں کہ آخر وہ مسجد ہی ہے واللہ تعالٰی اعلم

کتبہٗ عبد النبی نواب مرزا عفی عنہ

الجواب صحیح واللہ تعالٰی اعلم







# نقل فتوائے دھلی

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد جسمیں پنجگانہ نماز ۳ ماہ سے ہو رہی تھی متصل اُسکے اور ثانی مسجد بنائی گئی اس قصد پر کہ محلہ والوں کے دو گروہ ہو جائیں اور آپس میں تفرقہ پڑ جائے اور اگلی مسجد کی آبادی میں فرق آئے پس اس ثانی مسجد کے لئے کیا حکم ہے آیا اسمیں نماز جائز ہے یا نہیں اور اُسکو مسجد کی تعمیر کا حکم دیا جائے یا نہیں۔

**الجواب** صورت مسئولہ میں مسجد ثانی مسجد ضرار کا حکم رکھتی ہے یعنی اُسمیں نماز پڑھنا منع ہے اور حاکم وقت کو چاہئے کہ اُسکو مسجد کی صورت میں نہ رہنے دے خواہ اسکو ہدم کرا دیا جائے یا کوئی مکان دوسرا بنا دے جیسا کہ تفسیر جامع البیان میں آیۂ والذین اتخذوا

مسجد اضرارا الخ کی تفسیر میں لکھاہے عبارت اسکی بلفظہٖ یہ ہے فلما التسوا بناءہ اتوا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم حین رجع من تبوک وقالوا انما مسجد اللضعفاء واھل العلۃ واللیلۃ المطیرۃ فلمتس ان تصلی فیہ وتدعوبالبرکۃ فنزلت فی تکذیبھم فامر رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بھدمہ فھدموہ واحرقوہ لاتقم فیہ ذلک المسجد ابدا للصلوٰۃ۔ محمد عبدالحق

# نقل فتوائے ایرانی

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جو شخص محض بغرض نفسانیت اور عداوت اور ضرر مسجد مقیم (یعنی جو پہلے بنی ہوئی ہو) مسجد بنائے وہ مسجد ضرار کے حکم میں ہے یا نہیں اور ایسی مسجد بنائی جائے یا نہیں۔

**الجواب** ھو اللہ تعالٰی اعلمھم بالحق والصواب

بلاشبہ جو مسجد بغرض نفسانیت وعداوت کے ضرر مسجد قدیم کے تیار کیجائے حکم مسجد ضرار رکھتی ہے اور ایسی مسجد کی بنا موجب ثواب نہیں بلکہ موجب نکال ہے۔ چنانچہ تفسیر مدارک وکشاف میں اس آیت کے نیچے مرقوم ہے والذین اتخذوا مسجدا ضرارا وکفرا وتفریقا بین المومنین وارصادا لمن حارب اللہ ورسولہ من قبل ولیحلفن ان اردنا الا الحسنی واللہ یشھد انھم لکذبون اور جنھوں نے بنائی ہے ایک مسجد ضد پر اور کفر پر اور پھوٹ ڈالنے کو مسلمانوں میں اور تھانگ اس شخص کی جو لڑ رہا ہے اللہ سے اور رسول سے آگے کا اور اب قسمیں کھائیں گے کہ بھلائی چاہتے تھے اور اللہ گواہ ہے کہ وہ جھوٹے ہیں قیل کل مسجد بنی مباھاۃ وریاء وسمعۃ اولغرض سوی ابتغاء وجہ اللہ او بمال غیر طیب فھو لاحق بمسجد الضرار انتہٰی اور کشاف میں ہے عن عطاء لما فتح اللہ الامصار علی ید عمر امر المسلمین ان یبنوا المساجد وان لایتخذوا فی المدینۃ مسجدین یضار احدھما صاحبہ انتہٰی اور صاحب تفسیر احمدی میں لکھاہے فالعجب من المشائخین المتعصبین فی زماننا فی کل ناحیۃ طلبا للاسم والرسم واستعلاء شانھم واقتداء باماھم ولم یتاملوا فی ھٰذہ الایۃ والقصۃ من شناعۃ حالھم وسوء افعالھم انتہٰی کتبہ العبد بدیع الدین ابن سید شرف الدین صاحب مشہدی ثم الاحمد آبادی عفا اللہ تعالٰی عنہما۔

**الجواب** بسم اللہ الرحمن الرحیم ؕ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

مکرم کرمفرمایان سلمکم، وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

عنایت نامہ مع فتاوای فریقین ملا۔ فقیر نے آپ کے فرمانے سے یہاں کے فتوے پر مکرر نظر کی اور اُس طرف کے فتاوی کو بھی دیکھا۔ جو یہاں سے لکھا گیا خالص حق وصحیح ہے اُسمیں بحمداللہ تعالٰی کسی کی طرف داری نہیں حکم شرعی بیان کیا ہے کسی کے مخالف موافق ہو اس سے بحث نہ کی نہ کی جاسکتی ہے کیا آپ نے اُس میں یہ لفظ نہ دیکھے کہ چھوٹی جماعت والے اگر خوف نزاع وجدال وغیرہ کسی مصلحت شرعیہ کے باعث دیوار توڑ کر مسجدیں ایک کرنے سے انکار کریں تو اُن پر جبر بھی نہیں پہنچتا کیا آپ نے اُسمیں یہ لفظ نہ دیکھے کہ بہرحال چھوٹی جماعت والوں کے انکار سے اُن کی مسجد میں نماز ناجائز ہونے کی کوئی وجہ نہیں اُن عبارات کو دیکھ کر آپ حضرات نے فریق اول کی طرف داری سمجھی ان عبارات کو دیکھ کر وہ فریق آپ کی طرف داری سمجھے خلاصہ یہ ہوگا کہ دونوں فریق کی طرفداری ہے یعنی کسی کی طرفداری نہیں صرف بیان حکم سے غرض ہے

والحمد للہ رب العلمین۔ اور یہ الزام کہ آپ ہر دو جانب کی گفتگو نہیں سنتے ایک ہی طرف کی بات سن کر حکم لگانا نا انصافی ہے اگر آپ انصاف فرمائیں تو محض بے اصل ہے یہاں فتوٰی دیا جاتا ہے دار القضا نہیں کہ فریقین کے بیان سننا تحقیقات امر واقع کرنا لازم ہو مفتی تو صورت سوال کا جواب دیگا اِس سے اُسے بحث نہیں کہ واقع کیا ہے نہ فریقین کا بیان سننا اُس پر لازم نہ اُسکا کام ہاں اتنا ضرور ہے کہ سوال اگر ظاہر البطلان ہو تو اُسکا جواب نہ دے اور دے تو اُسکی غلطی ظاہر کردے تاکہ وہ اپنے فتوے سے باطل کا مددگار نہ بنے یہاں بحمدہ تعالٰی اسکا لحاظ رہتا ہے جس سوال پر بریلی سے جواب گیا اُسمیں کوئی امر ایسا نہ تھا کہ صورت سوال کو غلط سمجھا جاتا مگر افسوس کہ اُسطرف کے فتووں میں اس امر اہم کا لحاظ اصلاً نہ ہوا اُن کے سوالوں میں صورت یہ فرض کی تھی کہ دوسری مسجد کی بنا ضد سے کہ آپس میں تفرقہ ہو اور اگلی مسجد کی آبادی میں فرق آئے محض نفسانیت وعداوت وضرر مسجد قدیم کے لئے بنائی ہے ظاہر ہے کہ یہ بنانے والوں کے قلب پر حکم تھا کہ اُن کی نیت یہ ہے اور نہ صرف یہ بلکہ صرف یہی ہے حالانکہ نیت کا جاننا اللہ عزوجل کا کام ہے اور مسلمان پر بدگمانی سخت حرام ہے تو مفتی کا منصب نہ تھا کہ اس صورت باطلہ کی تقدیر مان کر مسجد کے بنانے کو موجب عذاب ٹھہرائے اور حاکم وقت کو معاذ اللہ خانہ خدا کے ڈھانے پر ابھارے ایسی جگہ صرف صورت پر حوالہ کا حیلہ یا اس کہہ دینے کی آڑ کہ جو چیز ایسی ہے اسکا حکم یہ ہے اہل عقل وعلم وواقعات حال زمانہ کے نزدیک ہرگز کافی نہیں جبکہ صراحۃً معلوم ہے کہ ایک فریق بنا واقعی حکم شرع وہ صورت گمان یا فرض کرکے فتوے لینا چاہتا ہے جس کے فرض وگمان کا شرعاً اُسے اصلاً حق نہیں نہ دوسرے کو جائز کہ اُسکی بدگمانی مقرر رکھے لولا اذ سمعتموہ ظن المؤمنون والمؤمنت بانفسھم خیرا اور وہ اپنے اس فرض باطل کے ایک فریق مسلمانان کو بذریعہ فتوی ضرر پہنچانا چاہتا ہے تو صرف اس صورت کا حکم بتانا اور اُسکا حکم نہ بتانا صراحۃً باطل کو مدد دینا ہے جو ایک جاہل مسلمان کے لائق بھی نہیں نہ کہ مفتی تو مفتی ومن لم یعرف اھل زمانہ فھو جاھل اور حقیقت یہ کہ نہ صرف فریق دیگر بلکہ خود اس فریق کی بھی بدخواہی ہے بلکہ اس کی بدخواہی سخت تر ہے فریق اول کی نیت اگر صحیح ہے تو ان کے فرض باطل یا نافہم مفتیوں کے اقوال ہائل سے اُسکا کیا ضرر مگر اُس فریق کو جو بدگمانی اور مسلمانوں کو ایذا رسانی کی بیماری تھی وہ مفتیوں کی تقریر وعدم انکار سے بعد پختہ ہوگئی فھلکوا واھلکوا وانما الدین النصح لکل مسلم اسکی مثال یوں سمجھئے کہ ایک مریض نے براہ ناواقفی اپنا مرض الٹا تشخیص کیا اور اُس کے لئے طبیب سے دوا پوچھی طبیب اگر اُسکا اصل مرض جانتا اور سمجھتا ہے کہ یہ دوا اُسے نافع نہیں بلکہ اور مضر ہوگی تو اُسے ہرگز حلال نہیں کہ اس الٹے مرض کی اُسے دوا بتاکر اُسکی غلطی کو اور جما دے اور اُس کے ہلاک پر معین ہو اور یہاں اتنا کہہ دینے سے کہ مرض مسئول کی دوا یہ ہے یا جسے یہ مرض ہو اُسکی دوا یہ ہے طبیب الزام سے بری نہیں ہوسکتا جبکہ وہ جانتا ہے کہ اسے نہ یہ مرض نہ یہ اُسکی دوا بلکہ یہ اسکے مرض کو اور محکم کرے گی حاشا یہ وہی کریگا جو یا تو خود ہی طب نہیں جانتا اور خواہی نخواہی لوگوں کا گلا کاٹنے کو طبیب بن بیٹھا یا دیدہ ودانستہ مریض کی غلط تشخیص مقرر رکھ کر خلاف مرض دوا دیکر اُسے ہلاک کیا چاہتا ہے دونوں صورتیں سخت بلا ہیں ایک دوسرے سے بدتر تو صاف روشن ہوا کہ انھیں فتووں میں سخت نا انصافی اور نہ ایک فریق بلکہ دونوں کی سخت بدخواہی ہوئی اگرچہ بظاہر فریق دوم کی طرفداری نظر آئے اگر کسی ذی علم عاقل خیر خواہ مسلمین سے یہ سوال ہوتا تو وہ یوں جواب دیتا کہ بھائیو اس کی بنا محض نیت پر ہے اور نیت عمل قلب ہے اور قلب پر اطلاع اللہ عزوجل کو۔ تم نے کیونکر جانا کہ اُس فریق نے یہ مسجد اللہ کے لئے نہ بنائی بلکہ محض نفسانیت وعداوت واضرار مسجد سابق کا ارادہ اُسکے دل میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں افلا شققت عن قلبہ تونے اُسکا دل چیر کر کیوں نہ دیکھا باہم تفرقہ کے بعد اُسکی بنا سے غایت یہ کہ تفرقہ باعث بنا ہو نہ کہ غایت بنا۔ باعث وغایت میں زمین آسمان کا

فرق ہے جس کی تفصیل ہمارے فتاوی کے کتاب الوقف میں ہے اور مسلمان پر بدگمانی حرام قطعی اس بیان ضروری کے بعد چاہتا تو یہ بھی لکھتا کہ ہاں اگر دلیل صحیح شرعی سے ثابت ہو جاتا کہ ان کی نیت اضرار تھی اور اسی غرض سے انھوں نے مسجد بنائی تو ضرور اُس کے لئے مسجد ضرار کا حکم ہوتا مگر حاشا اُس کے ثبوت کا کیا طریقہ اور اُسکی طرف راہ کیا آپکے سوال کا جواب یہ تھا نہ وہ جو ایرانی دہلوی صاحب نے دیا بہرحال فقیر آپ صاحبوں کا ممنون احسان ہے کہ اپنے نزدیک جو عیب اپنے بھائی مسلمان یعنی اس فقیر میں سمجھا اُس سے مطلع فرمایا مجھ پر فرض تھا کہ بات ٹھیک ہوتی تو تسلیم کرتا اب کہ باطل ہے اُسکا بطلان آپ کو دکھا دیا ماننا آپ صاحبوں کا کام ہے سنیوں بھائیوں کو آپس میں ایک رہنا لازم ہے سنیوں پر دشمنان دین کے لام کیا تھوڑے بندھ رہے ہیں کہ آپس میں بھی خانہ جنگی کریں اور نہ ہو سکے تو اتنا ضرور ہے کہ دنیوی رنجش کو دین میں دخل نہ دیں فقیر کو بحمد اللہ تعالے تمام سنی بھائیوں کی خدمتگاری کا شرف حاصل ہے لہذا دونوں فریق سے دست بستہ عرض ہے کہ رنجش جانے دیں انما المؤمنون اخوۃ پر نظر فرماکر گلے مل لیں فریق اول کو اپنی نیت معلوم ہے اور اللہ تعالی اُس سے زائد اسکی نسبت جانتا ہے اگر واقع میں مسجد انھوں نے محض براہ نفسانیت بقصد اضرار مسجد سابق بنائی ہے تو ضرور وہ مسجد ضرار ہے اُسے دور کریں اور تائب ہوں مگر فریق دوم کو ہرگز حلال نہیں کہ مسلمانوں پر اتنی سخت بدگمانی کرکے معاذ اللہ مسجد ڈھانا چاہیں اور ایسے بے معنی نام کے فتووں کی آڑلیں جو اس سے زیادہ اور کیا ظلم کرینگے کہ مسجد گرانے کا حکم دیتے اور حاکم وقت کو بربادی خانہ خدا پر ابھارتے ہیں والعیاذ باللہ رب العالمین ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم فقیر اپنے اس خط کی نقل فریق اول کو بھی بھیجے گا کہ میں نے دونوں کی خدمت میں دست بستہ عرض کی ہے اور اصلاح کی توفیق دینے والا خدا ہے والسلام علی جمیع اخواننا اہل السنۃ والجماعۃ فقط فقیر احمد رضا قادری عفی عنہ۔ ۱۱ شعبان معظم یوم الاحد ۱۳۲۹ھ ہجریہ قدسیہ علی صاحبہا وآلہ افضل الصلاۃ والتحیۃ آمین

**مسئلہ** از مارہرہ مطہرہ ضلع ایٹہ مسئولہ جناب سید علی شاہ حسن میاں صاحب غرہ ماہ مبارک ۱۳۲۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسجد مسقف میں شدت گرما کے سبب مصلیوں کو تکلیف ہوتی ہے اور پسینہ کی کثرت وحبس کی وجہ سے ادائے فرض میں نقصان اور خلل ہوتا ہے ایسی حالت میں اسکے انسداد کیلئے اگر مسجد میں سقفی بادکش لٹکایا جائے تو یہ بھی جو بحالت معذوری ومجبوری کیا گیا ہے خلاف آداب مسجد ومنافی احکام شریعت تو نہ ہوگا بینوا توجروا۔

**الجواب** موسم گرما ہمیشہ سے آتا ہے اور عرب شریف میں بھی آتا تھا اور مکہ معظمہ میں گرمی یہاں سے سخت تر تھی اور ہے اسمیں نہ کوئی معذوری ہے نہ مجبوری ورنہ ہر زمانے اور ہر مقام میں اُسکا علاج ملحوظ ہوتا کہ انسان سے معذور ومجبور کبھی نہیں رہا جاتا نماز عبادت وبندگی ہے اور بندگی کمال تذلل وفروتنی نہ کہ مخدوم بننا اور عین دربار بے نیاز میں خادم کو مقرر کرنا کہ ہم کو پنکھا جھلے کچہریوں میں جو فرشی پنکھے ہوتے ہیں اسمیں اصل مقصود حاکم ہوتا ہے کہ خود وہ ایک عاجز محتاج ہے جسے گرمی سردی سب کچھ ستاتی ہے بلکہ اور بہت سے جفاکشوں کی نسبت وہ زیادہ محتاج ہے پنکھا اُس کیلئے لگاتے ہیں خادم اُسکے لئے کھینچتا ہے حاضرین بالتبع اُس سے ہوا پاتے ہیں اس سبب سے وہ بے ادبی وخلاف ادب دربار نہیں گنا جاتا۔ یوں نہ دیکھئے بلکہ یوں کہ کوئی شخص دربار شاہی میں حاضر ہو اور اپنا خادم مقرر کرے کہ بادشاہ کے سامنے مجھے دستی پنکھا جھل کیا اُسے بے ادب نہ کہا جائیگا بیشک کہا جائیگا اور اب مسئلہ میں قدرے زیادہ بیان اور ادائے فرض میں عذر خلل ونقصان کا جواب فقیر کے فتاوی میں ہے

واللہ تعالے اعلم

**مسئلہ** از احمد آباد محلہ پانچ پیلی تاجپور ۱۴ رمضان ۱۳۲۹ھ

ایک مسجد جنگل میں ہے جس کی تولیت چھیپوں کی جماعت کرتی ہے اور وہ منہدم ومسمار ہوگئی ہے اور اُسکی صرف ایک محراب ہی باقی ہے اور اُس مسجد کے تمام پتھر لوگ چرا گئے اب اس صورت میں وہ محراب دوسری مسجد میں لگانا جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب** جبکہ اُس مسجد شہید شدہ کا آباد کرنا فرض ہے ناممکن ہوگیا ہو اور اُسکی طرف کوئی راہ متیسر نہ ہو اور چور اُس کے مال پر دست درازی کررہے ہیں تو ایسی صورت میں اس ضرورت میں اُسکی محراب دوسری مسجد میں لگادینے کی اجازت ہوگی کما بینہ العلامۃ الشامی فی ردالمحتار وفصلناہ فی فتاونا واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از الہ آباد بنگلہ ۱۶ مہابلی پرشاد سوداگر بنا ہی مرسلہ حاجی منشی محمد ظہور صاحب جوہری بریلوی ۷ صفر مظفر ۱۳۳۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص کا بیان ہے کہ مسجد میرے مورثان نے بغرض نماز اپنے اور اپنے خاندان کے یا آشنا عورات کے بنوائی اور اُسکے ساتھ متصل اُس کے اپنا مکان بنوایا اور ایک طرف کی کڑیاں مسجد کے ایک سمت کی دیوار پر اُسی وقت میں رکھ لیں اب تیس سال ہوئے جو اُس نے اجازت عام نمازیوں کو واسطے نماز کے دیدی اب نماز پنجگانہ اور نماز عیدین ہوتی ہے اب اُس کی اولاد میں ایک شخص نے اپنے مکان کی نیچی چھت کو ڈیڑھ گز اونچا کیا اور وہاں کڑیاں یا شہتیر اٹھا کر دیوار پر دیوار کو بلند کرکے ڈال لیں اور بجائے ایک کھڑکی کے دو کھڑکی جانب مسجد اضافہ کی اور دیوار کو اونچا کرکے سائبان ٹین کا اپنی طرف کو ڈال لیا جسکا مگر مسجد کے دیوار پر رہا (خلاصہ) جب خانہ خدا وہ مسجد عام نمازیوں کے واسطے وقف ہوگئی تو وہ دیوار مسجد جس پر کڑیاں یا شہتیر رکھا ہو اور دو مینار بھی اسی دیوار پر ہوں تو وہ دیوار بھی وقف ہوئی یا نہیں اور اُس دیوار سے کڑیاں اٹھا کر اور دیوار بلند کرکے پھر دوبارہ کڑیاں رکھنے یا دیوار مسجد پر دیوار بنانے یا اضافہ کرنے کا کوئی حق ہے یا نہیں وارثان بانی مسجد کو از روئے شرع شریف اور وہ حق یا تعلق جو بانی مسجد نے رکھا تھا بعد علیحدہ کرنے کے باقی رہا یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** وہ مسجد روز اول سے عام مسلمانوں کے لئے خانۂ خدا ہوگئی خاص ایک قوم کے لئے نیت کرنے سے خاص نہیں ہوسکتی نہ بانی کو اُسمیں اپنے لئے کوئی حق یا تعلق رکھنے کا اختیار ہے فتاوی عالمگیری جلد ۳ صفحہ ۱۳۷ میں ہے اتفقوا علی انہ لو اتخذ مسجد اعلی انہ بالخیار جاز الوقف وبطل الشرط کذا فی مختار الفتاوی فی وقف الخصاف اذا جعل ارضہ مسجد او بناہ واشہد ان لہ ابطالہ وبیعہ فہو شرط باطل ویکون مسجدا کما لو بنی مسجد الاہل محلۃ وقال جعلت ھذا المسجد لاہل ھذہ المحلۃ خاصۃ کان لغیر اہل تلک المحلۃ ان یصلی فیہ ھکذا فی الذخیرۃ یعنی سب علماء کا اتفاق ہے کہ اگر مسجد بنائی اس شرط پر کہ مجھے اختیار رہے تو مسجد صحیح ہوگئی اور وہ شرط جو لگائی باطل و بے اثر ہے ایسا ہی مختار الفتاوی میں ہے۔ وقف خصاف میں ہے جب اپنی زمین کو مسجد کیا اور مسجد تعمیر کی اور لوگوں کو گواہ کرلیا کہ اسکا باطل کرنا اور بیچنا مجھے جائز ہوگا تو یہ شرط باطل ہے اور وہ مسجد ہوجائے گی اسیطرح اگر مسجد کسی محلہ والوں کے لئے بنائی اور کہا کہ میں نے خاص اس محلہ والوں کے لئے اسے مسجد کیا تو یہ شرط بھی باطل ہے اور وہ عام مسجد ہوجائے گی ہر شخص کو اسمیں نماز کا اختیار ہوگا اگرچہ وہ غیر محلہ کا ہو۔ اور جب وہ دیوار مسجد کی ہے خود بیان کرنے والا کہہ رہا ہے کہ مسجد کی دیوار پر کڑیاں رکھ لیں اور اس دیوار پر مسجد کے دو منارے ہونا روشن دلیل ہے کہ وہ مسجد کی دیوار ہے تو اس دیوار کے وقف مسجد ہونے میں کیا شبہ ہوسکتا ہے بانی مسجد کو حرام تھا کہ مسجد کی دیوار پر اپنی کڑیاں رکھے یونہی اس وارث نے جو تصرفات مذکورہ کئے سب حرام ہیں اور واجب ہے کہ کڑیاں

اتار دی جائیں اور ٹین جدا کر دیا جائے مسجد کی دیوار ان ظالمانہ تصرفات سے پاک کر دی جائے۔ درمختار مطبع قسطنطنیہ جلد ۳ صفحہ ۵۷۳ میں ہے لوبنی فوقہ بیتا للامام لایضرلانہ من المصالح اما لو تمت المسجدیۃ ثم اراد البناء منع ولو قال عنیت ذلک لم یصدق تاتارخانیہ فاذا کان ھذا فی الواقف فکیف بغیرہ فیجب ھدمہ ولو علی جدار المسجد یعنی اگر مسجد کی چھت پر امام کے لئے گھر بنایا تو نقصان نہیں کہ یہ بھی مصالح مسجد سے ہے مگر مسجد پوری ہونے کے بعد اگر امام کے لئے بھی گھر بنانا چاہیگا نہ بنانے دینگے اور اگر کہے گا میری پہلے سے یہی نیت تھی جب بھی نہ مانیں گے یہ تاتارخانیہ میں ہے تو جب یہ حکم خود بانی مسجد پر ہے تو دوسرے کا کیا ذکر تو اُسکا ڈھا دینا واجب ہے اگرچہ مسجد کی فقط دیوار ہی پر کچھ بنایا ہو بحر الرائق مطبع مصر جلد ۵ صفحہ ۲۷۱ میں ہے اذا کان ھذا فی الواقف فکیف بغیرہ فمن بنی بیتا علی جدار المسجد وجب ھدمہ یعنی جب خود بانی مسجد کو ممانعت ہے تو غیر بانی کیا چیز ہے تو جو شخص مسجد کی دیوار پر کوئی عمارت بنائے اُس کا ڈھا دینا واجب ہے۔ ردالمحتار مطبع استنبول جلد ۳ صفحہ ۵۷۳ میں ہے نقل فی البحر قبلہ ولا یوضع الجذع علی جدار المسجد وان کان من اوقافہ اھ قلت وبہ علم حکم مایصنعہ بعض جیران المسجد من وضع جذوع علی جدارہ فانہ لایحل ولو دفع الاجرۃ یعنی بحر الرائق میں اس سے پہلے نقل فرمایا ہے کہ مسجد کی دیوار پر کڑی نہ رکھی جائے اگرچہ وہ کڑی خود مسجد ہی کی کسی وقفی مکان کی ہو اور یہیں سے معلوم ہوا کہ مسجد کے زیر سایہ رہنے والے بعض لوگ جو مسجد کی دیوار پر کڑیاں رکھ لیتے ہیں یہ حرام ہے اگرچہ وہ کرایہ بھی دیں جب بھی اجازت نہیں ہوسکتی واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ مولوی صلاح الدین صاحب عرف حاجی دادا ساکن ضلع پشاور ۲۱ صفر ۱۳۲۰ھ

مسجد میں درخت بونا جائز ہے یا نہیں اگر بو لیا گیا تو وہ کس کی ملک شمار ہوگا

**الجواب** مسجد میں درخت بونا ناجائز ہے اگرچہ مسجد وسیع ہو اگرچہ درخت پھلدار ہو سوا اس ضرورت کے کہ زمین مسجد سخت نمناک ہو جس کے باعث اُسکی عمارت کو ضرر پہنچے ستون نہ ٹھہریں یا دیواریں پھولیں اسلئے بوئے جائیں کہ اُن کی جڑیں پھیل کر رطوبت کو جذب کرلیں) خلاصہ میں ہے غرس الاشجار فی المسجد لاباس بہ اذا کان فیہ نفع للمسجد بان کان المسجد ذا نز والاسطوانات لاتستقر بدونھا وبدون ھذا لایجوز اھ ونفظ الامام ظہیر الدین بعد ذکر الحاجۃ المذکورۃ فحینئذ یجوز والافلا اھ قال فی منحۃ الخالق قولہ والافلا دلیل علی انہ لایجوز احداث الغرس فی المسجد ولا ابقاءہ وفیہ لغیر ذلک العذر ولو کان المسجد واسعا ولو قصد بہ الاستغلال للمسجد الخ ہاں اگر درخت مسجد کے مسجد ہونے سے پہلے رکھا گیا تو عدم جواز مذکور کے تحت میں داخل نہیں کہ اس تقدیر پر یہ درخت مسجد میں نہ بویا گیا بلکہ مسجد زمین درخت میں بنائی گئی اس صورت میں اگر درخت بونے والا وہی مالک زمین و بانی مسجد ہے تو درخت مسجد پر وقف ہوگا نہ کسی شخص کی ملک فی ردالمحتار یدخل فی وقف الارض مافیھا من الشجر والبناء الخ اور اگر درخت دوسرے کا ہے تو اُسکی اجازت پر موقوف رہے گا اگر مسجد پر اُسکا وقف تسلیم کرلیگا تو وقف ہوجائیگا ورنہ تفریغ مسجد کا حکم کیا جائیگا رہا یہ کہ مسجد میں درخت بویا علماء نے فرمایا کہ درخت مسجد کے لئے ہوگا ردالمحتار میں خانیہ سے ہے لوغرس فی المسجد یکون للمسجد لانہ لایغرس فیہ لنفسہ ہندیہ میں ظہیریہ سے ہے اذا غرس شجرا فی المسجد فالشجر للمسجد اُسی میں محیط سے ہے سئل نجم الدین عن رجل غرس تالۃ فی مسجد وکبرت بعد سنین فاراد متولی المسجد ان یصرف ھذہ الشجرۃ الی عمارۃ بئر فی ھذہ السکۃ والغارس یقول ھی لی فانی ما وقفتھا علی المسجد قال الظاھر ان الغارس جعلھا للمسجد فلا یجوز صرفھا الی البئر ولا یجوز للغارس صرفھا الی حاجۃ نفسہ

درمختار میں ہے لوغرس فی المسجد اشجارا تثمر ان غرسہا للسبیل فلکل مسلم الاکل والا فتباع لمصالح المسجد۔ ردالمحتار میں ہے ای وان لم یغرسہا للسبیل بان غرسہا للمسجد اولم یعلم غرضہ بحر عن الحاوی۔ اصل یہ ہے کہ بنایا غرس زمین وقف میں اگر متولی کرے تو مطلقاً وقف کے لئے ہے مگر یہ کہ اپنے ذاتی مال سے کرے اور بنا وغرس سے پہلے گواہ کرلے کہ اپنے نفس کے لئے کرتا ہوں یا یہ کہ متولی خود واقف ہو اور وقف کے لئے اُسکی نیت نہ کرے اور اگر غیر متولی باذن متولی کرے تو وقف کے لئے ہے اور بے اذن ہو تو بانی وغارس کے لئے ہے مگر اُس صورت میں کہ وقف کیلئے نیت کرے اور مسجد میں بونا دلالۃً مسجد کے لئے بونا ہے کہ کوئی مسجد میں اپنے لئے نہیں بوتا یہ اُس فرع کی تفصیل ہے درمختار میں ہے المتولی بناؤہ وغرسہ للوقف مالم یشہد انہ لنفسہ قبلہ۔ ردالمحتار میں ان کان البانی المتولی بمال الوقف فوقف سواء بناہ للوقف اولنفسہ او اطلق وان من مالہ للوقف او اطلق فوقف الا اذا کان ھو الواقف واطلق فھو لہ ذخیرۃ وان من مالہ لنفسہ واشہد انہ لہ فلہ قنیۃ ومجتبٰی وان لم یکن متولیا فان بنی باذن المتولی لیرجع فوقف والا فان بنی للوقف فوقف وان لنفسہ او اطلق فلہ رفعہ ان لم یضر اشباہ میں ہے وان اضر فھو المضیع لمالہ فلیتربص الی خلاصہ۔ اقول مگر یہ بنا وغرس جائز میں ہے ناجائز کے لئے حکم ہدم وقلع ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لیس لعرق ظالم حق۔ درمختار میں ہے لو بنی فوقہ بیتا للامام لایضر لانہ من المصالح اما لو تمت المسجدیۃ ثم اراد البناء منع ولو قال عنیت ذٰلک لم یصدق تاتارخانیۃ فاذا کان ھذا فی الواقف فکیف بغیرہ فیجب ھدمہ ولو علی جدار المسجد۔ ردالمحتار میں ہے فی فتاوٰی قاری الہدایۃ استاجروا ارض وقف وجعلوہا طاحونا ان لم یکن انفع ولا اکثر ریعا الزم بھدم ماصنع اھ مختصراً اور ہم بیان کرچکے کہ بلا ضرورت مذکورہ مسجد میں پیڑ بونا جائز نہیں لشغلہ موضع الصلاۃ ولتشبہ البیع والکنائس اور یہ کہ اُسکا باقی رکھنا جائز نہیں تو یہ فروع خانیہ صورت جواز پر محمول ہوں گی الا تری انہ ممنوع والوقف قربۃ وانہ مقطوع والوقف مؤبد فذلک برھان ان انہ لایکون للمسجد اور فرع مذکور بحر وحاوی ودرمختار فنائے مسجد میں غرس پر بھی محمول ہوسکتی ہے اور اگر ثابت ہو کہ فنائے مسجد میں بونا بھی دلالۃً مسجد میں بونا بتاتا ہے تو جملہ فروع مذکورہ کا یہ دوسرا عمدہ محمل ہے ھذا ماظھر لی واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ازمیرٹھ ۸ جمادی الآخر ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک رنڈی نے اپنے پیشہ کے ذریعہ سے کچھ دکانیں خریدیں چند روز کے بعد وہ رنڈی مرگئی بعد مرنے کے وہ دکانیں وراثۃً اُسکی بہن کو پہنچیں جو اپنے پیشہ سے تائب اور کسی کے نکاح میں ہے اب اُسکی بہن اپنی طرف سے اُس جائداد کو جو وراثۃً اُسکو ملی ہے کسی مسجد کے نام وقف کرنا چاہتی ہے اس صورت میں مہتمان مسجد کو ان دکانوں کا لینا اور اُن کے کرایہ سے مسجد کے مصارف میں خرچ کرنا جائز ہے یا نہیں جائز۔ بینوا توجروا

**الجواب** جبکہ وہ دکانیں بعینہا رنڈی کو اجرت زنا یا غنا میں نہ ملی تھیں بلکہ اُس نے خریدیں اگرچہ خریداری اُسی زرخبیث سے ہو تو ازانجا کہ عامہ عقود رائجہ میں یہ قاعدہ نہیں کہ روپیہ دکھا کر کہا جاتا ہو اس روپے کے عوض بیع کرے یا خریدے بلکہ مطلق بیع ہوتی ہے تو عقد ونقد زرحرام پر جمع نہیں ہوتی اور مذہب کرخی مفتی بہ پر ایسی حالت میں اُس شے مشتری میں خباثت بھی نہیں آتی تو وہ دکانیں خود اُس رنڈی کیلئے اس صورت میں حرام نہ ہوں گی نہ کہ بعد انتقال وراثت۔ لہٰذا وقف مذکور نہ فقط صحیح بلکہ جائز وموجب ثواب ہوگا اور متولیوں کو اُن کا لینا اور

اُن کا کرایہ مسجد میں صرف و خرچ کرنا ہر طرح جائز ہوگا والمسئلۃ قد فصلناھا فی فتاونا ثم ان کان خبث بالاجتماع لو فرض لم یکن فیہ الاکرا ھۃ والوراثۃ ناقلۃ والوقف اخراج عن الملک والابحاث طویلۃ الاذیال وانما یفتی فی الوقف بما ھو انفع لہ کیف والصحۃ لاشک فیما قطعا واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از موضع ملکی پور تھانہ کٹرہ ضلع شاہجہان پور مسئولہ جملہ مسلمانان موضع ۱۵ جمادی الآخرہ ۱۳۳۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ جو عیدگاہ کہ موضع ملکی پور میں ہے وہ بہت چھوٹی ہے اور عیدین میں بفضلہ تعالٰی اس قدر مسلمان جمع ہوجاتے ہیں کہ نماز پڑھنے اور کھڑے ہونے کی جگہ نہیں رہتی عیدگاہ سے باہر نماز کے واسطے کھڑے ہوتے ہیں اور عیدگاہ قبرستان میں واقع ہے اگر یہاں وسعت دی جائے تو قبریں اندر آنیکا احتمال ہے اور جگہ بھی تحفظ کی نہیں ہے مولیشی وغیرہ پیشاب وغیرہ کرتے ہیں ایسی حالت میں عیدگاہ قدیمی چھوڑ کر دوسری جگہ اگر بہت بلند ہے اور فضا کی جگہ ہے اور ہر قسم کا تحفظ ہے مولیشی وغیرہ بھی وہاں نہیں جاسکتے وسعت دیکر تعمیر کرائی جاوے یا نہیں اور عیدگاہ قدیمی میں بحالت چھوڑنے قبرستان بناسکتے ہیں یا نہیں از روئے شرع شریف معزز و ممتاز فرمائیے بیّنوا توجروا۔

**الجواب** بیان سائل سے معلوم ہوا کہ یہ موضع ایک گاؤں ہے اور ہمارے ائمہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم کے مذہب میں گاؤں میں عیدین جائز نہیں تو وہاں عیدگاہ وقف نہیں ہوسکتی کہ محض بے حاجت و بے قربت بلکہ مخالف قربت ہے تو وہ زمین و عمارت ملک بانیان ہیں اُنھیں اختیار ہے اُسمیں جو چاہیں کریں خواہ اپنا مکان بنائیں یا زراعت کریں یا قبرستان کرائیں اور اب وہاں دوسری عیدگاہ بنائیں گے اُسکی بھی یہی حالت ہوگی درمختار میں ہے فی القنیۃ صلاۃ العید فی القری تکرہ تحریما ای اشتغال بما لایصح اُسیکی کتاب الوقف میں ہے شرطہ ان یکون قربۃ فی ذاتہ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از اسکول بنام اسلامی مرسلہ مولوی یعقوب علی ۲۳ جمادی الآخرہ ۱۳۳۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید کا پیشہ ڈھولک فروخت کرنے کا ہے مڑھے ہوئے اور بغیر مڑھے دونوں قسم کے ڈھولک فروخت کرتا ہے۔ عمرو کا پیشہ حکمت طبابت بید حکیمی کا کرتا ہے اور قمار بازی بھی کرتا ہے اور دھوکا دہی کرکے مریضوں سے روپیہ لیتا ہے زید و عمرو یہ لوگ کچھ روپیہ مسجد کی مرمت یا مسجد بنوانے میں دیں تو ان کا روپیہ لیکر مسجد میں صرف کیا جاوے یا نہیں بیّنوا توجروا۔

**الجواب** جبتک ہمیں معلوم نہ ہو کہ یہ خاص روپیہ جو ہمکو دیتا ہے وجہ حرام سے ہے اُسکا لینا اور مسجد میں صرف کرنا جائز ہے کچھ حرج نہیں بہ نأخذ مالم نعرف شیأ حراما بعینہ کما فی الھندیۃ عن الذخیرۃ عن الامام محمد واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شمس آباد ضلع رکمل پور پنجاب علاقہ　　مرسلہ مولوی قاضی غلام گیلانی صاحب ۱۰ رجب مرجب ۱۳۳۱ھ

الاستفتاء فی حضرت مجدد المائۃ الحاضرۃ الفاضل البریلوی غوث الانام مجمع العلم والحلم والاحترام امام العلماء و مقدام الفضلاء لازال بالافادۃ والافاضۃ والعز والاکرام۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ زید ایک مسجد کا امام تھا بعد اُسکی موت کے اُسکا برادر حقیقی ایک مدت تک امام رہا جب وہ بھی انتقال کرگیا تو زید کا بیٹا بکر امام ہوا مگر چونکہ وہ دوسری مسجد میں امامت کرتا تھا اس مسجد میں اُس نے برضائے مقتدیان اپنا خلیفہ مقرر کیا اور اُس کے لئے معلومات امامت سے ایک شئے قلیل مقرر کی اور باقی کا خود لینا ٹھہرایا چنانچہ کئی برس تک جو خلیفہ

یکے بعد دیگرے آیا اسی شرط کا پابند رہا یہاں تک کہ خالد نام مولوی زید کے شاگرد علم دینی نے اپنے استاد زادے بکر سے کہا کہ مجھ کو اس مسجد میں آپ امام مقرر کیجئے میں آپ کا خلیفہ رہونگا اور آپ کے وظائف مقررہ معہودہ میں کوئی نقصان نہ کرونگا پس بکر نے خالد کو اس اقرار پر خلیفہ مقرر کیا اور تخمینا سترہ اٹھارہ برس تک خالد بہ پابندی شرط مذکور امامت کراتا رہا اور امور مقررہ میں کبھی چون وچرا نہ کی اب چونکہ بکر کا بیٹا بالغ ہوگیا ہے اور علم امامت سے بہرہ مند ہے لہذا بکر خالد کو برطرف کرکے اپنے بیٹے کو امام کرنا چاہتا ہے اور ابتدائے تقرر خالد کے وقت خالد نے تسلیم کرلیا تھا کہ آپ کے بیٹے جب بالغ قابل امامت ہوں یا اور کسی امر سے جب کبھی آپ مجھکو موقوف کردینگے تو مثل خلفائے سابقین کے مجھکو عذر نہ ہوگا اب خالد اپنے اقرار سے فرار کرکے کہتا ہے کہ میں تمہارا کوئی خلیفہ نہیں کیونکہ جب میں نماز فرض وتراویح وعیدو غیرہ خدمات مسجد ومراعات اہل محلہ ختم دعا درود سب بذات خود کرتا رہا تو میں امام مستقل ہوگیا تم کو میرے عزل کا کوئی اختیار نہیں اور قبل ہی سے جو کچھ میں نے تم کو دیا یا لینے دیا وہ شرم وحیا کی وجہ سے تھا ورنہ تمہارا کوئی استحقاق نہیں ہے کہ امامت تو میں کراؤں اور منافع تم لو خلافت اور اصالت کے کیا معنی پس بکر نے علمائے اطراف کو جمع کیا تھا کہ خالد سے تحقیق کریں اور فہمائش کرکے اُسکو برطرف ہونے کا حکم دیں مگر خالد ذرا چالاک آدمی ہے علماء سے کبھی امامت کی تعریف کبھی خلیفہ کے معنی کبھی وظیفہ امامت کا معنی دریافت کرتا ہے کبھی کہتا ہے کہ امام کی تعریف میرے پر صادق آتی ہے یا کہ بکر پر غرض کہ ایسی باتوں میں وقت ٹال دیتا ہے یہاں کے علماء کو یہ مسئلہ مصرح طور پر اور مفصل کسی کتاب میں نہیں ملتا اور ایسی طاقت نہیں کہ اجزائے مسئلہ کو ابواب مختلفہ ونظائر متفقہ سے استنباط کرکے فیصلہ کریں۔ چونکہ حضور پر نور بفضلہ تعالٰی مذہب مہذب حنفی کے بلکہ جمیع مذاہب حقہ کے مجتہد ہیں اور موافق ومخالف سب کے مسلم ہیں لہذا التماس کہ خالد باوجود دینے وظائف امامت کے بکر کو بہ اقرار خلافت سولہ سترہ برس تک مثل خلفائے پیشین کے شرعاً مستقل امام متصور ہوگا حالانکہ مقتدی لوگ کل سوائے دوچار آدمیوں کے خالد کے اس فرار عن الاقرار سے سخت ناخوش ہیں یا مثل خلفائے پیشین کے خالد بھی خلیفہ ہی ہوگا۔ واضح ہو کہ اس ملک میں کئی جگہ دستور ہے کہ ایک شخص ایک مسجد کا امام ہوتا ہے اور باقی مساجد میں خود امامت کیا کرتا تو نہیں ہوتا مگر ایسا تصرف رکھتا ہے کہ اُن مساجد کے عمدہ عمدہ منافع خود لے لیا کرتا ہے اور معمولی قسم کی آمدنی خلیفہ کو دیا کرتا ہے اور چاہتا ہے تو اُسے موقوف کردیتا ہے اور دوسرا اُسکی جگہ قائم کردیتا ہے اور چونکہ اول ہی سے یہ بات قرارداد بین الاصل والخلیفہ ہوا کرتی ہے اور مقتدی لوگ بکر کے اس تصرف پر کسی طرح کے معترض نہیں ہوتے۔ کچہری انگریزی میں بھی ایک آدھ مقدمہ اس امر کا کیا گیا جس میں اصل ہی کامیاب ہوا بینوا توجروا۔

**الجواب** یہ مسئلہ تین مسائل پر مشتمل **اول** آیا امام دوسرے کو اپنا نائب مقرر کرسکتا ہے **دوم** اگر کرسکتا ہے تو وظائف امامت کا مستحق وہ اصل ہوگا اور نائب صرف اسیقدر لے سکے گا جو اصل نے اس کے لئے بتایا یا ازانجا کہ فعل وخدمات امامت یہ نائب بجالاتا ہے یہی جملہ معلومات کا مستحق ہوگا اور اصل معزول سمجھا جائے گا **سوم** اگر اصل معزول نہیں بلکہ وہی اصل امام اور یہ اسکا مقرر کیا ہوا نائب ہے تو آیا امام اصل کو اس نائب کے معزول کردینے اور اُسکی جگہ دوسرا نائب مقرر کرنے کا اختیار ہے یا نہیں بحمد اللہ تعالٰی یہ تینوں مسائل واضح ومصرح ہیں **مسئلہ اولٰی** ہاں امام دوسرے کو اپنا نائب مقرر کرسکتا ہے فتاوٰی خلاصہ میں ہے الامام یجوز استخلافہ بلا اذن بخلاف القاضی وعلی ھذا لاتکون وظیفۃ شاغرۃ وتصح النیابۃ **مسئلہ ثانیہ** وظائف امامت کا مستحق اصل ہوگا اور نائب صرف اُسقدر لے سکے گا جو اصل نے اس کے لئے معین کیا فتاوٰی خیریہ میں ہے یجب العمل لما علیہ الناس وخصوصا مع العذر وعلی ذلک جمیع المعلوم

للمستنیب ولیس للنائب الا الاجرۃ التی استأجرہ بھا **مسئلہ ثالثہ** صورت مذکورہ میں وہ نائب جبکہ اُسکے لئے اصل کچھ مقرر کرے اصل کا اجیر ہوتا ہے پھر اگر وہ اجرت معینہ ہے تو اجارہ صحیح ورنہ فاسدہ اور اگر کچھ مقرر نہ کرے نہ نصاً نہ عرفاً تو اجیر بھی نہیں محض بیگاری ہوتا ہے صورت اخیرہ میں تو ظاہر ہے کہ نائب کوئی استحقاق اصلاً نہیں رکھتا اُس کا کام اصل کی طرف سے ایک مفت استخدام تھا اصل جس وقت چاہے اُسے منع کرسکتا ہے نہ اس صورت میں وہ کسی معاوضہ کا مستحق ہوتا ہے ایسی ہی صورت پر قنیہ میں ہے ان النائب لایستحق شیئا من الوقف لان الاستحقاق بالتقریر ولم یوجد اور صورت سابقہ میں وہ نائب اجیر ہے بحر الرائق میں ہے النائب وکیل بالاجرۃ پس صورت ثانیہ میں کہ اجارہ فاسدہ ہے آپ ہی ہر وقت اختیار فسخ ہونا درکنار خود وجوب فسخ ہے کہ اجارہ فاسدہ معصیت ہے اور معصیت کا ازالہ فرض یہاں تک کہ اصل و نائب باہم فسخ نہ کریں تو حاکم پر فرض ہے کہ جبراً اُسے فسخ کردے کما عرف ذٰلک فی البیوع درمختار میں ہے ولذا لایشترط فیہ قضاء قاض لان الواجب شرعا لایحتاج للقضاء درر اور صورت اولٰی میں جبکہ عام رواج یہی ہے کہ کوئی مدت اجارہ معین نہیں کی جاتی کہ سال بھر کے لئے تجھے امام کیا یا چھ مہینے کے لئے بلکہ صرف امامت اور اُس کے مقابل ماہوار دینا پانے کا بیان ہوتا ہے تو اجارہ صرف پہلے مہینے کے لئے صحیح ہوا اور ہر سر ماہ اجیر و مستاجر ہر ایک کو دوسرے کے سامنے اُس کے فسخ کردینے کا اختیار ہوتا ہے درمختار میں ہے اٰجرحانوتا کل شھر بکذا صح فی واحد فقط وفسد فی الباقی لجھالتھا واذا مضی الشھر فلکل فسخھا بشرط حضور الاٰخر لانتھاء العقد الصحیح بہرحال اصل کو ہر سر ماہ پر اس نائب کے معزول کردینے اور دوسرے کو اُسکی جگہ نائب کرنے کا اختیار ہے۔ مسئلہ مسئولہ سائل کا تو جواب یہ ہے اور یہاں ایک امر ضروری اللحاظ یہ ہے کہ بعض جگہ معلومات و وظائف امامت ایسے مقرر ہوتے ہیں جو شرعاً جائز یا صحیح نہیں اُن کا استحقاق نہ اصل کو ہوگا نہ نائب کو بلکہ صرف اجرت مثل کا، مگر نائب ان میں بھی اصل سے اپنے لئے منازعت نہیں کرسکتا کہ وہ اسے بھی حلال نہیں صرف اپنی اجرت مثل لے سکتا ہے فلیتنبہ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از نینی تال ٹرا بازار مرسلہ فدا حسین صاحب سادہ کار ۱۶ رمضان مبارک ۱۳۳۱ھ

بعالیخدمت جناب مولنا احمد رضا خاں صاحب۔ جناب من یہاں مسجد نینی تال میں گیس کے لالٹین روشنی کی گئی ہے خاص اندرون مسجد جس وقت وہ روشن کی جاتی ہے اسپرٹ شراب ڈال کر گرم کی جاتی ہے تب وہ روشن ہوتی ہے اور ایک ہندو اُن کو جلانے کے واسطے اندر جاکر جلاتا ہے جس کے پیر دھلائے جاتے ہیں اور ناپاکی سے اُسکی کچھ مطلب نہیں یہ کام جائز ہے یا ناجائز۔

**الجواب** اسپرٹ شراب ہے اور شراب ناپاک ہے اور ایسی ناپاک چیز مسجد میں لیجانا منع ہے ہرگز اجازت نہیں ولہذا فتاوٰی عالمگیری و درمختار وغیرہ معتبر کتابوں میں تصریح فرمائی کہ تیل کسی طرح ناپاک ہوگیا ہو تو مسجد میں اُسے جلانا ہرگز جائز نہیں تنویر الابصار میں ہے یکرہ الوطی فوقہ والبول والتغوط وادخال نجاسۃ فیہ فلا یجوز الاستصباح بدھن نجس فیہ اور کافر کا اُسمیں جانا بھی بے ادبی ہے کما حققناہ فی فتاونا بتوفیقہ تعالٰی وھو تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۸ رمضان مبارک ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص مسمی سالار بخش نے محلہ بانخانہ میں مسجد تعمیر کرائی اور اُس کا فرش تھوڑا درست کراکر چھوڑ دیا اور چہار دیواری وغیرہ بھی ٹھیک طور پر درست نہ کرائی عرصہ قریب چھ سال کے گزر گیا مگر

چند مرتبہ سالار بخش سے کہا گیا انھوں نے کچھ خیال نہ کیا اب اور چند لوگوں نے یہ رائے قائم کی کہ یہ مسجد ہنوز ایسی نہیں ہے کہ اس میں نماز پڑھی جاوے چنانچہ اُسکو درست کریں تاکہ نماز پڑھی جاوے مسمی سالار بخش کو یہ بات ظاہر ہوئی کہ اور لوگ اس مسجد کو درست کرانا چاہتے ہیں فوراً اُن لوگوں سے یہ لفظ کہا کہ اُسکو میں خود درست کراؤں گا آپ لوگ اس میں ایک حبہ نہیں لگا سکتے ہیں اور نہ میں کسی کو روپیہ لگانے دوں گا جس وقت میرے پاس روپیہ ہوجاوے گا میں خود درست کرادوں گا اب وہ مسجد اسیطرح پر ہے نہ تو کسی کو مرمت کرانے دیتے ہیں اور نہ خود درست کراتے ہیں امیدوار کہ بعد ملاحظہ جو کچھ حکم شرع شریف ہو تحریر فرماکر مہر ثبت کردیجاوے۔

**الجواب** اگر سالار بخش نے مسجد کی بنا ڈالی ہے اور ابھی یہ نہ کہا کہ میں نے اسے مسجد کردیا جب تو وہ ابھی وقف نہ ہوئی سالار بخش کی ملک ہے دوسروں کو اُس میں دست اندازی نہیں پہنچتی اور اگر اُسے وقف کرچکا یہ کہہ چکا ہے کہ میں نے اسے مسجد کردیا جب بھی اس کے بنانے کا حق اُسیکو ہے اُسے چاہیئے کہ خود بنائے ورنہ جو مسلمان بنانا چاہتے ہیں اُن کو اجازت دے اور اگر باہم راضی ہوں تو یوں کریں کہ اُن مسلمانوں سے کہے تم بناؤ اور جو کچھ اس میں صرف ہو وہ میرے ذمہ ہے اُس کا حساب لکھتے رہو میں ادا کردوں گا یوں مسجد بن بھی جائے گی اور وہ سب مسلمان بھی اُس کے بنانے کا پورا ثواب پائیں گے اور ساری مسجد اسی کے روپے سے بنے گی سب مطلب حاصل ہوجائیں گے والله تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از مارہرہ شریف سرکار خورد مرسلہ حضرت سید شاہ میاں صاحب ۹ رمضان مبارک ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے اہل دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد جس کا صحن مسقف ہے اور اُس سقف کے نیچے سو دو سو برس سے نماز ہوتی ہے اب اُس سقف کو بالائی حصہ مسجد میں بطور صحن شامل کرلیا ہے ایسی حالت میں حسب مذہب اہلسنت وجماعت اُس مسقف صحن میں نماز جائز ہے یا نہیں اور حصہ زیریں جو مرتب ومسقف ہے بدستور رکھا جائے یا پھر اُدھیڑ ڈال کر صحن بنالیا جائے ایسی صورت میں کہ سقف نہ رکھی جائے اور ایک بنی بنائی عمارت مسمار کردی جائے شرعاً خلاف ہے یا نہیں۔ بحوالہ کتب وروایات جواب لکھا جائے بینوا توجروا۔

**الجواب** سوال میں حصہ بالائی وحصہ زیریں کہنے سے ظاہر کہ مسجد دو طبقہ ہے علو وسفل یعنی بالاخانہ ومنزل زیریں۔ اور یہ الفاظ کہ ایک مسجد جس کا صحن مسقف ہے اور اُس سقف کے نیچے سو دو سو برس سے نماز ہوتی ہے بظاہر اس طرف جاتے ہیں کہ سرے سے بانی مسجد نے طبقہ سفل کا کوئی صحن نہ رکھا بلکہ اُس کے دونوں درجہ اندرونی وبیرونی مسقف ہی بنائے اور بعد کے الفاظ کہ اب اُس سقف کو بالائی حصہ مسجد میں بطور صحن شامل کرلیا ہے یہ بھی سقف کا حدوث نہیں بتاتے بلکہ اُس کا پہلے سے ہونا اور اُسے طبقہ علو کے لئے بجائے صحن قرار دینے کا حدوث۔ لیکن سفل جب اصل سے دو درجہ مسقف ہوا اور درجہ اندرونی پر علو ہو تو درجہ بیرونی کی سقف خود ہی اُس علو کے لئے بجائے صحن ہوگی۔ اب بطور صحن شامل کرلیا ہے کا کیا محصل ہوگا یہ ظاہراً حدوث سقف کی طرف ناظر ہے مگر یہ کہ اس سقف پر نماز پہلے نہ پڑھی جاتی ہو اب پڑھنے لگے بایں معنی شامل کرنے کا حدوث بتایا ہو نیز صحن کا مسقف کہنا بھی حدوث سقف کا پتہ دیتا ہے کہ صحن کبھی مسقف نہیں ہوتا نہ مسقف کو صحن کہیں مگر بایں معنی کہ پہلے جو صحن تھا بعد کو مسقف کرلیا ہے۔ اسیطرح عبارت سوال کہ اُس مسقف صحن میں نماز جائز ہے یا نہیں

نظر بالفاظ اُسی درجہ بیرونی منزل زیریں سے سوال ہے کہ وہی صحن مسقف ہے اور اوپر اُسکو اس لفظ سے تعبیر کیا بھی تھا اگر وہاں تو سو دو سو برس سے نماز ہوتی ہے اور اُسمیں عدم جواز کا کوئی منشا بھی نہیں ہاں سقف کو جو حصۂ بالا میں اب شامل کیا گیا اُسے صحن حادثات بتایا اور یہاں سوال کے لئے منشا ابھی ہے شاید اسے مسقف بایں معنی کہا ہو کہ یہ درجۂ زیریں کی سقف کیا گیا ہے نہ یہ کہ اس پر سقف بنائی گئی بہرحال ہم ہر احتمال پر کلام کریں۔ یہ سقف اگر حادثات ہے بانی مسجد نے منزل زیریں کے سامنے صحن رکھا تھا بعدہ کسی نے اسے بھی مسقف کردیا جب تو ظاہر ہے کہ اس درجہ بیرونی میں جو پہلے صحن تھا اور اب مسقف ہے عدم جواز نماز کی کوئی وجہ نہیں کہ وہ بدستور مسجد ہے سقف نے اسے مسجدیت سے خارج نہ کیا ہاں اس سقف پر بلاضرورت نماز کی اجازت نہیں کہ سقف مسجد پر بے ضرورت چڑھنا ممنوع و بے ادبی ہے اور گرمی کا عذر مسموع نہ ہوگا ہاں کثرت جماعت کہ طبقہ زیریں کے دونوں درجے بھر جائیں اور لوگ باقی رہیں سقف پر اقامت نماز کی اجازت دیگی فتاوی علمگیریہ میں ہے الصعود علی سطح کل مسجد مکروہ ولھذا اذا اشتد الحر یکرہ ان یصلوا بالجماعۃ فوقہ الا اذا ضاق المسجد فحینئذ لایکرہ الصعود علی سطحہ للضرورۃ اور اگر یہ سقف قدیم ہے خود بانی مسجد ہی نے طبقۂ زیریں کے دونوں درجے مسقف بنائے تو اب نظر لازم ہے اگر ثابت اور تحقیقاً معلوم ہو کہ بانی نے اصل مسجد علو کو رکھا اور نیچے یہ دو درجے وقت ضرورت کے لئے بنادئے کہ اگر جماعت کثیر ہو تو ان میں قیام کریں تو اس صورت میں ظاہراً سقف پر نماز مطلقاً جائز ہے کہ درجۂ زیریں حسب نیت بانی اصل مسجد نہیں بلکہ تابع و معین مسجد ہے اور زیر سقف تو مطلقاً جواز خود ظاہر ہے کہ وقت ضرورت کی نیت اُس کے غیر میں ممانعت نہیں کما لایخفی اور اگر ثابت ہو کہ بانی نے اصل مسجد طبقہ زیریں کو کیا اور طبقۂ بالا وقت ضرورت یا وقت گرمی کے لئے بنایا یا دونوں کو اصل مسجد کیا مثلاً اختلاف موسم کے خیال سے طبقہ زیریں بالکل مسقف اور طبقہ بالا مع صحن بنایا یا کچھ ثابت نہ ہو تو ان تینوں صورتوں کا حکم مثل اُس سب سے پہلی صورت حدوث سقف کے چاہئے کہ دو صورت پیشیں میں تو طبقۂ زیریں کا مسجد ہونا خود ہی ثابت و مراد ہے تو یہ سقف سقف مسجد ہوئی اور سقف مسجد پر بے ضرورت صعود ممنوع اور صورت اخیرہ میں اگرچہ نصاً ثبوت نہ ہو عرفاً ثبوت ہے کہ منازل میں منزل زیریں ہی اصل ہے اور بالاخانہ تابع کہ اس کا قیام اس پر موقوف اور صحن نہ رکھنا عدم ارادۂ اصالت کا موجب نہیں جیسے صورت لحاظ مواسم میں گزرا بالجملہ زیر سقف نماز پڑھنا مطلقاً جائز ہے اور چھت پر بحال ضرورت تو مطلقاً اور بلاضرورت صرف اُس صورت میں کہ بانی سے تحقیق طور پر ثابت ہو کہ مسجد صرف علو کو کیا اور اُسے تابع رکھا۔ باقی صورتوں میں چھت پر نماز سے احتراز ہو۔ رہا بھراؤ ڈال کر حصۂ زیریں کو نیست ونابود کردینا یہ کسی صورت جائز نہیں جن صورتوں میں یہی مسجد یا یہ بھی مسجد ہے جب تو ظاہر کہ یہ مسجد کا اعدام اور معاذ اللہ اس وعید شدید پر اقدام ہوگا ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللّٰہ ان یذکر فیھا اسمہ وسعی فی خرابھا اور اگر نہیں تو لااقل وقف صحیح تابع مسجد ہے اور وقف کی ہیئت بدلنا تو جائز نہیں نہ کہ بالکل مسدود و مفقود کردینا علمگیریہ میں سراج وہاج سے ہے لایجوز تغییر الوقف عن ھیأتہ فلا یجعل الدار بستانا ولا الخان حماما ولا الرباط دکانا الا اذا جعل الواقف الی الناظر ما یری فیہ مصلحۃ الوقف اھ ھذا کلہ ماظھر لی واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۱۰ ذی القعدہ الحرام ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک زمین مسجد کہ اسمیں اور مسجد میں راہ وغیرہ کوئی فاصل نہیں کثرت جماعت کے وقت اُسمیں نماز بھی ہوتی ہے اور ویسے وضو وغیرہ ضروریات مسجد کے لئے ہے کیا متولی یا دیگر مسلمین کو یہ جائز ہے کہ اُسے مسجد سے توڑ کر

شارع عام میں شامل کردیں یا بالعوض خواہ بلاعوض اُسے سڑک بنانے کے لئے دیدیں اور ایسا کرنا حقوق مسجد پر دست درازی کرنا ہوگا یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب** بیشک ایسا کرنا حرام قطعی اور ضرور حقوق مسجد پر تعدی اور وقف مسجد میں ناحق دست اندازی ہے شرع مطہر میں بلاشرط واقف کہ اُسی وقف کی مصلحت کے لئے کی ہو وقف کی ہیئات بدلنا بھی ناجائز ہے اگرچہ اصل مقصود باقی رہے تو بالکل مقصد وقف باطل کرکے ایک دوسرے کام کے لئے کردینا کیونکر حلال ہوسکتا ہے سراج وہاج وفتاوی علمگیری وغیرہما میں ہے لایجوز تغییر الوقف عن ھیأتہ فلا یجعل الدار بستانا ولا الخان حماما ولا الرباط دکانا الا اذا جعل الواقف الی الناظر مایری فیہ مصلحۃ الوقف فتح القدیر شرح ہدایہ وغیرہ کتب میں ہے الواجب ابقاء الوقف علی ماکان خصوصا ایسی تبدیلی جس سے خاص مسلمانوں کا حق عام آدمیوں مسلم غیر مسلم سب کے لئے ہوجائے جب وہ سڑک ہوئی تو اُسمیں مسلم کافر سب کا حق ہوجائیگا اور پہلے وہ صرف حق مسلمانان تھی تو کیوں کر جائز ہو کہ مسلمانوں کا حق چھین کر عام کردیا جائے کیا کوئی ہندو گوارا کرسکتا ہے کہ اُس کے شوالے یا مندر کا کچھ حصہ توڑ کر مسلمانوں کو اُس میں حقدار کردیا جائے تو عجب اُس مسلمان سے کہ اپنے دین پر ایسے ظلم کا مرتکب ہو۔ یا اگر کوئی مسلمان کسی زمین مندر یا ہندو کسی زمین مسجد کے ساتھ ایسا کرے تو گورنمنٹ اُسے روا رکھے گی ہرگز نہیں بلکہ ضرور اُسے اُس مسلم یا ہندو کی جبر وتعدی اور مذہبی دست اندازی قرار دے گی۔ علی الخصوص ایسی زمین کہ اگر عین مسجد نہیں فنائے مسجد ہے غنیہ میں ہے فناء المسجد ھو المکان المتصل بہ لیس بینہ طریق اور فنائے مسجد کی حرمت مثل مسجد ہے فتاوی علمگیری کتاب الوقف باب ۱۱ میں محیط امام شمس الائمہ سرخسی سے ہے قیم المسجد لایجوز لہ ان یبنی حوانیت فی حد المسجد اوفی فنائہ لان المسجد اذا جعل حانوتا ومسکنا تسقط حرمتہ وھذا لایجوز والفناء تبع المسجد فیکون حکمہ حکم المسجد جب فنائے مسجد میں خود مصلحت مسجد کے لئے دکان بنانا متولی مسجد کو حرام اور مسجد کی بے ادبی اور اُس کی حرمت کا ساقط کرنا ہے تو فنائے مسجد کو عام سڑک کے لئے دے دینا کس درجہ سخت حرام اور مسجد کی بے حرمتی اور اُس کی عظمت کا منہدم کرنا ہوگا۔ وہ جو بعض کتب میں ہے کہ ضرورت ومجبوری کے وقت مسجد کو راستہ بنانا جائز ہے اُس کے معنی یہ ہیں کہ بضرورت مسجد میں ہوکر دوسری طرف کو نکل جانا جائز ہے کہ مسجد میں دوسری طرف جانے کے لئے چلنا حرام ہے مگر بضرورت کہ راستہ گھرا ہوا ہے اور مسجد ہی میں سے ہوکر جاسکتا ہے جیسے موسم حج میں مسجد الحرام شریف میں واقع ہوتا ہے اس کی اجازت دی گئی ہے وہ بھی جنب یا حائض یا النفساء کو نہیں نہ گھوڑے یا بیل گاڑی کو نہیں ہوکر نکل جانے کے لئے بھی ان کا جانا لیجانا ہرگز جائز نہیں نہ یہ کہ معاذاللہ اُسے مسجدیت سے خارج کرکے گزرگاہ عام کردیا جائے کہ مسلم کافر جانور پاک ناپاک سب کے لئے شارع عام ہوجائے یہ ہرگز حلال نہیں ہوسکتا اشباہ والنظائر احکام المسجد میں ہے لایجوز اتخاذ طریق فیہ للمرور الالعذر اُس کی شرح غمز العیون والبصائر میں ہے قولہ ولایجوز اتخاذ طریق فیہ للمرور یعنی بان یکون لہ بابان فاکثر فیدخل من ھذا ویخرج من ھذا فتاوی علمگیریہ وفتاوی خلاصہ میں ہے رجل یمر فی المسجد ویتخذہ طریقا ان کان لغیر عذر لایجوز وبعذر یجوز ثم اذا جاز یصلی فی کل یوم مرۃ لافی کل مرۃ تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق للامام الزیلعی وفتاوی ہندیہ میں ہے اذا جعل فی المسجد ممرا فانہ یجوز لتعارف اھل الامصار فی الجوامع وجاز لکل واحد ان یمر فیہ حتی الکافر الا الجنب والحائض والنفساء ولیس لھم ان یدخلوا فیہ الدواب محیط امام برہان الدین وفتاوی علمگیریہ میں ہے ان ارادوا ان یجعلوا شیئا من المسجد طریقا للمسلمین فقد قیل لیس لھم ذلک وانہ صحیح اسی طرح فتاوی امام فقیہ ابواللیث پھر فتاوی تاتارخانیہ وغیرہا کتب معتمدہ میں ہے واللہ سبحنہ وتعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از محلہ کوٹ پرگنہ سنبھل ضلع مراد آباد مکان مولوی لئیق احمد صاحب مرسلہ مطہر حسین صاحب ۲۳ ذیقعدہ ۱۳۳۱ھ

جلسہ چندہ واسطے مصارف خیر کے مساجد میں خصوصاً جامع مسجد میں جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب** جائز ہے جبکہ چپقلش نہ ہو اور کوئی بات خلاف ادب مسجد نہ ہو واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از گونڈہ محلہ نبی گنج مکان مولوی نوازش احمد صاحب مرسلہ حافظ محمد اسحاق صاحب ۲۳ ذیقعدہ ۱۳۳۱ھ

مسجد قدیم کہنہ کو شہید کرکے اُسی مقام پر یا کچھ فاصلہ سے ہٹ کر دوسری جگہ مسجد جدید کوئی بنوا دے تو اس بارے میں شرعاً کیا حکم ہے۔

**الجواب** مسجد کو اس لئے شہید کرنا کہ وہ جگہ ترک کردیں گے اور دوسری جگہ مسجد بنائیں گے مطلقاً حرام ہے قال تعالٰی ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللّٰہ ان یذکر فیہا اسمہ وسعی فی خرابہا اور اگر اس لئے شہید کی کہ یہیں ازسرِ نو اس کی تعمیر کرائے تو اگر یہ امر بے حاجت و بلا وجہ شرعی صحیح ہے تو لغو و عبث و بے حرمتی مسجد و تضییع مال ہے اور یہ سب ناجائز ہے قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ان اللہ تعالٰی کرہ لکم ثلٰثًا قیل وقال وکثرۃ السؤال واضاعۃ المال وقال تعالٰی ولا تبذر تبذیرا ان المبذرین کانوا اخوان الشیٰطین ہدایہ میں ہے العبث حرام اور اگر مصلحت شرعی ہے مثلاً اگر اُسمیں اور زمین شامل کرکے توسیع کی جائے گی یا بنا کمزور ہوگئی ہے محکم بنائی جائے گی تو اصل بانی مسجد ورنہ اہل محلہ کو اس میں اختیار ہے کما فی الھندیۃ والدر المختار وغیرہما واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از علیگڈھ سوسائٹی کارڈن مسئولہ حمید الدین خاں بی۔ اے ۲۵ ذیقعدہ ۱۳۳۱ھ معرفت سید برکت علی صاحب

معظمی زاد عنایتہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ تھوڑا عرصہ ہوا جب مجھے آپ کے ہمراہ جناب مولٰنا صاحب قبلہ سے شرف قدمبوسی حاصل ہوا تھا اُس روز میں نے مولٰنا صاحب کی خدمت میں یہ عرض کیا تھا کہ ایک صاحب نے مسجد کے متعلق چند کتب احادیث کی اسناد پر یہ مواد جمع کیا ہے کہ راستہ کے فراخی کے لئے مسجد میں سے کچھ حصہ بشرط گنجائش لینا جائز ہے جس میں آں جناب مولٰنا صاحب قبلہ نے یہ فرمایا تھا کہ وہ غلطی پر ہیں بلکہ اُس مسئلہ کا منشا بحالت ہجوم مسجد کے کسی حصہ میں سے گزرنے کا جواز ہے اس پر میں نے اُن صاحب کو اُن کی غلطی پر بذریعہ خط متنبہ کیا عرصہ کے بعد اُن کا جواب آیا افسوس ہے کہ وہ اپنے جائے قیام پر نہیں ہیں اس وجہ سے اُن کے پاس وہ ان کا رسالہ اور وہ کتب جن سے مواد جمع کیا تھا موجود نہ تھیں مگر جو انھوں نے مجھے اپنی یادداشت سے لکھا بجنسہٖ نقل کرکے ارسال خدمت کررہا ہوں۔

## نام کتاب جس میں سے مواد حاصل کیا

اشباہ والنظائر مصنفہ امام ابراہیم باب فوائد شتے صفحہ ۴۰۴ - ۴۰۵ مطبوعہ ۱۲۸۳ھ مطبع نظامی یا مصطفائی کانپور

## عبارت خط

جو حوالہ میں نے آپ کو لکھا تھا وہ اس طرح ہے۔

لوضاق الطریق علی المارۃ والمسجد واسع فلھم ان یوسعوا الطریق من المسجد اور دوسری جگہ ماضاق المسجد ولوکان مسجدا اواسعا یجوزانہ امہ قریب قریب ایسی ہی عبارت جو مجھے مل اور اچھی طرح یاد نہیں ہے عبارت بالا اشباہ والنظائر میں صاف لکھی ہے

اور صاحب ردالمحتار نے اسی کو مرجح اور معتمد لکھا ہے حکم بالا میں مسجد کے متعلق ہے فنائے مسجد یعنی وضو خانہ حجرہ غسل خانہ میں تو بحث ہی فضول ہے۔ یہ عبارت انھوں نے مجھے لکھ کر بھیجی ہے غالباً یہ کتاب آنجناب مولنا صاحب کے وسیع کتب خانہ میں ضرور موجود ہوگی اور اُسکو دیکھ کر آنجناب ضرور اس کی صحت اور موقع پر غور فرماسکیں گے والسلام۔ دیگر گذارش یہ ہے کہ جناب مولنا صاحب قبلہ کے فیصلے سے مجھے بھی مطلع فرمائیں تو باعث کمال عنایت ہوگا علاوہ اضافہ معلومات مجھے اُن حضرت کو بھی لکھنے کا موقع مل سکے گا میرا پتہ حسب ذیل ہوگا۔

محمد حمید الدین خاں بی۔ اے سوسائٹی کارڈن علیگڈھ

## الجواب

استغفر اللہ العظیم ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العزیز الحکیم ذکتاب مستطاب اشباہ والنظائر کے مصنف امام ابراہیم نہ اشباہ میں معاذاللہ کہیں ان کا پتہ کہ لوکان مسجد اواسعا یجوزاتمہدامہ نہ کوئی مسلمان ایسا کہہ سکے نہ کوئی عربی داں ایسی عبارت لکھے نہ کہ علامہ زین بن نجیم مصری مصنف اشباہ اُن کی نسبت یہ محض تہمت ہے یا نرا اشتباہ۔ کسی شخص کے اپنے تخیل میں یہ لفظ پیدا ہوئے ہوں گے جس کی عربیت فاسد اور معنی باطل کوئی آدمی ابراہیم نامی وہاں موجود یا مخیل ہوگا اور کتاب اشباہ کہیں رکھی ہوگی سب تصورات جمع ہو کر یہ یاد رہا کہ امام ابراہیم نے اشباہ میں ایسا لکھا اگرچہ نظر بواقع وہی مثال ہے کہ

چہ خوش گفتست سعدی درزلیخا۔ الا یا ایھا الساقی ادرکاسا وناولھا

بلکہ اُس سے بھی ہزارہا درجہ بدتر ہے کہ اگرچہ نہ کتاب زلیخا شیخ سعدی رحمہ اللہ تعالٰی کی تصنیف نہ مصرع دوم اُن کا نہ اُس کتاب کا مگر آخر ہے تو ایک عارف کا قول بخلاف اس کے کہ مسجد ڈھانے کی حلت اور اشباہ کی طرف اُس کی نسبت۔ افسوس کہ ناقل نے جس کتاب کے صفحہ ۲۹ سے پہلی عبارت نقل کی اُس سے گیارہ ہی ورق اوپر صفحہ ۳۸ میں اُسکے معنی کی صریح تشریح نہ دیکھی کہ لایجوز اتخاذ طریق فیہ للمرور یعنی بان یکون لہ بابان فاکثر فید خل من ھذا ویخرج من ھذا یعنی مسجد میں راستہ بنانا جو ناجائز ہے اور عذر کی صورت میں جس کی اجازت دی گئی ہے اُس کے معنی یہ ہیں کہ مسجد کے دو یا زیادہ دروازے ہوں ایک سے داخل ہو کر دوسرے سے نکل جائے۔ بحمداللہ تعالٰی اس یعنی نے معنی کو صاف کردیا اور عجب خود اسی کتاب میں جو عبارت تھی نظر نہ آئی اور جو نہ تھی وہ متشکل ہوگئی تو اس کی کیا شکایت کہ خود انھیں امام مصنف اشباہ کی دوسری جلیل وعظیم کتاب بحرالرائق نہ دیکھی جس میں انھوں نے صاف طور پر واضح کردیا ہے کہ مسجد کو راستہ بنانے سے یہی مراد ہے کہ مسجد بحال خود قائم وبرقرار رہے اور کسی کام کے لئے اُس میں ہو کر نکل جائے اور صریح تصریح فرمادی ہے کہ یہ ناپاک مرد یا عورت کے لئے حلال نہیں نہ اُس میں گھوڑا یا بیل وغیرہ جانور لے جاسکتے ہیں عبارت یہ ہے بحرالرائق مطبع مصر جلد پنجم صفحہ ۲۷۶ ومعنی قولہ کعکسہ انہ اذا جعل فی المسجد ممرا فانہ یجوز لتعارف اھل الامصار فی الجوامع وجاز لکل واحد ان یمر فیہ حتی الکافر الا الجنب والحائض والنفساء لما عرف فی موضعہ ولیس لھم ان یدخلوا فیہ الدواب یعنی مسجد کے کسی حصہ کو راستہ بنانے سے مراد یہ ہے کہ اگر کوئی شخص مسجد میں ہو کر مرور کے لئے جگہ ٹھہرالے تو روا ہے کہ شہروں کی جامع مسجدوں میں اس کا عام رواج ہو رہا ہے اور اُس میں ہو کر ہر شخص کو گزر جانے کی اجازت ہوگی یہاں تک کہ کافر کو مگر جنابت والے مرد وعورت اور حیض والی عورت اور نفاس والی ان میں کسی کو وہاں داخل ہونے کی اجازت نہیں ہوسکتی کہ مسجد میں ان کا جانا حرام ہونا اپنی جگہ یعنی کتاب الطہارۃ میں معلوم ہوچکا ہے اور یہ بھی انھیں اختیار نہیں کہ اُس جگہ جانور

یونہیں بعینہ اسی طرح تبیین الحقائق امام فخر الدین زیلعی و درر الحکام و درمختار و فتاوٰی عالمگیریہ وغیرہا میں ہے۔ اس ارشاد علماء کو ایمان کی نگاہ سے دیکھنے والے پر آفتاب کی طرح روشن ہوجائیگا کہ مسجد کو راستہ بنانے کے معنی خود انھوں نے کیا ارشاد فرمائے اور کیا مراد بتائی آیا یہ کہ معاذ اللہ مسجد توڑ کر سڑک میں ڈال لو جس میں آدمی جنب حائض نفساء گھوڑے گدھے غلیظ کی گاڑیاں سب گزریں اور سب کا حق مساوی ہو اور کسی کو منع نہ کرسکو نہ وہاں منڈھی ڈال کر بیٹھ سکو کہ جو آدمی گزرے اُس سے پوچھو تجھے نہانے کی حاجت تو نہیں جو عورت گزرے اُس سے دریافت کرو تجھے حیض تو نہیں اور جو ایسا کرے بھی تو مجنون کہلائے اور فائدہ کچھ نہیں کہ کسی کو روک سکو اور روکو تو روز فساد ہو استغفر اللہ کیا ایسی بے معنی بیہودہ بات علماء نے اپنی مراد بتائی یا یہ کہ مسجد اپنے حال پر قائم و برقرار رہے اُسکے تمام آداب بدستور فرض و مقرر رہیں نہ اُس میں کوئی جانور جاسکے نہ جنب نہ حائض نہ نفاس والی اور اُن کے علاوہ اور آدمی ہوکر گزر جائے۔ یہ بھی پیش نظر رہے کہ وہ جس امر کی اجازت دے رہے ہیں اُسے صاف بتا رہے ہیں کہ عام شہروں کی جامع مسجدوں میں اس کا رواج ہے اب یہ دیکھ لیجئے کہ جامع مسجدوں کا عام دستور کیا ہے آیا یہ کہ مسجدیں توڑ کر سڑک میں ڈال لی جاتی ہیں۔ حاشا کوئی اندھا بھی ایسا نہیں کہہ سکتا تو بس جتنی بات کا عام شہروں کی جامع مسجدوں میں رواج چلا آتا ہے اُسی کی وہ اجازت دے رہے ہیں اور وہی اُن کی مراد ہے اُس سے زیادہ باطل و ایجاد ہے واللہ یقول الحق ویھدی السبیل وھو حسبی ونعم الوکیل واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ محمد علاؤالدین صاحب مالگزار رئیس تحصیل ملتائی ضلع بیتول ملک متوسط ۲۵ محرم الحرام ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین مفتیان شرع متین دریں مسئلہ کہ اس مختصر قصبہ ملتائی میں قریب سو سال سے ایک مسجد کہ ترین کے بزرگوں کی تعمیر کرائی ہوئی موجود ہے جس میں نماز پنجگانہ و جمعہ ہوا کرتا ہے یہاں مسلمانوں کی آبادی بہت کم ہے قریب ستر بہتر مکان ہوں گے ان میں بھی صوم و صلوٰۃ کے پابند صرف معدودے چند اشخاص ہیں تاہم تفرقہ انداز نفوس موجود ہیں امسال رمضان شریف میں روزہ جلد افطار کرنے کی کٹ حجتی پر یعنی متولی مسجد کے یوم غیم میں کچھ دیر کرکے روزہ افطار کرنے کی تنبیہ پر زید و بکر و خالد و عمرو نے مسجد قدیمی سے کنارہ کشی اختیار کرکے اور دس بیس آدمیوں کو ورغلا کر مسجد میں تراویح پڑھنے و قرآن شریف سننے سے جو حافظ صاحب نماز تراویح میں پڑھتے تھے خود بھی باز رہے اور دیگر لوگوں کو بھی باز رکھا اور ترک جماعت کرکے ایک دوسری جگہ نماز پنجگانہ و تراویح و نماز جمعہ پڑھنے لگے اور اپنی ضد و تفرقہ اندازی کی غرض سے اور چند جاہل مسلمانوں کے اُکسا و ورغلا کر اپنا ہم خیال بنا کر جابجا سے چندہ وصول کرکے ایک دوسری مسجد تعمیر کرانے کی فکر کر رہے ہیں بلکہ ایک ویران خانگی مسجد کو جو ایک خاندان کے لئے مخصوص تھی جس میں اب کوئی علامت مسجد کی باقی نہیں نہ دیوار و در ثابت ہیں نہ ممبر وغیرہ کا نشان نظر آتا ہے پچاس ساٹھ برس سے بالکل ویران پڑی ہوئی ہے اُسکو باجازت اُس کے متولیوں کے از سر نو تعمیر کرا کر مسجد حال کو ویران کرنے کی نیت سے اس مسجد سے بالکل کنارہ کش ہو بیٹھے ہیں اور اس اپنی منافقانہ و کافرانہ حرکت و ضد کو قرین ثواب و جائز قرار دیکر اسی پر اڑے ہوئے ہیں کہ ہم دوسری مسجد بنا کر رہیں گے حالانکہ سب کے سب علم دین سے محض نابلد و جاہل مطلق ہیں کہ آیہ کریمہ قرآن پاک رکوع دوم میں جو اس قسم کی مسجد ضرار کے بارہ میں احکام الٰہی صاف روشن ہیں اُس کا ترجمہ دیکھکر اُسکے معنی اُلٹے سمجھتے ہیں کہ یہ یہود و نصارٰی سے متعلق ہے انھیں کیلئے نازل ہوئی ہے لہذا اُن کے منافقانہ تفرقہ اندازی سے باز رہنے کے لئے علمائے دین موجودہ حال لکھنؤ کے مواہیر سے مثبتہ فتوی

درکار ہے اور رفع شر کے لئے ایسے فتوے کی اشد ضرورت ہے۔ اللہ جل شانہ نے آپ صاحبوں کو علمی فضیلت دی ہے نہایت عاجزی سے ملتجی ہوں کہ براہ عنایت و تحصیل ثواب فتوی مسندہ جلد ارسال فرماکر عنداللہ ماجور و عندالناس مشکور ہوں گے۔

(۱) کیا مذکورہ بالا اشخاص کا ایک مسجد قدیمی کی ضد پر جو موجودہ حال و آبادی سے قریب و متصل ہے اور اس میں پوری گنجائش نمازیوں کی کافی طور سے ہوتی ہے اور جس میں عرصہ قریب سو سال سے نماز پنجگانہ و جمعہ ادا ہوتی ہے بلکہ مذکورہ بالا اشخاص و بستی کے مسلمان صرف اُسی ایک مسجد کو بھی پورے طور سے آباد نہیں رکھ سکتے ہیں باہم نفاق ڈالنے کی نیت سے بلاضرورت دوسری مسجد تعمیر کرانا اور چند ناواقف مسلمانوں کو ترغیب دیکر اُس قدیمی مسجد سے باز رکھنا اور اپنی ایک جداگانہ جماعت قائم کرنا یہ فعل ان کا منافقانہ داخل کفر و نارواہے یا نہیں۔

(۲) دیگر بے شرو بے لوث مسلمانوں کے لئے ان کے ہاتھ کا ذبیحہ درست ہے یا کیا۔

(۳) ان سے راہ و رسم سلام مسنون یا ان میں سے بطور قاضی کے کسی کا نکاح پڑھانا جائز ہے یا کیا۔

(۴) مسجد ضرار جو ایک مسجد کی ضد پر بنائے فساد قائم کیجائے اُسکے گرادینے و منہدم کرنے کا حکم ہے یا نہیں۔

(۵) کیا ایسا شخص مذکورۂ بالا جو ایسے شر و نفاق کا بانی مبانی ہو امامت کے قابل ہوسکتا ہے کیا اُسکی امامت جائز ہے۔

(۶) کیا ایسی مسجد کی تعمیر کے لئے جس کی بنا ضد و نفاق پر ہو اور جو ضرار کی تعریف میں داخل ہو کچھ چندہ دینا یا دیگر طریقہ سے مدد دینا جائز ہے

(۷) کیا ذابح بقر و غنم کے پیچھے نماز پڑھنا جائز ہے یعنی جو شخص اجرت لیکر ذبیحہ کرتا ہو وہ امامت کرسکتا ہے یا نہیں۔

(۸) کیا نماز جمعہ ایسی جگہ جہاں مسلمانوں کے ستر پچہتر مکان ہوں اور نمازی بمشکل تیس چالیس جمع ہوتے ہوں نماز جمعہ دو جگہ ہوسکتی ہے۔

(۹) جو شخص بستی و قوم میں ہر طرح معزز و رئیس ہو اور وہ متولی مسجد بھی ہو اُسکے خلاف و برگشتہ ہو کر معمولی حیثیت کے مسلمانوں کا ایسا شر پیدا کرنے کا طرز عمل جائز ہے۔ بینوا توجروا یا اولی الابصار۔

**الجواب** (۱) اگر فی الواقع اُن کی نیت جماعت مسلمین کی تفریق اور مسجد قدیم کی تخریب ہو تو ضرور وہ مرتکب سخت کبیرہ ہیں اور اس تقریر پر اُن کی مسجد مسجد ضرار ہوگی مگر اتنی بات پر حکم تکفیر نا ممکن ہے واللہ تعالٰی اعلم

(۲) جب اُن پر حکم کفر نہیں تو اُن کے ہاتھ کا ذبیحہ کیوں نادرست ہوگا

(۳) جو لوگ اس تقدیر پر فساق و مرتکب کبائر ہیں اُن سے ابتداءً بسلام ناجائز ہے اور بغرض زجر و تنبیہ ترک راہ و رسم بہتر ہے اور جب راہ و رسم نہ ہوگی تو اپنی شادیوں میں بلانا اور نکاح پڑھوانا بھی نہ ہوگا لیکن اگر وہ نکاح پڑھائیں تو اُس نکاح میں کوئی جرم لازم نہ آئے گا

(۴) ضرور ہے مگر جبکہ ضرار ہونا یقیناً ثابت ہو۔ دو جماعتوں میں رنجش ہوئی اور ایک جماعت دوسری کی مسجد میں بخوف فتنہ آنا نہ چاہے اور مسجد میں نماز پڑھنا ضرور لہٰذا وہ اپنی مسجد جدا بنائے تو اُسے مسجد ضرار نہیں کہہ سکتے مسجد ضرار اُسی صورت پر ہوگی کہ اُس سے مقصود مسجد کو ضرر دینا اور جماعت مسلمین میں تفرقہ ڈالنا ہو۔ نیت امر باطن ہے محض قیاسات و قرائن کا لحاظ کرکے ایسی سخت بات کا حکم نہیں دے سکتے خصوصاً اُس حالت میں جبکہ وہ جدا مسجد بنانا نہیں چاہتے بلکہ جو مسجد پہلے موجود تھی اُس کا احیا چاہتے ہیں۔

(۵) ایسے شخص کو امام بنانا گناہ ہے اور اُس کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی جبکہ صورت واقعہ یہ ہو جو سائل نے ذکر کی واللہ تعالٰی اعلم

(۶) اگر امر مذکور ثابت ہو تو اُس میں کسی طرح مدد دینا جائز نہیں

(۷) یہ مسئلہ لوگوں میں غلط مشہور ہے ذبح بقر کوئی جرم نہیں نہ اُس پر اجرت لینا ممنوع تو اس وجہ سے امامت میں کیا حرج ہو سکتا ہے۔

(۸) نماز جمعہ کے شرائط سے ایک شرط یہ ہے کہ خود سلطان اسلام پڑھائے یا اُس کا نائب یا اُس کا ماذون اور جہاں یہ نہ ہوں وہاں بضرورت مسلمانوں کا کسی کو مقرر کرلینا معتبر رکھا ہے ایسی بستی میں جبکہ جمعہ قائم ہے اور ایک امام مقرر کردہ مسلمین موجود ہے تو بلاوجہ شرعی چند شخصوں کا دوسرے کو امام جمعہ مقرر کرنا صحیح نہ ہوگا اور وہاں نماز جمعہ ادا نہ ہو سکے گی

(۹) شر بپا کرنا کسی کو کسی کے مقابل جائز نہیں اور دینی معظم کی بلاوجہ شرعی مخالفت اور بدتر ہے ہاں جو فقط دنیوی وجاہت رکھتا ہو اُسے معززاور اُس کے مقابل اور مسلمانوں کو معمولی مسلمان کہنا یہ بھی جائز نہیں واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ سید کمال الدین احمد صاحب جعفری وکیل ہائیکورٹ الہ آباد ۲۹ محرم ۱۳۳۲ھ

عیدگاہ یا مسجد میں وعظ یا چندہ اسلامی مذہبی کاموں کے لئے کرنا عام مسلمانوں کو جائز ہے متولی کو اُس کے روکنے کا حق ہے یا نہیں۔

**الجواب** مسجد میں کار خیر کے لئے چندہ کرنا جائز ہے جبکہ شور و چپقلش نہ ہو خود احادیث صحیحہ سے اس کا جواز ثابت ہے مسجد میں وعظ کی بھی اجازت ہے جبکہ واعظ عالم دین سنی صحیح العقیدہ ہو اور نماز کا وقت نہ ہو ان دونوں باتوں کو کہ منکرات سے خالی ہوں متولی یا کوئی منع نہیں کرسکتا ہاں اگر چندہ امر شر کے لئے ہو اگرچہ اُسے کیسا ہی امر خیر کہا جائے جیسے نیچریوں کے کالج یا وہابیوں کے مدرسہ کے لئے یا اُس میں شور وغل ہو یا واعظ بدمذہب یا بے علم یا روایات موضوع کا بیان کرنے والا ہو یا لوگ نماز پڑھ رہے ہوں اور اُس نے وعظ شروع کردیا کہ اُن کی نماز میں خلل آتا ہو تو ایسی صورت میں متولی اور ہر مسلمان کو روک دینے کا اختیار ہے واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از موضع منصور پور متصل ڈاک خانہ قصبہ شیش گڈھ تحصیل بہیڑی ضلع بریلی مرسلہ محمد شاہ خاں ۳۰ محرم ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک دیوار شمال وجنوب کے ہے اُس کی بنیاد سے ملا کر کسی قدر اونچائی مثل چبوترہ قائم کیا گیا اور اُس دیوار پر چھپر رکھوا کر وہ جگہ نماز کے واسطے مخصوص کردی گئی چنانچہ جگہ مذکور پر بلاناغہ اذان ونماز ایک مدت سے ہو رہی ہے یہاں تک کہ نماز جمعہ بھی ہوتی ہے منبر لکڑی کا برائے خطبہ جگہ معینہ پر موجود ہے بایں صورت فرمائیے کہ اُسکو مسجد کیا جائے یا کیا۔

**الجواب** مالک زمین نے اگر کہا کہ میں نے اسکو مسجد کردیا اور اُس میں نماز پڑھ لی گئی تو وہ مسجد ہوگئی اگرچہ اُس میں عمارت اصلا نہ ہو خالی زمین ہو یوہیں اگر اُسکے کلام سے مسجد کردینے پر دلالت پائی گئی مثلاً کہا میں نے یہ زمین مسلمانوں کی نماز کے لئے کردی کہ ہمیشہ اس میں نماز ہوا کرے جب بھی مسجد ہوجائے گی اور اگر ایک مدت خاص کی تحدید کی مثلاً سال دو سال نماز پڑھنے کے لئے دیتا ہوں تو مسجد نہ ہوگی اور اگر زبان سے لفظ نہ ہمیشہ کا کہا نہ کسی وقت محدود کا تو دل میں اگر نیت ہمیشہ کی ہے مسجد ہوگئی ورنہ نہیں عالمگیری میں ہے رجل لہ ساحۃ لابناء فیھا امر قوما ان یصلوا فیھا بجماعۃ فھذا علی ثلثۃ اوجہ احدھا اما ان امرھم بالصلوۃ فیھا ابدا نصا بان قال صلوا فیھا ابدا او امرھم بالصلوۃ مطلقا ونوی الابد ففی ھذین الوجھین صارت الساحۃ مسجدا لومات لایورث عنہ واما ان وقت الامر بالیوم او الشھر او السنۃ ففی ھذا الوجہ لایصیر الساحۃ مسجدا لومات یورث عنہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ عبدالرحیم وکریم احمد صاحبان متولیان مسجد مچھلی بازار کان پور ۱۴ صفر ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ جو روپیہ مسجد مچھلی بازار کانپور فنڈ میں تین عنوانوں سے آیا ہے (۱) کچھ تو امداد مجروحین ومقتولین کے لئے (۲) کچھ مقدمہ مسجد کے لئے (۳) کچھ حفاظت اور تعمیر حصہ منہدمہ مسجد کی غرض سے۔ اب بعد ختم ہوجانے مقدمہ کے اس کا صحیح مصرف ازروئے شرع شریف کیا ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب** امداد مجروحین ومقتولین مقدمہ ختم ہونے سے ختم نہیں ہوجاتی امداد مقتولین سے اُن کی بیوں اور یتیموں کی امداد مراد ہے اور وہ ہنوز باقی ہیں مقدمہ اگر ختم ہوا تو ماخوذین کا نہ مسجد کا کہ اُس کا جو فیصلہ مولوی صاحب فیصلہ کنندہ نے کیا محض باطل وخلاف شرع ہے مسلمانوں کو اُس پر سکوت جائز نہیں فرض ہے کہ اپنے تحفظ حقوق مذہبی کے لئے گورنمنٹ سے جائز چارہ جوئی کو انتہا تک پہنچائیں۔ اُس کے مصارف میں یہ روپیہ اٹھائیں اس کا روشن بیان ابانۃ المتواری فی مصالحۃ عبدالباری میں ہے جو اصل رسالہ چھپ گیا اور زمیندار میں بھی شائع ہوچکا اور اُس کا ذیل زیر طبع ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ مولوی نور احمد صاحب ہزاروی از کانپور مدرسہ الٰہیات

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد اہل محلہ پر تنگ ہے اور اُس کے گرداگرد جگہ نہیں مل سکتی یا مل سکتی ہے لیکن لوگوں میں اس قدر طاقت نہیں کہ وہ اتنا روپیہ دے سکیں اور پھر مسجد بنوادیں کیونکہ روپیہ بہت خرچ ہوتا ہے اور وہ طاقت نہیں رکھتے اور وہ دوسری جگہ مسجد وسیع تیار کرسکتے ہیں بشرطیکہ پہلی مسجد کی لکڑی وغیرہ دوسری مسجد میں لگادیں ورنہ دوسری بھی بمشکل تمام نہیں ہوسکتی کیا اس صورت میں اہل محلہ دوسری جگہ نئی مسجد اپنے محلہ میں پہلی مسجد کے سامان سے اور زائد روپیہ لگا کر بناسکتے ہیں یا نہ اگر کرسکتے ہیں تو پہلی مسجد کی جگہ کی کس طور سے حفاظت رکھی جائے مدلل ومبرہن طور پر تحریر وبیان فرمایا جائے۔

**الجواب** مسجد جبتک مسجد ہے قرآن عظیم کی نص قطعی ہمارے ائمہ کرام کے اجماع سے اُسے ویران کرنا سخت حرام وکبیرہ ہے اللہ عزوجل فرماتا ہے ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللّٰہ ان یذکر فیھا اسمہ وسعٰی فی خرابھا اولٰئک ماکان لھم ان یدخلوھا الا خائفین لھم فی الدنیا خزی ولھم فی الاٰخرۃ عذاب عظیم اُس سے بڑھ کر ظالم کون جو اللہ کی مسجدوں کو اُن میں نام الٰہی کی یاد سے روکے اور اُن کی ویرانی میں کوشش کرے ایسوں کو اُن میں جانا ہی نہ پہنچتا تھا مگر ڈرتے ہوئے اُن کے لئے دنیا میں رسوائی ہے اور اُن کے لئے آخرت میں بڑا عذاب۔ ہمارے ائمہ کرام نے بلاخلاف تصریح فرمائی کہ مسجد اگر تنگی کرے اور اُس کے قریب اگر کسی شخص کی زمین ہو اور وہ دینے پر راضی نہ ہو تو بحکم سلطان بے اُس کی مرضی کے لے کر مسجد میں داخل کرلیجائے اور مالک کو بازار کے بھاؤ سے قیمت دے دی جائے گی کما نص علیہ فی البزازیۃ والفتح والبحر والدر وغیرھا اگر تنگی کی وجہ سے یہ مسجد ویران کرکے دوسری جگہ مسجد بنالینا جائز ہوتا تو جبر ہرگز حلال نہ ہوتا اور وہ صورت کہ سوال میں فرض کی گئی اُس کی بنا خود ہی متزلزل ہے جب وہ دوسری مسجد اس سے بڑی بناسکتے ہیں اگرچہ اُس میں اس کے عملے سے بھی مدد لینا چاہتے ہیں تو مہربانی فرماکر بڑی نہیں ایک چھوٹی ہی مسجد دوسری بنالیں کہ دونوں مسجدیں مل کر حاجت پوری کردیں۔ کس نے واجب کیا ہے کہ سب ایک ہی مسجد میں نماز پڑھیں غرض جو اللہ سے ڈرے اور اُس کی حرمتوں کی تعظیم کرے اللہ اُس کے لئے آسانی کی راہ نکال دیتا ہے اور جو

بے پروائی کرے تو اللہ تمام جہان سے بے پرواہ ہے ۔ ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا ومن یتول فان اللہ غنی حمید ۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** مسئولہ قاضی سید احمد علی مدنی مہتمم مدرسہ اسلامیہ از بمبئی بھنڈی بازار ۲ ربیع الاول ۳۲ھ

۱؎ کیا فرماتے ہیں علماے دین و مفتیان شرع متین ایسی صورت میں کہ ایک درگاہ شریف کے قریب ایک مسجد واقع ہے مسجد کے متولی صاحب نے درگاہ شریف کی زمین جبرًا دبالی ۔ اس کو شامل مسجد کرنا چاہتے ہیں متولی درگاہ نے روکا کہ شرع شریف میں ایسا کرنا جائز نہیں ہے ۔ مگر نہیں مانتے ۔ سوال ایسا کرنا جائز ہے ؟ ۲؎ کیا ایسی جبرًا مغصوبہ زمین پر مسجد بنانا درست ہے اور کیا اس میں نماز درست ہوگی حالانکہ متولی صاحب درگاہ برابر معترض ہوا کئے ہیں ۳؎ کیا ایسے متولی مسجد جو خلاف شرع زمین غصب کر کے اس پر مسجد بنا دے تو وہ عند الشرع قابل تدارک و گنہگار رہیں یا نہیں ۔ جواب صحیح از روے کتب فقہ صاف بخشا جائے ۔ بینوا توجروا ۔

**الجواب** :۔ سوال بہت مجمل ہے کچھ نہ لکھا کہ متولی اس زمین کو مسجد میں کس وجہ سے شامل کرنا چاہتے ہیں آیا مسجد نمازیوں پر تنگ ہوگئی ہے یہ ضرورت لاحق ہوئی ہے یا کچھ اور ۔ نہ یہ لکھا کہ وہ زمین درگاہ پر وقف ہے یا نہیں اور ہے تو کس طرح وقف ہے جسے وقف صحیح شرعی کہا جا سکے گا یا نہیں ۔ نہ یہ لکھا کہ اس زمین کے شامل مسجد کر لینے سے درگاہ میں کیا نقصان ہوگا اگر مسجد نے تنگی نہ کی تو متولیوں کو اس زمین کے لینے کا کوئی اختیار نہیں وہ غاصب ہوں گے اور اتنے پارہ زمین پر نماز ناجائز ہوگی اور اگر مسجد تنگ ہوگئی ہے اور اس کے اپنے متعلقات کی زمینوں سے بڑھانے کی گنجائش نہیں تو اگر وہ زمین درگاہ وقف صحیح شرعی نہیں یا اس کے لے لینے سے درگاہ کو ضرر نہیں پہنچتا تو بقیمت لے سکتے ہیں ورنہ نہیں ۔ واللہ تعالیٰ اعلم ۔

**مسئلہ** مسئولہ مولوی صابر علی صاحب از مدرسہ رفاہ المسلمین فرنگی محل لکھنؤ ۱۲ ربیع الاول شریف ۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علماے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں ایک مسجد قدیم کسی شیعہ کی تھی مگر کچھ عرصے سے ویران پڑی تھی اسی حالتِ ویرانی میں چند قدم کے فاصلے پر ایک سنی نے دوسری مسجد بنوائی اور اس نئی سنی کی مسجد میں سلمان سنی نماز پنجوقتہ پڑھنے لگے اس کے ۵ ۔ ۶ برس کے بعد پرانی شیعہ کی مسجد کو ایک شخص نے ایک سنی کے ہاتھ فروخت کر ڈالا تو اس سنی نے اس کی مرمت وغیرہ کرا کے پنجوقتہ اذان وجماعت کے ساتھ نماز پڑھنا شروع کر دیئے ۔ اس کو بھی ۵ ۔ ۶ برس کا عرصہ گذر گیا اب اس سنی مشتری مذکور نے اپنا ایک مکان مسجد کے مدرسہ اسلامیہ کے لئے وقف کر دیا ہے اور مسجد مذکور میں بیٹھ کر لڑکوں کو قرآن پڑھنے کی اجازت دیتا ہے ۔ اور مسجد مذکور میں بہت سی زمین ایسی پڑی ہے جس پر جوتا پہن کے چلتے ہیں تو اس زمین پر مدرسہ کے لئے کمروں کے بنانے کی بھی اجازت دیتا ہے تو ایسی صورت میں حسب ذیل سوالات کے جوابات مرحمت ہوں ۔ اول یہ دونوں مسجدیں حکم مسجد میں ہیں یا نہ ۔ اور مسلمانوں کو دونوں مسجدوں میں نماز پڑھنے سے ثواب مسجد حاصل ہوگا یا نہ ۔ اور اگر نہ حاصل ہوگا اور پھر اس مسجد کو کس کام میں لا سکتے ہیں ۔ دوم طلبہ مدرسہ اسلامیہ کا اس مسجد کے اندر بیٹھ کر پڑھنا جائز ہے یا نہ ۔ سوم احاطہ مسجد کے اندر جو زمین صحن مسجد کے علاوہ جہاں جوتا پہن

کے چلتے ہیں اس پر مدرسہ کے روپیہ سے کوئی کمرہ وغیرہ طلبہ کی تعلیم کے لئے یا دفتر مدرسہ کے لئے یا طلبہ کے رہنے کے لئے بنانا جائز اور اس میں ان کاموں میں سے کوئی کام کرنا جائز ہے یا نہ چہارم مشتری مسجد کی یہ بھی تجویز ہے کہ مسجد کے اندر سے جہاں جوتا پہن کے چلتے ہیں ایک راستہ مدرسہ کے اندر جانے کا نکالا جائے کہ طلبہ و ملازمین مدرسہ کو مدرسہ میں جانا آسان ہوجائے ورنہ چکر کھا کے گلیوں میں سے جانا ہوگا تو آیا یہ جائز ہے یا نہیں۔ جواب جلد اور مدلل تحریر فرمایا جاوے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** وہ مسجد کہ سنی نے بنوائی تھی بلاشبہ مسجد ہے اور اس کا رکھنا فرض ہے اور اس میں نماز کا ثواب وہی ہے جو مسجد میں نماز کا ثواب ہے روافض زمانہ مرتد ہیں۔ کما حققنافی رد الرفضۃ تو وہ مسجد بنانے کے اہل نہیں۔ قال اللہ تعالیٰ ما کان للمشرکین ان یعمروا مسٰجد اللہ شٰھدین علٰی انفسھم بالکفر الی قولہ تعالیٰ انما یعمر مسٰجد اللہ من اٰمن باللہ والیوم الاٰخر خصوصًا بعد موت کے مرتد کے سب اوقاف باطل ہوجاتے ہیں کما فی درالمختار وغیرہ تو وہ مسجد کہ سنی نے خریدی اسے مرمت وغیرہ کرا کے اگر اس خیال سے نماز کے لئے دیا کہ یہ پہلے سے مسجد ہے تو وہ خیال باطل تھا اور وہ مسجد بدستور ایک مکان ہے جس میں ان تمام تصرفات مذکورہ فی السوال کا اختیار ہے اور اگر سنی نے خرید کر از سر نو اپنی طرف سے اسے مسجد کر دیا یعنی یہ سمجھ کر کہ یہ مسجد نہیں میں اسے مسجد کرتا ہوں نہ یہ سمجھ کر کہ یہ مسجد تھی اسے کار مسجد کے لئے چھوڑتا ہوں اس صورت میں اگر شرائے صحیح سے سنی کے لئے اس کی ملک ثابت ہوگئی تھی تو یہ بھی مسجد ہوگئی مگر یہ بہت بعید ہے اس کے لئے صرف ایک صورت ہے کہ غالبًا وہ واقع نہ ہوئی ہوگی وہ صورت یہ کہ زمین جسے رافضی نے مسجد کیا اس کے زمانہ اسلام کی ملک تھی۔ اسکے بعد اسنے رفض اختیار کیا یہ مسجد بنائی اور مرگیا اور اس کے قریب و بعید وارثوں میں کوئی شخص سنی مسلمان ہے کہ وہی اس کے کسب اسلام کا وارث ہوکر اس مکان کا مالک ہے اور اس نے اس سنی کے ہاتھ بیچ ڈالا تو یہ شرا صحیح ہوا اور یہ سنی اس مکان کا مالک ہوگیا اور اب جو اس نے اسے اپنی طرف سے مسجد کیا مسجد ہوگئی اس صورت بعیدہ پر وہ تصرفات مذکورہ سب ناجائز ہوں گے۔ فانہ لایجوز تغییر الوقف عما ہو لہ مگر طلبہ کا پڑھنا جبکہ اطفال نہ ہوں اور نماز کے وقت نماز کی جگہ نہ گھیریں نہ ان کے پڑھنے سے نمازیوں کو تشویش ہو اور اگر یہ صورت نہیں بلکہ وہ مکان اس کے زمانہ رفض ہی کی ملک تھا تو بیع جس شخص نے کی ہرگز مثبت ملک مشتری نہیں کہ بائع خود ہی مالک نہ تھا مرتد کے زمانہ ارتداد کی ملک اس کی موت کے بعد فی للمسلمین ہوجاتی ہے اس کے کسی وارث کو نہیں پہنچ سکتی اگرچہ اس کا بیٹا ہو مسلم ہو خواہ اسی کی طرح مرتد یا اور قسم کا کافر تو جب شرا صحیح نہ ہوا تو اس سنی کا اسے مسجد کرنا صحیح نہ ہوا بلکہ وہ بدستور ایک زمین علما مسلمانوں کی ہے، مسلمانوں کی مرضی سے اس میں مسلمین کی منفعت کے تصرفات کر سکتے ہیں۔ فتاویٰ عالمگیریہ میں مبسوط سے ہے المرتد اذا قتل او مات اولحق بدار الحرب فما اکتسبہ فی حال اسلامہ ھو میراث لورثۃ المسلمین اما ما اکتسبہ فی حالۃ الردۃ یکون فیأ یوضع فی بیت المال واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** از علی گڑھ محلہ مدار دروازہ مرسلہ محمد احمد سوداگر پارچہ بنارسی ۴ ربیع الاول ۱۳۲۲ھ

۱۔ ایک مسجد ہے جو زمین سے ۳ گز اونچی ہے اور اونچائی ٹھوس ہے اور صحن مسجد کا کل چوڑائی میں ۱۳ فٹ ہے جس میں ۵ فٹ چوڑائی میں زینہ اور جوتیوں کی جگہ سقاوا اور غسل خانہ ہے اور ۸ فٹ جگہ میں نماز ہوتی ہے اس مسجد میں کنواں نہیں ہے سقہ سقاوے کو پانی باجرت ڈالتا ہے اور نہ کوئی آمدنی مسجد کی ہے جو تیل وغیرہ میں صرف ہو۔ اس مسجد سے ۷۰ قدم کے فاصلہ پر ایک اور مسجد ہے اس کے

۱۰ قدم پر ایک کنواں ہے گویا اس مسجد سے ۴۸ قدم پر ہوا۔ زید کہتا ہے کہ صحن مسجد جو ٹھوس ہے اس کو شہید کرکے اسمیں دو دکانیں نکالی جائیں اس کی چھت صحن مسجد ہو جائے گا۔ اور وہ تیل بتی کو اس کی آمدنی کافی ہوگی۔ عمرو کہتا ہے کہ یہ ناجائز ہے کیونکہ صحن مسجد تحت الثریٰ تک حکم مسجد رکھتا ہے اگر دکانیں سابق سے بنائی جاتیں تو درست تھیں عمرو کی رائے ہیکہ ۵ فٹ جگہ جسمیں زینہ وغیرہ ہے۔ اس میں کنواں و زینہ وغیرہ بن سکتا ہے۔ اور ایک چھوٹی دکان بھی نکل آوے گی اور صحن مسجد بھی برقرار رہے گا اس میں عمرو کو زیادہ ثواب ہوگا کیونکہ نمازیوں کو پانی کی تکلیف جاتی رہیگی۔ کیا حکم شریعت ہے اور کیا کرنا چاہئے

۲ کنواں بننے کی حالت میں زمین سے ۴ گز اونچا ہو کر مسجد میں ملے گا۔ زید کہتا ہے کہ زمین پر بھی ایک کھڑکی رکھی جائے جس سے عوام پانی بھریں اور مسجد کو اوپر سے پانی ملے۔ عمرو کہتا ہے کہ اوپر ہی رکھنا چاہئے کیونکہ نیچے کھڑکی رکھنے سے ہندو بھی پانی بھریں گے شاید ہندو کا پانی بھرنا ناجائز ہو۔ شریعت کا کیا حکم ہے اور کس میں زیادہ ثواب ہے۔

**الجواب:** دکانیں بنانے کی اجازت نہیں ہے اگر پہلے سے ہوتیں حرج نہ تھا اب نہیں بن سکتیں۔ کما نص علیہ فی النوازل والتجنیس والخانیۃ والمحیط السرخسی وتھذیب الواقعات والاسعاف والبحر والنھر والھندیۃ وغیرہا ۴۸ قدم کا فاصلہ کچھ ایسا دور نہیں اگر بغیر کنوئیں کے کارروائی چل سکے تو یونہی چلنے دیں اور اگر نہ چل سکے اور اس کی وجہ سے ویرانی مسجد کا احتمال قوی ہو تو اس پانچ فٹ میں ایک کنارہ کو کنواں بنالیں۔

۲ نیچے کھڑکی نہ رکھیں کہ مسجد کے کنوئیں میں ہندو کی شرکت سخت معیوب ہے ان کی نجاست سے کنوئیں کی طہارت ہمیشہ معرض خطر شدید میں رہے گی۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** از شیرپور ڈاکخانہ خاص تحصیل پورن پور ضلع پیلی بھیت مرسلہ ظہیر الدین خاں ۲۲ ربیع الاول شریف ۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک چھوٹے موضع میں ایک مسجد قدامت سے تھی اور عرصہ دس بارہ سال سے ایک دوسری مسجد اور تیار ہوگئی اور اب دونوں مسجدیں چھپر پوش اور بوسیدہ حالت میں ہیں اب مسلمانوں کی یہ رائے ہے کہ بجائے دو مسجدوں کے ایک مسجد پختہ چندہ سے تعمیر کرائی جاوے اور ایک مدرسہ کے واسطے دیدی جائے۔ اس کی بابت شرع کیا حکم دیتا ہے اور سرمایہ بہت قلیل ہے جس سے دونوں مسجدیں تیار نہیں ہوسکتیں ہیں۔ لہٰذا آپ بموجب شرع احکام صادر فرمایئے۔

**الجواب:** مسجدوں کا پختہ کرنا فرض نہیں۔ اور ان کا آباد رکھنا فرض ہے مسجد نہ مدرسہ کو دیجاسکتی ہے نہ دوسرے کام میں صرف ہوسکتی ہے یہ سب ناجائز وحرام ہیں۔ عالمگیری میں ہے۔ لایجوز تغییر الوقف عن ھیأتہ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۲۰ ربیع الثانی ۳۲ھ

علمائے دین شرع متین اس مسئلہ میں کیا فرماتے ہیں کہ مسجد کا فرش اور لکڑیاں جو خراب ہوجاتی ہیں سوا مسجد کے اور کسی کام میں تصرف کرنا شرعاً جائز ہے یا نہیں آخر کیا کرنا چاہئے تحریر فرماکر مشرف فرمائیں۔ فقط۔

**الجواب:** فرش جو خراب ہوجائے کہ مسجد کے کام کا نہ رہے جس نے وہ فرش مسجد کو دیا تھا وہ اس کا مالک ہوجائے گا جو چاہے کرے اور اگر مسجد ہی کے مال سے تھا تو متولی بیچ کر مسجد کے جس کام میں چاہے لگا دے اور مسجد کی لکڑیاں یعنی چوکھٹ کواڑ کڑی تختہ یہ بیچ کر خاص عمارت مسجد کے

کام میں صرف ہو۔ لوٹے رسی، چراغ بتی، فرش چٹائی کے کام میں نہیں لگا سکتے۔ پھر ان چیزوں کی بیع کافر کے ہاتھ نہ ہو بلکہ مسلمان کے ہاتھ۔ اور مسلمان ان کو بے ادبی کی جگہ استعمال نہ کرے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مرسلہ مولوی عبدالمطلب صاحب از بانٹوہ کاٹھیاوار ۳۰ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ

چہ میفرمایند علمائے دین اندریں مسئلہ (۱) ایک شخص مرگیا اور اپنی ایک عورت اور ایک لڑکی اور باقی وارث چھوڑے اور اس متوفی کی عورت نے وارثوں کے حق کو تلف کرکے ایک مسجد تعمیر کرائی اور جس زمین پر اس نے مسجد تعمیر کرائی ہے وہ زمین بیز وراثت میں داخل ہے اور اس میں نماز پڑھنا اور اس کو مسجد کہنا شرعاً درست ہے یا نہ (۲) اور اگر اب بعضے وارث انھیں میں سے اپنے حق کو معاف کردیویں اور بعضے نہ کریں تو نماز پڑھنا اس مسجد میں درست ہوجائیگا یا نہ (۳) اور اگر وہ وارث جانتے ہیں کہ اب جو پیسہ تھا وہ مسجد میں خرچ ہوگیا اب ہمیں ملنے والا نہیں ہے اور لوگوں کی شرم سے معاف کردیویں تو درست ہے (۴) اور اگر شرع حکم دیوے کہ نماز اس میں درست نہیں ہے تو اس میں رہنا گھر بناکر یا کرایہ وغیرہ سے دینا درست ہوگا۔ بحوالہ کتب معتبرہ جواب سے سرفراز کریں۔

**الجواب:** صورت مستفسرہ میں باجماع مسلمین وہ ہرگز مسجد نہیں بلکہ ایک زمین ہے بدستور اپنے مالکوں کی ملک پر باقی۔ کہ جب یہ عورت تنہا اس کی مالک نہیں جیسا کہ بیان سائل ہے تو وہ ساری زمین اس کے وقف کئے سے وقف نہیں ہوسکتی۔ لان شرط الوقف الملک کما فی الھندیۃ وغیرھا نہ یہ ممکن کہ اس میں سے اس کے حصہ کو مسجد ٹھہرادیں باقی ملک دیگر ورثہ سمجھیں کہ جب وہ غیر منقسم ہے تو اس کا حصہ متعین نہیں اور مسجد بالاجماع مشاع نہیں ہوسکتی۔ لان من شرطہ انقطاع حقوق العباد عن جمیع جوانبہ فضلا عن نفسہ کما فی الھدایۃ وغیرھا قال تعالٰی وان المسٰجد للہ ہاں اگر باقی ورثہ سب عاقل بالغ ہوں اور سب بالاتفاق اس وقف مسجدیت کو جائز کردیں تو اب جائز ہوجائیگی اور کسی کی شرم سے ایسا کرنا مانع صحت نہ ہوگا فان الحیاء لیس بالاکراہ جب تک ایسا نہ کریں وہ ایک مکان ہے کہ مالکوں کو اس میں رہنا بسنا کرایہ پر دینا سب جائز ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** کیا فرماتے ہیں علمائے عظام اس مسئلہ میں کہ زید نے (مسلمان کہلائے جانے کی حالت میں) کچھ قطعہ زمین صحن مسجد اپنے مکان کی بنا میں دبا لیا بعض لوگ مانع آئے مگر نہ مانا ایسی صورت میں زید کے ساتھ کیا معاملہ شرعاً کیا جائے اور متولیان مسجد و دیگر اہل اسلام کو مواخذہ کا حق حاصل ہے یا نہیں اگر ہے تو ان پر یہ حق واجب اور ضروری ہے جس کے ترک سے عاصی ہوں گے یا کیا۔ یا زید بعوض زمین مغصوبہ بہ زر نقد بطور جرمانہ ادا کرے تو اس کا لینا جائز ہے یا نہیں دریں صورت زید مواخذہ عنداللہ سے بری ہوسکتا ہے۔ جو شخص ربوا خوار مطلق ہے زکوٰۃ بھی نہیں دیتا اس کا کیا حکم اور اس سے مخالطت و مرابطت و مشاربت و مواکلت مکروہ ہے کہ نہیں بینوا مصرح اور رعایۃ الفہم عبارت میں جواب ارشاد فرماکر عنداللہ ماجور و عندالناس مشکور ہوں۔

**الجواب:** اس صورت میں زید سخت گناہ کبیرہ و ظلم شدید کا مرتکب اور اس آیہ کریمہ کے وعید کا مستوجب ہے۔ ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللہ ان یذکر فیھا اسمہ وسعی فی خرابھا اولئک ماکان لھم ان یدخلوھا الا خائفین لھم فی الدنیا خزی ولھم فی الاخرۃ عذاب عظیم۔ اس سے بڑھ کر ظالم کون جو اللہ کی مسجدوں کو ان میں اللہ کا نام لئے جانے سے روکے اور ان کی ویرانی میں سعی کرے انھیں روا نہ تھا کہ اس میں قدم رکھیں مگر ڈرتے ہوئے ان کے لئے دنیا میں رسوائی ہے۔ اور ان کے لئے آخرت میں بڑا عذاب۔ مسجد کا ہر ٹکڑا مسجد ہے تو جتنا پارہ زمین اس

نے دبالیا اسے نماز سے روکا اور اس کی ویرانی میں ساعی ہوا اور دنیا میں رسوائی اور آخرت میں عذاب عظیم کا استحقاق لیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحیح حدیثوں میں فرمایا ہے کہ جو بالشت بھر زمین ناحق دبالے گا قیامت کے دن اُتنا حصہ زمین کے ساتوں طبقے توڑ کر اس کے گلے میں طوق ڈالے جائیں گے ہر مسلمان خصوصًا متولیان مسجد کو اس پر حق ہوا خذہ حاصل ہے اور فرض ہے کہ ہر جائز چارہ جوئی اس سے زمین نکال کر شامل مسجد کرنے کے لئے حد کو پہنچائیں جو باوصف قدرت اس سے باز رہے گا شریک عذاب ہوگا تا حد قدرت ہرگز حلال نہیں کہ اس سے کچھ روپیہ اس کے عوض لے کر چھوڑ دیں کہ یہ مسجد کا بیچنا ہوگا اور مسجد کی بیع باطل و حرام و ناممکن ہے قال اللہ تعالٰی وان المسٰجد للہ اگر وہ لاکھ روپے ہر گز کے بدلے دے جب بھی لینا حرام ہے۔ نہ ہرگز زید کسی طرح عنداللہ مواخذہ سے بری ہوگا جب تک زمین مسجد مسجد کو واپس نہ دے۔ زید اگر ایسا نہ کرے تو مسلمان اس سے میل جول سلام کلام نشست برخاست قطع کردیں قال اللہ تعالٰی واما ینسینك الشیطٰن فلا تقعد بعد الذکرٰی مع القوم الظٰلمین یوہیں ارلو نوار علن بھی اسی آیہ کریمہ کے حکم میں داخل ہے تفسیر احمدی میں ہے۔ والقعود مع کلھم ممتنع اس سے بھی قطع علاقہ چاہئے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مرسلہ حاجی سیٹھ یوسف بن ابراہیم بمقام گونڈل علاقہ کاٹھیاوار ۲۷ محرم الحرام ۱۳۲۳ھ چہارشنبہ۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس معاملہ میں کہ بعض لوگوں نے مسجد بڑھانے یا پرانے کو نئے سرے سے تعمیر کرنے کے لئے مسلمان جماعت کو روپیہ دیئے ہیں اور کہا ہے کہ جس طور چاہیں مسجد میں خرچ کریں مگر فی الحال مسجد میں خرچ کرنے کی ضرورت نہیں اور وہ روپیہ امانۃً پڑے ہیں۔ اب مذکورہ روپیہ بیوپار کی کمپنی میں ڈال کر ان کا نفع بڑھادیں تو جائز ہے یا نہیں۔ مگر یہاں کی کمپنیوں میں لین دین سود کا ہوتا ہے تو ان کا کیا حکم ہے اگر اس طور وہ روپیہ بڑھ نہ سکتے ہوں تو اور کوئی طریقہ ان روپیوں کے بڑھنے کا ہے اور بڑھ سکتے یا نہیں یا اسی طرح سے جماعت کسی امین شخص کے پاس امانت رہنے دے اور امانت رکھنے میں چوری ہونے کا خوف ہے کہ مبادا مسجد کے روپے ضائع ہوجائیں اور ان روپیوں کا مکان خرید کر کے اس کے کرایہ سے نفع اٹھایا جائے اور وقت ضرورت روپیہ وہ مکان فروخت کیا جائے۔ مگر ان میں جماعت والوں کا اختلاف ہے بعض کہتے ہیں کہ یہ صورت نہ کرنی چاہئے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ اس طور کیا جائے تو ان کا حکم کیا ہے وہ براے مہربانی مفصل طور سے ارقام فرماکر عنداللہ ماجور وعندالناس مشکور ہوں گے۔

**الجواب:** چندہ کے روپے چندہ دینے والوں کے ملک پر رہتے ہیں ان سے اجازت لی جائے جو جائز بات وہ بتائیں اس پر عمل کیا جائے وبیان المسئلۃ وتحقیقھا فی کتاب الوقف من فتاوٰنا ایسی کمپنی میں کہ سود کا لین دین کرتی ہو شامل کرکے بڑھانا حرام ہے اگرچہ چندہ دہندہ اجازت دیں۔ فلیس لاحد ان یحل ماحرم اللہ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مرسلہ محمد صابر مدرس مدرسہ دارالعلوم قصبہ مئوناتھ بھنجن ضلع اعظم گڑھ۔ ۱۸ صفر ۱۳۲۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک قصبہ کئی سو برس سے آباد ہے وہاں کے مسلمانوں کی مردم شماری فی الحال تقریبًا آٹھ ہزار ہے اور وہاں مسجدیں تخمینًا اسّی کے قریب آباد ہیں۔ ان کے علاوہ اور بھی مساجد ہیں۔ وہاں کے کل مسلمان بجز چند شیعہ کے ابتدا سے حنفی المذہب متفق الخیال متحد العقائد والمسائل باہم شیر وشکر کی طرح ملے جلے رہتے تھے ان میں کسی قسم کا مذہبی جنگ وجدال وتخالف نہ تھا مگر تقریبًا تیس بتیس برس سے چند لوگ (غالبًا فی الحال ان کی تعداد دو ڈھائی سو ہوگی) منکر مذہب ہوکر غیر مقلد ہوگئے اور باہم سخت منافرت ومخالفت

پیدا ہوگئی حتی کہ بارہا فوجداری اور عدالت کی نوبت پہنچ گئی غیر مقلدین نے اپنی عیدگاہ اور جامع مسجد نئی بنو لئے تھے مگر بعض بعض ایسے ہی مسجدیں ہیں جن میں دونوں فریق نماز پڑھتے ہیں ایسی مسجدوں پر اکثر مذہبی جھگڑے ہوجایا کرتے ہیں چنانچہ ان دنوں موجودہ ۱۳۳۲ھ ۱۴ محرم کو ایک مسجد میں دونوں فریق جمع ہوگئے اور اسی میں مارپیٹ لٹھم لٹھا گھوسم گھوسا کر بیٹھے بلکہ ان کے ذریعہ سے دو فوجداریاں اور بھی ہوگئیں جس سے قصبہ میں ہلچل مچ گیا۔ پولیس اگر روک تھام نہ کرتی تو نہیں معلوم کیا ہوجاتا آئے دن کی مذہبی فوجداری سے دونوں فریق تنگ آگئے۔ اب فریقین اس امر پر راضی ہیں کہ باہم صلح کرکے جھگڑے کو مٹا دیں۔ چنانچہ برضامندی فریقین چند اشخاص حکم مقرر کئے گئے ہیں اور باتفاق فریقین اقرار نامہ ثالثی میں مضمون لکھا گیا ہے کہ ثالثان حسب شریعت وقانون ودیانتداری جو فیصلہ کردیں گے ہم فریقین کو منظور ہے۔ اب علمائے حقانی سے یہ استفسار ہے۔

(۱) چونکہ تیسوں برس کے تجربہ ومشاہدہ سے یہ بات ثابت ہوئی کہ اس قصبہ میں جب دونوں فریق ایک نزاعی مسجد میں جمع ہوجاتے ہیں تو اکثر مذہبی شروفساد کر بیٹھتے ہیں اگر اس شروفساد وفتنہ وپرخاش کے مٹانے کے لئے ثالثین دونوں کو الگ کردیں اور فریقین کے لئے خاص خاص مسجدیں نامزد کردیں تو کیا یہ فیصلہ خلاف شریعت ہوگا (۲) اگر کسی نمازی کے ذریعہ سے حفظ امن میں خلل واقع ہوتا ہو اور شروفساد کا اندیشہ ہو یا عام نمازیوں کو کسی قسم کی تکلیف اور اذیت پہنچتی ہو تو ایسے شخص کو بغرض حفظ امن وانسداد شروفساد جماعت روک دینا کیا شرع کے خلاف ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** (۱) جو مساجد غیر مقلدوں کی بنائی ہوئی ہیں ان کے نامزد کردی جائیں مگر جو مساجد اہل سنت کی بنائی ہوئی ہیں ان میں سے کوئی مسجد غیر مقلدوں کے لئے خاص کردینا اور اہلسنت کو ان سے ممنوع کرنا شرعاً محض ظلم وحرام ہے۔ قال اللہ تعالٰی ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللہ

ان یذکر فیھا اسمہ۔ جبکہ وہ مسجدیں اہلسنت کی ہیں اور انکی بنائی ہوئی ہیں تو انپر قبضہ چاہنا اور اسکے لئے فتنہ اٹھانا غیر مقلدوں کا فساد ہوگا اور کوئی مجبور نہیں ہوسکتا کہ دوسرے کے شورش بےجا کے سبب اپنے حق سے دست بردار ہو فتنہ غیر مقلدوں کا انسداد اگر یوں نہ ہوسکتا ہو تو کچہریاں کھلی ہوئی ہیں اور وہ اسی واسطے رکھی گئی ہیں کہ فتنہ والوں کا دستِ تعدی کوتاہ کریں اور دوسروں کے حقوق پر دست درازی نہ کرنے دیں۔ جو شخص یہ رائے یا فتوٰی دے کہ دفع فتنہ کے لئے اپنی مسجد چھوڑ دو۔ کل اگر غیر مقلدین یا اور مفسدین ان کی جائداد اموال متاع مکانوں پر قبضہ چاہیں اور نہ دیجئے تو فساد اٹھائیں کیا دفع فتنہ کو وہ لوگ اپنے گھر بار مال متاع اسباب جائداد سے دست بردار ہوجائیں گے ہرگز نہیں۔ تو وجہ کیا ہے یہ کہ آنکھوں میں دنیا کی قدر ہے دل میں دنیا کی محبت ہے جگر میں دنیا کا درد ہے۔ وہاں دفع فتنہ کو یہ تدبیر نہ سوجھے گی نہ آیات دفع فساد کے یہ معنی ذہن میں آئیں گے اور نہ دین کی قدر نہ محبت نہ درد۔ لہذا گھاس کی طرح کتر دیں گے کہ میاں ہاں اپنی مسجدیں چھوڑ دو اپنے دینی حقوق سے دست بردار ہوجاؤ کسی طرح جھگڑا تو مٹے حالانکہ اوروں کے فتنہ فساد پر اگر اپنی جائداد مکانات مال اسباب چھوڑ دو تو صرف دنیوی نقصان ہے اور یہاں علاوہ اپنی دینی حق تلفی کے اس آیہ کریمہ کی وعید شدید میں داخل ہونا اور حرام کا ارتکاب اور بحکم قرآن عظیم استحقاق رسوائی وخواری وعذاب ہے۔ قال اللہ تعالٰی لھم فی الدنیا خزی ولھم فی الاٰخرۃ عذاب عظیم والعیاذ باللہ

(۲) ہاں شرعاً حکم ہے کہ ایسے لوگ مسجد سے باز رکھے جائیں قال اللہ تعالٰی اولٰئک ماکان لھم ان یدخلوھا الا خائفین درمختار میں ہے یمنع منہ کل مؤذ ولو بلسانہ عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں زیر حدیث فلا یقربن مصلانا بحر ردالمحتار میں ہے والحق بالحدیث کل من اٰذی الناس بلسانہ وبہ افتی ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما وھو اصل فی نفی کل من یتاذی بہ مگر طریقہ تحفظ کا لحاظ ضروری ہے اگر خود منع کرنے میں اندیشہ فساد ہو چارہ جوئی کرکے بند کرادیں وباللہ التوفیق۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مرسلہ نثار احمد زمیندار وساکن موضع گوپال نگر ڈاکخانہ امریہ ضلع پیلی بھیت ۴ ربیع الاول شریف ۱۳۳۳ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس صورت میں ایک موضع جس میں پانچ چار گھر مسلمانوں کے اور پندرہ بیس گھر اہل ہنود کے ہیں اور قدیم الایام سے ایک مسجد تعمیر خام خس پوش موجود ہے کسی وقت میں یہ مسجد مسلمانوں کی آبادی کے اندر واقع تھی اور اس کے گرد ونواح میں مسلمان آباد تھے رفتہ رفتہ تغیر وتبدل ہوتے ہوتے مسلمانوں کی آبادی اس مقام سے ہٹتی گئی اب صورت یہ ہے کہ مسجد کے گرد ونواح کوئی مسلمان کا گھر نہیں ہے اور وہ مسجد بالکل مسلمانوں کی آبادی سے ایک جانب ہنود کی آبادی کے ساتھ متصل ہے اور ہمیشہ خراب وخستہ اور ویران پڑی رہتی ہے اور عرصہ دس بیس سال سے نہ وہ آباد ہوئی اور نہ آبادی کی امید ہے۔ اب بفضلہ تعالٰی اہل اسلام میں سے ایک شخص کو خداوند تعالٰی نے توفیق عطا فرمائی ہے۔ وہ مسجد پختہ بنانا چاہتے ہیں۔ اب سوال یہ ہے کہ آیا یہ مسجد پختہ اسی مسجد قدیم کی جگہ تعمیر کی جاوے کہ جو ایک مدت دراز سے غیر آباد ہے۔ اور نہ آئندہ آبادی کی امید ہے۔ یا یہ کہ اس کو کسی طرح محفوظ محدود کرکے دوسری جگہ مسلمانوں کی آبادی کے درمیان میں مسجد پختہ تعمیر کی جاوے کہ جس سے اس مسجد پختہ جدید میں نمازیوں کا پہنچنا بھی آسان ہو اور مسجد آباد رہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** حتی الامکان مسجد کا آباد کرنا فرض ہے اور ویران کرنا حرام اللہ تعالٰی فرماتا ہے: ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللہ ان یذکر فیہا اسمہ وسعٰی فی خرابہا۔ ہندوستان کی آبادی کا قاعدہ یہ ہے شہر ہو یا گاؤں کہ مکانات قریب قریب ہوتے ہیں۔ بیس پچیس گھر کا گاؤں اتنے فاصلہ کی آبادی نہ رکھے گا کہ مسلمانوں کو مسجد قدیم تک جانا دشوار ہو تو جو صاحب پختہ بنانا چاہتے ہیں اسی کو پختہ کریں اور آباد کریں جدا مسجد بنانے میں نفل کا ثواب پائیں گے اور اس مسجد کے آباد کرنے میں فرض کا ثواب۔ نفل کے ثواب کو فرض کے ثواب سے کچھ نسبت نہیں ہوسکتی۔ بڑے گاؤں میں جو لوگ رہتے آبادی میں ہیں اور ان کی کاشت کے نمبر گاؤں کے دُھری پر ہیں روزانہ جوتنے بونے کاٹنے کے لئے دو دو میل جاتے آتے ہیں اپنے رب کے فرض ادا کرنے کو دس قدم آگے جانا کیا دشوار ہے۔ اصل حکم یہ ہے اگر عمل اس پر واقعی ناممکن ہو تو وجوہ دشواری سے مفصل اطلاع دیں اگر معقول ہوئیں تو چارہ کار بتایا جائے گا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ حاجی محمد رمضان وابراہیم پیرزادہ وغیرہما انصاری سکنہائے قصبہ پالی مارواڑ کیریہ محلہ ناڈی ۴ ذوالقعدہ ۱۳۳۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قصبہ پالی مارواڑ محلہ ناڈی میں فقیر ٹونڈے شاہ نے اپنے مکان میں ایک چھوٹی سی مسجد خاص اپنے ہی واسطے نماز پڑھنے کے لئے بنوالی اور تا زیست خود اسی میں وہ نماز پڑھتا رہا عام لوگوں کو اس میں نماز پڑھنے کی اجازت نہ دی۔ جب ٹونڈے شاہ لاوارث مر گیا تو اس مکان کا قبالہ یعنی پٹہ سرکار راج مارواڑی نے بصیغہ لاوارثی بنام حاجی اعظم شاہ صاحب مرحوم کردیا جس کا مضمون یہ ہے کہ ٹونڈے شاہ تونا اولاد گیا لہٰذا اس کے مکان کا پٹہ یعنی قبالہ حاجی اعظم شاہ کے نام کردیا گیا ہے۔ سو اب اس مکان پر قابض اور متصرف حاجی اعظم شاہ کی آل اولاد رہے گی کسی دوسرے کا کوئی حق اور ملکیت اس مکان پر نہیں ہے چنانچہ تخمیناً سو برس کا عرصہ ہوا آج تک اولاد حاجی اعظم شاہ صاحب مرحوم اس مکان پر قابض اور متصرف ہے تھوڑا عرصہ ہوا کہ چند اشخاص ناحق شناس نے عدالت میں مسجد کو اپنے قبضہ وتصرف میں لانے کی غرض سے دعوٰی کیا مگر بروئے پٹہ سرکار کے عدالت نے حق اور ملکیت اس مکان اور مسجد پر اولاد حاجی اعظم شاہ صاحب مرحوم ہی کا بدستور قدیم قائم رکھا اب

وہی اشخاص مذکورین اولاد حاجی اعظم شاہ صاحب مرحوم کو تنگ کرتے ہیں کہ یا تو مسجد کو چھوڑ دو اور نہیں تو تم کو اسلام سے خارج کرا دیں گے۔ لہٰذا اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ اگر اس مسجد کو اولاد حاجی اعظم شاہ صاحب مرحوم سے جبراً لے لی جائے تو اس مسجد میں نماز عندالشرع صحیح و درست ہوگی یا کیا۔ دوم اگر اولاد حاجی اعظم صاحب مرحوم مسجد کو نہ چھوڑیں تو مخالفین ان کو اسلام سے خارج بحکم شرع شریف کر سکتے ہیں یا کیا۔ اور یہ امر بھی واضح رہے کہ مسجد متنازعہ عام مسلمانوں پر وقف نہ ہونے کی وجہ سے سرکار راج مارواڑ نے اس کا پٹہ بصیغہ لاوارث بنام حاجی اعظم شاہ صاحب مرحوم کر دیا ہے۔ اور جو مسجدیں کہ عام مسلمانوں پر وقف کی گئی ہیں ان کا یہ سرکار راج مارواڑ بصیغہ لاوارث نہیں کرتی ہے۔ لہٰذا امیدوار کہ اس صورت میں جو امر حق ہو ارشاد فرمائیں اور عنداللہ و عندالناس ماجور و مشکور ہو دیں۔ فقط۔

**الجواب**:- اس سوال میں چند باتیں معلوم ہونے کی ضرورت ہے (۱) وہ مسجد مکان کے اندر کس حیثیت سے ہے (۲) مسجد تک راستہ مکان کی زمین مملوک میں ہے یا کس طرح ہے (۳) ٹونڈے شاہ کے وقت میں اور بھی لوگ اس میں نماز پڑھتے تھے یا تنہا وہی پڑھتے تھے۔ اگر اور لوگ بھی پڑھتے تھے تو کون اس محلہ کے یا عام راہگیر یا کیا۔ (۴) اس مسجد کی کیفیات کیا ہے اس میں محراب منبر برجیاں منارے وغیرہ ہیں یا نہیں۔ بہتر ہو کہ اس مسجد اور مکان کا شارع عام تک پورا مفصل واضح نقشہ بنا کر بھیجئے (۵) اس کا کیا ثبوت ہے کہ ٹونڈے شاہ نے وہ مسجد خاص اپنے لئے بنائی اور کسی کو اس میں نماز پڑھنے کی اجازت نہ دی۔ ان باتوں کا مفصل جواب اسی ورق کی پشت پر مع نقشہ لکھ کر یہ ورق واپس کیجئے تو جواب دیا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** مسئولہ یعقوب علی خاں نقشبندی قادری مقام کٹھری ضلع کوڑگاؤں ڈاکخانہ وصنیہ اسٹیشن مالوسانہ ۴ ذوالقعدہ ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں یعنی مسجد میں تیل خرچ سے زاید قریب بیس آثار کے عرصہ سے جمع ہے اس تیل کو فروخت کر کے قیمت اس کی اخراجات مسجد میں لائی جائے یا کہ اس کو محتاجوں کو تقسیم کیا جاوے۔

**الجواب**:- اگر مسجد کے لئے روزانہ تیل دوسری جگہ سے آتا ہے مسجد کو خریدنا نہیں ہوتا جس کے باعث یہ تیل مسجد میں کام آنے کی امید نہیں یا اس کی حفاظت میں وقت ضائع ہونے کا اندیشہ ہے تو اسے متولی و اکثر متدین اہل محلہ امانت دیانت و اعلان کے ساتھ بیچ کر اخراجات مسجد میں صرف کریں محتاجوں پر تقسیم کرنا جائز نہیں ہے۔ وہو تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**

بروز سہ شنبہ ۸ محرم الحرام ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین ان مسائل میں کہ اولاً ایک مسجد کے ایک پہلو میں فرش صحن کے نیچے دکانات کے آثار تھے۔ مگر ان کی چھت کی بلندی صحن مسجد کی عام سطح سے کہیں ممتاز نہیں تھی۔ یعنی دکانات کی چھت اور مسجد کا بقیہ صحن سب ایک سطح مستوی تھی اور یہ کل رقبہ ایک فصیل سے محاط تھا۔ اس فصیل کے اندر اندر کل اراضی مسجد اور مصلی تھی اب وہ دکانات دوبارہ تعمیر ہوئیں فصیل گرا دی گئی صحن مسجد کا وہ جزو جو دکانات کی چھت بنا ہوا تھا۔ دکانات میں ڈال دیا گیا اور وہ اتنی اونچی پائی گئیں کہ بقیہ صحن سے ایک قدم آدم سے زیادہ بلند ہیں اس چھت کے پرنالے دکانات کے پچھیت پر یعنی صحن مسجد میں اتارے گئے اور صحن مسجد کے کنارے پر پچھیت کی جڑ میں ایک عرض حد و دکر دیا گیا جس پر وہ پرنالے گرتے ہیں اور اس نالے میں بھی لوگ وضو کرنے لگے اس چھت سے ملحق ایک بالاخانہ اور چھت کل کو ایک مکان کی حیثیت سے کرایہ پر اٹھا دیا گیا تاکہ مسجد کی آمدنی میں اضافہ ہو سوال یہ ہے کہ اب یہ چھت مسجد کے حکم میں ہے یا خارج از مسجد۔ اور اس پر ایسے تصرفات جائز ہیں یا نہیں جو مسجد پر ناجائز ہوتے ہیں۔ مثلاً بود و

بانس رکھنا نجاست ڈالنا وغیرہ اور مذکورہ بالا پرنالے اور نالی قابل قائم رکھنے کے ہیں یا نہیں۔ ثانیًا۔ ایک مسجد کے صحن کا ایک جز متصلے کاٹ کر روڑ پر سے محدود کر دیا گیا۔ بدیں غرض کہ نمازی اس جگہ جوتا اتارا کریں۔ یہ تصرف اور اس جگہ جوتے اتارنا جائز ہیں یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**: وہ چھت مسجد ہے اسے مسجد سے توڑ کر دکان میں ڈال دینا ایک حرام اور اسے بالاخانہ حجرہ کا صحن و گزرگاہ کر دینا دوسرا حرام اور اسے کرایہ پر اٹھا دینا تیسرا حرام اور اس کی آمدنی کے لئے مسجد کا ایک اور حصہ توڑ لینا محدود کر دینا اور اس میں وضو ہونا چوتھا حرام۔ غرض یہ افعال حرام در حرام در حرام ہیں۔ فرض ہے کہ ان تمام تصرفات باطلہ کو رد کرکے مسجد مثل سابق کر دیں۔ درمختار میں ہے لو بنی فوقہ بیتا للامام لایضر لانہ من مصالح اما لو تمت المسجدیۃ ثم اراد البناء منع ولو قال اردت ذلک لم یصدق تاتارخانیۃ فاذا کان ھذا فی الواقف فکیف لغیرہ فیجب ھدمہ ولو علی جدار المسجد ولا یجوز اخذ الاجرۃ منہ ولا ان یجعل شیئا منہ مستغلا ولا سکنٰی بزازیۃ اسی طرح دوسرے سوال میں جو تصرف کیا گیا اور مسجد کے ایک حصہ کو مسجد سے خارج کر دیا گیا۔ اور اسے جوتا اتارنے کی جگہ بنانا یہ بھی تصرف باطل و مردود و حرام ہے۔ اوقاف میں تبدیل و تغیر کی اجازت نہیں لایجوز تغییر الوقف عن ھیأتہ مسجد کہ جمیع جہات حقوق العباد سے منقطع ہے۔ قال اللہ تعالٰی وان المسجد للہ یہاں بھی وہی حکم ہے کہ فورًا فورًا اس ظلم کی منڈیر کو دور کرکے زمین مسجد شامل مسجد کریں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ سعید الرحمٰن ناظم انجمن اتحاد و منتظم کمیٹی جامع مسجد بیلی بھیت ۸ محرم الحرام ۱۳۳۴ھ چہار شنبہ

کیا حکم ہے شریعت غرا کا مسائل مندرجہ ذیل میں۔ جواب شافی سے مطمئن و معزز فرمایا جائے۔ ۱؎ مسجدوں میں اپنے لئے سوال کرنا کسی سعد دیوہ یا کسی مسجد یا خاص اسی مسجد کی ضروریات کے لئے یا کسی قومی یا مذہبی ضرورت کے لئے چندہ و خیرات مسجدوں میں مانگنا جائز ہے یا نہیں۔

۲؎ جو مکان و زمین وغیرہ کہ وقف ہے یعنی کسی مسجد و مدرسہ کی ضروریات کے لئے وقف کی گئی ہے۔ مرور ایام یا کسی اور وجہ سے اس میں ایسا تغیر واقع ہو گیا ہے کہ اس کو رکھنے میں فی الجملہ نقصان ہے اس کو اس نیت سے کہ آئندہ اور نقصان ہوگا فروخت کرکے اس کی قیمت اس مسجد و مدرسہ میں داخل کرنا یا بجائے اس کے اس سے زیادہ نفع کی کوئی چیز اس مسجد و مدرسہ کے لئے خریدنا درست ہے یا نہیں نیز مستعمل و بیکار چیزیں نیلام کرنا یا فروخت کرنا کیسا ہے۔

۳؎ مقامی حالت کا اندازہ کرکے کسی مسجد وغیرہ کے انتظام و نگہداشت کے لئے چند مسلمانوں کو منتخب کرکے دوسرے لوگوں کو جو اس انتظام کے لئے مخصوص نہیں کئے گئے ہیں روکنا کہ وہ بطور خود مسجدوں میں دست اندازی نہ کریں جس سے مقررہ انتظام میں ابتری و برہمی پیدا ہونے کا خیال ہے یا بغیر امتیاز کے ہر شخص کو وعظ کہنے کی اجازت نہ دینا درست ہے یا نہیں۔

**الجواب**: ۱؎ مسجدوں میں اپنے لئے مانگنا جائز نہیں اور اسے دینے سے بھی علماء نے منع فرمایا ہے۔ یہاں تک کہ امام اسمٰعیل زاہد رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا جو مسجد کے سائل کو ایک پیسہ دے اسے چاہئے کہ ستر پیسے اللہ تعالٰی کے نام پر اور دے کہ اس پیسہ کا کفارہ ہوں۔ اور کسی دوسرے کے لئے مانگنا یا مسجد خواہ کسی اور ضرورت دینی کے لئے چندہ کرنا جائز اور سنت سے ثابت ہے۔

۲؎ وقف کو بیع کی اجازت نہیں ہو سکتی۔ جب تک واقف نے استبدال کی شرط نہ لگائی ہو۔ فی الجملہ نقصان یا آئندہ اس کا احتمال اس کی اجازت کا کفیل نہیں ہو سکتا۔ مسجد کی مستعمل چیزیں مثلًا چٹائیاں، دریاں، لوٹے صرف مستعمل ہونے کی وجہ سے بیچنے کے کوئی معنی نہیں اور ایسی اشیاء

میں سے جو بیکار ہوجائے وہ دینے والے کی ملک کی طرف واپس ہوجاتی ہے اسے اختیار ہے جو چاہے کرے۔

۲: بغیر امتیاز وعظ کی اجازت دینا جائز نہیں اور روکنا واجب ہے۔ ان کا انتظام اگر صحیح ومطابق شرع وموافق مصالح مسجد ہو تو دوسروں کو اس میں دست اندازی کی وجہ نہیں اور وہ روکے جاسکتے ہیں اور اگر ان کا انتظام خلاف شرع ہو تو ہر مسلمان اس میں دست اندازی کرسکتا ہے۔ اور اس کو روکنے کا حق کسی کو نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** آہود ملک مارواڑ متصل ابر پتوار پیر محمد امیر الدین روز یکشنبہ ۱۲ محرم الحرام ۱۳۳۱ھ

پیش امام میں کون کون صفت ہونی چاہئے ایا کی مسجد کا تیل وہ گھڑے وروٹی وغیرہ فروخت کرنا جب ان لڑکوں سے مار پیٹ کر روٹی منگا وہ روکھی لادیں تو ان کو مارنا اور جمعہ کے روز بھی لڑکوں کو اسی واسطے بلوانا کی میری ریاض کی روٹی یوں میں فرق نہ پڑجائے اور مسافر بھو نکار ہے تو رہا ہو مگر روٹی سکر وہ نافروخت ہوے تو دوسری موضع جاکر فروخت کرنا اور پانی کی گھڑے جو مسجد میں وضو کی واسطے ہو ہلے والے لیکر الوں تو امام اپنے مکان پر پانی پہنچادے وضو والے تکلیف اٹھانے اور مسافر وغیرہ سب تکلیف وضو کے واسطے اٹھاتے تو ایسے امام کی رہنا جائز ہے یا نہیں اور ہی ساتھ دلے ہو کر یہ بات کرے تو جائز ہے۔

**الجواب ۱:** امام مسجد صحیح العقیدہ، صحیح الطہارۃ، صحیح القراءۃ، غیر فاسق معلن، عالم احکام نماز وطہارت ہونا چاہئے جس میں کوئی ایسی بات نہ ہو جس سے جماعت کی قلت ونفرت پیدا ہو۔ مسجد کے گھڑے اپنے لئے فروخت کرنا حرام ہے اور مسجد کا تیل اگر تیل دینے والوں کی اجازت ہو کہ جو خرچ سے بچے اسے امام یا مؤذن یا مسجد کا خادم لے لیا کرے تو وہ بچا ہوا جمع کرکے بیچنا جائز ہے مسجد کی روٹی دینے والے نے جسے دی تھی اگر بطور تملیک دی تھی تو اس کے بیچنے کا اختیار ہے اور اگر بطور اباحت دی جیسے کھانا سامنے لاکر رکھتے ہیں کہ جتنا پیٹ میں آئے کھالو اسے صرف کھانا جائز ہے بیچنا یا دوسرے کو دینا حرام۔ جبراً روٹی منگانا حرام ہے مگر جب کہ وہی نوکری کی اجرت قرار پائی ہو اور اس کے لئے لڑکوں کو مارنا جائز نہیں۔ مگر جب کہ وہی اس واجب شدہ روٹی کے لانے میں قصور کرتے ہوں اور مارنا ہاتھ سے ہو نہ لکڑی سے اور تین بار سے زائد نہ ہو اور منہ پر نہ ہو اور جمعہ کو بھی روٹی منگا سکتا ہے جب کہ وہ اجرت میں ٹھہری ہو۔ اور روٹی کہ اس کی ملک ہوجائے اسے اس کے بیچنے کا اختیار ہے خواہ وہاں بیچے یا دوسری جگہ جو پانی مسجد میں وضو کے لئے رکھا گیا اسے اپنے گھر لے جانا جائز نہیں اگرچہ کسی کو تکلیف نہ ہو اور تکلیف ہو تو دہرا حرام۔ جو باتیں ان میں ناجائز بتائی گئی ہیں جو امام ان کا ارتکاب کرے اور باز نہ آئے اسے امام نہ رکھنا چاہئے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ابوتراب محمد اسمٰعیل موضع پنچم سینگ ڈاکخانہ جعفر گنج۔ چہار شنبہ ۸ صفر المظفر ۱۳۳۴ھ

ماقولکم رحمکم اللہ تعالٰی اس مسئلہ میں کہ گاؤں میں چار کنارہ پر چار مساجد مدت بیس بائیس برس سے جاری ہیں اور ہر مسجد میں تخمیناً بیس یا پچیس آدمی نماز جمعہ کا پڑھتے چلے آئے ہیں اور ان چار مساجد میں سے ایک قدیم ہے لیکن وہ بھی موضع کے ایک کنارہ پر واقع ہے اب کوئی عالم صاحب بنظر ہدایت واصلاح دین ودنیا ورضائے خدا ورسول اہل موضع کو بلاکر کہا کہ بحسب حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اتبعوا السواد الاعظم وید اللہ فوق الجماعۃ ان چاروں جماعت کو اکٹھا کرکے نماز جمعہ کا بطور اکمل واشرف ادا کیا کرو۔ اہل موضع بالاتفاق بایں شرط اس بات میں راضی ہوئے کہ گاؤں کے بیچا بیچ میں جامع مسجد ہو بعدہ مسجد قدیم والے کچھ پس وپیش کرنے لگے کہ یہاں سب کیوں نہیں آتے مسجد قدیم کو کس طرح توڑ دوں مابقی تین مساجد والے

بوجہ حرج مسافت وبعد مسجد قدیم کے اس میں راضی نہیں۔ اس سوال میں یہ تین باتیں ضرورت طلب ہیں ۱اوّل عالم صاحب مذکورۃ الصدر کو ان چاروں مسجدوں کے ٹین وستونوں کو اکھیڑ کے موضع کے بیچ میں ایک مسجد جامع بناکر چاروں جماعت کو لے کے اس مسجد جامع میں نماز جمعہ کا پڑھنا جائز ہے یا نہیں اور وہ عالم اس امر میں مستحق ثواب ہوگا یا عذاب ۲دوم۔ ان چاروں مسجدوں کا متروکہ بیٹ یعنی جاگیروں کا کیا حکم۔ سوّم۔ مسجد قدیم والے کا عذر مذکورہ مکتوبہ از روئے شرع شریف ودین منیف مسموع یا غیر مسموع مستحسن یا غیر مستحسن۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** سائل نے گاؤں کے لفظ سے تعبیر کیا اگر وہ واقع میں گاؤں ہے شہر یا قصبہ نہیں جب تو سرے سے بنائے سوال باطل ہے کہ گاؤں میں جمعہ جائز نہیں اور اگر گاؤں سے بستی مراد ہے اور وہ بستی کم از کم قصبہ ہے جب یہ حرام ہے کہ اور مسجدوں کو برباد کرکے جامع مسجد بنائی جائے نہ ان مسجدوں کے ٹین وستون اس کی طرف منتقل ہوسکتے ہیں درمختار میں ہے۔ لایجوز نقله ولانقل ماله الی مسجد اٰخر نہ ان مسجدوں کی زمینوں کا کسی دوسرے تصرف میں لانا حلال ہوسکتا ہے جو ایسا کرے گا سخت ظالم ومستحق سخت عذاب ہوگا قال اللہ تعالٰی ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللہ ان یذکر فیہا اسمہ وسعٰی فی خرابہا اور جب کہ بعد مسافت کی وجہ سے حرج ہے تو لوگ مجبور نہیں کئے جاسکتے کہ جمعہ ایک ہی جگہ پڑھیں کہ مذہب صحیح معتمد مفتی بہ میں شہر میں تعدد جمعہ مطلقاً جائز ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ حاجی کریم نور محمد جنرل مرچنٹ انوار طوک ناگپور شہر ناگپور ۹صفر المظفر ۱۳۳۴ھ

مسجد کا جو پیسہ جمع ہے اسے کسی منفعت پر خرید وفروخت تجارت کرسکتے ہیں۔ مسجد کے جمع مال افزود کے لئے۔

**الجواب:** تجارت میں نفع نقصان دونوں کا احتمال ہے اور کارکنوں میں امین وخائن دونوں طرح کے ہوتے ہیں اور مال وقف میں شرط واقف سے زیادت کی اجازت نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از برٹش گائنا ڈمرارا پترس ہال دیخ ایسٹ بنک مسئولہ عبدالغفور ۲۴صفر المظفر ۱۳۳۴ھ

اگر ایک شخص کہتا ہے کہ میں عالم ہوں اور مجرد مسجد ہونے کے ایک مکان میں پنجوقتی نماز اور عید کی نماز اور جمعہ کی نماز ادا کرتا ہے۔ تو اس کا حکم کیا ہے اور حال یہ ہے کہ اس مکان کے مالک نے عام اجازت دیدی ہے کہ جس کی خوشی ہو وہ آکر نماز پڑھے جمعہ اور عید اور پنجوقتی کی ایا اس مکان کو پھر اپنے تصرف میں لانا جائز ہے۔ یا نہیں فقط

**الجواب:** اگر اس نے اس مکان کو نماز کے لئے وقف کردیا تو وہ مسجد ہی ہے اسے اس میں رہنا جائز نہیں تمام آداب مسجد لازم ہیں اور اس میں نماز کا وہی ثواب ہے جو مسجد میں ہے اور اگر صرف اتنا کہا کہ نماز پڑھنے کی اجازت دیتا ہوں۔ مگر وقف نہیں کرتا تو اس میں نماز جائز ضرور ہے اگرچہ جمعہ وعیدین کی کہ ان کے لئے بھی مسجد شرطاً نہیں مگر بلاعذر شرعی عیدین میں ترک سنت اور فرائض میں ترک واجب ہے یہ کہنا کہ میں عالم ہوں اگر کسی وقت کسی ضرورت ومصلحت شرعی کے سبب ہے حرج نہیں قال سیدنا یوسف علٰی نبینا الکریم وعلیہ الصلٰوۃ والتسلیم انی حفیظ علیم اور اگر بلاضرورت ہے تو جہل اور خود نمائی ہے خودستائی کے لئے ہے تو سخت گناہ ہے قال اللہ تعالٰی لاتزکوا انفسکم حدیث میں ہے من قال انا عالم فھو جاھل واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از مدرسہ مظہر العلوم کچی باغ بنارس مسئولہ امان اللہ مدرس۔ یکشنبہ ۲۵صفر المظفر ۱۳۳۴ھ

زید نے چند مسلمانوں سے کچھ روپیہ بطور چندہ مجمتع کیا یہ کہہ کر کہ اس روپیہ سے زمین مسجد بنانے کو خرید کی جائے گی۔ اس نیت سے لوگوں نے چندہ دیا اور روپیہ چندہ کے ایک زمین خریدی گئی۔ وقت بنائے مسجد قطب نما وغیرہ سے سمت قبلہ درست کرنے میں منجملہ زمین خرید شدہ چند ہاتھ زمین بسبب کجی کے احاطہ مسجد سے باہر رہ گئی مسجد بہمہ وجوہ طیار ہوگئی اس میں جمعہ جماعت جاری ہے لیکن کسی مسلمان نے نہ زبانی اب تک ایسا کہا کہ یہ سب زمین خرید شدہ ہم نے وقف کیا۔ نہ ایسی تحریر کسی منتظم مسجد یا چندہ دہندگان کی طرف سے ہوئی ایسے حال میں علمائے دین سے سوال ہے کہ وہ زمین جو احاطہ مسجد سے باہر رہ گئی ہے۔ زمین مسجد سمجھی جائے گی اور اس کا حکم مسجد کا ہوگا یا فقط زمین موقوفہ سمجھی جائے گی حکم مسجد میں نہ ہوگی اور بہرحال اس زمین کا بیع وشرا یا اس میں تصرف مالکانہ کرنا جائز ہوگا یا ممنوع۔ ونیز منتظم مسجد نے اس زمین کو خارج مسجد سمجھ کر ہمسایہ کے ایک مسلمان سے کچھ روپیہ لے کر اس کو دے دیا اور اس روپیہ کو مسجد کے متعلق خرچ کیا اور اس مسلمان نے اس زمین سے زینہ اپنے مکان کے چھت کا بنایا اس سے عام مسلمان ناراض ہیں کہ زمین مسجد یا زمین وقف میں کیوں ایسا تصرف کیا گیا۔ اب اس صورت میں حکم شرع کیا ہے۔ آیا وہ زینہ توڑوا کر زمین واپس لے لی جائے یا اس کے عوض میں جو روپیہ وہ مسلمان دے چکا ہے اس سے وہ زمین اس کی مملوکہ ہوگئی۔ زینہ توڑوانے اور زمین واپس لینے کا حق شرعًا مسلمانوں کو حاصل نہیں ہے اور اگر وہ مسلمان بلا نالش کرنے کے عدالت حاکم وقت میں زینہ توڑنا اور زمین واپس دینا نہ چاہے تو مصارف نالش ذمہ منتظم ہوگا جس نے روپیہ لے کر زینہ بنانے کی اجازت دی ہے یا عام مسلمانان کے ذمہ وہ خرچ ہوگا۔ ہر شش سوال کا جواب عام فہم مفصل مع دلائل ونقل عبارت مستندات درکار ہے۔ بدون اس کے تشفی عام مسلمانان وصورت رفع نزاع متصور نہیں۔ فقط

**الجواب:** اگر چندہ دینے والے سب یا ان کا وکیل ماذون بعد خریداری زمین یہ کہہ دیتا کہ اس زمین کو مسجد کیا تو وہ کل مسجد ہوجاتی اور اس میں سے کسی جزو کی بیع یا کوئی تصرف مالکانہ مطلقًا حرام ہوتا لیکن ظاہرًا یہاں ایسا واقع نہ ہوا بلکہ زمین خریدی گئی کہ اس میں مسجد بنائی جائے گی اور بنانے میں تصحیح سمت کے سبب ایک حصہ چھوٹ گیا جس قدر میں مسجد بنی وہی مسجد سمجھی گئی اور اس میں نماز جاری ہوئی حصہ متروکہ کو اگر چندہ دہندوں یا ان کے وکیل ماذون نے وقف علی المسجد کر دیا تو اب بھی اس کی بیع ناجائز ہوئی مگر سوال سے اس صورت کا وقوع بھی ظاہر نہیں ہوتا۔ صرف اتنا ہوا کہ وہ چندہ دے کر اس روپے اور زمین سے بے تعلق ہوگئے اور یہ ملک سے خارج ہونے کا موجب نہیں جب تک وقف شرعی نہ پایا جائے یہ بیع اور اس روپے کا مسجد میں صرف کرنا اگر اجازت مالکان سے تھا یا بعد وقوع۔ انھوں نے اجازت دیدی تو دونوں تصرف صحیح ہوگئے اور اگر مشتری کی خریداری اور زینہ بنالینے کو ایک کافی زمانہ گزرا اور مالکوں نے تعرض نہ کیا تو یہ بھی اجازت سمجھی جائے گی۔ فقط۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از مقام قاضی کیری ڈاکخانہ نولسی ضلع بھاگلپور مکان شیخ شمس الدین صاحب ۱۲ ربیع الاول ۱۳۳۴ھ روز شنبہ۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسجد خام تخمینًا بیس۲۰ برس سے تھی بمشورہ مسلمان موضع پختہ بنانے کی رائے ہوئی جس وقت نیو دیوار کھودی گئی قبر نکلی دریافت کرنے سے جو ضعیف موضع تھے معلوم ہوا ان سے کہ ہم نے اپنے والد وغیرہ سے سنا ہے کہ یہ سب قبرستان ہے بلکہ کل بستی قبرستان پر آباد ہے۔ اکثر مکانوں میں بھی قبر نکلتی ہے۔ نماز اس مسجد میں جائز ہے یا نہیں اور یہ مسجد کسی صرف میں آسکتی ہے یا پرتی میدان رہیگا۔ میدان رہنے میں ممکن ہے زمیندار کسی کو دیدے پھر اس کی حفاظت کی کیا صورت کی جائے۔

۲؎ اس موضع کا مالک ایک کافر راجہ ہے وہ حتی الامکان دوسری جگہ مسجد بنانے سے مانع ہوگا اور یہاں رعیت کو اختیار بیع وفروخت ہے راجہ کچھ نہیں کرسکتا ہے صرف مال گزاری کا مستحق ہے اگر خلاف مرضی راجہ دوسری جگہ مسجد بنائی جائے تو مال گزاری جو مقرر ہے نہیں چھوڑے گا پس اس صورت میں جب کہ

مال گزاری برابر زمیندار لیتا رہا حکم میں مسجد کے ہوگا یا نہیں۔ بصورت عدم جواز مسجد اس طرح ہی ہو کیا حکم ہے۔ منہدم کردیں یا کیا کریں۔

۳؎ جب کہ کل موضع قبرستان پر آباد ہے تو جو لوگ نماز گھر میں پڑھیں جائز ہوگی یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** یہ خبر کہ یہ سب قبرستان ہے بلکہ کل بستی قبرستان پر آباد ہے۔ بہت بعید و شنیع امر کی خبر اور خود اپنے مخبروں کی بے اعتباری ورد شہادت پر دلیل روشن ہے۔ جن اشخاص نے ایسا بیان کیا اگر بے نمازی ہیں تو اس سے بڑھ کر اور کیا فسق و در شہادت درکار۔ اور اگر نمازی ہیں تو قبروں پر نماز حرام ہے یہ حرام خصوصًا علی الدوام کرکے بھی فاسق و مردود الشہادۃ ہوئے۔ بلکہ جب سب بستی قبروں پر آباد ہے تو مقابر پر چلنا، پھرنا، سونا، بیٹھنا، پاخانہ، پیشاب کرنا کس نے حلال کیا۔ دانستہ مدام ان کے ارتکاب سے بھی فسق ظاہر ہے۔ بہر حال خبر مردود و نامسموع ہے۔ بلکہ بالفرض اگر یہ لوگ ان محرمات کے ارتکاب سے خود محفوظ بھی ہوتے تو اور مسلمان کو ان میں مبتلا دیکھ کر مدتوں یہ شہادت ادا نہ کرنا اور اب بتانا یہ خود کیا فسق کے لئے کافی نہیں اشباہ و درمختار وغیرہما میں ہے۔ یجب الاداء بلاطلب لو الشہادۃ فی حقوق اللہ تعالٰی ومتی اخر شاھد الحسبۃ شہادتہ بلاعذر فسق فترد۱؎ غرض ان کے پر کچھ نظر نہ کی جائے۔ مسجد بنائی جائے اگر اور قبریں نکلیں تو وہ ضرور مسجد ہے اور اس میں نماز جائز اور اس کی حفاظت واجب۔ قبر جو نکلی ہے اس پر نماز نہ پڑھیں نہ اس کی طرف پڑھیں اس کے برابر آگے داہنے بائیں پڑھنے میں حرج نہیں بلکہ اگر قبر کسی مقبول بندے کی ہے تو اس کی قربت سے نماز میں اور برکت آئے گی۔ کما فی اللمعات ومجمع البحار وکثیر من الاسفار وقد بیناہ فی فتاونا قبر کے شرقی جانب آدھ گز بلند ایک اینٹ کا سترہ قائم رکھیں پھر اس طرف بھی نماز جائز ہوجائے گی اور اگر ان لوگوں کا اس مسجد کی نسبت بیان صحیح نکلے کہ اس میں جابجا قبور برآمد ہوں تو وہ بیشک مسجد نہیں۔ فان الوقف لایوقف اخری ولا یحل اتخاذ القبور مساجد ولاتباح الصلٰوۃ علیہا اس صورت میں دوسری جگہ مسجد بنانی لازم، اور راجہ اگر مالگذاری نہ چھوڑے تو اس سے مسجدیں کچھ خلل نہ آئے گا۔ فان غایتہ الظلم والظلم لایبطل الحق اور پچھلی صورت میں پہلی عمارت کہ حقیقۃً مسجد نہیں ضرور منہدم کردی جائے کہ بوجہ قبور اس میں نماز جائز نہیں اور صورت مسجد باقی رہے گی تو ناواقف کو دھوکا دے گی وہ اس میں نماز پڑھے گا نماز بھی خراب ہوگی اور قبور پر چڑھنے سے ان کی بھی بے حرمتی ہوگی۔ یہ دو سوالوں کا جواب ہوا۔ تیسرے کی بنا اس پر ہے کہ وہ کل موضع قبرستان پر آباد مان لیا جائے اور ہم اوپر ثابت کرچکے کہ یہ خبر مدفوع و نامسموع ہے۔ اگر تسلیم کی جائے تو نہ صرف نماز وہاں چلنا پھرنا رہنا بسنا پاخانہ پیشاب سب حرام ہوجائے گا کما بیناہ فی الامر باحترام المقابر واللہ اعلم

**مسئلہ** از ڈھاکہ محلہ مولوی بازار کوٹھی ۱۰ مسئولہ برکات احمد سوداگر ۱ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ شرع متین اندریں مسئلہ کہ مسجد پختہ چندہ کرکے بنانا کیسا ہے اور چندہ دینے والوں کو اس کا اجر کیا ملے گا والسلام سنت اسلام۔

**الجواب:** صحیح حدیث میں نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا من بنی للہ مسجدا زادفی روایۃ ولو کمفحص قطاۃ بنی اللہ لہ بیتا فی الجنۃ زاد فی روایۃ من درو یاقوت جو اللہ عزوجل کے لئے مسجد بنائے اگرچہ ایک چھوٹی سی چڑیا کے گھونسلے کے برابر، اللہ عزوجل اس کے لئے جنت میں موتی اور یاقوت کا محل طیار فرمائے گا۔ اور اس میں ہر وہ شخص جو کسی قدر چندہ سے شریک ہوا داخل ہے۔ ساری مسجد بنانے پر یہ ثواب موقوف نہیں۔ مدینہ طیبہ میں خود حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے بنائی پھر امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ نے اس میں زیادت فرمائی۔ پھر امیر المومنین عثمان غنی رضی اللہ تعالٰی

نے جب اس کی تعمیر میں افزائش فرمائی اس پر یہی حدیث روایت کی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** روز شنبہ ۱۰ ربیع الثانی ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مکان خس پوش پیش مسجد وملکیت مسجد واقع ہے اس کو توڑ کر اراضی مسجد میں شامل کرلیا جائے اور امورات نیک مثل نماز جنازہ وغیرہ کے واسطے محدود کردیا جائے۔ دوسرے ہر شخص کو وقت آمد ورفت مسجد کواڑ دروازہ مسجد بھیڑ کر آنا جانا چاہئے یا نہیں پس صورت مسئولہ میں حکم شرع شریف کا کیا ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** جائز ہے اگر خلاف شرط واقف نہ ہو۔ مسجد کے کواڑ کبھی نہ بھیڑے جائیں۔ مگر بعد فراغت نماز عشا جب کہ کسی کے آنے کی امید نہ رہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ عبدالرب مرالجہلیا اعاطہ امریا ضلع پیلی بھیت ۱۶ ربیع الآخر ۱۳۲۲ھ

گرد مسجد کس قدر زمین جنت ہے پیمائش ہر سے گز یا فٹ والے کی لکھی جائے۔ فقط۔

**الجواب:** مسجد کی نسبت ایک حدیث روایت کی جاتی ہے روز قیامت تمام مساجد کی زمین جمع کرکے داخل جنت کی جائے گی "تذھب الارضون کلہا یوم القیمۃ الا المساجد فانہا ینضم بعضہا الی بعض" قال الشامی ونقلہ المقدسی الجنۃ۔ اور یہ تو صحیح حدیث میں ارشاد ہوا کہ اذا مررتم بریاض الجنۃ فارتعوا قیل وما ریاض الجنۃ یارسول اللہ قال المساجد قیل وما الرتع قال سبحٰن اللہ والحمد للہ ولا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر یعنی نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا جب تم جنت کی کیاریوں پر گزرو تو ان میں چرو۔ ان کا میوہ کھاؤ۔ عرض کی گئی یارسول اللہ جنت کی کیاریاں کیا ہیں۔ فرمایا مسجدیں۔ عرض کی گئی وہ چرنا کیا ہے فرمایا یہ کہنا سبحٰن اللہ والحمد للہ ولا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر۔ رواہ الترمذی وغیرہ عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ مگر یہ حدیث محتمل تاویل ہے اور پہلی روایت میں سخت تعلیل ہے اور مسجد کے قریب اصلاً کسی حصہ کا جنت سے ہونا وارد نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ سید محمد حسین علی قاضی سید پور علاقہ اندور محلہ جمال پورہ اورنگہ ۱۴ ربیع الثانی ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد پرانی ہے اور اس کو بنانے کے لئے اس کا پرانا سامان لکڑی وغیرہ نکالا کچھ سامان تو اس میں لگ گیا اور کچھ سامان لکڑی بچ رہے اب اس کو کس کام میں لانا چاہئے اور اس میں بہت سی لکڑی ایسی ہے کہ وہ جلانے کے سوا اور کچھ کام میں نہیں آسکتی ہے سو اس لکڑی کا جلانا جائز اور درست ہے یا نہیں اور باقی جو کہ اچھی لکڑی ہے اس کو دوسرے شخص معتبر کے فروخت کرنا جائز اور درست ہے یا نہیں۔ خلاصہ جواب تحریر فرمائیے گا۔

**الجواب:** مسجد کا عملہ جو بچ رہے اگر کسی دوسرے وقت مسجد کے کام میں آنے کا ہو اور رکھنے سے بگڑے نہیں تو محفوظ رکھیں ورنہ بیع کردیں اور اس کے دام مسجد کی عمارت ہی میں لگائیں۔ لوٹے، بوریہ، تیل، بتی وغیرہ میں صرف نہیں ہوسکتا۔ یہ سب کام متولی اور دیانت دار اہل محلہ کی زیر نگرانی ہو بیع کسی ادب والے مسلمان کے ہاتھ ہو کہ وہ اسے کسی بے جا یا ناپاک جگہ نہ لگائے۔ لکڑی کے جلنے کے سوا کسی کام کی نہ رہی سقایہ مسجد کے صرف لائیں اور اگر بیع کردیں تو خریدنے والا بھی اس کو جلاسکتا ہے مگر اُپلے کی صحبت سے بچائیں۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مرسلہ اسمٰعیل خاں کارندہ موضع ریونڈہ ڈاکخانہ نونڈہ تحصیل وضلع مراد آباد ۲۳ جمادی الاولی ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کوئی شخص گانے بجانے کا کام کرتا ہے اور فونوگراف باجا بھرنے پر بھی اجرت و تنخواہ پاتا ہے اور کوئی ہندو جو زمیندار بھی ہے اور سود وغیرہ کی آمدنی بھی اس کو ہوتی ہے ایسے ایسے دونوں قسم کے اشخاص کے روپیہ سے مسجد کا وضوخانہ بنانا یا مسجد پر کلس چڑھانا شرعیہ قاعدہ سے جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** جو مال بعینہٖ حرام ہو وہ ان کاموں کے لئے لینا بھی حرام ہے اور جس کی نسبت یہ معلوم نہ ہو کہ یہ خاص مال حرام ہے اس کے لینے میں مضائقہ نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از راندیر ضلع سورت مسئولہ محمد اعظم ناخدا بروز شنبہ ۱۱ رجب ۱۳۳۶ھ

ماقولکم رحمکم اللہ اندریں صورت کہ مسجد کے نقد روپے (۲۵۰۰۰) پچیس ہزار جمع یعنی موجود تھے اور اسی روپوں سے مسجد کی تعمیر کرنے کو محلہ والوں نے یعنی اہل محلہ نے ٹھہراؤ یعنی مقرر کیا ہوا تھا۔ مگر نصف کام ہو کر روپے تمام ہوگئے لہٰذا مسجد کی آمد کے لئے جو ملکیت واقف نے وقف کی ہوئی ہوں اس کی آمد سے دوسری ملکیت زیادہ کی ہوں یعنی آمد سے دوسری ملکیت خریدی ہو ان کو متولی یعنی مہتمم مسجد اہل محلہ کی صلاح سے فروخت کرکے مسجد کو تمام کردے یا بستی کے مسلمانوں کو بھی کمیٹی کرکے صلاح لے اور حاکم وقت کی منظوری درکار ہے کہ نہیں بروقت نہ ہونے قاضی کے اور واقف کی کوئی شرط یا لکھان ایسا نہیں ہے جسے کوئی بیچ سکے۔

**دیگر سوال:** مسجد کی تعمیر کی کوئی ضرورت نہ ہو اور مسجد کے خرچ و اخراجات سے آمد بہت زائد ہو تو کیا متولی یعنی مہتمم مسجد اہل محلہ سے اجازت لے کر کے مدرسہ اس فاضل آمدنی سے کھول سکتا ہے کہ نہیں یا مہتمم مسجد اہل محلہ سے اجازت لے کر یا اہل بستی کے مسلمانوں کی کمیٹی کرکے ان کی رائے لے کرکے مدرسہ مدرسہ کھولے اور حاکم وقت کے حکم کی منظوری ملانا ضروری ہے کہ نہیں کیونکہ واقف کی نیت فقط یہ تھی کہ مرے وقف شدہ ملکیت کی آمدنی مسجد میں خرچ ہو اور کوئی دلیل نہیں کہ مدرسہ کھولیں تو اس وقت میں حاکم وقت کی منظوری کی ضرورت ہوگی کہ نہیں بروقت نہ ہونے قاضی شرع کے فقط۔

**سوال سوم:** بنا برازیں زائد آمدنی اس مسجد کی سے دوسری مسجد میں خرچ کرسکتے ہیں کہ نہیں۔ فقط۔

**الجواب:** (۱) جائداد کہ واقف نے مسجد پر وقف کیا ہے اسے کوئی نہیں بیچ سکتا، نہ متولی نہ اہل محلہ نہ حاکم نہ کوئی، ہاں اس کی آمدنی سے جو جائداد متولی نے وقف کے لئے خریدی وہ مسجد کے لئے بیع ہوسکتی ہے۔ متولی اور اہل محلہ اور سنی دیندار عالم اور دیانتدار مسلمانوں کے مشورہ سے جس میں غبن اور تغلب کا احتمال نہ رہے۔ (۲) جبکہ واقف نے صرف مسجد کے لئے وقف کیا تو وہ مسجد ہی میں صرف ہوگا اس سے مدرسہ نہیں کھول سکتے۔ نہ خود، نہ باجازت حاکم۔

(۳) نہیں کرسکتے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مرسلہ محمد ابراہیم ڈاک خانہ کنکشیر ہائی اسکول ضلع فرید پور، رجب ۱۳۳۶ھ

مسجد کے پرانے اسباب یعنی خام اور ٹین اور بانس وغیرہ اپنے گھر کے کاروبار میں لگا سکتا ہے۔ یا نہیں۔ اگر لگا سکے تو کس کام اور کس طور پر لگایا جائے۔

**الجواب:** ستون اور ٹین کہ مثل سقف تھا اور بانس کہ سقف میں تھے اسی طرح کڑیاں اور اینٹیں غرض جو اجزائے عمارت مسجد ہوں وہ اگر حاجت مسجد سے زائد ہوجائیں اور دوبارہ ان کے اعادہ کی امید نہ رہے تو متولی و معتمدین اہل محلہ کی اجتماع رائے سے انہیں بیچ کر قیمت عمارت مسجد ہی کے کام میں صرف کی جائے۔ مسجد کے بھی دوسرے کام میں صرف نہیں ہوسکتی خریدنے والا انہیں اپنے صرف میں لاسکتا ہے مگر بے ادبی کی جگہ سے بچائے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از رائے بریلی لکھنؤ حبیب اللہ خاں بروز شنبہ ۲۵ رجب ۱۳۳۴ھ

(۱) جو شخص حافظ کسی مسجد میں واسطے امامت وحفاظت کے مقرر ہو وہ مسلمانان اہل محلہ سے جو مسجد میں نماز کو آدیں ان سے ایسی کج خلقی کا برتاؤ کرے جس کی وجہ سے مسجد میں آنا ترک کردیں اور جماعت میں خلل پڑجائے اس کے واسطے کیا حکم ہے۔

(۲) وہ شخص حافظ جو امام وحافظ مسجد کا ہو اور مسجد میں پنجگانہ اذان خود کہے نہ کہلوائے نہ روزانہ صفائی مسجد کی کرے اور دوسرے نمازیوں کو جو صفائی مسجد میں کریں ان کو مسجد کی خدمت کرنے سے منع کرے اور یہ کہے کہ مسجد کی خدمت کرکے کیا مسجد میں قبضہ کرنا چاہتے ہو اس مسجد میں ہم جو چاہیں کریں تم لوگ کچھ نہیں کرسکتے ہو۔ اس پر کیا حکم ہے۔

(۳) جو شخص حافظ امام مسجد ہو اس حق سے مسجد کے درخت اور گملے جو عرصہ دراز سے مسجد کی زیبائش ورونق کے واسطے لگائے ہوئے ہوں اٹھا کر اور اکھیڑ کر اپنے گھر کو لے جاوے اور اپنا قبضہ ہر چیز پر جو مسجد میں ہو اس پر ظاہر کرے اس پر کیا حکم ہے۔

(۴) وہ حافظ جو امام مسجد ہو اور مسجد میں جو بمبا پانی کا نمازیوں کے آرام اور خرچ مسجد کے واسطے لگا ہوا ہو اس کو اکھڑوا دے اور منع کرنے سے نمانے اور دوسرے مسلمان کو جو مسجد میں بمبا لگوانا چاہیں ان کو منع کرے اور نہ لگانے دے اور نمازیوں کی تکلیف پیش نظر رکھے اس پر کیا حکم ہے۔

(۵) مسجد میں مٹی کا تیل ٹین کی ڈبیہ میں جلا دے جس سے مسجد میں بدبو اور سیاہی ہو اور چھت سیاہ ہو جائے اس پر کیا حکم ہے۔

(۶) موسم گرما میں نمازی صحن مسجد میں نماز پڑھنے کو چٹائی بچھانے کی خواہش کریں اور حافظ مسجد چٹائی حجرہ میں بند کردے بچھانے کو نہ دے اور نمازی باہم چندہ کرکے بخیال رفع تکلیف وآسائش نمازیوں کے چٹائی منگا کر بچھانا چاہیں تو ان کو نہ بچھانے دے اور یہ کہے کہ جو کوئی اس مسجد میں چٹائی رکھے گا تو ہم اس چٹائی کو باہر مسجد کے پھینک دیں گے جس کی خوشی ہو اندر مسجد کے یا صحن مسجد میں بحالت موجودہ خواہ گرد ہو یا کچھ ہو نماز پڑھے یا نہ پڑھے اپنی چٹائی نہیں بچھا سکتا ہے کیا مسجد میں چٹائی بچھا کر مسجد پر نمازی اپنا قبضہ کرنا چاہتے ہیں جن کے بزرگوں کی مسجد بنوائی ہوئی ہے ان کی طرف سے ہم مقرر ہیں بچھائیں چٹائی مسجد میں ڈالیں یا نہ ڈالیں دوسروں کو ڈالنے کا اختیار وجواز نہیں ہے اس پر کیا حکم ہے۔

(۷) جو حافظ امام مسجد ہو اور اس طرح کا عمل مذکورہ بالا کرے جس سے نمازیوں کو تکلیف ہو اور جماعت میں خلل پڑے اور ان کی وجہ سے مسجد میں آنا چھوڑ دیں اور وہ شخص مسجد کو اپنا مقبوضہ خیال کرے وہ شخص امام رہنے کے قابل ہے یا نہیں۔ اور اس کے پیچھے نماز جائز ہے یا نہیں اور اس کو کیا خطاب کرنا چاہئے اور اس پر حد شرع کیا ہے۔ فقط۔

**الجواب** (۱) اس صورت میں وہ گنہگار ومستحق عذاب ہے کج خلقی وغیرہ تو بڑی بات ہے سیدنا معاذ بن جبل رضی اللہ تعالٰی عنہ نے اپنی مسجد میں ایک بار نماز عشاء کی قراءت طویل کی وہ ایک مقتدی کو ناگوار ہوئی اس کا حال حضور میں عرض کیا گیا اس پر ایسا غضب فرمایا کہ ایسی شان جلال کم دیکھی گئی تھی اور معاذ رضی اللہ عنہ سے فرمایا افتان انت یا معاذ افتان انت یا معاذ افتان انت یا معاذ ......... اے معاذ کیا تم لوگوں کو فتنہ میں ڈالنے والے ہو کیا تم لوگوں کو فتنہ میں ڈالنے والے ہو کیا تم لوگوں کو فتنہ میں ڈالنے والے ہو۔

(۲) اذان سنت مؤکدہ اور شعار اسلام ہے اور بغیر اس کے جماعت مکروہ، یہاں تک کہ اگر امام مسجد آہستہ اذان کہلوا کر جماعت پڑھ جائے وہ جماعت اولٰی نہ ہوگی بعد کو جو لوگ آئیں انہیں حکم ہے کہ اعلان کے ساتھ اذان کہیں اور پھر از سر نو جماعت قائم کریں اس کا تارک اور لوگوں کو اس سے منع کرنے والا

صریح گمراہ و فاسق ہے یوں ہی مسجد کی تنظیف کا بھی شرع میں حکم ہے سنن ابی داؤد میں ہے امر النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ببناء المساجد فی الدور وان تطیب وتنظیف جو نہ خود کرے اور نہ اوروں کو کرنے دے مسجد کا بدخواہ ہے۔

۳؎ مسجد میں پیڑ بونا ممنوع ہے اور ان کا اکھیڑنا جائز مگر اگر اس کے لگائے ہوئے نہیں تو اپنے گھر لے جانے کا کوئی معنی نہیں۔ قبضہ اگر مسجد کے اشیاء پر متولیانہ ظاہر کرے تو حرج نہیں جبکہ متولی ہو اور مالکانہ ہو تو حرام۔

۴؎ مسجد ہی کے دو معنی ہیں ایک یہ کہ فنائے مسجد یعنی اس کے متعلق زمین اس کا بلا وجہ شرعی زائل کرنا اور نمازیوں کو تکلیف پہنچانا شرعاً ممنوع ہے۔ دوسرے یہ کہ عین مسجد میں یہ اگر قبل تمام مسجدیت واقف نے لگایا تو باقی رکھا جائے گا اور اس کا ازالہ بھی ممنوع ہے اور اگر بعد تمام مسجدیت بانی نے خواہ اور کسی نے لگایا تو وہ لگانا حرام اور اکھاڑ دینا واجب۔

۵؎ یہ حرام ہے اور اس کا ازالہ فرض اور کرنے والا مسجد کا بدخواہ اور دربار الٰہی کے ساتھ گستاخ۔

۶؎ اس پر استحقاق لعنت ہے اور وہ خود ہی مسجد پر قبضہ مالکانہ کرنا چاہتا ہے دوسروں پر جھوٹا الزام رکھتا ہے۔

۷؎ شنائع مذکورہ کا مرتکب فاسق معلن کو امام بنانا گناہ اور اس کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہے کہ پڑھنی منع اور پڑھ لی تو پھیرنا واجب، اور مسجد پر سے اس قبضۂ ظالمانہ کا اٹھا دینا لازم، اور شرعاً وہ ہر اس تعزیر کا مستحق ہے جو سلطان اسلام تجویز فرماتا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ سیٹھ آدم جی بر در دولت اعلٰحضرت۔ یکم شعبان ۱۳۳۴ھ

۱؎ مسجد میں چراغ تمام شب جلانا چاہئے یا جہاں تک نمازیوں کی آمد و رفت ہو وہاں تک۔

۲؎ محراب مسجد کو یا دیوار قبلہ کو نقش و نگار اور سونے کا پانی چڑھانا اور رنگ دینا مکروہ ہے یا نہیں فقط

**الجواب** ۱؎ وہاں کے عرف معہود پر عمل کیا جائے جہاں شب بھر روشن رہتا ہے جیسے مساجد طیبہ، مدینہ طیبہ، و مکہ معظمہ و بیت المقدس وہاں شب بھر روشن رکھنا چاہئے۔ ورنہ نصف شب کے قریب تک۔

۲؎ مکروہ ہے کہ باعث شغل قلب نمازیان ہے مگر واقف نے کیا ہو تو ویسا ہی کیا جائے گا اور اس میں نیت تعظیم مسجد ہوگی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از وزیر آباد ضلع گوجرانوالہ مسجد شیخ لعل نور عالم امام مسجد یکشنبہ ۱۶ شعبان ۱۳۳۴ھ

بخدمت حامی سنت قامع بدعت عالم اہلسنت والجماعت مرجع علماء و فضلاء جناب مولینا مولوی احمد رضا خاں صاحب سلمہ اللہ تعالٰی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

ہماری مسجد بسبب کہنہ ہونے کے شہید کرا کر از سر نو تعمیر کرائی جارہی ہے بعض اصحاب کا خیال ہے کہ نیچے دکانیں اور اوپر مسجد تعمیر ہو، تاکہ دکانوں کا کرایہ مسجد کے مصالح و مصارف پر وقتاً فوقتاً خرچ ہوتا رہے اور بعض اس کے مخالف ہیں وہ کہتے ہیں کہ مسجد کا احاطہ تحت الثرٰی سے عرش معلی تک قابل احترام ہے دکانیں بنانے میں احترام نہیں رہتا کیونکہ مسجد کا گرد اگرد بھی قابل احترام ہے۔ ہاں اگر ابتدا بنا میں دکانیں بنائی جاتیں تو جائز تھا جیسا کہ لاہور میں مسجد وزیر خاں اور سنہری مسجد۔ مجوزین کہتے ہیں کہ فقہ کی کتابوں میں لکھا ہے کہ مسجد کے اوپر امام کے لئے بالاخانہ جائز ہے۔ اور مسجد کا احترام جیسا کہ نیچے کے حصہ کا ویسا ہی اوپر کا، جب بالاخانہ بنانے سے احترام میں فرق نہیں آتا تو دکانیں بنانے میں کیا حرج ہے۔ حالانکہ فائدہ ہے۔ نیز مسجد تنگ ہو تو راہ کا کچھ

حصہ اس میں ملا لینا اور راہ تنگ ہو تو مسجد کا کچھ حصہ راہ میں ملا دینا جائز ہے جب ضرورت کے وقت بالمحاظ احترام ایسا تغیر تبدیل جائز ہے تو دکانیں بنانے میں بھی چونکہ مسجد کے مصلحت کی ضرورت ہے کیوں جائز نہیں ہے اور عدم جواز کی کیا وجہ ہے۔ اور آج کل ضلع گوجرانوالہ میں ایک مسجد شہید کرا کر نیچے دکانیں بنائی گئی ہیں اکثر علماء نے فتوی جواز کا دے دیا ہے۔ حتی کہ فیصلہ عدالت حکام میں بطور نظیر رکھا گیا ہے اور فتوی جواز عند العلماء مسلم ہو چکا ہے۔ غیر مقلدین جواز کے قائل ہیں مگر ہمارا اطمینان نہیں ہوتا کیوں کہ کتابوں میں عدم جواز ہی دیکھا ہوا ہے۔ البتہ تذبذب و تشتت ہو گیا ہے۔ لہذا خدمت میں گزارش ہے کہ خدا کے واسطے مطابق کتاب و سنت اس مسئلہ کی تحقیق فرما کر جلد مرحمت فرمائیں تاکہ اس جھگڑے سے ہمیں نجات ملے۔ جواز یا عدم جواز جو حق ہو دلائل قاطعہ سے مدلل فرما کر جلد روانہ فرما دیں کیوں کہ عمارت رکی ہوئی ہے اور دیر ہونے میں حرج ہوتا ہے۔ جزاکم اللہ فی الدنیا والاخرہ۔

**الجواب:** صورت مستفسرہ میں وہ دکانیں قطعی حرام اور وہ بالاخانہ بھی قطعی حرام، ہاں وقت بنائے مسجد قبل تمام مسجدیت نیچے مسجد کے لئے دکانیں یا اوپر امام کے لئے بالاخانہ بانی بنالے اور اس کے بعد اسے مسجد کرے تو جائز ہے اور اگر مسجد بنا کر بنانا چاہے اگرچہ مسجد کی دیوار کا صرف اسارا اس میں لے اور کہے میری پہلے سے یہ نیت تھی ہرگز قبول نہ کریں گے اور اس عمارت کو ڈھا دیں گے درمختار میں ہے۔ لوبنی فوقہ بیتا للامام لایضر لانہ من المصالح اما لوتمت المسجدیۃ ثم اراد البناء منع ولو قال عنیت ذلک لم یصدق تاتارخانیہ فاذا کان ھذا فی الواقف فکیف بغیرہ فیجب ھدمہ ولو علی جدار المسجد ولا یجوز اخذ الاجرۃ منہ ولا ان یجعل شیئا منہ مستغلا ولا سکنی بزازیہ وقت ضرورت راہ کا حصہ مسجد میں ملا لینے کے یہ معنی نہیں کہ راہ بدستور راہ ہے اور اسے مسجد کر لیا جائے جس سے مخالفت احترام لازم آئے بلکہ اس پارۂ راہ کو جب مسجد میں شامل کر لیا جائے گا وہ تمام احکام میں مسجد ہو جائیگا اور اسے گزرگاہ بنانا ناجائز ہوگا اور مسجد کو باین معنی راہ بنانا کہ وہ مسجدیت سے خارج اور اس کا احترام ساقط اور راہ میں شامل ہو جائے ہرگز جائز نہیں مسئلہ کہ بعض کتب میں لکھا ہے اس کے معنی اور ہیں جس کی تفصیل و تحقیق دیکھنی ہو تو فقیر کا فتاوی یا ردالمحتار کا حاشیہ یا رسالہ مطبوعہ فاسع الواہبات لجامع الجزئیات ملاحظہ ہو۔ واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ:** از راجپوتانہ ریاست کوٹہ مدرسہ انجمن اسلامیہ یوسف خاں مہتمم شنبہ ۱ر شوال ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اندریں معاملہ کہ یہاں پر قریب تین سو گھر کے آبادی مسلمانوں کی ہے اور یہاں کی جامع مسجد میں علاوہ نماز جمعہ کے پنج وقتی نماز جماعت کے ساتھ ادا ہوتی ہے اس میں مسافر لوگ باہر کے نمازی و غیر نمازی آکر ٹھہرا کرتے ہیں اور دن رات وہاں پر رہتے سوتے ہیں۔ یہ عمل قریب عرصہ تین چار سال سے جاری ہے اور یہ بات مسلم ہے کہ حالت خواب میں انسان کو اپنے جسم کا خیال نہیں رہ سکتا۔ ایسے میں اگر احتلام بھی ہو جاتا ہو تو کیا عجب ہے اس کے دفع کے لئے بہت سی کوشش کی مگر ناکامیابی ہوئی حتی کہ ایسا عمل کرنے میں ان کے دیکھا دیکھی قصبہ کے مسلمانان بھی پورے طور پر عادی ہو گئے ہیں۔ ایسی حالت دیکھ کے پر منع جو کیا گیا تو جواب ملا کہ بڑے بڑے شہروں میں یہ عمل ہوتا ہے اگر منع ہوتا تو وہاں پر لوگ ایسا نہیں کرتے ہم نہیں مان سکتے۔ جب تک کہ ہم کو کسی کتاب سے یا حدیث صحیح سے اس کے عدم جواز کے بارہ میں صاف طور پر آگاہ نہیں کرا دیا جائے علاوہ ازیں ایک حافظ صاحب نابینا الٹونک کے رہنے والے ہیں ان کی تو یہ حالت ہے کہ صبح سے چار بجے تک حالت خواب میں رہتے ہیں کبھی پیر قبلہ کی اور کبھی ادھر کی جانب رہتے ہیں گاہ بگاہ نماز جمعہ تک کے بھی ہاتھ نہیں آتے اور یہ صاحب طلبہ خورد سالہ کو جن کو اپنے پیروں کے ناپاکی سے بچانے کا خیال تک نہیں رہتا جامع مسجد ہی میں درس دیتے ہیں اور طلبہ صبح سے لے کر ۴ بجے تک وہاں پر ہی حاضر رہتے ہیں ان کو منع کیا گیا کہ آپ بجائے یہاں کا سونا اور

بچوں کو اس جگہ تعلیم دینا بند کریں کیوں کہ ان کے پیر ناپاکی میں آلودہ رہتے ہیں اور سونا مدرسہ اسلامیہ یا جس صاحب کے مکان پر رہتے ہیں یا جہاں پر علاوہ مسجد کے آپ پسند فرمائیں اختیار کریں جس سے نہایت غصہ میں آکر جواب دہ ہوئے کہ ہم نہیں مان سکتے تمہارا جو جی چاہے کرو ایسی شکل میں ہمارے واسطے مسجد میں سونا درست ہے یا نہیں۔ اب قصبہ میں یہ مرض مسلمانوں میں دیکھا دیکھی زیادہ ترقی پر ہے مسجد میں بکثرت رہتے ہیں ایسی صورت بنا رمذکورہ بالا میں ہمارے مذہب حنفی میں کیا حکم ہے اس کا جواب بحوالہ کتب معتبرہ بحوالہ حدیث صحیح کے نہایت شرع سے دیا جاوے۔ فقط

**الجواب:** صحیح راجح یہ ہے کہ معتکف کے سوا کسی کو مسجد میں سونے کی اجازت نہیں۔ درمختار وغیرہ میں ہے کرہ النوم فیہ الا المعتکف الخ واستثنٰی بعضہم الغریب ولاحاجۃ الیہ لانہ ینبغی لہ ان ینوی الاعتکاف وبذلک اللہ تعالٰی قد رواہ تیسوثم یشغل ما یشاء مسجد میں ناسمجھ بچوں کے لے جانے کی ممانعت ہے حدیث میں ہے جنبوا مساجد کم صبیانکم ومجانینکم ...... خصوصًا اگر پڑھانے والا اجرت لے کر پڑھاتا ہو تو اور بھی زیادہ ناجائز ہے کہ اب کار دنیا ہو گیا اور دنیا کی بات کے لیے مسجد میں جانا حرام ہے نہ کہ طویل کام کرنے کے لیے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر مظفر پور محلہ کلیانی حکیم ظہور الحق شنبہ ۱۸ شوال المعظم ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اور مفتیان شرع متین اس صورت میں کہ ایک محلہ میں شہر کے ایک مسجد پختہ مدت دراز سے قائم ہے اور کوئی معتبر شخص نہیں کہتا ہے کہ یہ مسجد زر حلال یا حرام سے کس طرح روپیہ سے بنی ہے اور بنانے والا کون ہے مگر بعض اشخاص غیر معتبر کہتے ہیں کہ یہ مسجد ایک عورت کی بنوائی ہوئی ہے جس نے ایک ملازم سرکاری سے عقد کیا تھا اور بعد عقد کے ظروف گلی کے بیچنے کا پیشہ کرتی تھی اور اسی ظروف فروشی کے حلال روپیہ سے اس نے یہ مسجد بنوائی ہے چنانچہ قبر اس عورت کی صحن مسجد کے دالان میں موجود ہے اب مرمت وغیرہ مسجد مذکور کی مسلمانان محلہ کے خرچ و اہتمام سے ہوتی ہے اور برابر نماز پنجگانہ جماعت سے اس میں ہوتی ہے اور ایک شخص بشورہ مسلمانان محلہ ان دنوں اس کا متولی ہے اور اذان دیتا ہے اور نمازیں پڑھاتا ہے اور وہ کہتا ہے کہ یہ مسجد ہماری نانی کی بنوائی ہوئی ہے مگر عندالناس یہ شخص شریف النسب نہیں ہے پس اس صورت میں اس مسجد کو مسجد کا حکم دیا جائے گا یا نہیں اور نمازیں اس میں جائز ہوں گی یا نہیں۔ بینوا توجروا

**الجواب:** مسجد ضرور مسجد ہے اور اس میں نمازیں بے شک جائز، اور بنانے والے کا شریف النسب نہ ہونا اگر ثابت بھی ہو تو کوئی حرج نہیں۔ بانی کی شرافت نسب کوئی شرط مسجد نہیں۔ قال اللہ تعالٰی انما یعمر مسٰجد اللہ من اٰمن باللہ الاٰیۃ اور جب زر حرام سے ہونا معلوم نہیں تو شبہ و وہم کو دخل دینا بے معنی ہے فتاوٰی عالمگیریہ میں فتاوٰی ذخیرہ سے ہے امام محمد رحمہ اللہ تعالٰی نے فرمایا بہ نأخذ مالم نعرف شیئا حرامًا بعینہ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از بریلی بازار صندل خاں مسئولہ نواب نثار احمد خاں صاحب یکشنبہ ۱۹ شوال ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین ان صورتوں میں کہ

۱؎ دو شخصوں نے ایک ... چاہ و مسجد بخیال آرام و آسائش ادائے نماز اپنی کے تعمیر کرائی۔ اور وقف نہ کی، نیز دیگر مکانات بھی اس میں پہلے بنانے وا ۔ کے ملک مسجد واقع تھے اور اب بھی ہیں۔ بنانے والے کے ورثا ہمیشہ سے یکے بعد دیگرے انتظام مسجد کرتے چلے آئے ہیں اور اب بھی کرتے ہیں مگر اس میں دیگر اشخاص نماز ادا کرنے لگے اب چند اہل محلہ ان مکانات وغیرہ کو متعلق مسجد خیال کرکے اس کی آمدنی اپنی رائے سے صرف و خرد برد کرنا چاہتے ہیں اور ورثان ہر دو اشخاص جن کے مورثوں نے مسجد و چاہ تعمیر کرا کر وقف نہ کی وہ ان کے خرد برد سے آمدنی کو باز رکھنا چاہتے ہیں۔

پس عندالشرع ایسے شخص غیر متعلق دار اپنی رائے سے آمدنی مسجد صرف وخرد برد کرسکتا ہے یا نہیں۔ انتظام کس کی رائے سے ہونا چاہئے اور کس کی رائے سے نہ ہونا مناسب ہے۔ ایا غیر شخص کی رائے یا ان مورثوں کے ورثا کے ہاتھ سے جنھوں نے مسجد وچاہ تعمیر کرائی ہے۔ اور اب بھی حسب ضرورت خرچ مسجد وامام وغیرہ وہی کرتے ہیں صورت بالا میں مسجد بلا ایما رجوانے والے کے وقف بھی جائے گی یا نہیں اور بلا ایما رجوانے والے کے یا اس کے ورثا کے غیر اشخاص کے ادائے نماز میں کوئی سقم واقع ہوگا یا نہیں۔

۲ اگر کوئی شخص امام مسجد مثلاً طالب علم یا دیگر اہل محلہ سے مسجد میں اگر جھگڑا کرے اور تحکمانہ برتاؤ کرے ایسی باتیں کرے جس میں کہ تمام اہل محلہ وامام مسجد نالاں ہوکر مسجد میں آنا ترک کردیں تو ایسے شخص کو مسجد میں آنے دیا جائے یا نہیں باوجود مدد کرنے زرنقد وروٹی وغیرہ کے اس پر اور اس کے ہم خیال وغیرہ پر کیا حکم شرع ہے۔

۳ کانا ولوٹا ورسی وغیرہ سامان مسجد سوائے اپنے یا اپنے میل کے اشخاص کے کسی دوسرے شخص کو دینا پسند نہ کرے اور اگر لیں تو جھگڑا کرے تو ایسے شخص پر کیا حکم شرع ہے۔ ۴ عام پانی بھرنے والوں کو جو چاہ مسجد میں بھریں برا کہے اور روکے برخلاف اپنے میل کے اشخاص کے، تو ایسے شخص پر کیا حکم شرع ہے۔

**الجواب:** ۱ مسجد اگر صورت مسجد پر بنائی اور راستہ اس کا شارع عام تک جدا کردیا اور مسلمانوں کو اس میں نماز پڑھنے کی اجازت دے تو بلاشبہ وہ مسجد ہوگئی۔ اس کا یہ کہنا کہ بانی نے وقف نہ کی قابل قبول نہیں یونہی اگر کنواں بنا کر متعلق مسجد کردیا اس میں نماز وارثان بانی کی محتاج اجازت نہیں ہاں اگر ثبوت شرعی نہ ہو کہ بانی نے کہا تھا یہ مسجد میں اپنے لئے بناتا ہوں وقف نہیں کرتا یا اس کا راستہ اسی کی ملک میں ہوکر ہو اور اس نے مسجد کے لئے راہ جدا نہ کی تو وہ مسجد نہ ہوئی اگرچہ صورت اخیرہ میں اس نے یہ بھی کہہ دیا ہو کہ میں نے اس کو وقف کیا یوں اسمیں نماز مسجد کا ثواب نہیں، نہ بے اجازت مالکان وہ مسجد ہوگی دیگر املاک متصل مسجد ثبوت شرعی سے ان کا مسجد پر وقف ہونا درکار ہے بے اس کے کوئی ان میں تصرف نہیں کرسکتا وہ وارثوں کی ملک ہے ان کو اختیار ہے۔

۲ جو شخص ناحق فتنہ اٹھاتا ہو اور اس کے سبب لوگ مسجد میں آنا ترک کردیں اسے مسجد سے روکنا جائز ہے جب کہ باعث اثارت فتنہ نہ ہو درمختار میں ہے۔ ویمنع منہ کل موذ ولو بلسانہ اور اگر وہ کسی امر ضروری حق کی طرف بلاتا ہو اور لوگ اپنی جہالت کے سبب اس سے ناراض ہوں تو وبال انھیں پر ہے نہ کہ اس پر۔

۳ مال وقف پر کوئی اپنا قبضہ نہیں کرسکتا اگر ایسا کرے اور نمازیوں کو مسجد کی اشیاء سے انتفاع نہ کرنے دے تو وہ بھی موذی اور قابل اخراج ہے ۴ کوئیں پر سے کسی مسلمان کے روکنے کا کسی کو حق نہیں جب تک کوئی خاص وجہ شرعی نہ ہو اور جو ایسا فساد کرتا ہو بطرز مناسب اس کا انسداد واجب ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از الٰہ آباد مدرسہ سبحانیہ محمد نصیر الدین محلہ سرائے گڈھا پنجشنبہ ۲۳ شوال ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد شاہی زمانہ کی لب سڑک تھی اس میں ایک درجہ پچھم جانب گنبد دار تھا اور مسجد کے پورب ودکھن جانب دکانات ہیں جن کی چھت مسجد کے فرش صحن سے اب مسجد ہذا کی از سر نو تعمیر اس طور پر کی گئی کہ پچھم کی جانب بجائے ایک درجہ قائم کئے گئے اور دکانات کی بھی چھت پر عمارت بنائی گئی جس کے ہر چہار طرف بڑے بڑے دروازے جواب بنائے گئے اور مسجد کی کرسی بھی اتنی بلند کی گئی کہ

دوکانوں کی چھت اور فرش مسجد سے برابر ہوگیا صرف چھ انگشت بمقدار درسہ دکانات کی چھت فرش مسجد اونچی ہے مسجد ہی کی طرف سے اس چھت پر آمد و رفت ہے۔ رمضان المبارک کے جمعوں میں اس قدر لوگوں کی کثرت ہوتی تھی کہ لوگ مسجد میں نہیں سماتے تھے سڑکوں پر صف قائم کرنے کی نوبت آتی تھی۔ اس ضرورت سے مسجد دو منزلہ بنائی گئی مسجد کے اندر کے درجہ کی چھت پر ایک درجہ گنبدی بنایا گیا اور اس برابر آگے کا درجہ اور تمام صحن مع عمارت بالائے سقف دکانات پاٹ دیا گیا۔ گویا کہ نیچے اوپر دو مسجدیں ہوگئیں نیچے کی مسجد مع صحن واپنے حوالی کے پٹی ہوئی ہوگئی اور اوپر ایک درجہ پٹا ہوا گنبدی اور اس کے ساتھ بہت بڑا صحن کھلا ہوا نکل آیا اوپر کے درجہ کے سامنے جو صحن ہے وہ محاذات مسجد سے دکھن جانب بڑھا ہوا ہے کیونکہ دکانات کی چھت کی عمارت کی سقف بھی شامل کرلی گئی ہے۔ اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ اوپر کی مسجد کا جو صحن بغرض وسعت دکھن کی طرف بالائے سقف دکانات بڑھا ہوا ہے وہ مسجد ہے یا نہیں۔ دوم یہ کہ دکانات مذکورہ کی چھت پر یا اس کے بالائے عمارت کے سقف پر معتکف جاسکتا ہے یا نہیں۔ سوم یہ کہ اوپر کی مسجد پر صحن میں جب امام محراب کے سامنے کھڑا ہوتا ہے تو دکھن کی جانب صف بڑھ جاتی ہے ایسی حالت میں امام کچھ ہٹ کر دکھن کی جانب کھڑا ہوتا ہے کہ دونوں جانب صف برابر رہے یا خود محراب کے سامنے کھڑا ہو اور مقتدیوں کو زائد حصہ میں دکھن کی جانب کھڑے ہونے سے روکے اور اپنے پیچھے دونوں طرف صف برابر قائم کرنے کا حکم دے کیونکہ امام کے پیچھے دور تک بہت جگہ باقی رہتی ہے۔ فقط۔

**الجواب**: اگر وہ دکانیں متعلق مسجد اور اس پر وقف ہیں اور مسلمانوں نے ان کی سقف کو داخل مسجد کرلیا تو وہ سقف بھی مسجد ہوگئی۔ ولا یضر کون

الحوانیت تحتہ لکونھا وقفا علیہ وجاز اخذ ملك الناس کرھا بالقیمۃ عند ضیق المسجد فکیف بما ھو وقف علیہ کما فی ردالمحتار ان دوکانوں

کی چھت پر اور ان کی بالائی عمارت کی سقف پر معتکف جاسکتا ہے۔ لانھا کانت من فناء المسجد ولا طریق فاصل بینھما فکیف وقد صارت من المسجد

اگر امام محراب کے سامنے کھڑا ہو اور اپنے توسط کے لئے صف پوری نہ کرنے دے تو گناہ و ناجائز ہے۔ قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم من وصل صفا وصلہ

اللہ ومن قطع صفا قطعہ اللہ اور خود محراب کے سامنے کھڑا ہو اور صف پوری ہو کر ایک جانب بڑھ جائے تو مکروہ اور خلاف سنت ہے لقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم

توسطوا الامام بلکہ یہ چاہیے کہ صف پوری کی جائے اور صف کا جہاں وسط ہو امام محراب چھوڑ کر وہاں کھڑا ہو اس بیرونی حصہ کے لئے یہی جگہ محراب ہے۔

نص علیہ فی ردالمحتار والتفصیل فی فتاونا مگر یہ معلوم رہے کہ مسجد کی چھت پر بلا ضرورت جانا منع ہے اگر تنگی کے سبب کہ نیچے کا درجہ بھر گیا اوپر نماز

پڑھیں جائز ہے اور بلا ضرورت مثلاً گرمی کی وجہ سے پڑھنے کی اجازت نہیں۔ کما نص علیہ فی الفتاوی عالمگیریۃ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ شمس الدین۔ از نصیرآباد ضلع اجمیر شریف مسجد گوردام مرم۔ دوشنبہ ۱۷ ذوالقعدہ ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ چند اشخاص ایک مسجد میں خلاف تہذیب و ناشائستہ حرکات کرتے ہیں مثلاً کسی وقت آپس میں گالی گلوج تک نوبت پہنچی اور بہت شور و شغب کیا کسی وقت مسخرہ پن کیا ایک نے دوسرے کا تہبند کھول دیا بعض وقت کسی کی مقعد میں انگلی کردی کبھی مؤذن کی آواز پر ہنسے قہقہے اڑائے ان سب بات کو دیکھ کر کے ایک شخص نے ناصحانہ حیثیت سے محض نصیحت اور سمجھانے کے طور پر کہا کہ بھائیو مسجد خانۂ خدا ہے اس کے اندر تم کو یہ افعال جائز نہیں ہے اور غور کرو کہ مسجد کی حرمت اور تعظیم ہم پر اور تم پر اور ہر مسلمان پر ہر وقت ضروری اور فرض ہے تو ان لوگوں نے اس کی بات کو نصیحت اور خیرخواہی نہ دیکھ کر تعصب اور نفسانیت تصور کرکے خلاف منشاء ناصح کے جواب دیا اس پر ناصح مذکور نے کہا کہ مسجد نماز اور ذکر خدا کے لئے بنائی گئی ہے بیہودہ باتوں کے لئے نہیں ہے۔ مسخرہ پن کرنا چاہتے ہو تو دوسری مسجد تلاش کرو۔ اس بات پر اکڑ گئے کہ

تم نے مسجد پر مالکانہ دعوٰی کیا اور ہم کو مسجد سے نکال دیا اور اب دوسری مسجد بنانا چاہتے ہیں اور مسجد اول کی ویرانی اور جماعت کم ہوجانے کا کچھ خیال نہیں کرتے۔ کیا باوجود تخریب مسجد اول او تقلیل جماعت ان کو مسجد ثانی بنانا جائز ہے یا دوسری مسجد ضرار کہلائے گی۔ فقط

**الجواب:** اگر یہ واقعہ اسی طرح ہے اور ان کی نیت فاسد ہے تو ضرور دوسری مسجد بنانے کی ان کو اجازت نہیں۔ بوجہ فساد نیت وہ مسجد حکم ضرار میں ہوگی۔ واﷲ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ عبدالغنی حاجی کریم بخش صاحب از مقام کپ ڈیسہ علاقہ ریاست پالن پور ۸ صفر ۱۳۳۵ھ

حضرات علمائے دین کی خدمت میں مسائل شرعی دریافت طلب پیش ہیں۔ مسئلہ اوّل۔ قدیمی جامع مسجد کو ترک کرکے دوسری مسجد کو مسجد جامع قرار دے سکتے ہیں یا نہیں۔ اور قدیمی جامع مسجد ترک کرنے کا سبب یہ ہے کہ اس کی نسبت یہ اندیشہ ہے کہ کچھ عرصہ میں خود بخود منہدم ہوجائے کیونکہ اس کے دو جانب برساتی نالے فراخ ہوتے جاتے ہیں اور مسلمان اس قدر مقدرت نہیں رکھتے کہ نالوں کو پٹوا کر مسجد کو محفوظ کرسکیں اور اس کے علاوہ ان نالوں کو سوائے سرکار انگریزی کے دوسرے شخص کو بند کرانے کا مجاز بھی نہیں اور جس مسجد کو مسجد جامع قرار دینا چاہتے ہیں وہ جامع مسجد سے قکم اور فراخ بھی ہے تو ایسی صورت میں دوسری مسجد کو جامع قرار دینا جائز ہے یا نہیں۔

دوسرا مسئلہ۔ کسی ایسے ہندو یا انگریز حاکم کا روپیہ جو اسلام کی طرف قلبی توجہ رکھتا ہو مسجد میں لگانا جائز ہے یا نہیں۔ فقط

**الجواب:**[1] جائز ہے اور اس مسجد اول کی محافظت تاحد قدرت فرض ہے۔

[1] ایسی ضرورت کی حالت میں جیسی اوپر مذکور ہوئی کہ مسجد شہید ہوجائے گی اور مسلمانوں میں طاقت نہیں جائز ہے۔ لان الضرورات تبیح المحظورات واﷲ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از کالا کاکر ضلع پرتاب گڑھ ۲۲ صفر ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے کرام اس مسئلہ میں کہ زید مسلمان ایک مسجد کی بنا ایسی جگہ ڈالی ہے جہاں کبھی مسجد نہ تھی اور وہاں کے ہنود باشندے مسجد کے بننے کو روکتے۔ لیکن زید مسلمان نے اپنی خوشامد سے مسجد کی بنیاد قائم کردی لیکن اسی مقام کا عمرو خود اس امر کی کوشش اہلکاروں زمینداروں سے کی اور ملازم زمیندار کو اس موقع پر لاکر حاضر کیا کہ اس مسجد کی بنیاد میرے گھر کی طرف چھ انگل بڑھی ہوئی ہے اس مسجد کی دیوار چھ انگل ادھر بنائی جائے لیکن باقی مسجد زید نے اپنی خوشی سے اور خوشامد کے باعث اپنے منزل مقصود کو پہنچے اور جب عمرو مسلمان اپنے مقصد کو نہ پہنچا تو ایک ہندو کو ورغلا کر اس امر پر آمادہ کیا کہ مسجد کی دیوار تیرے مکان کی دیوار کی طرف بڑھا کر اٹھائی جارہی ہے تو روک دے ورنہ تجھ کو اس مسجد کی دیوار کی وجہ سے بڑا نقصان ہوگا لیکن زید مسلمان نے اپنی چالاکی سے بمقابلہ ہندو اور عمرو مسلمان مسجد قائم ہی کردے اور عمرو مسلمان کی کچھ نہ چلی۔ ایسے شخص کے ساتھ از روئے حکم خدا و رسول کیا برتاؤ رکھا جائے اور اس کے یہاں کا کھانا پینا چاہیے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** سائل نے بتایا کہ واقع میں زید نے چھ انگل ملک عمرو زمین میں شامل کرکے اسے مسجد کرنا چاہا ہے یا واقع میں ایسا نہیں اور عمرو کا دعوٰی جھوٹا ہے اگر فی الواقع صورت اولٰی ہے تو مسجد مسجد نہیں اور عمرو نے جو کچھ برتاؤ برتے اس صورت میں اس پر الزام نہیں اور اگر ایسا نہیں تو بلاشبہ عمرو بدخواہ مسجد اور سخت سے سخت ظالموں میں ہے۔ قال اﷲ عزوجل ومن اظلم ممن منع مسٰجد اﷲ ان یذکر فیہا اسمہ وسعٰی فی خرابہا اولٰئک

ماکان لہم ان ید خلوھا الا خائفین لہم فی الدنیا خزی ولہم فی الاٰخرۃ عذاب عظیم اس سے بڑھ کر ظالم کون جو اللہ کی مسجدوں کو ان میں یادِ الٰہی ہونے سے روکے اور ان کی ویرانی میں کوشش کرے، ایسوں کو نہیں پہنچتا تھا کہ اس میں جاتے مگر ڈرتے ہوئے ان کے لئے دنیا میں رسوائی ہے اور آخرت میں بڑا عذاب۔ اس حالت میں اس کے ساتھ کھانا پینا میل جول نہ چاہئے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ محمد حسن فاروقی ضلع پورنیہ ڈاکخانہ اسلام پور رھوجا گاؤں ۲۲ صفر ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد زمانہ دراز سے قائم تھی جس کو زید نے توڑ کر جگہ سابق سے دوسری جگہ پر یعنی دس بارہ ہاتھ یا ایک رسی کے فاصلہ پر بنادی ہے اور اس مسجد کی جو لکڑی پرانی ہوگئی تھی اس کو اپنا کھانا پکانے میں جلادی ہے تو کیا مسجد ایک جگہ سے توڑ کر دوسری جگہ بنادینا اور اس کی لکڑی کو اپنے تصرف میں لانا درست ہے یا نہیں۔ دوسرے یہ کہ جس جگہ پر وہ مسجد پہلی قائم تھی بعد توڑ دینے مسجد کے وہ جگہ جہاں پر وہ مسجد تھی ویسا ہی خالی پڑی رہے یا کہ اگر کوئی چیز پیدا ہو تو بوئی جائے۔

**الجواب:** یہ فعل کہ زید نے کیا حرام محض ہے مسجد نہ توڑی جاسکتی ہے نہ بدلی جاسکتی ہے نہ اس کی لکڑی وغیرہ کوئی چیز اپنے مصرف میں لائی جاسکتی ہے۔ قال اللہ تعالٰی ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللہ ان یذکر فیہا اسمہ وسعٰی فی خرابہا اولٰئک ماکان لہم ان ید خلوھا الا خائفین لہم فی الدنیا خزی ولہم فی الاٰخرۃ عذاب عظیم۔ ردالمحتار میں ہے لایجوز نقلہ ولانقل مالہ الی مسجد اٰخر نہ اس میں کچھ بونا اور کوئی تصرف کسی طرح حلال ہوسکے بلکہ زید پر فرض ہے کہ اسے بدستور پہلی طرح بنادے فان الضمان فی بناء الوقف باعادتہ کما کان بخلاف سائر الابنیۃ کما فی الدر وغیرہ دوسری مسجد جو اس نے بنائی اگر اپنی زمین میں بنائی اور اسے مسجد کردیا تو یہ بھی مسجد ہوگئی اس کا بھی باقی رکھنا فرض ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ سعادت خاں نابینا مسجد ندی قصبہ جھابوہ ریاست اندور ملک مالوہ۔ یکم ربیع الاول ۱۳۳۵ھ

مسجد کے احاطہ کے اندر کے درختوں میں سے یا مسجد کی ملک کے درختوں میں سے کسی درخت کا پھل یا پھول بلاادائے قیمت کھانا یا لینا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب:** اگر وہ پیڑ مسجد پر وقف ہیں تو بلاادائے قیمت جائز نہیں ورنہ مالک کی اجازت درکار ہے اگرچہ اسی قدر کہ اس نے اسی غرض سے لگائے ہوں کہ جو مسجد میں ہو ان سے تمتع کرے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ محمد نصیر الحق امام مسجد شہر مالدہ ڈاکخانہ مالدہ محلہ بی بی گاؤں ۲۲ ربیع الآخر ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک قدیم جامع مسجد میں نمازیوں کی کثرت کی وجہ سے جگہ میں اضافہ کرنے کی ضرورت لاحق ہوئی ایک قطعہ زمین اسی مسجد کے ملحق ایک مسلمان زمیندار کا تھا اور اس کو زمین دار نے ایک شخص کے ساتھ دامی بندوبست کچھ خزانہ معینہ پر کردیا تھا خزانہ باقی رہنے کی وجہ سے زمین دار نے نالش کرکے اس زمین کو نیلام کرایا اس کو ایک مسلمان نے خرید لیا اور پھر اس خریدار نے ایک حصہ اس زمین کا وقف کرکے مسجد کے ساتھ ملحق کردیا کیا وہ حصہ ملحقہ مسجد کے حکم میں ہوا یا نہیں۔ یہاں کے بعض لوگ کہتے ہیں کہ مسجد کے حکم میں نہیں ہوا حالانکہ خریدار کو اس زمین پر ہر قسم کے تصرف کرنے کا مجاز ہے۔ زمیندار کو بجز زرخزانہ معینہ کے نہ توحق انتزاع رکھا ہے نہ اپنی حقیقت زمینداری کے باعث اس زمین پر کسی قسم کا تصرف کرسکتا ہے اگر زمیندار اسی قطعہ زمین میں مسجد یا کنواں یا مسافر خانہ بلامرضی خریدار کے بنانا چاہے تو بالکل نہیں بناسکتا اور خریدار کو یہ سارے حقوق حاصل ہیں۔ ایسی صورت میں جو حکم شرع شریف ہو بحوالہ کتب وعبارت تحریر کیا جائے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** صورتِ مستفسرہ میں وہ وقف صحیح اور وہ قطعہ مسجد ہوگیا۔ ردالمحتار میں ہے الصحیح الصحۃ اذا کانت الارض محتکرۃ کما علمت و عن ھذا قال فی انفع الوسائل انہ لو بنی فی الارض الموقوفۃ المستاجرۃ مسجدا انہ یجوز قال واذا جاز فعلی من یکون حکرہ والظاہر انہ یکون علی المستاجر مادامت المدۃ باقیۃ فاذا انقضت ینبغی ان یکون من بیت مال الخراج واخواتہ ومصالح المسلمین اھ فاذا کان ھذا فی ارض مستاجرۃ وما جعل مسجدا غیر بناء مجرد فما ظنک بارض مشتراۃ وقد جعلت ھی مسجدا فالحکر اذ الدفع ثم فہما بالاولٰی واللہ سبحنہ وتعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ حافظ عبدالستار صاحب مچھلی بازار کانپور ۱۲ جمادی الاولٰی ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ کانپور کی ایک مسجد میں پاخانہ متعلق مسجد واقع ہے اور ایک کمرہ متعلق مسجد ہے اس کی نالیاں پانی بہنے کی اور پاخانہ کی سنڈاس کمانے کا راستہ سرکاری گلی میں جانب پچھم ہمیشہ سے جاری تھا میونسپل بورڈ نے جانب پچھم اور دکھن کے مکانات توسیع سڑک کے لئے کر راستہ بطور سڑک بنالی اور وہ گلی جانب پچھم کی کالعدم کردی اور مسجد کے پچھم کی بقایا زمین بعد نکالے جانے سڑک کے فروخت کردی اب میونسپل بورڈ متولی مسجد کو حکم دیتی ہے کہ جس قدر جگہ جانب پچھم پاخانہ کا سنڈاس کمانے کو اور نالیاں جاری رکھنے کو درکار ہے جانب دکھن میونسپل بورڈ دیتی ہے متولی مسجد سنڈاس کا رخ دوسری طرف پھیرے اور نالیاں بھی اس طرف سے جاری رکھی جائیں اگر متولی کے پاس روپیہ مسجد کا نہ موجود ہو تو صرف رضامندی دیدی جائے تاکہ میونسپل بورڈ اپنے صرفہ سے نالیاں اور سنڈاس بنادیوے اور کسی قسم کا حرج مسجد کا نہ ہونے پائے۔

۱۔ کیا متولی شرع کے مطابق ایسی رضامندی دے سکتا ہے کہ سرکار کی طرف سے بنائی جائے۔

۲۔ کیا پچھم کی طرف سے جو نالیاں یا سنڈاس کمانے کا دروازہ ہے اس کے بدلے جانب دکھن سرکاری زمین لے کر مسجد کی آمدنی سے متولی اس کو درست کراسکتا ہے اگر مسجد کی آمدنی نہیں صرف کرسکتا ہے تو چندہ کرکے اس کام کو انجام دے سکتا ہے۔

**الجواب:** صورتِ مذکورہ میں جیسا کہ عبارت سوال سے ظاہر ہے زمین وقف میں کوئی تبدیل نہیں، صرف رخ پھیرنا ہے اور کمانے کا راستہ اور پانی کا نکاس پہلے بھی زمین وقف میں نہ تھا اس تبدیل کا جواز جائے تامل نہیں، مگر مسجد کی آمدنی مصالح مسجد کے لئے ہوتی ہے اور یہ کام مصالح شارع عام کے لئے ہے مصلحت مسجد اس سے متعلق نہیں لہٰذا آمدنی مسجد اس میں صرف نہیں ہوسکتی، چندہ کا اختیار ہے اور اس میں حرج نہیں کہ میونسپلٹی کے سڑکوں کے مصالح اس سے متعلق ہیں اپنے صرف سے بنادے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ منشی ابراہیم صاحب قصبہ گودھرہ ضلع پنچ محل مدرسہ فیض عام ۱۶ جمادی الآخرہ ۱۳۳۵ھ

حضرت مولانا ومقتدانا مولوی احمد رضا خانصاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، ایک فتوٰی تصحیح کے لئے دو سوال جواب کے لئے خدمت والا میں بھیجے تھے ان کا جواب نہیں ملا معلوم نہیں کہ یہ مرسلہ خطوط جناب تک پہنچے یا نہیں۔ صاحب تفسیر بیان القرآن نے والذین اتخذوا مسجدا ضرارا وکفرا وتفریقا کے تحت میں مسئلہ کرکے یہ لکھا ہے کہ بعض علماء نے جو فخر وریا سے مسجد بنائی جائے اس مسجد کو مسجد کہنا نہ چاہئے ان بعض علماء پر مجھ کو کلام ہے بعض علماء سے مراد کشاف و مدارک احمدی وغیرہ ہیں اور اسی بنا پر یہ جواب لکھا گیا ہے جو مرسلہ خدمت والا ہے صاحب بیان کا اعتراض درست ہے یا نہیں۔ کیا صاحب کشاف وغیرہ کے قول پر ان کے قول کو ترجیح دی جائے گی جواب کا منتظر ہوں مرسلہ سوال وجواب میں حضور کی کیا رائے ہے

تحریر فرمائیں۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں کہ ایک محلہ کی مسجد میں عرصہ پندرہ بیس سال سے ایک امام مقرر تھا بعض لوگوں نے بعض وجوہ سے اس کو برطرف کیا بعض لوگوں کو امام قدیم کا برطرف کرنا ناگوار معلوم ہوا۔ ہر چند اس فریق نے یہ چاہا کہ امام قدیم کو قائم رکھا جائے لیکن فریق اول نے جنھوں نے امام قدیم کو برطرف کیا تھا نہ مانا۔ بنابریں جھگڑے نے ترقی پکڑی یہانتک کہ فریق اول نے جھگڑے کے اندیشہ کی وجہ سے مسجد کے دروازہ پر پولیس کو لاکے بٹھا دیا تاکہ کسی قسم کا فتنہ نہ ہونے پائے۔ فریق ثانی نے پولیس کے خوف کے مارے اس وقت نماز وہاں نہ پڑھی۔ دیگر مساجد میں پڑھی اور بعد میں بھی وہ کچھ عرصہ تک دیگر مساجد میں پڑھتے رہے اس لئے کہ یہ فریق جدید امام کے پیچھے نماز پڑھنا نہیں چاہتے تھے آخر کار ایک قدیم مسجد کو جو ویران پڑی ہوئی تھی (اس میں کبھی کبھی نماز باجماعت ہوتی ہے) اور یہ مسجد اتنی بڑی تھی کہ جس میں سو سوا سو آدمی نماز پڑھ سکیں غرضیکہ مسجد مذکور کو آباد کیا اور کچھ دنوں کے بعد اس مسجد کی قدیم بنا کو گرا کر اور کچھ زمین گرد سے لے کر کچھ وسعت کے ساتھ طیار کیا۔ اب اول فریق یہ کہتا ہے کہ مسجد مذکور ملک غیر میں بنی ہے اور حسد سے بنی ہے اس وجہ سے یہ مسجد ضرار ہے اور فریق ثانی یہ کہتا ہے کہ یہ مسجد وقف ہے۔ پس کیا یہ مسجد ضرار ہوسکتی ہے اور اس کی بنا کو کھود کر پھینک دیا جائے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** صورت سوال ملاحظہ ہوئی اس مسجد کو ضرار سے علاقہ ہونے کے کوئی معنی نہیں۔ انھوں نے مسجد کا احداث بھی نو نہ کیا بلکہ مسجد قدیم کا احیا کیا ہے اور مسجد قدیم معاذ اللہ ویران ہو جائے حتی الوسع اس کا احیا فرض ہے کہاں فرض اور کہاں ضرار، اور اگر بالفرض نئی مسجد بناتے جب بھی اسے ضرار سے کوئی تعلق نہ ہوتا کہ مسجد اللہ ہی کے لئے بنائی اور نماز ہی پڑھنی مقصود ہے نہ کہ دوسری مسجد کو نقصان پہنچانا اور جماعت مسلمین میں تفرقہ ڈالنا اس کی تحقیق تام ہمارے فتاوٰی میں ہے جو شخص بنام مسجد کوئی عمارت طیار کرے جس سے تقرب الی اللہ مقصود نہ ہو بلکہ محض ریا و تفاخر کی نیت ہو تو وہ بیشک مسجد نہیں ہوسکتی کہ مسجد وقف ہے اور اس کا قربت مقصودہ کے لئے ہونا ضرور، اور ریا وتفاخر قربت الی اللہ نہیں بلکہ بعد عن اللہ ہیں۔ امام نسفی صاحب مدارک نے ایسی ہی مسجد کو حکم ضرار میں فرمایا ہے اور اگر مسجد بنائی اللہ ہی کے لئے اور وہی مقصود ہے اگرچہ اس کے ساتھ ریا و تفاخر کا خیال آگیا تو وہ ضرور مسجد ہے اگرچہ اس کے ثواب میں کمی ہو یا نہ ملے۔ صاحب بیان کا شبہ اسی صورت پر محمول ہے۔ والتفصیل فی فتاوٰنا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

## مسئلہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس صورت میں کہ اپنا مسجد کی دیواریں ہمسایوں کے ساتھ مشترک کرنا شرعًا جائز ہے۔

(الف) نصف لاگت دیواروں کی ہمسائے لگا دیں اور نصف لاگت مسجد کا خرچ ہو (ب) کل لاگت مسجد کی ہو۔ مسجد قدیمہ کی دیواروں پر ایک ہمسایہ کی شہتیر رکھی ہوئی تھی اور (الف) اور نشانات اشتراک نہ تھے۔ (ب) اور نشانات اشتراک تھے کہنہ مسجد کو مسجد کی لاگت پر گرایا گیا اور مسجد کے روپیوں کا امین وہی ہمسایہ تھا جس کی شہتیر مسجد کی دیواروں پر تھے۔ اس نے مسجد کی لاگت سے کل دیواریں اسی طرح بنوائیں جس سے بداہۃً اشتراک معلوم ہوتا ہے یعنی اپنی طرف جالی اور الماریاں حسب مرضی خود بلا رضامندی دیگر مصلیان کے رکھوائے۔ کیا یہ فعل ہمسایہ کا شرعًا جائز ہے۔ بصورت (الف) وبصورت (ب) کیا ان دیواروں پر ہمسایہ مذکور بالاخانہ ہائے تیار کرسکتا ہے اور بطور ملکیت خود ان دیواروں کو استعمال کرسکتا ہے۔ بصورت (الف) وبصورت (ب) کیا بقول ہمسایہ نصف دیوار اس کی ہے نصف دیوار کی تختہ زمین چھوڑ کر از سر نو دیواریں واحد ملکیت

مسجد بلااشتراک تحریری چڑھانا جائز ہے یا ضروری ہے کیا ایسے مشترک دیوار والی مسجد پر "الوقف لا یملک" صادق آتا ہے اور ایسی مسجد میں نماز ادا کرنے سے ثواب جو مسجد میں ادا کرنے پر وارد ہوا ہے ملتا ہے یا نہیں۔ بیّنوا توجروا۔

**الجواب:** اللہ عزوجل فرماتا ہے وان المسجد للّٰہ مسجدیں خاص اللہ کے لئے ہیں۔ مسجد ہونے کے لئے لازم ہے کہ وہ اپنی شش جہت میں جمیع حقوق عباد سے منزہ ہو اگر اس کے کسی حصہ میں بھی ملک عبد باقی ہے تو مسجد نہ ہوگی۔ ہدایہ میں ہے من جعل مسجدا تحتہ سرداب او فوقہ بیت وجعل باب المسجد الی الطریق وعزلہ عن ملکہ فلہ ان یبیعہ وان مات یورث عنہ لانہ لم یخلص للّٰہ تعالٰی لبقاء حق العبد متعلقا بہ ای بہ وکذلک ان اتخذ وسط دارہ مسجدا واذن للناس بالدخول فیہ یعنی لہ ان یبیعہ ویورث عنہ لان المسجد ما لا یکون لاحد فیہ حق المنع (الی ان قال) فلم یصر مسجدا لانہ ابقی الطریق لنفسہ فلم یخلص للّٰہ تعالٰی

پس اگر اس مسجد کی دیواریں واقع میں مشترک ہیں ان میں کچھ حصہ عبد کا بھی ہے تو وہ مسجد سرے سے مسجد ہی نہیں نہ اس میں پڑھنے سے مسجد کا ثواب وہ بانی کی ملک ایک مکان ہے جسے وہ بیچ سکتا ہے اور مرجائے تو ترکہ میں تقسیم ہوگا۔ کما مرعن الہدایہ۔ اور اگر واقع میں مشترک نہیں، اس متولی نے غاصبانہ اشتراک کر رکھا ہے تو فرض ہے کہ اسے تولیت سے خارج کردیں اور وہ نشانات جو اس نے اپنے اشتراک کی علامات بنائے ہیں سب مٹادیں اور شہتیر وغیرہ جو کچھ اس کا مسجد کی دیوار پر رکھا ہے سب گرادیں اور جتنے برسوں رکھا رہا اتنے کا کرایہ دیوار مسجد کا اس سے وصول کریں اور اب اگر کوئی عمارت دیوار مسجد پر بنانا چاہے نہ بنانے دیں اور اگر بنالی ہو بجبر حکومت فوراً منہدم کرادیں۔ درمختار میں ہے لو بنی فوقہ بیتا للامام لا یضر لانہ من المصالح اما لو تمت المسجدیۃ ثم اراد البناء منع ولو قال عنیت ذلک لم یصدق تاتارخانیہ فاذا کان ھذا فی الواقف فکیف بغیرہ فیجب ھدمہ ولو علی جدار المسجد۔ ردالمحتار میں ہے، فی البحر لا یوضع الجذع علی جدار المسجد وان کان من اوقافہ اھ قلت وبہ علم حکم ما یصنعہ بعض جیران المسجد من وضع جذوع علی جدارہ فانہ لا یحل ولو دفع الاجر

**مسئلہ** از گونڈل کاٹھیاوار مرسلہ عبدالستار اسمٰعیل رضوی ۸ صفر ۳۶ھ

ایک مسجد میں قریب ایک صدی سے فرش پتھر کا بچھا ہوا تھا جس کو اب لوگوں نے نکال کر دوسرا فرش بچھایا ہے اب اس نکلے ہوئے فرش کے پتھر کو کسی اور کام میں لاسکتے ہیں یا نہیں یا کوئی اور مسجد کے کسی کام میں استعمال کرسکتے ہیں یا نہیں۔ اگر اس پتھر کی ضرورت کسی اور مسجد میں بھی نہ ہو اور ان کو حفاظت سے رکھنے کیلئے جگہ کی بھی تنگی ہو یا ان کو سنبھال رکھنے میں اور اخراجات ہوتے ہوں تو ایسی صورت میں ان کو فروخت کرکے ان کی قیمت اس مسجد کے کام میں خرچ کرسکتے ہیں یا نہیں۔

**الجواب:** انھیں فروخت کرکے وہ قیمت خاص اسی مسجد کے خاص عمارت میں صرف کی جائے تیل بتی وغیرہ میں نہیں اور اس وقت مسجد کو عمارت کی حاجت نہ ہو تو اس کی آئندہ ضرورت کے لئے محفوظ رکھی جائے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از رنگون مغل اسٹریٹ ۲۴۲ پوسٹ بکس ۳۴۲ مال کمپنی مرسلہ سید فضل اللہ ولد سید غلام رسول صاحب ۱۹ ربیع الاول ۳۶ھ

(۱) ایک قصبہ میں مثلاً تین مسجد آباد ہیں اور نماز جمعہ وعیدین مسجد جامع میں ادا ہوتی ہیں اور اس جامع مسجد میں تمام ضروری اشیاء مثلاً فرش، دری، چٹائی، جھومر، قنادیل، لیمپ وغیرہ اہل قصبہ چندہ فراہم کرکے خاص مسجد کے لئے خرید کر جمع رکھتے ہیں اور اسی قصبہ کے بعض تجار دوسرے ملک سے مسجد کے لئے بھیجتے رہتے ہیں اور بھیجنے والوں کے حسب منشا وہ چیز خرید کرکے مسجد میں رکھ دی جاتی ہے یا بعض وقت خاص مال مسجد سے مذکورہ بالا چیزیں خرید لی جاتی ہیں اور یہ کل چیزیں مسجد جامع ہی میں رہتی ہیں اور بوقت ضرورت رمضان المبارک وشب قدر وشبہائے متبرکہ میں استعمال ہوتا ہے اور فرش

چٹائی وغیرہ کا عیدین میں اسی مسجد میں کام آتا ہے اور جملہ اسباب اسی جگہ پر رہتا ہے نہ کرایہ پر دینے کے لئے ہے کیوں کے چندہ دینے اور لینے والوں نے خاص اس جامع ہی مسجد میں اشیائے مذکورہ کے لئے چندہ دیا ہے پس جس کو جو میسر آیا وبلا قید وشرط وبلا تصریح دے دیا اب اہل قصبہ یا اور کوئی جس نے چندہ دیا ہو یا نہ دیا ہو خود اپنے کسی کام یا کسی تقریب میں مثلاً وعظ مولود یا شادی وغیرہ میں مسجد کی کوئی شے مثل بتی لیمپ فرش دری چٹائی وغیرہ اپنے کام میں برتنے کے لئے کرایہ سے یا بے کرایہ سے لے جائے تو یہ مسجد کی چیزوں کا دوسری جگہ میں استعمال جائز ہے یا نہیں۔

۲؎ اس قصبہ میں ۲۰ رسال کے بعد امسال عید اضحٰی عیدگاہ میں ہوا کرتی تھی اس وقت تمام فرش ومنبر وغیرہ تمام حاجت کی چیزیں ریاست بچین سے نواب صاحب کی طرف سے آیا کرتی تھیں اور اختتام نماز پردہ کل چیزیں واپس ہمراہ لے جایا کرتے امسال جدید عیدگاہ قائم ہو جانے سے عید کی نماز عیدگاہ میں پڑھی اور جامع مسجد کی چٹائی وغیرہ لاکر بچھائی گئی بعد نماز ختم جو چیز جہاں کی تھی وہاں بلا نقص پہنچا دی گئی تو یہ فعل جائز ہے یا نہیں۔

۳؎ مسجد کے متصل مسجد ہی کی زمین ہے اس میں کوئی آدمی خود فائدہ اٹھانے کی غرض سے درخت لگائے اور جب وہ بڑے ہوں اور پھل پھول سے بار آور ہوں تو اس وقت یہ درخت زمین کے اعتبار سے مسجد کی ملکیت میں داخل ہوں گے یا لگانے والے کے۔ یا مسجد کا اور مسجد کی زمین میں اس طرح درخت لگا دینے کا غیر کو حق حاصل ہے۔

۴؎ مسجد کے متصل مسجد کا بوسیدہ مکان یا حجرہ ہے اس پر کوئی شخص کم یا زیادہ اپنا روپیہ لگا کر کوئی تعمیر کرے اور بلا کرایہ اپنے تصرف اور قبضہ میں لائے تو یہ فعل جائز ہے یا نہیں۔

۵؎ اس مسجد جامع کے لئے امام ہے مگر اوقات کی پابندی سے اکثر نماز نہیں پڑھاتے کبھی وقت بے وقت آجاتے ہیں اور اکثر اور لوگ نماز پڑھاتے ہیں اس لئے امام سے مسجد کی آبادی بھی نہیں ہوتی بلکہ ان کے نہ ہونے سے مسجد کی زیادہ آبادی کی امید ہے چونکہ دانت نہ ہونے کی وجہ سے مخارج اوصاف اور تلفظ سامع کی سمجھ میں نہیں آتے۔ امام صاحب غریب خود عاجز محض ہیں اور دیندار متقی بھی نہیں۔ علاوہ اس کے مسجد بھی غریب ہے اور ضروری تعمیر کی محتاج ہے اس لئے مسجد کے مال سے امام صاحب کو تنخواہ دینے پر بھی لوگ راضی نہیں مگر مجبوراً اور رعایت امام صاحب کے بزرگوں کی قدر کی وجہ سے چون وچرا سے عاجز ہیں۔ اس صورت میں امام صاحب کو غریب مسجد سے تنخواہ دینا جائز ہے یا نہیں۔

۶؎ مسجد میں بچوں کو تعلیم دی جاتی ہے جس سے مسجد کی بے حرمتی ہوتی ہے تمام بچے ننگے پیر آتے جاتے ہیں۔ اس صورت میں بچوں کو تعلیم دینی جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب ۱:** استعمال مذکور حرام ہے چندہ دہندہ کرے یا کوئی، مال وقف خود واقف کو حرام ہے کہ اپنے صرف میں لائے۔ یہاں تک کہ اگر نفس وقف میں اس نے شرط کرلی ہو کہ اپنی حیات تک میں اپنے صرف میں لاسکوں گا تو شرط باطل ہے اور تصرف حرام۔ فتاوٰی خلاصہ جلد دوم صفحہ ۴۲۴ رجل جعل

فرسہ للسبیل علی ان یمسکہ مادام حیا ان امسکہ للجہاد لہ ذلک لانہ لو لم یشترط کان لہ ذلک لان لجاعل السبیل ان یجاہد علیہ وان اراد ان ینتفع بہ فی غیر ذلک لم یکن لہ ذلک وصح

جعلہ للسبیل بتی کا کرایہ پر دینا تو مطلقاً حرام ہے اگرچہ بتی وقف کی نہ ہو خود اپنی ملک ہو۔ شرع مطہر نے عقد اجارہ اس لئے رکھا ہے کہ شے باقی رہے اور مستاجر اس کو برت کر ختم اجارہ پر واپس دے نہ اس لئے کہ خود اس شے کو خرچ وفنا کرے اور ظاہر ہے کہ بتی جب کام میں لائی جائے گی خود اس کے اجزا فنا ہوں گے۔ ایسا اجارہ حرام وباطل ہے۔ فتاوٰی خیریہ علامہ خیر الدین رملی استاذ صاحب درمختار رحمہما اللہ تعالٰی جلد دوم صفحہ ۱۰۱

الاجارۃ المذکورۃ باطلۃ غیر منعقدۃ لما صرح بہ علماؤنا قاطبۃ ان الاجارۃ اذا وقعت علی اتلاف الاعیان قصدا لاتنعقد ولا تفید شیئا من الاحکام الاجارۃ بالتی ہی ۔ مثلاً لیمپ فرش دری چٹائی اور دیوبین بتی بھی اگر اس سے مراد خالی شمعدان ہو اگرچہ اپنی ذات میں قابل اجارہ ہیں مملوک ہوں تو مالک اجارہ پر دے سکتا ہے کرایہ پر دینے کیلئے وقف ہوں تو متولی دے سکتا ہے مگر وہ جو مسجد پر اسکے استعمال میں آنیکے لئے وقف ہیں انھیں کرایہ پر دینا حرام لینا حرام کہ جو چیز جس غرض کے لئے وقف کی گئی دوسری غرض کی طرف اسے پھیرنا ناجائز ہے اگرچہ وہ غرض بھی وقف ہی کے فائدہ کی ہو کہ شرط واقف مثل نص شارع صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم واجب الاتباع ہے۔ درمختار کتاب الوقف فروع فصل شرط الواقف کنص الشارع فی وجوب العمل بہ ولہذا خلاصہ میں تحریر فرمائی کہ جو گھوڑا قتال مخالفین کے لئے وقف ہوا ہو اسے کرایہ پر چلانا ممنوع و ناجائز ہے۔ ہاں اگر مسجد کو حاجت ہو مثلاً مرمت کی ضرورت ہے اور روپیہ نہیں تو مجبوری اس کا مال اسباب اتنے دنوں کرایہ پر دے سکتے ہیں جس میں وہ ضرورت رفع ہوجائے۔ جب ضرورت نہ رہے پھر ناجائز ہوجائے گا۔ خلاصہ جلد ۲ صفحہ ۵ ولایؤاجر فرس السبیل الا اذا احتیج الی النفقۃ فیؤاجر بقدر ما ینفق وھذہ المسألۃ دلیل علی ان المسجد اذا احتاج الی النفقۃ تؤاجر قطعۃ منہ بقدر ما ینفق علیہ۔

عـ۲ یہ فعل ناجائز و گناہ ہے ایک مسجد کی چیز دوسری مسجد میں بھی عاریت دینا جائز نہیں نہ کہ عیدگاہ میں کہ اتصال صف کے سوا اور احکام میں وہ مسجد ہی نہیں ولہذا جنب کو اس میں جانا منع نہیں۔ فتاوٰی عالمگیریہ جلد پنجم صفحہ ۱۲۲ یجوز للقیم شراء المصلیات للصلاۃ علیہا ولا یجوز اعارتہا لمسجد اٰخر۔ درمختار علی ہامش ردالمحتار مطبع قسطنطنیہ جلد اول صفحہ ۴۸۷ المتخذ لصلاۃ جنازۃ او عید مسجد فی حق جواز الاقتداء وان انفصل الصفوف رفقا بالناس لا فی حق غیرہ بہ یفتی نہایہ فحل دخولہ لجنب وحائض کفناء مسجد ورباط ومدرسۃ۔

عـ۳ مسجد کی زمین میں اپنے لئے درخت لگانا حرام ہے کہ وقف میں تصرف مالکانہ ہے۔ والوقف لایملک۔ پھر اگر یہ مال اس نے مسجد کے مال سے لگایا تو مسجد کا ہے اور اپنے مال سے لگایا اور یہ متولی ہے تو مسجد کا ہے مگر یہ کہ لگاتے وقت لوگوں کو گواہ کرلیا ہو کہ یہ میں اپنے لئے لگاتا ہوں۔ اور اگر غیر متولی ہے تو خود اس کا ہے مگر یہ کہ اقرار کرے کہ میں نے مسجد کے لئے لگایا۔ اب جس صورت میں پیڑ لگانے والے کا ٹھہرے اگر اس کے اکھیڑنے میں زمین وقف کا نقصان نہیں جبراً اکھڑوا دیا جائے گا۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لیس لعرق ظالم حق اور اگر اس میں زمین وقف کا ضرر ہو تو درخت مسجد کی ملک کرلیا جائے گا اور اندازہ کریں گے کہ اس وقت اس درخت کی قیمت زیادہ ہے اکھیڑ کر بیچنے میں کم ہوجائے گی یا جل کرکے بیچنے میں دام زیادہ اٹھیں گے اس وقت قیمت کم آئے گی دونوں حالتوں میں جس صورت پر کم قیمت اٹھے وہ کم قیمت مسجد کے مال سے لگانے والے کو دی جائے گی۔ فتاوٰی خلاصہ جلد ۲ صفحہ ۵ فی الحاوی سئل ابوالقاسم عمن غرس فی الوقف من مالہ ومات قال ان غرس من غلۃ الوقف فہو للوقف وان لم یذکر شیئا فہو عنہ میراث۔ ایضا جلد مذکور صفحہ ۵۰۳ المتولی اذا بنی فی عرصۃ الوقف ان کان من مال الوقف یکون للوقف وکذا من مال نفسہ لکن بنی للوقف فان بنی لنفسہ ان اشہد کان لہ ذلک وان بنی ولم یذکر شیئا فہو للوقف بخلاف الاجنبی عقود الدریہ جلد اول صفحہ ۱۶۵ حیث کان غرس المذکور لنفسہ بلا اذن الناظر فللناظر ان یامرہ بقلعہ ان لم یضر فان اضر یتملکہ الناظر باقل القیمتین للوقف مقلوعا وغیر مقلوع ۔ ہمال الوقف عـ۴ حرام ہے اور جتنے دنوں اسنے اپنے تصرف میں رکھا اتنے دنوں کا کرایہ جو حصہ وقف کا نرخ بازار سے ہوا اتنا تاوان اس پر لازم ہوگا کہ وقف کے لئے ادا کرے اور اپنا روپیہ لگا کر جو کچھ اس نے بنایا اگر وہ کوئی مالیت نہیں رکھتا تو وہ وقف کا مفت قرار پائے گا۔ اور اگر مالیت ہے تو وہی حکم ہے کہ اگر اس کا اکھیڑنا وقف کو مضر نہیں جتنا اس نے زیادہ کیا اکھیڑ کر پھینک دیا جائے گا وہ اپنا عملہ اٹھا کر لے جائے اور اگر اس کے بنانے میں اس نے وقف کی کوئی دیوار منہدم کی تھی تو اس پر لازم ہوگا کہ اپنے صرف سے وہ دیوار ویسی ہی بنادے اور اگر ویسی نہ بن سکتی ہو، بنی ہوئی

دیوار کی قیمت ادا کرے اور اگر اکھیڑنا وقف کو مضر ہے تو نظر کریں گے کہ اگر یہ عملہ اکھیڑا جاتا تو کس قیمت کا رہ جاتا اتنی قیمت مال مسجد سے اسے دے دیں گے اگر فی الحال اس درخت یا اس عملہ کی قیمت مسجد کے پاس نہیں تو بیریا اور کوئی زمین متعلق مسجد یا دیگر اسباب مسجد کرایہ پر چلا کر اس کرایہ سے قیمت ادا کریں گے اس کے لئے اگر برس درکار ہوں اسے تقاضے کا اختیار نہیں کہ ظلم اس کی طرف سے ہے یہ سب اس حال میں ہے کہ وہ عمارت اس شخص کی ٹھہرے یعنی متولی تھا تو بناتے وقت گواہ کرلئے تھے کہ اپنے لئے بناتا ہوں یا غیر تھا تو یہ اقرار نہ کیا کہ مسجد کیلئے بناتا ہوں ورنہ وہ عمارت خود ہی ملک وقف ہے اور یہ جو ہم نے قیمت لگانے میں اکھڑے ہوئے عملہ کا لحاظ کرنا کہا اس بنا پر ہے کہ غالباً بعد انہدام عملہ کی قیمت گھٹ جاتی ہے اور اگر حالت موجودہ ہی قیمت حالت ہدم سے کم ہو تو یہی کم لازم آئے گی عقود الدریہ جلد اول صفحہ ۱۵۶ اذا ثبت کونہ وقفا وجبت الاجرۃ لہ فی تلک المدۃ لان منافع الوقف مضمونۃ علی المفتی بہ اشباہ والنظائر مع الغمز صفحہ ۳ من ھدم حائط غیرہ یضمن نقصانہا ولایؤمر بعمارتہا الا فی حائط المسجد کما فی کراھیۃ الخانیۃ رد المحتار جلد پنجم صفحہ ۱۲۶ فی شرح البیری اما الوقف فقد قال فی الذخیرۃ اذا غصب الدار الموقوفۃ فھدم بناء الدار المقیم ان یضمنہ قیمۃ البناء اذا لم یقدر الغاصب علی ردہا ویضمن قیمۃ البناء مبنیا لان الغصب ورد ھکذا اھ ومقتضاہ انہ اذا امکنہ رد البناء کما کان وجب ولم یفصل فیہ بین المسجد وغیرہ من الوقف ولذا قال البیری فیما سبق وھذا فی غیر الوقف وفی فتاوی قاری الھدایۃ استاجر دارا وقفا فھدمہا وجعلہا طاحونا الخ امر بھدمہ واعادتہ الی الصفۃ الاولی اھ فظہر ان لافرق بین المسجد وغیرہ من الوقف بخلاف الملک اھ مختصرا عقود الدریہ جلد ۱ صفحہ ۱۵۹ غصب عرصۃ وقف وزاد فیہا زیادۃ من عند نفسہ فان کانت شیئا لیس بمال ولا لہ حکم المال تؤخذ منہ بلا شیئ وان کانت مالا قائما کالغراس والبناء امر الغاصب برفعہ وقلعہ الا اذا کان یضر بالوقف فیمنع عنہ لو اراد ان یفعل ویضمن القیم او القاضی قیمۃ ذلک من غلۃ الوقف ان کانت والا یؤاجر الوقف ویعطی من اجرتہ اھ ومثلہ فی الفصولین من ۱۳۱ ۳ جبکہ امام التزام امامت نہیں کرتا کبھی وقت بے وقت آجاتا ہے اور حرف بھی صاف مسموع نہیں ہوتے اور سائل کا بیان ہے کہ وہ دیندار متقی بھی نہیں تو نہ خدمت پوری کرتا ہے نہ خدمت کے مناسب ہے ضرور مستحق معزولی ہے بلکہ دو امر اخیر اگرچہ بھی ہوتے تو صرف پہلی بات سے تنخواہ مال مستقر لینا اور مسجد سے دینا دونوں کے حرام کرنے کو کافی ہے۔ درمختار کتاب الوقف فروع فصل نہر الفائق سے یجب علیہ خدمۃ وظیفۃ او ترکہا لمن یعمل والا اثم جتنی مدتوں وہ کبھی کبھی آیا اور تنخواہ پوری دی گئی حساب کرکے اوقات غیر حاضری کی تنخواہ مجرا کرنا لازم ہے اس پر فرض ہے کہ واپس دے اور متولی پر فرض ہے کہ واپس لے فتاوی خیریہ جلد ۱ صفحہ ۱۷۳ سئل فی رجل بیدہ وظیفۃ امامۃ علی مسجد کل یوم بعثمانی وقد تناول جمیع المعلوم من قیم الوقف والحال انہ کان ام فی بعض الاوقات دون بعض فھل لایستحق المعلوم الا بمقدار ما باشر والباقی یرجع علیہ بہ ویکون موفرا فی الجہۃ الوقف اجاب الذی تحصل من کلام البحر ان مقتضی کلام الخصاف انہ لایستحق الا بمقدار ما باشر وبہ صرح ابن وھبان فی المسائل التی او صلۃ الرحم حیث قال لاینعزل ولایستحق المعلوم مدۃ سفرہ مع النعماف اھ ملخصا بلکہ الضافا وہ متولی یا مہتمم کہ اس حالت پر اسے پوری تنخواہ دیتا رہا وہ بھی مستحق عزل ہے کہ بلا استحقاق دینے سے مال مسجد پر متعدی ہے۔

۶ حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں جنبوا مساجدکم مجانینکم ورفع اصواتکم اپنی مسجدوں کو بچوں اور مجنونوں اور آوازیں بلند کرنے سے محفوظ رکھو رواہ ابن ماجہ عن واثلۃ بن الاسقع وعبدالرزاق فی مصنفہ بسند امثل منہ عن معاذ بن جبل رضی اللہ عنہما اگر نجاست کا ظن غالب ہو تو انہیں مسجد میں آنے دینا حرام اور حالت محتمل ومشکوک ہو تو مکروہ اشباہ فن الغمز صفحہ ۳۸۰ و درمختار اواخر مکروہات الصلٰوۃ یحرم ادخال صبیان ومجانین حیث غلب تنجیسہم والا فیکرہ اھ یونہی اگر بچے بلکہ بوڑھے بھی بے تمیز نامہذب ہوں غل مچائیں بے حرمتی کریں مسجد میں نہ

آنے دیے جائیں، درمختار محل مذکور میں ہے: فیه السؤال ویکرہ الاعطاء مطلقا وانشاد ضالة او شعر الا ما فیه ذکر ورفع صوت بذکر الا للمتفقهة ویمنع منه کل مؤذ ولو بلسانه۔
اور اگر ایسے نہ ہوں تو انہیں مسجد میں غیر اوقات نماز میں پڑھانا مضائقہ نہیں رکھتا جبکہ معلم بلا تنخواہ محض لوجہ اللہ پڑھاتا ہو ورنہ ہرگز جائز نہیں اگرچہ جوان یا بوڑھے ہی پڑھیں کہ اب یہ اور پیشوں کی طرح دنیا کمانا ہے اور مسجد میں اس کی اجازت نہیں۔ فتاوٰی عالمگیری جلد ۵ صفحہ ۱۲۲ لو جلس المعلم فی المسجد والوراق یکتب فان کان المعلم یعلم للحسبة والوراق یکتب لنفسه فلا باس به لانه قربة وان کان بالاجرة یکرہ الا ان تقع لهما الضرورة کذا فی محیط السرخسی۔ اشباہ والنظائر صفحہ ۳۸۹ تکرہ الصناعة فیه من خیاطة وکتابة باجر وتعلیم صبیان باجر لا بغیرہ الا لحفظ المسجد فی روایة۔ غمز العیون صفحہ ۳۸۹ فی الفتح معلم الصبیان القرآن کالکاتب ان کان باجر لا یجوز وحسبة لا باس به انتهی وفی شرح الجامع الصغیر للتمرتاشی لا یجوز تعلیم الصبیان القرآن فی المسجد للمروی جنبوا مساجدکم صبیانکم ومجانینکم انتهی وهو صریح فی عدم الجواز سواء کان باجر اولا اھ اقول وبالله التوفیق ما اشرنا الیه ان لو کانوا غیر مامونین علی المسجد لم یجز مطلقا والا جاز حسبة لا باجر والدلیل علیه استدلاله بالحدیث وقد قرنوا فیه بالمجانین فالمراد فی الحدیث من لا یعقل اولا یؤمن علیه وفی فرع التمرتاشی غیر المأمونین خاصة اذ من لا یعقل لا یلیق والله سبحٰنه اعلم۔

**مسئلہ** از قصبہ حسن پور ضلع مرادآباد تحصیل حسن پور مرسلہ اشرف علی خاں ۲۴ ربیع الاول شریف ۱۳۳۶ھ

ایک شخص کے سپرد مسجد کی روشنی کا اہتمام ہے اور اس کو دوسرا شخص تیل کے لئے صرف دیتا ہے اب پہلے شخص نے جس کو روپیہ صرفہ کے لئے دیا جاتا ہے اس نے روشنی میں کمی کرکے یا زیادہ صرفہ لے کر اور رکم صرف کیا اور کچھ دام بچا کر وہ اپنے ذاتی صرفہ میں لایا اور اب وہ شخص جو اپنے صرفہ میں لایا ہے اس مقام سے چلا آیا اور دوسرے مقام پر موجود ہے اب اس کا خیال ہے کہ میں نے جو کچھ بچایا تھا اور صرف کیا وہ ادا کروں اور میرا یہ گناہ معاف ہوجائے تو اب اس کو کیا کرنا چاہئے آیا وہ اسی مسجد میں اور اسی تیل روشنی کے کام میں دے یا وہ دوسری مسجد میں جہاں وہ اب موجود ہے وہاں پر کسی مسجد شکستہ یا قلعی وغیرہ کے لئے دے دے جس سے اس کا گناہ معاف ہو۔

**الجواب:** اس پر توبہ فرض ہے اور تاوان ادا کرنا فرض ہے جتنے دام اپنے صرف میں لایا تھا اگر یہ اس مسجد کا متولی تھا تو اسی مسجد کے تیل بتی میں صرف کرے دوسرے مسجد میں صرف کردینے سے بری الذمہ نہ ہوگا اور اگر متولی نہ تھا تو جس نے اسے دام دیئے تھے اسے واپس کرے کہ تمہارے دیئے ہوئے داموں سے اتنا خرچ ہوا اور اتنا باقی رہا تھا کہ تمہیں دیتا ہوں۔ لانه ان کان متولیا فقد تم التسلیم والا بقی علی ملک المعطی والله تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از کانپور مدرسہ امداد العلوم محلہ بانسمنڈی مرسلہ شمس الہدیٰ ۲۷ ربیع الاول ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ عورت نے ایک مسجد تیار کرائی حالانکہ وہ اور اولاد سب اس کی سود ورشوت کھاتے ہیں اور قبل ان افعال ناجائز کے وہ مفلس تھے اور ۷، ۸، ۱۰ آدمی جو پرہیزگار و متقی ہیں اس امر کی گواہی دیتے ہیں کہ یہ مسجد حرام کے مال سے تیار کرائی گئی لیکن بانی مسجد اور اس کے دو چار تبع کہتے ہیں کہ حلال کے مال سے تیار بنائی گئی بنابراں صورتوں کے چند مسلمانوں نے اتفاق ہوکر دوسرے محلہ میں ایک مسجد جدید بنائی ہے بناء علیہ کہ اس میں نماز نہیں ہوگی پس ان صورتوں میں کس میں نماز شرعًا ناجائز۔ اگر ناجائز تو کون سی ناجائز اور کس میں شرعًا بہتر واولٰی۔ بینوا توجروا

**الجواب:** اس بارے میں صاحب مال کا قول شرعًا معتبر ہے اگر وہ کہے یہ مال مجھے وراثۃً ملا تھا یا میں نے قرض لے کر لگایا تو مانا جائے گا اور اس سے کوئی دلیل اس پر نہ طلب کی جائے گی کما نص علیه فی العالمگیریة وغیرها ان ستر اشارہ کا کہنا اگر صرف اس بنا پر ہے

کہ ان لوگوں کے پاس مال حرام ہے تو وہی لگایا ہوگا جب تو محض بے دلیل ہے ان کے پاس صرف مال حرام کب ہے سائل سود کھانا بتاتا ہے سود بلاشبہ حرام ہے مگر اس کے لئے اصل درکار ہے اصل نہ ہوگی تو سود کاہے پر لیگا سود کے حرام ہونے سے اصل کیوں حرام ہونے لگی اور بالفرض ان کے پاس صرف مال حرام ہی ہو تو کیا یہ لوگ شہادت دیں گے کہ ان کے سامنے ان لوگوں نے اپنا مال حرام بائعوں کو دکھایا اور ان سے کہا کہ ان روپوں کے عوض ہم کو اینٹ کڑی تختہ دے دو جب انھوں نے دی وہی زر حرام انھوں نے ثمن میں دے دیا اور اس طرح کا اینٹ کڑی تختہ خریدا ہوا مسجد میں لگایا یوں ہی مسجد کی زمین اپنا مال حرام بائع کو دکھا کر خاص اس کے عوض خریدی اور وہی ثمن میں دیا اور ایسی خریدی ہوئی زمین کو مسجد کیا۔ ان ستر، اٹھارہ میں ایک بھی ایسی شہادت نہ دے سکے گا اور جب اس طرح خریداری نہ ہو تو ان کا مال حرام ہی اینٹ کڑی تختہ زمین جو کچھ خریدا رحلال تھا کما حققہ فی الطریقۃ المحمدیۃ والحدیقۃ الندیۃ بل رجح فوق ذلک قد بیناہ فی فتاونا لہٰذا اس مسجد کا آباد کرنا مسلمانوں پر لازم اور وہ دوسری مسجد جو اللہ عزوجل کے لئے بنائی وہ بھی مسجد ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر مرسلہ حافظ بخشش محلہ ذخیرہ ۲۰ ربیع الثانی ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک ہندو کے مبلغ ۹ روپیہ سود کے ایک مسلمان پر چاہیے ہیں مسلمان روپیہ دینے سے انکار کرتا ہے کیونکہ اس کے پاس روپیہ نہیں ہے وہ ضامن طلب کرتا ہے ضامن بھی نادہند ہے کچھ مسلمانوں نے اس ہندو سے کہا کہ یہ روپیہ مسجد کے نام تو اگر کر دے تو ہم وصول کر لیں گے۔ لہٰذا یہ روپیہ مسجد میں جائز ہے یا ناجائز۔

**الجواب:** جب کہ اس میں سود بھی شامل ہے تو اتنا تو حرام قطعی ہے اور اگر پہلے یہ کچھ سود دے چکا ہو تو اتنا اصل میں مجرا ہونا لازم ہے۔ جتنا باقی رہا اتنا اگر وہ ہندو اپنی خوشی سے کسی مسلمان کو دے اور اسے وصول کرنے کا اختیار دے تو اب وہ روپیہ اس مسلمان کا ہے اسے مسجد میں لگا دینے میں کوئی حرج نہیں اور اگر وہ کسی مسلمان کو نہ دے بلکہ یہی کہے کہ وصول کرکے میری طرف سے مسجد میں لگا دو تو نہ لیا جائے۔ حدیث میں فرمایا انی نھیت عن زبد المشرکین نیز فرمایا انا لانستعین بمشرک واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از موضع سرنیا ضلع بریلی مرسلہ شیخ امیر علی صاحب قادری رضوی ۲۹ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

کنواں سرراہ ہے اس سے سب قوم پانی پیتی ہے۔ ہندو، مسلمان اور مسجد بھی قریب ہے مسجد کے خرچ میں اسی کنوئیں کا پانی آتا ہے اس وقت وہ کنواں مرمت کرنے کے لائق ہے اگر ہندو اس کی مرمت کرائے تو کچھ حرج ہے یا نہیں۔

**الجواب:** سائل نے بیان کیا کہ وہ کنواں مسجد کا نہیں، نہ وہاں کوئی آبادی ہے مسافر لوگ مسجد میں نماز پڑھتے۔ کنواں راہگیروں کے لئے ہے ہندو اس کی مرمت کرانا چاہتا ہے، کرائے۔ جب کہ وہ اس کی وجہ سے کوئی استحقاق اپنا ایسا نہ کرے کہ وضو و غسل میں مزاحم ہو سکے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از سہسرام ضلع گیا مرسلہ حکیم سراج الدین احمد صاحب ۳ جمادی الآخرہ ۱۳۳۶ھ

فرق درمیان فضائل مسجد و مدارس کے کیا ہیں حضور آقائے نامدار رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے کوئی مدرسہ بھی تعمیر کیا تھا یا نہیں۔

**الجواب:** حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے کوئی مدرسہ تعمیر نہ فرمایا نہ صدر اول میں کوئی عمارت بنام مدرسہ بنانے کا دستور تھا اور ان کی مساجد ان کی مجالس یہی مدارس ہوتی تھیں۔ ہاں تعلیم علم دین ضرور فرض ہے اسی لئے انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی بعثت ہوتی ہے۔

قال صلی اللہ علیہ وسلم انما بعثت معلما وقال صلی اللہ علیہ وسلم انما انا لکم بمنزلۃ الوالد اعلمکم وقال عزوجل یعلمھم الکتٰب والحکمۃ مساجد کی تعمیر واجب ہے اور مدرسہ کے نام سے کسی عمارت کا بنانا واجب نہیں ہاں تعلیم علم دین واجب ہے اور مدرسہ بنانا بدعت مستحبہ تعمیر مسجد کی فضیلت بیشمار ہے۔ نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں من بنی للہ مسجدا بنی اللہ لہ بیتا فی الجنۃ وفی روایۃ من در ویاقوت جو اللہ عزوجل کے لئے مسجد بنائے۔ اس کے لئے اللہ عزوجل جنت میں موتیوں اور یاقوت کا گھر بنائے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از وجیانگرم ضلع وزیگاپٹم مرسلہ حاجی علی محمد عثمان ۲۰ جمادی الاخرہ ۱۳۳۶ھ

یہاں کی جامع مسجد میں اندر کے طاقوں والے ستونوں پر یہ تاریخ لکھی ہے

از حکم مہاراج عالی لقب۔ محمد علی حاجی خوش لقب؛ باحداث مسجد سعی نمود۔ کز ان مومنان راشدہ صد طرب بتاریخ او گشت الہام حق۔ کہ وا مسجد بدرگاہ رب واقترب؛ ز لطف خداوندی و صمد۔ محمد براہیم خوئے لقب بتعمیر مسجد چوں بنمود عزم۔ دوبارہ پئے قرب درگاہ رب؛ پئے تاریخش آمد بگوش۔ بحکم رب واسجد واقترب۔ تحقیقات سے معلوم ہوا کہ پہلی مرتبہ اس مسجد کی بنا حاجی محمد علی نے یہاں کے ہندو راجہ کے حکم سے کی اور حاجی محمد علی شیعہ مذہب کا تھا۔ بعد میں اس مسجد کو گرا کر دوسری مرتبہ اسی جگہ پر سنی مسلمانوں نے چندہ کرکے پھر نئے سرے سے تعمیر کی گئی جس چندہ میں زیادہ حصہ محمد ابراہیم خوئے لقب نے لیا جو شیعی مذہب کا ہے جس کا نام تاریخ میں لکھا ہے مگر اس مسجد میں شیعوں کا تصرف کسی قسم کا ہے نہ ان میں سے کوئی نماز کو آتا ہے۔ امام و مؤذن کی تنخواہیں راجہ کے خزانہ سے ملتی ہیں جن میں سے مسجد کے چراغ بتی بھی ہوتی اب ان کے احکام بیان فرمائیں کہ اس مسجد میں نماز ہوسکتی ہے یا نہیں۔ یہ مسجد مسجد جامع کا حکم رکھتی ہے یا نہیں ہندو راجہ کے پیسہ سے مسجد کے چراغ بتی کا کیا حکم ہے۔

**الجواب:** نماز اس میں ہوسکتی ہے یہ تو اصلا محل اشتباہ نہیں۔ نماز ہر پاک جگہ ہوسکتی ہے جہاں کوئی ممانعت شرعی نہ ہو اگرچہ کسی کا مکان یا افتادہ زمین ہو۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں جعلت لی الارض مسجدا وطھورا فایما رجل من امتی ادرکتہ الصلاۃ فلیصل اور جب وہ تقریبًا سو برس سے مسجد کہلاتی، مسجد سمجھی جاتی ہے اس میں جمعہ و جماعت و اذان ہوتی ہے اس کے لئے امام و مؤذن مقرر ہیں تو اب اسے مسجد سمجھنے میں شبہ پیدا کرنے کی کوئی وجہ نہیں۔ ہندو راجہ کے حکم سے بنا اس کو مستلزم نہیں کہ اس کی مملوک زمین میں اسی کی ملک پر بنی ہے کہ مسجد نہ ہوسکے بلکہ غالب یہی ہے کہ شہر کی زمین پر جس کا کوئی شخص مالک نہیں ہوتا اور والیان ملک اس میں بطور خود تصرف کرتے ہیں جسے چاہتے ہیں دیتے ہیں جو چاہتے ہیں بنواتے ہیں۔ ایسی زمین پر باجازت راجہ بنی ملک کی غیر مملوک زمین اللہ عزوجل کی ملک ہوتی ہے۔ بیت المال کی کہلاتی ہے۔ راجہ اس کا مالک نہیں ہوتا۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں عادی الارض للہ ورسولہ اور رافضی کے اہتمام سے بنا بھی اس کے مسجد ہونے میں مخل نہیں اگر اس کا رفض حد کفر تک نہ تھا جب تو ظاہر ورنہ غایت یہ کہ اس کے مسجد کرنے سے مسجد نہ ہوئی۔ مگر جب مسلمانوں نے اسے مسجد قرار دیا اس میں نمازیں مسجد سمجھ کر پڑھیں مسجد ہوگئی۔ فان الارض کانت لبیت المال فجاز جعلھم ایاھا مسجدا والبناء ان کان من مال المسلمین فبھا او من مال المرتد فاذا مات علی ارتدادہ فصار فیئا للمسلمین او من خزانۃ الوالی فالخزانۃ لبیت المال علی ان ما کان لکافر ذمی ولا مستامن وحصل للمسلمین لغیر غدر او نقض عہد صار لھم علی ان بینا دلیلا ظاھرا یثبت بہ الوقف شیئا وھی الشہرۃ فدعوی خلاف ردہا الاحتمال کما بینا فی فتاونا بتوفیق اللہ یہیں ظاہر ہوا کہ بانیوں میں کسی شیعی کا چندہ میں زیادہ حصہ لینا اس معنی پر ہے کہ تحصیل چندہ میں زیادہ کوشش کی جب تو ظاہر اور اگر اسی معنی پر ہو کہ زیادہ چندہ

اس نے خود اپنے مال سے دیا تو مسجدیت ثابت ہو کر قیامت تک زائل نہیں ہوسکتی الا تری ان لو انھدم مسجد فاعاد بناءہ غاصب فانہ لم یخرج عن المسجدیۃ وان لم یقبل بناءہ لکونہ غیر اہل للتولی علی المسجد ھذا اذا لم یکن مرتدا اما ھو فیتوقف الامر علی ان یسلم فیصح کما فی ردالمحتار عن البحر او یموت علی ردتہ والعیاذ باللہ فیعود فیہ السؤال غیر مسلم کا عطیہ کہ اس کے اپنے مال سے ہو خصوصًا اپنے اسلامی کام میں نہ لینا چاہیے۔ نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں انی نھیت عن زبد المشرکین۔ رواہ ابوداؤد والترمذی عن عیاض بن حمار رضی اللہ تعالٰی عنہ وھو حدیث حسن صحیح اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم انی لا اقبل ھدیۃ مشرک۔ رواہ الطبرانی فی الکبیر عن کعب بن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہ بسند صحیح، اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم انا لا نقبل شیئ من المشرکین رواہ احمد والحاکم عن حکیم بن حزام رضی اللہ تعالٰی عنہ اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم انا لا نستعین بمشرک رواہ احمد وابوداؤد وابن ماجہ عن ام المؤمنین الصدیقۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا۔ اور حدیثیں جواز واجازت میں بھی ہیں اور توفیق بتوفیق اللہ تعالٰی ہمارے فتاوٰی میں۔ مگر یہاں ضرور وہ خرچ خزانہ سے ملتا ہوگا نہ کہ راجہ کی جیب سے، اور خزانہ والی ملک کی ذاتی ملک نہیں ہوتا تو اس کے لینے میں حرج نہیں جب کہ کسی مصلحت شرعیہ کا خلاف نہ ہو۔ ھذا ما عندی والعلم بالحق عند ربی واللہ سبحانہ وتعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از پوکھرایرا رائے پور ضلع مظفرپور محلہ نورالحلیم شاہ شریف آباد مرسلہ شریف الرحمن صاحب ۴ شعبان ۱۳۳۶ھ

زید سندی عالم ہے مالدار ہے پانچ ساٹھ ہزار روپے کی مالیت رکھتا ہے چندہ یعنی مانگ کر مسجد بنواتا ہے شرعًا جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب:** جائز ہے۔ امور خیر کے لئے چندہ کرنا احادیث صحیحہ سے ثابت ہے مالدار پر واجب نہیں کہ ساری مسجد اپنے مال سے بنائے۔ امر خیر میں چندہ کی تحریک دلالت خیر ہے ومن دل علی خیر کان لہ مثل اجر فاعلہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از اجمیر شریف درگاہ معلی مرسلہ نذیر احمد خاں صاحب رامپوری ۳ رمضان ۱۳۳۶ھ

ایک وقفی جاگیر چند منتظمان کے سپرد کی گئی جس میں ایک شاہی مسجد اور اس کی جائداد بھی شامل ہے منتظمان وقف خاص نے جائداد مسجد کی کافی آمدنی کو مجموعی سرمایہ وقف میں جمع کیا اور علاوہ اس مسجد کے جس کے لئے یہ جائداد وقف تھی دوسرے ابواب وقف میں صرف کر دیا اور اس مسجد کو ویران رکھا۔ امام مؤذن نماز واذان پنجگانہ کا انتظام کیا نہ پانی روشنی کا اہتمام، حتی کہ مسجد کی ضروری مرمت وصفائی تک نہیں کرائی جاتی۔ اول ایک وقف کی آمدنی باوجود اس کی ضروریات موجود ہونے کے غیر آباد رکھ کر دوسرے ابواب میں صرف کر دینا جائز ہے یا نہیں اگر ناجائز ہے تو صرف شدہ مال مسجد کو ابواب مصروف فیہا (خواہ وقفی ہی ہوں) سے واپس لے کر اس مسجد میں صرف کرانے کا مسلمانان کو حق حاصل ہے یا نہیں۔ دوم منتظمان وقف اس صورت میں شرعًا کس تعزیر وسزا کے مستوجب ہیں اور واجب العزل ہیں یا نہیں۔

**الجواب:** مسجد کی آمدنی دوسرے اوقاف میں صرف کرنا حرام ہے اگرچہ مسجد کو حاجت بھی نہ ہو نہ کہ بحالت حاجت کہ حرام اشد حرام ہے۔ مال مسجد اگر بعینہ موجود ہو واپس لیا جائے اگرچہ دوسرے وقف یا مسجد دیگر میں ہو اور جو صرف ہوگیا اس کا تاوان منتظمین پر لازم ہے ان سے وصول کیا جائے اور ان کا معزول کرنا واجب ہے کہ وہ غاصب وخائن ہیں اگر صورت مذکورہ واقعیہ ہے درمختار میں ہے۔ اتحد الواقف والجھۃ وقل مرسوم بعض الموقوف علیہ جاز للحاکم ان یصرف من فاضل الوقف الاخر علیہ وان اختلف احدھما بان بنی رجلان مسجدین او رجل مسجدا ومدرسۃ ووقف علیھما اوقافا لایجوز لہ ذلک[1] امین یعزع وجوبا بزازیۃ ولو الواقف درر فغیرہ بالاولی غیر مامون[2] واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** سؤال آفتاب الدین از مدرسہ منظر اسلام

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسلمان یہ چاہتے ہیں کہ زمین ہندو زمیندار سے مول لے کر مسجد کے لئے وقف کریں مگر وہ زمیندار مسلمانوں کے ہاتھ نہیں بیچتا ہے تو اس صورت میں مسجد بنانے کے لئے کیا حکم ہے، آیا کہ موروثی زمین پر مسجد بناکر نماز پڑھیں یا اپنے اپنے گھر نماز پڑھیں اور نماز جمعہ کے بابت کیا حکم ہے جب ہندو زمین دار اپنی زمین نہ بیچے۔

**الجواب**: ہندو اگر بیچتا نہیں اس سے کوئی مسلمان اپنے نام ہبہ کرالے پھر یہ مسلمان اسے مسجد کردے موروثی ہونے سے زمین ملک مزارعان نہیں ہوجاتی اور وقف کرنے کے لئے ملک ضرور ہے اگر وہ ہبہ بھی نہ کرے تو گھروں ہیں یا جہاں مناسب تر ہو نماز پڑھیں اور جمعہ بھی۔ اگر وہ جگہ شہر یا فنائے شہر ہو۔ گاؤں میں جمعہ خود ہی جائز نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ**

ایک مسجد نہایت تنگ ہے کہ اس میں بیس آدمی سے زائد نمازی نماز نہیں پڑھ سکتے۔ یہاں کا زمیندار ہندو ہے وہ عرض و طول میں بھی گنجائش بڑھانے کی اجازت نہیں دیتا ہے ایسی صورت میں مسجد کو بحیثیت دو منزلہ تعمیر کرکے اور نیچے اس کے دکانیں بناکر اس کو کرایہ پر دے سکتا ہے یا نہیں اور اس کرایہ کو مسجد کے صرف میں لانے کا خیال ہے اور مسجد کو دو کانوں کے اوپر بنا سکتا ہے یا نہیں۔ ایسی صورت میں اس وقت سجدہ گاہ نیچے ہے اور پھر دکانوں کے اوپر ہو اس کے واسطے جو حکم ہو مع حوالہ حدیث قوی و مستند کے دیا جائے۔

**الجواب**: مسجد کو دکانیں کردینا حرام قطعی ہے۔ توسیع کے لئے یہ ہوسکتا ہے کہ دو منزلیں کردی جائیں وقت ضرورت بالاخانہ پر بھی نماز ہو۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از الہ آباد سرائے گڈھا دار الطلبہ مرسلہ محمد نصیر الدین صاحب ۱۹ رمضان المبارک ۱۳۳۶ھ

سوال اول: ایک مسجد کے متعلق کچھ دکانیں ہیں اور مسجد کے وقفنامہ کا کچھ پتہ نہیں ہے البتہ اس کی آمدنی متولی سابق اپنے وقت میں مسجد کے ضروری اخراجات میں صرف کرتے تھے ان کے زمانہ میں زیر باری بہت ہوگئی تھی تاہم رمضان المبارک تراویح میں قرآن شریف ختم ہونے کے بعد شیرینی منگا کر تقسیم کرتے تھے اور ان سے پیشتر جو متولی تھے وہ علاوہ ان اخراجات کے رمضان شریف میں روزانہ افطاری بھی منگا کر نمازیوں کو تقسیم کرتے تھے دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس مسجد کی آمدنی سے اب مٹھائی اور افطاری منگانا درست ہے یا نہیں۔

**الجواب ہو الموفق والصواب**: صورت مسئولہ میں ختم کی مٹھائی اور رمضان شریف میں افطاری منگانا ناجائز ہے اس لئے کہ مسجد کی آمدنی کے متعلق پیشتر وقف نامہ کے شرائط کے مطابق عملدرآمد کرنا چاہیے۔ اور اگر وقف نامہ موجود نہ ہو تو متولیان سابق کے تعامل کے مطابق عمل کرنا چاہیے اور اگر تعامل کا بھی حال معلوم نہ ہو تو جو مسجد کے ضروری اخراجات شرعًا ثابت ہوں اس میں خرچ کرنا چاہیے۔

جیسا کہ شامی کتاب الوقف میں مذکور ہے وفی الخیریۃ ان ثالثا الوقف کتابًا فی دیوان القضاۃ المسمی فی عرفنا بالسجل وھو فی ایدیھم اتبع ما فیہ استحسانا اذا تنازع اھلہ فیہ والاینظر الی المعھود من حالہ فیما سبق من الزمان من ان قوامہ کیف کانوا یعملون وان لم یعلم الحال فیما سبق رجعنا الی القیاس الشرعی وھوان من اثبتہ بالبرھان دقاحکمنا لہ بہ اھ فقط واللہ تعالٰی اعلم کتبہ محمد عبد الکافی

سوال دوم۔ ایک مسجد کے سابق متولی سید تھے وہ بہت نیک وسادہ طبیعت تھے ان کی سادگی سے کچھ لوگوں نے مسجد کو نقصانات پہنچادیئے ان وجہوں سے ان کی مسجد سے علیحدگی بھی ہوگئی۔ اب ان کی بے عنوانیوں کو پتھر پر کندہ کراکے مسجد میں نصب کرانا جس سے ان کو صدمہ روحی ہوگا جائز ہے یا نہیں گو ان کا نام مذکور نہیں ہے بلکہ بجائے نام متولی سابق لکھا گیا ہے جن کو اس لقب کے ساتھ شہر کے لوگ جانتے ہیں۔

**الجواب ۲:** جب کہ سید صاحب کی علیحدگی ہوگئی اور ان کو مسجد سے کوئی تعلق نہ رہا تو ان کی برائیاں کا کندہ کرکے نصب کرانا نہ چاہئے اس لئے کہ جو کچھ ان سے غفلت ہوئی اس کا عوض ان کو مل چکا اب ہمیشہ کے لئے علانیہ پتھر پر ان کی بے عنوانیاں کندہ کراکے نصب کرانا جائز نہیں بلکہ یہ غیبت میں داخل ہے جیسا کہ درمختار میں مذکور ہے۔ فی کتاب الحظر والاباحۃ فصل فی البیع (وکما تکون الغیبۃ باللسان) صریحا (تکون ایضا بالفعل) وبالتعریض وبالکتابۃ وبالحرکۃ وبالرمز والغمز بالعین والاشارۃ بالید وکل مایفہم منہ المقصود فہو داخل فی الغیبۃ وھو حرام[1] الخ فقط واللہ اعلم بالصواب۔

[1] درمختار کتاب الحظر والاباحۃ فصل فی البیع مطبع مجتبائی دہلی ۲/ ۲۴۸

**الجواب** اللّٰھم ہدایۃ الحق والصواب: ۱۔ ایک دو شخص کے کرنے سے تعامل ثابت نہیں ہوتا اگر یہ معلوم ہو کہ قدیم سے یہ مصارف متولیان مسجد مال مسجد سے کرتے آئے اب بھی کئے جائیں گے ورنہ نہیں جب کہ اور کوئی ذریعہ ثبوت شرعی نہ ہو فتاوٰی خیریہ میں ہے اذا وجد شرط الواقف فلا سبیل الی مخالفتہ واذا فقد عمل بالاستفاضۃ والاستیمارات العادیۃ المستمرۃ من تقادم الزمان الی ھذا الوقت ورنہ تمام مجہول الشرائط اوقاف ہر متولی کے استعمال وتابع افعال ہوجائیں کہ ایک کے فعل سے تعامل ثابت اور سابق سے عدم ثبوت، ثبوت عدم نہیں وھذا لایتفوہ بہ من لہ ادنی ترعرع من العامیۃ کما لایخفی۔

۲۔ اگر ان باتوں میں ان کا قصور نہ تھا بلکہ اور لوگوں نے نقصان پہنچائے تو ان افعال کی ان کی طرف نسبت بہتان وافترا ہے اور اس کی اشاعت اشاعت فاحشہ ہے اور وہ حرام ہے قال تعالٰی ان الذین یحبون ان تشیع الفاحشۃ فی الذین اٰمنوا لھم عذاب الیم فی الدنیا والاٰخرۃ اور اگر ان کا قصور تھا اور اس پر ان کی علیحدگی بھی ہوگئی اور اب ان بے اعتدالیوں کا پتھر پر کندہ کراکے نصب کرنا کوئی مہم مصلحت شرعیہ نہ رکھتا ہو تو اگر چہ اس حالت میں کہ وہ باتیں معروف ومشہور ہوچکی ہوں اہل شہر ان وقائع پر مطلع ہوں ان کا لکھ کر نصب کرنا غیبت نہیں ہوسکتا خصوصًا منظر عام میں نصب کہ اشتہار چھاپ کر عام تقسیم کی طرح حد غیبت میں اس کا آنا دشوار نہ تاحیات متولی مذکور اس کے عدم جواز کی کوئی وجہ جب کہ منجر بفتنہ نہ ہو ہاں بعد موت متولی اس پتھر کا معدوم کردینا ہوگا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں لاتذکروا موتاکم الا بخیر فانھم قد افضوا الی ماقدموا بایں ہمہ جب کہ بلا مصلحت شرعیہ ہے عبث ہے اور عبث سے ویسے ہی بچنا چاہئے نہ کہ وہ جس سے کسی مسلمان کو تکلیف ہو اور اگر وہ افعال وقف میں خیانت واضرار تھے اور متولی کو پھر عود کی ہوس ہے اور اس کی قوت یا بعض کی حمایت سے عود کا اندیشہ ہے اور اس پتھر کا نصب کرنا مانع ہوگا غرض اس کے نصب میں اس کا عزل ہے یا اسی طرح اور کوئی مصلحت مہمہ شرعیہ ہے تو نصب میں حرج نہیں بلکہ حاجت ہو تو اجر ہے نظیر مافی الحدیث اترعون عن ذکر الفاجر متی یعرفہ الناس اذکروا الفاجر بما فیہ یحذرہ الناس۔ واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ازموضع سیاکھ تھانہ چومکہ تحصیل میرپور ریاست جموں مسئولہ محمد ابراہیم ۱۴ ذی الحجہ ۱۳۳۶ھ

ایک قطعہ اراضی جو مسجد کے قریب واقع ہے آباواجداد سے خادم آب مسجد سے اس کی کاشت کرتے ہیں اور ماحصل اس کا کھاتے ہیں اور خراج اس کا ادا کردیتے ہیں اگر خدمت مذکورہ چھوڑ دیں تو اہل دیہہ دوسرے خادم آب مسجد کو دیتے ہیں اسی طریق پر قبضہ اراضی مذکورہ کا بدلتا جاتا ہے

معلوم نہیں ہوتا کہ آباو اجداد اہل دیہہ نے کس طرح اراضی بالا کو مقرر کیا مسجد کی تعمیر کے ساتھ ہی وقف کیا یا بعدہ وقف کیا ہے یا بوجہ احتمال بطور خدمت مذکور ردی گئی اور ملک خود باقی اگر اب موجودہ اہل دیہہ اراضی مملوکہ مشترکہ سمجھ کر اس کے کسی گوشہ پر تعمیر مکان امام مسجد کرادیں اور یہ کہیں کہ یہ اراضی مشترکہ مملوکہ ہمارے آباو اجداد کی ہے ہم کو اختیار ہے جو کریں خادم اب مسجد صرف مزدوری کا مالک ہے اس کی مزدوری نقد وغیرہ سے ادا کریں۔ بالاتفاق تعمیر مذکور کرادیں ایا یہ عمارت اس قطعہ اراضی میں جائز ہے یا نہیں چونکہ ہمارے ہاں لوگ جہالت اور لاعلمی کی وجہ سے شروط اور ارکان وقف سے واقف نہیں پس یہ اراضی بالا کس امر پر محمول ہوگی۔ وقف سمجھی جائے گی یا مملوکہ اہل دیہہ متصور ہوگی یا کسی اور طریق پر محمول ہوگی ہر ایک قید قیود مدنظر فرماکر بالتعجیل جواب باصواب سے ممتاز فرمائیں ہمارے لوگ اکثر جواہائے سوال دیوبندیوں سے منگواتے ہیں چونکہ بہ فقیر دل کی جانب سے بعض مسائل اعتقادی عمل میں گراں خاطر ہیں اسواسطے حضرت کو تکلیف دی گئی۔

**الجواب:** اگر وہ زمین بنام وقف مشہور رہو تو بلاشبہ وقف ہے کہ وقف شہرت سے ثابت ہوجاتا ہے اگرچہ پتہ نہ چلے کہ کب اور کس نے وقف کیا جیسے قدیم مساجد کہ بلاشبہ وقف ہیں اگرچہ نہیں بتاسکتے کہ کس نے کب بنائیں۔ درمختار میں ہے تقبل فیہ الشہادۃ بالشھرۃ ردالمحتار میں ہے فی الاسعاف من الخانیۃ وتصح دعوی الوقف والشھادۃ بہ من غیر بیان الواقف اور اگر بنام وقف مشہور نہ ہو نہ اور کسی ذریعہ شرعیہ سے اس کا وقف ہونا ثابت ہو اور یہ ثابت ہو کہ فلاں شخص کی ملک تھی اور یہ ثبوت گواہان عادل سے ہو تو وہ اس شخص کا ترکہ اور اس کے وارثوں کی ملک ہے جو چاہے کریں اور اگر اس کا بھی ثبوت نہ ہو تو جس طرح سے قدیم سے خادمان آب کے قبضے میں چلی آتی ہے یونہی رہے گی۔ اہل دہ بلاثبوت شرعی اس پر دعوی ملک یا کوئی تصرف جدید نہیں کرسکتے۔ امام ثانی مذہب سیدنا ابویوسف رضی اللہ تعالٰی عنہ کتاب الخراج میں فرماتے ہیں۔ لیس للامام ان یخرج شیئا من ید احد الا بحق ثابت معروف بلکہ قدیم سے اس کا یونہی چلا آنا اور کسی کا دعوی ملک نہ کرنا حال کے لوگوں کے دعوی ملک کو ناقابل سماعت کرتا ہے۔ ردالمحتار شتی میں ہے۔ فی الحامدیۃ عن الولوالجیۃ رجل تصرف زمانا فی ارض ورجل اخر یری الارض والتصرف ولم یدع ومات علی ذلک لم تسمع بعد ذلک دعوی ولدہ فتترک علی ید المتصرف اور جب کہ کسی کی ملک ثابت نہیں نہ اب دعوی ملک سنا جائے اور متعلق مسجد ہونا قطعًا معلوم کہ اسی کے خادمان آب کے تصرف میں رہتی ہے اور وہ مسجد کے لئے اس کا خراج ادا کرتے ہیں تو مسجد پر وقف ہی سمجھی جائے گی اور یہ طریقہ کہ اجرت آب میں ان کو دی جاتی ہے کہ خراج دیں اور باقی محاصل اپنی مزدوری میں لیں حرام ہے کہ اجرت مجہولہ بلکہ غرور وخطر میں ہے اور مسلمانوں کا کام حتی الامکان صلاح پر محمول کرنا واجب کما نصوا علیہ قاطبۃ فی غیر مامقام تو یہ تعامل قدیم یوں سمجھا جائے گا کہ واقف ہی نے زمین اسی شرط پر وقف کی کہ خادمان آب مسجد اس کی کاشت کریں اور محاصل کھائیں اور خراج مسجد کو دیں تو اس طریقے کی تبدیل کسی کے اختیار میں نہیں فان شرط الواقف کنص الشارع صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از ریاست گوالیار محلہ چوک بازار جامع مسجد مرسلہ عبدالغفور صاحب ۳ ربیع الاول ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ۱۳۱۹ھ میں شہر گوالیار میں یہاں کے شرفا اور ذی علم اور معزز حضرات کی ایک انجمن قائم ہوئی گوالیار کی جامع مسجد نہایت شکستہ حالت میں بکفالت سرکار تھی۔ اراکین انجمن نے واگذاشت کرانے کی کوشش کی ریاست نے بکمال رعایا پروری جامع مسجد مع دکانات اراکین انجمن کے سپرد فرمادی۔ اراکین انجمن نے علاوہ انتظام جامع مسجد کے اور انتظام

دینی خدمات کے بھی اپنے ذمہ لئے ستائس ہزار روپیہ جامع مسجد مذکور کی مرمت وتعمیر میں صرف کیا جس میں دس ہزار عطیہ ریاست ہے اراکین انجمن نے ایک امام مسمی زید کو بشاہرہ مبلغ عہ؎ ماہوار مقرر کیا مگر زید نے اپنے فرائض منصبی یعنی نماز وغیرہ کی پابندی نہیں کی، علاوہ عدم پابندی نماز وغیرہ کے اور بہت سی بے عنوانیاں ظاہر ہوئیں جس پر اراکین انجمن نے بہت فہمائش کے بعد زید کو کئی برس کا عرصہ ہوا برخاست کردیا اور دوسرے امام صاحب کو بیس۲۰ روپیہ ماہوار تنخواہ پر مقرر کیا سوال یہ ہے کہ از روئے شرع شریف ایسے امام کو جیسا کہ زید تھا اور جس کو عہدہ امامت پر اراکین انجمن نے مقرر کیا تھا برخاست کرنے کا اختیار اراکین انجمن کو تھا یا نہیں اور ایسی صورت جب کہ کل انتظام جامع مسجد کا اراکین انجمن کا اختیار میں سترہ اٹھارہ برس سے ہے اراکین انجمن جس کو چاہیں امام بنا سکتے ہیں یا نہیں۔ زید کا یہ خیال ہے کہ منصب امامت ایک دائمی اور موروثی عہدہ ہے اور باوجود عدم پابندی نماز اور بہت سی بے عنوانیاں کے امام کسی حال میں معزول نہیں ہوسکتا۔ کیا درحقیقت شرعاً منصب امامت کوئی دائمی اور موروثی عہدہ ہے زید یہ بھی کبھی کبھی کہتا ہے کہ عوام الناس سے مشورہ میری معزولی کے وقت میں نہیں لیا گیا لہٰذا میں معزول نہیں ہوا۔ کیا شرعاً اس کی معزولی کے لئے عوام الناس کا مشورہ ضروری تھا اور کیا بغیر عوام الناس کے مشورہ کے انجمن انتظامیہ جامع مسجد جو عرصہ سے جامع مسجد کی متولی اور منتظم ہے اور جس نے بغیر مشورہ عوام الناس کے زید کو دس روپیہ ماہوار پر امام مقرر کیا تھا اس کو معزول نہیں کرسکتی۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** امامت میں میراث جاری نہیں ورنہ امام متوفی کے بعد آٹھویں دن اس کی زوجہ امامت کرے جو نماز کا پابند نہ ہو لائق امامت نہیں اسے معزول کرنا واجب ہے اگر معزول نہ کرتے گنہگار رہتے تبیین الحقائق میں ہے لان فی تقدیمہ تعظیمہ وقد وجب علیھم اھانتہ شرعاً انجمن کو ایسے شخص کے معزول کرنے میں کسی سے کچھ مشورہ کی حاجت نہ تھی بلکہ بحالت مذکورہ اگر تمام عوام الناس اس کا بحال رکھنا چاہتے تو ان کا کہنا ماننا جائز نہ تھا اور معزول کرنا واجب تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لاطاعۃ لاحد فی معصیۃ اللہ تعالٰی زید کا یہ عذر عجیب ہے انجمن کی کارروائی بے مشورہ عوام اس کے نزدیک صحیح ہے یا باطل، اگر صحیح ہے تو عذر کیا ہے اور اگر باطل ہے تو معزولی درکنار اس کا تقرر ہی باطل تھا کہ وہ بھی انجمن نے بے مشورہ عوام کیا تھا اور جب تقرر باطل تھا تو جتنے دنوں مسجد کے مال سے عہ؎ ماہوار لیا۔ واپس دے۔ اب کہے گا کہ وہ تقرر صحیح تھا تو یہ معزولی بھی کہ بوجہ شرعی ہے صحیح ہوئی۔ ہاں بلاوجہ شرعی مقبول نہ ہوتی۔ بحرالرائق و ردالمحتار میں ہے واستفید من عدم صحۃ عزل الناظر بلاجنحۃ عدمھا لصاحب وظیفۃ فی وقف بغیر جنحۃ وعدم اھلیۃ واللہ تعالٰی اعلم۔

## مسئلہ

۱۸ ربیع الآخر ۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص مسلمان سرکاری عہدہ ممبری کے ملنے کے لئے جو لوگوں کی کوشش پر موقوف ہے مسلمانوں سے کوشش کرانا چاہتا ہے کوشش کنندگان یہ کہتے ہیں تم تعمیر مسجد میں اس قدر روپیہ دو بر تقدیر ممبر ہوجانے کے۔ تو ہم لوگ طیار کوشش پر ہیں پس یہ رقم جو حق الاجرت ہے مسجد کی تعمیر میں لگانا جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب:** اسے حق الاجرۃ کہنا صحیح نہیں کہ ممبر کردینا ان کا کام نہیں اور کوشش مجہول القدر ہے اور وقت معین نہ کیا تو یہ کسی طرح اجارہ جائزہ میں نہیں آسکتا۔ ہاں اگر یوں کرے کہ وہ ان کو مہینے پندرہ روز کے لئے بتعیین تنخواہ وتعیین وقت مثلاً تم کو دس دن کے لئے ہر روز صبح کے آٹھ بجے سے شام کے چار بجے تک اتنے معاوضہ پر اگرچہ وہ دس ہزار روپے ہوں نوکر رکھا پھر وقت مقرر میں جو کام چاہے لے

ازانجملہ یہ کوشش تو اس صورت میں اجارہ صحیح ہوجائے گا وقد افاد ھذہ الحیلۃ فی الخانیۃ والخلاصۃ وغیرھما مگر اس صورت میں وہ بات کہ برتقدیر ممبر ہوجانے کے ہے حاصل نہ ہوگی بلکہ یہ تنخواہ واجب الادا ہوگی اگرچہ ممبری نہ ملے اور اگر یہ شرط کرلیں کہ ممبری ملنے پر یہ تنخواہ دی جائے گی تو پھر اجارہ فاسد و حرام ہوجائے گا۔ معہذا جب کہ یہ روپیہ ان کا حق الاجرۃ ہوگا ان کی ملک ہوگا اگر مسجد میں نہ دیں ان پر الزام نہ ہوگا۔ ایک صورت یہ ہے کہ مسجد کی کوئی اینٹ یا لوٹا کپڑے میں سی کر مثلاً دو ہزار کو اس کے ہاتھ متولی مسجد بیع کرے اور وہ قیمت اور چیز کسی امین کے پاس رکھ دی جائیں اور یہ لوگ کوشش کریں اگر ممبری ہوجائے امین وہ چیز ممبر کو دے دے اور وہ روپیہ مسجد میں اور اگر ممبری نہ ہو تو یہ طالب ممبری اس چیز کو کھول کر اب دیکھے اور بحکم خیار رؤیت بیع رد کردے امین وہ چیز مسجد کو دیدے اور قیمت اس شخص کو پھیر دے۔ اس میں یہ بھی ہوگیا کہ روپیہ برتقدیر ممبری دیا جائے گا ورنہ نہیں اور جب دیا جائے گا تو مسجد ہی کی ملک ہوگا۔ دوسرا اس میں تصرف نہ کرسکے گا مگر اس میں یہ خامی ہے کہ ممبری ہوجانے پر بھی اسے اختیار ہوگا کہ چیز دیکھ کر بیع رد کردے تو ممبری بھی ہوگئی اور روپیہ بھی دینا نہ آیا۔ اور اگر یوں ہو کہ طالب ممبری کہے میں اللہ کے لئے منت مانتا ہوں کہ اگر ممبر ہوگیا تو دو ہزار روپے فلاں مسجد کی تعمیر میں دوں گا تو یہ بھی اس کے اختیار پر رہے گا کہ تعمیر مسجد کی نذر صحیح و لازم نہیں بدائع و ردالمحتار میں ہے من شرطہ ان یکون قربۃ مقصودۃ فلا یصح النذر بالوضوء والاذان وبناء الرباطات والمساجد اور اگر وہ یوں کہے کہ ممبری ملنے پر اسی دن دو ہزار فلاں مسجد کو دوں گا نہ دوں تو دس ہزار روپے فقرائے مسلمین کو دوں۔ اگرچہ نذر مسجد لازم نہ ہوئی یہ نذر تو یقیناً نذر صحیح ہے اس کے خوف سے مسجد کو دو ہزار دے گا تو یہ بھی کافی نہیں کہ یہ نذر معنیً میں قسم ہے اگر مسجد کو روپیہ نہ دے تو اسے اختیار ہوگا کہ صرف قسم کا کفارہ دیدے اور بری الذمہ ہوگیا۔ درمختار میں ہے ان المعلوم فیہ تفصیل ان علقہ بشرط یریدہ کان قدم غائبی یوفی وجوبا ان وجد الشرط وان علقہ بما لم یردہ کان زنیت فحنث وفی بنذرہ او کفر لیمینہ علی المذھب لانہ نذر بظاہرہ یمین بمعناہ فیخیر ضرورۃ اور اسکے بدلے یوں کہلوائیں کہ نہ دوں تو میرا مکان اور جائداد مسجد مذکور پر وقف ہے تو یہ بھی بیکار ہے کہ وقف کسی شرط پر معلق نہیں ہوسکتا۔ ردالمحتار میں ہے الوقف لایحتمل التعلیق بالخطر ہاں باندی غلام ہوتے تو یہ بندش پوری تھی کہ بشرط ممبری مثلاً ایک ہفتہ کے اندر اتنا روپیہ اگر فلاں مسجد کو نہ دوں تو میرے سب غلام و کنیز آزاد ہیں مگر یہاں باندی غلام کہاں۔ اور ایسی قسم طلاق کی نہ کھانی جائز نہ کھلانی جائز۔ اور حدیث میں ارشاد ہوا ماحلف بالطلاق مؤمن وما استحلف بہ الا منافق طلاق کی قسم نہیں کھاتا مسلمان نہ اس کی قسم لے مگر منافق۔

بالجملہ ایسی صورت کہ ممبری نہ ہونے پر روپیہ نہ دینا ہو اور ہونے پر مجبوراً دینا پڑے اور وہ مسجد ہی کا حق ہو کوئی نظر نہیں آتی سوا اس کے کہ طالب ممبری وہ روپیہ کسی امین کو دیدے اور اسے وکیل کردے کہ اگر ممبری ہوجائے تو یہ روپیہ فلاں مسجد میں دیدینا۔ اب اگر ممبری نہ ہو تو وکیل اسے روپیہ واپس دے اور ہوجائے تو فوراً وہ روپیہ متولی مسجد کو دیدے قبل اس کے کہ مؤکل اسے معزول کرسکے اس صورت میں جب وکیل وہ روپیہ مسجد کو دے چکے گا مؤکل کو اس کی واپسی کا کچھ اختیار نہ رہے گا فان الصدقۃ اذا تمت لزمت ہاں بعد ممبری وکیل ابھی روپیہ مسجد کو نہ دینے پایا کہ مؤکل نے منع کردیا اور اس ممانعت کی اطلاع وکیل کو ہوگئی تو وکالت سے معزول ہوجائے گا اور مسجد میں نہ دے سکے گا اور اگر اس نے منع کیا اور وکیل کو ابھی اطلاع نہ ہوئی اور روپیہ مسجد کو دیدیا تو دینا صحیح ہے اور مؤکل واپس نہیں کرسکتا لان الوکیل لاینعزل بالعزل مالم یعلمہ لہذا بعد ممبری وکیل فوراً متولی کو دیدے یہ سب صورتیں شرعاً مجبور رہنے کے متعلق تھیں اور اگر اطمینان ہو تو عند اللہ وہ اتنے وعدہ ہی سے کہ ممبری ہوجائے تو اتنا روپیہ فلاں مسجد کو دوں گا دینے پر مجبور رہے کہ اللہ واحد قہار سے وعدہ کرکے پھرنا بہت سخت ہے اور اس پر شدید وعید قال تعالٰی

فاعقبہم نفاقا فی قلوبہم الی یوم یلقونہ بما اخلفوا اللّٰہ ما وعدوہ وبما کانوا یکذبون والعیاذ باللہ تعالٰی واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از شہر علیگڈھ مرسلہ محمد اسمٰعیل و محمد یوسف سوداگران موتی مسجد ۱۰ رجب المرجب ۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زمانہ سلف کی ایک مسجد جس کی کرسی اونچی ہے ایک محلہ میں واقع ہے اس محلہ میں متعدد آدمی نمازی ہیں اور وہ بھی ناداری کی وجہ سے مسجد کے کسی خرچ کے کفیل نہیں ہوسکتے ہیں اس مسجد میں کنواں نہیں تھا کچھ عرصہ ہوا کہ ایک کنارے سے کنواں بنوایا گیا ہے جو زینہ سے اور صحن کے میل میں ہے رائے یہ ہوئی کہ اس کا زینہ کنوئیں کی طرف کردیا جائے اور زینہ کے نیچے ایک آدھ گز زمین فرش میں سے لے لی جاوے اس آدھ گز زمین میں دیوار اٹھا کر بنوادی جاوے اور بجائے زینہ کے دکان بنوادی جاویں جس کا کرایہ مسجد کے خرچ میں صرف کیا جاوے آدھ گز زمین فرش میں سے لے لینے کے لئے دیوار کاٹی جارہی تھی کہ بجائے مٹی کے راکھ نکل پڑی اور یکایک جو حصہ صحن کا چھوڑا تھا وہ بھی آن پڑا اس طرح سے کل کرسی صحن مسجد کی آن پڑی صرف اندرونی مسجد باقی ہے اب یہ رائے ہے کہ صحن مسجد میں ایک صف کی جگہ ٹھوس کرادی جائے اور باقی صحن میں دکانات بنوادی جاویں اور ان دکانات کا کرایہ مسجد کے صرف میں لایا جاوے اور ان دکانات کی چھت ہموار کرکے بیرون صف مسجد کے ساتھ جو ٹھوس ہوگی ملادی جاوے۔ تو دریافت طلب یہ امر ہے کہ وجوہات مندرجہ بالا کے لحاظ سے جو دکانات کا طیار کرانا اور چھت کا ہموار کردینا اور بیرون صف سے ملا دینا اس میں شرعاً تو کوئی امر مانع نہ ہوگا اور دکانات کی چھت جو ہموار ہوکر صحن مسجد ہوجاوے گا اس میں نماز کی ادائے گی درست ہوگی اس کے متعلق جو اتفاق علماء کا ہو قطعی طور پر مفصل بتایا جاوے اور شرعی مسئلہ کے موافق مشورہ موجودہ صورت میں تعمیر مسجد کا دیا جاوے۔

**الجواب:** جو زمین مسجد ہوچکی اس کے کسی حصہ کسی جز کا غیر مسجد کردینا اگرچہ متعلقات مسجد ہی سے کوئی چیز ہو حرام قطعی ہے قال اللہ تعالٰی وان المسٰجد للّٰہ پہلے جو ایک حصہ فرش کا زینہ میں شامل کرنا چاہا تھا اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تمام فرش گر گیا اب فرش مسجد کو دکانیں کرنا چاہتے ہیں۔ یہ حرام اور سخت حرام ہے ان دکانوں میں بیٹھنا حرام ہوگا ان سے کوئی چیز خریدنے کے لئے جانا حرام ہوگا فنائے مسجد میں دکانیں کرنے کو تو علمائے منع فرمایا نہ کہ معاذ اللہ نفس مسجد میں بزازیہ۔ اور درمختار میں ہے لایجوز ان یتخذ شیئ منہ مستغلا مبسوط السرخسی اور عالمگیریہ میں ہے قیم یرید ان یبنی حوانیت فی فناء المسجد لایجوز لہ ذلک لانہ یسقط حرمۃ المسجد لانہ فناء المسجد لہ حکم المسجد واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از سکندرہ راؤ ضلع علیگڈھ محلہ نوخیل مرسلہ ایز دبخش ۱۳ رمضان المبارک ۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ حدود جامع مسجد میں فرش مسجد سے ملحق ایک درجہ وضو خانہ کے نام سے جس کے بیرونی دروازہ عام راہ پر اور اندرونی در جن کے فرش مسجد پر نصب ہیں اور نالی واسطے خارج ہونے پانی وضو درمیان فرش مسجد و صحن و وضو خانہ مسقف تعمیر ہے جس میں وقت بارش و دھوپ نمازی وضو کرتے ہیں اب ان کے در جو جانب فرش مسجد ہیں بند کرکے ایک ہندو وکیل کو جو پیشہ وکالت کرتا ہے۔ واسطے کرنے دکالت کرایہ پر دے سکتے ہیں یا نہیں۔

**الجواب:** حرام، حرام، حرام بوجوہ حرام اگرچہ مسلمان کو جائز کار دنیوی کے لئے کرایہ پر دیتے ہیں عالمگیری میں ہے۔ لایجوز تغییر الوقف عن ہیأتہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ازپدارس پور ضلع بریلی ڈاکخانہ صدر کیمپ مرسلہ سنو خاں ۲۲ رمضان المبارک ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص کالے خاں اس کی اینٹ تخمیناً قریب چار ہزار کے تھیں اس کو ایک ڈگری دار نے قرق کرایا اور بجائے چار ہزار کے ڈھائی ہزار کا تخمینا کیا گیا اور ان اینٹوں کو بضرورت مسجد نیلام میں خرید کیں اور خرید بنام سنو خاں کے لیں بعد خرید نیلام کے جب اس کا شمار کیا گیا تو چار ہزار ہوئیں اور آپس میں یہ مشورہ ہوگیا کہ اس کے اوپر کوئی دام نہ بڑھا دے یہ واسطے مسجد کے خرید کی جائیں تو اب مسجد میں ڈھائی ہزار دینا چاہئے یا کل دیجائیں اور اگر ڈھائی ہزار دی گئیں مسجد میں تو باقی ڈیڑھ ہزار تخمیناً بچیں تو اسکا مالک کالے خاں ہے؟ مسجد کی ہوئیں؟

**الجواب:** جو باقی بچیں ان کا مالک تو یقیناً کالے خاں ہے اس کو دیجائیں اور سائل نے بیان کیا کہ یہ نیلام ڈگری دار نے کرایا اور اس کا مطالبہ پورا بھی نہ ہوا نہ کچھ بچتا اور کالے خاں کو دیا جاتا اور وہ لیتا تو وہ ڈھائی ہزار بھی مسجد میں صرف کرنی جائز نہیں۔ ہاں اگر کالے خاں بخوشی مسجد کو ہبہ کردے تو جائز ہے چاہے یہ ڈیڑھ ہزار بھی ہبہ کردے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ازمقام فتح گڈھ ضلع فرخ آباد مرسلہ حسین خاں گھڑی ساز سابق متولی مسجد گولا ۲۵ رمضان المبارک ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد جس کے متعلق کچھ دکانات ہیں مگر بوجہ ناکارہ حالت میں ہونے کے آمدنی ضروریات مسجد کے لئے کافی نہ تھی اس لئے ایک شخص اس نیت سے مدت مدیدہ تک جد وجہد کرتا رہا کہ دکانات اچھی حالت میں ہوجائیں تو بصورت اضافہ آمدنی مسجد اپنے اخراجات کی خود کفالت کرسکے اس کی سعی وحسن نیت سے یہ نتیجہ ہوا کہ مسجد کی آمدنی بجائے چار پانچ ۴/۵ روپیہ ماہانہ ہوگئی اور جملہ اخراجات مثل شکست وریخت وتنخواہ پیش امام نیز بماہ صیام انتظام روزہ کشائی جو بہ روزانہ کے حساب سے رہا ختم کلام اللہ پر تقسیم شیرینی وروشنی عرصہ دس بارہ سال سے برابر عمل میں آتی رہی لیکن چند سال سے بعض علماء جو ایک ہی دارالعلم کے سرچشمہ سے سیراب ہیں اور ایک مدرسہ سے تعلق رکھنے کے باعث رونق افروز بمقام ہذا ہیں اور اس مسجد سے اس وجہ سے واسطہ رکھتے ہیں کہ کچھ رقم پیش امام کے نام سے مدرسہ کے لئے بطور امداد لیجاتی ہے اور فرائض امامت مدرسہ ہی کے کوئی نہ کوئی مولوی صاحب ہی ادا کرتے رہتے ہیں یہ حضرات آمدنی مسجد سے روزہ کشائی کرانا اور ختم قرآن مجید پر تقسیم شیرینی وروشنی وغیرہ کرنا ناجائز بتاتے ہیں چنانچہ گذشتہ چوتھے سال ختم قرآن مجید پر حسب طریق قدیم جب تقسیم شیرینی عمل میں نہ آئی جس کی بندش کی صورت ایسے طریقے پر کی گئی تھی جو شان عالم کے خلاف کیا بلکہ ایک دنیا دار کے واسطے بھی موجب شرم تھی تو اہل اسلام میں اختلاف رونما ہو کر ایک فتنہ برپا ہونے کا احتمال ہوا۔ اگر مولوی صاحب علیحدہ نہ کر دیئے جاتے تو یقیناً تباہ کن نتائج مرتب ہوتے امسال دوسرے مولوی صاحب نے آمدنی مسجد سے روزہ کشائی ناجائز قرار دے کر مغرب کے وقت مسجد کی رونق جو بوجہ کثرت نمازیاں ہوجایا کرتی تھی۔ اس میں اس قدر کمی پیدا کردی جو گذشتہ سال کی تعداد چالیس وپچاس کے بجائے آج کل دس بارہ ہوتی ہے کیونکہ ایک دو روز تک پابند صوم نمک کی ڈلی وپانی سے روزہ کشائی کرتے رہے بعدہ دیگر مسجد میں جہاں یہ اہتمام ہوتا ہے مکدر خاطر ہو کر چلے گئے پس کیا امورات مرقومہ بالا آمدنی مسجد سے تکمیل کو پہنچانے جائز ہیں یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

## ایضاً

**مسئلہ** از فتح گڈھ کیمپ ضلع فرخ آباد محلہ منگت مرسلہ محمد ایوب ومحمد یعقوب سوداگران پنجابی ۲۵ رمضان المبارک ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد کا مال موقوفہ یعنی دکانیں جن کی آمدنی مسجد کے اخراجات کو کافی نہیں ہوسکتی تھی لہٰذا اخراجات کے پورا کرنے کے واسطے مسلمانان شہر سے چندہ وصول کرکے ایک شخص کی زیرنگرانی عمارت جدید بنائے سابقہ پر تیار ہوئی بفضلہ تعالٰی ان کی آمدنی اخراجات مسجد کو کافی ہونے ہوئے قدرے پس انداز ہوتا رہا بایں سبب بعض جاہل اور ناخواندہ جنھوں نے رمضان المبارک میں ختم قرآن پاک شیرینی اور افطاری کا سامان اسی میں سے کیا اب اس مسجد کی تولیت اور اہتمام کا کام ایسے لوگوں کے سپرد ہوا جو ان سے ذی علم ہیں چنانچہ ختم قرآن پاک کی شیرینی اور افطاری کا سامان اپنے پاس سے کیا اور کر رہے ہیں ان کا یہ خیال ہے کہ اس رقم کو جو پس انداز ہوتی رہی ہے اس کو زمین افتادہ موقوفہ زیر مسجد میں ایک مدرسہ تعمیر کرایا جاوے اور اس آمدنی کو اس میں صرف کیا جاوے چنانچہ آج کل میں تعمیر شروع ہونے والی ہے امسال بوجہ اغوائے شیطانی وہ شخص جس کے زیرنگرانی کچھ عرصہ تک یہ مسجد رہ چکی ہے وہ یہ کہتا ہے کہ میری نگرانی کے زمانے میں توسیع آمدنی ہوئی ہے۔ لہٰذا مجھے حق حاصل ہے کہ ختم قرآن مجید کی شیرینی اور افطاری کا سامان اسی سے کروں یہاں کی افطاری کی یہ صورت ہے کہ کہ مختلف قسم کی مٹھائی اور مختلف قسم کی اشیاء نمکین جن کی تعداد دس بارہ سے کم نہیں ہوتی اس میں شرکت کرنے والے نصف روزہ دار اور نصف بے روزہ۔ روزہ داروں میں فیصدی پچھتر مرفہ الحال تو پچیس غریب اس صورت میں ختم قرآن پاک کی شیرینی اور افطاری کا سامان مال موقوفہ سے اس صورت خاص میں بایں ہیئت کذائی کرسکتے ہیں یا نہیں اور متولیان اور مہتممان سابق بعد علیحدہ ہوجانے تولیت اور اہتمام کے مال موقوفہ میں مجاز ہوسکتے ہیں یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** دارالافتاء میں یہ سوال فریقین کی طرف سے آیا فریق اجازت خواہ ان مصارف کا آمدنی اوقاف مسجد سے ہونا ایک جگہ دس بارہ سال سے کہتا ہے دوسری جگہ طریق قدیم اور فریق منع طلب اسے محض احداث جدید اور فعل جہال کہتا ہے اور اس کے بدلے زمین موقوفہ مسجد میں مدرسہ بناکر فاضل آمدنی مسجد اس میں صرف کرنا چاہتا ہے۔ یہاں حکم شرعی یہ ہے کہ اوقاف میں پہلی نظر شرط واقف پر ہے یہ زمین دکانیں اس نے جس غرض کے لئے مسجد پر وقف کی ہوں ان میں صرف کیا جائے گا اگرچہ وہ افطاری و شیرینی و روشنی ختم ہو اور اس کے سوا دوسری غرض میں اس کا صرف کرنا حرام حرام سخت حرام اگرچہ وہ بنائے مدرسہ دینیہ ہو۔ فان شرط الواقف کنص الشارع صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم حتی کہ اگر اس نے صرف تعمیر مسجد کے لئے وقف کی تو مرمت شکست ریخت کے سوا مسجد کے لوٹے چٹائی میں بھی صرف نہیں کرسکتے افطاری وغیرہ درکنار اور اگر مسجد کے مصارف رائجہ فی المساجد کے لئے وقف ہے تو بقدر معہود شیرینی و روشنی ختم میں صرف جائز افطاری و مدرسہ میں ناجائز۔ نہ اسے تنخواہ مدرسین وغیرہ میں صرف کرسکتے ہیں کہ یہ اشیاء مصارف مسجد سے نہیں۔ ولایجوز احداث مرتبۃ فی الواقف فضلا عن الاجنبی البحت اور اگر اس نے ان چیزوں کی بھی صراحۃً اجازت شرائط وقف میں رکھی یا مصارف مسجد کے سوا مصارف خیر کی تعمیم کردی یا یوں کہا کہ دیگر مصارف خیر حسب صوابدید متولی تو ان میں بھی مطلقاً یا حسب صوابدید متولی صرف ہوسکے گا۔ غرض ہر طرح اس کے شرائط کا اتباع کیا جائے گا اور اگر شرائط معلوم نہیں تو اس کے متولیوں کا قدیم سے جو عملدرآمد رہا اس پر نظر ہوگی اگر ہمیشہ سے افطاری و شیرینی و روشنی ختم کل یا بعض میں صرف ہوتا رہا اس میں اب بھی ہوگا ورنہ اصلاً نہیں اور احداث مدرسہ بالکل ناجائز۔ فتاوٰی خیریہ وغیرہا معتمدات میں ہے ان کان للوقف کتاب فی دیوان القضاۃ وھو فی اید یھم اتبع مافیہ استحسانا والا ینظر الی المعھود من حالہ فیما سبق من الزمان من ان قوامہ کیف کانوا یعملون

قدیم سے ہونے کے یہ معنی کہ اس کا حدوث معلوم نہ ہو اور اگر معلوم ہے کہ یہ بلا شرط واقف بعد کو حادث ہوا تو قدیم نہیں اگرچہ سو برس سے ہو اگرچہ نہ معلوم ہو کہ کب سے ہے۔ یہاں بحال عدم علم شرائط واقف زمین دو کانیں اگر صورت حسب بیان فریق دوم ہے کہ چند سال سے بعض بے علموں نے افطاری و شیرینی و روشنی کا احداث کیا جسے حسب بیان فریق اول دس بارہ برس ہوئے تو ناجائز ہے اور مدرسہ بنانا اور اسمیں صرف کرنا بھی حرام اور اگر بیان فریق اول کے یہ معنی کہ قدیم سے یہ مصارف ہوتے آئے بیچ میں بوجہ قلت آمدنی قطع ہوگئے تھے کہ بعد اضافہ دس بارہ سال سے پھر جاری ہوئے اور واقع اس کے مطابق ہو تو بلاشبہ اس سے افطاری و روشنی و شیرینی ختم جائز ہیں اور افطاری میں غیر روزہ دار اگر روزہ دار بن کر شریک ہوتے ہیں متولیوں پر الزام نہیں بہتیرے غنی فقیر بن کر بھیک مانگتے اور زکوٰۃ لیتے ہیں دینے والے کی زکوٰۃ ادا ہوجائے گی کہ ظاہر پر حکم ہے اور لینے والے کو حرام قطعی ہے یونہی یہاں ان غیر روزہ داروں کو اس کا کھانا حرام ہے۔ وقف کا مال مثل مال یتیم ہے جسے ناحق کھانے پر فرمایا انما یاکلون فی بطونھم نارا وسیصلون سعیرا اپنے پیٹ میں نری آگ بھرتے ہیں اور عنقریب جہنم میں جائیں گے۔ ہاں متولی دانستہ غیر روزہ دار کو شریک کریں تو وہ بھی عاصی و مجرم و خائن و مستحق عزل ہیں۔ رہا اکثر یا کل مرفہ الحال ہونا اس میں کوئی حرج نہیں۔ افطاری مطلق روزہ دار کے لئے ہے اگرچہ غنی ہو جیسے سقایہ مسجد کا پانی ہر نمازی کے غسل و وضو کو ہے اگرچہ بادشاہ ہو۔ انتظامات متولیوں کے ہاتھ سے ہوں گے جب کہ وہ صالح ہوں۔ متولی معزول معزول ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر جالندھر چوک حضرت امام ناصر الدین صاحب مرسلہ ملک محمد امین صاحب ۲۷ رمضان المبارک ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر بازاری عورت مسجد میں نماز پڑھنے کے لئے چٹائی وغیرہ اور روزہ افطار کرنے کے لئے دودھ وغیرہ بھیجے تو اس کے لئے کیا حکم ہے۔

**الجواب**: اگر وہ کہے کہ قرض لے کر اس سے یہ چٹائی یا افطاری خریدی ہے جب تو اصلاً جائے سخن نہیں کما افادہ فی العالمگیریۃ عن الحظر ورنہ زر حرام کے عوض خریدی ہوئی چیز میں خباثت جب آتی ہے کہ عقد و نقد دونوں زر حرام پر جمع ہوں کہ حرام روپیہ دکھا کر کہے اس کے عوض دیدے پھر قیمت میں وہی زر حرام دے ایسا بہت کم ہوتا ہے تو عام خریداریوں میں خبث آنا معلوم نہیں تو منع حکم نہیں۔ سیدنا امام محمد فرماتے ہیں بہ ناخذ مالم نعرف شیئا حراما بعینہ حکم یہ ہے پھر بھی ان کے یہاں کے کھانے اور افطاری سے بچنا انسب کہ باعث طعن و فتح باب غیبت ہے نیز نظر عوام میں ان کے حرام کی خفت اور یہ وجہ چٹائی وغیرہ کو بھی شامل مگر جہاں بذریعہ حلال مثل قرض وغیرہ ہونا بتا دیا جائے یا عرفاً معہود ہو جیسے بنائے مساجد میں۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از بریلی شہر کہنہ مسئولہ محمد ظہور صاحب ۱۰ شوال ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ (۱) زید نے مسجد کے خرچ کے لئے لکڑی اینٹ وغیرہ دی ہے اور کام کے وقت کوئی شے صرف میں نہیں آتی رکھے رکھے سے احتمال خراب ہوجانے کا ہے ایسی صورت میں جس شخص نے کہ وہ شے دی تھی واپس لے سکتا ہے یا نہیں اور یا وہ شے فروخت کرکے اس کی قیمت مسجد کے صرف میں ہو سکتی ہے یا نہیں۔

(۲) مسجد کا مال جو فضول و بیکار جان کر فروخت کیا جاوے مسلمانوں کو خرید کرنا لازم ہے یا نہیں زید کا خیال ہے کہ مسجد کا کوئی مال خفیف ہو یا زیادہ اس کو قیمت یا بلاقیمت کسی صورت سے لینا نہیں چاہیئے۔

(۳) مسجد کا روپیہ بطور امانت بغرض تعمیر وغیرہ کسی شخص کے پاس جمع ہو وقت ضرورت وہ شخص اپنے خرچ میں بطریق قرض لاسکتا ہے یا نہیں اگر خرچ کرلیا ہو اور پھر دیدیا ہو تو اس کو اب کیا کرنا چاہئے یعنی وہ قصور وار رہا یا نہیں۔

**الجواب:** (۱) وہ شخص واپس نہیں لے سکتا جب کہ مسجد کے لئے مہتمان مسجد کو سپرد کرچکا ہو بلکہ وہ اشیاء حاجت مسجد کے لئے محفوظ رکھی جائیں۔ اور اس میں دقت ہو تو بیچ کر قیمت خاص تعمیر و مرمت مسجد کے لئے محفوظ رکھیں۔ تیل بتی لوٹے چٹائی میں اسے صرف نہیں کرسکتے۔ اسعاف پھر بحرالرائق پھر عالمگیریہ میں ہے لو ان قوما بنوا مسجدا وفضل من خشبھم شیئ قالوا یصرف الفاضل فی بنائہ ولایصرف الی الدھن والحصیر ھذا اذا اسلموا الی المتولی لیبنی بہ المسجد والالایکون الفاضل لھم یصنعون بہ ما شاؤا۔ (۲) مسجد کا مال کہ مسجد کے کام کا نہ رہا ہو اور مہتمان مسجد جن کو اس کے بیچنے کی شرعًا اجازت ہے مسجد کے لئے بیچیں اس کا خریدنا ہر مسلمان کو جائز ہے۔ فان اجازۃ البیع اجازۃ الشراء اذ لایتحقق البیع الا بالشراء۔ ہاں اسے بے تعظیمی کی جگہ نہ لگائے۔

(۳) مسجد خواہ غیر مسجد کسی کی امانت اپنے صرف میں لانا اگرچہ قرض سمجھ کر ہو حرام و خیانت ہے توبہ و استغفار فرض ہے اور تاوان لازم پھر دینے سے تاوان ادا ہوگیا وہ گناہ نہ مٹا جب تک توبہ نہ کرے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از جے پور رسولہ محمد ہدایت علی خاں سید عبدالوکیل سید معشوق حسین صاحبان سکنائے شہر جے پور ۲۶ شوال ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے دو دکانیں لب سڑک بازار میں خریدکیں دونوں کی درمیانی دیوار توڑ کر ایک کرلیا ان میں ایک ممبر ایک سقایہ بھی بنایا ایک شخص مؤذن مقرر کردیا وہی امامت بھی کرتا رہا سات برس سے زیادہ عرصہ تک پنجگانہ نماز باجماعت اذان و اقامت سے ہوتی رہی نمازیوں کی کثرت اور جگہ کی قلت کے باعث زید نے پھر ان دوکانوں کی پشت پر ایک اور زمین خرید کر کے اونچی کرسی کی جامع مسجد بنوائی اور ان دوکانوں میں سے جامع مسجد میں جانے کے لئے زینہ نکالا۔ اس کے بعد راج سے حکم ہوا کہ ان دوکانوں میں نماز نہ ہوا کرے اور ان دوکانوں میں جو کر زینہ نہ رہے جو زینہ پہلے سے بنا ہوا ہے اس میں سے بدستور راستہ مسجد کا رہے اور دکانیں جیسی تھیں ویسی ہی تجارت کے کام کی کردی جائیں۔ جو شخص مؤذن و امام تھا وہ شہادت دیتا ہے کہ میں نے سات برس سے زیادہ عرصہ تک نماز باجماعت و اقامت پڑھائی پچیس تیس آدمی شہادت دیتے ہیں کہ ہم نے ان دونوں دکانوں میں مسجد سمجھ کر نماز جماعت سے پڑھی اور مسجد مشہور تھی اور سات آٹھ آدمی یہ شہادت دیتے ہیں کہ زید نے اپنی حیات میں ہم سے ان دکانات کا وقف ہونا ظاہر کیا تھا اور راج کے کاغذات نقشہ آبادی شہر اور خسرہ میں بھی مسجد درج ہے اور دونوں دکانوں کی یکجائی پیمائش ایک نمبر درج ہے پس ان حالات میں یہ دکانیں زید کی ملک قرار پائیں گی یا بوجہ مسجد ہوجانے کے وقف متعلقہ مسجد قرار دی جائیں گی۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** حاش للہ نہ وہ زید یا کسی مخلوق کی ملک نہ وہ وقف متعلق مسجد بلکہ خود مسجد ہیں۔ **اوّلاً** پچیس تیس شہادتوں سے ثابت کہ وہ مسجد مشہور تھی اور وقف شہرت سے ثابت ہوجاتا ہے۔ درمختار میں ہے تقبل فیہ ای فی الوقف الشھادۃ بالشھرۃ لاثبات اصلہ عامہ مساجد و اوقاف کو مسجد و وقف ماننے کا ذریعہ یہی شہرت ہے اگر یہ کافی نہ ہو وہ سب باطل ہوجائیں جامع الفصولین میں ہے تقبل فی الوقف الشھادۃ بسماع ولو صرحا بہ اذ الشاھد ربما یکون سنہ عشرین سنۃ وتاریخ الوقف مائۃ سنۃ سات آٹھ شہادتیں واقف کے اقرار وقف کی ہیں اور دربارۂ وقف یہ شہادت کہ ہمارے سامنے زید نے اسے وقف کیا اور یہ شہادت کہ ہمارے سامنے زید نے اس کے وقف کا اقرار کیا دونوں یکساں ہیں جامع الفصولین میں ہے شھدا انہ اقرانہ وقف جمیع حصتہ یصیر جمیع حصتہ وقفا اسی طرح ذخیرہ و ظہیرہ و ہندیہ وغیرہا میں ہے اور سالہا سال تک اس میں ممبر و مؤذن و امام و جماعت پنجگانہ جہت وقف یعنی مسجدیت

کی تعیین کرتی ہے بحرالرائق میں ہے بنی فی فنائہ فی الرستاق دکانا لاجل الصلٰوۃ یصلون فیہا بجماعۃ واذن وقت فلہ حکم المسجد ثالثا اس لئے کہ سمجھنے کو اس کے کاغذات میں مسجد درج ہونا ہی بس ہے۔ شرح الاشباہ للمحقق ہبۃ اللہ البعلی میں ہے لو وجد فی الدفاتر ان المکان الفلانی وقف علی المدرسۃ الفلانیۃ مثلا یعمل بہ من غیر بینۃ وبذلک یفتی مشائخ الاسلام کما ہو مصرح بہ فی بہجۃ عبداللہ افندی وغیرہا فلیحفظ اس پر وارثان زید خواہ کسی کو کوئی دعوٰی نہیں پہنچتا اور اسے دوبارہ دکان تجارت کردینا حرام حرام سخت حرام اور مذہب اسلام میں دست اندازی ہے جیسے راج وغیرہ کوئی روا نہ رکھے گا۔ اس میں کسی کا رو نیاکے لئے بیٹھنا یا اس کا کرایہ لینا دینا یا اس میں کوئی چیز بیچنا خریدنا یا بیچنے خریدنے کے لئے اس میں جانا سب حرام قطعی ہے درمختار میں ہے لایجوز اخذ الاجرۃ منہ ولا ان یجعل شیئا منہ مستغلا ولا سکنی بزازیہ اسی میں ہے یحرم فیہ السوال ویکرہ کل عقد الا لمعتکف بشرطہ والکلام المباح وقید فی الظہیریۃ بان یجلس لاجلہ ردالمحتار میں ہے قولہ کل عقد الظاہر ان المراد بہ عقد مبادلۃ قولہ بشرطہ وہو ان لایکون للتجارۃ ※اس کا زینہ بنایا یہ بھی ناجائز ہے کہ مسجد بعد تمامی مسجدیت کسی تبدیل کی متحمل نہیں۔ واجب ہے کہ اسے بھی زائل کرکے اسے خاص مسجد ہی رکھیں درمختار میں ہے اما لو تمت المسجدیۃ ثم اراد البناء منع ولو قال عنیت ذلک لایصدق تاتارخانیہ فاذا کان ہذا فی الواقف فکیف بغیرہ فیجب ہدمہ ولو علی جدار المسجد مسلمانوں پر اسے مسجد باقی رکھنا اور تاحد قدرت ہر جائز طریقہ سے اسے مسجد رہنے میں پوری کوشش کرنا فرض قطعی ہے جو اس میں کوتاہی کرے گا سخت عذاب الٰہی کا مستحق ہوگا قال اللہ تعالٰی ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللہ ان یذکر فیہا اسمہ وسعٰی فی خرابہا اولٰئک ما کان لہم ان یدخلوہا الا خائفین لہم فی الدنیا خزی ولہم فی الاٰخرۃ عذاب عظیم اس سے بڑھ کر ظالم کون جو اللہ کی مسجدوں کو روکے ان میں ذکر الٰہی ہونے سے اور ان کی ویرانی میں کوشش کرے انہیں روا نہ تھا کہ ان میں جاتے مگر ڈرتے ہوئے ان کے لئے دنیا میں رسوائی ہے اور ان کے لئے آخرت میں بڑا عذاب۔ والعیاذ باللہ تعالٰی واللہ تعالٰی اعلم۔

※ خود بانی نے کہ جامع مسجد بناکر اس مسجد کے ایک حصہ زمین میں

## مسئلہ

از شہر الٰہ آباد زیر مسجد جامع چوک، مرسلہ مرزا واحد علی خوشبو ساز ۲۹ شوال ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد شاہی زمانہ کی بنی ہوئی تھی اس کے متعلق خام دکانیں بھی تھیں جس کے کرایہ کی آمدنی تیس پچاس روپے ماہوار تھی۔ وہ آمدنی متولی سابق جو کہ اس مسجد میں امامت بھی کرتے تھے ان کے خرچ میں، اور موذن وتیل بتی وپانی وختم تراویح کی مٹھائی وغیرہ مصالح مسجد میں صرف ہوتی تھی چونکہ مسجد اور اس کی دکانیں بہت بوسیدہ ہوگئی تھیں لہٰذا ایک صاحب نے بمشورہ اہالیان مسجد اپنے ذاتی روپے سے دکانیں پختہ کرائیں جس سے کرایہ قریب ڈیڑھ سو کے ہوگیا اسی کرایہ سے وہ صاحب قسط وار اپنا روپیہ بھی وصول کرتے رہے اور مسجد بھی چندہ سے از سر نو تعمیر کرائی گئی اور انتظام مسجد کے لئے ایک کمیٹی قائم کی گئی اور متولی سابق علیحدہ کئے گئے جن لوگوں کی کوشش سے دکانیں پختہ کرائی گئیں ان لوگوں میں نمازی مسجد اور اہل محلہ بھی شریک ہیں ان سب کے اور ممبران کمیٹی کے مشورہ سے یہ بات طے پائی کہ وہ اخراجات جو سابق میں مسجد کی آمدنی سے ہوتے تھے بدستور قائم رہیں اس کے علاوہ کچھ افطاری رمضان شریف میں نمازیوں کے واسطے بھی دی جائے دس بارہ برس ہوئے کہ اس پر عملدرآمد چلا آرہا ہے زید کہتا ہے کہ جو اخراجات مصالح مسجد میں شامل ہیں وہ قائم رہنا چاہئے اور جو اخراجات مصالح مسجد میں نہیں ہیں مثلاً شیرینی ختم تراویح افطاری رمضان شریف وہ جائز نہیں ہیں بند ہونا چاہئے بکر کہتا ہے کہ جن اوقاف کا وقف نامہ موجود نہ ہو اور وقف کے شرائط معلوم نہ ہوں جیسے صورت مسؤلہ میں تو اس میں عمل درآمد سابق پر کاربند ہونا چاہئے چونکہ شیرینی ختم قرآن شریف کی ہمیشہ متولیان سابق کے زمانے میں برابر آتی رہی لہٰذا اب بھی ویسا ہی آنا چاہئے اور بے تکلف جائز ہے باقی رہا افطاری جو دس بارہ برس سے ممبران کمیٹی جو تمام مسلمانوں کی طرف سے قائم ہے ان کی تجویز سے

آنے لگی ہے گو کہ یہ ایک امر جدید ہے لیکن اس میں بھی کچھ مضائقہ نہیں ہوتا کیونکہ جیسے بانی اول کو اوقاف کے اخراجات کے اختیارات حاصل ہوتے ہیں۔ ویسے ہی بانیان ثانی کہ جس میں نمازی مسجد و اہل محلہ روپیہ خرچ کرنے والے سب شریک ہیں اور انھوں نے کوشش کرکے آمدنی بڑھائی اور مسجد از سر نو بنوائی تو اس کو بھی اپنی بڑھائی ہوئی آمدنی میں ضرور اخراجات کے بڑھانے کا اختیار ہونا چاہیے کیونکہ اہل محلہ و نمازیوں کے تصرفات بہت وسیع ہیں اور کمیٹی انھیں کی طرف سے قائم ہے تو کمیٹی کا فعل عین ان کا فعل ہے غرض اخراجات کے بڑھانے کا اختیار اول کو بھی ہونا چاہیے بالخصوص ایسے موقع میں کہ باوجود ان سب اخراجات بالا کے پھر بھی آمدنی مسجد میں بچت ہوتی ہے پس دریافت طلب امر یہ ہے کہ زید کا قول صحیح ہے یا بکر کا۔

**الجواب:** جہاں شرط واقف معلوم نہ ہو عملدر آمد قدیم کا اعتبار ہے خیریہ میں ہے ینظر الی المعہود من حالہ فیما سبق من الزمان من ان قوامہ کیف کانوا یعملون ——— قدیم کے یہ معنی جس کا حادث ہونا معلوم نہ ہو دس بارہ برس یا سو دو سو برس سے جو بات بعد واقف بے شرط واقف حادث ہوئی، حادث ہی ہے اس پر عمل ناجائز ہے۔ فتح القدیر میں ہے الواجب ابقاء الوقف علی ما کان علیہ دون زیادۃ اُخرٰی قدیم اگر اسی معنی پر قدیم ہے کہ اس کا حادث ہونا معلوم نہیں۔ وہ اب بھی دیجائے گی اور افطاری کہ دس بارہ برس سے نوایجاد ہے نہ ہو سکے گی۔ مسجد از سر نو بنوانے والوں کو تو دکانات وقف سے کچھ تعلق نہیں کہ ان کو اس میں اختیار ہو اور دکانیں پختہ کرنا اسی وقف کی چنگی ہے نہ کہ وقف جدید خصوصاً جب کہ وہ اپنا لگایا ہوا روپیہ وصول بھی کر رہا ہے تو قرض دینے والا ہے نہ کہ واقف۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از احمد آباد مرسلہ حکیم مولوی عبدالرحیم صاحب ۲۲ صفر ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک قوم نے چندہ کرکے ہزار دو ہزار روپیہ جمع کیے ہیں اب اس کے بعد تدبیر یہ کی کہ اس مال سے کپڑا سفید خریدتے ہیں اور اس کو ادھار نفع چڑھا کر بیچتے ہیں اور اس سے جو نفع پیدا ہوتا ہے اس کو بھی جمع کرتے جاتے ہیں اور مقصود ان حضرات کا یہ ہے کہ یہ رقم چار پانچ ہزار روپیہ کی جمع ہو جاوے اس سے مکان قریب مسجد کے خریدنا ہے اور مسجد کو بڑھانا ہے اب اس مسجد کے چندہ سے اس قسم کی تجارت شرعاً جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** جب کہ وہ روپیہ انھوں نے متولیان مسجد کو ابھی سپرد نہ کیا تو ان کی ملک ہے اس میں ہر تصرف جائز کا انھیں اختیار ہے قرضوں بیچنے میں نقد بیچنے سے دام زائد لینا کوئی مضائقہ نہیں رکھتا یہ باہمی تراضی بائع و مشتری پر ہے۔ قال تعالٰی الا ان تکون تجارۃ عن تراض منکم۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از شہر بریلی مسئولہ شوکت علی فاروقی ۴ صفر ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جس مسجد میں درخت ہیں بیلا گلاب وغیرہ ہو اور بوجہ تعمیر ہونے حجرہ و غسل خانہ کے ان درختوں کو کاٹا جاوے تو کوئی شخص ان درختوں کو کھود کر اپنے مکان میں لگا سکتا ہے یا نہیں دوسرے یہ کہ پیال یا رسی موسم سرما میں جو مسجدوں میں ڈالی جاوے اور بعد گزر جانے موسم سرما کے اس کو نکال کر پھینک دیتے ہیں تو جو شخص اس پیال یا رسی یا چٹائی کہنہ قابل پھینک دینے کے ہو اس کو اپنے صرف میں مثل پانی گرم کرنے کے لا سکتا ہے یا نہیں تیسرے یہ کہ منڈیر یا فصیل مسجد جس پر وضو کرتے ہیں یا اذان دیتے ہیں وہ مسجد کے حکم میں داخل ہے کیا مثل مسجد کے بات وغیرہ کرنے کی وہاں بھی ممانعت ہوگی۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** ان درختوں کو مسجد سے واجبی و مناسب قیمت پر مول لے کر لگا سکتا ہے۔ پیال یا چٹائی بیکار شدہ کہ پھینک دی جائے لے کر صرف کر سکتا

ہے تفصیل مسجد بعض باتوں میں حکم مسجد میں ہے معتکف بلاضرورت اس پر جاسکتا ہے اس پر تھوکنے یا ناک صاف کرنے یا نجاست ڈالنے کی اجازت نہیں بیہودہ باتیں قہقہے سے ہنسنا وہاں بھی نہ چاہئے اور بعض باتوں میں حکم مسجد نہیں اس پر اذان دیں گے اس پر بیٹھ کر وضو کرسکتے ہیں جب تک مسجد میں جگہ باقی ہو اس پر نماز فرض میں مسجد کا ثواب نہیں دنیا کی جائز قلیل بات جس میں چپقلش ہو نہ کسی نمازی یا ذاکر کی ایذا اس میں حرج نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ**

۲۶ صفر ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد نیار یاں شکستہ ہے چھت اس کی بالکل خارج ہے اور کڑیاں ٹوٹ گئی ہیں اور بعض بعض خمیدہ ہوگئیں ہیں منارے بھری دے گئے ہیں لہذا ہم اہل محلہ یہ بات چاہتے ہیں کہ از سر نو تعمیر کریں۔ اراضی مسجد کی اوفتادہ اتر و پچھم کی بڑھانا منظور ہے۔ چنانچہ کچھ روپیہ جمع ہے اور باقی جو روپیہ زائد صرف ہوگا چندہ جمع کرکے انجام دیں گے اس واسطے کہ موسم بارش میں نمازیوں کو بہت تکلیف ہوتی ہے موجودہ بنیاد کو نکال کر دوسری بنیاد قائم کریں۔

**الجواب:** مسجد کی مرمت واجب ہے بارش کی تکلیف کہ چھت ٹپکنے سے سائل نے بتائی اس سے دفع ہوجائے گی اس قدر کے لئے اگر موجودہ روپیہ کافی نہ ہو چندہ کریں باقی اصل مسجد کی بنیادیں نکال کر شمال ومغرب کی زمین متعلق مسجد میں مسجد بڑھانے کے لئے جدید بنیادیں قائم کرنا اگر اس توسیع کی مسجد کو صحیح ضرورت ہے کریں ورنہ بے ضرورت بڑھانا اور مسلمانوں پر چندہ کا بار بلاوجہ بہت بڑھا دینا کس لئے ہر مسجد میں جمعہ وعیدین قائم کرنا کوئی شرعی ضرورت نہیں۔ فتح القدیر میں ہے۔ انما امرنا بابقاء الوقف کما کان لا بزیادتہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ**

۳ ربیع الاول شریف ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد کبیر محلہ میں بوجہ ضعف اسلام وتساہل الناس قدرے گر پھوٹ گئی ہے اور بعد کو بعون خداتعالٰی مرمت کاملہ کرادی گئی ہے اور پیش امام وغیرہ نیز بدستور مقرر کئے گئے ہیں اور صلوۃ خمسہ جمعہ اذان اس میں پڑھی جاتی ہے۔ پس بوقت غیر آبادی وشکستگی مسجد مذکور بالا کے ایک مرد مسلم نے ایک مسجد صغیر عنقریب ومتصل اس کے چار گز کے فاصلہ پر بنائی تھی جو کہ ابتک آباد ہے اور اس میں بھی اذان صلوۃ بالفعل ہورہے ہیں کیا اس شخص کو مسجد جدید بنانی عندالشرع جائز تھی یا نہ۔ اور اب اس کا گرانا جائز ہے یا نہ۔

**الجواب:** حاشا اس کا گرانا بھی جائز نہیں دونوں کا آباد رکھنا واجب ہے اسے مناسب یہ تھا کہ مسجد قدیم ہی کی تعمیر کرتا اور اتنے قریب دوسری مسجد نہ بناتا اب کہ بن گئی ہدم حلال نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از موضع سرولی ڈاکخانہ کچھا ضلع نینی تال مرسلہ محمد حسین خورد ۱۵ ربیع الاول شریف ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد کی صف دوسری مسجد میں لاکر نماز فرض یا واجب پڑھی جائے تو ہوسکتی ہے یا نہیں جیسے کہ نماز الوداع میں اکثر صفوں کی ضرورت ہوتی ہے تو جس جگہ موضع میں دو مسجدیں ہوتی ہیں تو مسجد جامع میں دوسری مسجد کی صفیں لاکر نماز پڑھتے ہیں یا عید کی نماز پڑھی جائے تو از روئے شرع شریف نماز دوسری مسجد کی صفوں پر ہوسکتی ہے یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب:** ایک مسجد کی صفیں دوسری مسجد میں لے جانا ممنوع وناجائز ہے۔ نماز مکروہ وناقص ہوگی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ**۔ از بریلی مسئولہ مولوی میر احمد صاحب بنگالی طالبعلم مدرسہ منظر اسلام ۵ ربیع الآخر ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کا پاخانہ پشت مسجد سے ملحق تھا اس کو بوجہ مسجد منہدم کرادیا اور کوئی عرصہ دو ماہ سے کچھ لوگ وہاں پر کوڑا وغیرہ ڈالنے لگے اب زید یہ چاہتا ہے کہ اس ملحق پشت مسجد زمین کی اپنی نشست گاہ بنوادے اور مسجد کے دو پرنالوں کا پانی اپنی چھت پر لے یا اس اراضی کو اپنی ڈیوڑھی بنائے اس صورت میں ایک پرنالہ اپنی ڈیوڑھی پر لے اور دوسرے پرنالے کا پانی باہر نکال دے اور ساتھ ہی اس کے یہ واضح رہے کہ مسجد کا کوئی پشتہ نہیں اور نہ پشتہ اس جگہ ہے جہاں مسجد کے دو پرنالوں کا پانی گرتا ہے اس صورت میں کیا حکم شرع ہے نشست گاہ یا ڈیوڑھی وغیرہ بننے سے مسجد کی حفاظت بھی ہوتی ہے اور پانی مسجد کا کسی صورت میں روکا نہیں جاتا۔

**الجواب:** مسجد کا پشتہ نہ ہو آبچک کے لئے زمین مسجد نے چھوڑی ہوگی اسے اپنے تصرف میں لانا حرام ہے ہاں اگر ثابت ہو کہ مسجد کی کوئی زمین نہ چھوٹی تھی صرف پانی بہانے کا اس کی زمین میں حق تھا تو یہ اس میں عمارت بناسکتا ہے جب کہ مسجد کا پانی نہ روکے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از الہ آباد دائرہ شاہ اجمل صاحب آوردہ مولینا مولوی سید نذیر احمد صاحب ۱۸ جمادی الاولٰی ۱۳۳۹ھ

سوال بعینہٖ مثل سوال ثانی ۲۹ شوال ۱۳۳۷ھ مذکور باب احکام المسجد

**الجواب:** اس سوال کا جواب جمادی الآخرہ ۱۳۳۶ھ پھر رمضان المبارک ۱۳۳۷ھ پھر شوال ۱۳۳۷ھ میں تین بار یہاں سے جاچکا۔ اس بار اس کے ساتھ ایک اور تحریر طویل بایں خلاصہ ہے کہ اس سوال میں زید مستفتی نے اخفائے حق کیا حقیقت امر یہ ہے کہ ان لوگوں نے دکانات مسجد کی چھت پر ایک مدرسہ بلا معاوضہ قائم کرلیا اور کمیٹی سے اس کی بقا کا اقرار نامہ لکھالیا ہے یہ حالت دیکھ کر تحفظ آئندہ کے لئے یہ پتھر لگایا گیا جس میں دکانات وحمام کے وقف علی المسجد ہونے کا تذکرہ ہے کہ آئندہ کوئی متولی سابق کی طرح ان دکانوں پر دعوٰی نہ کر بیٹھے۔ اعلان میں معلن کا نام ضرور ہے گمنام اعلان ایسا نہیں ہوتا لہٰذا بکر نے اپنا نام لکھانہ بقصد ریا نہ طلب دعا۔ یہ پتھر سجدہ کی جگہ سے دس فٹ بلند ہے تو نمازی کا سامنا نہیں ہوگا اور اندر کی محراب پر نہیں بلکہ بیرونی محرابی دروں پر۔ وہی لوگ جن سے اندیشہ ہے اس پتھر کا انعدام چاہتے ہیں کہ اس کی بقا میں تحفظ واستحکام وقف ہے انتہی ملخصًا۔

فریق ثانی کی طرف سے بھی سوال مع جواب آیا تھا کہ اس پتھر کا نصب جائز نہیں بلکہ غیبت میں داخل ہے اور اس کا جواب بھی رمضان مبارک ۱۳۳۶ھ[عہ] میں گیا کہ اگر وہ افعال متولی سابق سے صادر ہوئے اور اہل شہر ان وقائع پر مطلع تو ان کا لکھ کر نصب کرنا غیبت نہیں ہوسکتا خصوصًا منظر عامہ میں نصب کہ اشتہار چھاپ کر عام تقسیم کی طرح حد غیبت میں اس کا آنا دشوار نہ تاحیات متولی مذکور اس کے عدم جواز کی کوئی وجہ جب کہ منجر بفتنہ نہ ہو ہاں اس کا نصب کوئی مہم مصلحت شرعیہ نہ رکھتا ہو تو بعد موت متولی اس پتھر کا معدوم کردینا ہوگا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لاتذکروا موتاکم الا بخیر فانھم قد افضوا الی ما قدموا۔ بایں ہمہ جب کہ بلا مصلحت شرعیہ ہو عبث ہے عبث سے ویسے ہی بچنا چاہئے نہ کہ وہ جس سے کسی مسلمان کو تکلیف ہو اگر وقف میں خیانت واضرار کا اندیشہ ہے اور اس پتھر کا نصب کرنا مانع ہوگا یا اسی طرح اور کوئی مصلحت مہمہ شرعیہ ہے تو نصب میں حرج نہیں بلکہ حاجت ہو تو اجر ہے یہ اس جواب کا خلاصہ ہے جو فریق ثانی کو یہاں سے گیا۔ اب بھی یہی کہا جاتا ہے کہ محض بلا مصلحت ہو تو جدا کردیں اور مصلحت شرعیہ ہے تو قائم رکھیں۔ پھر اگر موضع نظر سے اتنا بلند ہو کہ جب تک نظر اوپر کو اٹھا کر نہ دیکھیں نظر نہ آئے تو کسی طرح نقش دیوار قبلہ کی کراہت میں نہیں آتا نہ خود اس نمازی کا قصور ہے۔ اسے نماز میں آسمان کی طرف نگاہ اٹھانا کب جائز تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لینتھین اقوام یرفعون ابصارھم الی السماء فی الصلٰوۃ اولتخطفن ابصارھم وہ جو نماز میں آسمان کی طرف نگاہ اٹھاتے ہیں یا

[عہ] مندرجہ صفحہ ۴۱۱

تو وہ اپنی اس حرکت سے باز آئیں گے یا ان کی نگاہ اچک لی جائے گی۔ رواہ مسلم اور اگر اتنا بلند نہیں تو ضرور موقع کراہت میں ہے اور اس میں اندرونی وبیرونی محراب کا تفرقہ نہیں مسجد کا درجہ سقفہ وصحن دونوں مسجد ہیں اس حالت میں چاہئے کہ اس تحریر پر نمازوں کے اوقات میں غلاف ڈال دیں ہم نے فتوٰی سابقہ میں سنن ابن داؤد کی حدیث نقل کی کہ دیوار غربی کعبہ معظمہ میں (اس) مینڈھے کے (جو سیدنا اسمٰعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فدیہ ہوا) سینگ نصب تھے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خمرھما فانہ لاینبغی ان یکون فی قبلۃ البیت شیئ یلھی المصلی انہیں ڈھانک دو کہ نمازی کے سامنے کوئی ایسی چیز نہ چاہئے جس سے دل بٹے۔ نام کا جواب بھی فتوٰی سابقہ میں تھا کہ ریا کو حرام مگر بلا وجہ شرعی مسلمان پر قصد ریا کی بدگمانی بھی حرام اور بنظر دعا ہے تو حرج نہیں۔ نہ کفایت اجمال منافی طلب خصوص۔ اور یہ مصلحت کہ اس تحریر میں بانی ضرور قابل لحاظ ہے۔ جب کہ اس کا نام دربہ اعتبار اعلان یا زیادت اعتبار ہو وانما الاعمال بالنیات وانما لکل امرئ مانوی دکانات مسجد پر اقامت مدرسہ کے بارے میں بھی سوال آیا اور مفصل جواب جاچکا ہے مگر فریق ثانی کے سوال میں یہ تھا کہ مسجد میں ایک مدرسہ ہے جس میں تعلیم کلام مجید وتفسیر وفقہ وحدیث کی ہوتی ہے بعض منتظمین نے چاہا کہ تعلیم مسجد سے اٹھادی جائے اور ان شرائط پر اس کے قیام کا فیصلہ ہوا۔ اس تحریر تازہ میں یہ ہے کہ بلا استحقاق وبلا معاوضہ سقف وقف پر مدرسہ کرلیا ہے۔ ایسا ہے تو بلا شبہ حرام ہے اور منتظمین مسجد کی اس پر رضامندی مردود اور اب تک کا کرایہ مدرسہ قائم کرنے والوں پر حق مسجد لازم کما ھو منصوص علیہ فی عامۃ الکتب واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از بمبئی نشان پاڑا کراس روڈ بوساطت سید غوث پیران صاحب مرسلہ میمن آدم عبدالرحمٰن صاحب ۲ جمادی الاخرہ ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ایک حنفی المذہب عورت نے انتقال کیا جس نے اپنی جائداد کے ساتھ ایک شوہر دو بیٹیاں ایک حقیقی بھائی اور ایک عمزاد بہن کا بیٹا چھوڑا اس کا ترکہ کس طرح تقسیم ہوگا۔ قبل از تقسیم ترکہ مرحومہ کی وفات کے دو سال بعد اس کے شوہر نے جائداد مذکورہ سے زمین کا ایک قطعہ مسجد بنانے کے لئے وقف کردیا جس پر بتوسل جماعت مسجد تعمیر کی گئی اور پنجوقتہ نماز بھی قائم ہوگئی۔ لیکن بعض لوگ اس میں عدم جواز نماز کے قائل ہیں کہ وقف صحیح نہ ہوا۔ مرحومہ کا شوہر یہ کہتا ہے کہ مجھ سے مرحومہ نے یہ وصیت کی تھی کہ مسجد کی عمارت کے لئے ایک قطعہ زمین وقف کرے اگر شرعًا یہ وقف صحیح نہ ہوگا تو میں اپنے حصہ رسدی سے اس وقف کو برقرار رکھوں گا۔ صورت مذکورہ میں وقف اول صحیح ہوکر نماز پڑھنا اس میں درست ہے یا نہیں۔ بصورت عدم جواز اپنے حصہ میراث سے وقف کا برقرار رکھنا جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب** ترکہ متوفی حسب شرائط فرائض بارہ سہام ہوکر تین سہم شوہر چار چار ہر دختر ایک برادر کو ملے گا عمزاد بہن کا بیٹا محروم ہے اگر صحیح ہے کہ مورثہ نے یہ وصیت کی تھی اور یہ قطعہ (بعد ادائے دین اگر ذمہ مورثہ ہو) ثلث متروکہ سے زائد نہیں تو وقف صحیح ونافذ ہوگیا اور وہ قطعہ مسجد اور اس میں نماز مسجد میں نماز۔ یونہی اگر ثلث متروکہ سے زائد ہو اور باقی ورثہ یعنی بیٹیاں اور بھائی سب عاقل بالغ اور سب نے اس وصیت کو قبول کیا۔ اور جائز رکھا جب بھی یہی حکم ہے یونہی اگر وصیت ثابت نہ ہو اور شوہر نے ایک قطعہ معینہ جس میں باقی ورثہ کے بھی حصے تھے تعمیر مسجد کے لئے وقف کردیا اور باقی سب ورثہ نے بشرط عقل وبلوغ اسے جائز رکھا جب بھی یہی حکم ہے۔ ان سب صورتوں میں وہ مسجد ہوگیا وذلك لانہ فی الاخیر فضولی فی حصصھم وقد صدر منہ مالہ مجیز حین صدورہ وقد اجازوا فنفذ ولم یمنع الشیوع لعدمہ عند احتماعھم علی تجویزہ قال فی رد المحتار لو بینھما ارض وقفاھا اودفعاھا

الی قیم واحد جاز اتفاقا لان المانع من الجواز عند محمد ھو الشیوع وقت القبض لا وقت العقد ولم یوجد ھھنا ہاں اگر کوئی وارث غیر عاقل یا نابالغ ہے یا ان میں بعض نے اس تصرف کو جائز نہ رکھا یا وصیت مطلقاً او ربحال وصیت جب کہ ثلث سے زائد ہو تو البتہ وہ مسجد مسجد نہیں اور اس سبب سے کہ اس میں ایسے کی ملک ہے جس کی اجازت نہیں یا جس کی اجازت شرعاً اجازت نہیں اس میں نماز ناجائز۔ یہ حکم بھی متفق علیہ ہے کہ مسجد میں شیوع بالاجماع ممنوع لان بقاء الشرکۃ یمنع الخلوص ﷲ تعالٰی کما فی الفتح عن الظہیریۃ ان اگر شوہر تقسیم صحیح شرعی کرائے اور یہ قطعہ اس کے حصہ میں اس کے بعد اسے یہ مسجد کرے تو اب مسجد ہو جائے گی لزوال المانع واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ سید مصباح القیوم صاحب ساکن شہر رائے پور محلہ تو پارہ مدرسہ اصلاح المسلمین صوبہ سی پی ۵ رجادی الآخر ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد کے متعلق طہارت خانہ وغیرہ بنانے کی غرض سے مسجد کے روپیہ سے ایک قطعہ زمین کا مسجد سے علیحدہ مگر قریب میں خریدا کیونکہ زمین بہت ہے مسجد کی ضرورت کی چیزیں بن جانے پر بھی باقی رہ گئی اور مسجد کی کوئی منفعت مقصود نہیں اور اہل سنت نے ایک مدرسہ قائم کیا ہے۔ اس کے لئے مکان کی ضرورت ہے تو کچھ مسلمان یہ چاہتے ہیں کہ زمین مذکور پر مدرسہ تعمیر کرادیں اور قیمت زمین کی مدرسہ کی آمدنی سے لے کر مسجد میں داخل کیا جائے تو شرعاً یہ جائز ہے کہ نہیں اور درصورت عدم جواز کوئی حیلہ اس کے جواز کا ہو سکتا ہے یا نہیں۔

**الجواب:** جائز ہے کہ وہ باقیماندہ حاجت مسجد سے زیادہ زمین (کہ سابق سے وقف نہ تھی بلکہ مسجد کے روپیہ سے مسجد کے لئے خریدی تھی) مدرسہ کے لئے بیع بقیمت مناسب کرکے زرثمن داخل مسجد کیا جائے جب کہ احتیاط وامانت کاملہ سے کام لیا جائے۔ عالمگیری میں ہے متولی المسجد اذا اشتری بمال المسجد حانوتا او دارا ثم باعھا جاز اذا کانت لہ ولایۃ الشراء ھذا بناء علی ان ھذہ الدار والحانوت ھل تلتحق بالحوانیت الموقوفۃ علی المسجد معناہ ھل یصیر وقفا المختار لا کذا فی المضمرات ۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۱۴ شوال ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ محلہ قاضی ٹولہ پرانا شہر میں ایک مسجد قاضی زادوں کی تعمیر کردہ ہے اور اس کا دروازہ پہاڑ رخ قدیمی ہے اور اس میں کچھ قبریں پختہ قاضی زادوں کے آباؤ اجداد کی تھیں۔ اور ایک کنواں بنجاروں کا بنایا ہوا مسجد سے پہلے کا ہے جس سے سوائے نمازیان اور کئی محلوں کو اس کے پانی سے نفع پہنچتا ہے اس مسجد میں کئی قوم کے لوگ نماز پڑھتے ہیں۔ قصائی، نداف۔ ان کے مکان بھی وہیں ہیں۔ قصابوں نے مسجد میں جو قبریں تھیں انھیں کھود کر بالکل نیست و نابود کر دیا۔ درخت مولسری کا جس کے سایہ سے نمازیوں کو آرام ملتا تھا کاٹ ڈالا۔ کول در شمال کی جانب جس سے نمازیوں کو بارش سے آرام ملتا تھا بند کر دیا۔ کنواں جس سے مخلوق کو نفع تھا اس کی ایک سیڑھی کا راستہ بند کر دیا گویا ایک رخ بالکل بند کر دیا جس سے بہشتیوں کو از حد تکلیف ہے۔ انھوں نے پانی بھرنا بند کر دیا۔ دو دیواریں بنا کر اس میں گھری لگا دی ہے جس سے کچھ نفع نہیں یہ لوگ کس سزا کے مستحق ہیں۔ یہ کام اچھے کئے یا برے۔ ندافوں میں سے ایک شخص سے کسی نے پوچھا یہ کنویں پر دو دیواریں کیا ہیں اس نے اپنی جہالت سے کہا کہ یہ میرا ــــ بنایا ہے لوگوں کے تکلیف دینے کو۔ تو کیا یہ شخص کافر ہو گیا۔ حالانکہ ان دیواروں کو وہ مسجد نہیں سمجھتا ہے بلکہ یہ شرارت کی دیواریں سمجھتا ہے کس سزا کا مستحق ہے۔

**الجواب:** اگر یہ بیانات واقعی ہیں تو مسلمانوں کی قبروں کا کھود ڈالنا ہرگز جائز نہ تھا اس سے وہ توہین مسلمین کی سزا کے مستحق ہیں سزا یہاں کون دے سکتا ہے اور اگر یہ قبریں اس لئے کھودیں کہ اس جگہ پر نماز پڑھی جائے تو یہ نماز کو بھی خرابی میں ڈالنا ہے۔ قبور کی جگہ نماز جائز نہیں

جب تک اندر تک کھود کر میت کے سب اجزا نکال دیئے جائیں اور مسلمان میت کے ساتھ ایسا کرنا حرام حرام سخت حرام۔ درخت جو قدیم سے تھا اس کے کاٹنے کی کوئی وجہ نہ تھی۔ بلاوجہ شرعی نمازیوں کو تکلیف دینا سخت بد ہے۔ شمالی دروازہ کہ قدیم سے تھا اور اس سے نمازیوں کو آرام اس کے بند کرنے کا بھی کوئی اختیار نہ تھا۔ کوئیں کی ایسی روک جس سے پانی بھرنے والوں کو تکلیف ہو اور وہ بھرنا چھوڑ دیں ہرگز جائز نہیں یہ سب کام برے ہوئے۔ اس نداف نے بیہودہ لفظ کہا برا کیا مگر اس کے سبب کافر نہیں ہوسکتا کہ اس میں مسجد کی کوئی توہین نہیں۔ نہ وہ دیواریں مسجد کی ہیں۔ اس کے لئے اتنی سزا کافی ہے کہ تو نے بیہودہ بکا۔ آئندہ احتیاط کرے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ شیخ عظمت اللہ کوتوالی شہر بریلی شریف

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس بارہ میں کہ ایک مسجد شریف قدیم مٹوس تھی اہل اسلام نے اس کو منہدم کراکر مغرب کی جانب میں مسجد بنوائی اور مسجد قدیم کو اس کا صحن قرار دیا اور مسجد جدید اور صحن یعنی مسجد قدیم ہر دو کی کرسی بلند کی اور نیچے تہ خانے بنائے اور مسجد قدیم کا تہ خانہ کے حصے کو مسجد کی دکانوں میں شریک کرنا جائز ہے یا نہیں اور اس صحن میں نماز پڑھنے والوں کو ثواب مسجد کا ملے گا۔ یا نہیں۔ اور اگر یہ جائز ہے تو اس طرح مسجد جدید کے تہ خانے کو بھی کرایہ پر دے سکتے ہیں یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب:** مسجد مسجد ہوجانے کے بعد دوسرے کام کے لئے کرنا حرام حرام سخت حرام ہے ان پر فرض ہے کہ مسجد قدیم کا تہ خانہ بدستور سابق بند کردیں اور اب کہ مسجد جدید کو مسجد کرچکے اس کے تہ خانے کو بھی کرایہ پر دینا حرام ہے ہاں مسجد کردینے سے پہلے دکانیں وقف مسجد کے لئے بناتے اور اس کے بعد ان کی چھت کو مسجد کرتے تو جائز تھا اب ہرگز حلال نہیں مسجد قدیم کو جدید کا صحن کرلیا اس میں حرج نہیں وہ بدستور مسجد ہے اور اس میں نماز مسجد میں نماز ہے واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از شہر کہنہ محلہ کوٹ مسئولہ شیخ انعام اللہ ۵ ذی الحجہ ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس بارے میں کہ مسجد امام باڑہ متصل زیارت کے شاہ صاحب ایک گوشہ میں واقع ہے اور گزشتہ زمانے کے شیعہ مذہب کے لوگ جو لکھنؤ کے پیرو تھے ان کی تعمیر کردہ ہے لیکن اب مسجد مذکور اہلسنت کے قبضہ میں ہے اور کواں مذکور سے ۴۲-۴۳ گز کے فاصلہ پر ہے کنویں اور مسجد کے درمیان بوجہ کوڑے اور گھاس کیڑہ وغیرہ کا احتمال رہتا ہے اسی لئے مسجد مذکور آباد نہیں ہوتی اہل محلہ چاہتے ہیں کہ مسجد مذکور کا ملبہ لب سڑک متصل کو آں اٹھالائیں اور یہاں مسجد تعمیر کرائیں تو جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب:** اگر اس مسجد کا بانی رافضی تبرائی روافض حال کا ہم عقیدہ تھا اور اسی مذہب پر مرا تو مسلمانوں کو جائز ہے کہ اس کا عملہ دوسری مسجد میں لے جائیں۔ نیز جائز ہے کہ اس مسجد کی زمین کو بیچ کر جدید مسجد میں لگائیں فی الدرالمختار لو وقف المرتد فقتل او مات او ارتد المسلم بطل وقفہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ حافظ عبدالمجید از ضلع مرادآباد قصبہ کھمریالوں محلہ چودھریان۔ ۱۸۹۹ء

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ میرے باپ جناب قبلہ وکعبہ حاجی عبدالرحمٰن صاحب نے ۲۰ جولائی کو اپنی حقیقت موضع کھا دگوجر پرگنہ سانپور ضلع مرادآباد تعدادی مواضع چار بسوہ کو اور میرے بھائی حاجی عبداللطیف خاں صاحب اور

مجھ حافظ عبدالمجید خاں نے اپنی حقیقت سوا سوا البسوہ موضع کافورپور رچک کافورپور پرگنہ بانسہ ضلع بجنور کو بنابر صرف مسجد وچاہ وپیاؤ وقف کردیا مگر وہ جگہ جہاں مسجد وکنواں تیار کرانے کا خیال تھا وہ جگہ آبادی قصبہ جھیرالیوں سے ڈیڑھ سوگز کے فاصلے پر جنگل میں جانب مشرق اور مسجد لب سڑک سے جو آبادی میں بنی ہوئی ہے دو سوگز کے فاصلہ پر ہے بعد وقف ہوجانے کے جو میری غیبت میں تکمیل ہوا تھا یہ خیال پیدا ہوا کہ اس جگہ مسجد کا بنانا کارآمد نہیں ہے کیونکہ اس موقع پر بوجہ نہ ہونے آبادی کے آباد نہیں رہ سکتی مگر یہ خیال جناب والد بزرگوار صاحب سے ظاہر نہ کرسکا تھا کہ میرٹھ اپنی ملازمت پر تشریف لے گئے وہاں سے ان کا والانامہ صادر ہوا کہ فوراً مسجد کی تعمیر کردیں میں نے بخوف ان کی ناراضی کے اپنا خیال تو ظاہر نہ کیا مگر بموجب ارشاد تعمیل یہ کردیا کہ دیہات سے چار بیگاری جمع کرکے مسجد کی نومعین بنیاد کھدوا کرائی اور زمین برابر نیو چنوا دی چونکہ موسم برسات آنے والا تھا والد بزرگوار قبلہ کو بطور عریضہ یہ عرض کیا کہ بنیاد بھروادی گئی اور تعمیر مسجد بعد برسات شروع کیا جائے گا اس کے بعد میں خود جناب والد صاحب قبلہ کے پاس پہنچا اور ان سے اپنا خیال ظاہر کیا کہ مسجد تو بموجب ارشاد عالی بنادی جائے گی مگر اس کی آبادی کی کون صورت ہے اول جناب والا وہاں پر اس کا زنانہ ومردانہ بنادیں اور میں وہاں محلہ آباد کرلوں تب مسجد تیار ہونی چاہئے الغرض انہوں نے اس بات کو بخوبی منظور فرمالیا اس عرصہ میں ان کا انتقال ہوگیا مگر کنواں و پیاؤ تیار ہوگیا تھا اور بدستور جاری ہے نہ مکان تھا نہ وہ آباد ہوا۔ ہم دونوں بھائی آپس میں جدا ہوگئے اور اس وقف کا بعد جناب قبلہ کے میں متولی رہا۔ ایک مسجد درمیان آبادی منہدم ہوگئی تھی میں نے اس روپیہ سے وہ مسجد از سرنو بنوائی۔ اور وہ بنیاد مسجد جو جنگل میں بیگاروں سے بھروادی تھی اکھڑوا کر اس کی اینٹیں بھی اس میں لگوا کر طیار کروادیا اب اس وقف کی رقم جمع ہے اور **ایک مسجد محلہ جو میرے مردانہ مکان کے پیش دروازہ ہے** ازحد مرمت طلب ہورہی ہے اور کوئی صاحب اس کی طرف توجہ نہیں کرتے میرا خیال ہے کہ اگر شرع شریف اجازت دے تو میں اس مسجد کی اس روپیہ سے مرمت کرادوں دوسرے یہ کہ وہ مسجد جہاں جنگل میں پہلے بنیاد بھروادی تھی اور وہ اس وجہ سے کہ یہ کسی وقت کارآمد وآباد نہیں ہوسکتی اکھڑوا ڈالی گئی تھی اس کا بنانا ضروری ہے یا اس مسجد کی مرمت کرادینا ضرور ہے۔

**الجواب:** جب کہ یہ صحیح ہو کہ وہ جگہ آباد نہیں ہوسکتی اور وہ مسجد کام میں بھی نہ آئے گی تو وہ مسجد نہ ہوئی ان اینٹوں اور روپے کو دوسری مسجد میں صرف کرسکتے ہیں۔ عالمگیری میں ہے رجل بنی مسجدا فی مفازۃ حیث لایسکنہا احد وقل مایمر بہ انسان لم یصر مسجدا لعدم الحاجۃ الی صیرورتہ مسجدا کذا فی الغرائب۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر محلہ باغ احمد علی خاں مسئولہ منشی فتح محمد صاحب ۸ محرم الحرام ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد اہل سنت وجماعت کی تعمیر ہورہی ہے اور اس کا چندہ جمع ہورہا ہے اس مسجد میں کس کس مذہب کا پیسہ لگانا جائز ہے اور کس کس مذہب کا ناجائز

(۲) ایک مسجد رافضی کی طیار کرائی ہوئی ہے جو اس وقت ایک گوشہ میں ویران پڑی ہے اس میں اہلسنت وجماعت کی یہ رائے ہے کہ اس مسجد کو شہید کرکے دوسری جگہ مسجد تعمیر کرائی جائے اس کی زمین کا پیسہ دوسری مسجد اہل سنت وجماعت میں لگایا جائے تو جائز ہے یا ناجائز۔ اور اس مسجد کا اب کوئی فساد کرنے والا نہیں۔

**الجواب**: مسجد میں صرف اہلسنت کا پیسہ لیا جائے کافروں یا مرتدوں کا ناپاک مال نہ لیا جائے۔ رافضی جو ایسا ہی مذہب رکھتا ہے جیسا آجکل کے رافضیوں کا ہے اگر اس نے مسجد بنائی اور مر گیا تو اس مسجد کی زمین اور عملہ بیچ کر دوسری مسجد میں لگا سکتے ہیں جب کہ فساد کا اندیشہ نہ ہو۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از حصار محمد عبدالرشید مدرسہ انجمن محاسن الاسلام احاطہ عبدالغفور خاں ۱۴ محرم ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ دکان مرہونہ مسجد کے نام کسی صورت میں جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**: دکان کہ مسجد پر وقف کی گئی اور واقف نے شروط وقف میں اس کے بدلنے کی اجازت نہ لکھی وہ کسی طرح نہیں بک سکتی مگر یہ کہ تباہ و ویران ہو جائے۔ اور کوئی صورت اس کی آبادی کی نہ رہے تو اسے بیچ کر دوسری جگہ دکان خرید کر متعلق مسجد کر دے یا دکان پر کسی ظالم کا قبضہ ہو گیا اور اس سے کسی طرح رہائی نہیں ہو سکتی مگر دام دینے پر راضی ہے تو لیں اور دوسری دکان اس کی جگہ قائم کریں واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از شہر کہنہ درگاہ شاہ دانا صاحب قدس سرہ مسئولہ رحمت علی صاحب ۱۳ جمادی الاخرٰی ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شاہ دانا صاحب کا مزار شریف ایک چھوٹے سے احاطہ کے اندر نور افروز ہے اور اسی احاطہ میں ایک مسجد اور ایک خانقاہ جانب شمال دو تین گز کے فاصلہ سے واقع ہے خانقاہ قدیم الایام یعنی مزار شریف کی تعمیر کے زمانہ سے اب تک واسطے ٹھہرنے سیاحین زائرین مقرر ہے۔ چنانچہ اکثر اولیاء اللہ سابق درویش اور سالکین استقامت کیش جو وقتاً فوقتاً واسطے زیارت اور حاصل کرنے مراد اور برکات کے دور دراز سے سفر کرکے آتے ہیں تو اسی خانقاہ میں ٹھہرا کرتے ہیں اور جو کہ ایام عرس میں تخمیناً ایک ہزار مرد و عورت و لڑکی لڑکے جوان بڈھے مزار اقدس پر جمع ہوتے ہیں اور یہ بھیڑ بھاڑ تقریباً ایک ماہ تک رہتی ہے تو اس ہنگامہ میں سوا اس مکان کے دھوپ اور بارش وغیرہ کے بچاؤ کے لئے اور کوئی مکان مطلق نہیں ہے اگر وہ مکان نہ ہو تو زائرین کو از حد پریشانی اور تکلیف ہو دوسرے یہ کہ اس خانقاہ کے اندر دو ایک قبریں بھی ہیں اور ایک قبر خلیفہ ولایت علی صاحب کی بھی ہے کہ اس قبر کو ہموار کرکے اس پر لڑکے پڑھتے ہیں۔ اب اس خانقاہ اور شرقی حصہ صحن مزار شریف کو عرصہ تقریباً دو ایک ماہ سے بلا اجازت متولی صاحب و بغیر منشا خادمین جو نسلاً بعد نسل پشت سے اس پر بطور مالکانہ قبضہ رکھتے ہیں چند اشخاص وہابی محلہ شاہ دانا نے بتقریب تکلم مصلیان جدید اس میں جدید مدرسہ قائم کیا ہے۔ مدرسہ کے اکثر طلبہ صحن خانقاہ میں قبریں ہیں ان پر بیٹھ کر پڑھتے ہیں اور صحن مزار شریف میں سوئے ادبی اور بازی اور رسا کشی کرتے ہیں اور چھوٹے لڑکے ساتھ مسجد میں جا کر فرش مسجد اور لوٹوں کو ناپاک کرتے ہیں اس صورت میں اسلامی قانون نبوی مقام مذکور پر مدرسہ رکھ سکتا ہے یا نہیں جب کہ بانی مبانی عمارت شریف کی یہ نیت اور منشا نہ ہو اور متولی ان حرکات سے اور مدرسہ کے قیام سے قطعاً راضی نہ ہو اور مسافرین اور زائرین کی جگہ جبراً چھین لی ہو۔ اور لڑکے اس مقام متبرک پر گندہ بادسے بے ادبی کرتے ہوں اور قبروں کو نشستگاہ بنایا ہو بینوا توجروا۔

**الجواب**: اگر خانقاہ میں عاقل بالغ باادب باتمیز اور قریب بلوغ متادب لڑکوں کے لئے درس دینے کی اجازت دی جاتی اور قبور کی بے حرمتی نہ کی جاتی اور حاضرین پر ٹھہرنے کی جگہ تنگ نہ ہوتی اور ایام عرس شریف میں خانقاہ ان کے لئے خالی رہتی اور یہ سب کچھ عاریۃً ہوتا نہ کہ خانقاہ یا مسجد پر مالکانہ قبضہ تو حرج نہ تھا۔ مگر مسجد کی بے حرمتی حرام اور اس میں بچوں کا جانا ممنوع۔ ابن ماجہ کی حدیث ہے۔ نبی

صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں جنبوا مساجدکم صبیانکم ومجانینکم ورفع اصواتکم اور مسلمان کی قبر پر بیٹھنا یا چلنا ناجائز ہے حدیث میں ہے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں لان اطأ علی جمرۃ حتی تخلص الی جلدی احب الی من ان اطأ علی قبر مسلم اوما ھذا معناہ مجھے چنگاری پر پاؤں رکھنا یہاں تک کہ وہ جوتہ توڑ کر کھال تک پہنچ جائے اس سے زیادہ پسند ہے کہ کسی مسلمان کی قبر پر پاؤں رکھوں۔ دوسری حدیث میں ارشاد ہوا لان امشی علی سیف احب الی من ان امشی علی قبر مسلم اوکما قال صلی اللہ علیہ وسلم مجھے تلوار پر چلنا مسلمان کی قبر پر چلنے سے زیادہ پسند ہے فتاوٰی عالمگیریہ میں ہے یکرہ القعود علی القبر لانّ سقف القبر حق المیت فتح القدیر و درمختار و ردالمحتار میں ہے المرور فی سکۃ حادثۃ فی المقابر حرام اور مسلمان کی قبر کو ہموار کر دینا اور بھی سخت حرام۔ حاضرین کے لئے جگہ تنگ کرنا جن کی اصل وضع خانقاہ ہے وقف میں تصرف بیجا اور مخالفت غرض واقف ہے کہ شرعًا ناجائز ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از ضلع بردوان مقام رانی گنج مسئولہ میر ضامن سکریٹری مدرسہ دارالعلوم ۹ شعبان ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین (۱) مسجد کی موقوفہ جائداد کا متولی مسجد یا مسجد کے متعلق مکان میں تنہا اپنی رائے سے کسی قسم کی ترمیم کر سکتا ہے یا نہیں ایسی صورت میں کہ مصلیان مسجد اس ترمیم کے سخت مخالف ہوں۔

(۲) مسجد کی کوٹھری یا حجرہ یا مسجد کا مدرسہ آیا متولی موصوف کی ملکیت ہے یا ان کا نظم ونسق وغیرہ۔ امام وموذن کی تقرری وبرخاستگی عام مصلیان مسجد کے اتفاق پر موقوف ہے مصلیان مسجد کو اس کے متعلق کوئی باز پرس کرنے کا اور جمع خرچ کے سمجھنے کا اختیار ہے یا نہیں۔

(۳) مصلیان مسجد کے خلاف میں اگر کسی مسجد کا متولی دوسری مسجد کے نمازیوں کو اپنے ساتھ ملا کر مخالفت سے اس مسجد میں کوئی ناپسندیدہ کام کرنا چاہے اور اس کی قابل مرمت چیزیں خراب ہو رہی ہوں تو مصلیان مسجد کو اس پر رکاوٹ کا مجاز اور متولی کو ان کا متفق الرائے کرنا ضروری ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** (۱) اگر اس ترمیم کا اختیار اسے واقف نے دیا تھا تو کر سکتا ہے ورنہ نہیں۔ یہ بات ملاحظہ شرائط وقف سے ظاہر ہو سکتی ہے۔

(۲) مسجد اور اس کے متعلق کوئی شے نہ متولی کی ملک ہے نہ مصلیوں کی نہ کسی غیر خدا کی وہ سب خالص ملک الٰہی ہے اوقاف مسجد کا انتظام متولی کے سپرد ہے اور امام وموذن کا نصب وعزل بانیٔ مسجد یا اس کی اولاد پھر مصلیوں کے تعلق ہے متولی جو بات خلاف شرائط وقف کرے مصلی بلکہ عامۂ مسلمین اس سے باز پرس کر سکتے ہیں، متولی امین ہے جب تک اس کی خیانت کا صحیح مظنہ نہ پیدا ہو وہ جمع خرچ سمجھانے پر مجبور نہیں کیا جاسکتا۔ درمختار میں ہے سئل قارئ الھدایۃ عن طلب محاسبۃ شریکہ فاجاب لایلزم بالتفصیل ومثلہ المضارب والوصی والمتولی نہر ردالمحتار میں ہے محلہ اطلاقہ علی غیر المتھم (۳) سائل نے ناپسندیدہ کام کی تفصیل نہ کی ان کو ناپسندیدہ ہے یا شرعًا جو شرعًا ناپسندیدہ ہے اس کا اختیار کسی کو نہیں نہ وہ کسی کے متفق الرائے ہونے سے ہو سکتا ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مولوی غلام محی الدین صاحب راندیری۔ ۱۸ شعبان ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قصبہ جام نگر (علاقہ کاٹھیاوار) میں دو مسجدیں ایسی مسلمان بائیوں (عورتوں) کے نام سے بنی ہوئی ہیں کہ کافر راجہ نے ان کو باوجود اسلام پر قائم رہنے کے اپنی ہی مجامعت میں ہمیشہ کے لئے قائم دائم زبردستی کر کے رکھا

ایک فاطمہ بائی کی مسجد راجہ سے مال کثیر لے کر اصل پرانی مسجد پر اپنے مسلمان ناظر نوکر کے مال حوالہ کرکے مسجد بنائی ہے۔ اسی طرح دوسری امرت بائی کی مسجد تو تعمیر ہوکر امرت بائی کے نام سے مشہور ہے دوسرے راجہ کے وقت میں قصبہ ہذا ہی میں سات مسجدیں سات بائیوں کے نام سے پچاس سال ہوئے بنائی ہیں۔ ایک دھن بائی کی مسجد جو جامع مسجد دھن بائی کی مشہور ہے پرانی مسجد پر اس کی تعمیر ہوئی۔ دوسرے ناتھی بائی کی مسجد رافضی پورہ محلہ میں پرانی مسجد کو شہید کرکے نئی بنائی گئی ہے۔ تیسری جان بائی کی ٹھاور کی مسجد یہ بھی ایک پرانی مسجد کو شہید کرکے نئی بنائی گئی ہے چوتھی والیائی کی مسجد جو پرانی جیل کے قریب بالکل نئی تعمیر کی گئی ہے۔ پانچویں رتن بائی کی مسجد لنگھا واڑہ میں نئے سرے سے بنائی گئی ہے قبل ازیں یہاں کوئی مسجد نہ تھی چھٹی ہنس بائی کی مسجد جو ملک لوگوں کی مسجد تھی۔ اس کو شہید کرکے وسیع پیمانے پر بنائی گئی ہے٭ یہ عورتیں مسلمان صوم وصلوٰۃ کی پابند تھیں۔ اور کافر راجاؤں کے جبر سے مرتے دم تک ان کے مکان میں رہیں اور راجاؤں سے ان عورتوں نے مال حاصل کرکے اپنے نوکر مسلمان ناظر کو مال حوالہ کر دیا اور ان ناظروں نے مسجدیں بنواکر مسلمانوں کے قبضہ میں کر دیں اور تا اینندم مسلمانوں کے قبضہ میں ہیں۔ یہ عورتیں مرچکی ہیں۔ ان کی ہر ایک کی قبر ہر مسجد کے فنا میں بنی ہوئی ہیں اور ان میں سے جو مسجدیں سابق پرانی مسجدوں کو شہید کرکے تعمیر کی گئی ہیں ان کے فنا میں اولیاء کے مزار بھی ہیں ان مسجدوں کے ان بائیوں کے نام سے موسوم ہونے پر کافر کا روپیہ لگنے کے باعث اگرچہ ان عورتوں نے ہر ایک نے اپنے نوکر ناظر مسلمان کو حوالہ کرکے مسجد کی تعمیر کرائی ہے اور مسلمانوں کے قبضہ میں کر دی گئی ہیں باوجود اس کے مسلمانوں کے دو گروہ ازاں دم تا ایں دم چلے آتے ہیں ایک گروہ ان مسجدوں میں نماز پڑھنا جائز سمجھتا ہے اور دوسرا گروہ بوجوہ بالا ناجائز سمجھ کر ان میں نماز نہیں پڑھتا اور پڑھنے والے کو روکتا ہے معترض گروہ اپنے استدلال میں ایک عربی رسالہ بھی لکھا ہے جو منسلک استفتاء ہذا ہے۔ قائلین جواز اکثر فتاوی کی عبارت پیش کرتے ہیں۔ یہ مسجدیں اپنے مصارف کے لئے قطعاً کسی کی محتاج نہیں ہیں۔ کیونکہ ہر مسجد اپنے تعلق میں دکانیں رکھتی ہیں۔ موجودہ کافر راجہ کو اگر یہ معلوم ہوجائے کہ ان مسجدوں میں بحکم شرع شریف نماز ناجائز ہے تو وہ ان کے انہدام میں ایک لمحہ دیر نہ لگائے اور مسجدیں دکانیں جن کی عمارت تقریباً ۵ لاکھ بلکہ زائد ہوگی مسلمانوں کے قبضہ وتصرف سے نکل جائیں گی اور مزارات اولیاء کرام جو ان مسجدوں کی فنا میں واقع ہیں مسمار کر دیئے جائیں گے۔ آپ نہایت تفصیل سے عام فہم زبان میں ارشاد فرمائیں کہ حکم شرع شریف کیا ہے تاکہ مسلمانوں میں فساد مذکورہ بالا کی بیخ کنی ہوجائے۔ بینوا توجروا۔

٭ ساتویں چھوٹی دھن بائی کی مسجد جو مرادی واڑہ میں ہے قدیم مسجد کو شہید کرکے اسی کی جگہ بنائی گئی ہے٭

**الجواب**: وہ مسجدیں شرعاً مساجد ہیں اور ان میں نماز قطعاً جائز۔ اور ان کا ہدم ظلم شدید اور ان میں نماز پڑھنے سے روکنا ان کی ویرانی میں کوشش کرنا حرام قال اﷲ تعالٰی ومن اظلم ممن منع مسٰجد اﷲ ان یذکر فیھا اسمہ وسعٰی فی خرابھا اس سے بڑھ کر ظالم کون جو اﷲ کی مسجدوں کو ان میں نام الٰہی لینے سے روکے اور ان کی ویرانی میں کوشش کی۔ عربی رسالے میں اجرت زنا کی حرمت کا بیان ہے اس میں کسے کلام ہے مگر اسے یہاں سے کیا علاقہ اور ان مسجدوں کی ابطال مسجدیت سے تو اسے اصلاً مس نہیں۔ یہاں نہ اجارہ ہوا نہ وہ مال کہ ان عورتوں نے پایا اجرت تھا۔ نہ ان کے لئے حکم حرمت تھا اور بالفرض ہوتا تو ان مسجدوں کو مسجد نہ ماننا جہالت تھا **اوّلاً** اجارہ کہ بیع منافع ہے مثل بیع محتاج ایجاب وقبول وتراضی طرفین ہے اور سوال میں ہے زبردستی کرکے رکھا۔ کافر راجاؤں کے جبر سے رہیں تو نہ کوئی اجارہ تھا نہ ایجاب وقبول۔ خود رسالہ عربیہ میں اقرار کیا ہے کہ صورت مبحوث عنہا میں عقد اجارہ نہیں تو مسئلہ اجرت زنا کی بحث بیکار تھی۔ رہا رسالہ کا یہ گمان کہ جب بے عقد ہے تو بدرجہ اولٰی حرام ہے کہ اب اس کی حرمت پر اتفاق ہے۔ ذخیرۃ العقبٰی میں ہے ما اخذتہ الزانیۃ ان کان بعقد الاجارۃ فحرام عندھما وان کان بغیر عقد فحرام اتفاقا

لانها اخذته بغیر حق کذا فی المحیط[ف] تو یہی وہ نافہمی ہے جس نے غلطی میں ڈالا۔ بلاوجہ کسی کا مال لے لینا کہ بالاتفاق حرام ہے مال معصوم میں ہے کہ مسلمان یا ذمی یا مستامن کا مال ہے ان کے غیر کا مال کہ بلاغدر لے خصوصاً جو خود اس کی رضا سے ہو اس کی حرمت کی کوئی وجہ نہیں اگرچہ بلاوجہ محض بلکہ بنام وجہ فاسد و ناجائز مثل ربا و قمار وغیرہما ہو۔ ہدایہ و فتح القدیر میں ہے (مالهم مباح) واطلاق النصوص فی مال محظور وانما یحرم علی المسلم اذا کان بطریق الغدر (فاذا لم یاخذ غدرا فبای طریق یاخذه حل) بعد کونه برضا۔ مبسوط میں صدیق اکبر رضی اللہ تعالٰی عنہ کا کفار مکہ سے نصرت مسلمین پر شرط بد کر مال لینا اور حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا اسے جائز رکھنا بلکہ خود بحکم حضور شرط میں اضافہ کرنا مذکور۔ محقق علی الاطلاق فرماتے ہیں وهو القمار بعینه بین ابی بکر ومشرکی مکة وکانت مکة دار شرک ثانیاً جب ان کا رہنا بجبر و اکراہ تھا تو عقد درکنار شرط زنا پر لینا بھی نہ ہوا تو رسالہ عربیہ کا کہنا کہ ما اخذته الزانیة علی الزنا بغیر عقد الاجارة حرام اتفاقا وهو المبحوث عنه۔ یوں بھی صحیح نہیں اور اب مال کافر کی بھی قید نہ رہی ففی الھندیة عن المحیط عن المنتقی عن ابراهیم عن محمد فی امرأة نائحة او صاحب طبل او مزمار اکتسب مالا ان کان علی شرط رده علی اصحابه لانه اذا کان الاخذ علی الشرط کان المال بمقابلة المعصیة فکان الاخذ معصیة والسبیل فی المعاصی ردها وذلک ههنا برد الماخوذ ان تمکن من رده بان عرف صاحبه وبالتصدق به ان لم یعرفه لیصل الیه نفع ماله ان کان لایصل الیه عین ماله اما اذا لم یکن الاخذ علی الشرط لم یکن الاخذ معصیة والدفع حصل من المالک برضاه فیکون له ویکون حلالا له۔ ثالثاً حقیقت امر یہ کہ نواب و راجہ جو عورتیں رکھتے اور انہیں اپنا پابند کرتے ہیں اپنے زعم مردود میں انہیں مثل ازواج و کنیزان رکھتے ہیں اور جو کچھ ادرار و ماہوار انہیں دیتے ہیں نہ بعوض زنا ہوتا ہے نہ بشرط زنا بلکہ نفقہ ازواج کی طرح جزاء احتباس سمجھ کر دیتے ہیں ولہذا اگر ان میں بعض کی صورت بھی مہینوں نہ دیکھنے میں آئی ادرار میں فرق نہیں آتا یہ حبس ضرور ظلم و حرام ہے اور اگر برضائے زناں ہو تو قطعاً یہ بھی عاصیہ کہ رضا بالحرام حرام ہے لیکن جب بالجبر ہے تو اس کی طرف سے معصیت نہیں۔ قال تعالٰی ومن یکرههن فان اللہ من بعد اکراههن غفور رحیم تو وہ ان کے لئے کسی طرح مقابل معصیت نہیں اور امام محمد کا ارشاد بلادقت صادق کہ مال برضائے مالک ملا تو ان کے لئے حرام نہیں۔ علاوہ ماہوار بعض منظورات نظر کو وہ اموال جو زائد دیتے ہیں مسلم کی طرف سے ہوتے ہیں ضرور حرام ہوتے کہ رشوت تھی۔ والراشی والمرتشی کلاهما فی النار لینے والی مالک نہ ہوتی اور ان کا دینے والے کو واپس دینا فرض ہوتا۔ ہندیہ میں قنیہ سے ہے المتعاشقان یدفع کل واحد منهما لصاحبه اشیاء فهی رشوة لایثبت الملک فیها وللدافع استردادها[ف] یہاں کہ دینے والا حربی غیر مستامن ہے اور ان کی طرف سے غدر نہیں بلکہ برضائے مالک ہے تو بحکم استیلا ان کی ملک ثابت اور ہدایہ کا ارشاد صادق کہ بای طریق اخذه المسلم اخذ مالا مباحا اذا لم یکن فیه غدر مسلمان جس طرح بھی لے ایک مال مباح لیتا ہے۔ جب کہ اس میں غدر نہ ہو۔ خصوصاً وہ روپیہ کہ راجہ سے مسجد کے لئے مانگ کر لیا اور اس نے بخوشی دیا اسے زیر کسی زیر حرمت مان لینا کیا معنی رابعاً بالفرض یہ روپیہ حرام ہی ہوتا تو امام کرخی کے مذہب مفتی بہ پر مسجد کی طرف اس کی خباثت سرایت نہ کرسکتی جب تک اس پر عقد و نقد جمع نہ ہوتے یعنی وہ روپیہ دکھا کر بائعوں سے اینٹ کڑیاں زمین وغیرہا خریدی جاتیں کہ اس روپے کے عوض میں دے پھر وہی زر حرام ثمن میں ادا کیا جاتا ظاہر ہے کہ عام خریداریاں اس طور پر نہیں ہوتیں تو اب بھی ان مسجدوں میں اثر حرام ماننا جزاف و باطل تھا۔

تنویر الابصار میں ہے تصدق بالغلة لو تصرف فی المغصوب والودیعة وربح اذا کان متعینا بالاشارة او بالشراء بدراهم الودیعة او الغصب ونقدها وان اشار الیها ونقد غیرها او الی غیرها او اطلق ونقدها لا وبه یفتی۔ خامساً پر تنزل کے بعد بالفرض سرایت خبث بھی سہی تو یہ خبث بوجہ فساد ملک ہوگا نہ بوجہ عدم ملک کہ بسبب استیلا ملک زناں میں کچھ شبہہ نہیں۔ درمختار میں ہے دخل مسلم دار الحرب بامان حرم تعرضه لشیئ منهم فلو اخرج شیئا ملکه ملکا

حر اما اللغو لا فيصدق به تو اس صورت میں بھی صحت مسجدیت و جواز نماز کے لئے روایات کثیرہ جلیلہ موجود ہیں متفرقات وقف عالمگیریہ میں محیط سے ہے لو اشتری ارضا شراء فاسدا فقبضها واتخذها مسجدا وصلی الناس فیه ذکر هلال رحمه الله تعالٰی فی وقفه انه مسجد وعلی المشتری قیمتها ولا یرد الی البائع قال هلال هذا قول اصحابنا فی المسجد والوقف علی قیاسه فتاوٰی قاضی خان نیز ہندیہ اوائل الوقف میں ہے لو اشتری رجل دارا شراء فاسدا وقبضها ثم وقفها علی الفقراء والمساکین جاز ویصیر وقفا علی ما وقف وعلیه قیمتها تنویر الابصار احکام البیع الفاسد میں ہے فان وقفه وقفا صحیحا نفذ درمختار میں ہے لانه استهلکه حین وقفه واخرجه عن ملکه وما فی جامع الفصولین علی خلاف هذا غیر صحیح کما بسطه المصنف ردالمحتار میں ہے فی جامع الفصولین لو وقفه او جعله مسجدا لایبطل حق الفسخ ما لم یبن اھ ای فالمانع من الفسخ هو البناء وحمله فی النهر علی احدی روایتین وهو اولی من التغلیط وحمله فی البحر علی ما اذا لم یقض به قلت لکن المسجد یلزم بدون القضاء اتفاقا اسی کے اوائل وقف میں ہے صح وقف ما شراه فاسدا بعد القبض نظر بحالت مذکورہ سوال انھیں پر فتوٰی واجب ہوتا اذ لا یفتی فی الوقف الا بما هو انفع له نہ کہ ان مباحث عظیمہ کے ساتھ جو ہم نے ابتداءً ذکر کیں جنکے بعد شبہہ کو اصلا گنجائش نہیں ولله الحمد۔ والله تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از لکھنؤ جھوائی ٹولہ بادشاہ محل کی ڈیوڑھی مسئولہ منشی انور علی ۱ رمضان ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین وفضلائے شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص مؤذن مسجد ہے اور اس شخص مؤذن نے حجرہ مسجد جو وقف تھا اُس میں اپنا دخل اور تصرف مالکانہ کرکے ایک مکان اوپر اس حجرہ کے بنایا ہے اور حجرہ وقف کو اپنے مالکانہ تصرف اور ماتحت میں لاتا اور اس میں خانہ داری وسکونت کرتا ہے آیا عند الشرع الشریف یہ جائز ہے یا نہ اور اہل محلہ اس کو خارج کرسکتے ہیں یا نہ۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** حجرہ اگر سکونت مؤذن کے لئے واقف نے وقف کیا تھا اور اس نے اس کے اوپر کوئی عمارت اپنے روپے سے وقف کے لئے بناکر اس میں سکونت کی تو اس پر الزام نہیں نہ یہ کوئی تصرف مالکانہ ہے بلکہ مطابق شرط واقف ہے اور اگر حجرہ مسجد کے دیگر مصارف کے لئے وقف ہوا تھا جن میں سکونت مؤذن داخل نہیں تو بے شک ناجائز ہے اور مہتممان مسجد اسے خارج کرسکتے ہیں۔ والله تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از گرواڑہ ریاست بڑودہ مسئولہ یوسف علی خاں بہادر ۷ ذی الحجہ ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص نے عرصہ دس سال سے اپنی کتابیں جامع مسجد بڑودہ میں فی سبیل اللہ وقف کردی ہیں عرصہ دس سال سے انجمن اصلاح اہلسنت وجماعت کے قبضے میں ہیں اب وہ شخص رافضی کی طرفداری میں ہوکر کتب خانہ موقوف کو واپس اپنے قبضہ میں کرنا چاہتا ہے تو وہ شخص اس بات کا مستحق ہے کہ انجمن اہل سنت وجماعت کا قبضہ چھڑا کر اپنا قبضہ کرے یا کتابوں کو دوسری مسجد یا مدرسہ کی طرف منتقل کردے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** اگر اس نے کتابیں مسجد جامع پر وقف کیں تو جائز نہیں کہ وہ کسی مدرسہ یا دوسری مسجد کی طرف منتقل کی جائیں۔ ردالمحتار میں ہے ظاهره انه یکون مقصورا علی ذلک المسجد وهذا هو الظاهر حیث کان الواقف عین ذلک المسجد قنیہ میں ہے سبل مصحفا فی مسجد بعینه للقراءة لیس له بعد ذلک ان یدفعه الی اخر من غیر اهل تلک المحلة للقراءة درمختار میں ہے وبه عرف حکم نقل کتب الاوقاف من محالها للانتفاع بها والفقهاء بذلک مبتلون فان وقفها علی مستحقی وقفه لم یجز نقلها وان علی طلبة العلم وجعل مقرها فی خزانته التی فی مکان کذا ففی جواز النقل تردد ردالمحتار میں ہے الذی تحصل من کلامه انه اذا وقف کتبا وعین موضعها فان وقفها علی اهل ذلک الموضع لم یجز نقلها منه لا لهم ولا لغیرهم وظاهره

انہ لایحل لغیرہم الانتفاع بہا وان وقفہا علی طلبۃ العلم فلکل طالب الانتفاع بہا فی محلہا واما نقلہا منہ ففیہ تردد ناشیئ مما قدمہ عن الخلاصۃ من حکایۃ القولین من انہ لو وقف المصحف علی المسجد ای بلا تعیین اہلہ قیل یقرأ فیہ ای یختص باہلہ المترددین الیہ وقیل لایختص بہ ای فیجوز نقلہ الی غیرہ وقد علمت تقویۃ القول الاول بما مر عن القنیۃ۔ واقف کتب اگر کتابیں اسی مسجد میں رکھنا چاہتا اور قبضۂ انجمن سے نکال کر اپنا قبضہ متولیانہ رکھتا تو اس کے جواز کی طرف راہ تھی امام ابویوسف کے نزدیک جائز تھا اشباہ میں فرمایا بہ یفتی اور امام محمد کے نزدیک ناجائز تھا جب تک وقت وقف یہ شرط نہ کرلیتا کہ متولی کے بدلنے کا مجھے اختیار رہے۔ امام صاحب ہدایہ نے تجنیس میں فرمایا الفتوی علی قول محمد اور اسی پر علامہ قاسم نے تصحیح القدوری اور خود صاحب اشباہ نے اپنے رسائل میں جزم فرمایا کہ ناجائز ہے لیکن اگر وہ قبضہ اس لئے چاہتا ہے کہ کتابیں دوسری جگہ منتقل کردے تو اس کی اجازت نہ دیں گے اور اگر رافضی کو متولی کرنے کے لئے یہ حیلہ کرتا ہے۔ تو بالاتفاق ہرگز ہرگز جائز نہیں کہ رافضی کا متولی کرنا حرام محض ہے کما حققناہ فی الفتوی الاولٰی اس صورت میں اگر واقف خود پہلے سے متولی ہوتا فوراً وہ خود نکال دیا جاتا کہ اس سے وقف کی بدخواہی ثابت ہوئی ہے۔ کما تقدم عن الدر ینزع وجوبا ولو الواقف لو غیر مامون واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از اودے پور میواڑ ہمارانی ہائی اسکول مرسلہ مولوی وزیر احمد صاحب ۱۸ صفر ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کافر اگر اپنی خوشی سے زمین دیوے کہ اس زمین میں مسجد بنالو یا کوئی سامان دیوے کہ مسجد میں لگالو۔ یا روپیہ دیوے کہ اس کو بھی مسجد میں لگانا تو اس کی یہ چیزیں مسجد میں لگانا جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب:** کافر اگر زمین اپنی ملک رکھ کر مسلمانوں کو اس پر مسجد بنانے کی اجازت دے تو وہ مسجد مسجد ہی نہ ہوگی فان الکافر لیس اہلا لوقف المسجد۔ ہاں اگر کافر کسی مسلمان کو اپنی زمین ہبہ کرکے قبضہ دیدے کہ مسلمان مالک ہوجائے اور وہ مسلمان اپنی طرف سے اسے مسجد کرے تو صحیح ہے سامان اگر کافر نے ایسا دیا کہ بعینہٖ مسجد میں لگایا جائے گا جیسے کڑیاں یا اینٹیں تو جائز نہیں کہ وہ مسجد کے لئے وقف کا اہل نہیں وہ مال اسی کی ملک رہیگا اور مسجد میں ملک غیر کا خلط صحیح نہیں۔ ہاں یہاں بھی اگر مسلمان کو تملیک کردے اور مسلمان اپنی طرف سے لگائے تو حرج نہیں۔ مسجد میں لگانے کو روپیہ اگر اس طور پر دیتا ہے کہ مسجد یا مسلمانوں پر احسان رکھتا ہے یا اس کے سبب مسجد میں اس کی کوئی مداخلت رہے گی تو لینا جائز نہیں اور اگر نیاز مندانہ طور پر پیش کرتا ہے تو حرج نہیں جب کہ اس کے عوض کوئی چیز کافر کی طرف سے خرید کر مسجد میں نہ لگائی جائے بلکہ مسلمان بطور خود خریدیں یا راجوں مزدوروں کی اجرت میں دیں اور اس میں بھی اسلم وہی طریقہ ہے کہ کافر مسلمان کو ہبہ کردے مسلمان اپنی طرف سے لگائے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بریلی مدرسہ منظر اسلام مسئولہ مولوی رمضان علی بنگالی۔ ۲۰ صفر ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ (۱) ایک محلہ میں دو مسجدیں اور دونوں مسجد کے متولی ایک ہی آدمی ہیں فی الحال محلہ کے سب آدمی بالاتفاق دونوں مسجد کے اسباب سے ایک مسجد تیار کرنی چاہتے ہیں شرعاً دونوں مسجد کو ایک مسجد بنانا جائز ہے یا نہیں۔

(۲) کسی مسجد میں کڑی چونا اینٹ وغیرہ زائد ہے کوئی کام میں صرف نہیں ہوتا اگر بہ رائے سب مصلی کے اس اسباب کو دوسری مسجد میں بھیجے یا کوئی شخص اپنے کام کے لئے خرید کر کے لیجائے یا محلہ کے آدمی تقسیم کرکے لے جائیں تو جائز ہے یا نہیں۔

**الجواب:** اگر یہ چاہتے ہیں کہ دونوں مسجدوں کو معدوم کرکے تیسری جگہ مسجد بنائیں تو یہ حرام حرام سخت حرام اشد ظلم ہے۔

قال اللہ تعالٰی ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللہ ان یذکر فیہا اسمہ وسعٰی فی خرابھا اس سے بڑھ کر ظالم کون جو اللہ کی مسجدوں کو ان میں نام لئے جانے سے روکے اور ان کی ویرانی میں کوشش کرے ایسوں کے لئے دنیا میں رسوائی اور آخرت میں بڑا عذاب۔ اور اگر دونوں مسجدیں متصل ہیں یہ چاہتے ہیں کہ بیچ کی دیوار ہٹا کر دونوں کو ایک کرلیں تو یہ جائز ہے۔ اشباہ و درمختار میں ہے لاھل المحلۃ ان یجعلوا المسجدین واحدا۔

(۲) اہل محلہ یا کوئی اسے اپنے تصرف میں کرلے یہ حرام اسے دوسری مسجد کو دیدیں یہ حرام۔ اسے بیچ کر اس کی قیمت اسی مسجد کی تعمیر و مرمت کے لئے محفوظ رکھیں یہ جائز۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از ریاست گوالیار محلہ حویلی پچواڑہ مسئولہ نور محمد خاں ۱۱ رمضان ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں کیا کسی مجبوری کی حالت میں بموجب شریعت یہ جائز ہے کہ عمارت مسجد پختہ یا خام دوسری جگہ منتقل کردی جائے اور زمین مسجد پر مکان یا راستہ وغیرہ بنالیا جائے اور اس کے عوض میں دوسری جگہ مناسب زمین لے کر اس پر مسجد بنوادی جائے اور اس کا ملبہ وغیرہ سب اسی میں لگادیا جائے اور خوبصورت بنوادی جائے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** مسجد کو دوسری جگہ منتقل کرنا اور اس کی زمین پر راستہ یا مکان بنانے سب اشد حرام قطعی ہے اگرچہ اس کے عوض دوسری جگہ سونے کی مسجد بنوادی جائے۔ مجبوری کی تفصیل لکھی جائے کہ اس پر جواب ہو۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بیسلپور ضلع پیلی بھیت مرسلہ مولوی عرفان علی صاحب رضوی سلمہ ۱۱ شوال ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہندوؤں کو مسجد کے کنوئیں سے پانی بھرنے کی اجازت دینے کا کیا حکم ہے اور کیا شرعًا وہ مسجد کے کوئیں سے پانی بھر سکتے ہیں۔ یہاں خلافت کمیٹی والوں نے ہندو مسلم اتحاد کی بنا پر کچہری کلکٹری کی مسجد کے کنوئیں سے ہندوؤں کو پانی بھرنے کی اجازت دی ہے کنواں مسجد میں ہے تین طرف عین مسجد یعنی فرش مسجد ہے اور ایک جانب فصیل اور وضو کے پانی کی نالی ہے۔ خلافت کمیٹی والے کہتے ہیں کہ فنا مسجد یعنی نالی اور فصیل کی جانب سے داخل ہو کر ہندو پانی بھرسکتے ہیں اگرچہ آنکھوں سے دیکھا گیا کہ اہل ہنود برابر عین مسجد میں داخل ہوتے ہیں اور پانی بھرتے ہیں کیا مسلمانان شہر پر فرض ہے کہ حتی الامکان مسجد کو اہل ہنود کی دسترس سے بچائیں۔

**الجواب:** بلاشبہ مسلمانوں پر لازم ہے کہ مسجد کو مشرکین کی بے حرمتی سے محفوظ کریں اور خلافت کمیٹی کی ہندو پرستی پر لحاظ نہ کریں۔ ان لوگوں نے مسجد میں جا کر پانی بھرنا درکنار بارہا مساجد میں ہندوؤں کو لے جا کر مسلمانوں کا واعظ بنایا ہے فصیل مسجد بھی حکم مسجد میں ہے فتاوٰی عالمگیری میں ہے الفناء تبع المسجد فیکون حکمہ حکم المسجد کذا فی محیط السرخسی واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از محمد پور وڈہرہ والا تحصیل احمد پور ڈاکخانہ خاص مسئولہ مولوی غلام فرید ۱۹ شوال ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسئلوں میں کہ (۱) ایک مسجد کہنہ مسقف جس کے صحن شمال و شرق میں میدان پڑا ہے جس کے جوانب محدود دیواریں کچی پختہ ہیں گنبد ہائے مسجد گرگئے ہیں اور دیوار جنوبی بھی گرگئی ہے جس کی خشتہائے پختہ بہت عرصہ سے خراب ہو رہی ہیں کیا بموجب شرع شریف یا خشتہا کسی دوسری مسجد پر یا ان کو بیچ کر اسی مسجد کہنہ کی تعمیر پر رقم صرف کرنا جائز ہے ورنہ مسجد بھی یوں ہی منہدم رہیگی اور خشتہا بھی ضائع ہوجائیں گی۔

(۲) سامان مسجد شریف مثل خشتہائے پختہ کہنہ و کڑی ہائے کہنہ وغیرہ آوارہ پڑی ہیں اور مسجد شریف بھی اس سامان سے مستغنی ہے تو کیا وہ سامان

مسجد کا دوسری مسجد پر لگایا جائے یا نہیں اگر لگایا جائے تو کسی کی اجازت سے قیمت لی جائے یا بغیراتی بینوا توجروا۔

**الجواب:** (۱) ان اینٹوں کا دوسری مسجد میں دینا حرام ہے اسی مسجد کی تعمیر میں صرف کی جائیں اور اگر اس مسجد کی تعمیر میں ان کی حاجت نہ ہو مثلاً دیوار شکستہ بن چکی یا اور مضبوط اینٹوں یا پتھروں سے بنانے کا ارادہ ہے تو انھیں متولی یا متدین جماعت محلہ بکمال امانت و دیانت بیچ کر اسی مسجد کی تعمیر ہی میں صرف کریں مسجد کے دوسرے کام میں اس قیمت کا خرچ کرنا حرام ہوگا والتفصیل الکامل فی فتاوٰینا۔

(۲) ان انقاض کا دوسری مسجد میں دیدینا حرام ہے کسی کی اجازت سے نہیں دے سکتے ہاں جب کہ یہ مسجد ان سے مستغنی ہے تو بیع کیے جائیں اور دوسری مسجد کے ہاتھ بیع کرنا اولٰی ہے کہ بدستور معظم رہیں گے وہ قیمت اسی مسجد کی تعمیر میں صرف ہو اور اس وقت تعمیر کی حاجت نہ ہو تو متولی امین متدین کے پاس اسی مسجد کی حاجت تعمیر کے لئے امانت رہے اور کام میں صرف کرنا ہرگز جائز نہیں بیع متولی کرے اور وہ نہ ہو تو امین متدین جماعت محلہ۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از سررشتہ اسلام کمیٹی آگرہ جامع مسجد مسئولہ عبدالرشید سررشتہ دار کمیٹی ۷ شوال ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس بارے میں کہ نمازیان مسجد کی رائے ہے کہ صحن مسجد کی توسیع کے لئے دکانات متعلقہ مسجد کی چھت پر ایک کمرہ تعمیر کیا جائے تاکہ اوپر کی چھت پر مسجد کا صحن ہوجائے اور نیچے اس کے ایک کمرہ ہوجائے مسجد بہت اونچی ہے جب دکانوں پر کمرہ بنے گا تو کمرہ کی چھت صحن مسجد سے برابر ملے گی۔ اس طرح توسیع صحن کرنا جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** جائز ہے اس میں کوئی حرج نہیں اور مسجد جب بھر جائے تو اس کمرے کی چھت پر پڑھنے والوں کو بھی مسجد ہی کا ثواب ملے گا۔ اگرچہ وہ کمرہ صرف وقف علی المسجد رہے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از دوکوہہ ڈاکخانہ چھاؤنی جالندھری مسئولہ سید حاجی منور شاہ ۲۷ شوال ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے اہل سنت اس مسئلہ میں کہ ایک گاؤں میں ایک مسجد تقریباً پچاس برس سے موجود ہے جس کو اس گاؤں کے اہل سنت نے مل کر تعمیر کیا تھا جب سے اب تک ہر نماز اس میں ادا کرتے ہیں چند سال سے اس گاؤں میں چند لوگ رافضی ہوجانے کے سبب اہل سنت سے ہمیشہ چھیڑ چھاڑ رکھتے ہیں کچھ عرصہ سے ان لوگوں نے اس بنا پر کہ اس مسجد کی تعمیر میں ہمارے آباواجداد بھی شامل تھے اس لئے ہمیں بھی اذان و نماز کا حق حاصل ہے قرائن سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مسجد پر قبضہ کرلینا چاہتے ہیں اور سنیوں کو بے تعلق کرنا منظور ہے جھگڑے فساد کا یقین کامل ہے۔ استفتاء یہ ہے کہ مسجد مذکور میں اہل سنت و روافض اذان و نماز ادا کرسکتے ہیں یا نہیں اور روافض کے سنی آباواجداد کے تعمیر مسجد میں شریک ہونے سے انھیں مسجد پر دخل و تصرف کا حق حاصل ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** روافض زمانہ علی العموم کفار مرتدین ہیں۔ کما حققناہ فی رد الرفضۃ بما لامزید علیہ فتاوٰی خلاصہ و فتاوٰی عالمگیریہ میں ہے۔ الرافضی اذا کان یسب الشیخین اویلعنھما العیاذ باللہ فھو کافر ان کا مسجد میں کوئی حق نہیں۔ قال اللہ تعالٰی ان اولیاؤہ الا المتقون نہ ان کی اذان، اذان نہ ان کی نماز، نماز قال اللہ تعالٰی وقدمنا الٰی ما عملوا من عمل فجعلنٰہ ھباءً منثورا اور ان کے باپ دادا جب کہ اہل سنت تھے اور انھوں نے مذہب رفض اختیار کیا تو نہ وہ ان کے باپ رہے نہ یہ ان کی اولاد، نہ ان کے ذریعہ سے انھیں کوئی دعوٰی پہنچتا ہے

قال اللہ تعالٰی انہ لیس من اھلک انہ عمل غیر صٰلح واللہ تعالٰی اعلم

## مسئلہ

۱۲ محرم الحرام ۱۳۴۲ھ

عبدالکریم خاں نے جو وارث چھوڑے وہ حسب تفصیل ذیل ہیں: عبدالشکور خاں وعبدالحکیم وعبدالنبی خاں وکالے خاں پسران وسماۃ منڈھو زوجہ اپنے کو چھوڑا۔ ایک منزل مکان عبدالکریم خاں نے اپنے زوجہ کو بعوض دین مہر کے دیا اور اس کا بیعنامہ سماۃ منڈھو کے نام تحریر کر دیا۔ سماۃ منڈھو نے اس مکان کو بدست فدا حسین خاں ولد کالے خاں کے بیع کر دیا جس کا لادعوٰی سماۃ مشہدی سے لکھوایا گیا۔ سماۃ منڈھو نے جو وارث چھوڑے حسب تفصیل ذیل ہیں: عبدالشکور خاں وعبدالحکیم خاں وعبدالنبی خاں وکالے خاں پسران۔ عبدالنبی خاں فوت ہوئے اس کے وارث حسب تفصیل ذیل ہیں: عبدالغنی خاں وعلی محمد خاں وولی محمد خاں پسران عبدالنبی خاں وسماۃ کنا وسماۃ اولیا بیگم زوجہ عبدالنبی خاں اور دختران عمراؤ واقبال کو چھوڑا۔ عبدالحکیم خاں فوت ہوئے اس کے وارث حسب تفصیل ذیل ہیں: حاجی عبدالرحمٰن وعبدالرحیم خاں ننھے خاں پسران عبدالحکیم خاں ولاینی بیگم وچھوٹی بیگم دختران عبدالحکیم خاں وزوجہ نامعلوم کو چھوڑا۔ کالے خاں فوت ہوئے۔ ان کے وارث حسب تفصیل ذیل ہیں۔ فدا حسین خاں پسر کالے خاں کو اپنا وارث چھوڑا۔ فدا حسین خاں فوت ہوئے ان کے وارث حسب تفصیل ذیل ہیں۔ زوجہ اولٰی کا انتقال فدا حسین خاں کے سامنے ہوگیا تھا۔ یہ نہیں معلوم کہ دین مہر ادا ہوا یا معاف ہوا اور زوجہ اولٰی کے فوت ہونے کے بعد زوجہ ثانی کے ساتھ عقد ہوا جس کا نام مشہدی بیگم ہے۔ سماۃ مشہدی بیگم نے مہر معاف نہیں کیا ہے۔ زوجہ مشہدی بیگم لاولد اور زوجہ اولٰی بھی لاولد اور ایک چچا حقیقی عبدالشکور خاں وعبدالمجید خاں وعبدالوحید خاں وعبدالعزیز خاں پسران عبدالشکور خاں اور چچا زاد بھائی حاجی عبدالرحمٰن خاں وعبدالرحیم خاں وننھے خاں پسران پسران عبدالحکیم خاں مرحوم اور چچا زاد بھائی عبدالغنی خاں وعلی محمد خاں، وولی محمد خاں پسران عبدالنبی خاں مرحوم یہ وارث چھوڑے۔ یہ جائداد جس قدر وقف ہوئی علاوہ مکان سماۃ منڈھو کے یہ کالے خاں کی پیدا کی ہوئی تھی اور مکان جس کا بیعنامہ سماۃ منڈھو نے بنام فدا حسین خاں کا پیدا کردہ ہے جس سے سماۃ مشہدی بیگم سے لادعوٰی لکھوا دیا گیا ہے۔ اقرار نامہ پیش کرتا ہوں۔

منکہ سماۃ مشہدی بیگم زوجہ فدا حسین خاں مرحوم وعبدالشکور خاں ولد عبدالکریم خاں مرحوم وحاجی عبدالرحمٰن خاں وننھے خاں وعبدالرحیم خاں پسران عبدالحکیم خاں ساکن بریلی محلہ بہاری پور کے ہیں۔ جو کہ جائداد مفصلہ ذیل مالیتی دو ہزار روپے حاجی کالے خاں مرحوم مورث اعلٰی ہمارے واقع محلہ بہاری پور بریلی کے ہیں اس کا تصفیہ باہمی رضامندی ہم سب ورثائے کالے خاں کے یہ قرار پایا کہ جائداد مذکور الصدر تا حیات سماۃ مشہدی بیگم زوجہ فدا حسین خاں کے قبضہ اور تصرف میں رہے گی اور اس کی آمدنی وہ تصرفات اپنے کرتی رہے اور علاوہ آمدنی کرایہ جائداد موقوفہ کے ایک روپیہ ماہواری تاحیات اپنی عبدالشکور خاں وایک روپیہ ماہواری تاحیات سماۃ حاجی عبدالرحمٰن دیا کریں اگر سماۃ مشہدی بیگم دوسرا نکاح کریں یا عفت وعصمت سے گزربسر نہ کریں تو اس کو حق قبضہ اور آمدنی کرایہ جائداد مذکور اور وصول از ماہوار مقررہ عبدالشکور خاں وحاجی عبدالرحمٰن خاں باقی نہیں رہے گا اور بحالت عقد ثانی اور فوت سماۃ کے یہ جائداد واسطے مصارف مسجد بی جی صاحبہ واقع بریلی محلہ بہاری پور وقف متصور ہوگی۔ سماۃ خواہ دیگر ورثا کو حق وصول زر کرایہ دکانات ومکانات کا حاصل نہ ہوگا۔ جو شخص متولی مسجد ہے یا آئندہ کو

ہوگا۔ وہی متولی جائداد مذکور کا ہوگا ہم مقران یا کسی متولی کو منصب انتقال جائداد بذریعہ بیع و رہن وغیرہ کے نہ ہوگا مرمت شکست ریخت دکانات ومکانات کے مسماۃ اپنے پاس سے کرتی رہے گی اگر خدانخواستہ کوئی دکان ومکان بالکل منہدم ہوجائے تو اس کی تعمیر مسجد بی بی جی صاحبہ اپنے سرمایہ سے بذریعہ متولی مسجد کے کرے گی مکان خام موروثی مسکونہ عبدالشکور خاں وعبدالرحیم خاں ونھنّے خاں وغیرہ میں مسماۃ مذکور کو کچھ تعلق اور دعوٰی نہ ہوگا لہٰذا ان سب مراتب پر اقرار لاکر یہ اقرار نامہ لکھ دیا کہ سند ہو۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ فدا حسین خاں ولد کالے خاں نے زوجہ مشہدی بیگم اور چچا عبدالشکور خاں چھوڑ کر انتقال کیا عبدالحکیم خاں فدا حسین خاں کے دوسرے چچا تھے جو فدا حسین خاں سے پہلے گزر گئے جائداد کہ فدا حسین خاں کی پیدا کردہ ہے اور مکان کہ فدا حسین خاں نے اپنی دادی مسماۃ سے خریدا جو اسے اس کے شوہر نے دین مہر میں دیا تھا ان متروکات فدا حسین خاں کے نسبت ایک اقرار نامہ مشہدی بیگم و عبدالشکور خاں اور پسران عبدالحکیم خاں حاجی عبدالرحمن خاں وعبدالرحیم خاں و نھنّے خاں نے اس مضمون کا لکھا کہ جو کہ جائداد مفصلہ ذیل حاجی کالے خاں مرحوم ہمارے مورث عالی کی ہے اس کا تصفیہ برضامندی ہم سب ورثائے کالے خاں کے یہ قرار پایا کہ جائداد مذکور الصدر تاحیات مشہدی بیگم کے قبضہ وتصرف میں رہے گی اس کی آمدنی سے وہ اپنے تصرفات کرتی رہے اور علاوہ آمدنی کرایہ جائداد موقوفہ کے ایک روپیہ ماہوار تاحیات اپنے عبدالشکور خاں اور ایک روپیہ ماہوار تاحیات مسماۃ حاجی عبدالرحمٰن خاں دیا کریں اگر مشہدی بیگم دوسرا نکاح کریں یا عفت و عصمت سے گزر نہ کریں تو ان کو قبضہ اور آمدنی کرایہ جائداد مذکور اور وصول ماہوار مقررہ نہ رہے گا اور بحالت عقد ثانی اور فوت مسماۃ کے یہ جائداد واسطے مصارف مسجد بی بی جی صاحبہ کے وقف متصور ہوگی مسماۃ خواہ دیگر ورثا کو حق وصول زر کرایہ دکانات کا حاصل نہ ہوگا مرمت شکست ریخت مکانات ودکانات کی مسماۃ اپنے پاس سے کرتی رہے گی اگر کوئی دکان مکان بالکل منہدم ہوجائے اس کی تعمیر مسجد اپنے سرمایا سے کرے گی مکان خام موروثی مسکونہ عبدالشکور خاں وعبدالرحیم خاں وغیرہ میں مسماۃ کو کچھ دعوٰی نہ ہوگا فقط۔

اس صورت میں یہ دکان ومکان وقف ہوگئے یا نہیں۔ مشہدی بیگم کس چیز کی مستحق ہے اگر وہ نکاح ثانی کرے تو اس کا کیا اثر ہے مکان خریدکردہ فدا حسین خاں جس سے لادعوٰی لکھایا گیا ہے وہ صحیح ہوا یا نہیں مشہدی بیگم ماہوار مذکور عبدالشکور خاں وحاجی عبدالرحمٰن خاں سے پانے کی مستحق ہے یا نہیں۔ بیّنوا توجروا۔

**الجواب**: عبارت اقرار نامہ عجب مختل ہے صورت واقعہ اگر وہ ہے کہ سوال میں مذکور ہوئی تو وہ جائداد حاجی کالے خاں کی ہے۔ نہ عبدالشکور خاں و پسران عبدالحکیم خاں حاجی کالے خاں کے وارث ہیں اس کا وارث تنہا فدا حسین خاں تھا اور جائداد اس کی بھی نہیں فدا حسین خاں کی ذاتی یا خریدکردہ ہے بہرحال اس کا مالک صرف فدا حسین خاں تھا جس کے وارث فقط مشہدی بیگم زوجہ اور عبدالشکور خاں چچا ہیں۔ مگر ان کا اس اقرار میں شریک ہونا قضاءً ان پر حجت ہوگا اور جائداد متروکہ کالے خاں قرار پائے گی لیکن اس سے بھی پسران عبدالحکیم خاں کو اس سے تعلق ثابت نہ ہوگا کہ کالے خاں کا بیٹا فدا حسین خاں موجود تھا اس کے ہوتے بھتیجوں کا وارث ہونا کوئی معنی نہیں رکھتا پھر جائداد کی نسبت ابتدا میں بطور اشارۃ النص لفظ موقوفہ واقع ہوا مذہب مفتی بہ میں اگرچہ صرف اسی قدر سے وقف ہوجاتا ہے۔ درمختار میں ہے اکتفی ابویوسف بلفظ موقوفۃ فقط قال الشھید ونحن نفتی بہ للعرف مگر آگے عبارۃ النص یہ ہے کہ اگر مشہدی بیگم دوسرا نکاح کریں یا عفت سے گزر نہ

کریں تو یہ جائداد وقف منصور ہوگی یہ صراحۃً وقف کی تعلیق ہے اور دستاویز واحد کا اول وآخر کلام واحد ہے کما نص علیہ فی الخیریۃ تو وہ لفظ موقوفہ کا اطلاق اس شرط سے مقید ہوا اور وقف کا کسی شرط پر تعلق کرنا اسے باطل کر دیتا ہے درمختار میں ہے شرطہ ان یکون منجزا لا معلقا الا بکائن ردالمحتار میں ہے اذا جاء غد او اذا کلمت فلانا او اذا تزوجت فلانۃ فارضی ھذہ صدقۃ موقوفۃ او ان شئت او احببت یکون الوقف باطلا لان الوقف لایحتمل التعلیق بالخطر لانہ من الوقف من اواخر البیوع لیکن آگے یہ عبارت ہے کہ مرمت سماۃ اپنے پاس سے کرتی رہے گی منہدم کی تعمیر مسجد کرے گی یہ اس صورت سے متعلق نہیں کہ شہدی بیگم نکاح کرے یا مر جائے موت کے بعد مرمت ناممکن اور بعد نکاح اسے جائداد سے بالکل بے تعلق ٹھہرایا گیا ہے اس کے ذمہ مرمت رکھنے کے کیا معنی تو یہ ضرور اس کی حیات قبل نکاح کا ذکر ہے اور اس وقت کے لئے کہا کہ منہدم کی تعمیر مسجد اپنے سرمایہ سے کریگی اگر مسجد پر وقف نہیں تو تعمیر منہدم ذمہ مسجد ہونے کے کیا معنی تو بعد تنقیح تام اس مختل عبارت کا محصل یہ نکلا کہ مقرین نے یہ تمام جائداد فی الحال وقف کی اور مصارف میں یہ شرط لگائی کہ تاحیات شہدی بیگم کے تصرف میں رہیں بشرطیکہ وہ بعفت بسر کرے اور دوسرا نکاح نہ کرے اس وقت تک آمدنی اس کے لئے ہے اور شکست ریخت کی مرمت اس کے ذمہ ہے منہدم کی تعمیر مسجد خود کرے تو اگرچہ جائداد فی الحال وقف ہے مگر آمدنی سے حق شہدی بیگم شرط مذکور متعلق ہے اگر یہ شرط مفقود ہو یعنی شہدی بیگم نکاح کرلے یا عفت سے بسر نہ کرے تو اس وقت یہ جائداد ذات ومنافع دونوں کے لحاظ سے خالص مسجد پر وقف منصور ہوگی یعنی آمدنی سے بھی شہدی بیگم کو کوئی تعلق نہ رہے گا یہ اس اقرار نامہ کا محصل منقح ہے وتصحیح الکلام اولی من اھمالہ مھما امکن کما نصوا علیہ فی الاشباہ وغیرھا لہٰذا جائداد مذکور تمام وکمال مسجد بی بی جی صاحبہ پر وقف صحیح تام نافذ ہوگی شہدی بیگم تاحیات وپابندی شرط مذکور صرف آمدنی کی مستحق ہے اور شرط مذکور کی پابندی نہ کرے تو آمدنی بھی خالص صرف مسجد کی ہوگی شہدی بیگم تو اس سے تعلق نہ رہے گا ماہوار کہ عبدالشکور خاں وحاجی عبدالرحمٰن خاں نے مقرر کیا وہ ایک وعدہ ہے جس کا نباہنا ان کو مناسب ہے مگر شہدی بیگم انہیں مجبور نہیں کرسکتی اگرچہ وہ شرط مذکور کی پابند بھی رہے مکان سے لادعوی صحیح نہیں لان الابراء عن الاعیان باطلۃ اگر وہ داخل وقف نہ تھا تو حسب شرائط فرائض بعد ادائے مہر وغیرہ اس کا چہارم شہدی بیگم کا اور تین حصے عبدالشکور خاں کے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ہدایت یار خاں از شاہ پور جہلم رسالہ چھاؤنی ۵۵ ڈاکخانہ چک ۲۸ رسالہ براہ ملک پنجاب ۹ جمادی الثانی ۱۳۲۲ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یا فتاح بخدمت فضیلت پناہ عالی درگاہ جناب فیض مآب پیر صاحب۔ دام اللہ تعالٰی فیضکم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ علیکم واضح رائے عالی ہو کہ ایک مسجد شریف ایک آبادی میں تھا۔ اب وہ لوگ وہاں سے چلے گئے اور وہ مسجد جنگل میں رہ گئی اس مسجد قدیم کا اسباب اٹھا کر دوسری مسجد جو بنائی جائے درست ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔ خداوند تعالٰی سایہ رحمت تادیر بر سر ما غریباں قائم رکھے آمین ثم آمین۔

**الجواب**: وعلیکم السلام ورحمۃ وبرکاتہ۔ اگر اس مسجد کے آباد رکھنے حفاظت کرنے کا کوئی طریقہ نہ ہو اور یوں جنگل میں چھوڑ دی جائے گی تو چور اور متغلب لوگ اس کا مال لے جاویں گے تو جائز ہے کہ اس کا اسباب وہاں سے اٹھا کر دوسری آباد جگہ مسجد بنائیں اور یہ کام ہوشیار اور دیانتدار مسلمانوں کی نگرانی میں ہو۔ وھو تعالٰی اعلم۔ فقط۔

**مسئلہ** ۱۳ ذی القعدہ ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے کہ جب میت کو ... کرنے کے لیجاؤ اور دفن کردو تو

اجازت متولی قبرستان کی واسطے دفن کرنے میت کے لینا ضرور ہے اور عمرو کہتا ہے کہ قبرستان اور مسجد وقف ہیں وہ کسی کی ملکیت نہیں ہوتے ہیں اجازت لینے کی کچھ ضرورت نہیں اگر قبرستان میں اجازت کی ضرورت ہوگی تو مسجد میں بھی بلا اجازت نماز پڑھنا درست نہ ہوگا متولی صرف مسجد کے جھاڑو وغیرہ دینے کو ہوتا ہے ایسے ہی تکیہ میں واسطے صفائی کے ہوتا ہے جس کو تکیہ دار کے نام سے پکارتے ہیں تکیہ اور مسجد عام مسلمانوں پر وقف ہے جس کا دل چاہے جس مسجد میں نماز پڑھے اور جس قبرستان میں چاہے اپنا مردہ دفن کرے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** زید غلط کہتا ہے اس کا قول شرع شریف پر محض افترا ہے مقبرہ عام مسلمانوں کے لئے وقف ہوتا ہے۔ ہر مسلمان کو اس میں دفن کا حق پہنچتا ہے مقبرہ کا متولی کوئی چیز نہیں نہ اس کی اجازت کی حاجت نہ ممانعت کی پرواہ ہے عالمگیری میں ہے لافرق فی الانتفاع فی مثل ھذہ الاشیاء بین الغنی والفقیر حتی جاز لکل النزول فی الخان والرباط والشرب من السقایۃ والدفن فی المقبرۃ کذا فی التبیین اسی میں ہے لوبنی مسجدا لاھل محلۃ وقال جعلت ھذا المسجد لاھل ھذہ المحلۃ خاصۃ کان لغیر اھل تلک المحلۃ ان یصلی فیہ ھکذا فی الذخیرۃ بلکہ مقبرہ کا عموم مسجد کے عموم سے بھی بہت زیادہ ہے بہت لوگ ہیں جنھیں مسجد سے روکنے کا حکم ہے مثلاً جذامی اور ابرص جس کا برص شائع ہو یا جس کے منہ یا بدن یا لباس میں بدبو ہو یا بدزبان یا جس کے آنے سے فتنہ اٹھے جیسے غیر مقلد وہابی یا رافضی وغیرہم درمختار میں ہے اکل نحو ثوم یمنع منہ (ای من المسجد) کذا کل مؤذ ولو بلسانہ ردالمحتار میں ہے قال الامام العینی فی شرحہ علی صحیح البخاری یلحق بالحدیث کل ما لہ رائحۃ کریھۃ ماکولا اوغیرہ وکذلک الحق بعضھم من بفیہ بخر اوبہ جرح لہ رائحۃ وکذلک القصاب والسماک والمجذوم والابرص اولی بالالحاق وقال سحنون لاارٰی الجمعۃ علیھما واحتج بالحدیث والحق بالحدیث کل من اذی الناس بلسانہ وبہ افتی ابن عمر وھو اصل فی نفی کل من یتأذی بہ اھ باختصار مگر مقبرۂ اہلسنت میں کسی سنی مسلمان کو ممانعت نہیں ہوسکتی لعدم الوجہ وحصول الاذن من جہۃ الشرع واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بانٹوہ ملک کاٹھیاوار مرسلہ مولوی محمد عبدالمطلب ۱۱ ربیع الاول شریف ۱۳۳۰ھ

چہ میفرمایند علمائے دین ومفتیان شرع متین اندریں مسئلہ ایک مرد نے مقبرہ بنایا یعنی گنبد پختہ سطح دار اور اس میں صندوقیں تیار کرائیں اور ایک مسجد نیز اس مقبرہ کے اندر بنائی اور اب وہ چاہتا ہے کہ اس مقبرہ مذکور کو مسجد کے سطح کے ساتھ ملاکر برائے بانگ ونماز وقف کردیا جائے اب ایسے مقبرہ کی سطح پر نماز پڑھنا درست ہے کہ جس میں حالاً دو تین میت مدفون کی گئی ہیں اور آئندہ نیز ہوں گی اور اس کی سطح کو مسجد سے ملانا اور وقف کرنا برائے بانگ نماز شرعاً درست ہے یا نہ۔ بحوالہ کتب معتبرہ جواب سے مشکور وممنون فرمادیں۔

**الجواب:** اگر زمین مقبرہ اس کی ملک ہے اور اب تک اس نے وقف نہ کی اگرچہ بعض اموات اس میں دفن ہوگئی تو اگر صرف اس کی چھت کو وقف کرے گا اور زمین بدستور اپنی ملک رکھے گا تو وہ چھت وقف نہ ہوگی لکونہ وقف منقول قصدا من دون تبعیۃ اور اگر زمین کو بھی مسجد کے لئے وقف کردیگا تو چھت کا وقف بھی صحیح ہوجائیگا اور اگر زمین [illegible]
※ تو عمارت مقبرہ قبل از وقف بنائی ہے یا بعد اگر قبل از وقف بنائی ہے تو کچھ حرج نہیں چھت کو اذان ونماز کے لئے وقف کردے ہوجائے گی لحصول التابید بوقفیۃ الاخری وان کانت موقوفۃ علی جھۃ اخری علی ماھو الاصح ووقف البناء علی المقابر لایصح کما فی الخانیۃ والھندیۃ وغیرھما فھو علی ملکہ ولہ فعلی ما یشاء اور اگر بعد وقف بنائی ہے تو یہ عمارت خود ہی ناجائز ہے کہ مقابر موقوفہ میں عمارت بنانے کی اجازت نہیں تو اس پر اذان وغیرہ کے لئے بھی چھت بنانا بھی نہیں ہوسکتا۔ لانہ یستحق الازالۃ لا الادامۃ اسی طرح وہ زمین مقبرہ اس کی ملک نہ تھی بلکہ وہ قبرستان وقفی تھا جس میں اس نے عمارت بنائی جب بھی حکم عدم جواز ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ سید مظفر علی صاحب مدرس مدرسہ کریمیہ خانقاہ سلون ضلع رائے بریلی ۳۰ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و واقفان شرع متین اس مسئلہ میں قبرستان کہ جس میں بہت سی قبریں مومنین و مومنات سلون سقف کرکے کہ سب قبریں چھت کے نیچے رہیں اس چھت پر چلے پھرے اور بیٹھے اٹھے اور دوسرے حوائج انسانی ادا کرے تو عندالشرع جائز ہے یا ناجائز بینوا توجروا۔

**الجواب:** اگر وہ قبرستان وقف ہے جیسے کہ عام مقابر ہوتے ہیں تو زمین وقف میں اس کے خلاف تصرف کی اجازت نہیں ہوسکتی فی الھندیۃ عن ھمایۃ لایجوز تغییر الوقف اور اگر ملک غیر ہے تو اس میں بے اجازت مالک تصرف ناجائز ہے قال صلی اللہ علیہ وسلم لیس لعرق ظالم حق اور اگر اس کی اپنی ملک ہے تو اس طرح سقف کرنا کہ دیوار یا پایہ عین کسی قبر پر نصب ہو جائز نہیں کہ اس میں میت کی ایذا ہے کما نطقت بہ احادیث اوردناھا فی الامر باحترام المقابر اور مسلمان کی ایذا حیا ہو یا میتا ہر طرح حرام ہے قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم انزل من ھذا القبر لا تؤذی صاحب القبر ولا یؤذیک وفی حدیث عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اذی المؤمن فی موتہ کاذاہ فی حیاتہ مگر اس صورت میں کہ قبور بے اجازت کے غصباً بنی ہوں تو اسے اختیار ہے کہ زمین خالی کرے یا صبر کرے یہاں تک کہ میت بالکل خاک ہو جائے اور اس کے لیے بہت زمانہ دراز درکار ہے اس وقت ان قبور پر عمارت بنا سکتا ہے کما فی الدر جاز زرعہ والبناء علیہ وقد حققناہ فی اھلاک الوھابیین علی توھین قبور المسلمین اور اگر زمین اس کی ملک ہے اور قبور کے باہر باہر دیواریں یا ستون قائم کرکے سقف کرتا ہے تو جائز ہے اور اس چھت پر چلنا پھرنا اٹھنا بیٹھنا وغیرہا افعال کی بھی اجازت ہے کہ یہ سقف مکان ہے سقف قبر نہیں کما نصوا بجواز الصعود علی سطح بیت فیہ مصحف کما فی الدر وغیرہ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از جاود ضلع نیمچ مرسلہ عبدالمجید خلف الرشید حافظ عبدالکریم صاحب مرحوم پیش امام مسجد چھیپان ۵ رجب ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس باب میں کہ مسلمانان قصبہ جاود میں سکونت پذیر ہوئے اس وقت فرمانروائی قصبہ مذکور میں راناصاحب والی ریاست اودے پور تھی مسلمانوں کے قبرستان کے واسطے دو سو بیگہہ اراضی نسلاً بعد نسل از روئے سند کے مرحمت کی بعد حصول سند پختہ کے جملہ اقوام اہل اسلام نے بطور ملکیت کے اپنا قبضہ پاکر قبرستان تجویز کیا ہے اور مردے اپنے اس میں دفن کرتے رہے اور اسی سند کی رو سے اس وقت موتی دفن ہوتے ہیں اور بامید ثواب اس قبرستان میں درخت ثمری وغیر ثمری لگائے جاتے ہیں اور بارش میں گھاس اگتا ہے بعد خشک ہونے گھاس کے اور بیکار ہونے لکڑی قبرستان کے محافظ قبرستان یعنی فقیر کو بتلادی گئی اور جملہ اہل اسلام کی اجازت سے یہ صدقہ قدیم سے لے رہا ہے بعد حکومت راناصاحب کے گورنمنٹ دورقائم ہوا بعد ازاں سیندھیا صاحب بہادر کا تسلط ہوگیا لیکن موافق عطائے سند قبرستان میں عمل درآمد مسلمانوں کا چلا آتا ہے اور اسی طریق سے تمام ممالک ہند میں مسلمان قبرستان کی اراضی پر ملکیت کے زمرہ میں اپنا قبضہ حاصل کیے ہوئے ہیں کسی غیر مذہب کو اس میں دخل نہیں ہے قصبہ جاود کے زمیندران ہنود نے چند عرصہ کے بعد اپنی حقیقت دملکیت زمینداری قبرستان مسلموں میں اراضی بشمول موضع قرار دے کر لکڑی و گھاس قبرستان سے حاصل کرنے کے واسطے دعویدار ہوئے بعہد راناصاحب یہ زمینداری قائم نہ تھی اس عہد کے بعد ٹھیکہ ہوا ہے لیکن کبھی قبرستان کی لکڑی وگھاس غیر مذہب کو نہیں دیا گیا اور نہ غیر مذہب اس کا مستحق ہے کیونکہ یہ شئی بطور صدقہ کے ہے اب زمینداروں کا یہ دعوٰی ہے کہ مسلمان اپنے مردے قبرستان میں دفن کرتے رہیں لکڑی وگھاس قبرستان سے ہم زمیندار لیں گے اور مویشیاں چرائیں گے اسی صورت غیر مذہب کی مداخلت سے بے حرمتی قبرستان اور مویشیوں کے چرنے سے منہدم ہونا قبروں کا ظاہر ہے شرعاً اس بات میں کیا حکم ہے اور ہنود کا قبرستان کی

لکڑی و گھاس پر حقیقت جدید قائم کرکے لیناکیسا ہے بغرضِ رفع فساد یا ناواقفیت مسئلہ ما بین تنازعہ کے فریقین نے اس امر کا اقرار نامہ لکھا کہ افتادہ زمین میں بلحاظ راستہ قبرستان کے کاشتکاری نہ کی جاوے گی صرف اس اراضی میں مسلمان اپنے مردے دفن کرتے رہیں اور زمیندار اپنی مویشی چراتے رہیں اب وہ اراضی بھی افتادہ نہ رہی مردے دفن ہوگئے قبریں تعمیر ہوگئیں اس ہیئت پر مویشی چرائیں جائیں تو تمام قبریں منہدم ہوجائیں گی اقرار نامہ قابل فسخ کے ہے یا اسی پر عملدرآمد ہوگا۔

**الجواب**: جب وہ زمین مسلمانوں کو نسلاً بعد نسل ہمیشہ کے لئے دے دی گئی اور مسلمانوں نے اس پر بطور مالک قبضہ کرکے اسے قبرستان کر دیا اور مردہ دفن ہوا وہ زمین ہمیشہ ہمیشہ قبرستان مسلمین کے لئے وقف ہوگئی کسی زمیندار کا اس پر کوئی حق و دعوٰی نہ رہا ہندو ہو یا مسلمان۔ زمیندار اگر مسلمان ہو تو عام مسلمانوں کی طرح اتنا حق اسے بھی ہوگا کہ اپنے مردے دفن کرے اس سے زیادہ اسے اپنی حقیقت و ملکیت وہ بھی نہ ٹھہرا سکتے۔ تمام جہان جانتا ہے کہ وقف کسی کی ملک نہیں ہوتا خالص ملک الٰہی جل جلالہ ہوتا ہے الوقف لا یملک عام و خاص نزد حکم ہے جسے بچے بھی جانتے ہیں۔ درمختار میں ہے عندھما

هو حبس العين على حكم ملك الله تعالٰى وصرف منفعتها على من احب ولو غنيا فيلزم فلا يجوز له ابطاله ولا يورث عنه وعليه الفتوى ابن الكمال وابن الشحنة۔ فتاوٰی عالمگیری میں ہے في العيون واليتيمة ان الفتوى على قولهما كذا في شرح الشيخ ابي المكارم للنقاية۔ فتاوٰی امام قاضی خان میں ہے عندهما الوقف لازم بغير هذه التكلفات والناس لم يأخذوا بقول ابي حنيفة رضي الله عنه في هذا للآثار المشهورة عن رسول الله صلى الله عليه وسلم والصحابة وتعامل الناس باتخاذ الرباطات والخانات اولها وقف الخليل صلوات الله وسلامه عليه

اور جب اس زمین میں زمینداروں کا اصلاً کوئی حق نہیں تو اس کی لکڑی اور گھاس پر ان کو کیا دعوٰی پہنچ سکتا ہے زمین خالص خدا کی ملک ہے اور گھاس بھی اور لکڑی کے مالک پیڑوں کے بونے والے ہیں جو انھوں نے فقیر پر تصدق کر دیئے بہرحال زمینداروں کا ان میں کچھ دعوٰی نہیں فتاوٰی قاضیخان میں ہے مقبرة فيها اشجار ان علم غارسها كانت للغارس اھ مختصرًا قبرستان میں جو گھاس اگتی ہے جب تک سبز ہے اسے کاٹنے کی اجازت نہیں۔ جب سوکھ جائے تو کاٹ کر جانوروں کے لئے بھیج سکتے ہیں مگر جانوروں کا قبرستان میں چرانا کسی طرح جائز نہیں مطلقاً حرام ہے قبروں کی بے ادبی ہے مذہب اسلام کی توہین ہے کھلی مذہبی دست اندازی ہے ردالمحتار میں بحرالرائق اور دررالحکام اور غنیہ اور امداد الفتاح اور فتاوٰی قاضیخاں سے ہے۔

يكره قطع النبات الرطب من المقبرة دون اليابس فتاوٰی عالمگیری میں ہے لو كان فيها حشيش يحش ويرسل الى الدواب ولا ترسل الدواب فيها كذا في البحر الرائق

زمینداروں سے معاہدہ افتادہ زمین کی بابت ہوا تھا جب وہاں قبریں ہوگئیں زمین افتادہ کب رہی اور اگر کوئی غلط و باطل و خلاف شرع حق متعلق اموات مسلمین کا معاہدہ کسی نے اپنی جہالت سے خواہ دیدہ و دانستہ کر لیا تو وہ معاہدہ مردود ہے اس پر عملدرآمد ہرگز نہ ہوگا نہ اس کے فسخ کی ضرورت ہے فسخ تو جب کیا جائے کہ وہ معاہدہ سمجھا بھی جائے وہ معاہدہ ہی نہیں ایک بیہودہ و بے معنی تحریر ہے۔ ہمارے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں:

ما بال اناس يشترطون شروطا ليست في كتاب الله من اشترط شرطا ليس في كتاب الله فليس له (وفي رواية فهو باطل) وان شرط مائة مرة شرط الله احق واوثق رواہ الشیخان عن ام المؤمنین رضی اللہ تعالٰی عنہا واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ**: از قصبہ جائس ضلع رائے بریلی محلہ غوریاں کلاں مرسلہ محمد حسن صاحب ۸ جمادی الاولٰی ۱۳۳۲ھ

اہالیان جائس کا دستور قدیم رہا ہے کہ اپنے مقابر میں مساجد بھی بنا دیا کرتے تھے جس پر مسافران و خود اہالیان قصبہ وقت بے وقت نماز ادا کیا کرتے تھے زمانہ کے دستبرد سے بعض ایسی مسجدیں تو دو خشت بن کر رہ گئیں اور بعض اب بھی موجود ہیں ایسے تودہائے خاک و خشت کو فضیلت مسجد حاصل ہے

یا نہیں اور وہ مسجد کے حکم میں ہے یا نہیں۔ اگر نہیں ہے تو آیا وہاں کی اینٹوں کو فروخت کرکے اپنے صرف میں لانا یا اس قطعہ زمین میں اپنا مسکن بنانا یا مزرعہ کرکے کاشت میں لانا درست ہے یا نہیں اور اگر کسی نے ایسا کیا ہے تو اس کے لئے کیا حکم ہے۔

**الجواب:** مقبرہ اگر وقف ہے اور مقابر عامہ غالباً وقف ہی ہوتے ہیں تو جو مسجد واقف نے قبل وقف بنائی کہ اتنے حصہ کو مسجد اور باقی کو مقبرہ کیا وہ ابد الآباد تک مسجد ہے اگرچہ ویران ہوجائے ہوا لصحیح و بہ یفتی اس حالت میں تو اس کا آباد کرنا واجب اور اس میں آداب مسجد لازم اور اسے زراعت وغیرہ سے اپنے تصرف میں لانا حرام اور اگر زمین مقبرہ کے لئے وقف ہوچکی تھی اس کے بعد اس کے کسی حصہ کو مسجد کیا اگرچہ خود واقف نے تو وہ مسجد نہیں ہوسکتا نہ آداب مسجد کا مستحق مگر ذاتی تصرف زراعت وغیرہ اس میں بھی حرام کہ وہ مقبرہ کے لئے وقف ہے اور مقبرہ تصرفات سے آزاد اور اگر وہ مقبرہ وقف نہیں جیسے دیہات میں مالکان دیہہ کی اجازت سے لوگ دفن ہوتے ہیں بے اس کے کوئی قطعہ مقابر کے لئے معین کرکے وقف کیا جائے اس میں اگر مالک نے مسجد بنائی یا دوسرے نے اور مالک نے اسے جائز کیا تو وہ مسجد ہوگئی اور اس کا وہی حکم ہے جو پہلے گزرا کہ اس کا ادب لازم اور اس میں تصرف حرام۔ بشرطیکہ وہ زمین خالی میں بنائی گئی ہو نہ قبور پر کہ قبروں کی زمین صالح مسجدیت نہیں اور اگر غیر مالک نے بنائی اور مالک نے جائز نہ کیا تو وہ مسجد نہیں مالک کو اس میں تصرف کا اختیار ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از شہر محلہ بہاری پور مسئولہ غلام ربانی صاحب　　۴ شعبان المعظم ۱۳۳۷ھ

چہ می فرمایند علمائے دین دریں مسئلہ کہ قبرستان کی آمدنی کا روپیہ مسجد میں صرف کرنا چاہئے یا نہیں اور قبرستان کی مالک مسجد ہوسکتی ہے یا نہیں۔ ہماری شریعت مطہرہ کیا حکم دیتی ہے۔

تفصیل آمدنی:۔ (۱) میت کی چادروں کی قیمت (۲) چادر کے ہمراہ مالک میت نقد دیتا ہے (۳) قبرستان میں جو درخت ہیں ان کی لکڑی کی قیمت۔ تفصیل خرچ:۔ مسجد کے کسی حصہ کی تعمیر میں فرش، لوٹے، روغن، رسی یا رمضان المبارک کے اخراجات میں یہ روپیہ لانا۔

**الجواب:** نہ مسجد قبرستان کی مالک ہوسکتی ہے نہ قبرستان کسی مال کا مالک ہوتا ہے سائل نے بیان کیا کہ اہل میت اہل محلہ میں کسی کو چادریں اور کچھ نقد دیتے ہیں اور دینے والوں کو معلوم ہے کہ یہ مسجد کے لئے لیتے ہیں اور درخت بہت قدیم ہے بونے والے کا پتہ نہیں جو لکڑی سوکھ جاتی ہے گر پڑتی ہے مسجد کے سقایے وغیرہ میں صرف کی جاتی ہے اس صورت میں ان سب چیزوں سے مسجد کے وہ سب صرف جائز ہیں کوئی حرج نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از موناتھ بھنجن ضلع اعظم گڑھ محلہ الہداد پورہ مسئولہ صابر حسین صاحب ۴ رمضان ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ قبرستان کا مسلمانوں کے کیا حکم ہے اور کیا کرنا چاہئے کوئی شخص اس پر کوئی کام دیدہ و دانستہ زیادتی کرے۔ مثلاً تجارت اور اصرار کرے کہ ہم قبرستان ہی پر کاروبار کریں گے دوسری جگہ نہیں کریں گے یہ کسی کو برا معلوم ہو یا بھلا اور ساتھ اس کے ہنود کو ملا کر زور دے کہ اس کو کھیت بنائیں یا اور کسی مصرف میں لے لیں اور مسلمانوں کو بے قبضہ کردیں اور وہاں کے اشجار پر بھی قبضہ کرلیں اور یہی کوشش کررہے ہوں اور بصورت انکار قبر کو عند التحقیقات کھدوادیں وغیرہ وغیرہ تو اس شخص کے ایمان کا کیا حال ہے اور ایسے شخص کی ناحق پر تائید کرنا کیا ہے اور کس جرم کا مرتکب ہوگا۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** مسلمانوں کا عام قبرستان وقف ہوتا ہے اور اس میں سوا دفن کے اور تصرف کی اجازت نہیں اسے تجارت گاہ بنانا یا اس پر کھیت

کرنا سب حرام ہے فتاوی عالمگیریہ میں ہے لایجوز تغییر الوقف عن ھیأتہ اشباہ وغیرہا میں ہے شرط الواقف کنص الشارع فی وجوب العمل اور مسلمان کی قبر کو کھودنا تو نہایت سخت شدید جرم ہے اسلامی سلطنت ہو تو ایسا شخص سخت تعزیر کا مستحق ہے یہاں تک کہ سلطان اسلام کی اگر رائے ہو تو جو ایسی حرکات کا مرتکب ہوا کرتا ہو اسے سزائے قتل دے سکتا ہے۔ جو شخص ناحق پر اس کی تائید کرتے ہیں سب اسی کی طرح مرتکب جرم و مستحق سزا ہیں قال تعالٰی ولاتعاونوا علی الاثم والعدوان حدیث میں ہے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں من مشی مع ظالم لیعینہ وھو یعلم انہ ظالم فقد خلع من عنقہ ربقۃ الاسلام جو دانستہ کسی ظالم کی امداد کو چلے اس نے اپنی گردن سے اسلام کی رسی نکال دی واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ احمد نبی خاں صاحب از مراد آباد ۲۴ صفر ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین مبین سوالات مفصلہ ذیل میں ۱؎ جزو جائداد اراضی موقوفہ کا روپیہ معاوضہ سرکار انگریزی سے متولی جائداد کو ملا۔ اس روپیہ کو متولی کو کیا کرنا چاہئے آیا جائداد خرید کرکے شامل جائداد موقوفہ کرنا چاہئے یا کسی مصارف خاص میں یا عام مصارف جائز میں اس رقم کا صرف کرنا جائز ہے۔ ۲؎ متولی فوت ہوگیا اور اس نے اپنے زمانہ حیات میں اس روپیہ معاوضہ مذکور سے کوئی جائداد خرید کرکے شامل جائداد موقوفہ نہیں کی اور روپیہ معاوضہ مذکور کا کوئی مصرف جائز بھی کسی قسم کا اس کی حیات میں ظاہر نہیں ہوا اور اکثر اوقات متولی متوفی اور اس کے مختار عام اور سربراہ کار یہ ظاہر کرتے رہے کہ ہنوز کوئی جائداد متصل جائداد موقوفہ کے دستیاب نہیں ہوئی ہے کوشش کی جاتی ہے جس وقت کوئی جائداد فروخت ہوئی خرید کرکے شامل وقف کی جائے گی۔

۳؎ متولی متوفی نے اپنی جائداد مملوکہ و مقبوضہ چھوڑی ہے جس پر اس کے وارثان قابض و دخیل ہیں۔

۴؎ متولی حال کا بکالت موجودہ کیا فرض ہے آیا وارثان متولی متوفی سے روپیہ مذکور طلب کرتے اور اس کی جائداد متروکہ سے وصول کرنے کا عندالشرع مستحق ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** صورت مستفسرہ میں متولی سابق پر اس زر معاوضہ کا تاوان لازم ہے جو اس کی جائداد متروکہ سے وصول کیا جائے گا متولی حال پر لازم ہے کہ اسے وصول کرے اور اس میں سستی کو راہ نہ دے بعد وصول جب کہ وہ روپیہ خود عین اراضی موقوفہ کا بدل ہے کسی مصرف میں صرف نہیں ہوسکتا بلکہ لازم ہے کہ اس سے ویسی ہی جائداد خرید کی جائے کہ جائداد رفتہ کی جگہ وقف ہو درمختار و عقود الدریہ میں ہے الناظر لومات مجھلا لمال البدل ضمنہ کما فی الاشباہ ای ثمن الارض المستبدلۃ نیز درمختار و ردالمحتار میں ہے لایجوز استبدال العامر الافی اربع الاولی لو شرطہ الواقف الثانیۃ غصبہ غاصب واجری علیہ الماء حتی صار بحرا فیضمن القیمۃ ویشتری المتولی بہا ارضا بدلا الثالثۃ ان یجحدہ الغاصب ولا بینۃ واراد دفع القیمۃ فللمتولی اخذہا لیشتری بہا بدلا اھ ملخصا واللہ تعالٰی اعلم۔

وقف [illegible]

**مسئلہ** مسئولہ مجید اللہ صاحب بتوسط عطا احمد صاحب مولوی محلہ بدایوں ۲۸ جمادی الاولٰی ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید نے اپنی ایک جائداد بلاتخصیص مقام ہر جگہ کے مسلمانوں کی تعلیم کے لئے وقف کی اور ایک خاص قصبہ کو مدرسہ بنانے کے لئے نامزد کر دیا کہ اس قصبہ میں تعلیم گاہ بنائی جائے لیکن کوئی خاص اراضی تعمیر مدرسہ کے لئے وقف نہیں کی گئی اب کسی مجبوری و نیز اس وجہ سے کہ جو قصبہ مدرسہ بنانے کے لئے وقف نامہ میں معین کیا گیا تھا عام مسلمانوں کی تعلیم میں وہاں سہولت نہیں ہے دوسری جگہ بھی غرض تعلیمی کے لئے وہ مدرسہ بنانا چاہتا ہے جہاں عام مسلمانوں کے لئے سہولت ہو پس یہ تبدیلی مقام شرعاً جائز ہے یا نہیں یعنی اگر اس تبدیل شدہ

جدید مقام پر مدرسہ بناکر جائداد موقوفہ کی آمدنی اس پر خرچ کی جائے تو جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب ۱:** واقف کو ایسی تغییر جائز ہے جب کہ مصلحت وقف اس میں نہیں اس کے خلاف میں ہے ردالمحتار میں ہے فی فتاوی مؤید زادہ اذا لم یکونوا اصلح او فی امرہم تھاون فیجوز للواقف الرجوع عن ھذا الشرط اھ وھکذا نقلہ عنہا فی شرحہ علی الملتقی ثم نقل عن الخلاصۃ لایجوز الرجوع عن الوقف اذا کان مسجدا ولکن یجوز الرجوع عن الموقوف علیہ وتغییرہ وان کان مشروطا کالمؤذن والامام والمعلمان لم یکونوا اصلح او تھاونوا فی امرھم فیجوز للواقف مخالفۃ الشرط اھ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شیخ پورہ مرسلہ شیخ امین الدین حیدر رئیس ۲۹ جمادی الاولٰی ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں ۱ وقفنامہ ہر شتہ کے کسی شرط کو واقفان بذریعہ تتمہ دستاویز تبدیل یا ترمیم کرسکتے ہیں یا نہیں۔ ۲ اگر واقفان کسی مصلحت سے مدرسہ کا مقام رقبہ شیخ پور سے کسی دوسرے موضع یا شہر کے رقبہ میں تبدیل کردیں اور مصرف وغرض وقف فوت نہ ہو تو وقف میں نقصان نہ واقع ہوگا

**الجواب ۱:** وقفنامہ میں واقفوں نے اگر شرط کردی ہوتی کہ ہم کو تبدیل شرائط کا اختیار ہے، تو اختیار ہوتا اب کہ یہ شرط نہ کی بلاضرورت صحیحہ واجازت شرعیہ کسی تبدیل وترمیم کا اختیار نہیں ردالمحتار میں حموی سے ہے الوقف اذا لزم لزم ما فی ضمنہ من الشروط۔

۲ اگر شیخوپور میں ہونا اغراض وقف کے لئے مفید نہ ہو اور دوسری جگہ مصلحت شرعی ہو تو واقفوں کو اس تبدیل کی اجازت ہے عالمگیریہ میں ہے اشتراط الاستبدال بارض من البصرۃ لیس لہ ان یستبدل من غیرہا ولیس ینبغی ان کانت احسن ان یجوز لانہ خلاف الی خیر کذا فی فتح القدیر ردالمحتار میں بحوالہ درمنتقی خلاصۃ الفتاوی سے ہے یجوز الرجوع عن الموقوف علیہ وتغییرہ وان کان مشروطا کالمؤذن والامام والمعلم ان لم یکونوا اصلح او تھاونوا فی امرھم فیجوز للواقف مخالفۃ الشرط۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ بدرالدین صاحب ۱۲ر محرم الحرام ۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع اس صورت میں کہ جامع مسجد بمبئی کے گیارہ مشاورین ہیں سے اکثرین نے یہ قرار داد منظور کی کہ مسجد کے اوقاف کی آمد سے مسجد کے احاطہ میں جو کھلی جگہ ہے وہاں باغیچہ قائم کیا جائے اور درخت اور کنڈیاں نصب کئے جائیں اور اس کے انتظام کے لئے ایک باغبان مشاہرہ سے رکھا جائے اطلاعاً گذارش ہے کہ جس زمین پر باغیچہ تیار کرنا منظور ہے وہ جگہ ہمیشہ سے نماز پڑھنے کے لئے عیدین اور یوم الجمعہ میں استعمال کی جاتی ہے پس اس حالت میں مشاورین مسجد کو اوقاف مسجد سے ایسا خرچ کرنا جائز ہے یا نہیں اور جس زمین پر زمانۂ قدیم سے نمازیں ہوتی تھیں اس پر باغیچہ بناکر لوگوں کو ادائے نماز سے روکنا مشاورین مسجد کے لئے شرعاً جائز ہے یا نہیں بناء علی عدم جواز محرکین اس فعل کے اپنے عہدہ ہائے مفوضہ سے معزول ہوں گے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب ۱:** وقف کو اس کی ہیئت سے بدلنا جائز نہیں اگرچہ مقصود واحد ہو مثلاً کسی مسجد پر دکانیں وقف ہیں کہ ان کا کرایہ مسجد میں صرف ہوتا ہے انھیں حمام کردیا جائے اور اس کا کرایہ مسجد کو دیا جائے یا حمام کا کرایہ مسجد پر وقف تھا اسے دکانیں کردیا جائے یہ ناجائز ہے حالانکہ مقصود یعنی کرایہ واحد ہے عالمگیریہ میں ہے لایجوز تغییر الوقف عن ضیعتہ فلایجعل الدار بستانا الخ نہ کہ خلاف مقصود اور وہ بھی محض بے سود ومردود باغیچہ امراء کے مکانوں کی زینت ہوتا ہے۔ بیت اللہ کی زینت ذکر اللہ ہے ولہٰذا علماء نے مساجد میں پیڑ لگانا منع فرمایا اور فرمایا کہ مساجد کو یہود ونصاریٰ کے کنیسوں

گرجوں سے مشابہ نہ کرو پھر اس میں نمازیوں پر جمعہ وعیدین میں تنگی ہے اور جو مسلمانوں پر تنگی کرے اللہ اس پر تنگی کرے گا من ضیق ضیق اللہ علیہ اس میں منع خیر ہے اور مناع للخیر کی مذمت کلام اللہ میں ہے اس میں زمین متعلق مسجد کو نماز سے روکنا ہے اور اللہ عزوجل فرماتا ہے ومن اظلم ممن منع مسٰجد اللہ ان یذکر فیہا اسمہ وسعٰی فی خرابہا اولٰئک ماکان لہم ان یدخلوہا الا خائفین لہم فی الدنیا خزی ولہم فی الاٰخرۃ عذاب عظیم اس سے بڑھ کر ظالم کون جو اللہ کی مسجدوں کو ان میں نام الٰہی لئے جانے سے روکے اور ان کی ویرانی میں کوشش کرے ان کو اس زمین میں قدم دھرنا نہ تھا مگر ڈرتے ہوئے ایسوں کے لئے دنیا میں رسوائی ہے اور آخرت میں بڑا عذاب۔ ایسے متشاور اگر باز نہ آئیں واجب العزل ہیں۔ من استرعی الذئب فقد ظلم جس نے بھیڑیے کو چرواہا بنایا اس نے بکریوں پر ظلم کیا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ منشی خلیل الرحمن صاحب پارچہ فروش از نگینہ ۳۰ محرم الحرام ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد ایک محلہ کے اندر واقع ہے کہ جس میں کچھ اراضی زائد فرش سے ہے اور اس اراضی میں ایک مزار شریف بھی ہے اس مسجد کی خبر گیری اہل محلہ جس میں چند قوم کے آدمی ہیں کرتے ہیں منجملہ چند اقوام کے ایک قوم ایک مدرسہ خاص قومی اس اراضی موقوفہ میں بنانا چاہتی ہے کہ جس میں دوسری قوم کا تعلیم نہیں پائے گا احیاناً کسی وقت میں اس اراضی موقوفہ کی ضرورت مسجد کو ہوئے تو وہ تعمیر مدرسہ اٹھوا کر اپنے تصرف خواہ کسی قسم کا تصرف ہو لاسکتے ہیں یا نہیں جس قوم کا مدرسہ تعمیر ہوتا ہے اس قوم کے چند لوگ مہتمم ومتولی ہیں وہ ایک اقرار نامہ بدیں مضمون لکھتے ہیں کہ اگر کسی وقت میں مسجد کو ضرورت اراضی کی ہو تو وہ نہیں لے سکتی یہ اقرار ان کا لکھنا جائز ہوگا یا نہیں علاوہ اس قوم کے دیگر اقوام یا دیگر محلہ یہ چاہیں کہ مدرسہ قومی خاص نہ رہے تو وہ اس عمارت میں مدرسہ ہذا رہنے دے سکتے ہیں یا نہیں اور یہ مدرسہ خصوصیت قوم کے ساتھ تعمیر کیا جاتا ہے اور اسی قوم کے بچے مستفیض ہوں گے جواب خلاصہ وشرح مرحمت فرمایا جائے مکرر عرض ہے جواب کے ارسال میں دیر نہ فرمائی جائے مکرر عرض ہے کسی وجہ سے کل کو وہاں مدرسہ نہ رکھا گیا تو اس تعمیر کی مالک قوم یا اہل مدرسہ ہوگا یا نہیں یا مسجد کی ہی ملکیت ہوجائے گی مدرسہ کو اختیار اس کے کرایہ پر دینے کا رہے گا یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** جو زمین متعلق مسجد ہے وہ مسجد ہی کے کام میں لائی جاسکتی ہے اور اس کے بھی اسی کام میں جس کے لئے واقف نے وقف کی وقف کو اس کے مقصد سے بدلنا جائز نہیں شرط الواقف کنص الشارع فی وجوب الاتباع* واقف نے اگر یہ مدرسہ بنانے کی اجازت نہ دی تو اس میں نہ کہ خاص اور اگر عام مدرسہ کی اجازت دی ہے جب بھی کسی قوم کو خاص اپنا قومی مدرسہ کرنے کی اجازت نہیں اگر خلاف اجازت ایسا تصرف کریں گے غاصب ہوں گے اور وہ عمارت منہدم کرادینے کے قابل ہوگی اور بعد انہدام جو کچھ اینٹیں کڑیاں ہوں اس کے مالک وہی لوگ ہوں گے جنہوں نے عمارت بنوائی تھی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از مارہرہ شریف ضلع ایٹہ مرسلہ حافظ عبدالحمید امام مسجد کبوہ ۱۲ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

زید نے اپنی زمینداری کے ایک قطعہ کو جو بست بگہہ خام ہے اور اس کا سالانہ منافع ہے اس تصریح کے ساتھ کہ للعہ سالانہ اس محلہ کی مسجد میں جس میں واقف رہتا ہے صرف ہوا کریں اور عہ سالانہ غربا ومساکین کے لڑکوں کی تعلیم جو قرآن شریف اور دینیات پڑھتے ہیں قرآن شریف یا متفرق پارہ اور کتب دینیہ خرید کر امداد کی جادے اور اس مصرف میں ہمیشہ صرف ہوتے رہیں اور عہ سالانہ

یتیماں و بیوگان کی تیاری پارچہ سرما وغیرہ صرف کئے جائیں اپنے دل میں مذکورہ مصارف کی نیت کرکے وقف کردیا اور ایک سال سے اس کا منافع بھی کاشتکار سے وصول نہیں کیا اور وقف کی کوئی تحریر بھی نہیں لکھی اب زید یہ چاہتا ہے کہ قطعہ اراضی مذکورہ بالا سے جس کے وقف کی نیت کی ہے بہتر اور عمدہ اور زیادہ منافع کی دیگر اراضی کو جو اس کی ملکیت ہے بجائے اس کے وقف کردے اور بموجب شرع شریف کے تحریر تکمیل کردے اور متولی اس کا مقرر کرکے اس کے قبضہ میں اس زمین کو دیدے کہ منافع اس کا مصارف مذکورہ میں صرف کیا کرے اور آئندہ متولی اس کا زید کے رشتہ داران اور نمازیان مسجد محلہ کے مشورہ سے مقرر ہوا کرے گا اس صورت میں امید ہے کہ ۵۰ سالانہ سے زیادہ منافع سالانہ وقف کا ہوگا صرف نیت وقف کرلینے سے جو خاص قطعہ اراضی کی نسبت کی ہے اور اس کی تحریر بھی نہیں لکھی اور اراضی جو اس سے بہتر اور عمدہ زیادہ منافع کی ہے۔ وقف کرکے تحریر کردے شرع ممانعت تو نہیں کرتی۔

**الجواب:** تحریر تو شرعاً کوئی ضروری چیز نہیں نہ اس پر وقف موقوف اگر اس نے زبان سے کہہ دیا تھا کہ میں نے اس کو اللہ کے لئے وقف کردیا تو وقف ہوگئی اب اس سے رجوع نہیں کرسکتا مگر یہ کہ وقت وقف شرط استبدال کرلی ہو یعنی مجھے اختیار ہے کہ جب چاہوں اس زمین کے بدلے اور زمین وقف کردوں تو البتہ اس حالت میں تبدیل کا اختیار ہے اور اگر زبان سے بھی نہیں کہا تھا صرف دل سے نیت کی تھی تو وہ زمین وقف نہ ہوئی اگر واقعی اس سے بہتر اور زیادہ منافع کی زمین وقف کرنا چاہتا ہے تو اس پر کچھ الزام نہیں قال اللہ تعالیٰ ما علی المحسنین من سبیل واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** از شہر سونر محمد خلیل اللہ صاحب ۴ رشعبان ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس باب میں کہ ایک موقع پر ایک جائداد موقوفہ متعلق مسجد واقع ہے تو علاوہ بیع کے جو ہر طرح ناجائز ہے آیا اس موقع پر جائداد مذکورہ سے تبادلہ کا جواز اسی قلیل قیمت اور حیثیت کی جائداد سے یا کسی دیگر نوع سے کسی صورت میں بھی ہوسکتا ہے یا نہیں۔

**الجواب:** اس خاص وقف کرتے وقت واقف نے استبدال کی شرط نہ کرلی ہو تو ہرگز کسی حال میں جائز نہیں جب تک اس سے انتفاع ممکن ہے اگرچہ دوسری کہ اس کے بدلے میں ملے اس سے قیمت و حیثیت و منفعت میں بہت زائد ہو فانا امرنا بابقاء الوقف کما کان لا بزیادۃ کما حققہ المحقق فی الفتح واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۱۰ رجمادی الاخری ۱۳۳۶ھ

وصیت کا بیان

کیا فرماتے ہیں علمائے دین وشرع متین اس مسئلہ میں کہ منشی کریم الدین کی دو بیویاں تھیں اور دونوں سے اولاد ہے پہلی بیوی سے تین لڑکیاں اور ایک لڑکا اور دوسری بیوی سے دو لڑکیاں تھیں منشی صاحب مرحوم نے ایک باغ ایک موضع ایک مدرسہ اور کچھ دکانیں پہلی بیوی کے انتقال ہونے کے بعد وقف کیا اسطرح پر کہ میرے بعد میری زوجہ متولی رہے اور زوجہ کے بعد لڑکا جو کہ پہلی بیوی سے تھا اور لڑکے کے بعد ان کی اولاد چونکہ لڑکا ان کی حیات میں فوت ہوگیا اور لڑکے کی اولاد میں ایک لڑکی تھی وہ لڑکی ناقابل انتظام تھی اور اس کا شوہر بوجہ بدچلنی کے ناقابل انتظام تھا اس وجہ سے منشی صاحب نے ایک اقرار نامہ وقفنامہ کی تحریر کے بارہ سال بعد اس طرح تحریر کردیا کہ میرے بعد میری دوسری زوجہ متولی رہے اور اس کے بعد اس کی بڑی لڑکی اور لڑکی کے بعد اس کی اولاد میں بڑا لڑکا جو لائق ہو

متولی رہے اسی طرح سلسلہ برابر جاری رہے اس اقرار نامہ کی تحریر کو عرصہ دو سال ہوگیا اور وقفنامہ کو چودہ سال اس وقت منشی صاحب مرحوم کی دوسری زوجہ حیات ہے اور منشی صاحب نے جائداد مذکورہ مفصلہ ذیل اخراجات کے واسطے وقف کی ہے. مولود شریف، گیارہویں شریف، فاتحہ حسنین، خرچ مدرسہ ومسجد وتکیہ وغیرہ چونکہ پہلی بیوی کی لڑکیاں اور منشی صاحب کے لڑکے کی لڑکی حیات ہیں اور وہ سمجھتی ہیں کہ بروئے وقفنامہ کے جائداد مذکورہ کے ہم متولی ہیں اس لئے التماس ہے کہ شرعًا اس وقت جائداد مذکورہ کا متولی کون شخص قرار دیا جاویگا اور اس کے بعد کون اقرار نامہ کا قانونًا بھی داخل خارج ہوگیا ہے بموجب حکم شرع شریف تحریر فرمایا جاوے۔ فقط۔

**الجواب:** تولیت کوئی ترکہ نہیں کہ ہر وارث کا اس میں حق ہو تو واقف کے اختیار کی ہے جسے متولی کردے وہی ہوگا درمختار میں ہے۔ ولایۃ النصب القیم الی الواقف۔ تو اس میں شک نہیں کہ فی الحال وقف کی متولی صرف زوجہ ثانیہ ہے کہ وقف نامہ اور اقرار نامہ دونوں میں اپنے بعد اس کو متولی لکھا ہے اور جب زوجہ کا انتقال ہو تو حسب شرط اقرار نامہ اس زوجہ کی بڑی لڑکی پھر اس کے بعد اس لڑکی کی اولاد میں جو بڑا لڑکا لائق ہو ورنہ جو لائق ہو۔ بہرحال پہلی بیوی کی لڑکیوں کا تو کوئی استحقاق تولیت میں سرے سے نہ تھا کہ وقف نامہ اقرار نامہ کسی میں ان کی تولیت نہیں رہی پسر متوفی کی لڑکی اگرچہ وقفنامہ میں اپنے بعد پسر پھر اولاد پسر کی تولیت لکھی تھی مگر واقف کے سامنے مرگیا اور اب اس نے ان شرائط کو تبدیل کردیا اور دوبارہ تولیت واقف کو تغیر وتبدل کا اختیار ہے تو اب عمل بموجب اقرار نامہ ہوگا ردالمحتار میں ہے۔ التولیۃ من الواقف خارجۃ من حکم سائر الشرائط لانہ لہ فیھا التغییر والتبدیل کلما بدالہ من غیر شرط فی عقدۃ الوقف واللہ تعالٰی اعلم۔

---

**مسئلہ:** Rangoon, The 19th May, 1908.

To, Moulvi Haji Ahmad Raza khan Esqur. Bareilly United provinces. Honoured Sir.

We desire to place prepare you a certain religious matter on which we solicit your valuable opinion. The facts are briefly these. There is a Chulia mosque in Moung Taulay street at this place. There are five duly elected trustees or mutawallis who manage the affairs of the said mosque according to a scheme framed by the Chief court of Lower Burha. The trustees are given the power of discharging the Iman, Muazzin and clerks of the mosque. In virtue of the said power, the

trustees at a meeting discharged the their Imam one syed Muckbool for irregularity misconduct and disobidience. After the discharge, the trustees filed a suit in the Chief court of Lower Burma for declaration that the dis. charge of the Imam may be confirmed: The Imam now questions the authority of the trustees and maintains power badly

he may misconduct himself, they have no power to discharge him. Having placed the facts briefly we request you most humbly to give your Fatwa as to whether the trustees have the power to discharge the Imam when they find it necess. ary to do so. This is a vital point which is at present engaging the attention of the leading member of the Chulia Sunni Mohommadans community and we shall thank you very much if you can send your Fatwa before the 1st week of June Thanking you in anticipation. we beg to remain Honoured sir, your most obedient and humble followers in M. Qadir Gani. President. The Madrsa Muslim Association No. 37, Tocckay Mq. Taulay street,

## الجواب

Bareilly, the 28th of May, 1908. To: M. Qadir Gani, President the Madras Muslim — Association. sir, With reference to your letter dated 19th of May, 1908, I send my Fatwa for your Perusal : The trustees can discharge an Imam by their authority When such indifference is found in him which may be the sufficient reason of shara for him to be dismissed. Vide Lisanul Hukkam Printed at Mier. Page 123, فی فتاوی قاضی خان اذاعرض للامام

او المؤذن عذر منعه عن المباشرة مدة ستة اشهر فللمتولی ان یعزله ویولی غیرہ وان کان للمعزول نائب

Transhation :- There is in Fatwa Qazi Khan when an Imam or Muazzin has some certain business which may be the cause of six months absence from the mosque, not-withstanding he may have given some Person for him to act. At such opportunity the trustee can discharge him and may establish or Appoint another Imam in his Place. Tahtawi Printed Misr and shani Printed constantinople volume 3 Page 639. ولقد مر مایدل علی جواز عزله اذا مضی شهر بیری

Translation : Allama Birizada has said that the books aforesaid style shows that a trustee can discharge an Imam on account of a month absence from the mosque. The trustees had no need of taking sanction of discharging the Imam from the court or from any higher officer or Governor because the authority of trustees in these matter is over the Powers of a Muhamadan Governor although the same Mutawallis or trustees may have been fixed by the same Muhammadan Governor. see Ashbahunnazair Printed Lucknow Page 179 coPies from the Fatwa of Imam Rashiduddin

لا یملك القاضی التصرف فی الوقف مع وجود ناظر ولو من قبله -Translation:-A Qazi cannot interfere a Waqfin the Presence of a trustees although the trustees may have been fixed by the same Qazi Hamawi sharah Ashbah Printed Lucknow Page 179 coPies from Fatwa Imam Zahiruddin– قاضی البلد اذا نصب رجلا متولیا للوقف بعد ما قلد الحاکم الحکومة فلیس للحاکم علی الوقف سبیل حتی لا یملك الاجارة ولا غیرها

Transhation :-Aksing Appointed a Qazi and after it the Qazi fixed a trustee on a waqf : now the king has no

connecti on with the waqf nor has he Any Power of it contract etc. Another style from Lisanul Hukkam coPies from Fatwa Imam Wabri لاتدخل ولایة السلطان علی ولایة المتولی فی الوقف۔

Translation : A king cannot interfere a waqf against a trustee's authorities. in this case the higher officers or governors are not Muhammdan ones and therefore they do not know the schemes of shara as a Muhammdan trustee knows. The trustees can discharge an Imam when the Imam Leaves sunnia Doctrine or Commits an open sin against shara or there may be found in him something which may be the cause of abborrence which decreases the number of Peoples at Prayers or he may be disobedient against the managing rules of affairs of the mosque or assembly of Persons at Prayers or there may be something such in him : otherwise he will not be discharged without fault see Raddul Muhtar Printed constantinople Volume 3 Page 597

قال فی البحر واستفید من عدم صحة عزل الناظر بلا جنحة عدمها لصاحب وظیفة فی وقف بغیر جنحة وعدم اھلیة۔

Transtation :— It is said in Bahrur Raiq that as a Mutawalli cannot be dismissed without fault, from this it is manifest that any receiver of a salary of a waqf can not be Discharged until his fault be Proved or he may be Proved to be unfit for his duties.

امر برقمہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی عفی عنہ
بمحمدن المصطفٰی النبی الامی صلی اللہ
تعالٰی علیہ وسلم

(ترجمہ) **مسئلہ**:- از رنگون - مورخہ ۱۹ر مئی ۱۹۰۸ء

بخدمت جناب مولوی حاجی احمد رضا خانصاحب محلہ سوداگران بریلی - یوپی -

مولانائے محترم! ہم سب آپکی خدمت میں چند مذہبی امور کے بارہ میں رائے عالی جاننے کیلئے یہ پیش کر رہے ہیں اور مختصرا واقعہ کی طرف توجہ مبذول کراتے ہیں - یہاں ایک مسجد مونگ تلا اسٹریٹ میں واقع ہے جسکے چنے ہوئے پانچ متولیان ہیں جو مسجد کا انتظام اس قانون کے تحت انجام دے رہے ہیں جس کو عدالت العالیہ برما نے مرتب کیا ہے جس کے مطابق متولیوں کو یہ حق دیا گیا ہے کہ وے امام - مؤذن اور عملہ کو برخاست کرسکیں اس قانون کے مطابق متولیان نے ایک مجلس شوریٰ کے اندر سید مقبول امام مسجد کو انکی ناکردگی برے چال چلن اور حکم عدولی کے باعث برخاست کردیا اس برخاستگی کے بعد متولیوں نے ایک مقدمہ استقراریہ اس امر کا عدالت العالیہ برما میں دائر کیا کہ امام کی برخاستگی مستقل کردی جائے - اب امام نے یہ بازپرس متولیوں کی مجلس قانون سے کی ہے - قانون کا ناجائز فائدہ اٹھایا گیا ہے ان لوگوں کو برخاست کرنے کا حق نہیں ہے - اس مختصر واقعہ کو پیش کرتے ہوئے نہایت ادب سے التجا کرتے ہیں کہ آپ اس کے متعلق اپنا فتویٰ مرحمت فرمائیں - کیا متولیان کو امام کی برخاستگی کا حق حاصل ہے کہ جب وہ چاہیں برخاست کردیں یہ آجکل بہت بڑا مسئلہ ممبران مسجد چولیان اہل سنت والجماعت کا بنا ہوا ہے ہم لوگ بیحد شکر گذار ہونگے اگر آپ اپنا فتویٰ ماہ جون کے اوائل ہفتہ میں روانہ فرمادیں فقط

**الجواب**:- بریلی مورخہ ۲۸ر مئی ۱۹۰۸ء - بخدمت جناب ایم قادر غنی صدر مدرس مسلم ایسوسیشن -

محترم! آپکے مراسلہ مورخہ ۱۹ر مئی ۱۹۰۸ء کے مطابق میں اپنا فتویٰ برائے ملاحظہ ارسال کر رہا ہوں - متولیان ایک امام کو برخاست کرسکتے ہیں جبکہ کوئی ایسا اختلاف اور وجہ معقول شرعی طور پر پائی جائے (لسان الحکام مطبوعہ مصر ص ۲۳؁) ترجمہ:- فتاویٰ قاضیخاں میں ہے کہ جب امام یا مؤذن کے درمیان کوئی ایسی چیز جبکہ وہ چھ ماہ تک مسجد سے غیر حاضر رہے اور اس نے اپنا کوئی بدل نہ دیا ہو تو اس وقت متولی اس کو برطرف کرسکتا ہے اور دوسرا امام اسکی جگہ مقرر کرسکتا ہے - (طحطاوی مطبوعہ مصر اور شامی مطبوعہ قسطنطنیہ جلد ۳ ص ۴۲۹)

(ترجمہ) علامہ بیری زادہ کتاب مذکور میں فرماتے ہیں کہ متولی ایک امام کو مسجد سے ایک ماہ کی غیر حاضری پر برطرف کرسکتا ہے متولی کو کوئی ضرورت امام کی برطرفی کے لئے عدالت یا کسی افسر بالا یا گورنر سے اجازت لینے کی نہیں ہے کیونکہ متولی اپنے اختیار خصوصی سے ان معاملات میں خود اسلامی گورنر جیسا اختیار رکھتا ہے جبکہ یہ متولیان خود ایک اسلامی گورنر کے مقرر کردہ ہوں - (اشباہ والنظائر مطبوعہ لکھنؤ ص ۱۷۹ منقولہ از فتاوی امام رشید الدین - (ترجمہ) ایک قاضی وقف کے کسی معاملہ میں متولی کی موجودگی میں دخل نہیں دے سکتا جبکہ اسی قاضی نے اسکو متولی بنایا ہو - (حموی شرح اشباہ مطبوعہ لکھنؤ ص ۱۷۹ منقولہ از فتاوی امام ظہیر الدین) ترجمہ) ایک بادشاہ نے ایک قاضی مقرر کیا اور اس کے بعد قاضی نے وقف کا ایک متولی مقرر کیا - اب بادشاہ کو کوئی تعلق اس وقف سے نہ رہا اور نہ کوئی اختیار اسکو رد وبدل کا باقی رہا (لسان الحکام منقولہ از فتاویٰ امام دبیری) (ترجمہ) ایک بادشاہ ایک متولی کے معاملہ میں دخیل نہیں ہوسکتا - جبکہ حکام بالا یا گورنر جو کہ مسلمان نہیں اور جو اس قانون تولیت سے واقفیت بمقابلہ متولی نہیں رکھتے اس وقت متولی امام کو برخاست کرسکتا ہے جبکہ امام عقاید سنیہ کو ترک کردیتا ہے یا برملا شرع کی خلاف ورزی کرتا ہو یا کوئی ایسی چیز پائی جاتی ہو جس سے نماز جماعت میں کمی واقع ہو یا کمیٹی کے احکام کی خلاف ورزی کرتا ہو جو مسجد سے متعلق ہو - برخاست ہوسکتا ہے - اس کے علاوہ بغیر کسی قصور کے برخاست نہیں کیا جاسکتا - ردالمحتار مطبوعہ قسطنطنیہ جلد ۳ ص ۵۹۶ -

ترجمہ - بحر الرائق میں ہے کہ ایک متولی بغیر کسی قصور کے برخاست نہیں کیا جاسکتا اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ایک وقف سے تنخواہ پانے والا شخص بغیر کسی قصور کے برخاست نہیں کیا جاسکتا یا جبتک [illegible]

**مسئلہ** از قصبہ حسن پور ضلع مراد آباد مرسلہ منشی ہدایت اللہ صاحب ۲۴ صفر ۱۳۲۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس امر میں کہ نواب غلام چشتی خاں صاحب رئیس قصبہ حسن پور ضلع مراد آباد موضع عیسی پور بطلان زکوۃ ریاست وموضع کچی کھیر البطور خیرات حقیقت اپنی کو اول وقف کیا سال ۱۲۸۴ھ میں اس حقیقت موقوفہ کے بابت ایک وصیت نامہ سادہ تحریر کیا جس میں انتظام واہتمام تولیت جائداد موقوفہ اور مصارف خیر کی بابت شرائط درج کیے چنانچہ تاحیات اپنی خود واقف ہر دو مواضعات مذکورہ کے مہتمم رہے اور بعد فوت ان کے نواب محمد عبدالکریم خاں صاحب مرحوم بیٹے از واقف مہتمم مقرر ہوئے وصیت نامہ میں واقف نے یہ شرط تحریر کی ہے اقرار یہ ہے کہ عین حیات اپنی آمدنی وپیداوار مواضعات مذکور کو اپنے ہاتھ اور اختیار سے حسبۃ للہ سب کرتا رہوں گا۔ اور بعد میرے میری اولاد سے ایک شخص از قسم ذکور جو لائق ہووے نسلاً بعد نسلٍ اور بطناً بعد بطنٍ حسب دستور بطریقہ مستعملہ مجھ گنہگار کے صرف کرتا رہے۔ ۱۲ اکتوبر ۱۹۰۸ء کو مہتمم ثانی نے وفات پائی۔ اب دریافت طلب یہ مسئلہ ہے کہ فقرہ نسلاً بعد نسلٍ کے کیا معنی اور مطلب اور نسل سے منشا واقف کا اپنی اولاد سے ہے یا مہتمم ثانی کی اولاد سے اور شرعاً بعد فوت ہونے مہتمم ثانی کے اصل واقف کے اولاد میں سے مہتمم مقرر ہونا چاہئے یا مہتمم ثانی کی اولاد میں سے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** صورت مستفسرہ میں جب تک واقف کی اولاد صلبی سے کوئی مرد لائق باقی رہے گا اولاد اولاد کو تولیت نہ پہنچے گی جب ان میں کوئی نہ رہے گا اس وقت اولاد اولاد سے کوئی لائق متولی کیا جائے گا اور ان میں جب تک کوئی رہا تیسرے درجہ سے مقرر نہ کیا جائیگا وعلی ہذا القیاس نسلاً بعد نسلٍ اور بطناً بعد بطنٍ کے یہی معنی ہیں اس میں واقف کی اپنی اولاد، واولاد اولاد، واولاد اولاد اولاد سب داخل ہیں مگر بترتیب کہ سب سے مقدم اولاد پھر اولاد اولاد پھر اولاد اولاد اولاد الی آخر الدہر اسعاف میں ہے لایکون للبطن الاسفل شیئ مابقی من البطن الاعلی احد وھکذا الحکم فی کل بطن حتی تنقضی البطون موتا۔ واللہ سبحنہ وتعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ حاجی منشی محمد حسین صاحب رئیس از قصبہ حسن پور ضلع مراد آباد ۱۸ ربیع الاول ۱۳۲۶ھ

**سوال اول** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک جائداد وقف کی اور دربارہ تولیت یہ شرط تحریر کی کہ بعد میرے میری اولاد سے ایک شخص از قسم ذکور جو لئیق ہو نسلاً بعد نسلٍ اور بطناً بعد بطنٍ حسب دستور مجھ گنہگار کے صرف کرتا رہے آیا اس عبارت مذکورہ سے واقف کا منشا کسی خاص اولاد کی نسبت یعنی بیٹوں کی یا پوتوں کی نسبت ہے انھیں کوئی خصوصیت نہیں ہے۔

**سوال دوم** جائداد موقوفہ کے اشخاص ذیل متولی ہوسکتے ہیں یا نہیں اور شرعاً لفظ لائق کن اشخاص سے مراد ہے (۱) جو باوصف استطاعت بائیس سال سے نہ حج کرتا ہو نہ زکوۃ اور نہ عشر دے (۲) جو علانیہ فسق وفجور میں مبتلا ہو (۳) کیا تارک جماعت لئیق متولی ہوسکتا ہے۔ (۴) جو طمع نفسانی سے متولی ہونا چاہے اور جس کو بے حد کوشش تولیت کی ہو (۵) جو سود جائز سمجھ کر لیتا ہو (۶) جو شطرنج اور تاش بازی میں مصروف رہتا ہو۔ وہ قابل تولیت ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** عبارت نہ اس میں ایسا خصوص ہے کہ بعض طبقات اولاد کو اصلاً شامل نہ ہو نہ ایسا عموم کہ ہر طبقہ کی اولاد معاً مستحق ہو بلکہ وہ جمیع طبقات کو بشرط ترتیب عام ہے یعنی جب تک خاص اولاد صلبی واقف سے کوئی مرد لائق تولیت باقی رہے گا پوتے اگرچہ لائق بلکہ الیق ہوں نہ

پاسکیں گے لان الواقف انما شرط اللائق دون الالیق اور جب اولادِ صلبی سے کوئی مرد نہ ہو یا جتنے باقی ہوں ان میں کوئی لائق تولیت نہ ہو تو پوتوں میں جو لائق ہو اسے پہونچے گی اب ان میں کا جب تک کوئی لائق باقی رہے گا پرپوتوں کا استحقاق نہ ہوگا وعلی ھذا القیاس الی اقرب اصل النسل اور نواسے بہرحال مستحق نہ ہوں گے جس نے نواسوں کو بھی شمول لکھ دیا خطا کی فتاوٰی امام قاضیخاں میں ہے ان قال علی ولدی وولد ولدی یصرف الی اولادہ ابدا ماتناسلوا الاقرب والابعد فیہ سواء الا ان یذکر الاقرب فالاقرب او یقول بطنا بعد بطن فیبدء بما بدأ الواقف اھ [۱] وولدی لا یدخل فیہ ولد البنت فی ظاہر الروایۃ وبہ اخذ ھلال والصحیح ظاہر الروایۃ فتاوٰی عالمگیریہ میں [۲] ہے وقال ولدی وولد ولدی لایدخل فیہ اولاد البنات فی ظاہر الروایۃ وعلیہ الفتوی ھکذا فی محیط السرخسی [۳]

عہ۲ لائق وہ ہے کہ دیانتدار کارگزار ہوشیار ہو جس پر دربارۂ حفاظت وخیرخواہی وقف اطمینان کافی ہو۔ فاسق جو جس سے بطمع نفسانی یا بے پرواہی یا ناخفافی یا انہماک لہو ولعب وقف کو ضرر پہنچانے یا پہنچنے کا اندیشہ ہو بدعقل یا عاجز یا کاہل نہ ہو کہ اپنی حماقت یا نادانی یا کام نہ کرسکنے یا محنت سے بچنے کے باعث وقف کو خراب کرے فاسق اگرچہ کیسا ہی ہوشیار کارگزار مالدار ہو ہرگز لائق تولیت نہیں کہ جب وہ نافرمانی شرع کی پروا نہیں رکھتا کسی کار دینی میں اس پر کیا اطمینان ہوسکتا ہے ولہٰذا حکم ہے کہ اگر خود واقف فسق کرے واجب ہے کہ وقف اس کے قبضہ سے نکال لیا جائے اور کسی امین متدین کو سپرد کیا جائے۔ پھر دوسرا تو دوسرا ہے ردالمحتار میں ہے قال فی الاسعاف ولا یولی الا امین قادر بنفسہ او بنائبہ لان الولایۃ مقیدۃ بشرط النظر ولیس من النظر تولیۃ الخائن لانہ یخل بالمقصود وکذا تولیۃ العاجز لان المقصود لایحصل بہ درمختار میں ہے (وینزع) وجوبا بزازیۃ (لو) الواقف درر فغیرہ بالاولی (غیر مامون) او عاجزا او ظھر بہ فسق کشرب خمر ونحوہ فتح سود لینا گناہ کبیرہ ہے تو اس کا ارتکاب اگرچہ ایک ہی بار یقینا اجماعا فاسق و بددیانت کردے گا جب کہ حرام جان کر کرے اور دارالاسلام میں جائز سمجھا تو فسق در کنار صریح کافر مرتد ہو جائے گا لاستحلالہ ما علم حرمتہ ضرورۃ من الدین یونہی جو بلا عذر صحیح شرعی ترک جماعت کیا کرے فاسق و مردود الشہادۃ ہے غنیہ میں ہے تارکھا بلا عذر یعزر وترد شھادتہ نہرالفائق میں ہے ترکھا مرۃ بلا عذر یوجب اثما فی قول العراقیین والخراسانیین وعلی انہ یاثم اذا اعتاد الترک کما فی القنیۃ ردالمحتار صدر واجبات میں ہے الجماعۃ واجبۃ علی الراجح او فی حکم الواجب کما فی البحر وصرحوا بالفسق تارکھا

مذہب صحیح ومعتمد پر زکوٰۃ کا وجوب فوری ہے تو جو اس سال کی زکوٰۃ نہ دے یہاں تک کہ دوسرا سال گزر جائے گنہگار رہے یونہی قول اصح وارجح پر حج کا وجوب۔ تو جس سال استطاعت ہو اسی سال جائے ورنہ گنہگار ہوگا اور اگر زکوٰۃ یا حج بعد وجوب بلا عذر صحیح شرعی تین سال تک ادا نہ کرے تو فاسق ہے نہ کہ بائیس سال۔ تنویر الابصار کتاب الزکوٰۃ میں ہے افتراضھا فوری وعلیہ الفتوی فیاثم بتاخیرھا وترد شھادتہ ردالمحتار میں ہے فی البدائع عن المنتقی بالنون اذا لم یؤد حتی مضی حولان فقد اساء واثم درمختار کتاب الحج میں ہے فرض علی الفور فی العام الاول عند الثانی واصح الروایتین عن الامام ومالک واحمد فیفسق وترد شھادتہ بتاخیرہ ای سنینا لان تاخیرہ صغیرۃ وبارتکابہ مرۃ لایفسق الا بالاصرار بحر عشر بھی ایک نوع زکوٰۃ ہے یا کم از کم اس کا حکم زکوٰۃ ہے اور اسی طرح بعینہٖ اسی دلیل سے اس کا وجوب بھی فوری اور تین برس تک نہ دینے میں فسق۔ ردالمحتار میں ہے العشر ذکرہ فی الزکاۃ لانہ منھا قال فی الفتح لاشک انہ زکوٰۃ حتی یصرف مصارفھا اھ وایدہ الشیخ اسمٰعیل بانہ یجب فیما لا یؤخذ منہ سواہ ولا یجامع الزکاۃ وتسمیتہ فی الحدیث صدقۃ واختلافھم فی وجوبہ علی الفور او التراخی کما فی الزکاۃ درمختار میں ہے الامر بالصرف الی الفقیر قرینۃ الفور وھی انہ لدفع حاجتہ وھی معجلۃ فمتی لم تجب علی الفور لم یحصل المقصود من الایجاب علی وجہ التمام وتمامہ فی الفتح شطرنج اگر ترک جماعت وغیرہ منکرات کی طرف مؤدی یا ان پر مشتمل ہو بالاتفاق حرام ہے اور اس کی عادت مطلقا ممنوع اور بحکم تجربہ مورد دعی معاصی اور ناش اور اسی طرح گنجفہ بوجہ اشتمال واعزاز تصاویر مطلقا بلا شرط ممنوع وناجائز ہے اور مصروف رہنا فسق۔ درمختار میں ہے۔

کر کل لہو لقولہ صلی اللہ علیہ وسلم کل لہو المسلم حرام الا ثلثۃ ملاعبتہ اھلہ وتادیبہ لفرسہ ومناضلتہ بقوسہ ر یا وہ شخص کہ اپنے لئے تولیت کی کوشش کرے اگر ثابت ہو کہ یہ کوشش بطمع نفسانی و نیت فاسدہ ہے جب تو ظاہر ہے کہ اسے متولی بنانا حرام لان الشرط کونہ امینا والطالب لطمع غیر امین اور ایسا نہیں تو اگر اس کے لئے تولیت ثابت ہے صرف اس کا انفاذ چاہتا ہے تو کوئی حرج نہیں اگرچہ کسی قدر کوشش کرے کہ یہ کوشش حق کے لئے ہے اور حق کے لئے کوشش حق ہے مثلاً واقف نے شرط کی کہ میری اولاد ذکور سے جو لائق ہو متولی ہو یہ شخص اس کی اولاد ذکور سے ہے اور جملہ شرائط مذکورہ لیاقت کا جامع ہے تو اس کی کوشش بے جا نہیں اور اگر اس کے لئے تولیت ثابت نہیں تحصیل تولیت کے لئے کوشش کرتا ہے تو اسے متولی نہ کرنا چاہئے اگرچہ کیسا ہی لائق ہو، درمختار میں ہے طالب التولیۃ لایولی الا المشروط لہ النظر لانہ مولی فیرید التنفیذ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں انا لن نستعمل علی عملنا من ارادہ ہم ہرگز اپنے دینی کام پر اسے مقرر نہ کریں گے جو خود اس کی خواہش کرے رواہ احمد والبخاری وابوداود والنسائی عن ابی موسی الاشعری رضی اللہ عنہ ردالمحتار میں ہے طالب التولیۃ لایولی کمن طلب القضاء لایقلد فتح وھل المراد انہ لاینبغی او لایحل استظھر فی البحر الاول تأمل واللہ اعلم

**مسئلہ** مرسلہ مولوی سلیمان صاحب اکبر آبادی ۲۳ شعبان ۱۳۲۸ھ

زید ایک انجمن اسلامیہ کا سکریٹری ہے اور پیشہ وکالت کرتا ہے اور لوگوں کو سود کی ڈگریاں دلواتا ہے اور خلاف حق مقدمات میں کوشش کرنے سے نہیں چوکتا اور اکثر اوقات عقائد سرسید احمد خاں کا مداح رہتا ہے ایسا شخص ایا منتظم امور اہل اسلام یعنی سکریٹری انجمن اسلامیہ رہ سکتا ہے یا نہیں اور جو اہل اسلام اس کو اپنا سکریٹری بنائیں ان کا کیا حکم۔

**الجواب:** امور بالا سے تو یہ شخص صرف فاسق فاجر ہوتا مگر عقاید کفریہ کا فر کا مداح خود کافر و مرتد ہے اور کافر کسی طرح مسلمانوں کے کسی کام کا والی نہیں ہو سکتا۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے ولن یجعل اللہ للکفرین علی المؤمنین سبیلا ان سے استعانت ناجائز ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں انا لا نستعین بمشرک جو ایسے کی سپردگی میں مسلمانوں کا کام دے اس نے اللہ و رسول اور سب مسلمانوں کی خیانت کی حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں من استعمل علی عصابۃ رجلا فیھم من ھو ارضی منہ للہ فقد خان اللہ ورسولہ والمؤمنین واللہ سبحنہ وتعالٰی اعلم

**مسئلہ** مرسلہ احمد نبی خاں از مراد آباد ۲۶ شعبان ۱۳۱۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک اہل اسلام عادل اور ثقہ نے بلا تحریر وقف نامہ کے ایک جائداد جسکو عرصہ زائد ایک سو سال کا ہوا۔ بدون مصارف کے وقف کیا اگرچہ وقف واقف کا کوئی گواہ زندہ نہیں ہے مگر بعد وفات واقف کے تمام مرد و عورت عادل و صالح اہل خاندان واقف کے وقتاً فوقتاً متولی ہوتے رہے کبھی کوئی شخص غیر خاندان کا متولی نہیں ہوا اور باعتبار اس عمل درآمد کے منشائے واقف کے بھی ایسا ہی معلوم ہوتا ہے کہ سوائے اہل خاندان صالح اور عادل کے اور کوئی متولی نہ کیا جائے اب ایک مسماۃ متولیہ اہل خاندان کی نسبت بیان کیا جاتا ہے کہ اس نے ایک شخص غیر خاندان کے نام ایک وصیت نامہ لکھدیا ہے کہ بعد میرے وہ متولی کیا جاوے اہل خاندان واقف جن میں اکثر مرد صالح اور عادل ہیں یہ دعوی کر۔ ترجیب کہ یہ شخص جس کو متولی ہونا بیان کیا جاتا ہے فاسق اور غیر خاندان واقف سے ہے اس کو بمقابلہ اہل خاندان صالح کے حق تولیت حسب وصیت حاصل ہے یا نہیں۔

**الجواب:** جس وقف کے شرائط واقف معلوم نہ ہوں اور طول مدت کے سبب گواہان مشاہدہ نہ رہے ہوں انھیں عملدرآمد قدیم پر کاربند

کی جائے گی۔ فتاوی خیریہ میں ہے قد صرح فی الذخیرۃ بانہ اذا اشتبہت مصارف الوقف ینظر الی المعہود من حالہ فیما سبق من الزمان فیبنی علی ذلک لان الظاہر انہم کانوا یفعلون ذلک علی موافقۃ شرط الواقف وھو المظنون بحال المسلمین فیعمل علی ذلک الی کتاب الوقف للانصاف ہے اذا وجد شرط الواقف فلا سبیل الی مخالفتہ واذا فقد عمل بالاستفاضۃ والاستیمارات العامۃ المستمرۃ من تقادم الزمان علاوہ بریں خود حکم شرع ہے کہ جب تک اقربائے واقف میں کوئی شخص لائق تولیت ہوبیگانہ آدمی متولی نہ کیا جائے درمختار میں ہے مادام احد یصلح للتولیۃ من اقارب الواقف لایجعل المتولی من الاجانب لانہ اشفق ومن قصدہ نسبۃ الوقف الیہم پھر اس شخص غیر کا فاسق ہونا سب پر طرہ ہے فسق کے بعد تو خود واقف اگر متولی ہو تو وہ بھی معزول کر دیا جائے گا نہ کہ اجنبی فاسق کو متولی کیا جائے۔ درمختار میں ہے ینزع وجوبا ولو الواقف فغیرہ بالاولی غیر مامون او عاجزا او ظہر بہ فسق کشرب خمر ونحوہ فتح لہٰذا وصیت پر عمل نہیں بلکہ خاندان واقف سے کسی صالح متدین ہوشیار کارگزار کو متولی کیا جائے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مولوی حشمت علی ساکن گدھیا ۲ رجب المرجب ۱۳۱۰ھ

کیا ہندو وغیرہ کفار متولی مسجد وغیرہ اوقاف ہو سکتے ہیں اگر نہیں تو عالمگیری کی اس عبارت کا ولا یشترط فیہ الحریۃ والاسلام الخ کیا جواب دیا جائے گا اور ایک ہندو مسجد کا حوض اپنے روپے سے بنانا چاہتا ہے بینوا توجروا۔

**الجواب:** فقیر نے یہاں حاشیہ ردالمحتار میں لکھا اقول وباللہ التوفیق عدم اشتراطہ للصحۃ لاینافی عدم اشتراطہ للحل فقد نقل فی کتاب الزکوٰۃ باب العاشر تحریم جعل کافر عاشرا لان فیہ تعظیمہ وھو حرام وفی شرح السیر الکبیر ان امیر المؤمنین رضی اللہ تعالٰی عنہ کتب الی سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ لاتتخذ احدا من المشرکین کاتبا علی المسلمین قال وبہ ناخذ لقولہ تعالٰی لاتتخذوا بطانۃ من دونکم ویأتی فی الاضحیۃ کرہ ذبح الکتابی وتعلیلہ بانہ لاینبغی ان یستعان بالکافر فی امور الدین وقد صح عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انا لانستعین بمشرک وقد علم تحریم تولیۃ الخائن وھذا رب العزۃ جل یقول لایالونکم خبالا واللہ الموفق اھ ماکتبت علیہ اس سے حکم مسئلہ واضح ہو گیا کافر کو متولی کیا جائے تو ہو جائیگا مگر اسے متولی کرنا کوئی امر دینی اس کے اختیار میں دینا حرام ہے اور اسے معزول کرنا واجب نہ کہ خاص مسجد پر کہ اعظم اوقاف دینیہ ہے۔ ؎

مؤذن گریباں گرفتش کہ ہین ۔۔ سگ و مسجد اے فارغ از عقل و دیں

ہندو سے کسی کار دینی میں مدد نہ لی جائے گی وہ اس میں مسجد و مسلمانان پر اپنا احسان سمجھے گا اللّٰھم لاتجعل علی ید الفاجر دعا ماثورہ ہے واللہ اعلم۔

**مسئلہ** از مراد آباد بتوسط حافظ امیر اللہ صاحب ۱۷ ذی الحجہ ۱۳۱۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید ایک مسجد کا جس کی آمدنی مستقل زائد از بیس روپے ماہوار ہے مدت سے متولی ہے مسجد میں قطعی بندوبست نماز کا بغیر صلوٰۃ جمعہ نہیں جس کا دل چاہا خواہ فاسق معلن ہو یا بے علم اس نے امامت کر لی اور اکثر اوقات نزاع وفساد درباره امامت وہ وقت رہتا ہے متولی مذکور کو صراحۃً وکنایۃً ان مکروہات کے انسداد کے واسطے فہمائش بجانب مصلیان ہوئی بھی تو قطعی خیال نہ کیا زیادہ سے زیادہ مسجد کے خرچ میں درمیان پانچ یا چھ روپیہ ماہوار کے آتا ہے علاوہ اس کے مسجد کی خدمت دربارۂ صفائی بھی کما حقہ نہیں ہوتی بلکہ پانی سقایہ و نیز اس کا سرما میں گرم ہونا بیشتر چندہ سے ہوتا ہے پس ایسی حالت میں ۱؂ متولی مذکور قابل رہنے کے ہے یا نہیں۔

۲؂ مسجد کی آمدنی کا روپیہ کسی شخص کو خواہ متولی ہو یا دیگر اپنے خرچ میں لانا جائز ہے یا نہیں۔

ع۳ جس مسجد کی آمدنی اتنی معقول ہو اس میں اگر دوسرا شخص بطور چندہ یا اپنی طرف سے مسجد کی خدمت کرے تو وہ ماجور ہوگا یا نہیں اور مسجد اس چندہ کو شرعًا قبول کر سکتی ہے یا نہیں۔

ع۴ اگر متولی بطائف الحیل سے ضروریات مسجد کو ٹال دے یعنی نماز و امامت اور باوجود ضروریات دین اور نیز فہمائش کے مسجد کی خدمت کما حقہ ادا نہ کرے نہ خود امامت کرے بلکہ دن رات نفسانی ہوا وہوس میں مشغول رہے اور اسی بنا پر امامت سے اعراض کرے تو اس کا کیا حکم ہے و شرع شریف کے نزدیک ایسا متولی قابل رکھنے کے ہے یا نہیں۔

ع۵ محض خالصًا لوجہ اللہ والناس جواب ہونا چاہئے انہیں صورتوں میں جب کہ امام مقتدیوں سے ضروریات شرعیہ میں ہر طرح سے کم ہے اور پھر بھی امام بنا ہے تو علاوہ نماز خراب ہونے کے متولی بھی اس گناہ میں ماخوذ ہوگا یا نہیں اور اول مقتدیوں کی نماز جو اس امام سے علم و فضل میں زائد ہیں کس درجہ تک ناقص ہوگی یا قطعی نہ ہوگی۔

ع۶ اگر کوئی شخص شرارتًا و باغوائے متولی قبروں پر مع جوتیاں چڑھتا ہو اور ہانڈی کا دھوون پان کی اگال استنجا قبروں پر کرتا ہو تاکہ اوروں کو جو اس شرارت سے روکتے ہیں ایذا ہو تو ایسے شخص اور متولی کے واسطے کیا حکم ہے۔

**الجواب:** (۱) جب کہ مسجد کی آمدنی بیس روپیہ ماہوار سے زائد ہے اور متولی صرف پانچ چھ روپے خرچ کرتا ہے باقی کا پتہ نہیں دیتا اور مسجد کی ضروریات مثل صفائی وغیرہ معطل رہتے ہیں یا چندہ سے ہوتے ہیں تو اس کا ظاہر حال خیانت ہے اگر وجہ معقول و حساب صحیح پیش نہ کرے معزول کرنا لازم ہے درمختار میں ہے ینزع وجوبا لو الواقف فغیرہ اولی لو غیر مامون واللہ تعالٰی اعلم۔

(۲) مسجد کی آمدنی کو کوئی شخص اپنے ذاتی صرف میں نہیں لا سکتا مگر متولی بقدر اجرت مثل یعنی اتنے کام پر عرف میں کیا ماہوار ہوتا ہے اتنا پا سکتا ہے

(۳) پاک مال نیک نیت سے مسجد کی خدمت کرنے والا ضرور ماجور ہے اور مسجد اسے قبول کر سکتی ہے اگرچہ مسجد کی آمدنی کثیر ہو۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

(۴) امامت ذمہ متولی لازم نہیں اور ہوا وہوس اگر تا حد فسق نہ ہو مانع تولیت نہیں اور ضروری خدمتوں میں تقصیر یا بربنائے عجز ہوگی یا بربنائے بے پروائی دونوں صورتوں میں لائق عزل ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

(۵) مفضول فاضل کی امامت کر سکتا ہے جب کہ شرائط صحت و جواز امامت کا جامع ہو اس سے فاضل کی نفس نماز میں کوئی نقص آئے گا نہ متولی پر اس کا الزام ہے ہاں اگر متولی دیدہ دانستہ افضل کے ہوتے ہوئے مفضول کو امام مقرر کرے تو وہ اس حدیث کا مورد ہے کہ من استعمل علی عشرۃ من فیھم ارضی منہ للہ تعالٰی فقد خان اللہ ورسولہ والمؤمنین جس نے دس شخصوں پر کسی ایسے کو مقرر کیا کہ نظر شرع میں اس سے بہتر ان میں موجود تھا تو اس نے اللہ و رسول اور مسلمان سب کی خیانت کی۔ واللہ تعالٰی اعلم

(۶) قبر مسلم کا ادب واجب ہے اس پر استنجا کرنا حرام ہے اس پر اوگال یا دھوون ڈالنا توہین ہے اس پر بلا ضرورت و مجبوری شرعی پاؤں رکھنا ناجائز ہے نہ کہ معاذ اللہ اس پر جوتا پہنے چڑھنا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں لان یجلس احدکم علی جمرۃ فتحرق ثیابہ فتخلص الی جلدہ خیر لہ من ان یجلس علی قبر بیشک تم میں کسی کا چنگاری پر بیٹھنا کہ وہ اس کے کپڑے جلا کر اس کی کھال تک پہنچ جائے اس کے حق میں قبر پر بیٹھنے سے بہتر ہے۔ رواہ مسلم عن ابی ہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لان امشی علی جمرۃ او سیف احب الی من ان امشی علی قبر مسلم

بیشک مجھے آگ یا تلوار پر چلنا مسلمانوں کی قبر پر چلنے سے زیادہ پسند ہے۔ اس میں بکثرت احادیث وروایات ہمارے رسالہ اھلاک الوھابیین میں ہیں ایسا کرنے والا سب سے سخت عذاب کا مستحق ہے اور متولی کہ ایسے فعل کا اغوا کرتا ہے اس سے بھی بدتر ہے واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از بریلی محلہ بہاری پور معماران مسئولہ رحیم بخش صاحب ۵ صفر المظفر ۱۳۳۲ھ

ایک شخص کی معرفت جو بہت معزز صاحب تھے کام مسجد کے واسطے خشت خریدی گئی اور وہ خشت مسجد کے کام میں آئی روپیہ اس کا جو مسجد کے چندہ کا جمع تھا ان صاحب کو دیدیا گیا۔ اس شخص نے روپیہ مالک بھٹہ کو نہیں دیا اپنے پاس صرف کرلیا۔ مالک بھٹہ نے نالش مہتمم مسجد پر کردی آخرکار ڈگری مہتمم مسجد پر ہوگئی اور اس کا روپیہ جس قدر تھا وہ مہتمم مسجد نے فی الحال دیا اب مہتمم مسجد وہ روپیہ کس طرح سے وصول کرے اور وہ شخص کہ جس نے روپیہ اپنے پاس صرف کرلیا ہے اس کے بارہ میں شریعت کا کیا حکم ہے۔ زیادہ حدادب۔

**الجواب**: بیان سائل سے معلوم ہوتا ہے کہ نالش کا روپیہ اس نے اپنے مال سے دیا اس کا معاوضہ زرِ مسجد سے نہیں لے سکتا وہ شخص جس نے روپیہ مار لیا اس سے حتی الامکان مسجد کا روپیہ وصول کرے وہ غاصب ہے مرتکب غصب ہے مستحق غضب ہے۔ والعیاذ باللہ تعالٰی۔ واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ اتم واحکم

**مسئلہ** از سہسوان ضلع بدایوں مرسلہ مولوی سید پرکرش علی صاحب ولد مولوی سید عبدالعزیز صاحب ۷ رمضان المبارک ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسائل ذیل میں

(۱) متولی وقف کے مسکن وصندوق سے مال وقف چوری گیا تاوان لازم یا نہیں۔

(۲) مدرسین وقف کو دو چار چھ ماہ کی پیشگی تنخواہ دینا روا یا ناروا۔

(۳) متولی کو مال وقف بطور قرض اپنے صرف میں لانا پھر ادا کرنا روا یا ناروا۔

(۴) مال وقف سے کسی مسلمان کو قرضہ دینا روا یا نہ۔

(۵) کتب وقف ایک مدرسہ دوسری جگہ مستعار دینا روا یا ناروا۔

(۶) دو مدرسوں کے متولی کو ایک وقف کا مال دوسرے میں صرف کرنا بطور قرض روا یا ناروا اور واقف دونوں وقف کے جدا جدا ہیں۔

(۷) زمین مشترک کا روپیہ ایک شریک وصول کرتا ہے قبل تقسیم اپنے صرف میں لانا یا کسی مسلمان کو اس میں سے قرض دینا جائز یا نہ۔

(۸) تعمیر مدرسہ کے واسطے بمشورہ مسلمین قرض لینا روا یا ناروا حنفی کی معتمدات سے جواب عنایت ہو مع حوالہ کتاب۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**: (۱) اگر متولی نے کوئی بے احتیاطی نہ کی تو اس پر تاوان نہیں لانہ کالوصی امین فالقول قولہ بیمین اور اگر بے احتیاطی کی مثلاً صندوق کھلا چھوڑ دیا غیر محفوظ جگہ رکھا تو اس پر تاوان ہے۔ لان الامین بالتعدی ضمین۔

(۲) روا نہیں مگر جہاں اجازت واقف یا تعامل قدیم ہو لانہ یحمل علی المعہود من عند الواقف۔

(۳) حرام حرام لانہ تعد علی الوقف والقیم اقیم حافظا لامتلف۔

(۴) نہ لانہ صرف فی غیر المصرف۔

(۵) شرط واقف کا اتباع کیا جائے گا اگر منع کردیا ناجائز ہے اور اگر یہ شرط کردی کہ کتاب جو عاریت لیجانا چاہے اتنا مال اس کے عوض

گویا بطور گرو رکھا جائے تو یوں کیا جائے گا بے اس کی اجازت نہیں اور اگر بلا شرط عاریت کی اجازت قوم یا اشخاص خاص کو اجازت دی تو انہیں کے لئے اجازت ہوگی اور عام تو عام لقولھم شرط الواقف کنص الشارع والمسألۃ فی الاشباہ والنھر والدر المختار ورد المحتار وھذا حاصل ما القرر۔

ع۶ ناجائز ہے لان الاقراض تبرع والتبرع اتلاف فی الحال والناظر للنظر لا للاتلاف ومسألۃ اختلاف الواقف او الجھۃ مذکورۃ فی التنویر والدر ودائرۃ فی الاسفار الغر۔

ع۷ اپنے حق تک صرف کرسکتا ہے۔

ع۸ متولی کو وقف پر قرض لینے کی دو شرط سے اجازت ہے ایک یہ کہ امر ضروری و مصالح لابدی وقف کے لئے باذن قاضی شرع قرض لے اگر وہاں قاضی نہ ہو خود لے سکتا ہے دوسرا یہ کہ وہ حاجت سوائے قرض اور کسی سہل طریقہ سے پوری نہ ہوتی ہو مثلاً وقف کا کوئی ٹکڑا اجارہ پر دے کر کام نکال لینا۔ درمختار میں ہے لاتجوز الاستدانۃ علی الوقف الا اذا احتیج الیھا لمصلحۃ الوقف کتعمیر وشراء بذر فیجوز بشرطین الاول اذن القاضی فلو بعد منه یستدین بنفسه الثانی ان لاتتیسر اجارۃ العین والصرف من اجرتھا والاستدانۃ القرض والشراء نسیئۃ رد المحتار میں ہے المختار انه اذا لم یکن من الاستدانۃ بد تجوز بامر القاضی ان لم یکن بعیدا عنه اما ماله منه بد کالصرف علی المستحقین فلا کما فی القنیۃ الا الامام والخطیب والمؤذن فیما یظھر لقوله فی جامع الفصولین لضرورۃ مصالح المسجد اھ والا للحصر والزیت بناء علی القول بالنھا من المصالح وھو الراجح ھذا خلاصۃ ما قال فی البحر اھ واللّٰه اعلم

**مسئلہ** مسئولہ فیض رسول خاں ساکن چاندپور۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ولی حسین خاں نے عرصہ اکتیس سال سے تحریر تولیت نامہ حقیقت موضع ترت پور پرگنہ نواب گنج محلہ باغ کے قابض کرکے متولی مقرر کردیا۔ بعدہ پندرہ برس کے ولی حسین خاں فوت ہوئے اس کے بعد کو بھی متولی بدستور پندرہ سال تک اور کام تولیت کا انجام دیتا ہے اور اب تک قابل انجام دہی کام تولیت کے ہے۔ اب تقی حسین خاں پسر ولی حسین خاں نے جبر ناجائز دے کر متولی سے دستبرداری لکھائے اور جائداد موقوفہ سے ایک باغ رد کراکر اپنے ملازم سے مشتری باغ ظاہر کرایا اور آمدنی خیر کو مصارف ناجائز میں صرف کرنا شروع کیا۔ جواب بالا میں متولی سابق برخاست ہوسکتا ہے اور تقی حسین خاں قابل تولیت کے ہوسکتا ہے اور تصرف ناجائز آمدنی خیر میں عنداللہ و عندالرسول کیا احکام ہیں۔

**الجواب**: دستاویز دست برداری ملاحظہ ہوئی وہ دست برداری مطلق نہیں بلکہ کوبتقی حسین خاں ہے اور پیش قاضی بقبول قاضی نہیں بلکہ بطور خود ہی اور مرض الموت متولی میں نہیں بلکہ اس نے اپنی صحت میں کی ہے اور دستاویز وقف ملاحظہ ہوئی۔ اس میں واقف نے متولی کو کوئی اختیار اپنے عزل اور دوسرے کے نصب کا نہیں دیا پس دست برداری مذکور محض مردود و باطل ہے اس سے نہ فیض رسول خاں کی تولیت زائل نہ تقی حسین خاں کو اصلاً کوئی حق حاصل بلکہ فیض رسول خاں بدستور متولی اور تقی حسین خاں نرا اجنبی ہے اگرچہ وہ بددیانتی بھی نہ کرے اور بحال بددیانتی جیسا کہ سوال میں مذکور ہے خود واقف بھی اگر متولی ہوتا فوراً نکال دیا جاتا نہ کہ دوسرا شخص۔ درمختار میں ہے اراد المتولی اقامۃ غیرہ مقامه فی حیاته ان کان تفویض له بالشرط عاما صح والا لایصح رد المحتار میں ہے معنی العموم کما فی الفتح الوسائل انه ولاہ واقامه مقام نفسه وجعل له ان یسندہ الی من شاء ففی ھذہ الصورۃ یجوز التفویض منه فی حال الحیوۃ

اسی میں ہے الفراغ مع التقریر من القاضی عزل لا التفویض ویدل علیہ قولہ فی البحر اذا عزل نفسہ عند القاضی فانہ ینصب غیرہ وبہ ظہر ان قولہم لایصح اقامۃ المتولی غیرہ مقامہ فی حیاتہ وصحتہ مقید بما اذا لم یکن عند القاضی ولایرد ان العزل یکفی فیہ مجرد علم القاضی لان الفراغ عزل خاص مشروط فانہ لم یرض بعزل نفسہ الا لتصیر الوظیفۃ لمن نزل لہ عنہا اھ مختصرا۔ درمختار میں ہے وینزع وجوبا بزازیہ لو الواقف درر فغیرہ بالاولی غیر مامون۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** مسئولہ فیض محمد صاحب محلہ بہادر گنج شاہجہان پور ۳۰ شوال ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و شرع متین اس مسئلہ میں کہ مسجد کی تحویل کا روپیہ رشوت میں صرف کیا جاوے اور اپنے تصرف میں لایا جاوے تو ایا ایسی صورت میں تحویل رکھنے والا یا مشورت میں شریک ہونے والا شرعاً کس تعزیر کا مستوجب ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** کیا شرعی تعزیرات یہاں جاری ہیں کیا کوئی دے سکتا ہے تحویل اس سے نکال لینی واجب ہے اور جو اپنے صرف میں لایا یا خاص کار ضروری مسجد بحالت مجبوری بعض کے سوا رشوت میں اٹھایا اس کا تاوان اس پر لازم ہے مسلمان اس سے توبہ لیں نہ مانے تو اس سے میل جول چھوڑ دیں۔ ہاں اگر نہ اپنے صرف میں لایا نہ اور کوئی تصرف بیجا کیا کسی معاملہ میں مسجد کو ضرر شدید پہنچتا تھا اور بے کچھ دے لئے کسی طرح نجات نہ تھی یوں صرف کیا تو مسجد کا اس پر کچھ الزام نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ حاجی کریم نور محمد جنرل مرچنٹ اتوار ملوک ناگپور شہر ناگپور ۹ صفر المظفر ۱۳۳۲ھ

متولی مسجد کا کون شخص ہو سکتا ہے اور اس کے لئے کیا حقوق خدمات مسجد کے ہیں۔

**الجواب:** متولی مسجد ایک قادر متدین ہونا چاہئے کہ ہوشیاری دیانتداری سے کام کر سکے اوقاف مسجد کا سب نظم و نسق اس کے سپرد ہوگا۔ نیز مسجد کی نگہداشت غور پرداخت۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از سہسوان ضلع بدایوں عبداللطیف مدرس قرآن شریف ۱۲ صفر المظفر ۱۳۳۲ھ

محمود الاقران نعمان الزمان دامت برکاتہم السلام علیکم و علی من لدیکم۔ متولی وقف کو مال وقف بطور قرض اپنے تصرف میں لانا یا کسی مسلمان کو قرض دینا روا یا ناروا۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** متولی کو روا نہیں کہ مال وقف کسی کو قرض یا بطور قرض اپنے تصرف میں لائے۔ وھو تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر آگرہ محلہ کھڑکی مسئولہ محمود حسن صاحب امام جامع مسجد سابق یکم شعبان ۱۳۳۲ھ

(۱) ایک شخص خانقاہ کی سجادگی حاصل کرکے اپنے بھائی کو ہبہ مشاع اس شرط پر کرے کہ موہوب لہ سجادہ نشین رہے اور واہب مسند نشین اور آمد ہر قسم سرکاری و نذر و فتوح وغیرہ سب بالتنصیف تقسیم رہے اور یہ سلسلہ نسلاً بعد نسل چلا جائے مگر اس موہوب لہ سجادہ نشین کی اولاد اصل واہب کی اولاد کی منع مسند نشینی کے ساتھ نذر و فتوح وغیرہ کو بالتنصیف نہیں دیتی ہے کیا ایسی حالت میں واہب موہوب لہ سے شئ موہوب

واپس لے سکتا ہے۔

۲ جو اس سجادگی حاصلہ موہوبہ و مسند نشینی سے پہلے تھے ان کے حقوق وغیرہ معافیات بدستور قائم رہے اس میں کچھ رقم متعلق مرمت خانقاہ رہی موہوب لہ سجادہ نشین نے اون سوابق کو خانقاہ میں آنے اور خدمت کرنے سے منع کرادیا یا کردیا یا ایسے اسباب ڈالے جس سے مجبورًا ممنوع ہوئے اور مرمت وغیرہ بھی ان کی جانب سے نہ ہونے دی اور نہ کرنے دی اب ان سوابق مستحقین کے اولاد سے وہ رقم مرمت جو پاتے رہے ہیں اولاد سجادہ نشین (موہوب لہ) لینا چاہتی ہے کیا لے سکتی ہے یا نہیں باوجودیکہ لوگ اپنی ذات سے خدمت اور مرمت کرنا چاہتے ہیں۔

۳ بعد نظر ڈالنے ہر دو قلم یہ بھی دریافت طلب ہے کہ شرعًا اس خانقاہ کا اصل راس یعنی مکھیا کس کو سمجھا جائے اور کون ہے اولاد سوابق مستحقین سجادہ نشین موہوب لہ کی اولاد، مسند نشین اصل واہب کی اولاد۔

**الجواب**

۱ نذر و فتوح جو جسے دے اسکی ملک ہیں واہب ہو یا موہوب لہ یا ان میں کسی کی اولاد، سجادہ نشین یا کسے باشد۔ رہا معاہدہ تنصیف وہ ایک وعدہ ہے جس کی وفا پر اصل وعدہ کنندہ بھی حکمًا مجبور نہ کیا جاتا نہ کہ اس کی اولاد فقد نصوا علی انہ لاجبر علی الوفاء بالوعد مگر یہاں ایک دقیقہ ہے کہ آگے ظاہر ہوگا بیان سائل سے معلوم ہوا کہ شے موہوب ملک واہب نہ تھی بلکہ جائداد وقف خانقاہ تھی اور سجادہ نشین حسب دستور اس کا متولی اس نے اپنے بھائی کو یہ نصف ہبہ کیا۔ ظاہر ہے کہ یہ ہبہ باطل محض ہوا کہ جائداد موقوف اس کی ملک نہ تھی جسے ہبہ کرسکتا اور حق تولیت قابل ہبہ نہیں متولی اپنی صحت میں دوسرے کو قائم مقام نہیں کرسکتا مگر اس حالت میں کہ جہت واقف سے اسے اس کا اختیار عام دیا گیا ہو درمختار میں ہے اراد المتولی اقامۃ غیرہ مقامہ فی حیاتہ ان کان التفویض لہ بالشرط عاما صح والا لا تو اگر واہب کے لئے اختیار حسب شرط واقف یا تعامل قدیم کی دلیل شرط واقف سے حاصل نہ تھا تو اس کا اپنے بھائی کو سجادہ نشین کرنا باطل محض ہوا بلکہ وہی واہب بدستور سجادہ نشین رہا فانہ جعلہ مستقلا لا وکیلا عنہ حتی یجوز ولا ینعزل بعزلہ نفسہ الا عند قاضی الشرع ولا قاضی ثمہ اس صورت میں جو نذور و فتوح موہوب لہ کو دی جائیں اگر دینے والے خود اس کی ذات کو دیتے وہ اس کی ملک تھیں اور اگر نذر سجادہ بحیثیت سجادہ نشینی دیتے تو اس کو ان کا لینا جائز نہ تھا کہ وہ واقع میں سجادہ نشین نہ ہوا ومن اعطی احد الظن وصف ولم یکن فیہ لم یحل لہ اخذہ کما حققہ فی احیاء العلوم وغیرہ اس صورت میں واپس لینے کے کوئی معنی نہیں کہ وہ دینا ہی صحیح نہ ہوا واپسی تو دینے کے بعد ہے۔ ہاں اگر واہب کو حسب شرط واقف اس کا اختیار بھی تھا تو بھائی کی شرکت صحیح ہوگئی اور واپسی کا اختیار نہیں مگر یہ کہ واقف نے یہ اختیار بھی دیا ہو درمختار میں ہے ان کان التفویض لہ عاما صح ولا یملک عزلہ الا اذا کان الواقف جعل لہ التفویض والعزل۔

۲ جو حکم واقف یا حسب عملدرآمد قدیم اوقاف میں کوئی حق شرعی رکھتے تھے وہ بلاوجہ شرعی کسی کے ممنوع کئے ممنوع نہیں ہوسکتے بحرالرائق و ردالمحتار میں ہے استفید من عدم صحۃ عزل الناظر بلا جنحۃ عدمہا لصاحب وظیفۃ فی وقف بغیر جنحۃ وعدم اھلیتہ۔

۳ مستحقین اپنے اپنے حقوق لینے تک کے مختار ہوتے ہیں اصل وراس وہی متولی اوقاف ہے جس کا بیان جواب سوال اول میں گزرا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ نقی احمد صاحب قصبہ سندیلہ ضلع ہردوئی محلہ اشراف ۱۰ صفر ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں ع۱ زید منتظم و بانی جائداد انجمن اسلامیہ جو کہ منجانب گروہ اسلام قائم ہوئی تھی تھا اور عمرو امین جائداد کا تھا ع۲ بکر وغیرہ جو کہ متولی گروہ اہل اسلام تھے پانچ سال کی حساب فہمی کا دعوٰی زید منتظم و عمرو امین پر کیا اور کاغذات طلب کئے ع۳ ہر دو مدعا علیہم نے جواب دیا کہ تم مستحق حساب فہمی نہیں ہو کیونکہ کل جائداد میرے اہتمام و کوشش سے حاصل ہوئی ع۴ عدالت سے کاغذات طلب ہوئے عمرو امین روپوش ہو گیا اور کاغذات نہیں دیئے عدالت نے بہ ثبوت یکطرفہ مدعا علیہم پر ڈگری کر دی ع۵ بعد ڈگری اس ڈگری کی بابت ثالثی ہوئی جس میں زر ڈگری چوتھائی قائم رہا اور زید منتظم نے بوجہ روپوش ہونے عمرو کے کل روپیہ مطابق فیصلہ ثالثی ادا کر دیا ع۶ اب زید منتظم و عمرو امین کا انتقال ہو گیا اور جو کاغذات امین کے قبضہ میں تھے وہ برآمد ہوئے ان کاغذات کی رو سے بمقابلہ ادا شدہ رقم کے بہت کم روپیہ مطالبہ مدعیان کا ذمہ منتظم و امین برآمد ہوتا ہے آیا شرعًا بروئے کاغذات بقدر مطالبہ ذمہ منتظم و امین نکلے تو رقم ادا شدہ کے بعد جس قدر باقی رہے ان کے ورثہ سے جب کہ جائداد چھوڑی ہو مدعیان رقم پانے کے شرعًا مستحق ہیں یا نہیں اور اسی طرح اگر منتظم نے زائد روپیہ داخل کیا ہو تو شرعًا واپس پانے کا حق منتظم ورثا کو ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** جس قدر مطالبہ واجبی ثابت ہو اگر اس سے کم ادا ہوا ہے باقی ان کے ترکے سے لیا جائے گا اور اگر اول سے زیادہ لے لیا گیا ہے تو جتنا زیادہ ہو انھیں واپس دینا واجب ہے قال صلی اللہ علیہ وسلم علی الید ما اخذت حتی تردھا وقال تعالٰی ولا تأکلوا اموالکم بینکم بالباطل وتدلوا بھا الی الحکام لتاکلوا فریقا من اموال الناس عقود الدریہ میں ہے من دفع شیئا ظانا انہ علیہ کان لہ ان یستردہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مرسلہ حکیم محمد حیات خاں صاحب آگرہ کوچہ حکیمان حیات منزل ۱۶ ربیع الاول شریف ۱۳۲۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ منجملہ پانچ متولیان اوقاف کے جو بحیثیت ایک انجمن کے کثرت رائے پر کام کرتے ہوں اگر ایک علانیہ سود کھاتے ہوں اور خلاف منشاء واقف خرچ کئے جانے پر مصر ہوں اس قابل ہیں کہ عند الشرع متولی رہ سکیں۔ بتذکرہ بالا متولی صاحب کا جو علانیہ سود کھاتے ہیں یہ فعل کہ مسجد جامع وغیرہ میں جو ان کے زیر نگرانی ہیں حسب موقع اپنے خرچ سے عام مسلمانوں کو برف وغیرہ پلواتے ہیں، آیا عند الشرع اس قابل ہے کہ دیگر متولیان اسے روکیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** صورت مستفسرہ میں وہ شخص ہرگز متولی رہنے کے قابل نہیں اور اس کا معزول کرنا واجب درمختار میں ہے ینزع وجوبا ولو الواقف درر فغیرہ بالاولٰی لو غیر مامون اپنے خرچ سے مسلمانوں کو برف پلانا کوئی امر معیوب نہیں بلکہ بہ نیت حسن ہو تو مستحسن ہے مگر وقف کی آمدنی سے حرام ہے جب کہ شرائط وقف کے تحت میں داخل نہ ہو اور مسجد میں یہ مجمع نہ ہونا چاہئے کہ غل شور کا بھی احتمال ہے۔ اور مسجد میں غیر معتکف کو کھانا پینا بھی نہ چاہئے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از موضع درو ضلع نینی تال تحصیل کچھا مسئولہ ثروت یار خاں صاحب ۲۶ شعبان ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ ایک جائداد وقف کے متولی واحد کے انتقال پر تین متولیان بموجب شرط دستاویز وقف پیدا ہوئیں اور دیگر جائداد میں چھ وارث قائم ہوئے مقدمہ داخل خارج وقف پر منجملہ چھ وارثوں کے دو وارثوں نے جائداد وقف کو متروکہ قرار دیا اور وقف کے خلاف کوشش کی اور منجملہ انھیں چھ وارثوں کے تین وارث جائداد وقف کے متولیان میں سے دو متولیان نے وقف قائم رکھنے

کی کوشش کی اور وہ کامیاب ہوئے ایک متولی خاموش رہا جن وارثوں نے کوشش خلاف وقف متروکہ قائم ہونے کے لئے کی تھی وہ دونوں حقیقی بھائی تھے اور ایک بھائی کے لڑکے کی وہ متولیہ جو کہ خاموش رہی وقت داخل خارج وقف مذکور شکوہ تھی جس سے یہ اندیشہ دو متولیان اور مسلمانان کو تھا اور ہے کہ اگر جائداد وقف متروکہ قرار پاگئی تو متولیہ خاموش کو یہ نفع ذاتی پہنچے کہ اس کے دونوں خسر جو وارث ہیں حصہ دار جائداد وقف میں بن جائیں اور وقف کو نقصان پہنچے کہ اس وجہ سے آئندہ بھی نقصان کا خیال ہے اب دوسرا مقدمہ واسطے نمبرداری برائے تعمیل شرائط وقف چل رہا ہے تو ایسی صورت میں جو کہ اوپر ظاہر کی گئی ہیں کون متولیہ نمبردار مقرر ہونے کے لائق ہے اور کون تولیت سے خارج ہونے کے قابل ہے اور وہ شخص جو خاموش متولیہ کی طرف سے سربراہ کار مقرر ہونا چاہتا ہے جو خسر اس کا ہے اور وقف کے خلاف متروکہ قائم ہونے کی کوشش کرچکا ہے سربراہ کار مقرر ہوسکتا ہے یا نہیں۔

**الجواب**: جو خلاف وقف کوشش کرچکا وہ ہرگز سربراہ کار نہیں کیا جاسکتا یہاں تک کہ اگر خود متولی یا خود واقف ایسا کرتا واجب تھا کہ فوراً نکال دیا جاتا درمختار میں ہے ینزع وجوبا ولو الواقف فغیرہ بالاولی غیر مامون۔ ایک متولیہ کا خاموش رہنا اگر ثابت ہو کہ اس نیت فاسدہ سے تھا تو اس کا اخراج بھی واجب ہے ہاں اگر بوجہ مجبوری ساکت رہی تو حرج نہیں۔ نمبرداری شرعی مسئلہ نہیں ہاں جائز متولیوں سے باہر کوئی شخص نہ ہو۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از جبلپور اومتی کا پل مرسلہ محمد منیر خاں ۷ ربیع الاول ۱۳۳۶ھ

۱۔ زید نے اپنی زمین مسجد کے لئے وقف کردی اور کچھ پتھر بھی برائے تعمیر مسجد دیئے زمین اور پتھروں کی قیمت تقریباً ۲۰۰ ہوں گے اور عمرو نے اپنی ذات خاص سے بالکل مسجد باقاعدہ اور ایک حجرہ بھی تیار کرکے دونوں کو وقف کردیا جس میں غالباً چار یا پانچ ہزار روپیہ صرف ہوا ہوگا بعدہٗ زید کے کہنے سے عمرو نے زید کے نام سے واسطے نگرانی مسجد ایک کاغذ رجسٹری شدہ تحریر کردیا اور مسجد تیار ہوئے۔ بارہ برس ہوئے جب سے ہر طرح کے خرچ کا کفیل مثل چراغ تنخواہ امام و مؤذن ورمضان شریف میں حافظ کی خدمت وتقسیم شیرینی اور بھی درمیان میں مسجد کے متعلق جو ضرورت ہوا کرتی ہے عمرو صرف اپنی ذات سے صرف کرتا ہے اور عمرو نہایت خلیق پابند صوم وصلوٰۃ باخدا شخص ہے اور عمرو زید کے افعال سے واقف نہ تھا کیونکہ زید بڑا فتنہ انگیز، حاسد، غیبت کنندہ، جماعت میں تفرقہ ڈالنے والا، اور مسجد پر اپنی حکومت جتانے والا، ایک نہ ایک شرارت پیدا کرنے والا ہے اس صورت میں متولی کس کو شرع شریف قرار دیتی ہے اور وہ رجسٹری زید کی بموجب شرع شریف کارآمد ہے حالانکہ اہل محلہ ودراہل جماعت عمرو کا متولی ہونا پسند کرتی ہے۔

۲۔ صرف زید کے حکم سے پیش امام ومؤذن مقرر ہوسکتے ہیں یا برخاست ہوسکتے ہیں یا کل اہل جماعت کی رائے سے۔

۳۔ پیش امام کے موجود ہوتے ہوئے زید شرارتاً امامت کرتا ہے زید کے پیچھے نماز درست ہوسکتی ہے۔

۴۔ زید کی امامت درست ہے یا نمازی اپنی اپنی نماز بوجہ کراہت دہرالیا کریں۔

**الجواب**: اگر یہ امر واقعی ہے کہ زید فتنہ گر، شریر، مفرق جماعت ہے تو وہ ہرگز تولیت مسجد کے قابل نہیں اس کا معزول کرنا واجب ہے درمختار میں ہے ینزع وجوبا ولو الواقف غیر مامون۔

۲۔ مؤذن وامام جس کے مقرر کئے شرعاً ان منصوبوں کے لئے زیادہ لائق ہوں انہیں کو ترجیح ہوگی اور اگر یکساں ہوں تو زید کے مقرر کردہ مرجح ہیں کہ اصل مسجد یعنی زمین اسی کی وقف ہے درمختار میں ہے البانی للمسجد اولی من القوم بنصب الامام والمؤذن فی المختار الا اذا عین القوم

اصلحہم عینہ البانی مگر جب کہ موذن و امام تنخواہ دار ہیں اور انہیں عمرو دیتا ہے تو استحقاق تنخواہ اسی کو ہوگا جسے عمرو مقرر کرے اس پر لازم ہے کہ اسے پسند کرے جو شرعاً زیادہ مناسب ہو اور تنخواہ دار کی برخاستگی بھی عمرو کی رائے پر ہوگی لانہ ھو المستاجر فلیس لثالث فسخھا۔

**ع۳۲۷** اگر زید سے علانیہ فسق ثابت ہو تو اس کی امامت اور اس کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہے کہ پڑھنی گناہ اور پھیرنی واجب۔ تبیین الحقائق میں ہے فی تقدیمہ تعظیمہ وقد وجب علیھم اھانتہ شرعا اور اگر زید میں کوئی وجہ مانع امامت نہیں مگر امام مقرر کردہ اس سے افضل و اولٰی ہے اور اسی وجہ سے اہل جماعت امام کے ہوتے زید کی امامت مکروہ و ناپسند رکھتے ہیں تو زید کو جائز نہیں کہ امامت کے لئے تقدم کرے لانہ من امر قوما وھم لہ کارھون مگر اس صورت میں نماز میں خلل نہیں واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از گنگا جھدی ڈاک خانہ دونی واڑہ تحصیل گوندیا ضلع بھنڈارہ ملک متوسط مرسلہ محمد اسمٰعیل خاں ۲۵ ربیع الاول ۱۳۳۶ھ

متولی مسجد نے مسجد کے پیسہ میں خیانت کی ایسے شخص کو متولی رکھنا جائز ہے یا نہیں یا متولی نے جھوٹی شہادت دی تو تولیت اسے دینا جائز ہوگی یا نہیں۔

**الجواب:** جس نے جھوٹی شہادت کہا اس میں تو بہت احتمال ہیں کہ واقعی جھوٹی نہ ہو لوگ اسے جھوٹی سمجھیں یا واقع میں جھوٹی ہو مگر شہادت دینے والے نے اپنے نزدیک سچی سمجھ کر دی ہو یا کسی مصلحت اعظم کے لئے کوئی پہلو دار بات کہی ہو یا رآتی فتنہ انگیز سے بچنے کے لئے مرتکب ہوا ہو یا اس شہادت سے اسے حمایت وقف مقصود ہو اسی طرح بہت احتمال نکل سکتے ہیں جن کے باعث وہ معزولی متولی کا سبب نہ ہوگی مگر پہلی بات بالکل صاف ہے جب اس نے مال وقف میں خیانت کی اس کا معزول کرنا واجب۔ درمختار میں ہے ینزع وجوبا ولو الواقف درر فغیرہ بالاولٰی بزازیہ لو غیر مامون۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** اجمیر شریف محلہ خادمان چاہ ارڈ مرسلہ سید امتیاز علی صاحب ۴ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

ایک شخص مسمی سید امیر علی متولی درگاہ تھا اور اس کی چار بیبیاں منکوحہ تھیں اول زوجہ اس کے چچا کی دختر تھی اور دوسری پٹھانی اور تیسری کاشتکار قوم چیتہ کی لڑکی چھوٹی قوم سے تھی اول زوجہ سے ایک دختر اور دوسری سے ایک پسر مسمی شریف حسین اور تیسری سے دو دختران اور متولی مذکور کے ایک برادر علاتی پٹھانی بیوی سے ہیں جب کہ متولی مذکور الصدر نے انتقال کیا تو اولاد مندرجہ و برادر علاتی کو چھوڑا اب برادر علاتی مسمی نثار احمد بمقابلہ پسر مسمی شریف حسین کے دعویدار ہے کہ میں عہدۂ تولیت کا مستحق ہوں اب شرعاً لڑکا ہونا چاہئے یا برادر۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** اگر مال کی کوئی وراثت ہو تو بیٹے کے آگے بھائی محروم ہے مگر وقف کی تولیت کوئی ترکہ نہیں اس میں شرائط واقف پھر عملدرآمد سابق پھر صواب دید سلطان پر نظر ہوگی ان کے اعتبار سے جسے ترجیح ہوگی وہی متولی ہوگا بیٹا ہو یا بھائی یا غیر۔ ردالمحتار میں ہے من جہلھم قولھم خبز الاب لابنہ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از اودے پور میواڑ راجپوتانہ دہلی دروازہ مرسلہ سید ضامن علی صاحب ۸ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

ع۱ ایک شہر میں مسلمانوں نے باتفاق باہمی قومی سرمایہ سے ایک مدرسہ موسومہ مدرسہ حنفیہ تعلیم دینیات جاری کیا اور اس پر انجمن اسلام کی نگرانی قائم کی گئی اور زید کو معمولی اختیاروں کے ساتھ بہ نفاذ ایک دستور العمل مہتمم مدرسہ مقرر کیا۔ ع۲ زید نے بظاہر بصلہ حسن کارگزاری تیسرے سال

مربیت اور پانچواں سال متولیت کا ادعا حاصل کیا ع۳ چھٹے سال بلااستصواب قوم مدرسہ حنفیہ کو مدرسہ نظامیہ سے وابستہ کرکے روداد سالانہ میں بجائے حنفیہ کے نظامیہ لکھنا شروع کیا تاکہ زید کے تعلقات خاندان نظامیہ سے مدرسہ مخصوص سمجھا جائے ع۴ اس کے بعد زید دستور العمل نظام مدرسہ کی پابندی سے انحراف کرنا شروع کیا اور ارباب انجمن کو یکے بعد دیگرے ممبرانہ حیثیت سے گرانا شروع کیا۔ ع۵ نویں دسویں اسی قوم کے جذبات مذہبی کو بذریعہ تحریر صدمہ پہنچانے لگا یعنی کھلے لفظوں میں یہ لکھ کر اطراف ہندوستان میں شائع کردیا کہ فلاں شہر کے مسلمان کلمہ کی جگہ بتوں کے نام لیتے ہیں سجدہ کی جگہ دھوک دیتے ہیں روزہ نماز کے وہ پابند نہیں ہیں نہ ان لوگوں کو خوف خدا و رسول ہے یہ مذہب سے سراسر آزاد ہیں میاں نے ان کے لئے اسلام کی بنیاد کا پتھر رکھا ہے حالانکہ یہ بہتان عظیم ہے اور واقعات سراسر اس کے خلاف ہیں ع۶ گیارہویں سال کی روداد میں حسب معمول زید نے لفظ انجمن نہیں لکھا تاکہ بادی النظر میں مدرسہ انجمن کی نگرانی میں نہ سمجھا جائے ع۷ تعلیم و تربیت کے اعتبار سے مدرسہ نے کچھ بھی ترقی نہ کی۔

ع۸ حالات صدر کو محسوس کرکے جب قوم نے چند اشخاص کار وبار مدرسہ میں شریک کرنا چاہا تو زید نے انکار کردیا اور خدمت مہتممی سے علیحدہ کردیئے جانے کے بعد زید نے کچہری میں مدرسہ پر قبضہ دلانے کا دعوٰی کیا لہٰذا واقعات اور حالات حاضرہ کی رُو سے زید کی نیت سے یہ ثابت ہوچکا کہ جو کچھ وہ کرتا رہا قومی نقطہ نظر کے خلاف کرتا رہا اس کو ترقی تعلیم و خدمت اسلام مدنظر نہ تھی بلکہ اس کو اس پردہ میں اپنی نام آوری اور مفاد ذاتی منظور تھی۔ پس زید کی نسبت شریعت حقہ میں کیا حکم ہے۔

**الجواب:** اگر یہ بیان واقعی ہے تو زید حقوق اللہ و حقوق العباد دونوں میں گرفتار اور شریعت مطہرہ کے نزدیک سخت سزا کا سزاوار ہے کہ اس نے مسلمانوں پر اتہام رکھے اور ان کو دینی حیثیت سے بدنام کیا اور مدرسہ دینی کو اپنی ذاتی اغراض کا ذریعہ بنانا چاہا وہ جب ایک دستور العمل کی پابندی سے مشروط کرکے مہتمم کیا گیا تھا اور اس نے بلاوجہ شرعی اس کی پابندی نہ کی مہتممی سے خارج ہوگیا اذا فات الشرط فات المشروط اور اب کہ اسے اس بارے میں اتنی طمع ہے کہ کچہری میں نالشی ہوکر مدرسہ پر قبضہ کرنا چاہا تو ہرگز اس قابل نہیں کہ مدرسہ میں اس کو دخل دیا جائے درمختار وغیرہ کتب معتبرہ میں ہے طالب التولیۃ لایولّی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں انا لن نستعمل علی عملنا من ارادہ

رواہ الائمۃ احمد والبخاری وابوداود والنسائی عن ابی موسی الاشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از جونا گڈھ محلہ کتبانہ مدرسہ اسلامیہ مرسلہ حافظ محمد حسین ۲۰ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

جو شخص تقدیر اور وسیلہ پکڑنے کے خلاف ہو ایسا آزاد شخص حنفیوں کے مدرسہ کا خیر خواہ ہوسکتا ہے یا نہیں۔

**الجواب:** تقدیر کا منکر رافضی معتزلی گمراہ ہے اور محبوبان خدا سے توسل کا منکر نجدی وہابی بدراہ ہے جو شخص ایسا ہو اس سے مدرسہ اہلسنت کی خیر خواہی کی کیا امید ہوسکتی ہے نہ اسے مدرسہ پر کسی قسم کا اختیار دیا جائے امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ نے اپنے زمانہ خیر میں کہ اسلام کا آفتاب نصف النہار پر تھا اور کفار ہر طرح ذلیل و خوار ایک نصرانی کو کہ حساب وسیاق میں طاق تھا اور صوبہ یمن میں ابوموسٰی اشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ اسے محرری پر نوکر رکھنا چاہتے تھے امیر المومنین سے اجازت چاہی منع فرمایا انھوں نے پھر عرضی بھیجی اس پر تحریر فرمایا مات النصرانی والسلام غرض کسی طرح اجازت نہ فرمائی تو اس وقت ضعف اسلام میں کسی مخالف عقیدہ کو اختیار دینا کس درجہ مضر ہے کہ بوجہ کلمہ گوئی کافروں سے اس کا ضرر زائد ہوگا پھر اُس زمانہ میں ان کی مغلوبی تھی اور اب مطلق العنانی۔ اور وہ ایک محرری کی خدمت تھی اور یہ افسری جب

وہ اس وقت میں قبول نہ فرمائی تو یہ اس وقت میں کیونکر مقبول ہوسکتی ہے حدیث میں ہے من استعمل علی عشرۃ من فیھم ارضی اللہ تعالٰی منہ فقد خان اللہ ورسولہ والمؤمنین جس نے دس شخصوں پر کسی ایسے کو افسر کیا کہ ان میں اس سے زیادہ پسندیدہ اللہ کو دوسرا موجود تھا تو اس نے اللہ ورسول اور مسلمانوں سب کی خیانت کی جل وعلا وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بمبئی محلہ شیخ بھائی بلڈنگ کھانڈ بازار جوناکولی مرسلہ یوسف عبدالرحمٰن عروڈھی ۱۲ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

(۱) متولی مسجد کو یہ حق حاصل ہے کہ امام مسجد کو بغیر کسی عذر شرعی کے خارج کردے۔

(۲) امام مسجد نوکر مانا جائے گا یا سردار قوم اور اس کو نمازیوں کی تابعداری کرنا چاہئے۔ یا نمازی اس کی تابعداری کریں مثلاً اوقات صوم صلوۃ سے بخوبی واقف ہے وہ برابر لوگوں کو وقت پر افطار کراتا ہو اور امساک کا حکم کرتا ہو اور نمازوں میں بہت احتیاط اوقات میں کرتا ہو تو قوم اس کو کہے کہ ہم کو فلاں وقت جماعت ملنا چاہئے فلاں وقت اذان ہونا چاہئے اس میں امام کیا ان کی اطاعت کرے یا موافق مسائل شرعی کاربند رہے۔

(۳) نصارٰی کو یہ حق حاصل ہے کہ اپنی طرف سے مسجد کے متولی بنائے اور ان کو قوانین کا پابند کرے اگرچہ وہ قوانین خلاف مذہب اہلسنت وجماعت واحناف ہوں۔

(۴) اگر نصارٰی کا مقرر کردہ متولی اپنی نفسانیت سے امام کو اپنا نوکر قرار دے کر نکلوانا چاہے اور قوم اس کی مخالفت کرے اور مقدمہ کرے اس مقدمہ میں وہ متولی یہ کہے کہ میں مسائل شرعیہ کو نہیں مانتا ہوں میں قانون سے اس کو نکلواتا ہوں وہ میرا نوکر ہے یہ جملہ کہ میں مسائل شرعیہ کو نہیں مانتا اس وقت کہے جب کہ اس کو مسئلہ بتلایا جائے کہ امام مسجد نوکر نہیں ہے یہ نائب رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہے اور بغیر کسی عذر شرعی کے نہیں جدا ہوسکتا تو اس کے مقابلہ یہ لفظ کہے ایسا متولی قابل ہے متولی بننے کے۔

**الجواب**: ۱ بغیر عذر شرعی کے خارج کرنے کا متولی وغیرہ کسی کو کوئی حق نہیں درمختار میں ہے لایجوز عزل صاحب وظیفۃ لغیر جنحۃ

۲ امام اگر کسی قوم کا تنخواہ دار ہے تو وہ ان کا نوکر ضرور ہے مگر نہ خدمت گار بلکہ مخدوم جیسے علما وقضاۃ وسلاطین کہ بیت المال سے وظیفہ پاتے ہیں مگر وہ رعایا کے خدمت گار نہیں ہوسکتے حدیث میں ہے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں اجعلوا ائمتکم خیارکم فانھم وفدکم فیما بینکم وبین ربکم اپنے افضلوں کو اپنا امام بناؤ کہ وہ تم میں اور تمہارے رب میں واسطہ عرضداشت ہیں ہاں بایں معنے امام وعلما وقضاۃ وسلاطین سب خادم ہوسکتے ہیں کہ سید القوم خادمہم قوم کا سردار ان کا خادم ہوتا ہے یعنی اسے قوم کے آرام وتربیت کی ہر وقت ایسی فکر چاہئے جیسے خادم کو مخدوم کے کام کی۔ امام جب کہ اوقات کا عالم ہے تو امساک وافطار میں اس کے حکم کا اتباع لازم ہے رہی نماز اس کے اوقات میں امام پر تکثیر جماعت کی رعایت لازم ہے جہاں تک کراہت لازم نہ آئے وہ وقت مقرر کرے جس میں اس کے اہل مسجد زیادہ جمع ہوسکیں خود حضور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم جب ملاحظہ فرماتے کہ لوگ جمع ہوگئے نمازیں جلدی فرماتے ایسا ہی امام کو چاہئے کہ قوم کے واقعی اعذار کا لحاظ رکھے۔ ہاں بعض لوگ بلاوجہ ضد کرتے ہوں تو اس کا اعتبار نہیں۔

۳ قانون میں یہ بات بھی داخل ہے کہ مذہب میں دست اندازی نہ کی جائے گی لہٰذا امر مذکور فی الحال متوقع نہیں اور اگر واقع

ہو تو اس کی باضابطہ چارہ جوئی کی جائے کہ مساجد کے متولی حسب شرط بانی مقرر ہوں وہ نہ رہا ہو تو اس کی اولاد ورنہ نمازیان مسجد کی صواب دید سے اور یہ کہ امور مساجد میں کسی خلاف مذہب کو دخل دینے سے معاف رکھا جائے۔

ع۱۲ جو شخص مسائل شرعیہ کے مقابلہ میں کہے کہ وہ مسائل شرعیہ کو نہیں مانتا وہ اسلام سے خارج ہوگیا اور اسے امور اسلام میں دخل دینے کا کوئی حق نہیں رہا اسے تولیت سے جدا کرنا لازم ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از دھام پور ضلع بجنور مرسلہ عبدالحفیظ ٹھیکہ دار ۱۲ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

جو شخص سود لیتا ہے آیا وہ متولی جائداد موقوفہ ہوسکتا ہے یا نہیں اور کسی کو حساب نہ دیتا ہو اور خرچ ضروری مسجد بھی نہ کرتا ہو۔

**الجواب:** جب ضروری خرچ مسجد کے نہیں کرتا اور مسجد کی آمدنی کافی ہو اور اس کے سود کھانے سے ظاہر کہ وہ حلال و حرام کی پروا نہیں کرتا تو ظاہر حال یہی ہے کہ وہ تغلب کرتا ہے تو اس پر اطمینان نہ ہوا اور جس متولی پر اطمینان نہ ہو اس کا اخراج واجب ہے۔ درمختار میں ہے ینزع وجوبا ولو الواقف بزازیہ فغیرہ بالاولی درر لو غیر مأمون۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از پیلی بھیت مرسلہ عبدالعزیز صاحب ۲۶ جمادی الاخرہ ۱۳۳۶ھ

زید نے کسی جائداد کو اپنی ملکیت سے علیحدہ کرکے وقف کیا اور تاحیات اپنے کو متولی کیا اور بعد اپنے شخص غیر تولیت تحریر کردی اور اپنے پسر وغیرہ کو حق تولیت میں شریک نہیں کیا لیکن وقف کنندہ نے یہ وقفی کارروائی بحالت بیماری و ناتوانی و بدحواسی کی ہے بعد صحت اب واقف کہتا ہے کہ میں مضامین وقف نامہ کو نہیں سمجھا اور نہ مجھے سمجھنے کی اس وقت قابلیت تھی وقف کرنا میں نہیں چاہتا ہوں کیا زید کی وقفی کارروائی از روئے شرع شریف جائز ہے یا نہیں۔ (۲) زید نے بحالت غم و غصہ اپنے پسر کو تولیت سے محروم کرکے غیر شخص کو متولی مقرر کیا اب جب کہ غم و غصہ اس کا فرو ہوا اور اپنے پسر سے رضامند ہوا تو شخص غیر جس کو وہ غصہ میں متولی بناچکا تھا علیحدہ کرکے اپنے پسر کو متولی کیا مقرر کرسکتا ہے (۳) اگر واقف بدحواسی کی حد کو نہیں پہنچا لیکن سفیہ ضرور ہے تو ایسی کارروائی وقف و تولیت کی جو سفاہت سے ہوئی ہے جائز رہ سکتی ہے یا نہیں۔ (۴) اگر درحقیقت زید کے حواس وقت تحریر وقف نامہ درست تھے اور قبل نفاذ وقف نامہ اس کی نیت خراب ہوئی اور وہ وقف نامہ کو منسوخ کرنا چاہتا ہے تو کیا وقف نامہ منسوخ ہوجائے گا یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** اگر یہ وقف صحیح شرعی ہو تو سوالات سائل کا جواب یہ ہے کہ ناتوانی کچھ مانع صحت وقف نہیں نہ بیماری کا کچھ اثر رہا جب کہ سائل لکھتا ہے کہ اس کے بعد تندرست ہوگیا رہا بدحواسی کا دعوٰی وہ بغیر بینہ عادلہ شاہدان ثقہ شرعی کی شہادت کے مقبول نہیں ہوسکتا ورنہ ہر شخص وقف بیع اجارہ نکاح طلاق تمام تصرفات کرکے یونہی پھر جائے اور کہہ دے کہ میں اس وقت بدحواس تھا جس طرح بھی بدحواسی میں ہوئی ہاں اگر معلوم و معروف ہو کہ اس مرض میں اس کی عقل زائل ہوجاتی ہے بدحواس و مجنون ہوجاتا ہے پہلے بھی ایسا واقع ہوچکا ہے اور اب کہے کہ اس بار بھی میری یہی حالت ہوگئی تھی تو اس کا قول حلف کے ساتھ قبول کرلیں گے ردالمحتار میں فتاوٰی خیریہ سے ہے سئل فیمن طلق وھو مغتاظ مدھوش فاجاب ان الدھش من اقسام الجنون فلا یقع واذا کان یعتادہ بان عرف منہ الدھش مرۃ یصدق بلا برھان اسی میں ہے وکذا یقال فیمن اختل عقلہ لمرض او لمصیبۃ فاجأتہ (۲) یہ دوسرا سوال دوسرا پہلو ہے اور بدحواسی کو دفع کرتا ہے اس کا جواب یہ ہے کہ غصہ میں دوسرے کو متولی کیا تھا

یا رضامندی ہیں بہرحال اسے اس کے معزول کرنے اور اپنے پسر خواہ جس کو چاہے متولی کرنے کا اختیار ہے بحرالرائق میں ہے التولیة من الواقف خارجة عن حکم سائر الشرائط لان له فیها التغییر والتبدیل کلما بدالہ من غیر شرط فی عقدة الوقف۔

(۳) یہ تیسرا پہلو ہے سائل نے سفیہ کہا اور یہ نہ بتایا کہ اس سے کیا مراد لی لوگ احمق غبی کند ذہن کو سفیہ کہتے ہیں صرف اس قدر مانع صحت تصرف نہیں۔

(۴) وقف جبکہ صحیح واقع ہو واقف کو اس سے رجوع کا کوئی اختیار نہیں رہا کہ اب وہ اس کی ملک سے نکل گیا۔ ویتم الوقف بمجرد القول عند الامام ابی یوسف رحمہ اللہ تعالٰی وعلیہ الفتوٰی بہ یفتی یہ سب اس تقدیر پر ہے کہ وہ وقف صحیح شرعی ہو جیسا کہ عبارت سوال کا مفاد ہے ورنہ بحالت بطلان ان سوالات کا کوئی محل ہی نہ ہوگا کما لایخفی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از قصبہ لاہرپور مکان شاہ ولایت احمد صاحب مرسلہ احمد حسین صاحب عثمانی ۳۰ ذی الحجہ ۱۳۳۶ھ

علماء ایک درگاہ صدہا سال سے ایک بزرگ کی ہے جن کی اولاد کے چند شاخوں میں طریقۂ پیری مریدی بسلسلۂ صحیح وباجازت وخلافت جاری ہے مگر سجادگی اس درگاہ کی ایک بیٹے کی اولاد میں قدیم سے چلی آتی ہے گو سلسلۂ خلافت عن اب وجد صاحب درگاہ سے اس شاخ میں باقی نہیں رہا تھا مگر دوسرے خلفائے سلسلہ سے صاحب سجادہ درگاہ نے اجازت وخلافت حاصل کرلی تھی اور اب دو پشتوں سے ہر باپ سے بیٹے کو اجازت وغیرہ حاصل ہوا کی اس خلفائے سلسلہ سے بھی صاحب درگاہ کا سلسلہ جاری رہا صاحب درگاہ کا خاندان طریقت قادریہ وچشتیہ ہے اس سلسلہ کے شائق اور صاحب درگاہ کے موروثی معتقدین کو اس کا پورا موقع رہا ہے کہ اس سلسلہ میں داخل ہوسکیں آخر صاحب سجادہ لاولد تھے انھوں نے اپنے حقیقی بھانجے کو اپنے بعد کے واسطے سجادگی تجویز کی جن کو اس خاندان میں بیعت وغیرہ حاصل ہے دوران علالت میں ان کو دوسرے اعزائے خاندانی سے مشورہ کے واسطے ایک دوسرے دور دراز مقام پر بھیجا اور تیمارداری ان کی متعلق ان کے بعض اعزا کے تھی جو اخیافی بھانجے ہوتے ہیں وہ دو بھائی حقیقی ایک بہن ہے جن کے قبضہ میں وہ بحالت مرض تھے جب علالت زیادہ ہوئی تو اہالیان قصبہ کو جمع کرکے درگاہ کے اندر پھر اپنے حقیقی بھانجے مذکورہ بالا کی نسبت اظہار وصیت کیا ایسے مجمع میں ان اخیافی بھانجوں میں سے ایک نے بطور مغالطہ وہی کہا کہ والدین اس کے جس کے واسطے سجادگی تجویز کی جاتی ہے دودھ شریک بھائی بہن تھے اس لئے اس کا نکاح ناجائز ہوا وہ حرامی ہوئے ان کے پیچھے نماز مکروہ ہے صاحب سجادہ نے اس واقعۂ رضاعت سے انکار کیا اور کہا کہ جھوٹ ہے بلکہ ضعف بیماری میں ان کو سخت صدمہ اس دروغ گوئی پر ہوا جس سے وہ کوئی مزید تقریر نہ کرسکے اور مجمع برخاست ہوگیا جب علالت کا سلسلہ زیادہ طویل ہوا ان دونوں اخیافی بھانجوں کی جانب سے حصول سجادگی کی ایک بھائی کے واسطے مزید کوشش شروع ہوئی اور بعض موافقین کے مشورہ سے ایک بڑی درگاہ کے صاحب سجادہ کو طلب کیا جو ان صاحب سجادہ کے پیر کی درگاہ کے صاحب سجادہ ہیں اور ان سے کہا کہ منجملہ ان ہر دو بھائیوں کے بڑے بھائی کے پگڑی باندھ دیجئے انھوں نے کہا کہ ہم موجودہ صاحب سجادہ سے اجازت لے لیں جب ان سے دریافت کیا تب انھوں نے منہ پھیر لیا کوئی جواب نہ دیا کچھ دیر کے بعد جب پہلو بدلا پھر استفسار کیا اب بھی وہ جواب خود نہ سمجھے مگر موافقین اشخاص نے ہر دو بھائیوں کے جو موجود تھے بالاتفاق کہا کہ اجازت دے دی انھوں نے پگڑی باندھ دی ایسی نازک حالت تیمارداری میں قبل واپس آنے ان کے حقیقی بھانجے نامزد شدہ سجادہ نشینی کے ان سجادہ نشین نے وفات پائی معاملہ رضاعت کی کوئی شہادت موجود نہیں ہے۔ جن لوگوں کے وقت میں عقد ہوا وہ مقدس ومکرم وعابد وزاہد اشخاص تھے بالخصوص سجادہ نشین مذکور کے پدر حافظ قرآن صاحب سجادہ متوکل درویش

صاحب رشد و ہدایت و مقدس تھے جن کی دختر و بھتیجے کا نکاح باہم انھیں کے زیر اہتمام ہوا تھا دیگر اکابر خاندان اہل اسلام معزز و معتبر نکاح میں شریک تھے یہ الزام صرف نامزد شدہ کی نااہلی ثابت کرنے اور خود سجادگی حاصل کرنے کی ضرورت سے لگایا جاتا تھا اور چونکہ دونوں بھائیوں نے ایک اپنی ذاتی دکان درگاہ کے واسطے وقف کی ہے اس پر دوسرے سجادہ نشین کا قبضہ نہ ہونے کے خیال سے اپنے واسطے سے سجادگی کی خواہش تھی حالانکہ واقف وقف کا خود متولی رہ سکتا ہے اور حیات میں دوسرا متولی مقرر کرنے کا اختیار ہے مگر غالبًا وہ مسئلہ کی ناواقفیت کی وجہ سے وہ پریشان ہوئے کہ شاید سجادگی کے ساتھ تولیت میری وقف کردہ جائداد کی بھی انھیں صاحب سجادہ کے متعلق ہوجائے ایسا اختیار کیا ان کو اب تک کسی سے اجازت و خلافت بھی نہیں ہے اور صاحب درگاہ کی شاخ کے سلسلہ کے مشائخ سے غالبًا اب بھی اجازت و خلافت حاصل کرنے پر طیار نہیں ہیں پس سوال یہ ہے کہ ایسی سجادگی جو اس طور سے حاصل کی گئی ہو جائز ہے یا نہیں اور وہ سلسلہ صاحب درگاہ کے علاوہ کسی دوسرے خاندان سے بیعت و اجازت وغیرہ حاصل کریں تو جائز ہوگی یا نہیں مگر اس صورت میں صاحب درگاہ کا سلسلہ صاحب سجادہ سے جاری نہ ہونے کی وجہ سے ضرورت سجادگی فوت ہوجائے گی صرف متولیانہ حیثیت ایسے شخص کی باقی رہے گی مگر تولیت درگاہ ایسے متولی کی جس نے ترکیب مذکورہ بالا سے سجادگی و تولیت حاصل کی ہو کہاں تک جائز ہوگی اور ایسی حالت میں خاندان صاحب درگاہ و صاحب طریقت سلسلہ صاحب درگاہ کو بقائے سلسلہ صاحب درگاہ کے واسطے کیا کرنا چاہئے آیا منجملہ اولاد صاحب درگاہ جس سے سلسلہ جاری ہوا سے خلافت دلوا کر یا دیگر کوئی صاحب سجادہ و متولی مقرر کرسکتے ہیں یا نہیں اور اول نامزد شدہ کو ترجیح ہوسکتی ہے یا نہیں۔

ع۲ ایک احاطہ میں ایک بزرگ کا مزار اور ایک خانقاہ اور ایک مسجد واقع ہے خانقاہ میں مدرسہ اسلامیہ ایک وقف سے جاری ہے جس کے طلبہ بھی اس مسجد میں مثل دیگر اہل محلہ پنجوقتہ نماز پڑھتے ہیں نماز جمعہ یہاں عرصہ سے نہیں ہوتی ہے دوسری جامع مسجد میں ہوتی ہے اس درگاہ کے صاحب سجادہ ہیں وہ مع دیگر اشخاص کے چند لوگ اس وقف کے متولی ہیں جس سے ضروریات مسجد و مدرسہ مذکور وغیرہ کا صرفہ ہوتا ہے منجملہ ان کے زید بھی متولی ہے اور نیز ایک دوسرے وقف کا بھی زید مذکور تنہا متولی ہے اس سے بھی مسجد مذکور کے آب وغیرہ کا انتظام ہوتا ہے اور زید ہی کے ذمہ بوجہ عاشر باشی زائد اس مسجد کے اوقات نماز میں موسمی و ضروری تغیرات مقامی کی وجہ سے تعین کرتا ہے اور اس مسجد کا مؤذن و امام معین ہیں ایام تشریق میں زیادہ تر لوگ بوجہ ادائے نماز جماعت مستحبہ التزامًا پنجوقتہ شریک ہونے کے عادی ہیں۔ انھیں ایام میں بعض اشخاص نے بلا انتظار امام معین و مقتدین قدیم بلا اس کے کہ مؤذن و مکبر معین تکبیر اقامت کہے معینہ مقام پر جماعت کرلی زید کو یہاں کا مقامی تجربہ ہے کہ عوام تہدید پسند ہیں اس خیال پر اس نے الفاظ ذیل تہدید کے لئے کہے اور مکرر جماعت مع ان قدیم مقتدیوں کے جو باقی تھے اسی مقام پر پھر ادا کی اس خیال سے کہ سابق پڑھنے والے غیر معین تھے اور کہا کہ جس کسی کو اس جماعت میں شریک ہونا نہ منظور ہو وہ ہماری مسجد میں نہ آئے کیا استحقاق ان لوگوں کو ہے جنھوں نے بلا انتظار امام معین اور جماعت و مقتدین قدیم نماز پڑھ لی پس لفظ ہماری کا جو مسجد کی طرف منسوب کیا حالانکہ وہ خانۂ خدا ہے اور لفظ نہ آنے کا جو استعمال کیا حالانکہ مساجد میں اذن عام ہے اس سے زید کیا کرے صرف ندامت کافی ہے یا کوئی کفارہ اس پر لازم آیا اگر کفارہ ہے تو کیا؟ بلحاظ تجربۂ زید یہ ہوا کہ بعد تہدید مذکور پھر جماعت اسی طور سے جیسی ہمیشہ سے چلی آتی تھی مسجد میں قائم ہے اور جو لوگ بعد ادائے فرض عشا جو سابقہ جماعت سے پڑھ چکے تھے مکرر جماعت میں زید کی تقریر کے بعد شریک ہوگئے ان کی یہ مکرر نماز کیا ہوئی اس دوسری جماعت کی نماز زید نے پڑھائی تھی

اس میں ایک اور متولی وقف مذکور شریک تھے جن کو پہلے جماعت نہیں ملی تھی مگر دوران نماز میں انھیں یہ خیال رہا کہ زید نے مسجد کو اپنی طرف نسبت کی اور اذن عام کے خلاف تقریر کی اگر میں اس کے پیچھے نماز نہ پڑھتا تو اچھا تھا پس اس وقت گویا اس نے بہ استکراہ اقتدا کی اس لئے اس کی نماز ہوئی یا نہیں ہوئی بینوا توجروا۔

**الجواب** :

سجادہ نشینی خلافت خاصہ ہے جس میں اجرائے سلسلہ سجادہ وتولیت اوقاف درگاہ اور جملہ نظم ونسق ورتق وفتق وجمع وفرق ونصب وعزل عملہ میں صاحب سجادہ کی نیابت مطلقہ سب داخل اور کوئی خاص بے عام متحقق نہیں ہوتا اور شرعًا معروف کالمشروط ہے معروف یہی ہے کہ سجادہ نشین وہی ہوسکتا ہے جو اس سلسلہ میں ماذون ومجاز ہو کہ اس کا بڑا مقصد اس سلسلہ کا احیاء ہے نہ کہ مجرد تولیت ولہذا جو سلسلہ صاحب درگاہ میں خلافت صحیحہ نہ رکھتا ہو کہیں سجادہ نشین نہیں کیا جاتا اگرچہ دوسرے کسی سلسلہ کا مجاز ہو نہ کہ وہ جو ر اسا مجاز ہی نہیں یوں تو سجادہ نشینی نری مہری رہ جائے گی تو اخیانی بھائجہ غیر مجاز فی السلسلۃ بلکہ فی سلسلہ سجادہ نشین نہیں ہوسکتا اور بعد کو اجازت لینی اس سجادہ نشینی کی تصحیح نہیں کرسکتی۔ فان الشرط یتقدم والعام لایتأخر حضرت اسد العارفین سیدنا شاہ حمزہ عینی واسطی قدس سرہٗ فص الکلمات شریف میں فرماتے ہیں: شیخے از یں عالم نقل کردہ کسے را خلیفہ نگرفت قوم وقبیلہ وارثے یا مریدے کہ بخلافت دست تجویز نمایند ایں خلافت نزدیک مشائخ روا نیست وایں نوع خلافت را خلافت افترائی گویند رہی تولیت وہ بھی شرعًا حقیقی بھانجے کو حاصل کہ سجادہ نشین متولی نے اپنے مرض الموت میں اس کے لئے وصیت کی۔ اور دربارۂ تولیت وصیت متولی ماخوذ ومعتمد ہے رد المحتار میں ہے انما صح اذا فوض فی مرض موتہ وان لم یکن لہ التفویض عاما لما فی الخانیۃ من انہ بمنزلۃ الوصی وللوصی ان یوصی الی غیرہ فتاوٰی تتمہ وغیرہا پھر اشباہ والنظائر پھر درمختار میں ہے اسناد الناظر النظر لغیرہ بلاشرط فی مرض الموت صحیح یہاں تک کہ متولی نے جس کے لئے وصیت کی اس کے ہوتے ہوئے حاکم شرع دوسرے کو متولی نہ کرے گا بحر الرائق پھر رد المحتار میں ہے شرط فی المجتبٰی ان لایکون المتولی اوصی بہ لاٰخر عند موتہ فان اوصی لاینصب القاضی نہ کہ ایسے لوگ جن کو طلب تولیت میں یہ کچھ غلو ہو کہ اس کے لئے محصنات مومنات غافلات کو قذف کریں بلاوجہ مسلمان کو حرامی بنائیں رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں انا لن نستعمل علی عملنا من ارادہ بیشک ہم ہرگز اپنے کسی کام پر اسے عامل نہ بنائیں گے جو اس کا طالب ہو رواہ البخاری واحمد وابوداؤد والنسائی عن ابی موسٰی الاشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ درمختار میں ہے طالب التولیۃ لایولی الا المشروط لہ النظر لانہ مولی فیرید التنفید رضاعت بے شہادت عادلہ مثل شہادت مال کے دو مرد یا ایک مرد دو عورت سب ثقہ عادل اپنے معائنہ کی گواہی دیں ثابت نہیں ہوسکتی اور اگر مجرد کسی کا کہدینا کافی ہو تو آج زید نے عمرو کو کہا کل عمرو یا بکر زید کو کہدے گا کہ اس کے ماں باپ رضاعی باپ بیٹی تھے درمختار میں ہے الرضاع حجتہ حجۃ المال وھی شھادۃ عدلین اوعدل وعدلتین استفسار پر منہ پھیر لینا صریح دلیل انکار ہے دوبارہ پوچھنے پر کچھ کہنا اور مستفسر کا نہ سمجھنا اور ساعیوں کا کہدینا کہ اجازت لیدی معتبر نہیں تمام قرائن سابقہ عدم رضا پر صاف دال ہیں اور ساعی اپنے قول میں متہم پس صورت مستفسرہ میں اخیافی کو نہ سجادگی ہے نہ تولیت اور حقیقی بھانجہ ہی سجادہ نشین ومتولی صحیح شرعی ہے یہ صورت سوال کا حکم ہے اگر واقعہ اسی طرح ہو۔

مسئلہ جماعت اولٰی امام وجماعت معینہ کا حق ہے ان سے پہلے اگر کچھ لوگ جماعت کرجائیں ان کو اعادۂ جماعت کا حق ہے اور جماعت اولٰی یہی ہوگی جو اہل محلہ نے کی جب کہ امام جامع شرائط جواز وحل امامت ہو متن غرر اور اس کی شرح درر میں ہے لاتکرر الجماعۃ فی مسجد محلۃ باذان واقامۃ الا اذا صلی فیہ اولا غیر اھلہ لان حقھم لایسقط بفعل غیرھم جن لوگوں نے بے انتظار امام ومؤذن وجماعت معین مقام امام راتب پر جماعت کرلی اگر کسی صحیح ضرورت

شرعی سے تھی بعض الفقہ نہ تھا مگر مقام امام پر قیام نہ چاہئے تھا اور اگر بلا ضرورت محض عجلت کے لئے ایسا کیا برا کیا تفریق جماعت کے مرتکب ہوئے اور وہ شرع مطہر کو سخت ناپسند ہے اور اگر خود اسی تفریق کی نیت سے اس کے مرتکب ہوئے تو ان پر اشد وبال اور تفریقاً بین المؤمنین کا صدق ہے والعیاذ باللہ تعالٰی۔

بہرحال امام و جماعت معینہ کو اعادہ جماعت کا ہر طرح حق تھا پھر اگر واقع وہ صورت اخیرہ تھیں تو ضرور وہ پہلی جماعت مستحق رد و انکار تھی اور از انجاکہ وقت وقت عشا تھا کہ اس میں اور ظہر میں اعادہ نماز روا ہے تو اس پر رد کا یہ اچھا طریقہ تھا کہ جو پڑھ چکے تھے وہ بھی دوبارہ شریک کئے جائیں کہ آئندہ عوام ایسا تفریق میں شرکت سے باز رہیں اور ایسی جگہ تہدید کو کہنا کہ ہماری مسجد میں نہ آئے قابل مواخذہ نہیں بلکہ اصل شرعی رکھتا ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں: من کان لہ سعۃ ولم یضح فلا یقربن مصلانا جس کا ہاتھ پہنچتا ہو اور قربانی نہ کرے وہ ہرگز ہماری مسجد کے پاس نہ آئے رواہ الامام احمد و اسحاق بن راہویہ و ابوبکر بن ابی شیبہ و ابن ماجہ و ابویعلٰی والدارقطنی والحاکم وصححہ عن ابی ہریرۃ وفی الباب عن ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہم وہاں ہماری مسجد کا لفظ ہے اور وہیں آنے سے ممانعت بلکہ ہرگز اور پاس نہ آئے دو لفظ زائد ارشاد ہوئے ہیں یہاں ہماری سے اضافت ملک مراد نہیں ہوتی ہاں اگر صورت صورت اولٰی تھی یعنی ان لوگوں کا پہلے پڑھ لینا بضرورت صحیحہ شرعیہ تھا اور زید کو اس پر اطلاع نہ تھی اس نے ان پر تفریق جماعت کا گمان کرکے ایسا کہا تو زید پر اس کہنے کا مواخذہ نہیں بلکہ بلاتحقیق مسلمانوں پر بدگمانی کی جس سے توبہ لازم ہے قال اللہ تعالٰی یایھا الذین اٰمنوا اجتنبوا کثیرا من الظن ان بعض الظن اثم اور اگر ان پر بدگمانی نہ کی مگر یہ خیال کیا کہ مبادا عوام حقیقت امر سے غافل ہوکر کہیں تفریق کے عادی نہ ہوجائیں تو یہ الزام بھی نہیں فانہ انما اراد تحفظہم وانما الاعمال بالنیات وانما لکل امرئ مانوی اس جماعت میں جو پہلے پڑھ کر شریک ہوئے یہ ان کے نفل ہوئے اور وہ متولی جو نہ بکراہت اقتدا کی اور یہ خیال رہا کہ نہ کرتا تو بہتر تھا اس کی بھی نماز ہوگئی جب کہ نہ ابتداءً فقط شرم ولحاظ سے ظاہراً بے نیت اقتدا شریک ہوا ہو نہ بعد کو قطع اقتدا کی نیت کرلی ہو وذلک لانہ فعل لاترک فیعمل فیہ نیۃ القطع کالصلاۃ ذوات الصوم کما لظم براجعۃ الاشباہ وغیرہا اس لئے کہ یہ یقینا کہ نہ کرتا تو بہتر ہوتا خود اس پر دلیل ہے کہ اقتدا کی اور اس پر مستمر رہا اگرچہ بکراہت جیسے فاسق کے پیچھے نماز کہ یہ اپنے زعم میں ان الفاظ کے سبب اسے مثل فاسق ہی سمجھتا تھا احادیث کثیرہ صحیحہ میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں ثلثۃ لاترفع صلاتہم فوق رؤسہم شبرا رجل ام قوما وھم لہ کارھون الحدیث تین شخصوں کی نماز قبول نہیں ہوتی ایک وہ کہ کسی جماعت کی امامت کرے اور انہیں اس کی اقتدا ناگوار ہو ھذا لفظ ابن ماجۃ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما بسند حسن تو باآنکہ مقتدیوں کے دل میں کراہت ہے اور ناگواری کے ساتھ اس کے مقتدی ہوئے ان کی نماز میں نقص نہ فرمایا بلکہ امام کی نماز میں جب کہ ان کی کراہت بوجہ شرعی ہو ورنہ وبال ان پر ہے کما فی الدر وغیرہ **اقول** وبالجملۃ النیۃ ھو القصد الجازم فاذا وجد وجدت وربما یقصد الانسان شیئا وھو لہ کارہ وعن ھذا نص علماؤنا ان الاکراہ لا ترجح احد المتساویین بل یہا ترجح المرجوح لمن عن لہ طریقان احدہما احسن فعدل الی الاخری وقد قال تعالٰی كتب عليكم القتال وهو کرہ لكم

**مسئلہ** از اٹاوہ بازار ہوم گنج دکان حاجی عبد اسد خاں مرسلہ محمد خاں صاحب ۱۷ جمادی الاولی ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ مسجد واقع محلہ چوکر کنواں اٹاوہ میں پیش دروازہ ایک اراضی ملک مسجد ایسی ہے کہ جس پر ٹال لکڑی رکھی جاتی ہے دو شخص وارث علی وغیاث الدین اس کے متولی ہیں جنہوں نے اولاً چار سال کے واسطے مسمی رحیم خاں کو ٹال رکھنے کے واسطے مبلغ ۔۔ ماہوار کرایہ پر دی تھی جس کی میعاد منقضی ہوگئی پھر کرایہ اضافہ کرنے کے بابت رحیم خاں مذکور سے کہا گیا اس نے اضافہ کرنے سے قطعی انکار کردیا اور کہا جو اس سے زیادہ دے اس کو اراضی کرایہ پر دیدو حسن اتفاق سے ایک دوسرا شخص مسمی رحیم خاں لعہ ماہواری

پر لینے کو آمادہ ہوا دونوں متولیوں نے رحیم خاں ثانی کو لعہ ماہوار پر دو سال کے لئے کرایہ نامہ لکھا کر رجسٹری کرادی مگر سابق کرایہ دار نے ہنوز زمین کو خالی نہیں کیا جو جدید کرایہ دار کو اس پر قبضہ دیا جاوے غیاث الدین متولی ثانی کرایہ دار سابق کا ہم خیال ہوگیا ہے اور اس کا دلی مقصد یہ ہے کہ یہ اراضی اس کرایہ پر سابق کرایہ دار ہی کے پاس رہے وارث علی متولی اول نے کچہری دیوانی اٹاوہ میں خالی کرانے اراضی مسجد کی نالش رحیم خاں سابق کرایہ دار پر دائر کردی ہے جس میں متولی ثانی نے شرکت سے قطعی انکار کردیا ایسی صورت میں غیاث الدین متولی ثانی مذکور قابل متولی رہنے کے ہے یا نہیں۔ اور وارث علی متولی اول کا یہ فعل موافق شرع شریف کے ہے یا نہیں اور رحیم خاں سابق قابل بے دخلی ہے یا نہیں نیز مسجد کے نفع کے خیال سے لعہ ماہوار زمین اٹھانا متولی اول کی رائے کے موافق اولٰی ہے یا عہ ماہوار پر حسب رائے متولی ثانی کی۔ اور ایسی صورت میں کون کرایہ دار قابل ترجیح ہے مقدمہ چونکہ کچہری دیوانی میں زیر تجویز ہے لہٰذا درخواست کی جاتی ہے جلد جواب مرحمت فرمایا جاوے۔

**الجواب**: جب کہ رحیم خاں ثانی نے تین روپے ماہوار اضافہ کرکے دو سال کے لئے رجسٹری کرالی ظاہر ہوا کہ وہ متعنت نہیں اور جبکہ غیاث الدین بھی اسے اجارہ دینے میں شریک تھا یہ اجارہ ضرور تام و نافذ ہوگیا اب غیاث الدین کو اس سے پھرنے کا کوئی استحقاق نہیں۔ رحیم خاں سابق کی بے دخلی واجب ہے غیاث الدین کہ اب اس کا طرف دار ہوکر وقف کا نقصان اور اس کا فائدہ چاہتا ہے قابل معزولی ہے کہ جب وہ پرائے فائدہ کے لئے وقف کا نقصان چاہتا اور خود اپنی تمام شدہ کارروائی کو باطل کرنے کا خواست گار ہے تو اپنے ذاتی نفع کے لئے جو کچھ اضرار کرے تھوڑا ہے ایسا شخص امین نہ ہوگا بلکہ خائن اور خائن کا معزول کرنا واجب۔ اگرچہ خود واقف ہو۔ درمختار میں ہے وینزع وجوبا بزازیہ ولو الواقف دررفغیرہ بالاولی غیر مامون ہاں اگر کوئی وجہ معقول قابل قبول بیان کرے کہ ثانی کو کرایہ پر دینے میں وقف کا یہ ضرر ہے اگرچہ بظاہر عـــہ روپے کا نفع ہے مگر وہ ضرر شدید اس سے زیادہ ہے لہٰذا اب میں اس اجارہ کو فسخ کرنا چاہتا ہوں اور یہ امر ثابت ہوجائے تو اس پر الزام نہ رہے گا بلکہ اس کا خیال قابل پیروی ہوگا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از علی گڑھ بازار موتی مسجد مرسلہ علی الدین سوداگر پارچہ ۲۹ رجب ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کیا پردہ نشین عورت کسی ایسے ولی کی درگاہ کی کہ جس کا سالانہ عرس اور فاتحہ خوانی ہوتی ہے متولی ہوسکتی ہے۔ کیا پردہ نشین عورت کسی ایسے قبرستان کو کہ جس میں چند مساجد ہوں اور اس میں نماز پنجگانہ ادا ہوتی ہو تو متولی ہوسکتی ہے۔

**الجواب**: عورت بھی متولی اوقاف ہوسکتی ہے ذکورت شرط تولیت نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** از ہلدوانی ضلع نینی تال مرسلہ عزیز الرحمن صاحب ۱۳ جمادی الاولٰی ۱۳۳۸ھ

(۱) ناخواندہ شخص سود کے روپے سے روزگار کرنے والا اور ذاتی رنجش کی بنا پر موقوفہ آمدنی کو بے جا بلا قاعدہ صرف کرنے والا اور اوقاف کی آمدنی کے روپے کو اپنی تجارت میں خلاف قاعدہ انجمن شامل کرکے ذاتی فائدہ حاصل کرنے والا انجمن اسلامیہ کا کوئی عہدہ دار یا منتظم یا امین ہوسکتا ہے یا نہیں۔

(۲) شخص مقروض معقول تعداد کا ہضم کرنے والا جو دوالیہ ہوچکا ہے اور پابند صوم و صلوٰۃ بھی نہ ہو اور ضدی بھی امین یا اعلٰی عہدہ دار ہوسکتا ہے۔

(۳) انجمن اسلامیہ مذہبی خدمات کے واسطے کم از کم کس احتیاط کا شخص عہدے دار یا منتظم یا امین یا اہل ہوسکتا ہے۔

(۴) اکثر علمائے ہند کے فتووں کے خلاف اور مقامی مسلمانان کے بھی خلاف اپنے ذاتی نفع و نمائش و اغراض کے لحاظ سے معبدگاہ یعنی مسجد کو زیب و زینت دیگر مذاہب کے اشخاص کو مدعو کرکے فرش مسجد پر مستعمل جوتوں سے گزرتے ہوئے لیجا کر احاطہ مسجد میں جلسہ قرار دے کر اپنے مخالفوں کی حمد و ثنا کرنا اور تالیاں بجا کر خوش و خرم ذکر کرنا اس قسم کے افعال کے اشخاص انجمن اسلامیہ کے اعلیٰ عہدہ دار ہوسکتے ہیں یا نہیں۔

**الجواب**: ۱؎ نہیں درمختار میں ہے وینزع وجوبا ولو الواقف فغیرہ بالاولی لو غیر مامون۔

۲؎ زرقم ہضم کرنے والا امین ہوسکے نہ غیر پابند صوم و صلوۃ کو افسری مل سکے تبیین الحقائق میں ہے لان فی تقدیمہ تعظیمہ وقد وجب علیھم اھانتہ شرعا۔

۳؎ سنی، ذی علم، پرہیزگار، دیانتدار، ہوشیار، کارگزار۔

۴؎ ایسے اشخاص ادنیٰ عہدہ دار بھی نہیں ہوسکتے کہ فاسق مجاہر و بیباک و مبتلائے غضب رب الارباب ہیں حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں اذا مدح الفاسق غضب الرب واھتز لذلك العرش جب فاسق کی مدح کی جاتی ہے رب عزوجل غضب فرماتا ہے اور عرش الٰہی ہل جاتا ہے۔ مدح فاسق پر یہ حال ہے مخالفان اسلام مثل ہنود (جن کے مناقب آج لیڈر پکارتے اور ان کی جے بولتے ہیں اور وہی مساجد میں زینت مجلس بلکہ منبر پر واعظ مکین بنائے جارہے ہیں) ان کی جے پکارنے اور مدح گانے اور مسجد میں اس پر خوشی کی تالیاں بجانے پر اسلام بھی قائم رہنا دشوار ہے انجمن اسلامیہ کی عہدہ داری تو درکنار ہے فتاوی ظہیریہ و اشباہ و النظائر و مجمع الانہر و تنویر الابصار و درمختار وغیرہا میں ہے لو سلم علی الذمی تبجیلا کفر ولو قال للمجوسی یا استاذی تبجیلا کفر ایسے لوگوں کے پاس بیٹھنا بھی قرآن عظیم نے ناجائز فرمایا وامّا ینسینك الشیطٰن فلا تقعد بعد الذکرٰی مع القوم الظٰلمین۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بدایوں ۷ جمادی الآخرہ ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک وقف عرصہ دراز سے چلا آتا ہے شرائط و حالات وقف کچھ معلوم نہیں ہیں بجز اس قدر کہ تولیت ہمیشہ سے ایک خاندان خاص میں بلا لحاظ وراثت چلی آتی ہے متولی حال نے اپنے ایک اہل خاندان کو اپنا خلیفہ اور سجادہ نشین بنایا۔ اور بعد اپنے اپنا جانشین اور متولی قرار دیا اس کی وفات کے بعد اس کا بھتیجا باستحقاق وراثت دعویدار تولیت ہے درآنحالیکہ اس کا باپ حقیقت موقوفہ سے برطرف کیا جاچکا ہے اور اقرار نامہ لکھ چکا ہے کہ کبھی معاملات وقف میں دست اندازی نہ کرے گا نیز بھتیجہ مذکور متولی کو ضرر شدید پہنچانے میں سزایاب ہوچکا ہے اور باہم متولی اور اس کے بھتیجے کے وقت وفات متولی ایک سخت دشمنی اور عداوت بھی کیا شرعًا ایسا بھتیجا باستحقاق وراثت حقیقت موقوفہ کا بمقابلہ جانشین نامزد شدہ کے متولی مقرر ہوگا یا متولی متوفی کا نامزد شدہ شخص مرجح ہوگا۔

**الجواب**: تولیت میں توریث جاری نہیں محض بربنائے وراثت ادعائے تولیت باطل و مردود ہے ردالمحتار میں ہے واعتقادھم ان خبز الاب لابنہ لایفید لما فیہ من تغییر حکم الشرع متولی حال نے جسے اپنے بعد متولی کیا متولی ہوگیا اگر یہ وصیت مرض موت میں کی جب تو ظاہر ہے کہ وہ جانشین بعد موت متولی ہوگیا اور بلا وجہ شرعی کسی کو اس سے منازعت اصلًا جائز نہیں ردالمحتار میں ہے صح اذا فوض فی مرض موتہ وان لم یکن التفویض لہ علما لما فی الخانیۃ انہ بمنزلۃ الوصی وللوصی ان یوصی الی غیرہ اور اگر اپنی حالت صحت میں کی اور قدیم سے اس وقف کے متولیوں میں اس کا دستور چلا آیا ہے کہ متولی اپنی حیات و صحت میں اپنے جانشین کو اپنے بعد متولی بناتے ہیں اور وہ متولی ہوتا ہے جب

بھی ظاہر ہے کہ یہی جانشین بشرط اہلیت شرعیہ متولی ہوگیا۔ دوسرا اس کی منازعت نہیں کرسکتا۔ ردالمحتار میں ہے فی الذخیرۃ سئل شیخ الاسلام عن وقف مشہور اشتبھت مصارفہ وقدر مایصرف الی مستحقیہ قال ینظر الی المعہود من حالہ فیما سبق من الزمان ان قوامہ کیف یعملون فیہ فیبنی علی ذلک اور اگر یہ معمول قدیم نہیں تو متولی کا اپنی صحت میں خود وقف سے جدا ہوجانا اور دوسرے کو اپنی جگہ قائم کرنا ممنوع ہوتا کہ اس کے لئے اس کی اجازت جانب واقف سے بوجہ اشتباہ شرائط ثابت نہیں درمختار میں ہے اراد المتولی اقامۃ غیرہ مقامہ فی حیاتہ وصحتہ ان کان التفویض لہ عاما صح والالا مگر یہاں ایسا نہیں بلکہ اپنے بعد اس کے لئے وصیت تولیت کی ہے تو یہ مطلقاً ہر صورت میں جائز و صحیح ہونا چاہئے جب تک مخالف شرع نہ ہو کہ بوجہ عدم علم شرائط مخالفت شرائط واقف سے محفوظ ہے وہی عبارت قاضیخان للوصی ان یوصی الی غیرہ اسکے لئے کافی ہے و ترک السابقین لایدل علی شرط العدم بل علی عدم الشرط والمتبع العمل دون الترک الا اذا دلیس موافقا للکافین ولامقدورا لہم کما فی غمز العیون وشتان ما الترک والکف ولم یثبت بالجملہ پہلی دو صورتوں میں جانشین مذکور کی صحت تولیت اصلا محل شبہ نہیں جبکہ شرعا اس کا اہل ہو اور تیسری صورت میں بھی ظاہر یہی ہے کہ اس کی تولیت صحیح ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر محلہ چڑھائی نیب مسئولہ منشی محمد ظہور صاحب　　۱۷ صفر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین بیچ اس مسئلہ کے کہ ایک بزرگ نے اپنی حیات میں جائداد موقوفہ کا زید کو بذریعہ تملیک نامہ کے متولی کیا اور یہ لکھا کہ تاحیات یہ متولی رہے اور بعد اس کے جو متولی یا سجادہ نشین ہووے اس کو بھی اسی تحریر کا کاربند رہنا چاہئے در صورت خلاف ورزی کے پیرے مرید ان سربرآوردہ جس کو مناسب سمجھیں مقرر کریں ان بزرگ نے پردہ فرمایا اور بعد ایک زمانہ کے زید کا بھی انتقال ہوگیا اب زید کا لڑکا یہ چاہتا ہے کہ میں اپنے باپ کا قائم مقام بنوں اور ان بزرگ کے وارثان شرعی یہ چاہتے ہیں کہ ہم میں سے کوئی شخص ہونا چاہئے۔ تو ایسی صورت میں از روئے شرع شریف کے وارثان متولی کا حق ہے یا وارثان بزرگ کا۔ اور فقیری گدی پر وراثت کسی کی جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**: بیان سائل سے معلوم ہوا کہ وہ جائداد پہلے زبانی وقف ہوچکی تھی اس کی توثیق کے لئے یہ وقفنامہ لکھا گیا جسے غلطی یا ناواقفی سے تملیک نامہ لکھ دیا اس میں متولی مذکور کے بعد دربارۂ تولیت کسی شرط کی تصریح نہیں ہے ایسی صورت میں وارثان متولی مذکور کو تولیت پر کوئی دعوی نہیں پہنچتا تولیت ترکہ نہیں کہ وارثوں پر تقسیم ہو بلکہ حتی الامکان وارثان واقف میں سے جو لائق ہو متولی کیا جائے گا اگر ان میں کوئی نہ ہو تو اہل الرائے اہل علم مسلمانوں کے مشورہ سے کوئی دیندار ہوشیار کارگزار متولی کیا جائے گا۔ درمختار میں ہے (ومادام احد یصلح للتولیۃ من اقارب الواقف لایجعل المتولی من الاجانب) لانہ اشفق ومن قصدہ نسبۃ الوقف الیھم۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از ریاست رامپور شترخانہ کہنہ احاطہ صابری مسئولہ واحد حسن صاحب　　۶ رجب ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مزار کا زید متولی تھا مزار کی جائداد اراضی بحق خدمت مزار موصوفہ معاف ہے۔ زید کا صاحب مزار سے کوئی سلسلہ نسبی و سلسلہ طریقت کوئی تعلق نہیں تھا اب زید کا انتقال ہوگیا زید کا بیٹا عمرو جو بالکل خدمات مزار کا اہل نہیں ہے اور تمام جائداد کی آمدنی تغلب و تصرف کرلی ہے ایک حبہ صرف نہیں کیا تولیت کا خواستگار ہے بکر یہ کہتا ہے کہ میں ان خدمات کا اہل ہوں اور صاحب مزار سے میرا سلسلہ طریقت اور میرے خاندان کا مزار ہے عمرو نے اکثر سامان تلف کردیا عمرو واجب شے اور خدمات انجام دینے کا اہل ہی نہیں ہے اور نہ مسلک درویشی عمرو کا ہے عند القاضی صورت مسئولہ میں ہر دو فریق میں سے کون لائق تولیت ہیں اور کس کے نام جائداد کا اندراج ہونا چاہئے عند القاضی بکر کی اہلیت ثابت ہوچکی

**الجواب:** بیان مذکور اگر واقعی ہے تو عمرو تو کسی طرح متولی ہو ہی نہیں سکتا اگرچہ خود واقف نے اسے متولی کیا ہوتا بلکہ اگرچہ وہ خود ہی واقف ہوتا کہ وہ متغلب ہے درمختار میں ہے ینزع وجوبا ولو الواقف فغیرہ بالاولی غیر مامون اور بکر اگرچہ اہل ہو خواستگار تولیت ہے اور خواستگار تولیت کو متولی نہیں کرتے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں انا لن نستعمل علی عملنا من ارادہ ہم اپنے کام پر اس کے خواستگار کو ہرگز مقرر نہ کریں گے رواہ احمد والشیخان وابوداؤد والنسائی عن ابی موسٰی الاشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ درمختار میں ہے طالب التولیۃ لایولی الا المشروط لہ النظر لانہ مولی فیرید بہ التنفیذ لہٰذا کوئی اور کہ ہر طرح اہل ہو تلاش کرکے متولی کیا جائے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از حیدرآباد دکن محلہ سلطان پورہ مسئولہ سید فصیح اللہ صاحب ۵ رمضان ۱۳۱۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ کیا متولی اور منتظم مساجد مساجد کے مداخل ومخارج میں حسب خواہش بلا اتباع طریق جائز وناجائز بذات خود بلا مشاورت اہل اسلام دست تصرف دراز رکھ سکتے ہیں اور یقینی تغلب اور غبن فاحش کے باوجود مسلمانوں کی درخواست پر آمد وخرچ کے حساب کے عدم معاینہ کی بابت ان کا انکار واعراض جائز ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** متولی اور منتظم پر اتباع شرع وشرائط واقف ضروری ہے ان کے خلاف کسی فعل کا ان کو اختیار نہیں اور اگر کریں تو مسلمانوں کو ان کی مزاحمت چاہئے اور اگر خیانت یا ان کے باعث وقف پر ضرر ثابت ہو تو فوراً نکال دیئے جائیں۔ درمختار میں ہے ینزع وجوبا ولو الواقف فغیرہ بالاولی غیر مامون غبن وتغلب یقینی درکنار اگر مظنون بھی ہو تو مسلمانوں کو ان سے حساب سمجھنے کا حق پہنچتا ہے اور ان کا اعراض سخت قابل اعتراض درمختار میں ہے لاتلزم المحاسبۃ فی کل عام ویکتفی القاضی منہ بالاجمال لو معروفا بالامانۃ ولو متھما یجبرہ علی التعیین شیئا فشیئا۔ صورت مذکورہ میں وہ مجبور کئے جائیں گے کہ تفصیلی حساب دکھائیں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از لشکرگاہ بنگلور ملک میسور مسئولہ چودھری محمد حسین بکر قصاب صاحبان مسجد اعظم ۱۰ رمضان ۱۳۱۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ چند آدمی مل کر ایک زمین خرید کر بالاتفاق بہ نیت وقف اس پر مسجد آباد کریں امام مؤذن بھی مقرر کریں دس بارہ سال سب واقفین باہم متفق رہے نماز جماعت وجمعہ وغیرہ میں شریک رہے مسجد کے لئے اوقاف واسطے آمدنی کے بھی خرید کر مسجد کے نام واسطے محاصل کے دے چکے ان لوگوں میں سے ایک گروہ بارہ سال بعد مسجد دور ہونے کے باعث ایک اور مسجد بھی فاصلہ بعیدہ سے بنوا ڈالی اور دونوں مسجدوں میں شریک رہے خدمات اور خرچ بھی محاصل اور ذات سے خرچ کرتے رہے وہ گروہ عرصہ ۲۵ سال سے ذاتی چندہ اس دوسری مسجد میں دیتے ہیں اور پہلی مسجد کے اوقاف بحال خود جاری ہیں اب یہ لوگ جو جدا ہوئے ہیں ان کو پہلی مسجد والے حقوق وقف سے علیحدہ تصور کرتے ہیں یعنی کہتے ہیں کہ ہم متولی اپنی رضامندی سے مقرر کرتے ہیں اور دوسری مسجد والے کہتے ہیں ہمارا حق ہے کہ ہم سب واقف ہیں اور تولیت کا اختیار سب واقفین کو ہے دوسرے گروہ والے کہتے ہیں کہ تمہارا حق بسبب جدا ہونے اور الگ ہوجانے مسجد کے نہیں رہا۔ سوال یہ ہے کہ پہلے واقفین کا حق ساقط ہے یا باقی۔ (۲) متولی کا مقرر کرنا مسجد کے لئے ضروریات سے ہے یا نہیں۔ (۳) ایک سے زیادہ متولی مقرر کرسکتے ہیں یا نہیں (۴) جب واقفین میں اختلاف ہو بعض زید کو متولی کریں بعض عمرو کو۔ تو اکثر کو ترجیح ہے یا اقل کو اور برتقدیر مساوات کس کو اختیار نصب متولی کا ہے۔ (۵) واقف سے مراد سطح مسجد کا واقف مراد ہے یا آبادی کرنے والا اور

عمارت بنوانے والا (۶) قوم کو نصب امام و موذن و آبادی مسجد وغیرہ کا اختیار ہے یا واقفین کو (۷) واقفین کے لئے ضرور ہے کہ ہمیشہ عملدرآمد اور قابض اپنے موقوف پر رہیں کیا قبضہ چھوڑنے سے حق واقفیت ساقط ہوجاتا ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**:- (۱) جب ان سب نے مل کر وہ مسجد بنائی سب اس کے واقف ہوئے جو حقوق کہ واقف کے ہیں سب کے لئے ہیں ایک فریق کے مسجد بنالینے سے پہلے کا حق زائل نہ ہوا یہ محض ظلم ہے۔

(۲) مسجد کیلئے متولی کا مقرر کرنا کچھ ضرور نہیں البتہ اوقاف کے لئے ضروری ہے۔

(۳) متولی متعدد بھی ہوسکتے ہیں وہ سب مل کر کام کریں گے ہر ایک مستقل نہ ہوگا۔

(۴) فقیر اس وقت کتابوں سے دور حالت سفر میں ہے جزئیہ پیش نظر نہیں اور ظاہر یہ ہے کہ صورت مذکورہ میں زید وعمرو دونوں متولی ہوجائیں گے اور مل کر کام کریں گے کہ نصب متولی کی ولایت واقف کو ہے تنویر الابصار میں ہے ولایۃ نصب القیم الی الواقف اور وہ سب واقف ہیں اور نصب متولی متجزی نہیں تو ہر ایک کو اختیار کامل ہے تو دونوں متولی ہوجائیں گے اشباہ والنظائر میں ہے ماثبت لجماعۃ فھو بینھم علی سبیل الاشتراک الا فی مسائل الاولی ولایۃ انکاح الصغیر والصغیرۃ ثابتۃ للاولیاء علی سبیل الکمال لکل (الی ان قال) والضابط ان الحق اذا کان مما لایتجزی فانہ یثبت لکل علی الکمال والاستخدام فی المملوک مما لایتجزی۔

(۵) اصل مسجد زمین ہے تو زمین کا واقف اصل مسجد کا واقف ہے اور جس نے اس میں عمارت بنا کر وقف کی وہ بنا کا واقف ہے اور بنا اگرچہ وصف ہے اس کے لئے حکم جز ہے تو وہ بھی وقف مسجد میں شریک ہے۔

(۶) عمارت و مرمت مسجد کا اختیار واقفین کو ہے اور انھیں کے امام و مؤذن مقرر کئے ہوئے اولیٰ ہیں مگر یہ کہ جن کو قوم مقرر کرے وہ شرعًا مرجح ہوں تو انھیں کو ترجیح ہوگی درمختار میں ہے البانی للمسجد اولی من القوم بنصب الامام والمؤذن فی المختار الا اذا عین القوم اصلح ممن

(۷) واقف کے لئے وقف پر ہمیشہ قابض رہنا ضرور نہیں بارہا واقف دوسرے کو متولی کرتا ہے قبضہ متولی کا رہتا ہے مگر حق واقف ساقط نہیں ہوتا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از بڑودہ ناگرواڑہ گجرات مرسلہ یوسف علیخاں صاحب بہادر صدر انجمن اہلسنت وجماعت ۳ ذی الحجہ ۱۳۰۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اہلسنت وجماعت کو یہ جائز ہے کہ روافض کو جامع مسجد یا غیر مساجد کا متولی اور متصرف بنائیں اور ان کو اپنے ساتھ نماز میں شریک کریں اور جو مسلمان ایسا کریں ان کے لئے از روئے شرع کیا حکم ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**:- اہلسنت کی کسی مسجد خصوصًا مسجد جامع کا متولی رافضی کو کرنا شریعت مطہرہ و قرآن عظیم و احادیث صحیحہ و فقہ حنفی کی رو سے اصلا کسی طرح جائز نہیں حرام قطعی ہے (۱) یہ روافض نہ اہل قبلہ ہیں نہ مسلمان بلکہ بالیقین کفار مرتدین ہیں رد الرفضہ میں بکثرت کتب معتمدہ فقہ حنفی وعقائد اہلسنت سے ان کے کافر مرتد ہونے کے روشن ثبوت دیئے ہیں بدائع امام ملک العلماء و فتاوٰی امام طاہر عبدالرشید و شرح الکنز امام فخر الدین زیلعی و فتاوٰی عالمگیریہ میں ہے وھذا الفظ قال المرغینانی یجوز الصلاۃ خلف صاحب ھوی وبدعۃ ولاتجوز خلف الرافضی والجھمی والقدری والمشبھۃ ومن یقول بخلق القرآن وحاصلہ ان کان ھوی لایکفر بہ صاحبہ تجوز الصلاۃ خلفہ مع الکراھۃ

والافلاھکذا فی التبیین والخلاصۃ وھو الصحیح ھکذا فی البدائع[1] یعنی امام مرغینانی صاحب ہدایہ نے فرمایا بدمذہب بدعتی کے پیچھے نماز جائز ہے اور رافضی وجہمی وقدری اور مشبہہ اور وہ جو قرآن عظیم کو مخلوق مانتے ہیں ان کے پیچھے نماز باطل محض ہے اور حاصل یہ ہے کہ جس میں ایسی بدمذہبی ہو جس کے سبب اسے کافر نہ کہا جائے اس کے پیچھے نماز ہو جائے گی مگر مکروہ ہوگی اور اگر اس کی بدمذہبی حد کفر تک پہنچی ہے جیسے رافضی وغیرہ مذکورین کہ یہ سب کافر ہیں اس کے پیچھے نماز ہوگی ہی نہیں۔ ایسا ہی تبیین الحقائق اور فتاوی خلاصہ میں ہے اور یہی صحیح ہے ایسا ہی بدائع میں۔ نیز فتاوی خلاصہ و فتاوی عالمگیریہ میں ہے الرافضی اذا کان یسب الشیخین ویلعنھما العیاذ باللہ فھو کافر وان کان یفضل علیا کرم اللہ تعالٰی وجہہ علی ابی بکر رضی اللہ عنہ لایکون کافرا الا انہ مبتدع رافضی اگر صدیق اکبر وفاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہما کو معاذ اللہ برا کہتا اور تبرا بکتا ہو تو وہ کافر ہے اور اگر صدیق اکبر سے مولٰی علی کو فقط افضل کہتا ہو تو کافر نہ ہوگا مگر گمراہ ہے فتاوی بزازیہ و فتاوی عالمگیریہ میں ہے یجب اکفارھم باکفار عثمٰن وعلی وطلحۃ وزبیر وعائشۃ رضی اللہ تعالٰی عنہم یعنی جو لوگ ان صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم کو کافر کہتے ہیں واجب ہے کہ ہم ان کافر کہنے والوں کو کافر کہیں فتاوی ظہیریہ و فتاوی عالمگیریہ میں ہے یجب اکفار الروافض فی قولھم برجعۃ الاموات الی الدنیا وبقولھم فی خروج امام باطن (الی قولہ) وھؤلاء قوم خارجون عن ملۃ الاسلام واحکامھم احکام المرتدین یعنی رافضیوں کو کافر کہنا واجب ہے انکے اس قول میں کہ اموات دنیا کی طرف لوٹیں گے اور اس قول میں کہ ایک چھپا ہوا امام نکلے گا اور یہ لوگ ملت اسلام سے خارج ہیں اور ان کے وہی حکم ہیں جو مرتدوں کے ہوتے ہیں شرح مقاصد و شرح تحریر الاصول و رد المحتار علی الدر المختار وغیرہا میں ہے۔ اھل القبلۃ معناہ الذین اتفقوا علی ماھو من ضروریات الاسلام واختلفوا فی اصول سواھا والا فلا نزاع فی کفر اھل القبلۃ المواظب طول العمر علی الطاعات باعتقاد شیئ من موجبات الکفر[2] اھ مختصرا یعنی اہل قبلہ کے یہ معنی ہیں کہ جو تمام ضروریات دین کو مانتا ہو اور ان کے سوا بعض عقاید میں خلاف رکھتا ہو ورنہ اس میں کچھ خلاف نہیں کہ جس اہل قبلہ سے کوئی موجب کفر صادر ہو وہ کافر ہے اگرچہ تمام عمر عبادتوں پر مداومت کرے شرح فقہ اکبر علی قاری میں ہے لایخفی ان المراد بقول علمائنا لایجوز تکفیر اھل القبلۃ بذنب لیس مجرد التوجہ الی القبلۃ فان الغلاۃ من الروافض وان صلوا الی القبلۃ لیسوا بمؤمنین یعنی پوشیدہ نہیں کہ ہمارے علماء کے اس قول میں کہ اہل قبلہ کو کسی گناہ کے سبب کافر کہنا جائز نہیں۔ فقط نماز میں قبلہ کو منہ کر لینا مراد نہیں کہ غالی رافضی اگرچہ قبلہ کی طرف نماز پڑھتے ہیں بلاشبہ کافر ہیں۔ اور مساجد اہلسنت خصوصاً مسجد جامع کا اسے متولی کرنا اور مسلمانوں کے ایسے عظیم دینی تصرفات اس کے ہاتھ میں رکھنا اس کی عظیم تعظیم ہے اور اس کی تعظیم سخت حرام ہے بلکہ بحکم فقہائے کرام کفر ہے تبیین الحقائق و طحطاوی علی مراقی الفلاح وغیرہما میں ہے لان فی تقدیمہ تعظیمہ وقد وجب علیھم اھانتہ شرعا اس لئے کہ اسے آگے بنانے میں اس کی تعظیم ہے حالانکہ شریعت میں اس کی توہین واجب ہے فتاوی ظہیریہ و اشباہ والنظائر و درمختار میں ہے تبجیل الکافر کفر کافر کی تعظیم کفر ہے (۲) اسمیں اسے مسلمانوں پر ایک افسری دینا ہے اور یہ حرام ہے۔ فتح القدیر و درمختار وغیرہما میں ہے یمنع من استکتاب ومباشرۃ یکون بھا معظما عند المسلمین یعنی ذمی کافر کو بھی منشی بنانا یا اور کوئی ایسا عمل سپرد کرنا جس سے مسلمانوں میں اس کی بڑائی ہو جائز نہیں حاوی قدسی و بحر الرائق و درمختار میں ہے والنظم لہ ینبغی ان یلازم الصغار بینہ وبین المسلم فی کل شیئ وعلیہ فیمنع من القعود حال قیام المسلم عندہ بحر ویحرم تعظیمہ یعنی کافر اور مسلمان کے ہر معاملہ میں کافر کو دبا ہوا ذلیل رکھنا چاہئے مسلمان کھڑا ہو تو اسے بیٹھنے نہ دیں ایسا ہی بحر میں ہے اور اس کی تعظیم حرام ہے۔ (۳) مساجد و اوقاف

کا متولی بنانا کیسے عظیم دینی کاموں میں ان سے استعانت ہے اور یہ ان تشریحات جلیلہ پر کہ المحجۃ المؤتمنہ میں مذکور ہوئیں حرام ہے قرآن عظیم فرماتا ہے لاتتخذوا منھم ولیا ولا نصیرا غیروں میں سے کسی کو نہ اپنا دوست بناؤ نہ مددگار۔ تفسیر ارشاد العقل السلیم علامہ ابوسعید عمادی وتفسیر فتوحات الٰہیہ میں ہے نھوا عن موالاتھم لقرابۃ او صداقۃ جاھلیۃ ونحوھما من اسباب المصادقۃ والمعاشرۃ وعن الاستعانۃ بھم فی الغزو وسائر الامور الدینیۃ یعنی مسلمان منع کئے گئے کافروں کی دوستی سے خواہ وہ رشتہ داری کے سبب ہو یا اسلام سے پہلے کے یارانے خواہ یاری اور میل جول کے اور کسی سبب سے اور منع کئے گئے اس سے کہ جہاد یا کسی دینی کام میں کافروں سے استعانت کریں۔ (۴) عقیلی وابن حبان وغیرہما کی حدیث میں ہے نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا سیأتی قوم لھم نبز یقال لھم الرافضۃ لایشھدون جمعۃ ولاجماعۃ ویطعنون علی السلف فلا تجالسوھم عنقریب کچھ لوگ آئیں گے ان کا ایک بدلقب ہوگا انھیں رافضی کہا جائے گا نہ جمعہ میں حاضر ہوں گے نہ جماعت میں اور سلف صالح کو برا کہیں گے تم ان کے پاس نہ بیٹھنا نہ ان کے ساتھ کھانا پینا۔ مرقاۃ شرح مشکوٰۃ میں ہے اذ مجالسۃ الاغیار تجر الی غایۃ البوار ونھایۃ الخسار اس لئے کہ غیروں کے پاس بیٹھنا حد درجہ کی بربادی اور انتہا درجہ کے نقصان کی طرف کھینچ لے جاتا ہے جب ان کے پاس نرا بیٹھنا بربادی ہے تو انھیں مساجد واوقاف کا متولی کرنا کس درجہ کس قدر عظیم تباہی ہے۔

(۵) مسلمانوں کا ایسا عظیم کام اس کے سپرد کرنے میں اسے رازدار ودخیل کار بنانا ہے اور یہ حرام ہے۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے ام حسبتم ان تترکوا ولما یعلم اللہ الذین جاھدوا منکم ولم یتخذوا من دون اللہ ولا رسولہ ولا المؤمنین ولیجۃ واللہ خبیر بما تعملون۔ کیا اس گھمنڈ میں ہو کہ یونہی چھوڑ دیے جاؤ گے اور ابھی وہ لوگ علانیہ ظاہر نہ ہوئے جو تم میں سے راہ خدا میں پوری کوشش کریں اور اللہ ورسول ومسلمین کے سوا کسی کو اپنا رازدار ودخیل کار نہ بنائیں اور اللہ تمہارے کاموں سے خبردار ہے۔ تفسیر کبیر میں ہے نھی اللہ تعالٰی المؤمنین ان یتخذوا بطانۃ من غیر المؤمنین فیکون ذلک نھیا عن جمیع الکفار ومما یؤکد ذلک انہ قیل لعمر رضی اللہ عنہ ھھنا رجل من اھل الحیرۃ نصرانی لایعرف اقوی حفظا ولا احسن خطا منہ فان رأیت ان تتخذہ کاتبا فامتنع عمر من ذلک وقال اذن اتخذت بطانۃ من غیر المؤمنین یعنی اللہ تعالٰی نے مسلمانوں کو منع فرمایا کہ کسی غیر مسلم کو اپنا رازدار بناؤ تو یہ تمام کفار سے ممانعت ہے اور تائید اس حدیث سے بھی ہوتی ہے کہ امیر المومنین عمر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے عرض کی گئی کہ شہر حیرہ میں ایک نصرانی ہے اس کا سا حافظہ اور عمدہ خط کسی کا معلوم نہیں حضور کی رائے ہو تو ہم اسے محرر بنا لیں امیر المومنین نے اسے قبول نہ فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ ایسا ہو تو میں غیر مسلم کو رازدار بنانے والا ٹھہروں گا۔ تفسیر لباب التاویل وغیرہ پارہ ۶ رکوع ۱۲ میں ہے روی ان اباموسی الاشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ قال قلت لعمر بن الخطاب رضی اللہ تعالٰی عنہ ان لی کاتبا نصرانیا فقال مالک ولہ قاتلک اللہ الا اتخذت حنیفا یعنی مسلما اما سمعت قول اللہ عزوجل یایھا الذین اٰمنوا لاتتخذوا الیھود والنصرٰی اولیاء قلت لہ دینہ ولی کتابتہ قال لااکرمھم اذ اھانھم اللہ ولااعزھم اذ اذلھم اللہ ولا ادنیھم اذ ابعدھم اللہ قلت لایتم امر البصرۃ الابہ فقال مات النصرانی والسلام یعنی ھب انہ مات فما تصنع بعدہ فما تعمل بعد موتہ فاعملہ الاٰن واستغن عنہ بغیرہ من المسلمین یعنی ابوموسٰی اشعری رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مروی ہوا کہ میں نے امیر المومنین عمر فاروق اعظم سے عرض کی میرا ایک محرر نصرانی ہے فرمایا تمہیں اس سے کیا علاقہ خدا تم سے سمجھے کیوں نہ کسی کھرے مسلمان کو محرر بنایا کیا تم نے یہ ارشاد الٰہی نہ سنا کہ اے ایمان والو یہود ونصارٰی کو یار نہ بناؤ میں نے عرض کی اس کا دین اس کے لئے ہے مجھے تو اس کی محرری سے کام ہے فرمایا میں کافروں کو گرامی نہ کروں گا جبکہ انھیں اللہ نے خوار کیا۔ نہ انھیں عزت دوں گا جبکہ اللہ نے انھیں ذلیل کیا۔ نہ ان کو قرب دوں گا جبکہ اللہ نے انھیں دور کیا۔ میں نے عرض کی بصرہ

کا کام ہے اس کے پورا نہ ہوگا فرمایا مرگیا نصرانی والسلام یعنی فرض کرلو کہ وہ مرگیا اس کے بعد کیا کروگے جو جب کروگے اب کرو اور کسی مسلمان کو مقرر کرکے اس سے بے پرواہ ہوجاؤ۔ شرح سیر کبیر پھر ردالمحتار علی الدرالمختار میں ہے بہ ناخذ فان الوالی ممنوع من ان یتخذ کاتبا من غیر المسلمین لقولہ تعالٰی لا تتخذوا بطانۃ من دونکم۔ ہم امیر المومنین کے اسی ارشاد پر فتوٰی دیتے ہیں بیشک والی کو جائز نہیں کہ کسی کافر کو محرر بنائے کہ اللہ تعالٰی فرماتا ہے اپنے سوا اوروں کو رازدار نہ بناؤ۔ سبحٰن اللہ۔ جب ان کو محرر تک بنانا ناجائز وخلافِ قرآن عظیم ہے تو مساجد مسلمین ان کے ہاتھ میں سپرد کرنا اور اتنا عظیم منصب دینا کس درجہ سخت حرام ہونا لازم **(۶)** متولی کرنا حرام ہے مگر اسے کہ امین وخیرخواہ ہو۔ یہاں تک کہ خود واقف پر اگر اطمینان نہ ہو وقف سے اسے باہر نکال دینا واجب ہے اسعاف فی احکام الاوقاف میں ہے لا یولی الا امین لان الولایۃ مقیدۃ بشرط النظر ولیس من النظر تولیۃ الخائن لانہ یخل بالمقصود۔ متولی نہ کیا جائے مگر جس پر پورا اطمینان ہو کہ تولیت میں وقف کا فائدہ دیکھنے کی شرط ہے اور جس پر اطمینان نہ ہو اس کا متولی کرنا رعایت فائدہ سے کوئی علاقہ نہیں رکھتا کہ وہ اصل مقصود میں خلل ڈالتا ہے۔ فتاوٰی بزازیہ و درر وغرر و تنویر الابصار و درمختار وغیرہا میں ہے ینزع وجوبا لو الواقف فغیرہ بالاولی غیر مامون یعنی اگر خود واقف قابلِ اطمینان نہ ہو تو اسے نکال دینا واجب ہے پھر دوسرے کا کیا ذکر۔ اور قرآن عظیم شاہد ہے کہ غیر مسلم ہرگز کسی معاملہ مسلم کا خیرخواہ نہ ہوگا اللہ تعالٰی فرماتا ہے: یاایھا الذین اٰمنوا لا تتخذوا بطانۃ من دونکم لا یالونکم خبالا ودوا ما عنتم قد بدت البغضاء من افواھھم وما تخفی صدورھم اکبر قد بینا لکم الاٰیٰت ان کنتم تعقلون۔ اے ایمان والو اپنے غیروں سے کسی کو رازدار نہ بناؤ وہ تمہاری بدخواہی میں کمی نہ کریں گے ان کی دلی تمنا ہے تمہارا مشقت میں پڑنا دشمنی ان کے مونہوں سے ظاہر ہوچکی ہے اور جو ان کے سینوں میں دبی ہے وہ بڑی ہے ہم نے تمہارے سامنے نشانیاں صاف بیان فرمادیں اگر تمہیں عقل ہو۔

**(۷)** تنویر الابصار وغیرہ متون میں ہے **العاشر حر مسلم** یعنی عشر تحصیل کرنے والے کی تعریف میں آزاد اور مسلمان ہونا داخل ہے غایۃ البیان امام اتقانی شرح ہدایہ وبحرالرائق شرح کنزالدقائق و ردالمحتار علی الدرالمختار میں ہے لا یصح ان یکون کافرا لانہ لا یلی علی المسلم بالاٰیۃ یعنی تحصیل عشر پر کسی کافر کو مقرر کرنا باطل محض ہے کہ بنص قرآن اسے کسی مسلم پر کوئی اختیار نہیں مل سکتا۔ عشر لینے والا راستوں پر مقرر کیا جاتا ہے کہ تاجروں سے عشر تحصیلے راہ کی حفاظت کرے جیسے بلاتشبیہ یہاں چنگی کا محرر اور راستوں کی چوکی کا پولیس مین۔ جب اتنی خفیف دنیوی خدمت پر انہیں مقرر کرنا اصلا درست نہیں تو ایسے عظیم دینی کام پر تقرر کیونکر ممکن **(۸)** لاجرم صریح تصریحیں لیجئے۔ درمختار میں ہے بھذا یعلم حرمۃ تولیۃ الیھود علی الاعمال یہاں سے معلوم ہوا کہ اسلامی کاموں پر یہودی (یعنی کسی کافر) کا متولی کرنا حرام ہے۔ بحرالرائق و ردالمحتار میں ہے لاشک فی حرمۃ ذلک اس کے حرام ہونے میں کوئی شک نہیں شامی میں ہے ای لان فی ذلک تعظیمہ وقد نصوا علی حرمۃ تعظیمہ یعنی اس لئے کہ اس میں اس کی تعظیم ہے اور بیشک ائمہ دین نے تصریحیں فرمائیں کہ کافر کی تعظیم حرام ہے۔ شرنبلالیہ علی الدرر پھر ردالمحتار میں ہے علم مما ذکرناہ حرمۃ تولیۃ الفسقۃ فضلا عن الیھود والکفرۃ یعنی جو کچھ ہم نے ذکر کیا اس سے معلوم ہوا کہ فاسقوں کو متولی کرنا حرام ہے چہ جائے یہودی و دیگر کفار **(۹)** تمام عبارات و دلائل کہ یہاں تک مذکور ہوئے مطلقا ہر کافر میں ہیں اگرچہ کافر ذمی ہو جو سلطنت اسلامیہ میں فرمانبردار و جزیہ گزار ہوکر رہتا ہے اور اکثر معاملات میں اس کا حکم مسلمانوں کا سا رکھا گیا ہے نہ کہ حربی جس سے انقطاع کلی کا حکم ہے اور امان لے کر بھی دارالاسلام میں سال بھر تک رہ ہی نہیں سکتا کہ مرتد جسے سلطان اسلام فورا قتل کرے گا اور اگر غور کے لئے مہلت

مانگے تو تین دن کی مہلت دے گا اور ان میں بھی قید ہی رکھے گا، متولی کس وقت کرے گا۔ تنویر الابصار میں ہے لایمکن حربی مستأمن فیناسنۃ

درمختار میں ہے من ارتد عرض الحاکم علیہ الاسلام وتکشف شبہتہ ویحبس وجوبا ثلثۃ ایام ان طلب المھلۃ والاقتلہ من ساعتہ الااذارجی اسلامہ

بدائع عبارت ردالمحتار یشترط للصحۃ بلوغہ وعقلہ لاحریتہ واسلامہ صراحۃً خاص دربارۂ ذمی ہے یعنی متولی بن سکنے کے لئے اسلام شرط نہیں کہ کافر ذمی

بھی اگر متولی کیا جائے گا ہو جائے گا نہ یہ کہ کوئی کافر کیسا ہی ہو متولی ہو سکتا ہے اس عبارت کے متصل ہی خود اس میں اس کی سند یہ لکھی لما فی الاسعاف

لواوصی الی صبی تبطل فی القیاس مطلقا وفی الاستحسان ھی باطلۃ مادام صغیرا ولوکان عبدا یجوز قیاسا واستحسانا ثم الذمی فی الحکم کالعبد فلواخرجھما

القاضی ثم عتق العبد واسلم الذمی لاتعود الیھما اھ ونحوہ فی النھر یعنی اسلام شرط نہ ہونے کی سند وہ ہے جو اسعاف میں فرمایا کہ اگر کسی نابالغ کو

وصی کیا تو قیاس میں مطلقاً باطل ہے اور استحسان یہ ہے کہ اس کے نابالغ رہنے تک باطل ہے اور اگر غلام ہو تو قیاس و استحسان دونوں میں صحیح

ہے اور حکم میں ذمی مثل غلام ہے۔ پھر اگر حاکم نے انھیں وصایت سے نکال دیا اس کے بعد غلام آزاد ہوا اور ذمی اسلام لے آیا تو وصی نہ ہو جائیں گے

یہ بحر میں ہے اور اسی کے مثل نہر میں۔ فتاویٰ عالمگیریہ میں ہے لایشترط الحریۃ والاسلام للصحۃ لما فی الاسعاف ولوکان عبدا یجوز قیاسا واستحسانا

والذمی فی الحکم کالعبد فلواخرجھما القاضی ثم عتق العبد واسلم الذمی لایعود الولایۃ الیھما کذا فی البحر الرائق یعنی متولی بن سکنے کیلئے آزادی و اسلام اس سند سے شرط نہیں کہ اسعاف

میں فرمایا کہ اگر غلام ہو تو قیاس و استحسان دونوں میں اس کی وصایت ممکن ہے اور حکم میں ذمی بھی غلام کے مثل ہے اور اگر قاضی نے انھیں نکال دیا پھر غلام

آزاد اور ذمی مسلمان ہوا تو اس سے وصایت ان کی طرف عود نہ کر آئے گی۔ ایسا ہی بحر الرائق میں ہے۔ دیکھو صراحۃً کلام کافر ذمی میں ہے اور مرتد ہرگز

اس کی مثل نہیں وہ سب کافروں سے بدتر ہے اشباہ والنظائر میں ہے المرتد اقبح کفرا من الکافر الاصلی یعنی مرتد کفر میں کافر اصلی سے بدتر ہے۔

شرط اسلام نہ ہونے کیلئے ایک قسم کے کافر کا کسی ایک صورت میں متولی بن سکنا کافی ہے نہ کہ شرطیت اسلام جبھی نہ ہوگی کہ ہر قسم کا کافر متولی بن سکے

مگر کم علمی و نافہمی عجب چیز ہے پھر صحت کے لئے شرط نہ ہونے سے اتنا ہی تو ہوا کہ بن سکنا محتمل ہے نہ یہ کہ اسے متولی بنانا جائز و حلال ہے۔ ابھی

ابھی اسی ردالمحتار و دیگر معتمدات سے صاف تصریحیں گزریں کہ کسی کافر کو متولی بنانا مطلقاً حرام ہے اور اسی میں کلام ہے۔ جو امر ہمارے دین میں

حرام ہے اسے روا رکھنا صریح مذہبی دست اندازی و بدخواہی اسلام ہے **(۱۰)** تقریبِ اس حالت میں ہے کہ اس کے ذمہ صرف نگہداشت

یا مزدوری اشیاء کی خرید فروخت حساب کی لکھت پڑھت ہو کسی مسلمان پر اسے کوئی اختیار نہ دیا گیا ہو اس صورت میں متولی اگرچہ ہو سکے گا مگر

کرنا حرام ہے۔ ردالمحتار کی عبارت مذکورہ اسی صورت سے متعلق ہے اور اگر اسے کوئی اختیار دیا جائے مثلاً امام یا مؤذن یا فراش یا اور کسی

ملازم کی موقوفی یا بحالی یا اضافہ یا کمی یا رخصت یا معطلی میں کچھ دخل۔ جب تو اس کی تولیت نہ صرف حرام بلکہ باطل محض ہے ہو سکتی ہی نہیں جیسا کہ

ابھی اسی ردالمحتار و بحر الرائق و غایۃ البیان سے گزرا اور انھیں کتابوں میں اس پر اس آیہ کریمہ سے دلیل لائے ولن یجعل اللّٰہ للکافرین علی المؤمنین سبیلا

یعنی شریعت الٰہیہ ہرگز کسی کافر کو کسی مسلمان پر کوئی اختیار نہ دے گی۔ **بالجملہ** رافضی کو مسجد خواہ کسی وقف کا ذی اختیار متولی کرنا جس سے کسی

مسلمان ملازم وغیرہ پر اسے کوئی اختیار ملے یہ تو ممکن ہی نہیں اگر کیا جائے نہ ہو سکے گا اور اس کی تولیت باطل محض ہوگی اور محض بے اختیار متولی

کیا جائے یہ بھی کم از کم قطعاً حرام اور مذہبی دست اندازی و بدخواہی اسلام ہے۔ بفرض غلط اگر رافضی کافر نہ بھی ہوتا تو مجرد فاسق عملی سے تو یقیناً

بدتر ہے کما نص علیہ فی الغنیہ شرح المنیہ اور ابھی شرنبلالیہ و ردالمحتار سے گزرا کہ فاسق کا متولی کرنا بھی حرام ہے۔ یہ ہے مسئلہ کی تحقیق وباللّٰہ التوفیق

(۱۱) روافض کو اپنے ساتھ نماز میں شریک کرنا ہرگز جائز نہیں کہ جب وہ شرعاً مسلمان ہی نہیں تو وہ نہ اہل عبادت ہیں نہ ان کی نماز نماز کہ عبادت کی پہلی شرط اسلام ہے اور جب ان کی نماز باطل محض ہے تو انہیں شریک کرنا صف کا قطع کرنا ہوگا کہ غیر نمازی صف میں کھڑا ہے اور صف کا قطع کرنا حرام ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں من قطع صفا قطعہ اللہ جو کسی صف کو قطع کرے اللہ اسے قطع کردے۔ (ن ۱۹ النسائی والحاکم عن ابن عمر رضی اللہ عنہما باسناد صحیح) رافضیوں کے بارے میں جو حدیث انس رضی اللہ تعالٰی عنہ نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے تخریج عقیلی و ابن حبان گزری اس کی روایت ابن حبان میں ہے ولا تصلوا علیہم ولا تصلوا معہم نہ رافضیوں کے جنازے کی نماز پڑھو نہ رافضی کے ساتھ نماز پڑھو۔

(۱۲) جو لوگ ان احکام شرعیہ کی مخالفت کریں رافضی کو متولی بنائیں یا اسے نماز میں داخل کریں صراحۃً شریعت کے بدلنے والے اور احکام الٰہی کے خلاف چلنے والے اور مستحق تعزیر شدید و عذاب مدید ہیں یہ بھی جب کہ ان روافض کے عقائد پر مطلع ہو کر انہیں کافر جانیں اور براہ خباثت نفس اپنے کسی دنیوی علاقہ کے سبب ان امور کے مرتکب ہوں ورنہ ایسی حالت میں انہیں مسلمان جانیں تو خود ہرگز مسلمان نہ رہیں گے۔ بزازیہ و ذخیرۃ العقبٰی و مجمع الانہر و درمختار وغیرہ میں ہے من شک فی عذابہ وکفرہ فقد کفر جو ان کے کفر میں شک کرے خود کافر ہے۔ والعیاذ باللہ تعالٰی

**تنبیہ** یہ احکام کہ ہم نے لکھے یعنی مسجد خواہ کسی وقف کا اور فی ذی اختیار متولی اصلانہ ہوسکنا اور غیر ذی اختیار متولی کرنا بھی حرام ہونا اور اسلامی کسی کام میں انہیں دخل دینا باطل و مردود ہونا اور نماز میں انہیں داخل کرنے کی تحریم اور یہ کہ ان کی نماز نماز نہیں یونہی جملہ احکام ارتداد کہ ان کے تمام اعمال حبط اور ان کے نکاح باطل و فسخ اور یہ کہ جہاں لہریں کسی سے ایسے عقیدہ کے مرد یا عورت کا نکاح نہیں ہوسکتا نہ مسلمان سے نہ کافر سے نہ مرتد سے جس سے ہوگا زنائے محض ہوگا اور یہ کہ وہ اپنے کسی مورث کے اصلا وارث نہیں ہوسکتے اگرچہ ان کا باپ یا بیٹا ہو اور یہ کہ انہیں کسی بالغ یا نابالغ پر اگرچہ ان کی اولاد ہو کوئی ولایت نکاح وغیرہ کی نہیں ہوسکتی اور یہ کہ ان سے میل جول حرام اور یہ کہ ان کی حیات یا موت میں کوئی اسلامی برتاؤ ان سے حرام۔ یہ تمام احکام نہ صرف ان رافضیوں بلکہ ان جمیع فرق و اشخاص کے لئے ہیں جو باوصف کلمہ گوئی اپنے کسی عقیدہ یا عمل میں کفر رکھتے ہیں جیسے ہر قسم کے وہابی، اور نیچری اور قادیانی اور چکڑالوی اور حلول یا اتحاد بکنے والے جھوٹے صوفی اور اب سب سے نئے اکثر گاندھوی کہ یہ سب مرتدین ہیں اور ان سب پر وہی احکام جیسا کہ علمائے حرمین طیبین کے دونوں مشہور فتاوٰی الحرمین و حسام الحرمین و غیرہما اور المحجۃ المؤتمنہ سے ظاہر ہے واللہ یقول الحق وھو یھدی السبیل وحسبنا اللہ ونعم الوکیل۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از پیلی بھیت مرسلہ جناب مولٰینا محدث سورتی دام فیضہ ۱۹ صفر ۱۳۲۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک موضع وقفی پانچ برس کو ممبران انجمن اسلامیہ سے ایک توفیر معین پر ٹھیکہ لیا علاوہ شرائط ٹھیکہ کے ایک درخواست ٹھیکہ دار نے بعد ایک سال کے اس مضمون کی دی کہ چونکہ انجمن کے ممبر وغیرہ زائد از پانچ سال کو ٹھیکہ شرعاً نہیں دے سکتے ہیں لہٰذا العرض کارگزاری آئندہ مجھ سے معاہدہ تحریری کرالیا جائے کہ آئندہ پانچ برس کو بھی ٹھیکہ مجھی کو دیا جائے چنانچہ معاہدہ تحریری دستخطی کرلیا گیا کہ اگر اسامیان موضع کو ٹھیکہ دار رضامند رکھے گا اور باغ کی توفیر زیادہ کرے گا اور محافظت کرے گا تو آئندہ کو بھی اسی توفیر پر دیا جاسکتا ہے مگر توفیر باغ کی بدستور رہی اور اسامیان راضی نہیں پس ایسی صورت میں ارکین انجمن کو پابندی لازم ہے یا نہیں بااینہمہ کہ اور اشخاص کی درخواستیں ٹھیکہ جدید کی زائد از سابق موجود ہیں جس میں مسجد و مدرسہ کا نفع ظاہر ہے علاوہ ازیں اگر ٹھیکہ والے سابق نے پابندی

اوقاف کے احکام و مسائل

معاہدہ کی موافق کی ہو یعنی اسامیان دہ کو راضی رکھنے کا اہتمام کیا ہو اور بلاغ کی توفیر کی زیادتی میں سعی کی ہو مگر اتفاق سے ان کی رضامندی نہ ہو سکی اور توفیر میں ترقی نہ ہو سکی تو کیا ایسی صورت میں معاہدہ کی پابندی اہل اسلام کو لازم ہو گی اور اس کو اسی توفیر پر ٹھیکہ دینا جائز ہے گو مسجد و مدرسہ کا نقصان ہو۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** اراکین پر اس معاہدہ کی پابندی نہ صرف غیر ضروری بلکہ محض ناجائز و ممنوع و گناہ ہے وہ معاہدہ محض باطل و شرعاً مردود و نارَوا تھا اور باطل کا حق یہی ہے کہ مٹا یا جائے نہ کہ پابندی ہو۔ دیہات کا ٹھیکہ جس طرح ہندوستان میں رائج ہے باجماع مذاہب اربعہ باطل و ناجائز ہے اس ٹھیکہ میں زمین تو اجارۂ مزارعین میں ہوتی ہے اور توفیر آئندہ کا ٹھیکہ دیا جاتا ہے اور یہ حرام ہے عقد اجارہ شرع نے منافع کے لئے رکھا ہے۔ نہ عین کے لئے۔ منفعت جیسے مکان میں رہنا گھوڑے پر چڑھنا اور عین جیسے روپیہ غلہ پھل وغیرہا تو جو اجارہ استہلاک عین پر واقع ہو مردود و باطل ہے الا ما خصہ الشرع کاجارۃ الظئر للارضاع فانھا علی اللبن والنزع عین لکن ورد الشرع بها احتماعا علی خلاف الاصل فیقتصر علی مورده فتاوٰی خیریہ و عقود الدریہ و درمختار و ردالمحتار وغیرہا میں اس کی تصریح ہے اور فتاوائے فقیر میں اس کی کامل تفصیل و تنقیح۔ اور اگر اس سے قطع نظر ہی کریں تو اوّلاً اراکین کی وہ تحریر صرف ایک وعدہ تھی اور وفائے وعدہ پر جبر نہیں۔ کما فی الاشباہ والھندیہ وغیرہما. ثانیاً وہ وعدہ بھی لفظ ان شاء اللہ کے ساتھ تھا جو حلف کے اثر کو بھی باطل کر دیتا ہے۔ ثالثاً اراکین کو کوئی اختیار نہ تھا نہ ہے کہ وقف کے نقصان کا وعدہ کریں اور اپنے وعدہ کی نباہ کے لئے وقف کا نفع کھو دیں

**بالجملہ** وہ تحریر تو محض مہمل اور یہ رائج ٹھیکہ باطل و حرام ہے اراکین کو چاہئے کہ دیہات میں جس وقت سال تمام ہوتا ہے اس وقت نظر کریں کہ مزارعین میں سے پٹہ کی میعاد باقی ہے یا سب کی ختم ہو گئی یا کل یا بعض ایسے ہیں جن سے کسی میعاد معین کا معاہدہ نہ ہوا سال بسال زراعت کرتے اور اجرت دیتے ہیں یہ تین صورتیں ہیں۔ صورت دوم میں تو ظاہر ہے کہ زمین دیہہ اجارہ سے پاک و خالص ہو گئی اور صورت سوم میں تمام مزارعوں کو اطلاع دیدیں کہ سال آئندہ زمین ہماری طرف سے تم کو اجارہ میں نہ دی جائے گی بلکہ ہم کل زمین دیہہ فلاں مستاجر کو اجارہ دیں گے اس کی طرف سے تم کو بدستور اجارہ ملے گی جس سے تمہارے معمول میں فرق نہ آئے گا یوں زمین دیہہ خالص ہو جائے گی صورت اول میں البتہ دقت ہے اس کا علاج یہ ہے کہ جس جس کی میعاد باقی ہے اسے بلا کر سمجھایا جائے کہ ہم صحت شرعی کے لئے یہ کارروائی کرتے ہیں جس کا کوئی اثر تمہارے خلاف نہ پڑے گا تم زبانی کہدو کہ ہم نے بقیہ میعاد کے اجارہ زمین سے دست برداری کی اس سے تمہیں ضرر نہ ہو گا زمین بدستور تمہیں کو ملے گی کاغذی عملدرآمد میں تبدیل نہ ہو گی شرعی طور پر سال آئندہ سے ہمارے بدلے فلاں مستاجر سے تم کو زمین اجارہ میں ملے گی جب وہ اس پر راضی ہو کر فسخ اجارہ کر دیں یوں تمام زمین خالص ہو جائے گی بعدہ مستاجر سے کہا جائے کہ ہم نے اس تمام دیہہ کی زمین پانچ برس کے لئے فی سال اتنے روپے کے عوض تمہارے اجارہ میں دی وہ قبول کرے یہ عقد صحیح و جائز شرعی ہو گا اور زر ٹھیکہ وقف کے لئے حلال ہو گا جو بچا مستاجر کے لئے حلال ہو گا ورنہ طرفین گنہگار اور نشست کم ہوئی تو اصل منافع موجودہ سے جتنا زائد آئے گا وقف کے لئے حرام ہو گا وہ ملک مستاجر ہے اور نشست زیادہ ہو تو جتنا بچا وہ مستاجر کے لئے حرام ہو گا وہ مال وقف ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** مسئولہ ظہور الدین صاحب وکیل بریلی محلہ خواجہ قطب ۲۵ جمادی الاولی ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد کی تعمیر زیر تجویز ہے جس کا اوپر کی منزل پر تعمیر ہونا قرار پایا ہے لیکن مسجد

کو وسیع بنانے اور اس کا ٹھیک رخ قائم کرنے میں ایک جزو مکان دوسرے شخص کا بھی آتا ہے یہ جزو ایک چھوٹے سے مثلث کی شکل میں ہے یہ شخص مالک مکان اس مثلث کو وقف کرنے کو طیار ہے لیکن یہ کہتا ہے کہ تعمیر مسجد جو اوپر بنے گی نیچے کے قطعہ مثلث کو اس کو دوامی طور پر کرایہ پا چالیس پر دے دیا جاوے تاکہ وہ شخص اس پر تعمیر نیچے نیچے کرلے اس کا یہ خیال ہے کہ میرا مکان جو مثلث قطعہ دینے سے کوٹھا ٹوٹ کر ناقص ہو جائے گا وہ پھر نیچے نیچے کوٹھے کی تعمیر کرنے سے درست رہے زمین موقوفہ رہے گی اور اس کا کرایہ وہ ادا کیا کرے گا۔ ذیل میں ایک نقشہ بغرض سہولت فہم بنا دیا گیا ہے جس میں ا، ب، ج سے اراضی استفتا طلب دکھائی ہے آیا بعد وقف کے اسکو اراضی اس طور سے کرایہ پر دینا جائز ہے یا نہیں کرایہ صرف مسجد میں صرف ہوگا۔ نقشہ یہ ہے




**الجواب:** وہ شخص اپنا خاص جزو مکان اس مسجد کے نام وقف کردے اور وقف نامہ رجسٹری کرادے پھر مصارف مسجد کے لئے یہ خاص ٹکڑا اس شخص کو اجرت مثل پر اجارہ میں دیا جائے اور ہر تین سال کے بعد کرایہ نامہ کی تجدید کی جائے اور یہ بھی ممکن ہے کہ وہ وقف کرتے وقت وقفنامہ میں متولی مسجد کو یہ اجازت لکھ دے کہ یہ خاص ٹکڑا زیادہ مدت کے لئے بھی مجھ کو اجارہ میں دیا جا سکے اس صورت میں تین سال کی قید نہ رہے گی مگر وقف کے لئے زیادہ احتیاط اسی پہلی صورت میں ہے درمختار میں ہے یراعی شرط الواقف فی اجارته فلو اهمل الواقف مدتها قیل تطلق الزیادة للقیم وقیل تقید بسنة مطلقا وبها ای بالسنة یفتی فی الدار وبثلاث سنین فی الارض الا اذا کانت المصلحة بخلاف ذلک۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از پیلی بھیت محلہ کھکرا مرسلہ حمید الدین خاں صاحب کارندہ اکبری بیگم ۶ رمضان مبارک ۱۳۲۶ھ

قبلہ دوجہاں وکعبہ دین وایماں دامت برکاتہم بعد تمنائے قدمبوسی عارض۔ بی بی صاحبہ نے جائداد وقف کی ہے وارث سے اندیشہ ہے کہ بعد وفات منسوخ کرا کر قبضہ مالکانہ کریں حضور سے دریافت کیا کہ یہ تحریر شرعًا درست ہے اگر اس میں کوئی شک ہے تو دوسرا کاغذ رجسٹری کرادیا جائے وقفنامہ ۱۰ کے اسٹامپ پر تحریر ہے اس کی نقل واسطے ملاحظہ اقدس ارسال خدمت ہے جس وقت حضور کا حکم آئے گا تب داخل خارج کی درخواست دی جائے گی بی بی صاحبہ نے اپنی دوسری جائداد سے حصہ وارثان کو دے دیا ہے۔ یہ جائداد وقف کی ہے (خلاصہ وقف نامہ) میں اکبری بیگم فارسی خواندہ بنت عبدالرشید خاں مرحوم ساکنہ پیلی بھیت محلہ کھکرا بحالت صحت نفس وثبات عقل اپنی خوشی سے اس وقت اپنی جائداد۔۔۔ حسبۃً للہ واسطے مصارف خیر اطعام مساکین وپارچہائے سرما دگرمائے

مساکین وتجہیز وتکفین غربائے اسلام وجہیز دختران مساکین ومرف خیر مساجد و مدارس دینی حرمین شریفین زادہما اللہ شرفاً وتعظیماً وقف لوجہ اللہ کرتی ہوں تاحیات خود متولی رہوں گی بعد میرے فیاض الدین احمد خاں بعد ان کے ان کی اولاد ذکور جو پابند شرع شریف ہو بمعیت حکیم خلیل الرحمٰن خاں ومولوی وصی احمد صاحب رہیں گے متولیان سو روپے سال اصغری بیگم کو جو میری چھوٹی بہن ہے دیتے رہیں بعد ان کے ان کی اولاد ذکور کو جو پابند شرع شریف ہو دیتے رہیں نیز یہ بھی شرط ہے کہ میری رائے میں بحالت تولیت میری اس حقیقت کا بیع یا رہن کرنا یا ٹھیکہ دینا اور اس سے دوسری جائداد یا اور کوئی شے مفید واسطے منافع اغراض وقف کے خرید کرنا ضرور معلوم ہو تو ایسا کرنے کا حسب شرائط دستاویز ہذا مجھے اختیار ہوگا اسلئے کہ موت کا وقت مقرر نہیں ہے لہٰذا انتظاماً واحتیاطاً یہ وقفنامہ لکھا گیا افضل خیرات شرعاً یہ ہے کہ جائداد مذکورہ کسی قیمت مناسب پر فروخت کرکے وقتاً فوقتاً خود اپنے ہاتھ سے خیرات کرتی۔ لہٰذا تاحیات اپنے مجھ کو اختیار ہوگا کہ جس وقت چاہوں فروخت کرکے حسب رائے خود خرچ کروں اور جو کچھ بعد میں باقی رہے گا اس سے شرائط وقفنامہ ہٰذا متعلق ہوں گے اگر میری حیات میں متولیان سے کوئی فوت ہوجائے تو مجھ کو متولی مقرر کرنے کا خود اختیار ہوگا۔ متولیان کو چاہئے سعہ سال بطور خیرات تاحیات اس کے سماۃ بنی کو جو اس وقت میرے پاس ہے بعد میرے دیا کریں گے بعد وفات اس کے یہ روپیہ دیگر خیرات میں شامل کیا جائے اگر خدانخواستہ ملک حجاز اپنی بدقسمتی سے نہ پہنچ سکوں تو میری قبر کسی بزرگ کے قریب بنوائی جائے اور محفوظ ومیسر کردی جائے اور ایصال ثواب قرآن شریف وکلمہ ودرود میں مسعہ سال تک خرچ کیا جائے چونکہ آمدنی جائداد کی تعیین نہیں ہوسکتی میری رائے میں بعد منہائے اخراجات متعلق جائداد کے ایک ثلث حرمین شریفین میں واسطے خیرات کے دیا جائے اور ایک ثلث طلبائے علم دین ومصارف مساجد یعنی بصیغہ مدرسہ عربی واقع پیلی بھیت ایک ثلث فقراء ومساکین واطعام وغیرہ۔ اور واسطے ایصال ثواب شاہ محمد شیر صاحب کے مہ روپے سالانہ یا جس قدر زائد گنجائش ہو کیا جائے مجھے حکام سے امید ہے کہ بوقت دورہ اس جائداد موقوفہ کی نگرانی فرمادیں۔ متولیان کے پاس رجسٹر حساب جمع خرچ باقاعدہ درست رہنا ضرور ہے۔ میرے وارث یا قائم مقام کو اس کے تبدیل تغیر کا اختیار نہ ہوگا۔ لہٰذا یہ وقفنامہ تعیین مالیت معہ روپیہ لکھ دیا کہ سند ہو۔ مورخہ ۲۱ ستمبر سنہ ۱۹۲۰ء رجسٹری شدہ ہے۔

**الجواب:** یہ کاغذ باطل محض ہے اس میں انشائے وقف کے دو جملے ہیں۔ **اوّل** وقف لوجہ اللہ کرتی ہوں اور اس میں یہ شرط لگائی کہ اسے بیع کر جائداد دیا اور کوئی شے مفید اغراض وقف خرید کرنے کا مجھے اختیار ہوگا۔ شرط استبدال اگرچہ جائز ہے مگر یوں کہ اس کے عوض دوسری جائداد ہی لی جائے جو انہیں مقاصد پر وقف ٹھہرے نہ کہ علاوہ جائداد مطلقاً جو شے چاہے جیسا کہ اس کاغذ میں تحریر ہے ایسی شرط سے وقف باطل ہوجاتا ہے۔ عالمگیری میں ہے اذا شرط فی اصل الوقف ان یستبدل بہ ارضا اخری اذا شاء فتکون وقفا مکانہا فالوقف والشرط جائز ان عند ابی یوسف وکذا لو شرط ان یبیعہا ویستبدل بثمنہا مکانہا وفی واقعات القاضی الامام فخر الدین قول ہلال مع ابی یوسف رحمہما اللہ تعالٰی وعلیہ الفتوی کذا فی الخلاصۃ وان قال علی ان ابیعہا بما بدا لی من الثمن من قلیل اوکثیر اوعلی ان ابیعہا واشتری بثمنہا عبدا اوقال ابیعہا ولم یزد علی ذلک قال ہلال ہذا الشرط فاسد یفسد بہ الوقف کذا فی فتاوی قاضیخان ولو شرط الاستبدال ولم یذکر ارضا ولا دارا لہ ان یستبدل بجنس العقار ماشاء من دار او ارض کذا فی الخلاصۃ ولو قال علی ان استبدل ارضا اخری لیس لہ ان یجعل البدل دارا وکذا علی العکس کذا فی فتح القدیر وذکر الخصاف فی وقفہ لو شرط

ان یبیعھا ویصرف ثمنھا الی ما رأی من ابواب الخیر فالوقف باطل کذا فی الذخیرۃ۔ **دوم** جو کچھ بعد میرے باقی رہے گا اس سے شرائط وقفنامہ متعلق ہوں گے اس کا حاصل یہ ہے کہ فی الحال اس جائداد کا کوئی حصہ وقف نہیں میں جب چاہوں بیچوں اور جہاں چاہوں خرچ کردوں میرے بعد اس بیع وخرچ سے کچھ باقی بچے تو وہ وقف ہو ظاہر ہے کہ یہاں کچھ معلوم نہیں کہ زندگی اس کے بیع وخرچ سے کوئی حصہ جائداد باقی رہے یا کچھ نہ رہے اور رہے تو کیا اور کس قدر تو یہ ایک مجہول چیز کا وقف کرنا ہوا اور مجہول کا وقف باطل ہے پھر وہ بھی ایک احتمالی بات پر معلق رہا اور ایسی تعلیق کا وقف باطل ہے درمختار میں ہے شرطہ ان یکون قربۃ فی ذاتہ معلوما لا معلقا الا بکائن۔ ردالمحتار میں ہے حتی لو وقف شیئا من ارضہ ولم یسمہ لایصح ولو بین بعد ذلک۔ اسی میں اسعاف سے ہے الوقف لایحتمل التعلیق بالخطر فتح القدیر میں ہے اذا قال اذا مت من مرضی ہذا فقد وقفت ارضی فمات لم تصر وقفا۔ اس کے بعد جو لکھا کہ حکام سے امید ہے کہ اس جائداد موقوفہ کی نگرانی کریں اور اخیر میں کہا کہ یہ وقفنامہ لکھ دیا اور متولیوں کو مصارف بتائے ان میں کسی سے انشائے وقف نہ مقصود ہے نہ مفہوم بلکہ یہ سب اپنے اسی خیال کی بنا پر ہے کہ اسے وقف سمجھا حالانکہ وہ شرعًا ہنوز وقف نہ ہوئی اور غلط خیالی کی بنا پر جو الفاظ کہے جائیں کچھ اثر نہیں رکھتے اشباہ قاعدۃ لاعبرۃ بالظن البین خطؤہ میں ہے لو اقر بطلاق زوجتہ ظانا الوقوع بافتاء المفتی فتبین عدمہ لم یقع کما فی القنیۃ۔ پس اس طالبہ ثواب کو چاہئے کہ اسے از سر نو وقف فرمائے اور بعد موت پر معلق نہ کرے کہ وہ اس میں اگر ثلث متروکہ سے زائد ہو تو پھر وارثوں کی اجازت کا جھگڑا ہے اور واقفہ استبدال کی شرط لگانا چاہتے تو اختیار ہے مگر صرف اس طرح کہ اسے دوسری جائداد سے بدل لیں خواہ بیچ کر اس کے عوض دوسری جائداد خرید لیں اور اب وہ دوسری فورًا انھیں شرائط پر وقف ہو جائے گی۔ اور ماورائے جائداد کسی اور چیز سے تبدیل کا ذکر ہرگز نہ ہو ورنہ وقف جاتا رہے گا اور یہ خیال نہ کریں کہ اپنی حیات میں بیچ کر خرچ کر دوں تو ثواب زیادہ ہے نہیں بلکہ اپنی حیات میں وقف کامل کریں اور شرط کر لیں کہ زندگی بھر اس کے تمام مصارف میرے ہاتھ سے ہوں گے اور میری رائے واختیار پر رہیں گے میرے بعد فلاں فلاں متولی ہوں اور اتنا اتنا فلاں فلاں مصرف میں صرف کیا کریں یوں اپنی رائے سے زندگی بھر جیسا چاہے صرف کا اختیار رہا اور بعد کو بھی تابقائے جائداد ثواب پہنچا کیا۔ عالمگیری میں ہے۔

رجل اراد ان یجعل مالہ لوجہ القربۃ فبناؤہ الرباط للمسلمین افضل من عتق الرقاب لانہ ادوم وقیل التصدق بثمنہا افضل وقد کنا قلنا لمن اراد ذلک ان یشتری الکتب ویضع فی دار الکتب لانہ ادوم فکان افضل من غیرہ ولو اراد ان یتخذ دارا لہ وقفا علی الفقراء فالتصدق بثمنہا افضل ولو کان مکان الدار ضیعۃ فالوقف افضل کذا فی المضمرات فتاوٰی امام قاضیخان میں ہے رجل جاء الی المفتی واراد ان یتقرب الی اللہ تعالٰی بداد فقال ابیعہا والتصدق بثمنہا او اشتری بثمنہا عبیدا فاعتقہم او اجعلہا دارا للمسلمین ای ذلک یکون افضل قالوا الفقال لہ ان بنیت رباطا وتجعل لہا وقفا ومستغلا لعمارتہا فالرباط افضل لانہ ادوم واعم نفعا وان لم تجعل الرباط وقفا ومستغلا للعمارۃ فالافضل ان تبیعہ وتتصدق بثمنہ علی المساکین۔ عالمگیریہ میں اسے نقل کرکے فرمایا وذکر فی الفضل ان یشتری بثمنہا عبدا فیعتقہ کذا فی الظہیریۃ وجیز کردری پھر بحرالرائق پھر ہندیہ میں ہے وقف الضیعۃ اولٰی من بیعہا والتصدق بثمنہا واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** از شہر محلہ چڑھائی نبی سوال منشی محمد ظہور صاحب ۲۲ صفر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین بیچ اس مسئلہ کے کہ دستاویز (الف) جائز ہے یا نہیں اور اگر ہے تو یہ تملیک نامہ میں شمار ہوگی یا وقفنامہ میں یا تولیت نامہ میں۔ دوسرے یہ کہ زید نے دستاویز (ب) اپنے پسر عمرو کو اسی مضمون کو پلٹ کر لکھدی تو متولی یا مہتمم کو اختیار تھا

یا نہیں۔ اب چونکہ زید کا انتقال ہوگیا جس کی نسبت لکھا تھا کہ زید تاحیات متولی رہے گا بعد اس کے جو متولی یا سجادہ یا مہتمم ہوگا یکے بعد دیگرے اس کو بھی پابند اس تحریر کا رہنا ہوگا اب چونکہ دو دعویدار پیدا ہوئے ایک بحر خاندانی بزرگ جس کی عمر تخمیناً ۵۰ سال کی ہے اور مرید بھی کرتے ہیں دوسرا زید کا لڑکا عمرو جو مرید نہیں کرتا ہے جس کی عمر ۱۹ سال کی ہے جس کے حق میں دستاویز (ب) متولی نے تحریر کی ہے اب ان ہر دو میں ترجیح کس کو ہے اور کون مستحق جانشینی کا ہے اور متولی اور سجادہ نشیں جدا جدا ہونا چاہئے یا ایک ہی شخص مستحق ہے بموجب تحریر متذکرہ کے۔

**الجواب:** دونوں دستاویزیں سنیں۔ دستاویز اول وقفنامہ ہے اگرچہ غلطی سے اسے تملیک نامہ لکھا ہے اس کی عبارت یہ ہے

میں نے بحالت صحت نفس و ثبات عقل اراضی و مکان وغیرہ مذکورہ بالا کو اپنی ملکیت سے جدا کرکے واسطے امور و اغراض مذہبی متذکرہ آئندہ کے تملیک کرکے اقرار کرتا ہوں کہ مجھ کو اور میرے کسی وارث شرعی کو نسبت جائداد مذکور کے دعوٰی نہ ہوگا نیم خال اپنی حیات تک متولی جائداد مذکور کے رہیں گے اور ان کے بعد جو شخص سجادہ نشیں یکے بعد دیگرے میرا ہوگا سجادہ نشین و متولی جائداد مذکور کا رہے گا کسی متولی کو کسی وقت رہن و بیع کسی قسم کے انتقال کا اختیار نہ ہوگا یہ جائداد تملیک شدہ بطور وقف خاص مذہبی کام کے متصور ہوگی اس میں کبھی وراثت جاری نہ ہوگی تو شک نہیں کہ وہ وقف نامہ ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم

(۲) دستاویز (ب) کے ملاحظہ سے ظاہر کہ زید نے جو اصل واقف کا مقرر شدہ متولی تھا اپنی حالت حیات و صحت میں تولیت سے دستکشی کرکے اپنے بیٹے کو جانشین و متولی کیا شرعاً اسے اس کا کچھ اختیار نہ تھا **اوّلاً** متولی کو جائز نہیں کہ اپنی حیات و صحت میں دوسرے کو اپنی جگہ قائم کرے جب تک کہ واقف نے صراحۃً اسے اس کا اختیار نہ دیا ہو اور یہاں اسے اس کا اختیار نہ دیا تھا بلکہ عبارت وقفنامہ سے صاف ظاہر کہ واقف نے تاحیات زید اسی کا متولی رہنا لکھا اس کے بعد اوروں کی جانشینی تحریر کی درمختار میں ہے اراد المتولی اقامۃ غیرہ مقامہ فی حیاتہ وصحتہ ان کان التفویض لہ بالشرط عاما صح والافلا فوض فی صحۃ لا یصح **ثانیاً** پسر زید کی جانشینی بھی خلاف شرط وقفنامہ عمل میں آئی جیسا کہ عبارت مذکورہ سے ظاہر ہے لہٰذا دستاویز (ب) محض مہمل و ناقابل عمل ہے تحریر وقفنامہ سے روشن ہے کہ متولی و سجادہ نشین ایک ہی شخص ہو اور اس کی نسبت واقف نے کوئی تعیین نہ کی تو مصالح شرعیہ دینیہ کے اعتبار سے اقربائے واقف میں سے جو شخص سنی پرہیزگار، دیندار، دیانتدار، علماء و صلحائے اہلسنت کے اتفاق رائے سے اس کام کے لئے زیادہ مناسب ہو وہی سجادہ نشین و متولی کیا جائے علم، تقوٰی و دیانت و اہلیت کا لحاظ سب سے مقدم ہوگا اور جب تک اقارب واقف میں سے ایسا مل سکے اجنبیوں میں سے نہ کیا جائیگا درمختار میں ہے ومادام احد یصالح للتولیۃ من اقارب الواقف لایجعل المتولی من الاجانب ومن قصدہ نسبۃ الوقف الیھم عرفاً اس سلسلے کا مجاز و ماذون ہونا بھی ضرور ہے اگر ان سب باتوں میں مساوات ہو تو باعتبار سن ترجیح ہوگی کما نصوا ان الاحق بالامامۃ اعلمھم بالکتاب والسنۃ ثم و ثم ثم اسنھم واللہ تعالٰی اعلم۔

جلد ششم ختم شد